جلد: ۲ جنوری ۱۹۸۹ء شمارہ: ۱

# "لاکھوں سلام"

ایڈیٹر: راجا رشید محمود

معاون: شہناز کوثر

مشیرِ خصوصی: چوہدری رفیق احمد باجوہ ایڈووکیٹ

خطاط: جمیل احمد قریشی تنویر رقم
خلیل احمد نوری

مینیجر: اظہر محمود

قیمت ۱۰ روپے فی شمارہ
۱۲۰ روپے سالانہ

پرنٹر: حاجی محمد نعیم کھوکھر، جمیم پرنٹرز، لاہور
پبلشر: راجا رشید محمود

بائنڈر: خلیفہ عبدالمجید، بک بائنڈنگ ہاؤس ۳۸ اردو بازار لاہور

اظہر منزل مسجد سٹریٹ نمبر ۵ نیو شالامار کالونی ملتان روڈ
لاہور (پاکستان) پوسٹ کوڈ ۵۴۵۰۰

(مطہر رقم)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

کون کسی کو سلام کرتا ہے،
الّا یہ کہ کسی پر کسی کے احسانات شمار سے باہر ہوں، اور اسے اس کا احساس بھی ہو

جسے ایمان ملا، اس کی زندگی کا ہر لمحہ ایک ہستی کا مرہونِ منّت ہے، اس ہستی کے انعامات پر دال ہے۔ اسی لیے ایمان کی دولت پانے والوں پر سلام واجب کر دیا گیا ہے۔

محسنِ اعظم ؐ کو لاکھوں سلام پیش کرنا ہمارا فرض ہے۔
"لاکھوں سلام" تو ایک استعارہ ہے، جانِ رحمت پر اَن گنت سلام کا ایک استعارہ ——

یہ سلام تو سانس کی آمد و شد سے متعلق ہے، زندگی کے تمام لمحات پر محیط ہے۔ ہم ہیں تو سلام کی حالت میں رہیں گے

درود میں تو خدا اور اس کے فرشتے بھی شریک ہیں، بلکہ پہل کرتے ہیں۔ لیکن سلام خالصتاً مسلمانوں کا شیوہ ہے، ان کا تخصّص ہے، ان کا اعزاز ہے

ایمان رکھتے ہو تو "جَآءُ وُکَ" کی شان والی ہستی کو سلام کرنا ہوگا
اللہ کو مانتے ہو تو جن کی جان کی قسم وہ کھائے، ان کے حضور سرِ تسلیم جھکانا اور ہاتھ اٹھا کر انھیں سلام کرنا ہوگا
جس کی کمر کسی کے احسانات کے بوجھ سے جھکی پڑتی ہو، وہ فرشی سلام کرتا ہے، کیے جاتا ہے

دل و جان سے محبوبِ خالق کی عظمتوں کو ماننا "سَلِّمُوا تَسْلِیْمًا" پر عمل کرنا ہے۔ "یُسَلِّمُوا تَسْلِیْمًا" کی کیفیتوں کا سرور نہ ہو تو، "سَلِّمُوا تَسْلِیْمًا" کے حکم پر چلنا ممکن نہیں ہوتا
اور، اللہ کے حکم پر عمل نہ کریں تو کافر ہو جائیں!

## لاکھوں سلام



## سلام رضا پر تضمین

# سلامِ رضا

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام

مہرِ چرخِ نبوت پہ روشن درود
گلِ باغِ رسالت پہ لاکھوں سلام

شہر یارِ ارم تاجدارِ حرم
نوبہارِ شفاعت پہ لاکھوں سلام

شبِ اسریٰ کے دولہا پہ دائم درود
نوشۂ بزمِ جنت پہ لاکھوں سلام

عرش کی زیب و زینت پہ عرشی درود
فرش کی طیب و نزہت پہ لاکھوں سلام

نورِ عینِ لطافت پہ اَلطف درود
زیب و زینِ نظافت پہ لاکھوں سلام

سروِ نازِ قدم مغزِ رازِ حکم
یکہ تازِ فضیلت پہ لاکھوں سلام

نقطۂ سرِ وحدت پہ یکتا درود
مرکزِ دورِ کثرت پہ لاکھوں سلام

صاحبِ رجعتِ شمس و شق القمر
نائبِ دستِ قدرت پہ لاکھوں سلام

جس کے زیرِ لوا آدم و من سوا
اس سزائے سیادت پہ لاکھوں سلام

عرش تا فرش ہے جس کے زیرِ نگیں
اس کی قاہر ریاست پہ لاکھوں سلام

اصلِ ہر بود و بہبود، تخمِ وجود
قاسمِ کنزِ نعمت پہ لاکھوں سلام

فتحِ بابِ نبوت پہ بے حد درود
ختمِ دورِ رسالت پہ لاکھوں سلام

مشرقِ انوارِ قدرت پہ نوری درود ۔۔۔ فتقِ ازہارِ قربت پہ لاکھوں سلام

بے سہیم و قسیم و عدیل و مثیل ۔۔۔ جوہرِ فردِ عزت پہ لاکھوں سلام

سرِّ غیبِ ہدایت پہ غیبی درود ۔۔۔ عطرِ جیبِ نہایت پہ لاکھوں سلام

ماہِ لاہوتِ خلوت پہ لاکھوں درود ۔۔۔ شاہِ ناسوتِ جلوت پہ لاکھوں سلام

کنزِ ہر بےکس و بےنوا پر درود ۔۔۔ حرزِ ہر رفتہ طاقت پہ لاکھوں سلام

پرتوِ اسمِ ذاتِ احد پر درود ۔۔۔ نسخۂ جامعیت پہ لاکھوں سلام

مطلعِ ہر سعادت پہ اسعد درود ۔۔۔ مقطعِ ہر سیادت پہ لاکھوں سلام

خلق کے داد رس سب کے فریاد رس ۔۔۔ کہفِ روزِ مصیبت پہ لاکھوں سلام

مجھ سے بےکس کی دولت پہ لاکھوں درود ۔۔۔ مجھ سے بےبس کی قوت پہ لاکھوں سلام

شمعِ بزمِ دنیٰ ھُو میں گم کُن انا ۔۔۔ شرحِ متنِ ہُویت پہ لاکھوں سلام

انتہائے دوئی ابتدائے یکی ۔۔۔ جمعِ تفریق و کثرت پہ لاکھوں سلام

کثرتِ بعدِ قلت پہ اکثر درود ۔۔۔ عزتِ بعدِ ذلت پہ لاکھوں سلام

ربِّ اعلیٰ کی نعمت پہ اعلیٰ درود ۔۔۔ حق تعالیٰ کی منت پہ لاکھوں سلام

ہم غریبوں کے آقا پہ بےحد درود ۔۔۔ ہم فقیروں کی ثروت پہ لاکھوں سلام

فرحتِ جانِ مومن پہ بے حد درود — غیظِ قلبِ ضلالت پہ لاکھوں سلام

سببِ ہر سبب منتہائے طلب — علتِ جملہ علت پہ لاکھوں سلام

مصدرِ مظہریت پہ اظہر درود — مظہرِ مصدریت پہ لاکھوں سلام

جس کے جلوے سے مرجھائی کلیاں کھلیں — اس گلِ پاک منبت پہ لاکھوں سلام

قدِ بے سایہ کے سایۂ مرحمت — ظلِ ممدودِ رافت پہ لاکھوں سلام

طائرانِ قدس جس کی ہیں قمریاں — اس سہی سرو قامت پہ لاکھوں سلام

وصف جس کا ہے آئینۂ حق نما — اس خدا ساز طلعت پہ لاکھوں سلام

جس کے آگے سرِ سروراں خم رہیں — اس سرِ تاجِ رفعت پہ لاکھوں سلام

وہ کرم کی گھٹا گیسوئے مشک سا — لکۂ ابرِ رحمت پہ لاکھوں سلام

لیلۃ القدر میں مطلع الفجر حق — مانگ کی استقامت پہ لاکھوں سلام

لخت لخت دلِ ہر جگر چاک سے — شانہ کرنے کی حالت پہ لاکھوں سلام

دور و نزدیک کے سننے والے وہ کان — کانِ لعلِ کرامت پہ لاکھوں سلام

چشمۂ مہر میں موجِ نورِ جلال — اس رگِ ہاشمیت پہ لاکھوں سلام

جس کے ماتھے شفاعت کا سہرا رہا — اس جبینِ سعادت پہ لاکھوں سلام

جن کے سجدے کو محرابِ کعبہ جھکی — ان بھووں کی لطافت پہ لاکھوں سلام

ان کی آنکھوں پہ وہ سایہ افگن مژہ — ظلّۂ قصرِ رحمت پہ لاکھوں سلام

اشکباریِ مژگاں پہ برسے درود — سلکِ درِّ شفاعت پہ لاکھوں سلام

معنیِ قد رأی مقصدِ ما طغیٰ — نرگسِ باغِ قدرت پہ لاکھوں سلام

جس طرف اٹھ گئی دم میں دم آگیا — اس نگاہِ عنایت پہ لاکھوں سلام

نیچی آنکھوں کی شرم و حیا پر درود — اونچی بینی کی رفعت پہ لاکھوں سلام

جن کے آگے چراغِ قمر جھلملائے — ان عذاروں کی طلعت پہ لاکھوں سلام

ان کے خد کی سہولت پہ بے حد درود — ان کے قد کی رشاقت پہ لاکھوں سلام

جس سے تاریک دل جگمگانے لگے — اس چمک والی رنگت پہ لاکھوں سلام

چاند سے منہ پہ تاباں درخشاں درود — نمک آگیں صباحت پہ لاکھوں سلام

شبنمِ باغِ حق یعنی رخ کا عرق — اس کی سچی براقت پہ لاکھوں سلام

خط کی گردِ دہن وہ دلآرا پھبن — سبزۂ نہرِ رحمت پہ لاکھوں سلام

ریشِ خوش معتدل مرہمِ ریشِ دل — ہالۂ ماہِ ندرت پہ لاکھوں سلام

پتلی پتلی گلِ قدس کی پتیاں — ان لبوں کی نزاکت پہ لاکھوں سلام

وہ دہن جس کی ہر بات وحیِ خدا
چشمۂ علم و حکمت پہ لاکھوں سلام

جس کے پانی سے شاداب جان و جناں
اس دہن کی طراوت پہ لاکھوں سلام

جس سے کھاری کنویں شیرۂ جاں بنے
اس زلالِ حلاوت پہ لاکھوں سلام

وہ زباں جس کو سب کُن کی کنجی کہیں
اس کی نافذ حکومت پہ لاکھوں سلام

اس کی پیاری فصاحت پہ بے حد درود
اس کی دلکش بلاغت پہ لاکھوں سلام

اس کی باتوں کی لذت پہ لاکھوں درود
اس کے خطبے کی ہیبت پہ لاکھوں سلام

وہ دعا جس کا جوبن بہارِ قبول
اس نسیمِ اجابت پہ لاکھوں سلام

جن کے گچھے سے لچھے جھڑیں نور کے
ان ستاروں کی نزہت پہ لاکھوں سلام

جس کی تسکیں سے روتے ہوئے ہنس پڑیں
اس تبسم کی عادت پہ لاکھوں سلام

جس میں نہریں ہیں شیر و شکر کی رواں
اس گلے کی نضارت پہ لاکھوں سلام

دوش بر دوش ہے جن سے شانِ شرف
ایسے شانوں کی شوکت پہ لاکھوں سلام

حجرِ اسود کعبۂ جان و دل
یعنی مہرِ نبوت پہ لاکھوں سلام

روئے آئینۂ علم پشتِ حضور
پشتیِ قصرِ ملت پہ لاکھوں سلام

ہاتھ جس سمت اٹھا غنی کر دیا
موجِ بحرِ سماحت پہ لاکھوں سلام

جس کو بارِ دو عالم کی پروا نہیں ایسے بازو کی قوت پہ لاکھوں سلام

کعبۂ دین و ایماں کے دونوں ستوں ساعدینِ رسالت پہ لاکھوں سلام

جس کے ہر خط میں ہے موجِ نورِ کرم اُس کفِ بحرِ ہمّت پہ لاکھوں سلام

نور کے چشمے لہرائیں دریا بہیں انگلیوں کی کرامت پہ لاکھوں سلام

عیدِ مشکل کشائی کے چمکے ہلال ناخنوں کی بشارت پہ لاکھوں سلام

رفعِ ذکرِ جلالت پہ ارفع درود شرحِ صدرِ صدارت پہ لاکھوں سلام

دل سمجھ سے وراء ہے مگر یوں کہوں غنچۂ رازِ وحدت پہ لاکھوں سلام

کُل جہاں مِلک اور جَو کی روٹی غذا اُس شکم کی قناعت پہ لاکھوں سلام

جو کہ عزمِ شفاعت پہ کھنچ کر بندھی اُس کمر کی حمایت پہ لاکھوں سلام

انبیا تہ کریں زانو اُن کے حضور زانووں کی وجاہت پہ لاکھوں سلام

ساقِ اصلِ قدم شاخِ نخلِ کرم شمعِ راہِ اصابت پہ لاکھوں سلام

کھائی قرآں نے خاکِ گزر کی قسم اُس کفِ پا کی حرمت پہ لاکھوں سلام

جس سہانی گھڑی چمکا طیبہ کا چاند اُس دل افروز ساعت پہ لاکھوں سلام

پہلے سجدے پہ روزِ ازل سے درود یادگاریِ اُمّت پہ لاکھوں سلام

زرعِ شاداب و ہر ضرعِ پُرشیر سے
برکاتِ رضاعت پہ لاکھوں سلام

بھائیوں کے لیے ترکِ پستاں کریں
دودھ پیتوں کی نصفت پہ لاکھوں سلام

مہدِ والا کی قسمت پہ صدہا درود
برجِ ماہِ رسالت پہ لاکھوں سلام

اللہ اللہ وہ بچپنے کی پھبن
اس خدا بھاتی صورت پہ لاکھوں سلام

اُٹھتے بُوٹوں کی نشو و نما پر درود
کھلتے غنچوں کی نکہت پہ لاکھوں سلام

فضلِ پیدائشی پر ہمیشہ درود
کھیلنے سے کراہت پہ لاکھوں سلام

اِعتلائے جبلت پہ عالی درود
اعتدالِ طویت پہ لاکھوں سلام

بے بناوٹ ادا پر ہزاروں درود
بے تکلف ملاحت پہ لاکھوں سلام

بھینی بھینی مہک پر مہکتی درود
پیاری پیاری نفاست پہ لاکھوں سلام

میٹھی میٹھی عبارت پہ شیریں درود
اچھی اچھی اشارت پہ لاکھوں سلام

سیدھی سیدھی روش پر کروڑوں درود
سادی سادی طبیعت پہ لاکھوں سلام

روزِ گرم و شبِ تیرہ و تار میں
کوہ و صحرا کی خلوت پہ لاکھوں سلام

جس کے گھیرے میں ہیں انبیا و ملک
اُس جہانگیر بعثت پہ لاکھوں سلام

اندھے شیشے جھلاجھل دمکنے لگے
جلوہ ریزیِ دعوت پہ لاکھوں سلام

لطفِ بیداریِ شب پہ بے حد درود
عالمِ خوابِ راحت پہ لاکھوں سلام

خندۂ صبحِ عشرت پہ نوری درود
گریۂ ابرِ رحمت پہ لاکھوں سلام

نرمیِ خوئے لینت پہ دائم درود
گرمیِ شانِ سطوت پہ لاکھوں سلام

جس کے آگے کھنچی گردنیں جھک گئیں
اُس خدا داد شوکت پہ لاکھوں سلام

کس کو دیکھا یہ موسیٰ سے پوچھے کوئی
آنکھ والوں کی ہمّت پہ لاکھوں سلام

گردِ مہ دستِ انجم میں رخشاں ہلال
بدر کی دفعِ ظلمت پہ لاکھوں سلام

شورِ تکبیر سے تھرتھراتی زمیں
جُنبشِ جیشِ نُصرت پہ لاکھوں سلام

نعرہ ہائے دلیراں سے بن گونجتے
غُرّشِ کوسِ جُرأت پہ لاکھوں سلام

وہ چقاقاقِ خنجر سے آتی صدا
مصطفےٰ تیری صَولت پہ لاکھوں سلام

اُن کے آگے وہ حمزہ کی جانبازیاں
شیرِ غُرّانِ سطوت پہ لاکھوں سلام

اَلغرض ان کے ہر مُو پہ لاکھوں درود
ان کی ہر خو و خصلت پہ لاکھوں سلام

ان کے ہر نام و نسبت پہ نامی درود
اُن کے ہر وقت و حالت پہ لاکھوں سلام

ان کے مولا کے ان پر کروڑوں درود
ان کے اصحاب و عترت پہ لاکھوں سلام

پارہائے صُحُف غُنچہائے قُدس
اہلبیتِ نبوت پہ لاکھوں سلام

آبِ تطہیر سے جس میں پودے جمے  اُس ریاضِ نجابت پہ لاکھوں سلام

خونِ خیر الرسل سے ہے جن کا خمیر  اُن کی بے لوث طینت پہ لاکھوں سلام

اُس بتولِ جگر پارۂ مصطفیٰ  حجلہ آرائے عفت پہ لاکھوں سلام

جس کا آنچل نہ دیکھا مہ و مہر نے  اُس ردائے نزاہت پہ لاکھوں سلام

سیّدہ زاہرہ طیبہ طاہرہ  جانِ احمد کی راحت پہ لاکھوں سلام

وہ حسن مجتبیٰ سید الاسخیاء  راکبِ دوشِ عزت پہ لاکھوں سلام

اوجِ مہرِ ہدیٰ موجِ بحرِ ندیٰ  روحِ روحِ سخاوت پہ لاکھوں سلام

شہد خوارِ لعابِ زبانِ نبی  چاشنی گیرِ عصمت پہ لاکھوں سلام

اُس شہیدِ بلا شاہِ گلگوں قبا  بیکسِ دشتِ غربت پہ لاکھوں سلام

دُرِّ دُرجِ نجف مہرِ بُرجِ شرف  رنگِ روئے شہادت پہ لاکھوں سلام

اہلِ اسلام کی مادرانِ شفیق  بانوانِ طہارت پہ لاکھوں سلام

جلوگیانِ بیت الشرف پر درود  پردگیانِ عفت پہ لاکھوں سلام

یعنی پہلی ماں کہفِ امن و اماں  حق گزارِ رفاقت پہ لاکھوں سلام

عرش سے جس پہ تسلیم نازل ہوئی  اُس سرائے سلامت پہ لاکھوں سلام

منزل من قصب لا نصب لا صخب ایسے کوشک کی زینت پہ لاکھوں سلام

بنت صدیق آرام جان نبی اُس حریم برأت پہ لاکھوں سلام

یعنی ہے سورۂ نور جن کی گواہ ان کی پُر نور صورت پہ لاکھوں سلام

جن میں روح القدس بے اجازت نہ جائیں اُن سرادق کی عصمت پہ لاکھوں سلام

شمع تابان کاشانۂ اجتہاد مفتیٔ چار ملت پہ لاکھوں سلام

جاں نثاران بدر و اُحد پر درود حق گذاران بیعت پہ لاکھوں سلام

وہ دسوں جن کو جنت کا مُژدہ ملا اس مُبارک جماعت پہ لاکھوں سلام

خاص اس سابق سیر قُرب خدا اوحد کاملیت پہ لاکھوں سلام

سایۂ مصطفٰے مایۂ اصطفا عزّ و ناز خلافت پہ لاکھوں سلام

یعنی اس افضل الخلق بعد الرُسل ثانیٔ اثنین ہجرت پہ لاکھوں سلام

اصدق الصادقیں سید المتقیں چشم و گوش وزارت پہ لاکھوں سلام

وہ عُمر جس کے اعدا پہ شیدا سقر اس خدا دوست حضرت پہ لاکھوں سلام

فارق حق و باطل امام الہدیٰ تیغ مسلول شدت پہ لاکھوں سلام

ترجمان نبی ہمزبان نبی جان شان عدالت پہ لاکھوں سلام

زاہدِ مسجدِ احمدی پر درود    دولتِ جیشِ عُسرت پہ لاکھوں سلام

دُرِّ منثور قرآں کی سلک بہی    زوجِ دو نورِ عفّت پہ لاکھوں سلام

یعنی عثمان صاحبِ قمیصِ ہُدیٰ    حُلّہ پوشِ شہادت پہ لاکھوں سلام

مرتضیٰ شیرِ حق اشجع الاشجعین    ساقیِ شیر و شربت پہ لاکھوں سلام

اصلِ نسلِ صفا وجہِ وصلِ خدا    بابِ فضلِ ولایت پہ لاکھوں سلام

اوّلیں دافعِ اہلِ رفض و خروج    چارمی رکنِ ملت پہ لاکھوں سلام

شیرِ شمشیر زن شاہِ خیبر شکن    پرتوِ دستِ قدرت پہ لاکھوں سلام

ماحیِ رفض و تفضیل و نصب و خروج    حامیِ دین و سنت پہ لاکھوں سلام

مومنیں پیشِ فتح و پسِ فتح سب    اہلِ خیر و عدالت پہ لاکھوں سلام

جس مسلماں نے دیکھا انہیں اک نظر    اس نظر کی بصارت پہ لاکھوں سلام

جن کے دشمن پہ لعنت ہے اللہ کی    ان سب اہلِ محبت پہ لاکھوں سلام

باقیِ ساقیانِ شرابِ طہور    زینِ اہلِ عبادت پہ لاکھوں سلام

اور جتنے ہیں شہزادے اس شاہ کے    ان سب اہلِ مکانت پہ لاکھوں سلام

اُن کی بالا شرافت پہ اعلیٰ درود    اُن کی والا سیادت پہ لاکھوں سلام

شافعی، مالک، احمد، امامِ حنیف / چار باغِ امامت پہ لاکھوں سلام

کاملانِ طریقت پہ کامل درود / حاملانِ شریعت پہ لاکھوں سلام

غوثِ اعظم امامُ التُّقٰی والنُّقٰی / جلوۂ شانِ قدرت پہ لاکھوں سلام

قطب و ابدال و ارشاد و رشدُ الرشاد / محییِ دین و ملت پہ لاکھوں سلام

مردِ خیلِ طریقت پہ بے حد درود / فردِ اہلِ حقیقت پہ لاکھوں سلام

جس کی منبر ہوئی گردنِ اولیا / اس قدم کی کرامت پہ لاکھوں سلام

شاہِ برکات و برکاتِ پیشینیاں / نوبہارِ طریقت پہ لاکھوں سلام

سیّد آلِ محمد امامُ الرشد / گلِ روضِ ریاضت پہ لاکھوں سلام

حضرتِ حمزہ شیرِ خدا و رسول / زینتِ قادریت پہ لاکھوں سلا

نام و کام و تن و جان و حال و مقال / سب میں اچھے کی صورت پہ لاکھوں سلا

نورِ جاں عطرِ مجموعہ آلِ رسول / میرے آقائے نعمت پہ لاکھوں سـ

زیبِ سجادہ سجادِ نوری نہاد / احمدِ نورِ طینت پہ لاکھوں سـ

بے عذاب و عتاب و حساب و کتاب / تا ابد اہلِ سنت پہ لاکھوں سـ

تیرے ان دوستوں کے طفیل اے خدا / بندۂ ننگِ خلقت پہ لاکھوں سـ

میرے استاد، ماں باپ بھائی بہن
اہلِ وُلد و عشیرت پہ لاکھوں سلام

ایک میرا ہی رحمت پہ دعوےٰ نہیں
شاہ کی ساری اُمت پہ لاکھوں سلام

کاش محشر میں جب اُن کی آمد ہو اور
بھیجیں سب اُن کی شوکت پہ لاکھوں سلام

مجھ سے خدمت کے قدسی کہیں ہاں رضا
مصطفےٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

---

اعلیحضرت احمد رضا بریلوی

# سلام لاکھوں

اے دلبرِ مشیّت ! تجھ پر سلام لاکھوں — اے حُسنِ چشمِ فطرت ! تجھ پر سلام لاکھوں
حور و ملک کی قسمت ! تجھ پر سلام لاکھوں — بندوں میں حق کی عظمت ! تجھ پر سلام لاکھوں
صبحِ ازل کی رنگت ، شامِ ابد کی نکہت — مہکی ہوئی حقیقت ! تجھ پر سلام لاکھوں
تسنیم تیری نظریں ، کوثر ترے اشارے — اے چلتی پھرتی جنّت ! تجھ پر سلام لاکھوں
مُہرِ پیمبری تو ، تکمیلِ سروری تو — اعجازِ کلکِ قدرت ! تجھ پر سلام لاکھوں
انسانیت کے داعی ، روحانیت کے ہادی — پیغمبرِ ہدایت ! تجھ پر سلام لاکھوں
نبّاضِ نبضِ ہستی ، کشافِ رازِ فطرت — اے روحِ علم و حکمت ! تجھ پر سلام لاکھوں
آواز دے رہی ہیں پھر دھڑکنیں دلوں کی — صبر و سکوں کی دولت ، تجھ پر سلام لاکھوں
بے تاب آرزوئیں نظریں بنی ہوئی ہیں — نظّارۂ حقیقت ! تجھ پر سلام لاکھوں
نظریں جھکی ہوئی ہیں عاصی کھڑے ہوئے ہیں — اے مژدۂ شفاعت ! تجھ پر سلام لاکھوں

حاضر ہے یہ صبا بھی ، خادم ہے یہ صبا بھی
اس کے ہوں تا قیامت تجھ پر سلام لاکھوں

صبا متھراوی

# سلام اور "سلامِ رضا"

تحریر: راجا رشید محمود

سلام عربی زبان کا لفظ ہے جو بطور اسم بھی استعمال کیا جاتا ہے۔ قرآن مجید میں ۳۵ مختلف آیات میں یہ لفظ استعمال ہوا ہے۔ کہیں اہل جنت کی آپس میں ملاقات کا آغاز سلام سے بتایا گیا ہے[1]۔ اور کہیں صبر کرنے والوں کے لیے عمدہ ٹھکانے کی نوید سناتے ہوئے انہیں سلام کہا گیا ہے[2]۔ اور کہیں ہدایت کی گئی ہے کہ حمد صرف اللہ کی ہو اور سلام اس کے برگزیدہ بندوں کو[3]۔

اللہ تعالیٰ کے برگزیدہ بندے اس کے رسول علیہم السلام ہیں۔ یہی مقدس ہستیاں صابرین کے گروہ کی سردار ہیں، یہی اہل جنت کی رہنما ہیں۔ چنانچہ بطور خاص گروہ مرسلین پر بھی سلام بھیجا گیا۔ وَ سَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ[5] "اور سلام ہے پیغمبروں پر"، اسی سورہ میں بعض انبیاء کرام کے نام لے کر بھی ان پر سلام کہا گیا ہے۔ حضرت نوحؑ[6] پر، حضرت موسیٰؑ[7] اور ہارونؑ[8] پر، حضرت الیاسؑ[9] پر اور حضرت ابراہیمؑ[9] پر ـــ اور ان تمام مقامات پر ان عالی مرتبت انبیاء کو "محسنین" کہہ کر اعلان کیا گیا کہ "ہم محسنین کو ایسا ہی صلہ دیتے ہیں"۔

خداوند قدوس و کریم جل شانہ نے "عِبَادِهِ الَّذِيْنَ اصْطَفٰى" کو سلام کی تلقین فرمائی تو سب سے برگزیدہ ہستی ہمارے آقا و مولا علیہ التحیۃ و الثناء کی ہے۔ ان کا تو لقب ہی "مصطفیٰ" ہے۔ اس نے مرسلین پر سلام بھیجا تو سرگروہ مرسلین اور امام المرسلین تو حضور سرور کائنات علیہ السلام و الصلوٰۃ ہیں۔ انبیاء کرام کو

محسنین فرما کر انہیں ان کی اس خصوصیت کے صلے کے طور پر سلام کہا گیا ہے تو آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم انبیاء ومحسنین کے سردار ہیں۔ یوں، انبیا و رسل کے حوالے سے قرآن مجید میں جہاں جہاں سلام آیا ہے، بدرجۂ اولیٰ سرکارِ والا تبار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لیے آیا ہے۔

اس طرح خداوندِ تبارک و تعالیٰ نے حضور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر خود بھی سلام بھیجا ہے اور قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ وَسَلٰمٌ عَلٰى عِبَادِهِ الَّذِيْنَ اصْطَفٰى کی عمومیت کے بعد خصوصیت سے بھی جناب سرورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر سلام بھیجنے کی یوں ہدایت کی ہے اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ۔ يَا اَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا۔ "سَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا" میں خوب خوب سلام بھیجنے کی ہدایت ہے، اس طرح سلام بھیجو جیسے سلام بھیجنے کا حق ہے اور جی سے مان کر، دل کی گہرائیوں سے سلام بھیجنے کی تلقین ہے۔

مولانا احمد رضا خاں بریلوی نے اپنے ترجمۂ قرآن کریم "کنز الایمان" میں سورۃ الاحزاب کی مندرجہ بالا آیت کا ترجمہ یوں کیا ہے "بے شک اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں نبی پر۔ اے ایمان والو! ان پر درود اور خوب سلام بھیجو"۔[11] شاہ رفیع الدین یہ ترجمہ کرتے ہیں "تحقیق اللہ اور فرشتے اس کے، درود بھیجتے ہیں اوپر نبی کے۔ اے لوگو جو ایمان لائے ہو، درود بھیجو اوپر اس کے، اور سلام بھیجو سلام بھیجنا"۔[12] حافظ سید فرمان علی اس آیت کے ترجمے میں لکھتے ہیں "اس میں بھی شک نہیں کہ خدا اور اس کے فرشتے پیغمبر (اور ان کی آل پر) درود بھیجتے ہیں تو اے ایماندارو، تم بھی درود بھیجتے رہو اور برابر سلام کرتے رہو"۔[13] پیر محمد کرم شاہ کا ترجمہ ہے "بے شک اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں اس نبی مکرم پر، اے ایمان والو! تم بھی آپ پر درود بھیجا کرو اور (بڑے ادب و محبت سے) سلام عرض کیا کرو"۔[14]

بعض مترجمین قرآن نے لفظ "صلوٰۃ" کا ترجمہ "رحمت" کیا ہے۔ لیکن سلام

کی تلقین اور اس پر تاکید تمام ترجموں میں ہے۔ مثلاً "اللہ اور اس کے فرشتے رحمت بھیجتے ہیں رسولؐ پر۔ اے ایمان والو! رحمت بھیجو اس پر اور سلام بھیجو سلام کہہ کر۔" (مولانا محمود حسن دیوبندی)[15]

"اللہ پیغمبر پر (اپنی رحمت اُتارتا ہے) اور فرشتے (پیغمبر پر) درود بھیجتے ہیں مسلمانو! تم بھی پیغمبر پر درود بھیجو اور سلام بھیجو سلام"

(نواب وحید الزماں)[16]

"بے شک اللہ اور اس کے فرشتے نبیؐ پر رحمت بھیجتے ہیں۔ اے ایمان والو! تم بھی آپ پر رحمت بھیجا کرو اور خوب سلام بھیجا کرو۔"

(مولانا عبدالماجد دریا بادی)[17]

"اللہ یقیناً اس نبی پر اپنی رحمت نازل کر رہا ہے اور اس کے فرشتے بھی (یقیناً اس کے لیے دعائیں کر رہے ہیں پس) اے مومنو! تم بھی اس نبی پر درود بھیجتے اور ان کے لیے دعائیں کرتے رہا کرو۔ اور (خوب جوش و خروش سے) ان کے لیے سلامتی مانگتے رہا کرو۔"

(میرزا بشیر الدین محمود احمد ابن مرزا غلام احمد قادیانی)[18]

حافظ عماد الدین ابو الفداء اسمٰعیل ابن کثیر القرشی الدمشقی اس آیۂ کریمہ کی تفسیر میں لکھتے ہیں "مقصود اس آیت شریفہ سے یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی قدر و منزلت، عزّت و مرتبت لوگوں کی نگاہوں میں قائم ہو جائے اور وہ جان لیں کہ خود خدا تعالیٰ آپ کا ثنا خواں ہے اور اس کے فرشتے آپ پر درود بھیجتے ہیں۔ ملاءِ الٰہی کی یہ خبر دے کر اب زمین والوں کو حکم دیتا ہے کہ تم بھی آپؐ پر درود و سلام بھیجا کرو تاکہ عالمِ علوی اور عالمِ سفلی کے لوگوں کا اس پر اجماع ہو جائے۔"[19]

مولانا سیّد ابو الاعلیٰ مودودی "سَلِّمُوْا تَسْلِیْماً" کے حوالے سے لکھتے ہیں:

"سلام کا لفظ بھی دو معنی رکھتا ہے۔ ایک، ہر طرح کی آفات اور نقائص سے محفوظ رہنا جس کے لیے ہم اردو میں سلامتی کا لفظ بولتے ہیں۔ دوسرے صلح

اور عدم مخالفت۔ پس نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے حق میں " سَلِّمُوْا تَسْلِیْماً "
کہنے کا ایک مطلب یہ ہے کہ تم ان کے حق میں کامل سلامتی کی دعا کرو اور دوسرا مطلب
یہ ہے کہ تم پوری طرح دل وجان سے ان کا ساتھ دو، ان کی مخالفت سے پرہیز کرو۔
اور ان کے سچے فرمانبردار بن کر رہو۔" [۲۰]

اس آیت کی تفسیر میں درود وسلام کی اہمیت کے موضوع پر مولانا امین احسن
اصلاحی لکھتے ہیں: " اس آیت سے کئی حقیقتیں سامنے آئی ہیں جو نگاہ میں رکھنے کی
ہیں۔ ایک یہ کہ جس نبیؐ کا مرتبہ اللہ اور اس کے فرشتوں کی نظروں میں یہ ہے کہ اللہ اس
پر رحمت نازل فرماتا ہے اور فرشتے اس پر رحمت کے لیے دعا کرتے رہتے ہیں، حیف
ہے، اگر انسانوں میں سے کچھ لوگ اس کے درپئے آزار ہوں۔ درآں حالیکہ نبی صلی اللہ
علیہ وسلم کا اصلی احسان انسانوں ہی پر ہے، نہ کہ خدا اور اس کے فرشتوں پر۔
دوسری یہ کہ جو لوگ نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر درود وسلام بھیجتے ہیں، وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم
پر کوئی احسان نہیں کرتے بلکہ خدا اور اس کے فرشتوں کی ہم نوائی کر کے وہ اپنے کو
سزاوار رحمت بناتے ہیں ۔۔۔ تیسری یہ کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر درود وسلام
بھیجنا مرض نفاق کا علاج ہے ۔۔۔ جو لوگ درود کا اہتمام رکھتے ہیں، ان کے اندر
نفاق راہ نہیں پاتا۔ چوتھی یہ کہ مقصود درود وسلام کی تکثیر ہے۔ موقع ومحل بھی اس
مفہوم کا متقاضی ہے اور آیت کے الفاظ بھی اس کے شاہد ہیں۔ اس لیے کہ " سَلِّمُوْا
تَسْلِیْماً " میں مصدر تاکید وتکثیر کے مفہوم پر دلیل ہے۔ اس وجہ سے ہم ان فقہا کی
رائے کو صحیح نہیں مانتے جو کہتے ہیں کہ اگر عمر بھر میں ایک مرتبہ بھی کوئی درود پڑھ لے
تو اس آیت کا حق ادا ہو جاتا ہے۔" [۲۱]

تفسیر نور العرفان میں مفتی احمد یار خاں نعیمی یوں رقم طراز ہیں " اس سے چند
مسئلے معلوم ہوئے۔ ایک یہ کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ سلم کا مرتبہ حضرت آدمؑ سے
سے زیادہ ہے کیونکہ آدم علیہ السلام کو فرشتوں نے صرف ایک دفعہ سجدہ کیا مگر ہمارے
حضورؐ پر خود خدا تعالیٰ اور ساری خدائی ہمیشہ درود بھیجتے ہیں۔ دوسرے یہ کہ اللہ

فرشتوں کے درود میں سلام بھی آجاتا ہے، اس لیے ان کے لیے صرف صلوٰۃ کا ذکر ہوا۔ اور ہم کو صلوٰۃ وسلام دونو کا حکم ہوا۔ تیسرے یہ کہ درود شریف وہ مکمل ہے جس میں صلوٰۃ وسلام دونو ہوں۔ نماز میں درود ابراہیمی میں سلام نہیں ہے کیونکہ سلام التحیات ہو چکا اور نماز ساری ایک ہی مجلس کے حکم میں ہے مگر نماز سے باہر وہ درود پڑھو جس میں یہ دونو ہوں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے درود کی جو تعلیم درود ابراہیمی سے فرمائی، وہاں نماز کی حالت میں درود مراد ہے۔ غرضیکہ درود ابراہیمی نماز میں کامل ہے لیکن نماز سے باہر غیر کامل کہ اس میں سلام نہیں۔[22]

صحیح بخاری میں حضرت کعب بن عجرہؓ اور ابو سعید خدریؓ سے، صحیح مسلم اور ترمذی میں حضرت کعب بن عجرہؓ سے، سنن دارمی میں حضرت کعب بن عجرہؓ اور ابو مسعود انصاریؓ سے، سنن نسائی میں حضرت طلحہؓ، حضرت ابو سعید خدریؓ، حضرت زید بن خارجہؓ اور کعب بن عجرہؓ سے، سنن ابن ماجہ میں حضرت ابو سعید خدریؓ سے اور عبد اللہ بن مسعودؓ سے، سنن ابوداؤد میں حضرت کعب بن عجرہؓ سے، کنز العمال میں حضرت طلحہؓ سے، مسند امام احمد بن حنبل میں حضرت بریدہ خزاعیؓ سے اور مستدرک حاکم میں حضرت عقبہ بن عمروؓ سے[23] آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ایک حدیث پاک روایت ہے کہ صحابہ کرام (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) نے سرکار (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی خدمت میں عرض کیا کہ ہم یہ تو جانتے ہیں کہ آپ پر سلام کیسے عرض کریں یہ فرمائیں کہ ہم آپ پر درود کس طرح بھیجا کریں۔

مفسرین اور محدثین لکھتے ہیں کہ صحابہ کرامؓ نے یہ جو عرض کیا کہ آپ پر سلام کرنا تو ہمیں معلوم ہے، اس کا مطلب تشہد میں پڑھا جانے والا سلام ہے۔ ابن کثیرؒ لکھتے ہیں "جس سلام کا اس میں ذکر ہے، وہ التحیات میں السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ ہے۔ یہ التحیات آپ مثل قرآن کی سورت کے سکھایا کرتے تھے"۔[24] تفہیم القرآن میں ہے "یہ حکم جب نازل ہوا تو متعدد صحابہؓ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! سلام کا طریقہ تو

آپ ہمیں بتا چکے ہیں (یعنی نماز میں السلام علیک ایہا النبی و رحمۃ اللہ و برکاتہ اور، ملاقات کے وقت السلام علیک یا رسول اللہ کہنا) مگر آپ پر صلوٰۃ بھیجنے کا طریقہ کیا ہے؟......" [۲۵] مولانا محمد منظور نعمانی نے بخاری و مسلم میں اس حدیث مبارکہ کے حوالے سے یہی لکھا ہے [۲۶] مولانا محمد سعید شبلی نے اپنی تصنیف "احسن الکلام فی فضائل الصلوٰۃ والسلام" میں مسلم مع نووی (جلد اوّل ص ۱۷۵) کے حوالے سے التحیات میں پڑھے جانے والے ہدیۂ سلام کے ذکر کے بعد لکھتے ہیں "......تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے صرف درود ابراہیمی کی تعلیم دی، سلام کی تعلیم نہیں دی کیونکہ صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم نے عرض کیا تھا کہ سلام عرض کرنا تو آپ کے سکھانے سے سیکھ لیا ہے جو التحیات میں عرض کر دیا کرتے ہیں، آپ صلوٰۃ یعنی درود شریف سکھلا دیجیے، دوسری حدیث میں درود ابراہیمی ارشاد فرمانے کے بعد نبیٔ کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے خود ہی فرمایا" وَالسَّلَامُ كَمَا قَدْ عَلِمْتُمْ" [۲۷] (اور سلام جیسا کہ تم نے جان لیا ہے) تیسری حدیث میں ہے کہ نبیٔ کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے درود ابراہیمی کے بعد فرمایا۔ ثُمَّ تُسَلِّمُوا عَلَيَّ [۲۸] (پھر تم مجھ پر سلام کہو)۔ چوتھی حدیث میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے درود شریف کے آخر میں سکھایا" اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ،" [۲۹] مولانا شبیر احمد عثمانی کی تفسیر میں ہے "حدیث میں ہے کہ جب آیت نازل ہوئی، صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا یا رسول اللہ! "سلام" کا طریقہ تو ہمیں معلوم ہے (یعنی نماز کے تشہد میں جو پڑھا جاتا ہے السلام علیک ایہا النبی و رحمۃ اللہ و برکاتہ) صلوٰۃ کا طریقہ بھی ارشاد فرما دیجیے......" [۳۰]

سب کتابوں میں "سلام" کی یہی صورت لکھی ہوئی ہے مگر مہتاب کمپنی، لاہور کے شائع کردہ قرآن مجید کے تفسیری حاشیے میں "اَيُّهَا" کے لفظ کو تبدیل کر دیا گیا ہے فوائد سلفیہ المسمیٰ بہ اشرف الحواشی کو "شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد عبدہٗ الفلاح" نے

ترتیب دیا ہے، اس میں ہے "متواتر صحیح احادیث میں بھی آنحضرت نے مسلمانوں کو اپنے اوپر صلاۃ پڑھنے کا حکم دیا ہے۔ احادیث میں ہے کہ صحابۂ کرامؓ نے عرض کیا۔ "اے اللہ کے رسولؐ! ہم نے یہ تو جان لیا کہ آپ پر سلام کیسے بھیجیں (اشارہ ہے تشہد میں "السلام علی النبی و رحمۃ اللہ و برکاتہ" کی طرف) اب آپ فرمائیں کہ آپ پر صلوٰۃ کیسے پڑھا کریں۔۔۔۔" [۳۱]

ان احادیث مبارکہ سے "سلام" کی اہمیت واضح ہوتی ہے کہ "السلام علیک ایھا النبی و رحمۃ اللہ و برکاتہ" کی تعلیم پہلے دے دی گئی، بعد میں صحابۂ کرامؓ نے درود کے بارے میں عرض کیا تو آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے انہیں درود ابراہیمی کی تعلیم دی۔ یعنی جہاں درود ابراہیمی پڑھا جائے وہاں مندرجہ بالا سلام بھی ضروری ہے۔ بصورت دیگر کوئی ایسا درود پڑھنا چاہیے جس میں سلام بھی پیش کیا گیا ہو، ورنہ اللہ تعالیٰ کے حکم "صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا" پر عمل نہ ہو سکے گا۔

حضور رسول کریم علیہ التحیۃ والتسلیم کی بارگاہ میں ہدیۂ سلام پیش کرنے کی اہمیت کے لیے سورۃ الاحزاب کا یہ حکم کافی ہے لیکن موضوع کی مناسبت سے ضروری معلوم ہوتا ہے کہ احادیث مبارکہ کے حوالے سے کچھ گفتگو کی جائے۔ مسند احمد میں حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ حضرت جبرئیلؑ نے مجھے یہ خوشخبری سنائی کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے، جو شخص آپ پر درود شریف پڑھتا ہے، میں اس پر درود پڑھتا ہوں اور جو کوئی آپ کو سلام عرض کرتا ہے، میں اس پر سلام بھیجتا ہوں [۳۲] نسائی اور دارمی میں حضرت ابوطلحہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضرت جبرئیلؑ نے یہ خوشخبری دی کہ رب تعالیٰ فرماتا ہے: کیا آپ اس بات سے مسرور نہیں ہوں گے کہ اگر آپ کا کوئی اُمتی ایک بار درود شریف پڑھے تو میں اس پر دس رحمتیں نازل کروں اور ایک بار آپ پر سلام پڑھے تو میں اس پر دس بار سلامتی بھیجوں۔ [۳۳]

کنز العمال میں حضرت ابو بکر صدیقؓ سے روایت ہے کہ حضور رسول اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پر سلام بھیجنا غلاموں کو آزاد کرنے سے افضل ہے[۳۴] القول البدیع میں ہے حضرت ابو اسحٰق ابراہیم دارم دارمی المعروف نہشل رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں، میں حدیث شریف کی کتاب لکھتے ہوئے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا اسمِ گرامی اس طرح لکھا کرتا تھا" قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم تسلیماً" میں نے خواب میں دیکھا کہ نبی کریمؐ نے میری لکھی ہوئی کتاب ملاحظہ فرمائی اور ارشاد فرمایا کہ یہ عمدہ ہے[۳۵] سعادۃ الدارین میں ہے، سلیمان بن سحیمؒ کا بیان ہے کہ میں خواب میں سیدِ دو عالم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے دیدار سے مشرف ہوا تو میں نے دربارِ رسالت میں عرض کی، یا رسولؐ اللہ جو لوگ ہوتے ہیں اور سلام عرض کرتے ہیں، آپ ان کا سلام سمجھ لیتے ہیں، فرمایا۔ ہاں! اور میں اُن کے سلام کا جواب بھی دیتا ہوں[۳۶]

"القول البدیع" کے حوالے سے مولانا محمد زکریا نے ابو سلیمان حرانی اور ابراہیم نسفی کے واقعے نقل کیے ہیں یہ دونو حضرات آقا حضور صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پر درود تو بھیجتے تھے لیکن سلام نہیں پیش کرتے تھے۔ حضورؐ نے خواب میں اِن دونو حضرات کو اپنی زیارت سے مشرف فرماکر ہدایت فرمائی کہ وہ سلام بھی بھیجا کریں[۳۷] مولانا محمد زکریا نے مولانا اشرف علی تھانوی کی "زاد السعید" کے حوالے سے بھی ابو سلمان حرانی کا یہ واقعہ (بغیر نام کے) نقل کیا ہے[۳۸] مولانا محمد زکریا نے اپنی زیرِ نظر کتاب میں آقا حضور صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے دربارِ گہر بار میں پیش کرنے کے لیے درود و سلام کے چالیس صیغے لکھے ہیں یہ ۲۵، درود اور ۱۵ سلام احادیثِ مبارکہ سے لیے گئے ہیں اور مولانا اشرف علی تھانوی نے اپنی کتاب "زاد السعید" میں لکھے ہیں۔ مولانا محمد زکریا نے "چہل حدیث" کے عنوان سے یہ فضائلِ درود شریف" میں نقل کیے ہیں[۳۹]

سید طفیل احمد بدر امروہوی اپنی تالیف" سلامِ قدس" کے دیباچے میں سلام کے بارے میں لکھتے ہیں" سلام ہمیشہ سے نیازمندانہ تعلقات پیدا کرنے کا ایک ۔۔ لہ لورش اور پاکیزہ ذریعہ رہا ہے جس کے بعد پیام یا خوش نصیبی سے خطاب و کلام کا

حق مسلّم ہوتا ہے اور پھر مقدس مدارج شروع ہوتے ہیں۔"[۴۰]

حضور سیدِ انام علیہ التحیۃ والسلام کی بارگاہ میں ہدیہ سلام پیش کرنے کی اہمیت کے بارے میں صائب عاصمی کہتے ہیں "وہ ہستی مقدس جس کا غضب رحمۃ للعالمین ہے، وہ ساقیٔ خم خانۂ دو جہاں جس کی عطا کردہ ذرہ نہ جام بھی فرزانوں کو مدہوش و مستانہ کر دے، وہ ختم المرسلین جس میں یوسفؑ کا جمال، روح اللہ کی مسیحائی، کلیم اللہ کا یدِ بیضا، ایوبؑ کا صبر، خلیل اللہ کی سخاوت ہے، وہ ذات پاک جس کی زندگی مقدس عدالت شجاعت حکمت اور سیاست کی ترجمان ہو، جو عالم انسانیت کے لیے ابرِ کرم ہو، وہ شفیع المذنبین جس کی تعریف خود اللہ تعالیٰ فرماتا ہو، جس پر رات دن ملائکہ بھی درود بھیجتے ہوں ---- اس کی بارگاہ معلی میں ہدیہ سلام پیش کرنے کی سعادت حاصل کرنا یقیناً دین و دنیا کی سعادتوں اور کامرانیوں سے لطف اندوز ہونا ہے"[۴۱]

ڈاکٹر فرمان فتحپوری درود و سلام بطور نظم پیش کرنے کے بارے میں لکھتے ہیں "درود و سلام کے عنوانات بذاتِ خود حضور اکرمؐ پر درود و سلام بھیجنے کی طرف اشارہ کرتے ہیں۔ اس قسم کی نعتیہ نظموں میں چونکہ صلوٰۃ وسلام یا درود و سلام کے الفاظ مصرعوں کے شروع اور آخر میں ٹیپ کے بندوں میں تکرار کے ساتھ استعمال کیے جاتے ہیں، اس لیے انہیں اسی نام سے پکارا جاتا ہے"[۴۲] ایک اور مقام پر نعت گوئی کے ذکر میں بارگاہ حبیب کبریا علیہ الصلوٰۃ والثنا میں ہدیہ درود و سلام پیش کرنے کی بات یوں کرتے ہیں "... نعت گوئی کا تیسرا بڑا محرک میلاد شریف کی محفلوں کا انعقاد رہا ہے۔ میلاد یا مولود شریف کی محفلیں پہلے بکثرت منعقد ہوتی تھیں۔ آج ان میں کچھ کمی واقع ہوئی ہے۔ علمائے دیوبند اور ان کے حلقوں سے یہ محفلیں اٹھ چکی ہیں اور اٹھتی جا رہی ہیں۔ لیکن علمائے بریلوی کے حلقوں میں یہ محفلیں آج بھی مقبول ہیں اور ان محفلوں میں نعت کے ساتھ درود و سلام بھی بڑے جوش و خروش سے باآواز بلند پڑھا جاتا ہے"[۴۳] اصغر حسین خاں نظیر لودھیانوی "سلام" کے بارے میں یوں رقم طراز ہیں: "اللہ کا شکر ہے کہ پاکستان کے نوجوانوں کی اکثریت حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نامِ مبارک کی شیدائی ہے اور

نوجوانوں کو نعت خوانی کا شوق ہے۔ میلاد کی مجلسوں میں آخر میں سلام ضرور پڑھا جاتا ہے ہر نعت گو شاعر جب تک ایک سلام نہ لکھ لے، اپنے مجموعۂ نعت کو نامکمل سمجھتا ہے۔[۴۴]

بدر امروہوی اردو میں کہے گئے سلاموں کے بارے میں کہتے ہیں "اردو سلاموں کی سحر بیانی کا اندازہ یوں لگایا جا سکتا ہے کہ حضورِ قلب سے سلاموں کو خود پڑھتے یا کسی سے سنتے وقت اپنے شغف میں آپ کو دو چار لمحے کے لیے بھی مادیت سے دوری میسّر ہو جائے تو آپ چند سلاموں میں اپنے انھی کانوں سے جواب سلام ملتا ہوا بھی سُنیں گے جن سے کہ وہ کیف آفریں سلام سن رہے ہیں۔"[۴۵]

ان کیف آفریں سلاموں میں سب سے اہم اور مشہور سلام جو محافل میلاد اور محافل نعت میں نہایت محبت وعقیدت اور خضوع خشوع کی کیفیتوں سے پڑھا جاتا ہے، اعلیحضرت مولانا شاہ احمد رضا خاں بریلوی (رحمہ اللہ تعالیٰ) کا "مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام" ہے۔ اصغر حسین خاں نظیر لودھیانوی اس سلام کے بارے میں لکھتے ہیں "نعت گو شعرا کا ایک اور موضوع درود و سلام ہے۔ اکثر شعرا نے سلام لکھے ہیں لیکن مولانا احمد رضا خاں کا سلام ایک نئے اسلوب کا ہے جس کا جواب ادب اردو میں ابھی تک تو کہیں نظر نہیں آیا۔ مولانا کے سلام میں دو گونہ لطف ہے۔ آپ نے اپنے سلام میں حضورِ اعلیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا سراپا بھی بیان کیا ہے اور نہایت کیف انگیز اور دلنواز انداز میں حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے سر مبارک سے لے کر کفِ پائے اقدس تک تمام اعضا کو فرداً فرداً اور نام بہ نام سلام بھیجا ہے۔"[۴۶] ایک اور مضمون میں نظیر لودھیانوی نے اس تحریر میں اضافہ کیا ہے "آخر میں صحابۂ کرام۔ اہل بیت کے تمام ارکان اور اکثر بزرگانِ دین اور اپنے احباب وخویش واقارب کو بھی سلام کہا ہے، مولانا علیہ الرحمہ کا یہ سلام جو نعتیہ ادب کا شاہکار ہے، بہت طویل ہے۔"[۴۷]

اصغر حسین خاں نظیر لودھیانوی مولانا احمد رضا خاں بریلوی کے نعتیہ کلام کا ناقدانہ جائزہ لیتے ہوئے اُن کے اس سلام کا تفصیلی تعارف کراتے ہوئے لکھتے ہیں کہ "مولانا احمد رضا خاں نے جو سلام لکھا ہے، وہ اردو اور فارسی کے نعتیہ ادب میں

منفرد حیثیت رکھتا ہے۔ یہ صرف سلام ہی نہیں، اس میں حضورؐ کا سراپا بھی بیان کیا گیا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک ایک عضو مبارک کی مدح و ستائش والہانہ انداز میں کی گئی ہے اور اکثر اشعار میں زبان اور فن کی خوبیاں موتیوں کی طرح بکھری ہوئی ہیں اگر مولانا، قصیدۂ شادی اسرا، اور اس سلام کے سوا نعت میں کچھ اور نہ کہتے تب بھی نعتیہ ادب میں ان کا پلہ بہت بھاری تھا۔ سلام ۱۶۷[۴۹] اشعار پر مشتمل ہے۔ شروع میں ۱۲ اشعار میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی عام صفات، اعلیٰ مدارج، عزّ و وقار اور معجزات کا ذکر ہے۔ ایک سے ایک اونچا شعر ہے، کوئی انتخاب کرے تو کیونکر کرے۔ ابتدائی ۲۴ اشعار کے سلام کے ساتھ ساتھ سراپا شروع ہوتا ہے۔ قامت، سر، گیسو اور مانگ کی ستائش میں گوہر فشانی کے بعد گوش مبارک، چشم رحمت، جبین سعادت، محراب ابرو اور مژگان اطہر کا تعارف کرایا گیا ہے۔ پھر بینی مبارک، رخسار منور، خدِ اقدس اور صباحت و خطِ دل آرا، پھر ریش اقدس، لب مبارک، دہن معطر، زبان وحی ترجمان فصاحت و بلاغت، دعا و اجابت کو والہانہ انداز سے سلام بھیجا ہے۔ پھر دوش دل افروز، شانۂ جاں نواز، مہر نبوت، پشت مبارک، دست گہر فشاں، بازوے قوت آزما اور کفِ گل فروش۔ پھر انگشت ہائے نگاریں، ناخن گرہ کش، سینۂ کینہ دل حق نما، بطن مبارک، کمر جاں پرور، زانوئے قوی، ساق صندلی اور رفتِ پائے مکرم کی صفت و ثنا کی گئی ہے۔ سراپا کے بعد حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے بچپن اور عہدِ طفلی کے ایک ایک واقعہ کو سلام بھیج رہے ہیں۔ پھر اعلان نبوت کے بعد ایک ایک واقعے کی یاد دہانی کرا کے، ہر واقعے کو درود و سلام بھیجتے ہیں۔ اس کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے صحابۂ کرام، اہل بیت اطہار اور امہات المومنین کو یکے بعد دیگرے یاد کر کے انہیں نذرانۂ عقیدت پیش کرتے ہیں، پھر جاں نثاران رسول عربی صلی اللہ علیہ وسلم خلفائے راشدین رضی اللہ عنہم اور شارعان دین متین کے فضائل بیان کرتے ہوئے انہیں سلام بھیجتے ہیں کہ یہ سب حضور رسالتمآب صلی اللہ علیہ وسلم کے محب اور فدائی ہیں۔"[۴۹]

عزیز حاصلپوری کی رائے ملاحظہ فرمائیے "دریا خواہ کتنا عمیق ہو اس سے پانی پیا جا سکتا ہے لیکن پانی کے ایک ایک قطرے کو "آبدار موتی" بنانا نہایت دشوار کام ہے۔ اعلیٰ حضرت بریلویؒ کا یہ سلام حسنِ عقیدت اور فنی معنویت کے اعتبار سے ایک گہرا سمندر ہے" [۵۰] پروفیسر عاصی کرنالی کہتے ہیں "اعلیٰ حضرت بریلوی رحمۃ اللہ علیہ کا "سلام" دل سے نکلا ہے اور دلوں میں اتر کر گیا ہے۔ اہل اللہ کا حرف حرف تاثیر میں ڈوبا ہوا ہوتا ہے۔ پھر یہاں تو عشقِ رسولؐ کا معاملہ ہے۔ اس بادۂ محبت کی سرشاری کیفیتیں حضرت کے دل و دماغ پر چھائی ہوئی ہیں ۔ اس لیے ہر شعر موجِ کوثر بن کر ابھرا ہے اور تشنہ کامانِ محبت کی پیاس بجھانے کا سامان بن گیا ہے۔ سوزِ محبت، فنی محاسن، معنوی لطافتیں، ان سب اجزا نے مل کر سارے سلام کو، نازرگِ جاں سے نکلنے والا نغمہ بنا دیا ہے۔ اس نغمے کی صدائیں گونجتی ہی رہیں گی۔ محبت وعقیدت کا یہ نذرانہ اور دل و جاں کی یہ متاعِ ارادت ہمیشہ زندہ و پائندہ رہے گی۔ حضرت کے اس سلام نے ہر دلعزیزی، مقبولیت اور شہرت کا جو مقام حاصل ہوا ہے، وہ کسی اور نظم کو کہاں نصیب ہوا" [۵۱]

اعلیحضرت احمد رضا بریلوی (علیہ الرحمہ) کے اس سلام کے ایک شعر کے بارے میں حکیم مظفر عزیز کے جذبات وخیالات ملاحظہ فرمائیں، لکھتے ہیں "اس سلام کا ایک نہایت پاکیزہ شعر فخرِ موجودات سرورِ کائنات نبیٔ آخر الزماں صلی اللہ علیہ وسلم کی عزت و توقیر اور آپ کے ذکرِ پیدائش کا آئینہ دار ہے۔ یہ شعر جب پہلی بار میری نگاہ سے گزرا تو میں نے محسوس کیا کہ خلوص وعقیدت میں ڈوبا ہوا یہ نذرانۂ عقیدت، ساری کائنات کی سرخوشی کا مرقع بن کر میرے سامنے آگیا ہے۔ مجھے مولانا کا یہ شعر سادگی، صفائی، حسن کاری، منظر کشی، واقعہ نگاری، تہذیبی متانت، جذبے کی سچائی اور احساس کی پاکیزگی کے لحاظ سے نہایت بلند پایہ نظر آیا۔ ملاحظہ فرمائیے۔ کیوں نہ اس ایک شعر پر نعتوں کے ہزاروں دیوان قربان کر دیے جائیں۔ جی چاہتا ہے کہ اس شعر کو بار بار

جس سہانی گھڑی چمکا طیبہ کا چاند
اُس دل افروز ساعت پہ لاکھوں سلام

میرے نزدیک حضرت مولانا احمد رضا بریلوی کا یہ شعر اردو نعت گوئی کی تاریخ کا سب سے روشن ستارہ ہے۔ انہوں نے اپنے اس ایک شعر میں ایک طویل نعتیہ قصیدہ نہایت بلاغت و اختصار کے ساتھ اس طرح کہہ دیا ہے کہ اس سے بہتر کا تصور بھی ناممکن نظر آتا ہے۔

مستانہ اور عاشقانہ فضا میں ڈوبے ہوئے اس شعر کو پڑھتے ہی انسان کا ذہن محسن کائنات فخر موجودات صلی اللہ علیہ وسلم کے ذکر پیدائش اور محبوبیت کی طرف جاتا ہے اور دل درود شریف کا ورد کرنے لگ جاتا ہے۔ چنانچہ میں نے بھی جب پہلی مرتبہ اس شعر کو پڑھا تو میری زبان پر درود شریف جاری ہو گیا۔ بڑی دیر تک میں اس درود شریف کا ورد کرتا رہا۔ اس وقت مجھے یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے میں برکتوں والی منزل میں اُتر رہا ہوں، صدق کے مقام میں داخل ہو رہا ہوں اور صاحب جلال و اکرام نے، کائنات کے مالک نے، اپنی انتہائی رحمت کے دروازے مجھ پر کھول دیے۔"[52]

ڈاکٹر نسیم قریشی نے شعبۂ اردو مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ اس سلام کو سن کر یا پڑھ کر پیدا ہونے والی کیفیتوں کو یوں زبان بخشی ہے "عالم کیف و مستی میں عرض نیاز، سرشاری سپردگی، الفت و عقیدت کا ایک ترانۂ شوق بلند ہوا۔ "مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام"۔ طبیعت بے اختیار وجد کر اٹھی۔ ذہن کے دریچے بہار ابد کی جاں فزا ہواؤں کے لیے کھل گئے۔ وجود کا ذرہ ذرہ سحاب سرمدی کی سرشاریوں میں ڈوب گیا۔ کیا نغمہ، کیا نظم، کیا والہانہ سلام۔ لفظ و بیان کے پیچ ہیں کہ نیازمندی کی تہ در تہ کیفیتیں مہک اٹھی ہیں۔ حُسنِ معنی ہے کہ حُسنِ عقیدت میں سمو کر زمزمۂ وادی کے پیکر میں ڈھل گیا ہے۔ نوائے شوق نغمۂ والہانہ بن گئی ہے۔ ذوقِ فدائیت شباب پر ہے۔ شیفتگی نیازکیشی ہمہ آواز ہمہ سرورِ مستانہ، ہمہ ارتعاشِ قلبِ مضطر ہو گئی ہے۔ روحانی سرشاری

کے عالم میں حضرتِ رضا خُلد آشیانی کی زبانِ حقیقت ترجمان سے جو حرف نکلا ہے، باغِ کامرانی کا سدا بہار پھول بن گیا ہے۔" [۵۳]

علامہ اختر الحامدی نے اعلیٰحضرت کی شاعری پر ایک کتاب "امامِ نعت گویاں" لکھی، انہوں نے مکمل سلامِ رضا کی تضمین کی جو ہند و پاک کی مساجدِ اہلِ سنّت میں پڑھی جاتی ہے۔ وہ لکھتے ہیں "آپ کا مشہور سلام "مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام" جس کے ایک سو تہتر اشعار ہیں، [۵۴] اس کا ہر شعر موتیوں میں تولنے کے قابل ہے۔ نیز سلاست و روانی اور زورِ بیان میں اپنا جواب نہیں رکھتا۔ اس سلام کے ایک ایک شعر میں محبوبِ مدینہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ادائیں الفاظ کے موتیوں سے ایسی جڑی ہیں جسے دیکھ کر عقدِ ثریا بھی خجل ہو جائے۔ سرکارِ مدینہ کا سراپا اور عہدِ طفولیت سے لے کر عہدِ نبوت تک کا نقشہ اس طرح کھینچا ہے جس کی داد دینے کے لیے الفاظ نہیں ملتے۔ حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی پوری سیرت سامنے آجاتی ہے۔ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ شعر و حکمت کا بحرِ بیکراں پورے جوش و خروش کے ساتھ رواں دواں ہے جس میں معارفِ قرآن و حدیث، اسرارِ عشق و رموزِ معرفت اور زبان و بیان کے لاتعداد گہرہائے گراں مایہ بہے چلے آرہے ہیں۔ ۔ ۔ ۔ اس بے مثل سلام کا ایک ایک شعر مفہوم و معانی کے اتنے گوشوں پر محیط ہے جس کی وضاحت کی جائے تو ایک ضخیم کتاب تیار ہو۔ مفہوم و معانی سے قطعِ نظر سلاست و روانی، زبان و بیان کی دلکشی اس سلام کی جان ہے۔" [۵۵]

علامہ اختر الحامدی الضیائی نے سلام کے دو اشعار کی تشریح یوں کی ہے،

" کھائی قرآں نے خاکِ گزر کی قسم
اس کفِ پا کی حرمت پہ لاکھوں سلام

شعر کے مصرعِ اولیٰ میں قرآنی آیت لَآ اُقْسِمُ بِهٰذَا الْبَلَدِ وَ اَنْتَ حِلٌّۢ بِهٰذَا الْبَلَدِ اور مصرعِ ثانی میں ایک حدیث پاک کو جس کی شاہ عبدالحق محدث دہلوی نے ایمان افروز شرح فرمائی ہے، اعلیٰحضرت نے تلمیح کے طور پر بیان

کرکے دریا کو کوزے میں بند کر دیا ہے۔ آیت کا ترجمہ ہے۔ اے حبیب! اس شہر مکہ کی قسم جس میں تم تشریف فرما ہو۔ ـــ اعتراض ہو سکتا ہے کہ آیت میں تو شہر مکہ کی قسم ہے، خاکِ گزر کی تو قسم نہیں ہے۔ اس سلسلے میں یہ روایت مدِ نظر رہے کہ سیدنا عمر فاروق رضی اللہ عنہ بارگاہِ رسالت میں عرض کرتے ہیں (ترجمہ) "یا رسول اللہ! صلی اللہ تعالیٰ علیک وسلم! میرے ماں باپ حضور پر قربان ہوں۔ بے شک حضور کی بزرگی خدا کے نزدیک اس حد کو پہنچی کہ حضور کی زندگی کی قسم یاد فرمائی اور دیگر انبیا کی نہیں اور تحقیق حضور کی فضیلت خدا کے یہاں اس انتہا کی ٹھہری کہ حضور کی خاکِ پا کی قسم یاد فرمائی کہ ارشاد ہوتا ہے لا اقسم بهذا البلد یعنی مجھے قسم اس شہر کی" (احیاء العلوم، مدخل، مواہب لدنیہ، نسیم الریاض، بحوالہ تجلی الیقین ص ۱۹) امیر المومنین سیدنا فاروقِ اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے لا اقسم بهذا البلد کی خوبصورت، پاکیزہ اور ایمان افروز تفسیر اُقسمُ بِتُرابِ قَدَمَیْکَ سے کر کے کفِ پائے مصطفیٰ کی حرمت پر قرآنی مہر ثبت کر دی ہے۔ اس آیت کے سلسلے میں حضرت شیخ محقق شاہ عبدالحق محدث دہلوی کی تشریح ملاحظہ فرمائیے:

"ایں لفظ در ظاہرِ نظر سخت می دارید نسبت بہ جنابِ عزت، چوں گوید کہ سوگند می خورد بخاکِ پائے حضرتِ رسالت و نظر بحقیقت معنی پاک و پاک است و غبارے نیست برآں۔ و تحقیق ایں سخن آں ست کہ سوگند خوردن حضرت رب العزت جل جلالہ بہ چیزے بے غیر ذات و صفاتِ خود برائے اظہار و شرف و فضیلت و تمیز آں چیز است نزد مردم بہ ایشاں تا بدانند کہ آں امرے عظیم و شریف است نہ آنکہ اعظم بر وے تعالیٰ ......" (مدارج النبوت مصنفہ شاہ عبدالحق محدث دہلوی) [56]

"لیلۃ القدر میں مطلع الفجر حق
مانگ کی استقامت پہ لاکھوں سلام"

اس شعر میں دو آیتوں کی تلمیح ہے اور ان سے موئے فرقِ انور اور مانگ کو

حسین و دلکش ہے جیسے شب قدر سے سپیدیٔ سحر کی باریک لکیر مصرع اولیٰ میں لفظ "حق" بھی دعوت غور و فکر دے رہا ہے اور مصرع ثانی میں "مانگ" کے ساتھ لفظ "استقامت" بھی غور طلب ہے۔

صراطِ مستقیم (استقامت) کی مانند مانگ کی سیدھی باریک اور چمکیلی لکیر آپ کے سیاہ اور مشکیں موئے مبارک میں اتنی حسین معلوم ہوتی ہے جیسے نزول قرآن کی مبارک شب (لیلۃ القدر) سے صبح (مطلع الفجر) کی شعاع اوّلین کا ظہور۔ یہ شعاع اس سحر کا مژدہ ہے جس سے دعوت حق کا آغاز ہوا۔ یعنی موئے مبارک اور سر کی مانگ جاء الحق کی تفسیر ہے کہ اللہ کا محبوب غار حرا سے پیغام حق لے کر بھٹکی ہوئی انسانیت کو صراط مستقیم پر چلنے کی دعوت دینے کے لیے عملی میدان میں تشریف لا چکا ہے ـــــ نشست الفاظ دیکھیے۔ لیلۃ القدر (شب قدر) مطلع (پیشانی چہرہ) الفجر (صبح) حق (صداقت، سچائی) مانگ (بالوں کے درمیان لکیر) استقامت (سیدھ، ثبات، غیر متزلزل استقلال) ان الفاظ سے شعر میں ظاہری حسن کے ساتھ معنوی حسن پیدا کر دینا فاضل بریلوی رحمۃ اللہ علیہ ہی کا کام ہے" ۵۸

"تذکرۂ نعت گویانِ اردو" کے مصنف پروفیسر سید یونس شاہ اپنی کتاب میں سلام رضا کے بارے میں لکھتے ہیں "نعتیہ اردو شاعری میں "سلام" کو بڑی اہمیت حاصل ہے۔ اکثر نعت گو حضرات نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور ہدیۂ سلام پیش کیا ہے۔ سلام و درود پیش کرتے وقت یہ تصور ہوتا ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام محفل سلام میں موجود ہیں۔ لہٰذا ایسی مجلسوں کی عظمت اور پاکیزگی دلوں کو گداز کرتی ہے۔ مولانا (احمد رضا) سے قبل بہت سوں نے سلام لکھے ہیں لیکن آپ کا پیش کردہ سلام اپنی اثر آفرینی کے ساتھ زبان و بیان کا بھی ایک خوبصورت مرقع ہے:" ۵۹

شمس بریلوی نے اپنے مقالے میں سلام رضا کے بہت سے اشعار پیش کیے جن میں خامۂ رضا نے مضمون آفرینی کی ہے اور ان کے علمی کمال کی جھلک موجود ہے، لکھتے ہیں "آپ کے مشہور سلام کے ہر مصرع اولیٰ میں تقریباً استعارہ موجود ہے" ۵۹

مزید فرماتے ہیں "حضرت رضا قدس سرہٗ کا وہ سلام محبت آئین ہر اس مسلمان کے دل کی آواز ہے جس کا دل محبت سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے معمور ہے اس سلام میں عجیب والہانہ جذبات اور وارفتگی کا عالم نظر آتا ہے چند اشعار ہیں سراپائے اقدس سے جو پارہ ہائے نور یعنی اعضائے پاک خامۂ رضا نے منتخب کیے ہیں ان کی کما حقہٗ تعریف نظم تو نظم، نثر میں بھی دشوار ہے۔ یہ مکمل سلام ایک سو ستر ۱۷۱ اشعار پر مشتمل ہے"۔[۶۰]

ڈاکٹر فرمان فتحپوری لکھتے ہیں "ان کا سلام "مصطفیٰ جان رحمت پہ لاکھوں سلام" بہت مقبول ہوا ہے"[۶۱] اپنے ایک اور مضمون "اعلیحضرت کی نعتیہ شاعری: سادگی اور پرکاری کی ایک مثال" میں لکھتے ہیں "نعتیہ غزلوں سے قطع نظر مولانا احمد رضا خاں صاحب کے سلام کو بھی غیر معمولی مقبولیت حاصل ہے مولانا احمد رضا خاں صاحب کا سلام زیر بحث سو اشعار (ایک سو ستر اشعار) سے کچھ اوپر مشتمل ہے اور حفیظ جالندھری اور ماہر القادری کے سلاموں سے قدیم تر اور طویل تر ہے۔ پھر بھی آج تک بڑے اہتمام اور کثرت سے پڑھا جاتا ہے بلکہ یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ اس کی مقبولیت روز بروز بڑھتی جا رہی ہے"۔[۶۲]

شاعر لکھنوی کا ایک مضمون محقق عصر حکیم محمد موسیٰ امرتسری مدظلہ کے زیر اہتمام مرکزی مجلس رضا، لاہور نے کتابی صورت میں شائع کیا تھا۔ اس میں ہے "اس نعت کی کیفیت میں بے خودی و سرشاری کے سیکڑوں سمندر موجیں مار رہے ہیں۔ غالب نے اپنی غزل کے ایک مصرعے میں "بھوں" کا لفظ نظم کیا تھا جس پر اہل نظر نے بڑی ناک بھوں چڑھائی تھی۔ رضا بریلوی نے "بھووں" کا لفظ ایک شعر میں استعمال کیا تھا۔ ذرا نعت میں اس لفظ کی پاکیزگی اور لطافت دیکھیے:

جن کے سجدے کو محراب کعبہ جھکی
ان بھووں کی لطافت پہ لاکھوں سلام"[۶۳]

مقبول جہانگیر نے اعلیحضرت کی حیات اور کارناموں پر ایک معرکۃ الآرا مضمون

لکھا جسے کئی اداروں نے کتابی صورت میں شائع کیا۔ اس میں سلام رضا کے بارے میں لکھتے ہیں "نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور بے شمار شعراء نے اپنی اپنی حسن نیت اور توفیق الٰہی کے باعث سلام لکھ کر ہدیۂ عقیدت پیش کیا مگر اعلیحضرت کے لکھے ہوئے ایک سلام کو ایسا مقبول عام نصیب ہوا کہ ایک صدی گزر چکی، برصغیر پاک وہند کی فضائیں آج بھی اس سلام کی والہانہ آواز سے گونج رہی ہیں۔ ایک ایک شعر جذب و کیف اور عشق و سرمستی کا مرقع ہے"۔ [۶۴] نہایت اہم کتاب "مقام مصطفیٰ" کے مصنف ملک بشیر محمد خان اعوان نے اس موضوع پر یوں خامہ فرسائی کی "حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے بے شمار شعراء نے سلام لکھ کر ہدیۂ عقیدت پیش کیا مگر مولانا احمد رضا خان کے سلام کو کچھ ایسی مقبولیت نصیب ہوئی کہ آج ہر مسجد اس سے گونج رہی ہے۔ ایک ایک شعر جذب وکیف اور عشق و سرمستی کا مرقع ہے"۔ [۶۵]

سید فیضی مولانا احمد رضا کے اس سلام کی اہمیت کے موضوع پر لکھتے ہیں "حقیقت یہ ہے کہ اگر آپ (مولانا احمد رضا بریلوی) کی ذات گرامی بریلی کے مدرسئہ عالیہ سے تعلیم پاکر ایسے باطل عقائد رکھنے والوں لوگوں کے مقابل نہ آتی تو آج ہر جگہ صلوٰۃ وسلام کے نقارے نہ بجتے، مساجد میں رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کا نام لینا گناہ ہوتا، آپ کی ذات کا ہی تصدق ہے کہ آج ہر مسجد میں میلاد پڑھتے ہوئے مصطفیٰ جان رحمت اور شمع بزم ہدایت کے حضور درود وسلام کے نذرانے پیش کیے جاتے ہیں"۔ [۶۶] پروفیسر خالد بزمی اس سلام کے بارے میں یوں رقمطراز ہیں "آخر میں مولانا احمد رضا خاں کے اس "سلام" کا ذکر بہت ضروری ہے جو اس شعر سے شروع ہوتا ہے ۔۔۔۔۔ یہ سلام ۱۶۹ (؟) شعروں پر پھیلا ہوا ہے اور یہ بات شاعر کی قدرت کلام کا بہت بڑا ثبوت ہے۔ یہ سلام اس قدر مشہور اور مقبول ہے کہ بعض شاعروں نے اس پر تضمینیں لکھی ہیں اور میلاد کی محفلوں میں تو یہ عام طور پر گایا ہی جاتا ہے"۔ [۶۷] عابد نظامی کہتے ہیں "بلاشبہ یہ سلام سلاست، روانی، تسلسل، شاعرانہ حسن کاری اور والہانہ پن کی

اعلیٰ حضرت کا مشہور زمانہ سلام بلاشبہ نہ صرف اردو ادب کا عظیم ترین شاہکار ہے بلکہ کیف و سرور میں اردو کا اور کوئی سلام اس کے پائے کا نہیں ملتا یہی وجہ ہے کہ اس سلام کو بے پناہ مقبولیت حاصل ہے اور بقول پروفیسر یوسف سلیم چشتی ہندو پاک میں شاید ہی کوئی عاشق رسول ایسا ہوگا جس نے اس سلام کے دوچار شعر حفظ نہ کر لیے ہوں [۶۹]

"مظہر نور" کے نعت گو اور "عصر حاضر کے نعت گو" کے مصنف گوہر ملسیانی کی رائے ملاحظہ ہو۔ "ان کے قصیدۂ سلامیہ کے اشعار کس شخص کی زبان پر نہ ہوں گے۔ وہ کون سا صاحب ذوق ہے جس نے انہیں سن کر کیف و سرور محسوس نہ کیا ہوگا"۔ سید نور محمد قادری[۷۱] اور مظہر عرفانی[۷۲] نے اس قصیدۂ سلامیہ کی مقبولیت کو خراج تحسین پیش کیا ہے مشہور کالم نگار م، ش نے ابو الاثر حفیظ جالندھری کی شاعری کے ذکر میں مولانا احمد رضا کے اس سلام کا یوں ذکر کیا ہے "برصغیر کے مسلمانوں میں اسلامی شعور ابھارنے اور مسلمانوں کی نئی نسل کو اسلامی اقدار سے آگاہ کرنے میں حفیظ کی شاعری نے ایسا کردار ادا کیا ہے جو کہ اس صدی کے دوسرے اور تیسرے عشرے میں امام اہل سنت و جماعت اعلیٰحضرت احمد رضا خاں بریلوی نے اپنے نعتیہ کلام اور تحریک رابطۂ عوام کے ذریعے مسلمانوں کے سینوں میں عشق محمدی کی آگ روشن کرنے میں ادا کیا تھا۔ برصغیر کے دور دراز دیہات میں اعلیٰ حضرت کے سلام کے یہ فقرے "مصطفیٰ جان رحمت پہ لاکھوں سلام" گزشتہ نصف صدی سے گونجتے رہے ہیں۔۔۔۔" [۷۳]

حافظ بشیر احمد غازی آبادی نے انگریزوں کی چالاکیوں کا علاج "سلام رضا" کو قرار دیتے ہوئے کہا "حضرت بریلوی رحمۃ اللہ علیہ نے انگریز کی چال کو سمجھا اور نعرہ لگایا کہ "مصطفیٰ جان رحمت پہ لاکھوں سلام۔ شمع بزم ہدایت پہ لاکھوں سلام" بات دل سے نکلی تھی، اثر کر گئی۔ آج برصغیر پاک و ہند میں ایک بھی مسلمان ایسا نہیں ملے گا جو اس نعرۂ رسالت سے ناواقف ہو" [۷۴] نعتیہ مسدس "لولاک لما"

کے شاعر پروفیسر انور جمال کہتے ہیں "موجودہ صدی میں جو عوامی شہرت اور
پذیرائی حضرت احمد رضا خاں بریلوی کے سلام کو حاصل ہوئی ہے، وہ بہت کم
نعتوں کے حصے میں آئی ہے۔ اس کی بے شمار دیگر وجوہات کے علاوہ ایک بڑی
وجہ یہ بھی ہے کہ اس نعتیہ سلام کے بطون میں عشق و سرمستی اور جذب و کیف کے
چشمے پھوٹتے ہیں اور شاعر کی عقیدت کے طوفان مچلتے نظر آتے ہیں ظاہر ہے
؏ دل سے جو بات نکلتی ہے، اثر رکھتی ہے"۔ [۴۵]

غزالیٔ زماں علامہ احمد سعید کاظمیؒ نے اعلیحضرت بریلوی کے سلام کے بارے
میں لکھا "اعلیٰ حضرت فاضلِ بریلوی رحمۃ اللہ علیہ جہاں اپنے علم و فضل سے مجددانہ
مقام رکھتے تھے، وہاں شعر و ادب میں بھی اپنی مثال آپ تھے۔ خصوصاً نعتِ رسول
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تو ممدوحِ موصوف کا جزوِ حیات تھی۔ "مصطفیٰ جانِ رحمت
پہ لاکھوں سلام" اعلیحضرت کا ایک مشہور و مقبول سلام ہے جو زبان زدِ ہر خاص و
عام ہے، جس کا ہر شعر جذباتِ عقیدت کا آئینہ دار ہے، الفاظ و معانی کا رشتہ
"سلکِ مروارید" نظر آتا ہے"۔ [۴۶]

آخر میں "مدحت" اور "نعتوں کے گلاب" کے نعت گو (نعتوں کے گلاب پر
بارھویں قومی سیرت کانفرنس ۱۹۸۸ء میں صدارتی ایوارڈ دیا گیا) پروفیسر عاصی کرنالی
کی سلامِ رضا پڑھے جانے کے متعلق ایک تحریر نقل کی جاتی ہے جو ایک لمحۂ فکریہ ہے
اور سلامِ رضا کو نادان عقیدت مندوں سے محفوظ رکھنے کی اشد ضرورت کا احساس دلاتی
ہے۔ لکھتے ہیں "اعلیحضرتؒ کے اس سلام میں "الحاقی شعروں" کے اضافے کی (دانستہ
یا نادانستہ) کوششیں شروع ہو گئی ہیں جب لوگ مساجد میں یہ شعر پڑھتے ہیں تو بعض
خارج از آہنگ اور کمتر درجے کے شعر اصل میں جوڑ لیتے ہیں۔ کہیں یہ اشعار مخمس
کی شکل میں ہوتے ہیں، کہیں رباعی کے انداز میں، کہیں کسی دوسرے مقام کی بولی ہیں۔
مثلاً قافیہ ہے "رحمت۔ لطافت۔" اس کے ساتھ "حسینؓ ابنِ حیدرؓ پہ لاکھوں سلام"
[illegible] "[illegible] کالی کملی والا" کہا گیا ہے جو دوسری

بحر میں ہے اور فنی اعتبار سے اردو مزاج سے مناسبت نہیں رکھتا ضرورت ہے کہ حضرت کے اسم کی اصل کے تحفظ کا پورا پورا اہتمام کیا جائے اور اس خوبصورت ہدیۂ عشق و ادب کو چالاک طالع آزماؤں یا نادان عقیدت مندوں کی دست برد سے محفوظ رکھا جائے۔"

یہ واقعی لمحۂ فکریہ ہے۔

## حواشی:

(۱) قاسم محمود، سید، اردو انسائیکلوپیڈیا اسلامی انسائیکلوپیڈیا، ص ۹۴۸ (۲) وَ تَحِيَّتُهُمْ فِيهَا سَلٰمٌ الیونس ۱۰:۱۰ (۳) سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ بِمَا صَبَرْتُمْ فَنِعْمَ عُقْبَى الدَّارِ الرعد ۱۳:۲۴ (۴) قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ وَ سَلٰمٌ عَلٰى عِبَادِهِ الَّذِيْنَ اصْطَفٰى النمل ۲۷:۵۹ (۵) الصٰفٰت ۳۷:۱۸۱ (۶) الصٰفٰت ۳۷:۱۰۹، ۱۰۰ (۷) الصٰفٰت ۳۷:۱۲۰، ۱۲۱ (۸) الصٰفٰت ۳۷:۱۳۰ (۹) الصٰفٰت ۳۷:۱۰۹، ۱۱۰ (۱۰) الاحزاب ۳۳:۵۶ (۱۱) کنز الایمان فی ترجمۃ القرآن مطبوعہ چاند کمپنی لاہور، ص ۶۳۰ (۱۲) القرآن المجید مطبوعہ مہتاب کمپنی لاہور، ص ۵۱۰ (۱۳) القرآن الحکیم مطبوعہ چاند کمپنی لاہور ص ۵۱۰ (۱۴) ضیاء القرآن جلد چہارم ص ۸۸، ۹۳ (۱۵) قرآن شریف مترجم (مطبوعہ ناشران قرآن لاہور) ص ۵۵۲ (۱۶) القرآن المجید مطبوعہ مہتاب کمپنی، لاہور، ص ۵۱۰ (۱۷) القرآن الحکیم مع ترجمہ و تفسیر از مولانا عبد الماجد دریا بادی ص ۸۵۵ (۱۸) تفسیر صغیر ص ۵۵۶ (۱۹) تفسیر ابن کثیر، اردو ترجمہ از ابو محمد جونا گڑھی جلد چہارم ص ۲۹۷ (۲۰) تفہیم القرآن جلد چہارم ص ۱۲۴، ۱۲۵ (۲۱) تدبر قرآن جلد ششم ص ۲۶۷ (۲۲) تفسیر نور العرفان ص ۶۷۹ (۲۳) برکت علی لودھیانوی، ابو انیس محمد۔ إِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰئِكَتَهُ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ص ۲۲۔ ۳۹ (۲۴) تفسیر ابن کثیر جلد چہارم ص ۲۹۸ (۲۵) ابو الاعلیٰ مودودی، سید

نعہیم القرآن ۔ جلد چہارم ۔ ص ۱۲۵ (۲۶) منظور نعمانی، مولانا محمد۔ معارف الحدیث
جلد سوم ۔ ص ۲۹۸ (۲۷) صحیح مسلم بحاشیہ نووی ۔ جلد اول ۔ ص ۱۷۵ بحوالہ احسن الکلام
فی فضائل الصلوٰۃ والسلام ۔ ص ۱۰۹ (۲۸) ایضاً (۲۹) سعید شبلی، مولانا محمد ۔
احسن الکلام فی فضائل الصلوٰۃ والسلام ۔ ص ۱۰ (۳۰) قرآن شریف مترجم (ترجمہ مولانا
محمود حسن دیوبندی ۔ فوائد از مولانا شبیر احمد عثمانی) ص ۵۵۲ (۳۱) قرآن مجید (ترجمہ
از شاہ رفیع الدین و نواب وحید الزمان ۔ تفسیری حاشیہ مرتبہ محمد عبدہٗ الفلاح ۔ ص ۵۱۰ ۔
(۳۲) مسند الامام احمد بن حنبل ۔ الجزء الاوّل ۔ ص ۱۹۱ (۳۳) مشکوٰۃ شریف جلد اوّل
(اردو ترجمہ از عبدالحکیم خاں اختر شاہجہانپوری) ص ۱۹۷، ۱۹۸ (۳۴) کنز العمال الجزء الاول
ص ۲۱۳ ۔ شمارہ ۲۹۹۴ (۳۵) القول البدیع ۔ ص ۱۹۳ بحوالہ "اِنَّ اللّٰہَ وَ مَلٰئِکَتَہٗ
یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ" از محمد برکت علی لودھیانوی ۔ ص ۱۸۶ / فضائل درود شریف
از مولانا محمد زکریا ۔ ص ۱۰۰ (۳۶) سعادۃ الدارین ۔ ص ۴ بحوالہ آبِ کوثر از مفتی محمد امین
ص ۱۸۸ (۳۷) محمد زکریا، مولانا ۔ فضائل درود شریف ۔ ص ۹۰، ۹۸ (۳۸) ایضاً ص ۸۷
(۳۹) ایضاً ۔ ص ۶۲ تا ۶۶ (۴۰) بدرؔ امروہوی (مرتب) سلام قدس ۔ ص ۳۰ (۴۱)
سلام قدس ۔ ص ۲۶ (۴۲) فرمان فتح پوری، ڈاکٹر ۔ اردو کی نعتیہ شاعری ۔ ص ۴۹ (۴۳)
ایضاً ۔ ص ۴۰ (۴۴) مرید احمد چشتی، محمد (مرتب) جہانِ رضا ۔ ص ۸۴ "حسان الہند
مولانا احمد رضا خاں کے نعتیہ کلام کا مطالعہ" از نظیر لودھیانوی (کسی شاعر کو حسان الہند
یا حسانِ پاکستان کہنا صحابیؓ کے مقام میں کمی کرنا ہے ۔ اور مولانا احمد رضا خاں کا مسلک
تو یہ ہے ۔ کرم نعت کے نزدیک تو کچھ دور نہیں ۔ کہ رضائے عجمی ہو سگِ حسانِ عرب ۔ محوؔ)
(۴۵) سلام قدس ۔ ص ۳۰، ۳۱ (۴۶) شام و سحر (ماہنامہ) لاہور ۔ نعت نمبر ۱ ۔ جنوری
فروری ۱۹۸۱ ۔ ص ۴۶ "تذکرۂ عندلیبانِ ریاضِ رسولؐ" از اصغر حسین خاں نظیر لودھیانوی
(۴۷) شام و سحر لاہور ۔ نعت نمبر ۴ ۔ ص ۱۳۰ "اردو نعت میں صلوٰۃ و سلام" از نظیر لودھیانوی
(۴۸) مولانا احمد رضا خاں کا یہ سلام ۱۷۱ ۔ اشعار پر مشتمل ہے (۴۹) جہانِ رضا ۔ ص
۸۴ ۔ ۹۰ (۵۰) ہلال جعفری ۔ جانِ رحمت ۔ ص ۱۴ (۵۱) عزیز حاصلپوری

تضمین مبین۔ ص ۱۰ (۵۲) جہانِ رضا۔ ص ۱۸۴، ۱۸۵ (۵۳) المیزان (ماہنامہ) بمبئی
امام احمد رضا نمبر۔ ۱۹۷۶۔ ص ۵۴۹ / امام احمد رضا، ارباب علم و دانش کی نظر میں، مرتبہ یٰسین اختر
مصباحی۔ ص ۱۲۶ (۵۴) سلامِ رضا ۱۷۱۔ اشعار پر مشتمل ہے۔ خود اختر الحامدی نے ۱۷۱
اشعار ہی کی تضمین کی ہے۔ جانے اس کتاب میں ۱۰۲ کی تعداد کیسے لکھی گئی۔ (۵۵)
اختر الحامدی، سید محمد مرغوب۔ امام نعت گویاں۔ ص ۶۲، ۶۴، ۶۵ (۵۶) امام نعت
گویاں۔ ص ۷۵، ۷۶ (۵۷) ایضاً۔ ص ۷۸ (۵۸) یونس شاہ، پروفیسر سید۔ تذکرہ
نعت گویانِ اردو۔ حصہ دوم۔ ص ۱۲۸، ۱۲۹ (۵۹) شمس بریلوی۔ اعلیٰحضرت کے نعتیہ کلام
کا تحقیقی اور ادبی جائزہ مع حدائق بخشش کامل۔ ص ۱۵۴ (۶۰) ایضاً۔ ص ۲۲۰، ۲۲۱ (۶۱)
اردو کی نعتیہ شاعری۔ ص ۸۶ (۶۲) محمد طٰہٰ نعیمی، سید محمد ریاست علی قادری (مرتبین)
معارفِ رضا۔ ص ۳۸، ۳۹ / جہانِ رضا۔ ص ۲۰۶ (۶۳) شاعر لکھنوی۔ تاریخ نعت گوئی
میں حضرت رضا بریلوی کا منصب۔ ۱۹۸۰۔ ص ۳۲ (اس کتاب کا پیش لفظ "ایڈیٹر" نعت
نے لکھا تھا) (۶۴) مقبول جہانگیر۔ اعلیٰ حضرت بریلوی۔ مکتبہ جمال، جہانیاں (ملتان)
ص ۳۳، ۳۴ (۶۵) شیر محمد خان اعوان، ملک۔ مولانا احمد رضا خاں کی نعتیہ شاعری میں
(۶۶) جہانِ رضا۔ ص ۲۱۲ (مضمون بعنوان اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خاں بریلوی، ایک
نابغۂ روزگار شخصیت" از سید محمد فیضی (۶۷) شام و سحر (ماہنامہ) لاہور۔ نعت نمبر ۶۔
ص ۴۹۴ ("حدائقِ بخشش" پر تبصرہ) (۶۸) قاضی عبدالنبی کوکب و حکیم محمد موسیٰ امرتسری
(مرتبین)، مقالات یوم رضا حصہ اول۔ ص ۱۲۲ / عرفات (ماہنامہ) لاہور۔ اپریل ۱۹۷۰۔
ص ۲۰ (۶۹) ندائے حق۔ جون ۱۹۶۰۔ ص ۳۱ بحوالہ اعلیٰ حضرت کی شاعری پر ایک نظر
از سید نور محمد قادری۔ ص ۲۸ / یادِ اعلیٰحضرت از محمد عبدالحکیم شرف قادری۔ ص ۳۸، ۳۹ (۷۰)
جہانِ رضا۔ ص ۲۰۸ (۷۱) نور محمد قادری، سید۔ اعلیٰ حضرت کی شاعری پر ایک نظر۔ ص ۲۸
(۷۲) مظہر عرفانی۔ مولانا احمد رضا خاں۔ فیروز سنز لمیٹڈ۔ ص ۹۹ (۷۳) نوائے وقت (روزنامہ)
لاہور، ۲۲ نومبر ۱۹۷۳ (۷۴) جہانِ رضا۔ ص ۱۹۶ (مضمون "جہادِ آزادی کا قائد احمد رضا
خاں" از حافظ بشیر احمد غازی آبادی) (۷۵) عزیز حاصلپوری۔ تضمینِ مبین۔ ص ۸ (حرفِ اول)
(۷۶) ہلال جعفری۔ جانِ رحمت۔ ص ۸ (۷۷) تضمینِ مبین۔ ص ۱۰، ۱۱۔

# "لاکھوں سلام"

اُمّی لقب تمھی ہو، ماہِ عرب تمھی ہو ، دل کی طلب تمھی ہو، محبوب رب تمھی ہو
لاکھوں سلام تم پر، لاکھوں سلام تم پر

آنکھوں کا نور تم سے، دل کا سرور تم سے، رب کا ظہور تم سے، حق کا شعور تم سے
لاکھوں سلام تم پر، لاکھوں سلام تم پر

سارا جہاں تمھارا، کون و مکاں تمھارا، رحمت نشاں تمھارا، قرآں بیاں تمھارا
لاکھوں سلام تم پر، لاکھوں سلام تم پر

تم سے ہماری دنیا، تم سے ہماری عقبیٰ، تم بے کسوں کے آقا، تم بے بسوں کے داتا
لاکھوں سلام تم پر، لاکھوں سلام تم پر

حاضر ہیں دست بستہ، اُمت کے دل شکستہ، لائے ہیں قلب خستہ، کھویا ہوا ہے رستہ
لاکھوں سلام تم پر، لاکھوں سلام تم پر

لے کر یہ قلب مضطر، پہنچے نسیم در پر، پھیلا کے دامن تر، بھیجے درود تم پر
لاکھوں سلام تم پر، لاکھوں سلام تم پر

وحیدہ نسیم (کراچی)

# سلامِ رضا ..... تضمین اختر

(چند بند)

جس کے قدموں پہ سجدے کریں جانور — منہ سے بولیں شجر، دیں گواہی حجر
وہ ہیں محبوبِ رب، مالکِ بحر و بر — "صاحبِ رجعتِ شمس و شق القمر
نائبِ دستِ قدرت پہ لاکھوں سلام"

جس پہ قرباں ہیں طوبیٰ کی رعنائیاں — حسنِ موزونیت کی فدا جس پہ جاں
جس کا روح الامیں بلبلِ مدح خواں — "طائرانِ قدس جس کی ہیں قمریاں
اس سہی سرو قامت پہ لاکھوں سلام"

منہ اندھیرے ضیائے سحر کی رمق — صبح کے خط سے یا پردۂ شب ہے شق
چہرۂ والّیل پر والضحیٰ کی شفق — "لیلۃ القدر میں مطلعِ فجرِ حق
مانگ کی استقامت پہ لاکھوں سلام"

فرق مطلوب و طالب کا دیکھے کوئی — قصۂ طور و معراج سمجھے کوئی
کوئی بیہوش، جلووں میں گم ہے کوئی — "کس کو دیکھا، یہ موسیٰ سے پوچھے کوئی
آنکھ والوں کی ہمت پہ لاکھوں سلام"

جس کے جلوے زمانے میں چھانے لگے — جس کی ضو سے اندھیرے ٹھکانے لگے
جس سے ظلمت کدے نور پانے لگے — "جس سے تاریک دل جگمگانے لگے
اس چمک والی رنگت پہ لاکھوں سلام"

مہ کو گھیرے ہوئے ہے سنہری کرن — یا لبِ جو ہے خورشید پر تو فگن
موجِ دریا رواں ہے کنارِ چمن — "خط کی گردِ دہن وہ دل آرا پھبن
سبزۂ نہرِ رحمت پہ لاکھوں سلام"

موجِ حسنِ تبسم میں گُل باریاں — اور گُل باریوں میں لطافت کی شاں
جن میں قدرت کی باریکیاں ہیں نہاں — "پتلی پتلی گُلِ قدس کی پتیاں
اُن لبوں کی نزاکت پہ لاکھوں سلام"

قلزمِ معرفت، نہرِ عرفاں بنے — بحرِ توحید، دریائے ایماں بنے
عینِ سرچشمۂ آبِ حیواں بنے — "جس سے کھاری کنوئیں شیرۂ جاں بنے
اُس زُلالِ حلاوت پہ لاکھوں سلام"

جس کے تابع ہیں مقبولیت کے اصول — منحصر جس پہ ہے رحمتوں کا نزول
وہ دعا جس پہ صدقے درودوں کے پھول — "وہ دعا جس کا جوبن بہارِ قبول
اس نسیمِ اجابت پہ لاکھوں سلام"

مضطرب غم سے ہوتے ہوئے ہنس پڑیں — رنج سے جان کھوتے ہوئے ہنس پڑیں
بخت جاگ اٹھیں سوتے ہوئے ہنس پڑیں — "جس کی تسکیں سے روتے ہوئے ہنس پڑیں
اس تبسم کی عادت پہ لاکھوں سلام"

ڈوبا سورج کسی نے بھی پھیرا نہیں — کوئی مثلِ یدُاللہ دیکھا نہیں
جس کی طاقت کا کوئی ٹھکانا نہیں — "جس کو بارِ دو عالم کی پروا نہیں
ایسے بازو کی قوت پہ لاکھوں سلام"

اُن کے پاکیزہ گیسو پہ لاکھوں درود — ان کی عنبر فشاں بُو پہ لاکھوں درود
اُن کے آئینہ رُو پہ لاکھوں درود — "الغرض اُن کے ہر مُو پہ لاکھوں درود
اُن کی ہر خو و خصلت پہ لاکھوں سلام"

——— علامہ اختر الحامدی الضیائی

# سلامِ رضا ۔ تضمینِ عزیز

(چند بند)

جس کو حسنِ ازل کی تجلی کہیں  جس سے انوارِ رحمت برسنے لگیں
جس کی ضو سے مرادوں کے گلشن کھلیں  "جس کی تسکیں سے روتے ہوئے ہنس پڑیں
اس تبسم کی عادت پہ لاکھوں سلام"

نوری نوری گلِ قدس کی پتیاں  ننھی ننھی گلِ قدس کی پتیاں
ہلکی ہلکی گلِ قدس کی پتیاں  "پتلی پتلی گلِ قدس کی پتیاں
اُن لبوں کی نزاکت پہ لاکھوں سلام"

جس سے نکلی ہوئی بات سب مان لیں  چاند سورج بھی جس کی اطاعت کریں
جس سے قفلِ دہانِ تحیر کھل پڑیں  "وہ زباں جس کو سب کن کی کنجی کہیں
اس کی نافذ حکومت پہ لاکھوں سلام"

میرے آقا و مولا پہ دائم درود  میرے ملجا و ماویٰ پہ دائم درود
مالکِ دوش و فردا پہ دائم درود  "شبِ اسریٰ کے دولہا پہ دائم درود
نوشۂ بزمِ جنت پہ لاکھوں سلام"

جس کو غربت میں دیکھا، غنی کر دیا  جس کو محتاج پایا، غنی کر دیا
جس کو جس وقت چاہا، غنی کر دیا  "ہاتھ جس سمت اٹھا، غنی کر دیا
موجِ بحرِ سخاوت پہ لاکھوں سلام"

جس سے آنکھوں کے ایوان روشن ہوئے  دیپ جس سے ستاروں کے جل اُٹھے
دو جہاں جس کی ضو نے منور کیے  "جس سے تاریک دل جگمگانے لگے
اُس چمک والی رنگت پہ لاکھوں سلام"

عزیز حاصلپوری

# سلامِ رضا — تضمین ہلال

(چند بند)

مالکِ بحر و بر، حاکمِ خشک و تر سجدہ گاہِ ملک جس کا ہے سنگِ در
جس کا کوچہ ہے کونین کا مستقر "صاحبِ رجعتِ شمس و شقِ القمر
نائبِ دستِ قدرت پہ لاکھوں سلام"

باغِ کونین کے سروِ قد پر درود انحصارِ دو عالم کی حد پر درود
اسمِ احمدؐ کے اک اک عدد پر درود "پرتوِ اسمِ ذاتِ احد پر درود
نسخۂ جامعیت پہ لاکھوں سلام"

ماہ و انجم کی قسمت بنا نقشِ پا جس نے شمعِ حرم کو منوّر کیا
عکس ہے جس کا عکسِ جمالِ خدا "وصف جس کا ہے آئینۂ حق نما
اس خدا ساز طلعت پہ لاکھوں سلام"

جس کے ادنیٰ اشارے سے ہے چاند شق جس کے جلووں سے روشن ہیں چودہ طبق
گیسوؤں پر تصدق ہے شامِ شفق "لیلۃ القدر میں مطلع الفجر حق
مانگ کی استقامت پہ لاکھوں سلام"

ایک اُمّی لقب لب پہ حق کا سبق روئے انور کتابِ خدا کا ورق
عارضِ والضحیٰ صبح نورِ شفق "شبنمِ باغِ حق یعنی رُخ کا عرق
اس کی سچی براقت پہ لاکھوں سلام"

جھوم کر اُن کے دیوار و در، یوں کہوں لے کے جلووں سے کیف اثر، یوں کہوں
نورِ حسنِ ازل دیکھ کر یوں کہوں "دل سمجھ سے ورا ہے مگر یوں کہوں
غنچۂ رازِ وحدت پہ لاکھوں سلام"

سید ہلال جعفری (ملتان)

## "مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
## شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام"

---

صدرِ ایوانِ رحمت پہ لاکھوں سلام — بدرِ فارانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
مظہرِ شانِ رحمت پہ لاکھوں سلام — "مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام" (عزیز حاصلپوری)

اخترِ برجِ رفعت پہ لاکھوں سلام — آفتابِ رسالت پہ لاکھوں سلام
مجتبیٰ شانِ قدرت پہ لاکھوں سلام — "مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام" (اختر الحامدی)

دو جہاں کی حقیقت پہ لاکھوں سلام — مقصدِ عینِ قدرت پہ لاکھوں سلام
آیۂ حسنِ فطرت پہ لاکھوں سلام — "مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام" (ہلال جعفری)

ماہِ برجِ شفاعت پہ لاکھوں سلام — مہرِ اوجِ رسالت پہ لاکھوں سلام
ذاتِ غمخوارِ امت پہ لاکھوں سلام — "مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام" (عبدالسلام شفیق)

حق نما نورِ وحدت پہ لاکھوں سلام — مرحبا شانِ رفعت پہ لاکھوں سلام
دل فزا نازِ فرحت پہ لاکھوں سلام — "مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام" (صابر القادری بریلوی)

وجہِ تکوین و خلقت پہ لاکھوں سلام     نازشِ صنعِ قدرت پہ لاکھوں سلام
مراۃِ حسنِ وحدت پہ لاکھوں سلام     "مصطفیٰؐ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام"     (شمس بریلوی)

مصطفیٰؐ حسنِ فطرت پہ لاکھوں سلام     مصطفیٰؐ نورِ وحدت پہ لاکھوں سلام
مصطفیٰؐ شانِ قدرت پہ لاکھوں سلام     "مصطفیٰؐ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام"     (رہبر چشتی)

صدرِ بزمِ نبوت پہ لاکھوں سلام     تاجدارِ رسالت پہ لاکھوں سلام
صاحبِ جاہ و حشمت پہ لاکھوں سلام     "مصطفیٰؐ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام"     (اسلم بستوی)

رازدارِ حقیقت پہ لاکھوں سلام     رہنمائے طریقت پہ لاکھوں سلام
تاجدارِ شریعت پہ لاکھوں سلام     "مصطفیٰؐ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام"     (عارف نقشبندی)

حق نما سرِ وحدت پہ لاکھوں سلام     دلربا نورِ طلعت پہ لاکھوں سلام
مجتبیٰ شانِ قدرت پہ لاکھوں سلام     "مصطفیٰؐ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام"     (حبیب محسنی تلہری)

ابرِ لطف و عنایت پہ لاکھوں سلام     منبعِ نور و نکہت پہ لاکھوں سلام
دافعِ رنج و آفت پہ لاکھوں سلام     "مصطفیٰؐ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام"     (رفیق احمد کلام رضوی)

## "جس سہانی گھڑی چمکا طیبہ کا چاند
## اُس دل افروز ساعت پہ لاکھوں سلام"

جب ہوا ضو فگن دین و دنیا کا چاند — آیا خلوت سے جلوت میں اسرا کا چاند
نکلا جس وقت مسعود بطحا کا چاند — "جس سہانی گھڑی چمکا طیبہ کا چاند
اُس دل افروز ساعت پہ لاکھوں سلام" (اختر الحامدی)

چھٹ گئی تیرگی، چمکا طیبہ کا چاند — بٹ گئی چاندنی، چمکا طیبہ کا چاند
ہر کو ضو ملی، چمکا طیبہ کا چاند — "جس سہانی گھڑی چمکا طیبہ کا چاند
اُس دل افروز ساعت پہ لاکھوں سلام" (عزیز حاصلپوری)

طورِ سینا کی ضو، طورِ سینا کا چاند — والضحیٰ کی قسم، برجِ بطحا کا چاند
رونق آبِ حسنِ یکتا کا چاند — "جس سہانی گھڑی چمکا طیبہ کا چاند
اُس دل افروز ساعت پہ لاکھوں سلام" (دلاور جعفری)

جب درخشاں ہوا دینِ بیضا کا چاند — ضو فگن جب ہوا ارضِ بطحا کا چاند
جب ہوا طالع نورِ حقیقت کا چاند — "جس سہانی گھڑی چمکا طیبہ کا چاند
اُس دل افروز ساعت پہ لاکھوں سلام" (رحیم اسلام شفق)

وہ سرِ مطلعِ بطحا طیبہ کا چاند — سب نے پیارے تھے دیکھا طیبہ کا چاند
جس حسیں وقت میں نکلا طیبہ کا چاند — "جس سہانی گھڑی چمکا طیبہ کا چاند
اُس دل افروز ساعت پہ لاکھوں سلام"

(راجا رشید محمود)

# "جس طرف اُٹھ گئی، دم میں دم آگیا
# اُس نگاہِ عنایت پہ لاکھوں سلام"

---

پڑ گئی جس پہ محشر میں، بخشا گیا      دیکھا جس سمت، ابرِ کرم چھا گیا
رُخ جدھر ہو گیا، زندگی پا گیا      "جس طرف اٹھ گئی، دم میں دم آگیا
اُس نگاہِ عنایت پہ لاکھوں سلام" (اختر الحامدی)

موجزن ہو کے بحرِ کرم آگیا      دور میں ساغرِ کیف و کم آگیا
غم گیا، جب مداوائے غم آگیا      "جس طرف اٹھ گئی، دم میں دم آگیا
اُس نگاہ عنایت پہ لاکھوں سلام" (عزیز حاصلپوری)

جس نے کاندھوں پہ بارِ شفاعت لیا      جس نے سب بھوکے پیاسوں کا دامن بھر
جس کی نظروں نے کوثر کو کوثر کیا      "جس طرف اٹھ گئی، دم میں دم آگیا
اُس نگاہِ عنایت پہ لاکھوں سلام" (ہلال جعفری)

جب خطاؤں پہ غالب کرم آگیا      جب شفاعت کا وقت اہم آگیا
لطف پر خود ہی فیضِ اتم آگیا      "جس طرف اٹھ گئی، دم میں دم آگیا
اُس نگاہِ عنایت پہ لاکھوں سلام" (شمس بریلوی)

ہر طرف ابرِ لطف و کرم چھا گیا      بارشِ رحمت و نور برسا گیا
ریگزارِ عرب زندگی پا گیا      "جس طرف اٹھ گئی، دم میں دم آگیا
اس نگاہِ عنایت پہ لاکھوں سلام" (اسلم بستوی)

چشم مازاغ اُن کی وہ صلِّ علیٰ      جس سے مخفی نہیں کوئی بھی شے ذرا
کتنی دلکش ہے اُس کی یہ پیاری ادا      "جس طرف اُٹھ گئی، دم میں دم آگیا
اس نگاہ عنایت پہ لاکھوں سلام" (حبیب احمد محسنی نہری)

---

# "شہریارِ ارم، تاجدارِ حرم
# نوبہارِ شفاعت پہ لاکھوں سلام"

جس کی عظمت پہ صدقے وقارِ حرم — جس کی زلفوں پہ قربان بہارِ ارم
نوشۂ بزمِ پروردگارِ حرم — "شہریارِ ارم، تاجدارِ حرم
نوبہارِ شفاعت پہ لاکھوں سلام" (اختر الحامدی)

جس کے دم سے ہے روشن دیارِ حرم — جس سے شاداب ہے لالہ زارِ حرم
باعثِ عزت و اقتدارِ حرم — "شہریارِ ارم، تاجدارِ حرم
نوبہارِ شفاعت پہ لاکھوں سلام" (عزیز حاصلپوری)

ابتدائے کرم، انتہائے کرم — اے انیسِ اُمم، اے شفیعِ اُمم
بزمِ کون و مکاں تیرے زیرِ قدم — "شہریارِ ارم، تاجدارِ حرم
نوبہارِ شفاعت پہ لاکھوں سلام" (ہلال جعفری)

حاصلِ این و آں، واقفِ کیف و کم — صبحِ حسنِ سعادت، سحابِ کرم
مصطفیٰ مجتبیٰ، فخرِ ہر محترم — "شہریارِ ارم، تاجدارِ حرم
نوبہارِ شفاعت پہ لاکھوں سلام" (شمس بریلوی)

مالکِ دوجہاں، رازدارِ قدم — زینتِ لامکاں، جوئبارِ کرم
ساقیِ کوثر و قاسمِ کل نعم — "شہریارِ ارم، تاجدارِ حرم
نوبہارِ شفاعت پہ لاکھوں سلام" (حبیب احمد مخلصی تلہری)

تیری کملی کے سائے میں ابرِ کرم — ابروؤں کے اشارے میں لوح و قلم
سطوتِ دوجہاں ہے ترے در پہ خم — "شہریارِ ارم، تاجدارِ حرم
نوبہارِ شفاعت پہ لاکھوں سلام" (اسلم بستوی)

## ”کُل جہاں مِلک اور جَو کی روٹی غذا
## اس شکم کی قناعت پہ لاکھوں سلام“

[illegible] سے پہ نذرانے [illegible] ان کے لیے تھی غذا
اللہ اللہ، یہ شاہِ زمن کی غذا ”کُل جہاں مِلک اور جَو کی روٹی غذا
اس شکم کی قناعت پہ لاکھوں سلام“ (عزیز حاصلپوری)

آسماں مِلک اور جَو کی روٹی غذا [illegible] مِلک اور جَو کی روٹی غذا
کُن فکاں مِلک اور جَو کی روٹی غذا کُل جہاں مِلک اور جَو کی روٹی غذا
اس شکم کی قناعت پہ لاکھوں سلام [illegible]

وہ نہ ثروت، نہ دولت، نہ دولت سرا جس کا [illegible]
ایک مسند ہے جس کی فقط بوریا ”کُل جہاں مِلک اور جَو کی روٹی غذا
اس شکم کی قناعت پہ لاکھوں سلام“ (ہلال جعفری)

وہ جو آیا تو ہر سُو اُجالا ہوا رب نے کونین کو جس کا صدقہ دیا
کیا کہوں، اُس شہنشاہ کا ماجرا ”کُل جہاں مِلک اور جَو کی روٹی غذا
اس شکم کی قناعت پہ لاکھوں سلام“ (صوفی رہبر چشتی)

بھوکے پیاسوں کا غم کس قدر دل میں تھا آیا سائل تو منہ کا نوالہ دیا!
بادشاہو! یہ شاہی تو دیکھو ذرا ”کُل جہاں مِلک اور جَو کی روٹی غذا
اس شکم کی قناعت پہ لاکھوں سلام“

(محمد عثمان عارف نقشبندی)

"جن کے سجدے کو محرابِ کعبہ جھکی
اُن بھوؤں کی لطافت پہ لاکھوں سلام"

---

لامکاں کی جبیں بہرِ سجدہ جھکی　　رفعتِ منزلِ عرشِ علیٰ تھی جن
عظمتِ قبلۂ دین و دنیا جھکی　　"جن کے سجدے کو محرابِ کعبہ جھکی
اُن بھوؤں کی لطافت پہ لاکھوں سلام" ([illegible])

ماہِ نو نے سدا جن کی تعظیم کی　　بزمِ قوسین تھی جن سے عظمت [illegible]
جن پہ صدقے ہوا حسنِ قندیل بھی　　"جن کے سجدے کو محرابِ کعبہ جھکی
اُن بھوؤں کی لطافت پہ لاکھوں سلام" ([illegible] صبوری)

جھک گئے جن کے آگے رسول و نبی　　گردنِ عرش جن کے لیے خم ہوئی
شانِ حق تھی، وہ شانِ حق سے ملی　　"جن کے سجدے کو محرابِ کعبہ جھکی
اُن بھوؤں کی لطافت پہ لاکھوں سلام" (عبدالسلام شفیق)

بے شکن ابروئے نور کی دلکشی　　مدح کیا ہو بیاں حسنِ قوسین کی
وہ نزاکت، نفاست، وہ پاکیزگی　　"جن کے سجدے کو محرابِ کعبہ جھکی
اُن بھوؤں کی لطافت پہ لاکھوں سلام" (رستم بستوی)

جن کی تکریم اسریٰ کی شب کی گئی　　جن کی عزت ظہورِ مہِ نو نے کی
جن کی عظمت سے پشتِ فلک خم ہوئی　　"جن کے سجدے کو محرابِ کعبہ جھکی
اُن بھوؤں کی لطافت پہ لاکھوں سلام"

([illegible] رشید محمود)

"کھائی قرآں نے خاکِ گزر کی قسم
اُس کفِ پا کی حُرمت، پہ لاکھوں سلام"

---

کعبۂ دین و دل یعنی نقشِ قدم — جن کی عظمت نہیں عرشِ اعظم سے کم
ہر بلندی کا سر ہو گیا جس پہ خم — "کھائی قرآں نے خاکِ گزر کی قسم
اُس کفِ پا کی حُرمت پہ لاکھوں سلام" (اختر الحامدی)

کھائی ہو گی کسی نے نہ ایسی قسم — یہ انوکھی قسم ہے، نرالی قسم
حرفِ قرآں یہی ایک ٹھہری قسم — "کھائی قرآں نے خاکِ گزر کی قسم
اُس کفِ پا کی حُرمت پہ لاکھوں سلام" (عزیز حاصلپوری)

کھائی طیبہ کے شام و سحر کی قسم — کھائی بطحا کے آٹھوں پہر کی قسم
کھائی طیبہ کے دیوار و در کی قسم — "کھائی قرآں نے خاکِ گزر کی قسم
اُس کفِ پا کی حُرمت پہ لاکھوں سلام" (ہلال جعفری)

اِن کا ارشاد ہے اس قدر محترم — قبلۂ نُطق والا کی شانِ اَتم
للہ اللہ، ان کا کمالِ حشم — "کھائی قرآں نے خاکِ گزر کی قسم
اُس کفِ پا کی حُرمت پہ لاکھوں سلام" (شمس بریلوی)

لف وَالّیل ہے شب اثر کی قسم — وَالضُّحیٰ رُوئے تابندہ تر کی قسم
سورۂ اَلْبَلَد بتر ے گھر کی قسم — "کھائی قرآں نے خاکِ گزر کی قسم
اُس کفِ پا کی حُرمت پہ لاکھوں سلام" (اسلم بستوی)

---

# لاکھوں سلام

یا حبیبِ خدا مالکِ بحر و بر، روز لاکھوں ہزاروں سلام آپ پر
یا محمدؐ شہنشاہِ جن و بشر! روز لاکھوں ہزاروں سلام آپ پر

آپ محبوبِ حق، آپ سلطانِ دیں — آپ عرشِ الٰہی کے مسند نشیں
آپ نوشاہِ ایوانِ خلدِ بریں — آپ ظلِّ خدا، آپ نورِ مبیں

اے سراجِ حرم، بدر کے تاجور، روز لاکھوں ہزاروں سلام آپ پر
یا محمدؐ شہنشاہِ جن و بشر! روز لاکھوں ہزاروں سلام آپ پر

بیکسوں غم زدوں کے سہارا ہیں آپ — دو جہاں میں وسیلہ ہمارا ہیں آپ
بیتِ معمور میں جلوہ آرا ہیں آپ — لاکھ پردوں میں بھی آشکارا ہیں آپ

آپ آفت رسیدوں کے ہیں چارہ گر، روز لاکھوں ہزاروں سلام آپ پر
یا محمدؐ شہنشاہِ جن و بشر! روز لاکھوں ہزاروں سلام آپ پر

مبتلائے الم ہیں غلام آپ کے — محوِ غم ہیں فدائی تمام آپ کے
سخت آفت میں ہیں تشنہ کام آپ کے — دل شکستہ ہیں سب خاص و عام آپ کے

لو خدا را غلاموں کی اپنے خبر، روز لاکھوں ہزاروں سلام آپ پر
یا محمدؐ شہنشاہِ جن و بشر! روز لاکھوں ہزاروں سلام آپ پر

نامرادوں کی امداد فرمائیے — دور یہ دورِ بیداد فرمائیے
غم سے امت کو آزاد فرمائیے — غم نصیبوں کے دل شاد فرمائیے

ہے پیامِ سکوں آپ کی ہر نظر، روز لاکھوں ہزاروں سلام آپ پر
یا محمدؐ شہنشاہِ جن و بشر! روز لاکھوں ہزاروں سلام آپ پر

ضیاء القادری

# لاکھوں سلام

ہدایتِ کبریا محمدؐ ہزاروں لاکھوں سلام تم پر
بشارتِ انبیاء محمدؐ ہزاروں لاکھوں سلام تم پر

سراجِ نور و ضیا محمدؐ ہزاروں لاکھوں سلام تم پر
جہاں کے لب پر ہے یا محمدؐ ہزاروں لاکھوں سلام تم پر

حبیبِ ربُ العلا محمدؐ ہزاروں لاکھوں سلام تم پر
رسولِ ہر دو سرا محمدؐ ہزاروں لاکھوں سلام تم پر

حضورؐ ہو تم ہی نورِ اوّل حضورؐ ہو تم ہی سب سے افضل
تمہارا اسلام ہے مکمل تمہارا اقبال ہے مسلسل

تمہارا ہر امر قولِ فیصل تمہارا ہر فیصلہ مدلّل
ہو تم ملیح و وجیہ اکمل ہو تم حسین و جمیل و اجمل

حبیبِ ربُ العلا محمدؐ ہزاروں لاکھوں سلام تم پر
رسولِ ہر دو سرا محمدؐ ہزاروں لاکھوں سلام تم پر

حضورؐ ہیں رحمتِ مجسم حضورؐ ہیں ظلِ ربِ اکرم
حضورؐ ہیں ہادیِ دو عالم حضورؐ ہیں فخرِ آلِ آدمؑ

حضورؐ ہیں بیکسوں کے ہمدم حضورؐ ہیں چارہ سازِ ہر غم
حضورؐ کے ہیں غلام سب ہم حضورؐ ہم پر ہو لطف پیہم

حبیبِ ربِ العلا محمدؐ ہزاروں لاکھوں سلام پر
رسولِ ہر دو سرا محمدؐ ہزاروں لاکھوں سلام پر

غمِ جدائی سے دل ہے مضطر ہے دل میں یادِ حریمِ انور
یہی ہے اب عرض بندہ پرور بلا لو للہ اپنے در پر

دکھا دو شانِ کرم کا منظر مدینہ پہنچے گدائے بے زر
پئے سلامی جھکا کے خود سر کمالِ ادب سے رو کر

حبیبِ ربِ العلا محمدؐ ہزاروں لاکھوں سلام تم پر
رسولِ ہر دو سرا محمدؐ ہزاروں لاکھوں سلام تم پر

ضیاء القادری

یا محمد مصطفیٰ ہوں آپ پر لاکھوں سلام
یا حبیب کبریا ہوں آپ پر لاکھوں سلام

رحمۃ للعالمیں ہیں آپ با عالی جناب | آپ کے دربار اطہر سے بنے دنیا [illegible]
آج کل دنیا میں ہر جانب ہے دور انقلاب | کیجئے امت کو تلقین رہ صدق و صواب

یا محمد مصطفیٰ ہوں آپ پر لاکھوں سلام
یا حبیب کبریا ہوں آپ پر لاکھوں سلام

مال غارت کر رہی ہیں دشمنان کینہ ور | بے سبب ہیں ملت حق کے مخالف [illegible]
غمزدہ ہیں خانماں برباد ہیں خدام در | یا رسول اللہ ہو جائے غریباں پر یک نظر

یا محمد مصطفیٰ ہوں آپ پر لاکھوں سلام
یا حبیب کبریا ہوں آپ پر لاکھوں سلام

بیکس و نادار ہیں محکوم ہیں سرکار ہم | ہیں نگاہ اہل دنیا میں ذلیل و خوار ہم
ملتجی ہیں آپ سے اے سید ابرار ہم | دیکھتے ہیں باب رحمت کی طرف ہر بار ہم

یا محمد مصطفیٰ ہوں آپ پر لاکھوں سلام
یا حبیب کبریا ہوں آپ پر لاکھوں سلام

لاکھ بد اعمال ہیں ہم خوگر عصیاں حضور | لاکھ محو معصیت ہیں لاکھ ہیں ہم بے شعور
ہے یقیں لیکن کہ ہیں ہم بندۂ رب غفور | کیجئے ہم پر کرم یا شافع یوم النشور

یا محمد مصطفیٰ ہوں آپ پر لاکھوں سلام
یا حبیب کبریا ہوں آپ پر لاکھوں سلام

ضیاء القادری

# لاکھوں سلام

فخرِ اسلاف و ابّ و جد آپ پر لاکھوں سلام — شافعِ ہر نیک و ہر بد آپ پر لاکھوں سلام
مطلعِ انوارِ سرمد آپ پر لاکھوں سلام — مہ جبینِ حق، سہی قد آپ پر لاکھوں سلام

"اے حسینِ عرش مسند آپ پر لاکھوں سلام
اے مکینِ سبز گنبد! آپ پر لاکھوں سلام"

اے غریبوں کے سہارا، بیکسوں کے دستگیر — چارہ سازِ دردمنداں، ناصرِ برناؤ پیر
اے عرب کے چاند، ارضِ بدر کے مہرِ منیر — کہتے ہیں فرطِ ادب سے بابِ رحمت کے فقیر

"اے حسینِ عرش مسند آپ پر لاکھوں سلام
اے مکینِ سبز گنبد! آپ پر لاکھوں سلام"

اے حبیبِ ربِّ اکرم، اے شہِ گردوں مقام — اے مقامِ حمد کے نوشاہ، اے خیر الانامؐ!
کرکے رُخ بہرِ سلامی جانبِ بابُ السلام — والہانہ شان سے کہتے ہیں مل کر خاص و عام

"اے حسینِ عرش مسند آپ پر لاکھوں سلام
اے مکینِ سبز گنبد! آپ پر لاکھوں سلام"

یارسول اللہؐ! یا سلطانِ بزمِ کائنات — آپ کے خُدّام کو اب ہے وبالِ جاں حیات
دیجیے قیدِ غلامی سے غلاموں کو نجات — سُنیے مظلوموں پریشاں حال بے چاروں کی بات

"اے حسینِ عرش مسند آپ پر لاکھوں سلام
اے مکینِ سبز گنبد! آپ پر لاکھوں سلام"

ضیاء القادری

# لاکھوں سلام

شمس الضحیٰ بدر الدجیٰ، ہوں آپ پر لاکھوں سلام　　خیر البشر، خیر الوریٰ ہوں آپ پر لاکھوں سلام
نورِ مبیں نورِ خدا، ہوں آپ پر لاکھوں سلام　　یا شافعِ روزِ جزا، ہوں آپ پر لاکھوں سلام

یا مصطفیٰؐ یا مجتبیٰ، ہوں آپ پر لاکھوں سلام
یا رحمتِ ربّ العلیٰ، ہوں آپ پر لاکھوں سلام

سرکارِ والا مرتبت، ہوں آپ پر لاکھوں سلام　　سلطانِ بزمِ شش جہت، ہوں آپ پر لاکھوں سلام
کشّافِ رازِ معرفت، ہوں آپ پر لاکھوں سلام　　غوّاصِ بحرِ معرفت، ہوں آپ پر لاکھوں سلام

یا مصطفیٰؐ یا مجتبیٰ، ہوں آپ پر لاکھوں سلام
یا رحمتِ ربّ العلیٰ، ہوں آپ پر لاکھوں سلام

ہیں آپ محبوبِ خدا، اے بادشاہِ انس و جاں　　ہیں آپ کے زیرِ نگیں ارض و سما، کون و مکاں
نورِ آپ کا جلوہ فشاں ہے از زمیں تا آسماں　　ہیں آپ ختم الانبیا، ہیں آپ شاہِ مرسلاں

یا مصطفیٰؐ یا مجتبیٰ، ہوں آپ پر لاکھوں سلام
یا رحمتِ ربّ العلیٰ، ہوں آپ پر لاکھوں سلام

دیتی ہے پیہم یا نبیؐ! اُمّت دہائی آپ کی　　ہے شاملِ لطف و کرم ہر دم خدائی آپ کی
یا رحمۃً للعالمیںؐ! رحمت ہے چھائی آپ کی　　در پر سلامی کے لیے اُمّت ہے آئی آپ کی

یا مصطفیٰؐ یا مجتبیٰ، ہوں آپ پر لاکھوں سلام
یا رحمتِ ربّ العلیٰ، ہوں آپ پر لاکھوں سلام

ضیاء القادری

# "لاکھوںؑ سلام"

حبیبِ خاص خدا نے بنایا، ہزاروں لاکھوں سلام تم پر
ہو تم صفاتِ خدا کے مظہر، ہزاروں لاکھوں سلام تم پر
ہیں تم سے کون و مکاں منور، ہزاروں لاکھوں سلام تم پر
تمہارا اللہ ہے ثنا گر، ہزاروں لاکھوں سلام تم پر

حبیب و محبوبؐ ربِ داور، ہزاروں لاکھوں سلام تم پر
رسولؐ برحق، شفیعِ محشر، ہزاروں لاکھوں سلام تم پر

جہاں سے اعلیٰ تمہاری عزت، فلک سے بالا تمہاری رفعت
بڑھائی حق نے تمہاری عظمت، ہے دو جہاں میں تمہاری رفعت
ہے سب سے اوّل تمہاری خلقت، ہوئے تمہی خاتمِ نبوت
حسین ہے کتنی تمہاری صورت، ہے تم پہ قرباں تمہاری اُمت

حبیب و محبوب ربِ داور، ہزاروں لاکھوں سلام تم پر
رسولؐ برحق، شفیعِ محشر، ہزاروں لاکھوں سلام تم پر

ہو تم شہنشاہِ ہفت کشور، جہاں میں ہے سلطنت تمہاری
حضورِ شاہانِ دہر سے ہے کہیں فزوں منزلت تمہاری
ہمارے رب کو ازل سے شایاں پسند ہے صفت تمہاری
بجز خدا کے نبیؐ! نہ سمجھا کوئی بشر معرفت تمہاری

حبیب و محبوب ربِ داور، ہزاروں لاکھوں سلام تم پر
رسولِ برحق! شفیعِ محشر، ہزاروں لاکھوں سلام تم پر

——— ضیاء القادری

# لاکھوں سلام

ظلِ ذاتِ خدا [illegible] ... یا تم پہ لاکھوں سلام
خاتم الانبیاء، تم پہ لاکھوں سلام — سرورِ دوسرا تم پہ لاکھوں سلام

احمدِ مجتبیٰ، تم پہ لاکھوں سلام
حضرتِ مصطفیٰ تم پہ لاکھوں سلام

تم ہو گردوں مکاں، تم ہو جنت مکیں — تم سے ہے رونقِ بزمِ خلدِ بریں
تم ہو عرش الٰہی کے مسند نشیں — تم ہو نورِ خدا، تم ہو نورِ مبیں

نورِ ذاتِ خدا تم پہ لاکھوں سلام
حضرتِ مصطفیٰ تم پہ لاکھوں سلام

بدرِ چاندا اے عرش کے تاجور — حق کے محبوب شاہنشہ بحر و بر
مسند آرائے قوسین خیر البشر — ہو نگاہِ کرم سوئے خدامِ در

یا حبیبِ خدا تم پہ لاکھوں سلام
حضرتِ مصطفیٰ تم پہ لاکھوں سلام

ہیں گنہگار ہم، ہیں خطاوار ہم — اپنے جرموں کا کرتے ہیں اقرار ہم
رحمتِ خاص کے ہیں طلبگار ہم — خواستگارِ شفاعت ہیں سرکار ہم

یا شفیع الوریٰ تم پہ لاکھوں سلام
حضرتِ مصطفیٰ تم پہ لاکھوں سلام

ضیاء القادری

# لاکھوں سلام

اے خدا! ہوں صاحبِ لولاک پر لاکھوں سلام — ہادیٔ دیں، پیکرِ ادراک پر لاکھوں سلام
شہسوارِ اوجِ ہفت افلاک پر لاکھوں سلام — ہوں شہِ بطحیٰ کی روحِ پاک پر لاکھوں سلام
رحمۃٌ للعالمینؐ کی ذات پر لاکھوں سلام

---

ہوں سدا لاکھوں سلام اللہ کے محبوبؐ پر — ہوں سدا لاکھوں سلام اس بطحیٰ محبوبؐ
ہوں سدا لاکھوں سلام اس ذاتِ خوش اسلوب پر — ہوں سدا لاکھوں سلام ان کی صفاتِ خوب
رحمۃٌ للعالمینؐ کی ذات پر لاکھوں سلام

---

سوئے امت چشمِ رحمت ہو شفیع المذنبیں — ہیں گرفتارِ مصائب مسلمِ زار و حزیں
مائلِ جور و جفا ملت پہ ہیں اعدائے دیں — خسروا، سنیے خدارا نالۂ اندوہ گیں
رحمۃٌ للعالمینؐ کی ذات پر لاکھوں سلام

---

دیجیے امن و سکوں کی حق کے بندوں کو دعا — محو ہو بزمِ جہاں سے نامِ بیداد و
کیجیے زندانِ غم سے اپنی امت کو رہا — بابِ رحمت پہ بلا کر سنیے فریادِ د
رحمۃٌ للعالمینؐ کی ذات پر لاکھوں سلام

---

ضیاء القادری

# لاکھوں سلام

تا فلک جانے والے پہ لاکھوں سلام — عرش کا ثانے والے پہ لاکھوں سلام
قربِ حق پانے والے پہ لاکھوں سلام — جلد لوٹ آنے والے پہ لاکھوں سلام

عرش کے تاج والے پہ لاکھوں سلام
پیارے معراج والے پہ لاکھوں سلام

جن کے جبریلؑ نے آکے چومے قدم — جن کی تابش سے روشن تھا صحن حرم
جن کو اقصیٰ میں لایا بُراق ایک دم — کر سلام اُن کو اے اُمتِ محترم

عرش کے تاج والے پہ لاکھوں سلام
پیارے معراج والے پہ لاکھوں سلام

جن کو بیت المقدس میں لایا گیا — مقتدا انبیاء کا بنایا گیا
سب رسولوں سے خطبہ پڑھایا گیا — اُن کا اعزاز سب سے بڑھایا گیا

عرش کے تاج والے پہ لاکھوں سلام
پیارے معراج والے پہ لاکھوں سلام

صدقہ معراج کی رات کا اے خدا! — دولتِ دین وایماں ہمیں ہو عطا
ہم کو پہنچا دے تا روضۂ مصطفیٰ — ہو مدینے ہیں لب پر ہمارے سدا

"عرش کے تاج والے پہ لاکھوں سلام
پیارے معراج والے پہ لاکھوں سلام"

ضیاء القادری

خسروِ عرش ایواں پہ لاکھوں سلام — سرورِ جن و انساں پہ لاکھوں سلام
شرحِ آیاتِ قرآں پہ لاکھوں سلام — شاہدِ بزمِ خوباں پہ لاکھوں سلام

مجتبیٰ، ظلِّ رحماں پہ لاکھوں سلام
مصطفیٰؐ، نورِ یزداں پہ لاکھوں سلام

جن کے چہرہ کی تابش سے روشن جہاں — جن کے دم سے منور زمین و زماں
جن کے انوار از فرش تا آسماں — عرشِ رب، جن کے روضہ پہ جلوہ فشاں

مجتبیٰ، ظلِّ رحماں پہ لاکھوں سلام
مصطفیٰؐ، نورِ یزداں پہ لاکھوں سلام

کس کو معلوم، کیا میرے سرکارؐ ہیں — جن و انساں، ملائک کے سردار ہیں
ہادیٔ کل، خدائی کے مختار ہیں — حق تو یہ ہے کہ محبوبِ غفار ہیں

مجتبیٰ، ظلِّ رحماں پہ لاکھوں سلام
مصطفیٰ، نورِ یزداں پہ لاکھوں سلام

زیبِ سر ہوگا جن کے شفاعت کا تاج — حشر میں جن کو ہوگی خدائی کی لاج
دردمندوں کا اپنے کریں گے علاج — ہفت کشور میں ہے آج بھی جن کا راج

مجتبیٰ، ظلِّ رحماں پہ لاکھوں سلام
مصطفیٰؐ، نورِ یزداں پہ لاکھوں سلام

ضیاء القادری

# لاکھوں سلام

قصرِ جنّت کے مکیں پہ روز و شب لاکھوں سلام
عرش کے مسند نشیں پہ روز و شب لاکھوں سلام

نورِ حق نورِ مبیں پہ روز و شب لاکھوں سلام
شاہِ افلاک و زمیں پہ روز و شب لاکھوں سلام

سرورِ دنیا و دیں پہ روز و شب لاکھوں سلام
رحمۃٌ للعالمینؐ پہ روز و شب لاکھوں سلام

خاتمِ پیغمبراں پہ رات دن لاکھوں درود
شاہِ عرش آستاں پہ رات دن لاکھوں درود

شاہِ خوبانِ جہاں پہ رات دن لاکھوں درود
خسروِ کون و مکاں پہ رات دن لاکھوں درود

سرورِ دنیا و دیں پہ روز و شب لاکھوں سلام
رحمۃٌ للعالمینؐ پہ روز و شب لاکھوں سلام

جانِ پاکِ مصطفیٰؐ پہ روز لاکھوں رحمتیں
رُوحِ محبوبِ خدا پہ روز لاکھوں رحمتیں

شافعِ روزِ جزا پہ روز لاکھوں رحمتیں
حضرت خیرالوریٰ پہ روز لاکھوں رحمتیں

سرورِ دنیا و دیں پہ روز و شب لاکھوں سلام
رحمۃٌ للعالمینؐ پہ روز و شب لاکھوں سلام

ہیں جو نوشاہ زمین و آسماں ان پہ سلام
ہیں جو سردارِ رسولانِ زماں ان پہ سلام

ہیں جو عرشِ کبریا پہ میہماں ان پہ سلام
ہیں جو محبوبِ خدائے انس و جاں ان پہ سلام

سرورِ دنیا و دیں پہ روز و شب لاکھوں سلام
رحمۃٌ للعالمینؐ پہ روز و شب لاکھوں سلام

ضیاء القادری

# "لاکھوں سلام"

آپ پر مہرِ عجم، ماہِ عرب! لاکھوں سلام
آپ پر اے نازشِ اجداد و اَب لاکھوں سلام

آپ پر اے خسروِ خاصانِ رب لاکھوں سلام
آپ پر شام و پگاہ و روز و شب لاکھوں سلام

آپ پر محبوبِ رب العالمیں لاکھوں سلام
آپ پر یا مصطفیٰؐ، سلطانِ دیں، لاکھوں سلام

آپ پر لاکھوں سلام اے شمعِ بزمِ کائنات
آپ پر لاکھوں سلام اے ہادیِ راہِ نجات

آپ پر لاکھوں سلام اے آفتابِ نورِ ذات
آپ پر لاکھوں سلام اے حق کے پیارے، حق صفات

آپ پر محبوبِ رب العالمیں، لاکھوں سلام
آپ پر یا مصطفیٰؐ! سلطانِ دیں لاکھوں سلام

آپ ہیں یا مصطفیٰؐ، اللہ کے پیارے حبیبؐ
آپ ہیں اپنے مریضانِ محبت کے طبیب

آپ پر شیدا جہانِ علم و عرفاں کے ادیب
آپ کے در کا سلامی، ہر تونگر، ہر غریب

آپ پر محبوبِ رب العالمیں، لاکھوں سلام
آپ پر یا مصطفیٰؐ سلطانِ دیں، لاکھوں سلام

شاہِ والاؐ! اپنی اُمت کی مدد فرمائیے
نامرادوں، بیکسوں کی حاجتیں بر لائیے

عرش سے پھر ابرِ رحمت کی جھڑی برسائیے
ہیں جو مشتاقِ سلامی سُوئے در بلوائیے

آپ پر محبوبِ ربُ العالمیں، لاکھوں سلام
آپ پر یا مصطفیٰؐ سلطانِ دیں، لاکھوں سلام

ضیاء القادری بدایونی

آپ پر اے عرش کے مسند نشیں لاکھوں سلام — آپ پر اے مہِ گنبدِ [illegible]

آپ پر اے رونقِ خلدِ بریں لاکھوں سلام — آپ پر یا صاحبِ فتحِ مبیں [illegible]

آپ پر یا رحمۃ للعالمیں! لاکھوں سلام

آپ پر یا شاہِ دیں سلطانِ دیں لاکھوں سلام

اے حبیبِ ربِ اکبر! آپ پر لاکھوں سلام — اے حسین بندہ پرور! آپ پر [illegible]

اے قسیمِ خلد و کوثر! آپ پر لاکھوں سلام — اے شفیعِ روزِ محشر! آپ پر [illegible]

آپ پر یا رحمۃ للعالمیں! لاکھوں سلام

آپ پر یا شاہِ دیں سلطانِ دیں لاکھوں سلام

کرتے ہیں سرکارؐ کو ہم دور افتادہ غلام — روز و شب صبح و مسا فرطِ [illegible]

ورد رکھتے ہیں درودِ پاک کا خادم مدام — ہو نگاہِ لطف ہم پر اے شہ [illegible]

آپ پر یا رحمۃ للعالمیںؐ! لاکھوں سلام

آپ پر یا شاہِ دیں سلطانِ دیں لاکھوں سلام

ہے تمنا ہم مدینے میں کریں جا کر سلام — جالیاں چومیں پڑھیں نزدِ درِ [illegible] سلام

حاضری ہو روضۂ انور میں ہو لب پر سلام — جاں بحق پڑھ کر ضیاؔ ہو اے مرے [illegible]

آپ پر یا رحمۃ للعالمیںؐ! لاکھوں سلام

آپ پر یا شاہِ دیں سلطانِ دیں لاکھوں سلام

ضیاء القادری

# لاکھوں سلام

دیوانے ہیں گھر سے رواں ہوئیے بیابان مدینہ
ہیں سینوں میں ارمانِ مدینہ

شاداں ہیں بھکاری کہیں مہمانِ مدینہ
حاضر ہیں سلامی کو غلامانِ مدینہ

لو سب کا سلام اے شہِ ذیشانِ مدینہ
ہوں لاکھوں سلام آپ پہ سلطانِ مدینہ

فردوس بداماں ہے گلستانِ مدینہ
ہے عطر فشاں گوشۂ دامانِ مدینہ

عشاق دل و جاں سے ہیں قربانِ مدینہ
معروفِ ترنم ہیں ثنا خوانِ مدینہ

لو سب کا سلام اے شہِ ذیشانِ مدینہ
ہوں لاکھوں سلام آپ پہ سلطانِ مدینہ

اعجاز عیاں آپ کے اللہ غنی ہیں
محبوب خدا آپ ہیں مکی مدنی ہیں

سرکار بلائیں جنہیں قسمت کے دھنی ہیں
روضہ میں وہ یوں مائلِ شیریں سخنی ہیں

لو سب کا سلام اے شہِ ذیشانِ مدینہ
ہوں لاکھوں سلام آپ پہ سلطانِ مدینہ

فرمائیے اُمت کی مدد رحمتِ عالم
کر دیجیے آفات کو رد رحمتِ عالم

مغلوب ہوں سب اہلِ حسد رحمتِ عالم
اسلام رہے تا بہ ابد رحمتِ عالم

لو سب کا سلام اے شہِ ذیشانِ مدینہ
ہوں لاکھوں سلام آپ پہ سلطانِ مدینہ

ضیاء القادری

# لاکھوں سلام

شاہِ خوباں پہ لاکھ بار سلام
ماہ تاباں پہ لاکھ بار سلام
مہرِ فاراں پہ لاکھ بار سلام
روحِ سلطاں پہ لاکھ بار سلام
نورِ یزداں پہ لاکھ بار سلام
ظلِّ رحماں پہ لاکھ بار سلام

السّلام اے حبیبِ ربِّ انام
السّلام اے رسولِ عرش مقام
السّلام اے شفیعِ روزِ قیام
السّلام اے معظّم اسلام
نورِ یزداں پہ لاکھ بار سلام
ظلِّ رحماں پہ لاکھ بار سلام

دردمندوں کے ہیں نصیر حضورؐ
ہیں دو عالم کے دستگیر حضورؐ
ہیں غنی، منعم و امیر حضورؐ
کہتے ہیں سب جوان و پیر حضورؐ
"نورِ یزداں پہ لاکھ بار سلام
ظلِّ رحماں پہ لاکھ بار سلام"

روضۂ پاک جب ہو پیشِ نظر
سامنے خُلد کا ہو جب منظر
موت آئے حضورؐ کے در پر
روح نکلے بدن سے یہ کہہ کر
"نورِ یزداں پہ لاکھ بار سلام
ظلِّ رحماں پہ لاکھ بار سلام"

ـ ضیاء القادری بدایونی

[illegible] سلطانِ اُمت پہ لاکھوں سلام
جانِ پاکِ رسالت پہ لاکھوں سلام

[illegible] قدرت پہ لاکھوں سلام
سرِّ اسرارِ وحدت پہ لاکھوں سلام

[illegible] مجتبیٰ سیّدُ الانبیاء
صدرِ بزمِ رسالت پہ لاکھوں سلام

[illegible] وخاتم المرسلیں
تاجِ فرقِ نبوت پہ لاکھوں سلام

[illegible] پیارے محمد حبیبِ خدا
شاہدِ عرشِ رفعت پہ لاکھوں سلام

تاجدارِ جناں مالکِ لامکاں
مسند آرائے جنت پہ لاکھوں سلام

نازشِ بزمِ اسلام و اسلامیاں
ہادیٔ دینِ فطرت پہ لاکھوں سلام

آئینہ دارِ دینِ حنیفِ خلیل!
حاملِ شانِ خلّت پہ لاکھوں سلام

عطرِ مجموعۂ معجزاتِ رسُل
ہمہ تن خرقِ عادت پہ لاکھوں سلام

فاتحِ جنگِ احزاب و بدر و حنین!
صاحبِ فتح و نصرت پہ لاکھوں سلام

پڑھتے ہیں سورۂ نور روح الامین
مصحفِ روئے حضرت پہ لاکھوں سلام

فخرِ اسلاف لختِ دلِ مطلب
ہاشمی شان و شوکت پہ لاکھوں سلام

افتخارِ حجاز و وقارِ قریش
ابطحی جاہ و عزت پہ لاکھوں سلام

آمنہؓ کا جسے چاند کہتی ہے خلق — اس مہ اوجِ عظمت پہ لاکھوں سلام
چاند تاروں کو جس سے ملیں تابشیں — اس کے جلووں کی نزہت پہ لاکھوں سلام
جس کے عارض مہ و مہر حسن و جمال — اس حسین نورِ طلعت پہ لاکھوں سلام
لیلۃ القدر میں نورِ حق ہے عیاں — زلف و رخسارِ حضرت پہ لاکھوں سلام
جس کی عزت کے وعدے خدا نے لیے — اس کی توقیر و عزت پہ لاکھوں سلام
جس نے دیکھا جمال خدا بے حجاب — اس کی عینی شہادت پہ لاکھوں سلام
جس کا ہر سجدہ معراجِ صوم و صلوٰۃ — اس کے ذوقِ عبادت پہ لاکھوں سلام
حق شناسی کے جس نے سکھائے اصول — اس کے رشد و ہدیت پہ لاکھوں سلام
نورِ ایماں ملا جس کے احکام سے — اس کی روشن شریعت پہ لاکھوں سلام
جس نے مَن زار قبری کا مژدہ دیا — اس کی نورانی تربت پہ لاکھوں سلام
جس نے قائم مساوات کی خلق میں — اس کے درسِ اخوت پہ لاکھوں سلام
کی فنا جس نے تفریقِ نسل و شرف — اس کے رنگِ مودت پہ لاکھوں سلام
ہر گنہگارِ اُمت پہ جو مہرباں — اس کے اکرام و رحمت پہ لاکھوں سلام
جس کا دیدار، دیدارِ حق بے گماں — اس کے رُخ اس کی رویت پہ لاکھوں سلام
جس کے پیشِ نظر بخششِ عاصیاں — اس کی شانِ شفاعت پہ لاکھوں سلام
دردمندِ غلامانِ آفت زدہ — مونسِ اہلِ اُمت پہ لاکھوں سلام
جس کی ہر جنبشِ لب ہے وقفِ دعا — اس دعا اس اجابت پہ لاکھوں سلام

دست بستہ ضیاؔ چل کے پھر کیجیے
اپنے آقا کی تربت پہ لاکھوں سلام

# لاکھوں سلام

آفتابِ رسالت پہ لاکھوں سلام
ماہتابِ نبوّت پہ لاکھوں سلام

باغِ طیبہ کے ہیں پھول رُخ پر نثار
روئے زیبا کی نکہت پہ لاکھوں سلام

"اُمّتی اُمّتی" لب پہ جاری رہا
نازبردارِ اُمت پہ لاکھوں سلام

خود سروں کو پڑھایا سبق عجز کا
مصدرِ علم وحکمت پہ لاکھوں سلام

دشمنوں سے بھی پیش آئے جو خُلق سے
ایسی پاکیزہ سیرت پہ لاکھوں سلام

اک اشارے سے شق کر دیا چاند کو
ایسے ماہِ رسالت پہ لاکھوں سلام

جس نے باغِ جہاں کو معطّر کیا
اُس پسینے کی نکہت پہ لاکھوں سلام

جو امیروں غریبوں پہ یکساں پڑے
اُس نگاہِ عنایت پہ لاکھوں سلام

عاصیوں کو جو دامانِ رحمت میں لے
ایسے تاجِ شفاعت پہ لاکھوں سلام

جس کے جلوے سے عالم منوّر ہوا
اس ظہورِ حقیقت پہ لاکھوں سلام

ابتدا جس کی ہو آپ کے نام سے
ایسی دلکش عبارت پہ لاکھوں سلام

ہو فضا جس کی معمورِ ذکرِ نبیؐ
اس سحر کی لطافت پہ لاکھوں سلام

باریابی کا حاصل ہو جس کو شرف
اس سلامِ محبت پہ لاکھوں سلام

خوابگاہِ رسالت پہ بے حد درود
سبز گنبد کی نزہت پہ لاکھوں سلام

مجھ گنہگار پر بھی ہو لطف و کرم
آپ کی چشمِ رحمت پہ لاکھوں سلام

آگیا پھر لبوں پر "محمدؐ" حمیدؔ
بھیجیے نامِ حضرت پہ لاکھوں سلام

زائرِ حرم حمید صدیقی لکھنوی

# "لاکھوں سلام"

اولیں نقشِ قدرت پہ لاکھوں سلام — صبحِ کُن کی بشارت پہ لاکھوں سلام
مصطفیٰؐ سترِ وحدت پہ لاکھوں سلام — مجتبیٰ جانِ کثرت پہ لاکھوں سلام

---

خلقِ خلّاق کی جو بنا ابتدا — صنعتِ حق کی جس پر ہوئی انتہا
اپنی مرضی سے گویا بنایا گیا — ندرتِ دستِ قدرت پہ لاکھوں سلام

---

نور سے جو خدا کے ہویدا ہوا — فیض سے جس کے عالم یہ پیدا ہوا
خلق کیا؟ جس پہ خالق بھی شیدا ہوا — شاہدِ بزمِ فطرت پہ لاکھوں سلام

---

آئینہ ذات کا جو بنایا گیا — مدتوں قرب میں جو بٹھایا گیا
پیار سے جس کو سب کچھ پڑھایا گیا — اُس دُرِ بحرِ حکمت پہ لاکھوں سلام

---

جو حجاباتِ نوری میں پلتا رہا — سالہا بن کے تارا جو چمکا کیا
جو نبی تھا، جب آدمؑ کا پیکر نہ تھا — شاہِ تختِ رسالت پہ لاکھوں سلام

---

جس کا سارے صحائف میں چرچا رہا — ہر نبیؑ نے وسیلے سے مانگی دعا
ہر نشاں جس کا دنیا میں مشہور تھا — اُس کی اک اک علامت پہ لاکھوں سلام

---

بن کے توحید کی جو دلیل آگیا     بن کے رحمت جو کونین پر چھا گیا
ذات جس کی ہے مرآتِ ذاتِ خدا     اُس نشانِ ہدایت پہ لاکھوں سلام

---

اصلِ کُل، نسلِ آدم کا صدرالعلاء     وصل میں اصل میں جس کا وصلِ خدا
مَن رَآنی کا جس کو شرف مل گیا     اُس کی طلعت پہ، صورت پہ لاکھوں سلام

---

نور پیشانیوں میں جو چمکا کیا     پاک پشتوں میں برسوں جو چلتا رہا
جس کی خوشیاں مناتے رہے انبیاء     اُس کی آمد کی شوکت پہ لاکھوں سلام

---

واسطہ جس کا آدمؑ نے حق کو دیا     داغِ لغزش کا صدقے میں جس کے مٹا
نوحؑ کا، نام سے جس کے بجرا ترا     دافعِ ہر مصیبت پہ لاکھوں سلام

---

جس کی برکت سے ٹلتی رہی ہر بلا     شُعلہ آتش کا جد پر چمن بن گیا
تیز خنجر سے چھوٹا ذبیحِ خدا     اس کی ایک ایک نسبت پہ لاکھوں سلام

---

جو گھٹا ٹوپ ظلمت پہ غالب رہا     جس کی آمد سے عالم منور ہوا
دھوم جس کی مچی تا بہ عرشِ عُلیٰ     اس کی تنویرِ جلوت پہ لاکھوں سلام

---

بن کے بے سایہ آیا جو ظلِّ خدا     سر سے ماں باپ تک کا بھی سایہ اُٹھا
جس کے سر پر سدا سایۂ حق رہا     پرتوِ حُسنِ وحدت پہ لاکھوں سلام

جس نے ظلمت کدوں کو منور کیا
جس نے تاریک سینوں کو بخشی ضیا
مُلکِ دل جس کے ہاتھوں مسخر ہوا
اس کی صورت پہ، سیرت پہ لاکھوں سلام

جس کی ہیبت سے آتشکدہ بجھ گیا
گر کے سجدے میں، ہمہ توں نے بزد
توڑا قیصر نے دم، نقشِ کسریٰ مٹا
اُس کی شانِ جلالت پہ لاکھوں سلام

آخری لے کے آیا جو حق سے کتاب
بند ہے بعد جس کے نبوت کا باب
دو جہاں میں نہیں جس کا کوئی جواب
اس کی عظمت پہ رفعت پہ لاکھوں سلام

جس کی سیرت ہدایت کا ہے آفتاب
جس کا نقشِ قدم عین راہِ صواب
مرجعِ جملہ عالم، رسالتمآب
مطلعِ خیر و برکت پہ لاکھوں سلام

عالمِ علمِ کُل اور اُمّی لقب
مظہرِ ذاتِ رب، شاہِ والا نسب
مہرِ صبحِ عجم، ماہِ شامِ عرب
نیّرِ بُرجِ رحمت پہ لاکھوں سلام

رحمتِ حق ملی ہم کو جس کے سبب
نعمتیں بانٹتا ہے بغیر طلب
جس کے جُود و سخا کا نرالا ہے ڈھب
دستِ قسّامِ نعمت پہ لاکھوں سلام

ماہِ عرشِ بریں، کبریا کا حبیب
جس کو قُربِ دَنا فَتَدلّیٰ نصیب
جو ہوا قابَ قوسین سے بھی قریب
اس کی چشم و بصیرت پہ لاکھوں سلام

جس کے آگے ہے محراب افلاک کج — جس کا دیدار ہے ذوق والوں کا حج
اہلِ دل جس پہ جاں تک بھی دیتے ہیں تج — اس کی نکہت، لطافت پہ لاکھوں سلام

---

جس کی الفت عیارِ مدارِ فلاح — جس کی سنّت رہی شاہراہِ صلاح
ہوں درود اس پہ لاکھوں صباح و رواح — اُس سزاوارِ اُلفت پہ لاکھوں سلام

---

نعت لکھنے کو لے آؤں طوبیٰ کی شاخ — بزمِ امکاں کے صفحے کو کر دوں فراخ
پرنیاں کی طرح ہو رہِ سنگلاخ — لکھوں آقاؐ کی شوکت پہ لاکھوں سلام

---

جس کے آگے ہیں خم کجکلاہوں کے سر — روشنی جس سے پاتے ہیں قلب و جگر
جس کے در پہ گداگر ہیں شمس و قمر — مہرِ تابانِ فطرت پہ لاکھوں سلام

---

جلوۂ سرمدی در لباسِ مجاز — عقلِ کل جس کے در پر بشکلِ ایاز
جس کے قدموں تلے لامکاں کا فراز — رازدانِ ہُویّت پہ لاکھوں سلام

---

قبلۂ اولیاء، انبیاء کا رئیس — سارے تارے ہدایت کے جس کے جلیس
جو مساکین کا، غربا کا انیس — اس کی طرحِ عنایت پہ لاکھوں سلام

---

گوہرِ ہاشمی، زینتِ نسلِ قریش — فرشِ خاکی بھی جس کا بنا رشکِ عرش
عرشِ اعظم ہوا جس کے تلووں کا فرش — اس کی رفعت پہ، ہمت پہ لاکھوں سلام

جس کے اعدا پہ راکب ہے شیطاں کا خبط
جس کے بد خواہ کے سارے اعمال حبط
ربط جس سے حقیقت میں حق سے ہے ربط
ربط و ضبط و ساطت پہ لاکھوں سلام

حرف تقدیر جس کا بنا لفظ لفظ
جزو اسلام جس کا ہوا لفظ لفظ
جس کا وعدہ ہوا اردنا لفظ لفظ
راز دار حقیقت پہ لاکھوں سلام

نام سے جس کے دل ہو گئے باغ باغ
جس کی طاعت ہے باغ جناں کا سراغ
داغ الفت ہے جس کا لحد کا چراغ
داغ بار کلفت پہ لاکھوں سلام

روز و شب جس کا کرتے ہیں قدسی طواف
ہجر میں جس کے کالا حرم کا غلاف
اس کو دیکھے وہ جس کا ہو آئینہ صاف
اس گل نور و نکہت پہ لاکھوں سلام

جس کے آگے ہے خم چرخ نیلی رواق
جس نے توڑا صنادید کا طمطراق
برق سے تیز تر جس کا نوری براق
اس کی شان لطافت پہ لاکھوں سلام

جس کے صدیقؓ و فاروقؓ صادق صدیق
جس کے عثمانؓ و حیدرؓ امین وفی رفیق
جس کے اصحابؓ و عترتؓ ہیں باہم شفیق
اس کی بزم رفاقت پہ لاکھوں سلام

جس کی برکت سے معمور ارض و فلک
جس کے محتاج انسان و جن و ملک
فرش سے عرش تک جس کی پہنچی جھلک
اس کی رحمت کی وسعت پہ لاکھوں سلام

شاہکارِ اُمم، جانِ لوح و قلم ... شمعِ حِلّ و حرم، صدرِ بزمِ ارم
تاجدارِ عرب، شہریارِ عجم ... والیٔ تختِ رفعت پہ لاکھوں سلام

---

گرمیٔ نبضِ ہستی، نبیِ کریمؐ ... رونقِ دو جہاں، زیبِ عرشِ عظیم
اپنی اُمت کی خاطر رؤف و رحیم ... وسعتِ ظلّ رحمت پہ لاکھوں سلام

---

تابِ صبحِ ازل، جلوۂ کُن فکاں ... شاہِ عرش آستاں، شاہدِ لامکاں
دستگیرِ اُمم، رحمتِ دو جہاں ... مظہرِ شانِ قدرت پہ لاکھوں سلام

---

عبدہٗ یعنی وہ عبدِ خاصِ الٰہ ... جس کی رحمت کے گھیرے میں شام و پگاہ
دین و دنیا کا یکتا وہی بادشاہ ... اس شہِ تاجِ عظمت پہ لاکھوں سلام

---

رحمتوں، برکتوں، عظمتوں کے نبیؐ ... ہاتھ میں جن کے فیضِ خفی و جلی
شانِ ارفع ہے جن کی مَعَ اللّٰہِ لِیْ ... رفعتِ رازِ قدرت پہ لاکھوں سلام

---

تذکرہ اُس کی زلفوں کا چلتا رہے ... شمع جلتی رہی، دل مچلتا رہے
وہ رہے سامنے، دم نکلتا رہے ... بھیجوں آقائے نعمت پہ لاکھوں سلام

---

حافظ پیر بخش حافظ چشتی تونسوی

---

# لاکھوں سلام

جلوۂ حسنِ وحدت پہ لاکھوں سلام
ذاتِ ختمِ نبوت پہ لاکھوں سلام

جس سے چل کر نبوت ہی پہ رُکی
مرکزِ دورِ کثرت پہ لاکھوں سلام

مظہرِ نورِ وحدت پہ لاکھوں درود
یوسفِ بزمِ کثرت پہ لاکھوں سلام

ساقیٔ جامِ وحدت پہ لاکھوں درود
مرشدِ بزمِ کثرت پہ لاکھوں سلام

صبحِ روزِ شفاعت پہ لاکھوں درود
قاسمِ باغِ جنت پہ لاکھوں سلام

فخرِ آدمؑ کو جس کی ابوت پہ ہے
اس خلف کی خلافت پہ لاکھوں سلام

ناخدائی پہ جس کی فدا نوحؑ ہیں
اس عزیز الوجاہت پہ لاکھوں سلام

جس کے چھینٹوں نے آتش کو گلشن کیا
اس خلیلِ ابرِ رحمت پہ لاکھوں سلام

جس کے جھونکوں سے چنگاریاں گُل ہوئیں
اس نسیمِ کرامت پہ لاکھوں سلام

نارِ نمرود برداً سلاماً ہوئی
قرۃ العینِ خلّت پہ لاکھوں سلام

وہ دعا تم نے کی اے خدا کے خلیلؑ
جس کی صبحِ اجابت پہ لاکھوں سلام

تیرے لب پر نہ ہو کیوں حیات اے مسیحؑ!
ربّ تیری بشارت پہ لاکھوں سلام

خواب پر آمنہؓ کے کروروں درود
ان کی بیدار قسمت پہ لاکھوں سلام

مفتخر جس پہ شانِ رسالت ہوئی
اوجِ ختمِ نبوت پہ لاکھوں سلام

فقر و فاقہ پہ ہے فخر جس شاہ کو
اس کے صبر و قناعت پہ لاکھوں سلام

جس کی زیارت کے سُرمہ سے ہو چشم پاک
اس کی اس خاکِ تربت پہ لاکھوں سلام

قبر جس کی توجہ سے پُر نور ہو
خاکیؔ اُس شمعِ وحدت پہ لاکھوں سلام

— سید محمد خلیل خاکی کاظمی امروہوی

# لاکھوں سلام

رونقِ بزمِ قدرت پہ لاکھوں سلام
شاہکارِ مشیّت پہ لاکھوں سلام

مہرِ بُرجِ نبوّت پہ لاکھوں سلام
صدرِ بزمِ رسالت پہ لاکھوں سلام

جس سے کون و مکاں جگمگانے لگے
اس ورودِ سعادت پہ لاکھوں سلام

فرش سے عرش تک عالمِ نور ہے
شمعِ بزمِ حقیقت پہ لاکھوں سلام

اہتمامِ شفاعت پہ بے حد درود
اختیارِ شفاعت پہ لاکھوں سلام

بیکسوں کے سہارا یتیموں کی آس
صاحبِ جود و رحمت پہ لاکھوں سلام

جس نے ٹوٹے دلوں کو سہارا دیا
اُس ادائے حمایت پہ لاکھوں سلام

رحمتِ جنبشِ لب پہ پیہم درود
گفتگو کی حلاوت پہ لاکھوں سلام

جس سے مُردہ دلوں کو ملی زندگی
اس ادائے خطابت پہ لاکھوں سلام

حشر میں عاصیوں کو جو دے گا پناہ
ایسے دامن کی وُسعت پہ لاکھوں سلام

جس نے بیمارِ عصیاں کو بخشی شفا
اس نویدِ بشارت پہ لاکھوں سلام

ساقیٔ بزمِ عرفاں پہ لاکھوں درود
پرتوِ شمعِ وحدت پہ لاکھوں سلام

ہم یہاں سے کہیں، وہاں وہ سُنیں
اس کمالِ سماعت پہ لاکھوں سلام

بوریا مسند و عرش زیرِ قدم
ایسے اوجِ ایسی رفعت پہ لاکھوں سلام

فقرِ مسلک مگر بخشش بے پناہ
بخششِ بے نہایت پہ لاکھوں سلام

میرا ایماں ہے شیوا بقولِ رضا
"مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام"

شیوا بریلوی

# لاکھوں سلام

شاہِ ملکِ رسالت پہ لاکھوں سلام
تختِ و تاجِ نبوت پہ لاکھوں سلام
ایسی صورت پہ، سیرت پہ لاکھوں سلام
ایسی رفعت پہ، عظمت پہ لاکھوں سلام

ایسی چشمِ عنایت پہ لاکھوں درود
ایسے حسنِ شفاعت پہ لاکھوں سلام
ایسی شانِ نبوت پہ لاکھوں درود
ایسی برہان و حجت پہ لاکھوں سلام

نکہتِ گیسوئے پاک پر ہوں درود
عارضِ حسنِ حضرتؐ پہ لاکھوں سلام
بزمِ کونین روشن ہوئی آپ سے
جلوۂ نورِ قدرت پہ لاکھوں سلام

ایسے ہادیٔ برحق پہ لاکھوں درود
ایسی حشمت پہ، شوکت پہ لاکھوں سلام
مَنْ رَآنِی کے جلوے ہیں خود کہہ رہے
ایسی سیرت پہ، صورت پہ لاکھوں سلام

ہم تہی دست اور آپؐ سب کے کفیل
ایسی نادر کفالت پہ لاکھوں سلام
بن گیا حق میں اُمت کے اجرِ جمیل
دردِ دلِ عشقِ حضرتؐ پہ لاکھوں سلام

درد کاکوروی

مصطفیٰؐ نور ریزداں پہ لاکھوں سلام
مجتبیٰ جانِ ایماں پہ لاکھوں سلام

دونو عالم کے سلطاں پہ لاکھوں سلام — رونقِ بزمِ امکاں پہ لاکھوں سلام
جن کی خاطر بنائے ہیں کون و مکاں — ایسے محبوبؐ ذیشاں پہ لاکھوں سلام
ان کی آمد سے باطل ہوا سرنگوں — حق نما نورِ عرفاں پہ لاکھوں سلام
ان کو بخشے گئے یہ زمیں آسماں — ہفت کشور کے سلطاں پہ لاکھوں سلام
سارے عالم کی رحمت ہے ان کا لقب — پیارے محبوبؐ رحماں پہ لاکھوں سلام
جن کے جلووں سے روشن ہیں دونو جہاں — ایسے خورشیدِ تاباں پہ لاکھوں سلام
جن کے روضے پہ ہے تابشوں کا نزول — ایسے پُر نور سلطاں پہ لاکھوں سلام
انبیاء عرض کرتے تھے افلاک پر — حق تعالیٰ کے مہماں پہ لاکھوں سلام
پیارے صدیقؓ، فاروقؓ و عثمانؓ، علیؓ — چاروں اصحاب ذیشاں پہ لاکھوں سلام
اہلِ بیتِ نبوت پہ لاکھوں درود — جانِ شاہِ شہیداں پہ لاکھوں سلام

پیش کرتا ہے صابر بھی صبح و مسا
مصطفیٰؐ نور ریزداں پہ لاکھوں سلام

—— صابر براری (کراچی)

# لاکھوں سلام

رونقِ بزمِ امکاں پہ لاکھوں سلام
زینتِ عرشِ یزداں پہ لاکھوں سلام

خاصِ محبوبِ رحماں پہ لاکھوں سلام
سرورِ جن و انساں پہ لاکھوں سلام

دستِ پرنور پر ہیں ہزاروں درود
گیسوئے عنبر افشاں پہ لاکھوں سلام

غم زدہ دل کو آغوشِ رحمت ملی
ان کے لطفِ فراواں پہ لاکھوں سلام

جس کے جلووں سے پر نور عالم ہوا
ایسے رُوئے درخشاں پہ لاکھوں سلام

جس کی عظمت پہ قرباں ہیں دونوں جہاں
اس کی ہستی ذی شاں پہ لاکھوں سلام

مظہرِ الطاف، دریائے جود و سخا
مظہرِ فضلِ رحماں پہ لاکھوں سلام

شاہِ تسنیم و کوثر پہ بے حد درود
دین و دنیا کے سلطاں پہ لاکھوں سلام

باادب شوق سے اے نسیمِ حزیں
بھیج فخرِ رسولاں پہ لاکھوں سلام

محمد صابر القادری نسیم بستوی (بھارت)

# "لاکھوں سلام"

ہادیٔ جنّ و انساں پہ لاکھوں سلام
حاصلِ دین و ایماں پہ لاکھوں سلام

جس کے پرتو سے عالم منوّر ہوا
ہاں اسی ماہِ تاباں پہ لاکھوں سلام

اُن کی آمد سے صحرا بھی گلشن ہوا
ایسے جانِ بہاراں پہ لاکھوں سلام

زندگانی کو بھی زندگی کی عطا
ساقیٔ آبِ حیواں پہ لاکھوں سلام

جس کی عظمت کے آگے فلک جھک گیا
ایسے محبوبِ یزداں پہ لاکھوں سلام

جس کے در پر جھکے بادشاہوں کے سر
اُس دو عالم کے سلطاں پہ لاکھوں سلام

خود خدا دے گا احساں کا جس کے صلہ
بادشاہِ رسولاں پہ لاکھوں سلام

کاخِ باطل گیا جس کی ہیبت سے ہل
فاتحِ روم و ایراں پہ لاکھوں سلام

بزمِ جُود و سخا جس سے روشن ہوئی
ایسی شمعِ فروزاں پہ لاکھوں سلام

جو علومِ نبوّت کا حامل بنا
اُس درِ شہرِ عرفاں پہ لاکھوں سلام

خانداں جس نے حق پر نچھاور کیا
ایسے شاہِ شہیداں پہ لاکھوں سلام

میرا دل جس سے مختار روشن ہوا
ایسی شمعِ شبستاں پہ لاکھوں سلام

—— مختار احمد پرتاب گڑھی

# لاکھوں سلام

نازشِ نوحؑ و یوسفؑ پہ لاکھوں درود — فخرِ موسیٰؑ و عیسیٰؑ پہ لاکھوں سلام

جن کا مدّاح ہو خود خدائے جہاں — ایسے محبوبِ مولا پہ لاکھوں سلام

اُن کے در پر جبینِ فلک خم ہوئی — زینتِ عرشِ اعلیٰ پہ لاکھوں سلام

جس کی ہر بات لاریب رب کی صدا — صاحبِ وحی یوحیٰ پہ لاکھوں سلام

جس کے جسمِ مطہر کا سایہ نہ تھا — ایسے بے مثل و یکتا پہ لاکھوں سلام

سیّدہ آمنہؓ کی متاعِ حیات — فخرِ جانِ حلیمہ پہ لاکھوں سلام

ہاتھ کو جس کے ہاتھ اپنا حق نے کہا — منبعِ بحرِ خمسہ پہ لاکھوں سلام

جس کی ہر اک ادا بھائی اللہ کو — ایسے جانِ تمنّا پہ لاکھوں سلام

بس نظر اُٹھی اور سمتِ قبلہ پھری — میرے آقا کے منشا پہ لاکھوں سلام

شمسؔ روشن ہے تو اُن کے پرتو سے ہے
جلوۂ شاہِ طیبہ پہ لاکھوں سلام

شمس الحق شمسؔ بینیوی

# لاکھوں سلام

سیدو شاہِ عالم پہ لاکھوں سلام | تاجدارِ مکرم پہ لاکھوں سلام

بزم میں اُن کے آنے سے رونق ہوئی | زینتِ عرشِ اعظم پہ لاکھوں سلام

باغِ کونین کی جس سے کلیاں کھلیں | اس بہارِ مجسّم پہ لاکھوں سلام

جس کے پیچھے خدا کی خدائی ہوئی | اس امامِ دوعالم پہ لاکھوں سلام

جس کے سکّے زمین و زماں میں چلے | اس شہنشاہِ عالم پہ لاکھوں سلام

دور دنیا کی کیں ساری بیماریاں | اس مسیحِ دوعالم پہ لاکھوں سلام

کُل جہاں کی طرف سے ہوں لاکھوں درود | رحمت و روحِ عالم پہ لاکھوں سلام

اے ضیاؔ، رات دن پڑھ درود و سلام

رحمتِ ہر دو عالم پہ لاکھوں سلام

ضیاءالہدیٰ قادری

# "لاکھوں سلام"

مخزنِ یُمن و سعادت! آپ پر لاکھوں سلام
اے گنہگاروں کی دولت! آپ پر لاکھوں سلام

آپ جس ذرّے کو ٹھوکر دیں، سلیماں بخت ہو
آپ ہیں آئینِ قدرت، آپ پر لاکھوں سلام

حق تو یہ ہے، بھیجتا ہے خالقِ کون و مکاں
اے شہنشاہِ رسالت! آپ پر لاکھوں سلام

کفر کی ظلمت سمٹ کر نورِ وحدت ہوگئی
روح بخشِ بزمِ حسرت آپ پر لاکھوں سلام

آپ سے پہلے یہ انسانوں کی دنیا ہی نہ تھی
منزلِ ہستی کی عظمت آپ پر لاکھوں سلام

آپؐ کے حسنینؓ و زہراؓ پر درودِ بے حساب
آئینہ دارِ حقیقت آپ پر لاکھوں سلام

مضطرِ بے تاب کو اچھی طرح معلوم ہے
آپ کی گلیاں ہیں جنّت، آپ پر لاکھوں سلام

— محمد حبیب اللہ مضطر

# لاکھوں سلام

میرے مولا میرے آقا! آپ پر لاکھوں سلام
آپ کی اولاد اور ماں باپ پر لاکھوں سلام

روح کی بے تابیوں کا سلسلہ مفقود تھا — پاک قلم بے لفظ تھا علم و عمل کا فلسفہ
خلد، کوثر، عرش و کرسی کا تصوّر تو کجا — کچھ نہ تھا دونو جہاں میں عالم ہو کے سوا

میرے مولا میرے آقا! آپ پر لاکھوں سلام
آپ کی اولاد اور ماں باپ پر لاکھوں سلام

آپ نے تاریکیوں کا دل منوّر کر دیا — آپ نے بندوں کو اپنے بندہ پرور کر دیا
باغ ہستی کا دماغ و دل معطّر کر دیا — پتھروں کو جوہر و یاقوت و گوہر کر دیا

میرے مولا، میرے آقا! آپ پر لاکھوں سلام
آپ کی اولاد اور ماں باپ پر لاکھوں سلام

حشر تک جاری رہے گا چشمہ فیضِ عوام — ایک اک دعویٰ کلام اللہ کا ہے لاکلام
رہ نہیں سکتا بقدر ظرف کوئی تشنہ کام — ہر نفس ہے اہل ایماں کے لیے بادہ بجام

میرے مولا، میرے آقا! آپ پر لاکھوں سلام
آپ کی اولاد اور ماں باپ پر لاکھوں سلام

حافظ محمد مستقیم (کراچی)

# لاکھوں سلام

محسنِ انس و جاں، رحمتِ جاوداں، آپ کی ذاتِ اقدس پہ لاکھوں سلام
سرورِ سروراں، فخرِ پیغمبراں، آپ کی ذاتِ اقدس پہ لاکھوں سلام

آپ نورِ خدا، نا ابِ لم یزل، آپ نورِ ابد، آپ نورِ ازل
آپ کے نور سے ہے منور جہاں، آپ کی ذاتِ اقدس پہ لاکھوں سلام

آپ سے قبل آئے تھے جتنے نبی، آپ نے سارے نبیوں کی تصدیق کی
آپ ختمِ رسل، خاتمِ مرسلاں، آپ کی ذاتِ اقدس پہ لاکھوں سلام

آپ شاہد بھی ہیں، آپ مشہود بھی، آپ پنہاں بھی ہیں، آپ موجود بھی
آپ ہیں نائبِ خالقِ کل جہاں، آپ کی ذاتِ اقدس پہ لاکھوں سلام

بیکسوں بے نواؤں کا یارا ہیں آپ، غم نصیبوں کے دل کا سہارا ہیں آپ
آپ لاریب ہیں رحمتِ ہر زماں، آپ کی ذاتِ اقدس پہ لاکھوں سلام

آپ ہی سے ہمیں دین و ایماں ملا، قربِ خالق ملا ہم کو قرآں ملا
آپ ہیں عبد و معبود کے درمیاں، آپ کی ذاتِ اقدس پہ لاکھوں سلام

اک سکندر ہی کیا دونوں عالم فدا، آپ کے پائے اقدس پہ شاہِ دنا
جانِ کونین ہیں آپ جانِ جہاں، آپ کی ذاتِ اقدس پہ لاکھوں سلام

سکندر لکھنوی (کراچی)

راز دارِ نورِ وحدت، آپ پر لاکھوں سلام
آفتابِ دینِ فطرت، آپ پر لاکھوں سلام

آپ ہیں معراجِ انساں، آپ پر لاکھوں سلام
آپ ہیں عالم کی قسمت، آپ پر لاکھوں سلام

آپ کے پردے میں روشن ہے جمالِ لازوال
آپ ہیں حُسنِ مشیّت، آپ پر لاکھوں سلام

میرے سجدوں کو حیاتِ جاوداں خود مل گئی
زندگی بخشِ ریاضت، آپ پر لاکھوں سلام

رد کو بھی آگیا اکسیر بننے کا شعور
اجدارِ آدمیت! آپ پر لاکھوں سلام

کعبۂ اربابِ ہستی! آپ پر لاکھوں درود
قبلۂ عشق و محبت، آپ پر لاکھوں سلام

جوہرِ خستہ جگر کو بھی بلا لیجے ذرا
جلوۂ کُن کی حقیقت! آپ پر لاکھوں سلام

——— رئیس حسن جوہر

# لاکھوں سلام

مدحتِ خاص و عام، منّتِ ہر غلام، عاجزانہ پیام، ذکرِ خیرِ انام
سب درود و سلام، ذاتِ والا کے نام، خود خدا نے کرام، روز و شب صبح و شام
بھیجتا ہے مُدام، تم پہ لاکھوں سلام

شہریارِ ارم، تاجدارِ حرم، شاہِ والا حشم، عارفِ کیف و کم
ذاتِ قدسی شیم، اے سپہرِ نعم، اے سحابِ کرم، تم کو ہر آن کا غم
تم شفیعِ اُمم، تم پہ لاکھوں سلام

آفتابِ ہُدیٰ، ماہتابِ عطا، دُرِّ بحرِ صفا، معدنِ اِتّقا
سیّد الاصفیا، جلوۂ حق نما، عکسِ نورِ خدا، صاحبِ ہل اتیٰ
احمدِ مجتبیٰ، تم پہ لاکھوں سلام

شرحِ اُمّ الکتاب، راستی کے نصاب، کذب کے سدِّ باب، دفترِ کتب
سارے نبیوں کے خواب، آپ اپنا جواب، رحمتِ بے حساب، اے درِ مستجاب
اے رسالت مآب، تم پہ لاکھوں سلام

سرورِ ملک و دیں، صدرِ بزمِ یقیں، شاہِ صحرا نشیں، سیّد العارفیں
رہبرِ سالکیں، مظہرِ اوّلیں، حجّتِ آخریں، خاتم المرسلیں
شافع المذنبیں، تم پہ لاکھوں سلام

حنیف اسعدی

# لاکھوں سلام

ے مہ ضو فشاں ، نورِ کون و مکاں　　رحمتِ دو جہاں ، رہبرِ نکتہ داں
یٔ ہادیاں ، والیٔ بے کساں　　محسنِ این و آں ، راحتِ قلب و جاں
شافعِ عاصیاں ، تم پہ لاکھوں سلام

ے حبیبِ خدا ، سرِ حق آشنا　　نازِ ارض و سما ، مصطفیٰ مجتبیٰ
بدالانبیاء ، افضل الاولیاءؑ　　راعی و رہنما ، نورِ بدر الدجیٰ
مہرِ غارِ حرا ، تم پہ لاکھوں سلام

ے حبیبِ صمد ، اے سراپا خرد　　اے امیر البلد ، عالمِ مستند
م و عرفاں کی حد ، سر بسر معتمد　　فارقِ نیک و بد ، ذاتِ حق کی سند
از ازل تا ابد ، تم پہ لاکھوں سلام

حاصلِ آرزو ، علم کی آبرو　　حلم کی آبجو ، گلشنِ رنگ و بو
صلح جو امن کی خو ، مہربانِ عدو　　محسنِ ما و تو ، نازِ سبحانہٗ
نورِ حق ہو بہو ، تم پہ لاکھوں سلام

محسنی ، سیدی ، معطی ، متقی　　مصلح و منتقی ، حلم کی چاندنی
علم کی روشنی ، حاصلِ زندگی　　نازشِ بندگی ، قاسمِ آگہی
یا نبیؐ یا نبیؐ ! تم پہ لاکھوں سلام

حشر میں پیشِ رب ، اُمتی ہوں گے جب　　سرنگوں سب کے سب ، خوف سے جاں بلب
اف غضب اُف غضب ، جز ترے کوئی کب　　میرِ اُمی لقب ، شافعِ خوش نسب
کام آئے گا تب ، تم پہ لاکھوں سلام

———— راغب مرادآبادی (کراچی)

شانِ مطلوبیت، آنِ محبوبیت یا نبی مصطفیٰؐ تم پہ لاکھوں سلام
جلوۂ معرفت، شمعِ وحدانیت، احمدِ مجتبیٰؐ تم پہ لاکھوں سلام
بادشاہِ رُسل، مالکِ جز و کل، یا شفیع الوریٰ تم پہ لاکھوں سلام
اشرف الاذکیا، افضل الاولیا، خاتم الانبیا، تم پہ لاکھوں سلام
عرش کے تاجور، مالکِ بحر و بر، واقفِ پیش و پس، سب کے فریاد رس
دہر کے راہبر، شاہِ جن و بشر، خلق کے پیشوا تم پہ لاکھوں سلام
بے کسی عام تھی، زندگی خام تھی، روح بے نور تھی، عقل معذور تھی
رحمتیں چھا گئیں نور برسا گئیں، تم نے بدلی فضا، تم پہ لاکھوں سلام
آندھیاں بڑھ گئیں، ندیاں چڑھ گئیں، موج منجدھار ہے، ٹوٹی پتوار ہے
کام دشوار ہیں، ہاتھ بیکار ہیں، ہو تمھی رہنما، تم پہ لاکھوں سلام
سخت مجبور ہیں، منزلیں دور ہیں، کوچ تیار ہے، راہ پُرخار ہے
مشکلیں ٹال دو، راہ پر ڈال دو، خلق کے پیشوا، تم پہ لاکھوں سلام
دشت ویران ہیں، راہیں سنسان ہیں، روشنی گھٹ گئی، زندگی کٹ گئی
دل مُنوّر کرو، بخت یاور کرو، تم ہو شمس الضحیٰ تم پہ لاکھوں سلام

منوّر بدایونی

# "لاکھوں سلام"

...ہرِ کبریا تم پہ لاکھوں سلام
صدرِ بزمِ دنیٰ تم پہ لاکھوں سلام

مصطفیٰ مجتبیٰ تم پہ لاکھوں سلام
اشرفِ الانبیاء تم پہ لاکھوں سلام

...نیِ الہدیٰ تم پہ لاکھوں سلام
تم شفیع الوریٰ تم پہ لاکھوں سلام

...ن تم سا ہوا؟ خلق میں دوسرا
اے شہِ دوسرا! تم پہ لاکھوں سلام

...شہنشاہ کُل، تاج دارِ رُسل
سب تمہارے گدا تم پہ لاکھوں سلام

...ہ دو جہاں، کعبۂ انس و جاں
جلوۂ حق نما، تم پہ لاکھوں سلام

...ل الاوّلیں، آخر الآخریں
مبتدا، منتہا تم پہ لاکھوں سلام

...ے بہارِ چمن، افتخارِ زمن
گُل عذار دنا تم پہ لاکھوں سلام

...رش سے عرش تک ہے تمہاری چمک
تم ہو نورِ خدا، تم پہ لاکھوں سلام

...ئی تم سا حسیں، دو جہاں میں نہیں
اے یگانہ ادا! تم پہ لاکھوں سلام

...رؤف و رحیم اور دُرِّ یتیم
ہمہ جود و عطا تم پہ لاکھوں سلام

...ماہرِ آسماں، زائرِ لامکاں
غیب سب تم پہ وا تم پہ لاکھوں سلام

...ۂ قوسین تم، مہرِ کونین تم
حاصلِ ہر ضیا، تم پہ لاکھوں سلام

مشکلوں میں گھرا ہے عزیزِ حزیں
تم ہو مشکل کشا، تم پہ لاکھوں سلام

—— عزیز حاصل پوری

# "لاکھوں سلام"

کون سمجھا جو قرآں کے پاروں میں ہے — راز پنہاں جو رب کے اشاروں میں ہے
آپ کی ذات ہی رازداروں میں ہے — آپ کی ذات والا پہ لاکھوں سلام

تاجدارِ مدینہ پہ لاکھوں سلام
سرورِ دین و دنیا پہ لاکھوں سلام

آپ کا نور جب آشکارا ہُوا — گوشے گوشے سے جب جلوہ آرا ہُوا
دشمنوں کا جگر پارہ پارہ ہُوا — ایسے نورِ سراپا پہ لاکھوں سلام

تاجدارِ مدینہ پہ لاکھوں سلام
سرورِ دین و دنیا پہ لاکھوں سلام

دیکھو قرآن میں، والضحیٰ آپ ہیں — اور کہیں آفتابِ ہُدیٰ آپ ہیں
اِنّما آپ ہیں، ھَلْ اَتٰی آپ ہیں — یعنی یٰسٓ و طٰہٰ پہ لاکھوں سلام

تاجدارِ مدینہ پہ لاکھوں سلام
سرورِ دین و دنیا پہ لاکھوں سلام

نعت لکھی تو پیوستِ جاں ہوگئی — لب پہ آئی تو سیلِ رواں ہوگئی
ایسی مہکی کلیوں کی زباں ہوگئی — مدحتِ شاہِ والا پہ لاکھوں سلام

تاجدارِ مدینہ پہ لاکھوں سلام
سرورِ دین و دنیا پہ لاکھوں سلام

— شریف امروہوی

# لاکھوں سلام

اے شہنشاہ جہاں عالی مقام　　اے حسینانِ دو عالم کے امام
اے رسولؐ کبریا، خیر الانامؐ　　ہیں سراپا آپ خالق کا پیام
آپ کے دیدار پر لاکھوں سلام

آپ ہیں صدر العلیٰ، نور الہدیٰ　　آپ ہیں بدر الدجیٰ، شمس الضحیٰ
آپ ہیں محبوبؐ ربّ دوسرا　　آپ کا مشتاق ہے ہر خاص و عام
آپ کے دیدار پر لاکھوں سلام

آپ ہیں سارے جہاں کا آسرا　　آپ ہر درد و الم کی ہیں دوا
آپ ہیں مشکل کشا، حاجت روا　　آپ ہی ہیں شافعِ روزِ قیام
آپ کے دیدار پر لاکھوں سلام

التجا ہے آپ سے اتنی حضورؐ　　عشق و ایماں کا عطا مجھ کو ہو نور
بخشوا دیں حشر کو میرے قصور　　ہے یہ نقوی آپ کا ادنیٰ غلام
آپ کے دیدار پر لاکھوں سلام

——— سید محمد امین علی شاہ نقوی (فیصل آباد)

# لاکھوں سلام

اعلیٰ سے اعلیٰ تیرا مقام — سب انبیاء کا تو ہے امام
کل ادیان ہیں تیرے غلام — شمس الضحیٰ پر لاکھوں سلام
بدر الدجیٰ پر لاکھوں سلام

ہے حکمرانی کس شان سے — قائم ہے تیرے فیضان سے
دنیا و دیں کا سارا نظام — شمس الضحیٰ پر لاکھوں سلام
بدر الدجیٰ پر لاکھوں سلام

سب پل رہے ہیں در سے ترے — سب پا رہے ہیں گھر سے ترے
اس میں نہیں ہے کوئی کلام — شمس الضحیٰ پر لاکھوں سلام
بدر الدجیٰ پر لاکھوں سلام

پیارا ہے کتنا نقشہ ترا — نقاش خود ہے شیدا ترا
اللہ اکبر، حسن تمام — شمس الضحیٰ پر لاکھوں سلام
بدر الدجیٰ پر لاکھوں سلام

خود حق نشاں ہے صورت تری — تفسیر قرآں ہے سیرت تری
وحیٔ الٰہی تیرا کلام — شمس الضحیٰ پر لاکھوں سلام
بدر الدجیٰ پر لاکھوں سلام

والفجر روئے زیبا ترا — واللیل تیری زلف دوتا
کتنے حسیں ہیں یہ صبح و شام — شمس الضحیٰ پر لاکھوں سلام
بدر الدجیٰ پر لاکھوں سلام

قمر انجم آسائی،

# لاکھوں سلام

جس سے جلوے نمایاں ہوئے طُور کے　　جس کے پرتو سے سانچے ڈھلے نور کے
اس جمالِ منوّر پہ لاکھوں سلام
جس کے صدقے ملی ہے گلوں کو پھبن　　جس کی خوشبو بسی ہے چمن در چمن
اس کی زلفِ معنبر پہ لاکھوں سلام
انبیاء و رُسل کا جو سردار ہے　　وہ بہشتِ بریں کا جو مختار ہے
مالکِ حوضِ کوثر پہ لاکھوں سلام
یاد سے جس کی آباد ہیں بحر و بر　　جس کے جلووں پہ قربان شمس و قمر
اُس شہِ ہفت کشور پہ لاکھوں سلام
جس کی رحمت نے ادنیٰ کو اعلیٰ کیا　　پست کو جس نے دنیا میں بالا کیا
اُس شہِ بندہ پرور پہ لاکھوں سلام
دشمنوں پر بھی احسان جس نے کیا　　گھر کو اُمت پہ قربان جس نے کیا
جدِّ شبیرؓ و شبّرؓ پہ لاکھوں سلام
اس پہ ارشادِ عاصی کو بھی ناز ہے　　"اُمّتی اُمّتی" جس کی آواز ہے
شافعِ روزِ محشر پہ لاکھوں سلام

——— ارشد علی ارشادؔ

# لاکھوں سلام

رحمت کبریا کی دھوم ہوئی   آمد مصطفیٰ کی دھوم ہوئی
لب پہ حمد و ثنا کی دھوم ہوئی   مرحبا مرحبا کی دھوم ہوئی

خاتم الانبیاء پہ لاکھ سلام
گوہر آمنہ پہ لاکھ سلام

حق نما آئینہ رسولؐ اللہ   بحر جود و سخا رسولؐ اللہ
مرحبا مرحبا رسولؐ اللہ   دین تم سے ملا رسولؐ اللہ

خاتم الانبیاء پہ لاکھ سلام
ہاشمی رہنما پہ لاکھ سلام

آئے پیغام حق سنانے کو   جلوۂ کبریا دکھانے کو
کفر کی ظلمتیں مٹانے کو   دین کی راہ جگمگانے کو

خاتم الانبیاء پہ لاکھ سلام
آفتاب حرا پہ لاکھ سلام

شاہ ختم الرسلؐ مرے سرکار   آپ ہیں دو جہان کے مختار
اپنی امت کے آپ ہیں غم خوار   پہنچے ہر دم سلام سو سو بار

خاتم الانبیاء پہ لاکھ سلام
گوہر آمنہ پہ لاکھ سلام

# لاکھوں سلام

اے جہاں تاب، جاں بخش و خیر البشر، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام
اے مرادِ دل و جان و روح و نظر! تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

رحمتِ دوسرا، اے شہِ بحر و بر! ہو دو عالم میں کوئی کہیں بھی، مگر
اللہ اللہ تم کو ہے سب کی خبر، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

تم ہو مقصودِ حق، تم ہو مطلوبِ حق، تم ہو مرغوبِ حق، تم ہو محبوبِ حق
تم کو حق نے طلب کر لیا عرش پر، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

تم ہو بدر الدجیٰ، تم ہو شمس الضحیٰ، تم ہو کہف الوریٰ، تم ہو نور الہدیٰ
تم ہو مشکل کشا، تم ہی خیر البشر، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

قلبِ بہزاد کا پھر پریشان ہے، اس کو پھر دیدِ طیبہ کا ارمان ہے
پھر عطا کر دو اِذنِ حضوری در، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

بہزاد لکھنوی

## بہارِ عقیدت
از پیر محمد مرغوب اختر الحامدی

اعلیٰحضرت مولانا احمد رضا خاں بریلوی کا مشہور سلام ۱۷۱ اشعار پر مشتمل ہے۔ علامہ اختر الحامدی الضیائی نے جو ستان احسان علامہ ضیاء القادری بدایونی کے جانشین تھے، ان ۱۷۱ اشعار کی تضمین کی جو "بہارِ عقیدت" کے نام سے پاک و ہند میں بارہا چھپ چکی ہے۔ یہ تضمین اختر الحامدی کے مجموعۂ نعت "نعت محل" ملقب بلقب تاریخی ذوقِ نعت نبوی میں موجود ہے (صفحہ ۱۰۶ تا ۱۴۳)۔ ادارہ "نعت" کے ذخیرہ کتب میں مکتبۂ لطیفیہ براؤں شریف (بھارت) کی مطبوعہ تضمین "بہارِ عقیدت" (۱۹۵۹ء) موجود ہے جو مکمل ہے لیکن مکتبۂ نوریہ رضویہ، سکھر کی مطبوعہ "بہارِ عقیدت" میں صرف ۸۱ اشعار دیے گئے ہیں۔ مولانا احمد رضا کے سلام کے بعض اشعار پر اختر الحامدی کی تضمین اس اشاعت کے ابتدائی صفحات میں شامل ہے (ر۔ ر۔ م)

## تضمینِ مبین
عزیز حاصلپوری

کتاب ۴۶ صفحات پر مشتمل ہے جو ۱۹۸۲ء میں اجمیری کتب خانہ، ملتان سے چھپی۔ "تضمینِ مبین" میں مولانا احمد رضا بریلوی کے مشہور سلام کے ۴۲ اشعار کی تضمین کے بعد علامہ اقبال کے کئی اشعار پر تضمین بھی شامل ہے۔ سلام رضا کے چند اشعار پر عزیز حاصلپوری کی تضمین شاملِ اشاعت ہے۔

## جانِ رحمت
ہلال جعفری

نعت لاہوری میں "جانِ رحمت" کا جو نسخہ ہے اس پر اشاعتِ دوم نومبر ۱۹۶۶ء

تحریر ہے۔ صفحات ۹۶ ہیں۔ کتاب میں سلامِ رضا کے ۱۵۱۔اشعار پر تضمین کی گئی ہے۔
چند اشعار پر ان کی تضمین شاملِ اشاعت ہے۔

## لاکھوں سلام مرتّبہ شہزاد احمد

۳۲ صفحات کی یہ کتاب انجمن ترقیٔ نعت، شاہ فیصل کالونی نمبر ۵، کراچی ۲۵ نے شائع کی۔ زیرِ نظر مجموعہ "لاکھوں سلام" میں مختلف شعرائے کرام کی ان منتخب تضمین ہائے گراں مایہ کو یکجا کر دیا گیا ہے جو اعلیٰ حضرت احمد رضا خاں فاضل بریلوی کے منفرد و یگانہ اور مشہورِ زمانہ سلام "مصطفیٰ ﷺ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام" کے حوالے سے لکھی گئی ہیں۔ اس کتاب میں اعلیٰحضرت کے سلام پر لکھی گئی ان تمام تضمین ہائے گراں مایہ کو جمع کر دیا گیا ہے جو مختلف حوالوں سے شائع ہوتی رہی ہیں۔

"لاکھوں سلام" میں اختر الحامدی (سید محمد مرغوب) عزیز حاصلپوری، ہلال جعفری (سید اشرف علی) صابر القادری (سید محفوظ علی بریلوی) شمس بریلوی (شمس الحسن صدیقی) حبیب محسنی تلہری (سید حبیب احمد نقشبندی) عارف نقشبندی (محمد عثمان) رہبر چشتی (مسعود احمد چشتی کشمیری ضیائی) اسلم بستوی اور عبد السلام شفیق کی تضمینوں کے بعض بند شائع کئے گئے ہیں۔ ان شعرائے کرام کے بالترتیب ۱۲، ۱۲، ۱۲، ۱۶، ۱۵، ۱۲، ۹، ۷، ۱۲ اور ۱۰، بند دیے گئے ہیں۔ فاضل مرتب نے (جو انجمن ترقیٔ نعت کے پلیٹ فارم سے مثبت انداز میں نعت کا کام کر رہے ہیں) یہ بھی لکھ دیا ہے کہ کس کس شاعرِ دربارِ سرکار ﷺ نے اعلیٰحضرتؒ کے سلام کے کتنے اشعار کی تضمین کی ہے۔ انہوں نے لکھا ہے کہ علامہ شمس بریلوی نے ۱۵، اسلم بستوی نے ۲۰، حبیب تلہری نے ۲۴، عبد السلام شفیق نے ۱۰، عارف نقشبندی نے ۹، رہبر چشتی نے ۷، اشعار پر تضمین کی ہے۔ صابر القادری کے بارے میں انہوں نے تحریر کیا ہے کہ "یہ تضمین مکمل قصیدۂ سلامیہ پر کی گئی ہے"۔

کتاب میں نعت کے موضوع پر شائع ہونے والی مختلف کتابوں کا مختصر تعارف بھی دیا گیا ہے مثلاً اردو میں نعتیہ شاعری (ڈاکٹر سید رفیع الدین اشفاق) عربی میں نعتیہ کلام

(ڈاکٹر عبداللہ عباس ندوی)، کلام رضا کا تحقیقی اور ادبی جائزہ (شمس بریلوی) اردو کی نعتیہ شاعری (ڈاکٹر فرمان فتحپوری)، امام نعت گویاں (اختر الحامدی)، شاعری اور حسان بن ثابت انصاری (پروفیسر اشفاق احمد خاں)، مدارج النعت (ادیب رائے پوری)، ارمغان نعت (مرتبہ شفیق بریلوی)، صلوا علیہ و آلہ (حفیظ تائب)، محمد ہی محمد (محمد ابن علی نقوی)، تذکرۂ نعت گویان اردو (پروفیسر محمد یونس شاہ)، انا من الحسین (رئیس امروہوی)، نقوش رسول نمبر جلد دوم (مرتب محمد طفیل)، بزم رسالت (مرتبہ حاجی گل بخشالوی)، احمد (مرتبہ درد اسعدی)، قدم قدم سجدے (خالد محمود نقشبندی)، حسنت جمیع خصالہ (قمر الدین احمد انجم)، حدیث شوق (راجا رشید محمود)، دیوان ریاض (سید محمد ریاض الدین سہروردی)، فیضان کرم (خواجہ عابد نظامی)، نیر اعظم (محمد اعظم چشتی)، تذکرۂ نعت گو شاعرات (ڈاکٹر ابو سلمان شاہجہانپوری)، سید الکونین (مسرور کیفی)، سلام رضا (مرتبہ شہزاد احمد)، صلی اللہ علیہ وسلم (مرتبہ رزا کاشمیری)۔

"لاکھوں سلام" میں جو تضمینیں شامل ہیں، ان کے علاوہ صرف رفیق احمد کلامی رضوی کی تضمین ایڈیٹر "نعت" کی نظر سے گزری ہے جو کلام رضوی کے مرتبہ "گلدستۂ سلام بحضور سید الانام" کے آخری تین صفحات پر ہے۔ یہ ۲۱ بندوں پر مشتمل ہے۔ لیکن "لاکھوں سلام" میں اس لیے شامل نہ ہوئی کہ "لاکھوں سلام" پہلے چھپی تھی، "گلدستۂ سلام بحضور سید الانام" بعد میں (مارچ ۱۹۸۸ میں) شائع ہوئی۔ (راجا رشید محمود)

## مجموعۂ سلام ببارگاہِ خیر الانام ﷺ

مرتبہ انیس احمد نوری

۹۶ صفحات کی یہ کتاب ۱۹۸۶ء میں پہلی بار شائع ہوئی جو "حضرت حسان حمد و نعت بک بینک" کراچی کے غوث میاں نے نعت لائبریری کو عطا فرمائی۔ کتاب میں نظیر لودھیانوی، کیف ٹونکی، حافظ پیلی بھیتی، سید حبیب احمد، صابر براری، بیکل اتساہی بلرامپوری، مفتی احمد یار خاں سالک نعیمی، درد کاکوروی، عبدالسمیع بیدل رامپوری، خوشی محمد ناظر، احمد رضا خاں بریلوی، احمد سعید پیلی بھیتی، حمید صدیقی، ریاض الدین سہروردی، قمر سلیمانی، اختر الحامدی، انور فیروز پوری، علامہ ضیاء القادری، سید محمود حسن رضوی، وجود جبلپوری، طاہر حسن رضا بریلوی، نسیم بستوی، نذیر دانش کولوی، حفیظ جالندھری،

نیر واسطی، انور، عبدالغنی، شیدا بریلوی، مہر ورولوی، شارق ایرابانی، حاجی شمس پینسوی، الحاج عبدالحمید، سید حبیب احمد، احمد سعید بیلی بھیتی، ریاض سہروردی، مصطفیٰ رضا خاں نوری، فرخ نگینوی، نازش پرتاپ گڑھی، محی الدین قادری پیلی بھیتی کے سلام شامل ہیں۔ آخر میں انیس احمد نوری نے اپنے نام سے ایسے مشہور "الحاقی شعر" بھی "تازہ اشعار" کے عنوان سے شامل کر دیے ہیں جن میں سے بعض مصرعے بے وزن ہیں اور بعض مصرعوں میں ردیف ہی ردیف ہے، قافیے کا نام و نشان نہیں۔ کتاب میں یا نبی سلام علیک، لاکھوں سلام، سلام علیک، میرا سلام کہنا، السلام اور سلام کے علاوہ درود و سلام، الصلوٰۃ والسلام، صل علیٰ محمدؐ اور کروروں درود کے حوالے سے منظوم ہدیہ درود و سلام بھی موجود ہے۔ شروع میں ترجمہ درود تاج شریف، دعوت محفل میلاد اور میلاد مصطفیٰؐ کے عنوان سے تین منظومات بھی ہیں۔ (فیاض حسین چشتی نظامی)

## گلدستۂ سلام بحضور سید الانامؐ

مرتبہ رفیق احمد کلام رضوی

مدنی بک ڈپو، کراچی کی مطبوعہ یہ کتاب ۹۶ صفحات کی ہے۔ کتاب میں جن شعرائے کرام کے نذرانۂ عقیدت بطور سلام شامل ہیں، ان میں مولانا احمد رضا خاں بریلوی، حسن رضا خاں بریلوی، مصطفیٰ رضا خاں نوری، درد کاکوروی، علامہ ضیاء القادری، سالک نعیمی، حافظ مظہر الدین، حفیظ جالندھری، اختر الحامدی، رئیس امروہوی، منور بدایونی، صابر براری، محمد اکبر وارثی میرٹھی، بیکل اتساہی، بہزاد لکھنوی، عبدالعزیز نبالد، محمد الیاس عطار قادری، سکندر لکھنوی، ریاض الدین سہروردی، ادیب رائے پوری، خالد محمود نقشبندی، ماہر القادری، وحیدہ نسیم، نسیم بستوی، حکیم احمد شجاع ساحر، شورش کاشمیری، محمد حیات وارثی، سعادت حسین شیدا، ضمیر جعفری، محمد علی ظہوری، محمود حسن محمود رضوی، شمس بینسوی اور رفیق احمد کلام رضوی کے علاوہ کئی اور شعرا بھی شامل ہیں۔ کتاب میں سلام کی مختلف صورتوں پر مشتمل منظومات جمع کی گئی ہیں

(سید محمد سلطان شاہ)

## سلامِ قدس

مرتبہ سید طفیل احمد بدر امروہوی

کتاب ۲۱۹ صفحات پر مشتمل ہے۔ مرتب کے پیش لفظ بعنوان "عرض حال" میں ۱۰ رمضان المبارک ۱۳۷۴ھ کی تاریخ لکھی ہے یعنی کتاب تاج کمپنی لمیٹڈ نے ۱۹۵۴ء میں یا اس کے بعد شائع کی ہے۔ اس انتخاب میں شامل سلاموں بہ بارگاہ حبیب کبریا علیہ صلوٰۃ واللثنا میں سلام پیش کرنے والے شاعروں کی فہرست نہیں دی گئی جن شعراء کرام کا ہدیۂ سلام شامل کتاب ہے، ان کے نام یہ ہیں: احسن رضوی، اختر وہانی وارثی، اختر زبیری، اکبر میرٹھی، احمد حسین خنجر، اشرفی، ضیاء القادری، انصار الہ آبادی، سید انعام الحق حق، انجم وزیر آبادی، آفتاب اکبر آبادی، بیدل، بیکل لکھنوی، غلام محی الدین خلوت، اشتیاق حسین شوق، جگن ناتھ آزاد، خوشی محمد ناظر، حیدر مچھلی شہری، حافظ بزمی، عبدالکریم ثمر، حیرت وارثی، خواجہ بریلوی (اعلیحضرت مولانا احمد رضا خاں بریلوی کا نام کتاب میں "خواجہ بریلوی" لکھا ہے)، حجاب، خالد بزمی، درد کاکوروی، دائم اقبال دائم، ذکی، ذوق، فرحق قمر، عبدالحمید خاں منظر، رؤف امروہوی، رشید القادری، رئیس حسن جوہر، زاہد معینی، ولادت حسین آفتاب، سکندر احمد بہجتی، سید احمد الہ آبادی، شہاب علوی، شفیق انجم، شرف شیخوپوری، عبدالحمید شوق، صوفی وارثی، طالب حجازی، طالوت، طاہرہ اسلم، عبدالغفور اکبر، عبدالحمید خاں فوقی، عرفان رضوی، عبدالسلام قادری، عبدالرحیم بازی، منتظر گجراتی، عقیل نجمی، عقیل اٹاوی، فیض ہاشمی، سیماب اکبرآبادی، فانی مرادآبادی، قاسم خورشید، عبدالنبی کوکب، کرم، کامل صدیقی، کرم بخش ضیا، لیاقت صہبائی، منظور وارثی، مامع مظہری، منظور احمد منظور، محمود قریشی، محمد حبیب اللہ منتظر، منظور حسین منظور، محمد حسین بیچین، محمد یوسف مطیع، محمد ابراہیم شاد، محمد یونس سرور بجنوری، محشر سوہانی، محمد نعمان ساجد، ماہر القادری، ایم ایچ نعمانی، محمد کرم الٰہی، شاہ عبدالسلام محمد ریاست علی عاجز، نیرنگ ہاشمی، نثار بارہ بنکوی، نیاز محمد خاں، نصرت صدیقی، نیر جہمی نصرت نوشاہی، ندیم مرادآبادی، وحید الدین مفتون، ہادی مچھلی شہری، یوسف مرادآبادی،

یزدانی جالندھری، یحییٰ اعظمی۔

کتاب میں سلام کے مختلف انداز دکھائی دیتے ہیں، مثلاً

یا محمدؐ مصطفیٰ! ہوں آپ پر لاکھوں سلام

بارگاہِ ناز پر، سر کو جھکائے ہوئے، کرتی ہے دنیا سلام

السلام اے نورِ مطلق نورِ حق

یا نبی سلامٌ علیک

انیسِ محفلِ شاہ و گدا سلامٌ علیک

علیک السلام اے نگارِ مدینہ

سلامٌ علیٰ مقصدِ خلقِ عالم سلامٌ علیٰ ذاتِ یٰسٓ و طٰہٰ

بطحیٰ کے جانے والے میرا سلام لے جا

اے زائرِ مدینہ لے جا، سلام لے جا

سلام اس پر جسے شرحِ نیاز و ناز کہتے ہیں

سلام اس ذاتِ اقدس پر، سلام اس فخرِ دوراں پر

سلام اے رحمتِ عالم، سلام اے طاہر و اطہر

مالکِ بحر و بر! ہو سلام آپ پر

الصلوٰۃ والسلام اے اوّلین و آخریں

بروئے محمدؐ علیہ السلام ہزاروں درود اور لاکھوں سلام

طیبہ کے تاجدار پر دل سے درود اور سلام

ہر وقت سلام ان پر، ہر آن سلام ان پر

ہزاروں سلام آپ پر یا محمدؐ!

ٹوٹے ہوئے دلوں کا آقا سلام لینا

سلام تم پہ صدر بزم کائنات السلام

اے مدینے کے تاجدار سلام (شہناز کوثر)

## سلام رضا

مرتبہ شہزاد احمد

کتاب چھوٹے سائز کے ۴۴ صفحات پر مشتمل ہے۔ شروع میں سلام رضا کا وہ حصہ درج کیا گیا ہے جو روضۂ سرکار (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر پڑھا جاتا ہے۔ پھر اعلیٰ حضرت علیہ الرحمۃ کے چند اشعار اور علامہ اختر الحامدی اور عبدالسلام شوق کی تضمین کے چند بند دیے گئے ہیں۔ اس کے بعد علامہ ضیاء القادری، مولانا مصطفیٰ رضا خاں نوری، حمید صدیقی، خالد چشتی مرحوم، ناصر مجذوب، سکندر لکھنوی، ذرہ کاکوروی، صابر براری، عزیز سہروردی، محمود حسن رضوی، [illegible] ارشاد، ریاض الدین سہروردی، ادیب رائے پوری، تبسم رشید پوری اور قمر انجم کے "لاکھوں سلام" کے منتخب اشعار شامل کتاب ہیں۔ "لاکھوں سلام" کے بعد "یا نبی سلام علیک" کے عنوان سے احمد خاں صوفی، اکبر وارثی، شاہ عبدالعلیم قادری، منور بدایونی، بیکل اتساہی، بیدل جبلپوری، سالک نعیمی، محمد یار تبسم اویسی، شاعر گورکھپوری، ہلال بریلوی، عزیز مجددی، محمود حسن رضوی اور محمد اعظم چشتی کے ہدیہ ہائے سلام ہیں۔ آخر میں حسن رضا بریلوی، اختر الحامدی، بہزاد لکھنوی، فیاض احمد کاوش، امیر مینائی، عبدالحمید عالم، قمر یزدانی، خالد محمود نقشبندی، وقار صدیقی، رہبر چشتی، حفیظ جالندھری، جمیل قادری، حافظ مستقیم خاں اور محمد علی ظہوری کے مختلف سلام ہیں۔

سلام رضا کے دو مختلف ایڈیشن نعت لائبریری میں موجود ہیں۔ پہلے ایڈیشن (مطبوعہ ۱۹۸۳) کے آخری صفحے پر عزیز حاصلپوری کی تضمین بر سلام اعلیٰ حضرت کے پانچ بند دیے گئے ہیں جبکہ دوسرے ایڈیشن میں عزیز حاصلپوری کے ساتھ ساتھ حسن بریلوی اور رفیق احمد کلام رضوی کی تضمین کے ۵، ۵ بند کا اضافہ ہے۔ رفیق احمد خاں

## قارئینِ محترم سے التماس

میری صلاحیتیں والدین کی تربیت کے باعث نعت کی خدمت کے لیے مختص ہوئی ہیں۔ اس لیے اگر آپ کو ماہنامہ نعت میں کوئی چیز پسند آجائے تو میرے والد مرحوم (راجا غلام محمد صاحب) کی بلندیٔ درجات کے لیے دعا کریں۔ ایڈیٹر

# ایڈیٹر نعت کی چند مطبوعات

ایڈیٹر "نعت" کی بیس[20] سے زیادہ تصانیف / تالیفات شائع ہو چکی ہیں۔
ان میں سے مندرجہ ذیل کتابیں دستیاب ہیں۔

**۱۔ حدیثِ شوق**
دوسرا مجموعہ جس میں ۷۸ نعتیں ہیں۔ آخر میں ایڈیٹر "نعت" کی نعتیہ شاعری کے بارے میں اہلِ علم و دانش کی آرا شامل ہیں۔
دوسرا ایڈیشن۔ صفحات ۱۷۶۔ قیمت ۲۴ روپے

**۲۔ نعتاں دی ڈالی**
پنجابی مجموعۂ نعت جسے ۱۲ ربیع الاول ۱۴۰۹ھ کو صدارتی ایوارڈ دیا گیا۔ کتاب میں ۶۳ نعتیں ہیں۔ "حدیثِ شوق" کی طرح اس مجموعے میں بھی حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے لیے "تو" یا "تم" کا صیغہ استعمال کرنے کی جسارت نہیں کی گئی۔ صفحات ۱۴۴۔ قیمت ۳۰ روپے۔

**۳۔ قُلزمِ رحمت**
امیر مینائی کے مجموعۂ نعت "محامدِ خاتم النبیین" میں سے اسّی[80] نعتوں کا انتخاب۔ شروع میں "امیر مینائی اور اُن کی نعت" کے عنوان سے تحقیقی مقدمہ۔ صفحات ۹۶۔ قیمت ۱۰ روپے۔

**۴۔ نعتِ حافظ**
حافظ پیلی بھیتی کے آٹھ نعتیہ مجموعوں کا انتخاب۔ شروع میں "حافظ اور کلامِ حافظ" کے عنوان سے ۳۵ صفحات کا مقدمہ صفحات ۲۸۰۔ قیمت ۷۵ روپے۔

**۵۔ میرے سرکار**
سیرۃ النبی کے مختلف موضوعات پر ایڈیٹر "نعت" کے فکر انگیز اور بصیرت افروز مضامین کا مجموعہ۔ صفحات ۱۴۴۔ قیمت ۱۸ روپے۔

**۶۔ احادیث اور معاشرہ**

حسنِ معاشرت کے بارے میں نبی محترم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تیس ۳۰ احادیث مبارکہ کی تشریح۔ دوسرا ایڈیشن صفحات ۱۵۲۔ قیمت ۱۸ روپے۔

**۷۔ ماں باپ کے حقوق**

کتاب ۱۷ ابواب پر مشتمل ہے۔ کتاب کی تالیف میں سو سے زیادہ کتابوں سے استفادہ کیا گیا ہے۔ اپنے موضوع پر حرفِ آخر کی حیثیت رکھتی ہے۔ صفحات ۱۱۲۔ قیمت ۲۰ روپے۔

**۸۔ اقبالؒ قائدِ اعظمؒ اور پاکستان**

بانیٔ پاکستان، حکیم الامت اور مملکت خداداد پاکستان کے بارے میں نہایت اہم تحریر۔ دوسرا ایڈیشن صفحات ۱۶۰۔ قیمت ۳۰ روپے۔

**۹۔ اقبالؒ و احمد رضاؒ۔ مدحت گرانِ پیغمبرؐ**

علامہ اقبالؒ اور مولانا احمد رضا خاں بریلویؒ کی قدرِ مشترک عشقِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر ایک جامع تحریر۔ تیسرا ایڈیشن صفحات ۱۱۲۔ قیمت دس روپے۔

**۱۰۔ راج دُلارے**

بچوں کے لیے ایڈیٹر "نعت" کی نظمیں۔ دوسرا ایڈیشن دو رنگی طباعت۔ صفحات ۹۶۔ قیمت ۱۸ روپے۔

**۱۱۔ تحریکِ ہجرت ۱۹۲۰**

تحریکِ ہجرت ۱۹۲۰ء کے اسباب و علل اور اس کے عواقب و نتائج کا یہ پہلا تاریخی اور تحقیقی تجزیہ ہے جسے حقائق کی روشنی میں دیکھا اور پرکھا گیا ہے۔ صفحات ۴۶۴۔ قیمت ۶۵ روپے۔

**۱۲۔ منشورِ نعت**

اردو اور پنجابی نعتیہ فردیات کا مجموعہ۔ صفحات ۷۶۔ قیمت ۵۰ روپے۔

آپ کو جن کتابوں کی ضرورت ہو ان کی قیمت بھیج دیں۔ کتابیں فوراً بھیج دی جائیں گی۔

**اختر کتاب گھر** اطہر منزل، نیو شالامار کالونی، ملتان روڈ، لاہور

نزلہ و زکام
جوشینا سے آرام
جوشینا
صدیوں کی آزمودہ اور چنیدہ نباتات کے نہایت موثر کافی وشافی
اجزا حاصل کرنا کمالِ فن ہے، دواسازی کی عظمت ہے۔ ہمدرد میں ماہرینِ فن
اس عظمت اور خدمت میں ہمہ دم اور ہمہ جہت مصروف ہیں۔
ہمدرد کی فنی محنت اور دواسازی
کی صلاحیت کا ایک مظہر ہے
جوشینا
نزلہ و زکام - جوشینا سے آرام
کھانسی اور سینے کی جکڑن کا موثر علاج
ہمدرد
خدمت خلق روح اخلاق ہے

ظہور سانچو (پرائیوٹ) لمیٹڈ
سائٹ ایریا، کورنگی۔ کراچی


قرآنِ حکیم کی مقدس آیات اور احادیث نبویؐ آپ کی دینی معلومات میں اضافے اور تبلیغ کے لیے شائع کی جاتی ہیں۔ ان کا احترام آپ پر فرض ہے۔ ماہنامہ **نعت** کا ہر صفحہ حضور سرورِ کائنات علیہ السلام والصلوٰۃ کے ذکرِ مبارک سے مزیّن ہے۔ لہٰذا ماہنامہ **نعت** کو صحیح اسلامی طریقے کے مطابق بے حرمتی سے محفوظ رکھیں۔

**"لاکھوں سلام"** حصّہ دوم ان شاء اللہ مستقبل قریب میں شائع ہوگا

بیشک آنے والا وقت تمہارے لئے بہتر ہے اس وقت سے جو گزر چکا
اور بے شک تمہارا رب ایسی نعمتوں سے تم کو نوازے گا جو تم کو خوش کر دینگی۔

یہ الفاظ مبارکہ جو اللہ تعالیٰ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے خطاب
فرمائے، تمام سچے مسلمانوں کیلئے طمانیت کا پہلو رکھتے ہیں۔
آیئے ہم اللہ تعالیٰ کے حضور میں سر جھکا کر ان رحمتوں کا شکر
بجالائیں جو اُمتِ مسلمہ پر اب سے پہلے ہوتی رہیں اور عہد کریں کہ
آئندہ اور زیادہ عنایات کا مستحق بننے کی کوشش کرینگے۔
ایک فریضہ جو ہم پر عائد ہوتا ہے، نظام اسلام کی تعمیر ہے۔
جو بفضلہ تعالیٰ پاکستان میں شکل پذیر ہو رہا ہے۔
نیشنل بینک اس مبارک مہم میں حسب توفیق شریک رہے گا۔

نیشنل بینک آف پاکستان — قومی ترقی قومی بینک

PID I 19 85

ماہنامہ نعت لاہور

جلد: ۲ فروری ۱۹۸۹ء شمارہ: ۲

صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

# رسولؐ نمبروں کا تعارف (حصہ دوم)

ایڈیٹر: راجا رشید محمود

معاون: شہناز کوثر

مشیرِ خصوصی:
چوھدری رفیق احمد باجوہ
ایڈووکیٹ

خطاط: جمیل احمد قریشی تنویر رقم
خلیل احمد نوری

قیمت: ۱۰ روپے (فی شمارہ)
۱۲۰ روپے (زرِ سالانہ)

مینجر: اظہر محمود

پرنٹر: حاجی محمد نعیم کھوکھر۔ جیم پرنٹرز۔ لاہور

پبلشر: راجا رشید محمود

بائنڈر: خلیفہ عبدالمجید، بک بائنڈنگ ہاؤس، ۳۸۔ اردو بازار۔ لاہور

اظہر منزل مسجد سٹریٹ نمبر ۵ نیو شالامار کالونی۔ ملتان روڈ
لاہور (پاکستان) پوسٹ کوڈ ۵۴۵۰۰

(منظر رقم)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

میں محبت کی راہ چلا تو یہ نہ دیکھا،
یگانے بیگانے سب منافق ہیں۔

احباب بولے، اس طرح صحت خراب کر بیٹھو گے، اعصاب تباہ ہو جائیں گے ——
اور جیبیں الٹ جائیں گی
دُنیا نے متنبہ کیا: گھر پھونک تماشا نہ دیکھو
حالات گویا ہوئے: زندگی مددگار ہے تو دُنیوی گھاٹے کا سودا نہ کرو
عقل نے الارم بجایا: ہم سے بگاڑ کر کوئی سکھ کی نیند نہیں سو سکا
اپنوں نے حیرت ظاہر کی: اس بھاگ دوڑ میں کے دن جیو گے۔ رات تک کبھی یہاں ہوتے ہو کبھی وہاں۔ پھر رات گئے تک لکھنے پڑھنے کے کام میں کھوئے رہتے ہو۔ اپنے لیے اور اپنوں کے لیے تمہارے پاس کوئی لمحہ نہیں بچتا۔ بچو گے کیسے
بیگانوں کو اطمینان ہے کہ اس نے جو راہ منتخب کی ہے، سنگلاخ چٹانوں، گہری کھائیوں اور دشوار گزار گھاٹیوں کی راہ ہے —— اس پر چلتے رہنے کا داعیہ رکھتا ہے تو بھٹکے گا

جواب میں محبت نے کہا: محبوب کا ذکر ہر حال میں ہوگا
دل پکارا: کسی سے لو لگا نے والوں نے بھی کبھی عقل کی مانی ہے۔ کبھی آرام طلبیوں نے بھی سکھ بانٹے ہیں۔ کبھی رتجگے کے بغیر بھی لگاؤ کے مراحل طے ہوئے ہیں ——؟

حوصلے نے سر اونچا کیا: نصب العین کی عظمت کہیں تھکنے دیتی ہے۔ وہ سر بھی کہیں جھکا ہے جو سب سے بڑی درگاہ میں جھکنے کا شرف پا لے۔ وہ فرد بھی کبھی ہارا ہے جو عقیدت اور نیاز مندی کی بازی جیت چکا ہو، غلامی میں نام پیدا کرنا چاہے

تُف اُس محبت پر جو سُود و زیاں کے پیچ میں اُلجھے
لعنت اس بندے پر، جسے آقا کی خوشنودی سے بڑھ کر کوئی تمنا ہو، جسے آقا کی بارگاہ کے علاوہ کہیں سے دریوزہ گری کی خواہش ہو

## میرے نیک خواہو!

میری بھلائی چاہتے ہو تو راہِ تسلیم و رضا میں میری ثابت قدمی چاہو!
زندگی، صحت اور دولت کے بارے میں نہ سوچو،
یہ بے حقیقت چیزیں ہیں۔
بے وقعت اور بے حقیقت!!

# رسول ﷺ نمبروں کا تعارف

## جرائد

النجم لکھنئو (۱۳۳۱ھ/۱۹۱۳ء) کوکبِ ہند آگرہ (۱۹۲۴) نظام المشائخ دہلی (۱۹۲۹) الفقیہ امرتسر (۱۹۳۲) پیشوا دہلی (جولائی ۱۹۳۰، ستمبر ۱۹۳۰) حقیقتِ اسلام لاہور (۱۹۳۲) مولوی دہلی (۱۳۵۲ھ، ۱۳۵۴ھ، ۱۳۵۵ھ) استقلال لاہور (۱۹۴۹) رضوان لاہور (۱۹۵۲) آستانہ دہلی (۱۹۵۳) فیض الاسلام راولپنڈی (۱۹۵۵) جلوۂ طور ملتان (۱۹۵۸) کراچی میونسپل ریویو (۱۹۵۸) ترجمان القرآن لاہور (۱۹۶۱) الابقار کراچی (۱۹۶۲) ماہِ نو کراچی (۱۹۶۳) خاتونِ پاکستان کراچی (۱۹۶۴) الاصلاح لاہور (۱۹۶۸) تعمیر کراچی (ستمبر ۱۹۷۲، نومبر ۱۹۷۲) ضیائے حرم لاہور (۱۹۷۳، ۱۹۸۱) فکر و نظر، اسلام آباد (۱۹۷۵) عرفات لاہور (۱۹۷۷) منیر الادب کا خصوصی مجلہ (۱۹۷۸) سلطان العارفین گکھڑ (۱۹۷۹)

## اخبارات

احسان لاہور (۱۹۳۷) جنگ کراچی (۱۹۵۲، ۱۹۶۶، ۱۹۷۰، ۱۹۷۲، ۱۹۷۴، ۱۹۷۷، ۱۹۷۹، ۱۹۸۵) امروز لاہور (۱۹۵۰، ۱۹۶۱، ۱۹۶۳، ۱۹۶۴، ۱۹۶۶، ۱۹۶۹، ۱۹۷۰، ۱۹۸۴) کوہستان لاہور (۱۹۶۲، ۱۹۶۴، ۱۹۶۶) نوائے وقت لاہور (۱۹۶۶) مشرق لاہور (۱۹۶۶، ۱۹۷۰) انجام کراچی (۱۹۶۶) حریت کراچی جسارت کراچی (۱۹۷۱)

# نعتیں

جناب محمد عالم مختارِ حق

(جھگیاں شہاب الدین - بند روڈ - لاہور)

کے ذخیرۂ کُتب میں موجود

# رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نمبروں

# کا تعارف

## پندرہ روزہ "النجم" لکھنؤ، مختصر سیرت خیر البریۃ علیہ الصلوٰۃ والسلام والتحیۃ

۷ ربیع الاوّل ۱۳۳۱ھ / ۱۴ فروری ۱۹۱۳ء

## اردو کا سب سے پہلا رسول نمبر

زیر نظر شمارہ بھی رسالے کے عام شماروں کی طرح ۳۲ صفحات پر مشتمل ہے جلد نہم کا پانچواں شمارہ ہے۔ رسالے کے مدیر مولانا عبدالشکور لکھنوی ہیں جو "اسد الغابہ" کے مترجم ہیں۔ (اسد الغابہ میں سات ہزار پانچ سو صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کے حالات ہیں۔ مکتبۂ نبویہ، گنج بخشؒ روڈ، لاہور نے اس کا فوٹو ایڈیشن چھاپ دیا ہے۔)

یہ "مختصر سیرت خیر البریۃ" مدیر "النجم" ہی کی تحریر کردہ ہے۔ حرفِ آغاز میں لکھتے ہیں۔ "بہ توفیقِ الٰہی "النجم" کا یہ نمبر رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرتِ اقدس کے لیے مخصوص رکھا گیا ہے اور دوسرا کوئی مضمون اس نمبر میں نہ ہوگا۔ اگرچہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت کا چند معدود صفحات میں آنا غیر ممکن ہے۔ جو حال دفتروں میں نہ سمایا، وہ چند صفحوں میں کیسے آسکتا ہے۔ بلکہ اس قدر مختصر اور ضروری حالات جن پر آپ کی معرفت (جو مدارِ ایمان ہے) موقوف ہے، ان صفحات میں بیان کیے جاتے ہیں۔ ورنہ اصل یہ ہے کہ:

بجُستش غایتے دارد نہ سعدی را سخن پایاں
بمیرد تشنہ مستسقی و دریا ہم چناں باقی" (ص ا)

ان ۴۲ صفحات میں مصنف نے سیرتِ طیبہ کے تمام اہم واقعات کو اس طرح بیان کر دیا ہے کہ کوئی ضروری عنوان چھوٹنے نہیں پایا۔ بالفاظِ دیگر ہم اسے "سیرۃ النبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ایک نظر میں" کہہ سکتے ہیں۔

"مختصر سیرتِ خیر البریہ" میں اعلانِ نبوت سے پہلے کے حالات، اعلانِ نبوت کا ذکر، واقعاتِ قبلِ ہجرت، واقعات بعدِ ہجرت کا بیان ہے پھر معجزات کا بیان، حلیہ مبارک اور آپ کے اخلاق و عادات، آپؐ کی استعمالی اشیا (لباس، ظروف، دواب، ہتھیار) اور آخر میں آپؐ کے متعلقین و مخصوصین (ازواج مطہرات، حرم، اولاد، اعمام و عمّات، آزاد کیے ہوئے لونڈی غلام، خدام، قاصد، کاتبانِ وحی و فرامین وغیرہ نجبا اور عشرہ مبشرہ) کا بیان ہے۔

ماہنامہ نعت لاہور کے ستمبر ۱۹۸۸ء کے شمارے (رسولؐ نمبروں کا تعارف، حصہ اول) میں "اُردو کا سب سے پہلا رسولؐ نمبر" کے عنوان سے سید نور محمد قادری کا ایک مضمون چھپا تھا جس میں اُنہوں نے لکھا "نظام المشائخ نے ۱۳۳۲ھ میں "رسولؐ نمبر" شائع کیا جو ہماری معلومات کے مطابق اردو رسائل کی دنیا میں پہلا رسولؐ نمبر ہے" (ص ۹) مضمون کے آخر میں ادارتی نوٹ میں راقم الحروف نے ماہنامہ "مولوی" دہلی بابت ربیع الثانی ۱۳۴۹ھ کے شذرے (ص ۱۵) کے حوالے سے سید نور محمد قادری کی تائید کی تھی۔ "مولوی" نے لکھا "رسائل اور اخبارات جو اب عام طور پر رسولؐ نمبر نکالتے ہیں، اس کی اولیت کا فخر "نظام المشائخ" (دہلی) ہی کو حاصل ہے۔"

اب، محمد عالم مختار حق کے ذخیرۂ کتب میں پندرہ روزہ "النجم" کا زیرِ نظر نمبر ملا ہے تو یہ بات طے ہو گئی ہے کہ "نظام المشائخ" دہلی کا ۱۳۳۲ھ میں شائع ہونے والا "رسولؐ نمبر" اردو رسائل و جرائد کی دنیا میں پہلا رسولؐ نمبر نہیں ہے۔ اور اب تک معلوم رسائل میں "النجم" کو یہ حیثیت حاصل ہو گئی ہے۔ اگرچہ یہ حقیقت اپنی جگہ

ہے کہ خاص نمبر کی حیثیت سے مختلف اہلِ قلم کے نثر و نظم کے مضامینِ سیرت کا حامل "نظام المشائخ" رسالہ لگتا ہے اور خواجہ حسن نظامی، نیاز فتحپوری، امجد حیدرآبادی، اکبر الٰہ آبادی، شفق عمادی کی سطح کے لکھنے والوں کے رشحاتِ قلم اس میں شامل ہیں اور یہ نمبر ۱۲۰ صفحات پر مشتمل ہے۔ اس کے مقابلے میں "النجم" کا زیرِ نظر شمارہ معمول کے ۳۲ صفحات میں ایڈیٹر کی مختصر سیرت النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا حامل ہے لیکن یہ حقیقت بہرحال اہم ہے کہ ۱۳۳۱ھ کا زیرِ نظر رسالہ ۱۳۳۳ھ میں شائع ہونے والے "نظام المشائخ" سے پہلے شائع ہوا، اور صرف آقا و مولا علیہ التحیۃ والثنا کے ذکرِ پاک پر مشتمل ہے۔

## ہفت روزہ "کوکبِ ہند" آگرہ۔ میلاد نمبر ۹، ۱۷۔ اکتوبر ۱۹۲۴ء

"کوکبِ ہند" فرقہ بابیہ بہائیہ کا آرگن ہے۔ زیرِ نظر خاص نمبر کے آخری صفحے پر رسالے کے بارے میں مختلف افراد اور اداروں کی آرا شائع کی گئی ہیں۔ ان میں خواجہ حسن نظامی کی رائے یہ ہے "کوکبِ ہند اور اس کی جماعت یہ راز کھولنا چاہتی ہے کہ جناب میرزا صاحب قادیانی کے نئے مذہب کا تمام سرمایہ بابیہ بہائیہ فرقے کے عقائد سے سرقہ کیا ہوا ہے۔ اگر "کوکبِ ہند" کی تبلیغ استقلال سے کام کرتی رہی تو اہلِ قادیان کی دھجیاں بکھر جائیں گی۔" (ص ۴۰)

حکیم الامت علامہ اقبال علیہ الرحمہ نے بہاء اللہ ایرانی اور غلام احمد قادیانی، دونوں کے بارے میں لکھا تھا:

آن ز ایران بود و این ہندی نژاد
آن ز حج بیگانہ و این از جہاد
سینہ ہا از گرمیٔ قرآں تہی
از چنین مردان چہ اُمیدِ بہی

"کوکبِ ہند" آگرہ کے مدیرِ مسئول سید محفوظ الحق علمی (مولوی فاضل) اور

مدیر معاون مہر محمد خاں شہاب مالیر کوٹلوی ہیں۔ رسالہ ہر ماہ کی یکم، ۹، ۱۷، ۲۵ کو شائع ہوتا ہے۔ صفحہ ۲ پر جناب بہاء اللہ کا عربی خطبہ اور اس کا اردو ترجمہ ہے جس میں حمد و نعت بیان کی گئی ہے۔ صفحہ ۳ پر توحید و تفرید۔ حضرت خاتم انبیاء، بے مثل و یکتا" کے عنوان سے "عصمت کبریٰ" سے بہاء اللہ کا فارسی اقتباس اور اس کا اردو ترجمہ ہے۔

رسالے میں عبد البہا کی ایک تقریر بعنوان "دشیون انبیا: ظہور سیدنا المصطفیٰ: دعوت وحدت" "کتب تاریخ و سیر کا عطر روح پرور" "جلوہ محمدیہ یعنی تاریخ نبوی" (احوال عرب۔ سلسلۂ نسب۔ جلوۂ محمدیہ۔ حلیۂ مبارک۔ صبح کی سفیدی۔ حضور اقدس کی مدنی زندگی۔ غروب آفتاب کے ذیلی عنوانات کے ساتھ) "حقیقت محمدیہ: جبروت و لاہوت محمدیت: نبی تجلی" از مانگ ٹونگ وے (انگریز بدھسٹ) "عرفان محمدی۔ اسلام اور زردشتی۔ پارسی قوم کس طرح ایمان لا رہی ہے" از جمشید خداداد ایرانی۔ "براہین محمدیہ۔ صداقت محمدیہ پر عقل و نقل کی کھلی کھلی شہادتیں" "معجزۂ محمدیہ" (مستند درسی کتاب شرح عقائد نسفی سے ترجمہ) اور "مقام محمود" کے عنوان سے مضامین نثر موجود ہیں۔ حصۂ نظم میں شیخ سعدی شیرازی کی ایک نعت پہ محمود شیرازی کی تضمین اور علامہ اقبال کی غزل "زمانہ آیا ہے بے حجابی کا، عام دیدار یار ہوگا" کے علاوہ ایک نعت "محمد سرّ وحدت ہے، کوئی رمز اس کی کیا جانے" بھی شامل اشاعت ہے۔

## ماہنامہ "نظام المشائخ" دہلی۔ رسول نمبر۔ جولائی اگست ۱۹۲۹ء

"نظام المشائخ کے ایڈیٹر ملا واحدی اور سرپرست خواجہ حسن نظامی ہیں۔ مقام اشاعت کوچہ چیلاں، دہلی ہے۔ زیر نظر رسول نمبر ۲۳۲ صفحات پر مشتمل ہے۔ دو حمدیہ رباعیات (از رسا ہمدانی) اور دو حمدیہ نثر پاروں (از شبیر مارہروی

اور فیروز شاہ خاں رام پوری) کے بعد نظم و نثر کے کئی شاہکار شاملِ اشاعت ہیں جن میں مرزا فرحت اللہ بیگ دہلوی کی میلاد یہ نظم، ظہیر الدین حیدر آروی کا مضمون "فلسفۂ توحید"، مولوی محی الدین احمد قصوری کا مضمون "اسلام کی توحیدِ کاملہ" خواجہ حسن نظامی کا مضمون "رسول (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) نے خدا کو دیکھا تھا" مولوی الف دین وکیل کا مضمون "پیغمبرِ خاتم"، ڈاکٹر اعظم کریوی کا مضمون "سرورِ کائنات رحمۃ للعالمین (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) قاضی محمد سلیمان سلمان منصور پوری کا مضمون "اسمار الرسول (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) عشرت علی خاں رام پوری کا مضمون "مذاہب اور اسلام"، محمد علی خاں اثر رامپوری کا مضمون "سرکارِ دو عالم کی شفاعت خاص طور پر قابلِ استفادہ ہیں۔

ایک مضمون "مرشدِ اعظم کے قدم یا مہا گورو کے چرن" خواجہ حسن نظامی کا ہے۔ اس میں لکھتے ہیں "ایشور نے ان کو (سری محمدؐ جی کو) یہ چن (نشان) دیا تھا کہ ان کے پگ (پاؤں) پتھر پر پڑتے تو پتھر میں پاؤں کے نشان بن جاتے تھے۔ اسی کارن ہزاروں پتھر دنیا میں جگہ جگہ ایسے موجود ہیں جن پر سری محمدؐ جی رسول اللہ کے چرنوں کا نشان بنا ہوا ہے اور ان پتھروں کو مسلمان جاتی (مسلم قوم) بڑے مان (عزت) کے ساتھ رکھتی ہے اور ان نشانوں کو جل (پانی) سے دھو کر پیتی ہے۔ اس سے ہزاروں آدمیوں کے دکھ درد جاتے رہتے ہیں۔ اندر پرستھ (دہلی) میں ایسے تین پتھر ہیں جن پر سری محمدؐ جی کے چرنوں کا نشان بنا ہوا ہے۔ ایک پتھر دہلی کی بڑی مسجد (جامع مسجد) کے پورب (مشرقی سمت) رکھا ہے اور دوسرا اجمیری دروازہ کے باہر پٹھان شہزادہ فتح خاں کی قبر کی چھاتی پر لگا ہوا ہے۔ اس جگہ کو قدم شریف کی درگاہ کہتے ہیں اور یہاں ہر سال ایک میلہ ہوتا ہے۔ اور تیسرا پتھر درگاہ حضرت خواجہ نظام الدین اولیاؒ میں ہے جس کو برس میں ایک دفعہ باہر نکالا جاتا ہے اور لوگ اس کا چرن مرت (آبِ غسل) پیتے ہیں۔ دھن بھاگ ان منشوں (انسانوں) کے جو شبھ وچار (اچھے عقائد) رکھتے ہیں اور اپنے اپنے رشی منی اور اوتار اور

پیغمبروں کو یاد کرتے اور اُن کی پرشاد سے لوک پرلوک (دنیا و آخرت) کو سدھارتے ہیں۔ بولو، سری محمد ایشوری سندیسک (رسولؐ اللہ) کی جے۔" (ص: ۲۲۹، ۲۳۰)

## فہرستِ مندرجات

(شانِ محمدؐ (فیروز شاہ خان رام پوری) فلسفۂ توحید (ظہیرالدین حیدر آروی) اسلام کی توحیدِ کاملہ (محی الدین احمد قصوری) رسولؐ نے خدا کو دیکھا تھا (خواجہ حسن نظامی) اسلام کے متعلق ایک لا مذہب کے خیالات (مرزا فرحت اللہ بیگ دہلوی) نبی کریمؐ اور ہم پر ان کا احسانِ عظیم (ڈاکٹر سعید احمد سعید بریلوی) پیغمبر خاتم (مولوی الف دین وکیل) سرورِ کائنات رحمۃ للعالمینؐ (ڈاکٹر اعظم کریوی) افضل الخلق (مرزا محمد نذیر عرشی) اسماء الرسولؐ (قاضی محمد سلیمان سلمان منصور پوری) مذہب اور اسلام (عشرت علی خاں عشرت رامپوری) تلوار اور اسلام (مقصود حسین) اسلام اور اصولِ جنگ (سید محمد یامین ہاشمی) داستانے عجبے راز و نیاز ے عجبے (مسعود الرحمٰن خان ندوی) یلغارِ ہجرت (سید ناصر نذیر فراق دہلوی) ہجرت (سید احمد حسین امجد حیدرآبادی) سرکارِ دو عالمؐ کی شفاعت (محمد علی خاں آثر رامپوری) سراپائے حبیبؐ جمال محمدیؐ شمعِ نبوت کے پروانوں کی نظر میں (عبدالرزاق ملیح آبادی) اجدادِ رسولؐ (مرزا محمد نذیر عرشی) آلِ رسولؐ (محمد نذیر عرشی) مرشدِ اعظمؐ کے قدم (خواجہ حسن نظامی)

<u>ہدیۂ نعت</u> : مرزا فرحت اللہ بیگ دہلوی۔ علامہ محمد اقبال۔ حسرت لکھنوی۔ نسیم۔ رسا ہمدانی۔ امیر مینائی۔ قیصر بھوپالی۔ اکبر خاں حیدری۔ سید غلام مصطفیٰ ذہین۔ ڈاکٹر اعظم کریوی۔ باسط بسوانی۔ امجد حیدرآبادی۔ تسکین رحمانی۔ پروفیسر حامد حسن قادری۔

---

## ہفت روزہ "الفقیہ" امرتسر۔ میلاد نمبر، ۲۱ تا ۲۸۔ جولائی ۱۹۳۲ء

زیر نظر خاص نمبر جلد ۱۵ کا شمارہ ۲۵، ۲۶، ۲۷ ہے۔ سرورق پر یہ الفاظ تحریر

ہیں "الفقیہ کا میلاد نمبر موسوم باسم "الارشاد الیٰ مباحث المیلاد" جس میں تمام موافق و مخالف دلائل پر تنقید کی گئی ہے" ایڈیٹر حکیم ابوالریاض معراج الدین احمد ہیں صفحات ۷، ہیں۔ آغاز میں قاضی حاجی حافظ محمد خلیل الدین حسن حافظ وکیل و آنریری مجسٹریٹ رئیس پیلی بھیت کی نظم "عید میلاد رسول" شائع کی گئی ہے۔

"الفقیہ" کے اس میلاد نمبر کی جان علامہ حکیم محمد عالم آسی صاحب معتمد انجمن خدام الحنفیہ امرتسر کا ۵۱ صفحات پر مشتمل مضمون "مجالسِ میلادِ نبوی علیہ الصلوٰۃ والسلام" ہے۔ مضمون کے ذیلی عنوانات یہ ہیں: بدعت کیا ہے۔ عیدِ میلاد کب سے شروع ہوئی۔ حافظ ابن تیمیہ و ابنِ حاج کے قول پر تبصرہ۔ اقوال الرجال کا اقوال الرجال سے مقابلہ۔ مجلسِ میلاد کی نوعیت۔ ملکِ مصر میں عیدِ میلاد النبیؐ۔ مکہ معظمہ میں عیدِ میلاد کا پُرلطف منظر۔ ہندوستان یا دوسرے ممالک میں عیدِ میلاد النبیؐ۔ حافظ ابنِ تیمیہ اور علامہ ابن الحاج کے اقوال پر نظرِ ثانی۔ اسلام میں عیدِ میلاد النبیؐ کا ثبوت۔ میلادِ نبویؐ میں اقوالِ محدثین وعلمائے اسلام۔ فتاویٰ متعلقہ مجلسِ میلادِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم (مکۂ معظمہ، مدینہ منورہ، جدہ شریف، مصر، علمائے فرنگی محل دہلی، بریلی، رامپور اور علیگڑھ کے علمائے کرام کے فتوے) فتاویٰ کے اختتام پر محدث ابنِ جوزی کے مشہور رسالۂ میلاد کا خلاصہ پیش کیا ہے۔ جس کے بعد میلاد اور قیام پر معترضین کے ۲۳ اعتراضات کا جواب سپردِ قلم کیا گیا ہے۔

رسالے کے صفحہ ۵۲ سے ۵۷ تک مولانا لطف اللہ علی گڑھ کا میلاد النبیؐ کی خوشی منانے اور قیام کے متعلق فتویٰ دیا گیا ہے۔ آخر میں عبدالکریم درس، ظہور الحسن درس واعظ الاسلام کراچی، سید محمد شرف الدین احمد، مسعودہ بیگم سعیدہ، امین الدین چہرئی میراں بخش جلوہ اور غلام پیر انیس قادری برکاتی کی نعتیہ منظومات ہیں۔

---

## ماہنامہ "پیشوا" دہلی۔ تذکرۂ جمیل۔ ۱۲ ربیع الاول ۱۳۴۹ھ / ۸ جولائی ۱۹۳۰

رسالے کے اندرونی سرورق (ص ۹) پر "بلغ العلیٰ بکمالہ ۔۔۔" طرازِ عنوان ہے۔

س نے کے بعد لکھا ہے "محبت کے پھولوں کی چادر، مسلموں اور غیر مسلموں کی نذرِ عقیدت بارگاہِ رسالت پناہ میں۔ تذکرۂ جمیل۔ دہلی کے معتبر رہا ہوا رسالہ پیشوا کا سالانہ رسولؐ نمبر" یہ خاص نمبر جلد ۱، کا شمارہ نمبر ۸ ہے۔ رسالے کے ایڈیٹر عزیز حسن بقائی نے ص ۱ پر لکھا ہے "اپنے نانا کے قدموں میں:۔ صاحبِ تقدیر و شمشیر ہوتا تو مصعب بن عمیرؓ کی طرح ان مقدس قدموں پر سر قربان کرتا جن کے لیے کائنات کا ظہور ہوا۔ صاحب تخت و تاج ہوتا تو جانِ گرامی کو ان پوتر چرنوں میں بھینٹ چڑھاتا جن پر قیصر و کسریٰ کی شوکت نثار ہوئی۔ دنیا کی نظروں سے اوجھل ہونے والے بابا! مدینہ کی پاک سرزمین پر آرام فرمانے والے نانا جان! اپنے ایک علم و عمل سے بے بہرہ اور ناخلف فرزند کی اس یک سالہ محنت کو قبول فرمائیے جس میں جیب کی آخری پونجی تک صرف ہو گئی ہے۔ اپنے اِس داس کو شردھا کے یہ پھول چڑھانے کی اجازت دیجیے جو تخت و تاج والے، عزت و اقبال والے انسانوں کے درباروں سے بے نیاز ہو کر اے شہنشاہوں کے آقا تمہاری سرکار میں کھوٹے درہم لے کر آیا ہے، جو سیاہکاروں اور بیکسوں کی آخری جائے پناہ ہے اور جہاں بادشاہ غلاموں کی طرح پیشانیاں رگڑنی باعثِ عزت سمجھتے ہیں۔ صلّوا علیہ و آلہٖ"

"تذکرۂ جمیل" (۱۹۴۰ کا رسولؐ نمبر) بڑے سائز کے ۲۲۸ صفحات پر مشتمل ہے اور حضور سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم کی سیرتِ پاک کے مختلف پہلوؤں پر بہت اچھے مضامین کا مجموعہ ہے۔ اس خاص نمبر کے لیے صاحبِ قرآن کا ذکر قرآن میں، اُمّی ادیب و خطیب، فیلڈ مارشل اعظم، رسولؐ اکرم اور مذہبی رواداری، مبلّغِ اعظم، فخرِ کائناتؐ کے احسانات جنسِ لطیف پر، رسولِ عربیؐ اور تعددِ ازدواج کی مصلحت، نبیِٔ اکمل اور انسانِ کامل، فخرِ کائنات اور مدنیت، خاتم النبیینؐ کا درجہ صفِ انبیاء میں اور طبیبِ اعظم میں سے ہر عنوان پر ایک سے زیادہ مشہور اہلِ علم و دانش سے مضامین لکھوائے اور چھاپے گئے ہیں۔ اس خاص نمبر میں ۴۲ تصاویر بھی ہیں۔ لیکن "غلافِ کعبہ" اور "وادیٔ غیر ذی زرع ایامِ حج میں" کی

دو تصویروں کے علاوہ باقی تصاویر کا نفسِ مضمون اور رسالے کے موضوع سے کچھ تعلق نہیں ہے۔

## فہرست مندرجات

محل، شہنشاہِ کونینؐ (حکیم ڈاکٹر علی کوثر چاند پوری)، رسولِ کریمؐ کی مہمان پروری (خواجہ کمال الدین وکیل انچارج مسلم ووکنگ مشن لندن)، محسنِ اعظمؐ (نذیر احمد نیازی)، اقوامِ متمدنہ کا سب سے بڑا خیر خواہ (قاری سرفراز حسین عزمی)، پیغمبرِ اسلام صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اور مدنیت (قاضی اشتیاق حسین قریشی)، ارتقا انسانیت میں ہادیٔ برحق کا حصہ (ملک عبدالقیوم سابق ایڈیٹر مسلم اسٹینڈرڈ لندن)، جامع کمالات کا اُسوۂ حسنہ (مولانا سید جعفر میاں ندوی پھلواروی)، حضور کا درجہ صفِ انبیاء میں (حکیم سید خواجہ ناصر نذیر فراق دہلوی)، نبیٔ رحمتؐ (مولانا احمد سعید ناظم جمعیتہ علماءِ ہند)، رحمۃ للعالمینؐ کی رحمت میں کمزوروں کا حصہ (اشفاق حسین)، طبیبِ اعظمؐ (حکیم محمد احمد خاں دہلوی جانشینِ مسیح الملک)

<u>ہدیۂ نعت</u>: محمود حسن اسرائیلی۔ حامد اللہ افسرؔ، ابنِ مسعود، عبدالرشید محمود انصاری۔ پنڈت امرناتھ ساحرؔ دہلوی۔ ظفرؔ علی خاں مدیرِ زمیندار، منشی پیارے لال رونقؔ دہلوی، باسط علی بسوانی، داؤد خاں قتیلؔ، حکیم جگرؔ صدیقی وارثی، ماہرؔ القادری، سید رضا علی وحشتؔ (کلکتوی) وحید الدین بیخودؔ جانشینِ داغ۔

## ماہنامہ "پیشوا" دہلی۔ تتمہ رسولؐ نمبر۔ ۱۴ ربیع الثانی ۱۳۴۹ھ / ۸ ستمبر ۱۹۳۰ء

تتمہ رسولؐ نمبر ۵۶ صفحات پر مشتمل ہے۔ اس میں خواجہ حسن نظامی کا ایک مضمون "ہند رسولؐ اللہ کے آغوش میں" بھی ہے جس کے آغاز میں انہوں نے لکھا ہے "یہ بات بہت کم لوگوں کو معلوم ہے کہ حضور محمدؐ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی پہلی اہلیہ حضرت بیوی خدیجہؓ کے سابق شوہر سے ایک صاحبزادے تھے اور ان کا نام ہند تھا۔" (ص ۱۴) بعد میں اُنہوں نے لکھا ہے کہ ہند نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی آغوش میں تربیت حاصل کی اور آخر میں نتیجہ یہ نکالا ہے کہ "ہند ہمارے وطن ہندوستان کے ہم نام تھے۔ اس لحاظ سے کہہ سکتے ہیں کہ ہند نے بھی آغوشِ رسولؐ اللہ میں تربیت پائی ہے اور ہند پیغمبری سے بھی پہلے رسولؐ اللہ

کا محبوب تھا یا یوں کہنا چاہیے کہ ہند تو رسولؐ اللہ کے گھر میں رہتا تھا اور برسوں اس نے رسولؐ اللہ کی صحبت کا فیض حاصل کیا۔ لہذا ہند ہمیشہ رسولؐ اللہ کا فدائی اور جانثار رہے گا۔" (ص ۱۵) پتا نہیں، حقائق کی دنیا میں خواجہ حسن نظامی کے اس مفروضے کی حیثیت کیا ہے لیکن انہوں نے ہند اور بکری کا قصہ بھی لکھ دیا ہے۔

## فہرستِ مندرجات

اِنَّمَآ اَنْتَ مُنْذِرٌ وَّ لِکُلِّ قَوْمٍ ہَادٍ (مولانا محمد حفظ الرحمٰن سیوہاروی) باغِ رسالت کے چند پھول (مفتی محمد کفایت اللہ) ہند رسولؐ اللہ کے آغوش میں (خواجہ حسن نظامی) نبوت کے پہلے تیرہ سال (مولانا علم الدین سالک) سرکارِ عرب صلی اللہ علیہ وسلم (محمد اسلم جرنلسٹ) دنیائے ارضی کا سب سے بڑا ریفارمر (سید اشفاق حسین) حضورِ انور اور علم النفس (اشفاق حسین) متمم مکارم الاخلاق (مولانا الف دین وکیل) صبحِ رسالت کا پہلا منٹ (سید قریش شمس) فخرِ کائنات اور جمہوریت (عطاء الرحمٰن وکیل دہلوی) سیرتِ نبویؐ کا ایک ورق (حفظ الرحمٰن) رسولِ اعظمؐ اور مساوات (حسن عزیز جاوید) آخر میں اکبر شاہ خاں نجیب آبادی کا ایک مضمون "حکومتِ اسلامیہ کس طرح برباد ہوئی۔ اٹھارھویں صدی عیسوی کا ہندوستان" بھی شاملِ اشاعت ہے۔

<u>ہدیۂ نعت</u>: شفیقؔ احمد نجیب آبادی۔ شیخ غلام حسین رسا فارانی۔ عشرتؔ رحمانی مدیر نیرنگ دہلی۔ امیرؔ مینائی لکھنوی۔

## ماہنامہ "حقیقتِ اسلام" لاہور۔ میلاد نمبر۔ جولائی ۱۹۳۲/ ربیع الاول ۱۳۵۱ھ

پیکو آرٹ پریس لاہور کے جریدہ "حقیقتِ اسلام" کا زیرِ نظر میلاد نمبر جلد اوّل کا چھٹا شمارہ ہے۔ ماسٹر محمد احسان رسالے کے پرنٹر پبلشر اور سید محمد شاہ مدیر مسئول ہیں۔ میلاد نمبر ۴۶ صفحات پر مشتمل ہے۔ آخر میں تجرید الترمذی کے ۸ صفحات شامل ہیں۔ ادارتی کالم "حال وقال" میں ایڈیٹر نے لکھا ہے۔ "میلاد نمبر کے جملہ مضامین

خواہ وہ اخلاقِ عالیہ سے متعلق ہوں یا اُسوۂ حسنہ، اس کے خراجِ تحسین کی اوّلین قسط ہیں جو اِنَّکَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیْمٍ کا مخاطب ہے۔" (ص ۲)

## فہرستِ مندرجات



## ماہنامہ "مولوی" دہلی۔ رسول نمبر صفر و ربیع الاوّل ۱۳۵۲ھ

"مولوی" کا یہ رسول نمبر جلد ۷، اکا شمارہ نمبر ۲، ۳ ہے۔ رسالہ ۴۴ صفحات پر مشتمل ہے جس کے شروع میں شذرات کے بعد معارف القرآن، صحیح بخاری شریف اردو، کتاب الفقہ، مقالات غوث الاعظم، تاریخ اسلام اور "قرآن پاک اور مسلمان" (ایک مسلسل کتاب) کے مسلسل عنوان سے کچھ مضامین ہیں۔ صفحہ ۲۳ سے ۴۴ تک سیرت طیبہ کے بارے میں مضامین ہیں۔ شروع میں ایڈیٹر عبدالحمید خاں کے قلم سے "ربِّ سلّم علیٰ رسول اللہ (ایک مہجور کا سلام)" ہے۔ سلام کے بعد صفحہ ۲ سے ۲۰ تک مسدس مدوجزرِ اسلام از خواجہ الطاف حسین حالی کے کچھ بندوں کی تشریح کی گئی ہے۔ صورت یہ ہے کہ ایک مصرع طرازِ عنوان بنایا جاتا ہے اور عام طور پر رسالے کے دو صفحات میں اس کی تشریح دی جاتی ہے۔ کبھی کبھی یہ تشریحی نوٹ

دو سے زیادہ صفحات پر پھیل گیا ہے۔ رسالے میں جن بندوں، شعروں اور مصرعوں کی تشریح دی گئی ہے، وہ یہ ہیں:

دعائے خلیلؑ اور نوید مسیحا
ہوئے پہلوئے آمنہؓ سے ہویدا

وہ نبیوں میں رحمت لقب پانے والا ۔۔۔ مرادیں غریبوں کی بر لانے والا
مصیبت میں غیروں کے کام آنے والا ۔۔۔ وہ اپنے پرائے کا غم کھانے والا

فقیروں کا ملجا، ضعیفوں کا ماویٰ
یتیموں کا والی، غلاموں کا مولا

خطا کار سے درگزر کرنے والا ۔۔۔ بد اندیش کے دل میں گھر کرنے والا
مفاسد کا زیر و زبر کرنے والا ۔۔۔ قبائل کا شیر و شکر کرنے والا

اُتر کر حرا سے سوئے قوم آیا
اور اک نسخۂ کیمیا ساتھ لایا

وہ فخرِ عرب، زیبِ محراب و منبر
ڈرو اس سے جو وقت ہے آنے والا

کہ گونج اُٹھے دشت و جبل نامِ حق سے

مسِ خام کو جس نے کندن بنایا ۔۔۔ کھرا اور کھوٹا الگ کر دکھایا
عرب جس پہ قرنوں سے تھا جہل چھایا ۔۔۔ پلٹ دی بس اک آن میں اس کی کایا

رہا ڈر نہ بیڑے کو موجِ بلا کا
اِدھر سے اُدھر پھر گیا رُخ ہوا کا

کڑک تھی وہ بجلی کی یا صوتِ ہادی ۔۔۔ عرب کی زمیں جس نے ساری ہلا دی
نئی اک لگن سب کے دل میں لگا دی ۔۔۔ اک آواز میں سوتی بستی جگا دی
زمانے کے بگڑے ہوؤں کو بنایا ۔۔۔ بہت دن کے سوتے ہوؤں کو جگایا
سبق پھر شریعت کا ان کو پڑھایا ۔۔۔ حقیقت کا گُر ان کو اک اک بتایا

کھلے تھے نہ جو راز اب تک جہاں پر
پڑھائے تمدّن کے سب باب اُن کو
زمانے میں تھا دورِ صہبائے بطلاں
مئے حق سے محرم نہ تھی بزمِ دوراں
اچھوتا تھا توحید کا جام اب تک
خمِ معرفت کا تھا منہ خام اب تک
کہ بندہ بھی ہوں اس کا اور ایلچی بھی
ہر اک قبلۂ کج سے منہ ان کا موڑا

صفحہ ۱۲۱ سے ۱۳۶ تک "اعترافِ صداقت" ہے۔ یعنی غیر مسلم مشاہیر کے تازہ ارشادات جو "مولوی" کو خاص طور سے عنایت ہوئے۔ ان کی فہرست یوں ہے، دہریت، توحید اور بُت پرستی کی ابدی جنگ و جدل (منشی پریم چند ایڈیٹر ہنس) حضرت محمدؐ اور اتحاد (ڈاکٹر بدھ ویر سنگھ دہلوی) بزرگوں کا جنم دن: ٹھنڈے دل اور نیک نیتی سے مطالعہ کی ضرورت (جگل کشور کھنہ وکیل دہلی) آزادی کا فرشتہ (ڈاکٹر لکشمی دت سابق ایڈیٹر مسافر آگرہ) محمدؐ صاحب کا ایک سب سے بڑا کارنامہ (پنڈت رگھبیر دیال انبالوی) اسلام کے بانی کی قوت و تاثیر (سردار رام سنگھ گیانی امرتسری) سوامی محمدؐ نے عرب دیش میں کیا کچھ کر دکھایا (لالہ کبیر داس جی فروکوئی) محمدؐ صاحب کے چرنوں میں عقیدت کے پھول (سردار ہرنام سنگھ) مہا پرشوں میں ایک مہا پرش (بی ایس رندھاوا) محمدؐ صاحب کا علمی دنیا پر احسان (ٹھاکر داس) بت شکن حضرت محمدؐ (سوامی رامانند جی سنیاسی) عملی ریفارمر (لالہ دیش بندھو جی گپتا ڈائرکٹر اخبار "تیج") دنیا کا ایک بہترین انسان (پریم جس رلئے) جہالت کی تاریکی میں علم کی روشنی (پنڈت گوری شنکر مصر) محمدؐ صاحب کی وطن پرستی (لالہ بنالال کپور دہلوی) محمدؐ صاحب کی سادہ زندگی (حکیم انبالال متھرا نواسی) پریم کی شکتی (بابا ہرنام داس کبیر) مساوات کا علمبردار (لالہ شیو نارائن بھٹناگر ایڈیٹر

روزنامہ وطن دہلی)

هدیۂ نعت : سید محمد عبدالرؤف اختر۔ نور لدھیانوی، خلیق رانجی برہان پوری ۔ محمد اسرائیل خاں کامل کونی (تضمین بر نعت قدسی)، محمد صدیق حسن عاشق دھولپوری۔ پیر بشیر محمد عاجز صدیقی ۔ محمد شفیع کلیم ۔ نثار احمد نثار۔ لسان الحسان علامہ ضیاء القادری البدایونی ۔ امیر احمد بقا۔ غلام محمد حاجی ۔ سید مرتضیٰ حسن دعا ٹونکوی ۔ محمد رضوان علی خاں رضوان ۔ شبیر حیدر آرزو غازی پوری۔ سید الاحرار حسرت موہانی ۔ علیم الدین ہاشمی بریلوی۔ محمد یعقوب ساغر رائے بریلوی ۔

## ماہنامہ "مولوی" دہلی۔ رسولؐ نمبر صفر و ربیع الاول ۱۳۵۴ھ

"مولوی" کا یہ خاص نمبر جلد ۲۱ کا دوسرا تیسرا شمارہ تھا، اس میں مولانا عبدالمجید دہلوی کی سیرت مبارکہ شائع کی گئی تھی۔ بعد میں (۱۹۷۶ میں) کتب خانہ شان اسلام لاہور نے اسے "سیرت محبوب کائنات صلی اللہ علیہ وسلم" کے نام سے کتابی صورت میں چھاپ دی۔ محمد عالم مختار حق کے ذخیرۂ کتب میں "مولوی" کا رسولؐ نمبر نہیں بلکہ "سیرت محبوب کائناتؐ" ہے۔ "عرض ناشر" میں کتب خانہ کے ناظم محمد عبدالرشید قاسمی نے لکھا ہے "رسول رحمت صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت مبارکہ پر یہ شاہکار تحریر ۱۳۵۴ھ میں دہلی میں زیور طبع سے آراستہ ہوئی تھی اور جلد ہی حسن قبول حاصل کر کے کمیاب ہو گئی۔ اور چونکہ ایک رسالے کے نمبر کی صورت میں شائع ہوئی تھی......" (ص ۴)

ناشر نے رسالے کا نام یا اس کی اشاعت کا نمبر نہیں بتایا۔ محمد عالم مختار حق نے اپنے قلم سے "مولوی" کا پورا حوالہ کتاب پر لکھ رکھا ہے۔ کتاب ۵۹۲ صفحات پر مشتمل ہے۔ کتاب کے عنوانات یہ ہیں: دعائے خلیلؑ و نوید مسیحا۔ پیکر نور و ہدایت۔ نجیب پیغمبر۔ اچھا بچہ۔ شریف جوان۔ خوش مزاج شوہر۔

شفیق باپ۔ مہربان آقاؐ۔ حوصلہ مند تاجر۔ حامل قرآن۔ مجاہد پیغمبرؐ۔ جامع اوصاف قیدی۔ غم نصیب بھتیجا۔ طائف کا بیکس مظلوم نبیؐ۔ مدینہ کا چاند۔ ممتاز سپہ سالارؐ۔ کامیاب کمانڈر۔ رحمدل فاتح کریم النفس جنرل۔ فقید المثال مبلغ۔ مایۂ ناز منتظم۔ کثیر المشاغل حکمران۔ بہترین صفائی پسند۔ سادگی پسند رہبر۔ بے مثال معلم۔ عاقل متقن۔ عدیم النظیر ہادی۔ لاثانی تاجدار کالاثانی دربار۔ پُرشکوہ حاجی۔ یگانۂ روزگار فرمانروا۔ نادرۂ کار موحد۔ پُرجوش عابد۔ عظیم الشان مصلح۔ جمہوریت نواز قائد۔ اولوالعزم متوکل۔ مظہرِ اخلاق پیشوا۔ کاملِ انسان۔ بلند پرواز مُرشد۔

## ماہنامہ "مولوی" دہلی۔ رسولؐ نمبر۔ صفر و ربیع الاوّل ۱۳۵۵ھ

۱۶۰ صفحات کا یہ رسالہ سیرتِ طیبہ کی پوری کتاب کا حامل ہے۔ رسالے میں کہیں یہ بات واضح نہیں ہوتی کہ یہ سیرتِ پاک کس صاحب قلم کی تحریر کردہ ہے مختلف ابواب یہ ہیں۔ دعائے خلیلؑ اور نویدِ مسیحا۔ شرافتِ نسبی۔ ولادت و طفولیت۔ شباب و جوانی۔ زمانہ ماقبل نبوت۔ نزولِ وحی۔ دعوت و تبلیغ کا آغاز۔ آفتابِ رسالت پر ظلم و ستم کی گھٹائیں۔ قریش کی مخالفت کے اسباب۔ ہجرتِ حبشہ۔ اُفقِ یثرب پر مہرِ ہدایت کا طلوع۔ مواخاۃِ اسلام کا عملی مظاہرہ۔ جہاد و جنگ کا آغاز۔ کفر و اسلام کا پہلا معرکہ۔ غزواتِ دیگر اور ان کے اجمالی اسباب و علل۔ صلحِ حدیبیہ۔ فتح مکہ اور عفوِ عام۔ غزوۂ حنین و طائف۔ حجۃ الوداع۔ آفتابِ نبوت کا غروب۔ کارنامہ ہائے زندگی۔ قیامِ امن و انتظام۔ انتظامی مشاغل و جفاکشی۔ تاسیسِ شریعت۔ عورتوں اور غلاموں کی اصلاح۔ طریقہ ہائے جنگ میں اصلاح۔ اقتصادی اصلاح۔ تمدن و اخلاق۔ ترقیٔ تعلیم کی پیغمبرانہ مساعی۔ دربارِ رسالت کا طنطنہ و جلال۔ عبادات و طاعات۔ آقائے عالمؐ کی حیاتِ خانگی۔ معجزاتِ نبویؐ۔

ہدیۂ نعت : پروفیسر حامد حسن قادری۔ سید محمد نیر الہ آبادی۔ قاضی حافظ محمد حنیف ادیب۔ نشتر سندیلوی۔ سید احمد ساحر سیوہاروی۔ منظور علی منظور۔

اس خاص نمبر میں ۱۳ تصاویر بھی ہیں جن کی تفصیل یوں ہے۔ مدینۂ منورہ۔ جنت المعلیٰ۔ مکہ معظمہ۔ مدینۂ منورہ شہر۔ مزار سیدنا امیر حمزہؓ۔ مسجد اقصیٰ (جامع عمرؓ) روضۂ حضرت عباسؓ۔ نجف اشرف۔ روضہ مسلم بن عقیل۔ کربلا معلیٰ۔ جبل عرفات۔ روضہ سلمان فارسیؓ۔ ضریح حضرت علیؓ۔

## ہفت روزہ "استقلال" لاہور۔ ۸ ربیع الاول ۱۳۶۸ھ / ۹ جنوری ۱۹۴۹ء

رسالہ بڑے سائز کے ۳۲ صفحات پر مشتمل ہے۔ ادارۂ تحریر میں لطیف الرحمٰن اور مبشر جعفری کے نام ہیں۔ زیر نظر خاص نمبر پہلے سال کا ۳۶ واں شمارہ ہے۔ ادارتی شذرہ ملاحظہ فرمائیے "دنیا کی نعمتیں مکمل ہو گئیں۔ حکایت کائنات کو عنوان مل گیا۔ سفر کا وہ مقام آگیا جہاں سے راہ ہدایت سامنے اور منزل روشن نظر آنے لگی۔ ظلمتیں چھٹ گئیں۔ انسان کی پریشانیوں کا خاتمہ ہو گیا۔ وہ نظام مرتب ہو گیا جس کے بعد کسی اور نظام کی ضرورت نہیں۔ وہ راہبر مل گیا جو ہر راہبر کا راہبر ہے۔ وہ کتاب مل گئی جس میں ہر مسئلے کا حل ہے۔ ۱۲ ربیع الاول وہ مبارک دن ہے جب محبوب خدا دنیا میں تشریف لائے۔ وہ، جن کے لیے کائنات تخلیق کی گئی، دنیا میں رنگینی اور مخلوق میں نیرنگی پیدا کی گئی۔ جن میں قوت تخلیق نے اپنا شاہکار پالیا۔

جب اپنی پوری جوانی پہ آگئی دنیا
تو زندگی کے لیے آخری پیام آیا

محمد عالم مختار حق بتاتے ہیں کہ یہ مجلہ محکمۂ تعلقات پنجاب کا ترجمان تھا جس کے پرنٹر، پبلشر سید نور احمد تھے ـــــ لیکن یہ بات زیر نظر رسالے میں لکھی ہوئی نہیں ہے۔

## فہرست مندرجات

وہ دانائے سُبُل ۔۔۔۔ (-) محمد صلی اللہ علیہ وسلم (ابوسعید بزمی) سرورِ کونین کی ازدواجی زندگی (بیگم شفیق اختر) سرزمینِ عرب میں ایک معجزے کا ظہور (-) رسولِ عربی اور بچے (میرزا ادیب) تخلیقِ کائنات اور اسلام (عشرت رحمانی) تیسواں سال (سیدہ امتیاز علی تاج) کائنات کے محسنِ اعظمؐ (صادق قریشی)

ہدیۂ نعت: ظہیر فتحپوری۔ فیاض ہریانوی۔ فطرت عثمانی۔ جمیل ملک۔ شوکت تھانوی۔ ڈاکٹر میر محمد اسماعیل۔ احسان دانش۔ شیوا بریلوی۔ محی الدین خلوت۔ سعید الدین احمد۔ مرزا ظفر عالم تیموری۔ صادق العثمانی۔ اقبال صفی پوری۔ مصطفیٰ علی ہمدانی۔

## ہفت روزہ "رضوان" لاہور۔ ختمِ نبوت نمبر، ۷تا ۲۸ اگست ۱۹۵۲ء

زیرِ نظر خاص نمبر چوتھی جلد کا شمارہ ۲۹ تا ۳۲ ہے۔ ۴۸ صفحات پر مشتمل ہے۔ سرورق پر لکھا ہے "ملتِ اسلامیہ کا ہفتہ وار تبلیغی جریدہ۔" سرورق ہی پر "مطالبہ" کے عنوان سے تین نکات تحریر ہیں "(۱) قراردادِ مقاصد کو عملی جامہ پہنایا جائے اور پاکستان کا آئین کتاب وسنت کے مطابق بہت جلد مرتب کیا جائے (۲) مرزائی مرتد ہیں، اس لیے ان پر مرتدوں کے احکام نافذ کیے جائیں (۳) ظفر اللہ وزیرِ خارجہ کو فوراً برطرف کیا جائے۔"

زیرِ نظر خاص نمبر ختمِ نبوت کے لیے مخصوص کیا گیا ہے جس میں ملک کے سب سے بڑے خطرناک فتنے میرزائیت کی صرف نشان دہی نہیں کی گئی بلکہ اس کے استیصال کے لیے اقدامات بھی تجویز کیے گئے ہیں۔

اس نمبر میں اداریہ "مرزائیوں کو اقلیت قرار دیا جائے" (مدیر رضوان، سید محمود احمد رضوی) مضمون "خاتم المرسلین" (مفتی محمد عبد العزیز خطیب مزنگ) مضمون

مسئلہ ختم نبوت کی نزاکت" (ابوداؤد مولانا محمد صادق) کے علاوہ باقی مضامین جن پر مصنف کا نام درج نہیں یہ ہیں: خار وگل ۔ مرزائی نبی ۔ مرزائیوں کے ناپاک عزائم وعقاید ۔ ختم نبوت از قرآن ۔ ختم نبوت از احادیث ۔ ختم نبوت از اجماع ۔ اجرائے نبوت پر "الفضل" کے دلائل اور ان کے جوابات ۔ تحریف اول از احادیث ۔ مرزائی نبوت اور حضرات صوفیائے کرام ۔ "الفضل" کے خاتم النبیین نمبر کا جواب ۔ چوں چوں کا مربّہ ۔ بدتر ہر ایک سے بدتر ہے ۔ لم یلد ولم یولد ۔ عجائبات مرزا ۔ مرزا احادیث و واقعات کی نظر میں ۔ مسئلہ ختم نبوت کی نزاکت ۔ قابلِ دید کتابیں ۔

مولانا عبدالعزیز نے اپنے مختصر مگر قیمتی مضمون میں، انبیاء کرام کے عشرۂ خصائص کے مقابلے میں مرزا کے عشرۂ رذائل پیش کئے ہیں اور مضمون کے مطالعے سے "خیر الکلام ما قلّ ودلّ" کا صحیح مفہوم ذہن نشین ہو جاتا ہے ۔ رسالے میں ایک مضمون بعنوان

قسم ہے قادیاں کے گلرخوں اور گل عذاروں کی
غلام احمد کی الماری پٹاری ہے مداری کی

(مدیر کے قلم سے) بھی شریک اشاعت ہے ۔

## ماہنامہ "آستانہ" دہلی ۔ رسول نمبر ۔ دسمبر ۱۹۵۳ء

آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سیرتِ طیبہ، آپ کی محبت اور آپ کی مدح وثنا کے علاوہ مختلف سلاسل تصوف کے اولیاء کرام کے حالات وتعلیمات کا ترجمان "آستانہ" دہلی طویل عرصے تک قابلِ قدر دینی خدمات انجام دیتا رہا ۔ اس کے اندرونی سرورق پر "روحانیت کا براڈکاسٹنگ اسٹیشن" "اور اولیائے کرام کا سرکاری گزٹ" کے الفاظ لکھے ہوئے تھے ۔ زیرِ نظر خاص نمبر کے مضامین نظم ونثر ۱۴۸ صفحات پر پھیلے ہوئے ہیں ۔ سرورق پر گنبدِ خضرا ضیا فگن ہے ۔ اندرونی رنگین صفحات پر روضۂ سرکار

وصلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی تصویر کے بعد صاحبزادہ شاہ سلیم فاروقی کلیمی (متعلم دہوددن کیمبرج سکول)، مدیر آستانہ صاحبزادہ محمد شمس فاروقی کے جد محترم شاہ علاء الدین چشتی قادری اور مدیر آستانہ کے والد شاہ محمد سعید فاروقی اویسی انصاری اور پھر خود مدیر آستانہ کی تصاویر ہیں۔ پھر خدا تعالیٰ اور رسول رحمت صلی اللہ علیہ وسلم کے اسماء گرامی ایک صفحے پر دیے گئے ہیں۔ اگلے صفحے پر حضرت محبوب سبحانی، خواجہ معین الدین چشتی، خواجہ قطب الدین، بابا فرید گنج شکر، شاہ شرف پانی پتی اور حضرت نظام الدین اولیا (رحمہم اللہ تعالیٰ) کی خیالی تصویر ہے جس کے نیچے تحریر ہے" یہ عکس مرقع مغل اعظم حضرت شاہجہاں کے ذاتی کتب خانہ سے حاصل ہوا"۔

اگلے صفحے پر مقوقس شاہ مصر کے نام حضور سرور کائنات علیہ السلام والصلوٰۃ کے مکتوب گرامی کی تصویر ہے جس پر سرکار کی مہر نبوت لگی ہوئی ہے۔ مکتوب والا کے نیچے، آدھے صفحے پر مشہور خطاط مجید کا لکھا ہوا قطعہ ہے:

ادب سے خم ہیں آنکھیں منتظر شوق زیارت ہے
کہ فردوس نظر تحریر فرمان رسالت ہے
عقیدت سے کریں موتی نچھاور اہل نظارہ
یہ فرمان شہ والا ہے، یہ مہر نبوت ہے

(شاہ مصر کے نام آقا و مولا علیہ التحیۃ والثنا کا یہ مکتوب گرامی اس سے پہلے ماہنامہ "آستانہ" دہلی کے سالنامہ ۱۹۴۹ء میں بھی شائع ہو چکا تھا) آئندہ صفحے پر منذر بن ساویٰ گورنر بحرین اور نجاشی شاہ حبش کے نام آقا حضورؐ کے مکاتیب انور کا عکس چھپا ہے۔ پھر ایک جامع مسجد کے تین مناظر، موصل (عراق) میں حضرت شیثؑ کی تاریخی مسجد، نروبی (افریقہ) کا ایک دلکش نظارہ، خلیفہ حضرت شیخ کلیم اللہ ولی، حضرت یوسف شریف حیدر آباد کا مزار، کاظمین شریف (عراق) کی جامع مسجد اور مکہ مسجد حیدر آباد دکن کی تصاویر ہیں۔ آئندہ دو صفحات پر اردو، فارسی کے محسنوں شیخ مصلح الدین سعدی، شمس الدین شیرازی، فردوسی، غالب، امیر مینائی، میر انیس، علامہ اقبال،

حالی، داغ، حشر کاشمیری، ظفر سعید نیازی ایڈیٹر "نقاد" اور حافظ محمد یوسف نقشبندی ایڈیٹر "شمع" دہلی کی تصاویر ہیں۔ پھر آستانہ دہلی کے ادارۂ تحریر اور شعبۂ انتظامیہ کا ایک گروپ فوٹو ہے۔ آیندہ تین صفحات میں جن حضرات کی تصاویر ہیں، ان میں پیرزادہ محمد حسنین فاروقی، منظور حسین نامی، الحاج علامہ ضیاء القادری بدایونی شاعر آستانہ، امانی غازی پوری، یوسف حسین نور القادری (علامہ ضیاء القادری کے صاحبزادے جو آج کل نیپا کراچی میں پڑھاتے ہیں)، احسان علی ہاشمی، انیس احمد صدیقی، ایم اے قاضی، فیروز آرٹسٹ، مجید مرصع رقم، مسٹر پرکاش سٹرورپی اور اعجاز مرزا شامل ہیں۔

آستانہ دہلی کے اس رسولؐ نمبر میں ملا محمد واحدی دہلوی کی تحریر نمودہ کتاب سیرت شائع کی گئی ہے۔ مختلف ابواب کے عنوانات یہ ہیں: حیاتِ سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم۔ سرورِ کائناتؐ کی ولادت۔ اہل عرب سرورِ کائناتؐ سے قبل سرورِ کائناتؐ کا بچپن۔ سرورِ کائناتؐ رسالت سے پہلے۔ سرورِ کائناتؐ کا حسن معاملہ۔ سرورِ کائناتؐ کا پہلا عقد۔ سرورِ کائناتؐ کے دو ابتدائی کارنامے۔ قرآن مجید کے نزول کا آغاز اور سرورِ کائناتؐ کی پہلی نماز۔ تبلیغ کا آغاز، نواحِ مکہ میں تبلیغ اور مخالفت کا زور۔ مسلمانوں کی حبش کو ہجرت، سرورِ کائناتؐ کا استقلال۔ حضرت حمزہؓ اور حضرت عمرؓ کا قبولِ اسلام۔ تین سال کی قید۔ حضرت خدیجہؓ اور جناب ابوطالب کی رحلت۔ معراج۔ اہل یثرب۔ مسلمانوں کی یثرب کو ہجرت۔ سرورِ کائناتؐ کی ہجرت۔ جمعہ کی پہلی نماز۔ مدینہ میں داخلہ۔ مسجد نبویؐ کی تعمیر۔ اذان کی ابتدا۔ مواخات۔ غزوۂ بدر۔ حضرت فاطمہ زہراؓ کی شادی۔ غزوۂ احد۔ غزوۂ احزاب۔ صلح حدیبیہ۔ غزوۂ خیبر۔ فتح مکہ۔ غزوۂ حنین۔ غزوۂ موتہ۔ غزوۂ تبوک۔ پہلا اسلامی حج۔ بادشاہوں کو دعوتِ اسلام۔ چراغ سے چراغ روشن ہوتا گیا۔ حجۃ الوداع۔ مدینہ میں داخلہ۔ سرورِ کائناتؐ کی خطابت۔ سرورِ کائنات (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی وفات۔ صلوٰۃ وسلام۔

ملا واحدی کی سیرتِ نبویؐ پر اس تحریر کے علاوہ نثر کی جو چیزیں شاملِ اشاعت

ہیں، وہ یہ ہیں: استغاثۂ اُمت (صاحبزادہ محمد مستحسن فاروقی مدیر آستانہ) معجزاتِ نبوی (مدیر آستانہ) پیامِ رسولِ انام امت کے نام (ادارہ) زمانۂ جاہلیت اور زمانۂ حال میں کیا فرق ہے (محمد عبدالغفار عزیزی) اسلامی بُردباری و فیاضی (ادارہ) بابِ اللہ تعالیٰ (زاہد القادری)۔

صفحہ ۴۹ پر "تبرکات" کے عنوان سے حضور سرورِ کائنات علیہ السلام والصلوٰۃ کے مزارِ پُرانوار، غلافِ کعبہ، مہرِ سرورِ کائنات، حجرِ اسود اور غلافِ مزارِ پُرانوار سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے عکس ہیں۔

__ہدیۂ نعت__: مولانا عبدالسلام قادری۔ علامہ ضیا۔ القادری، رئیس بدایونی، ہاشم بدایونی۔ نور قادری۔ نواب عزیز جنگ ولا حیدرآبادی۔ سید ریاض الحسن رضوی نیر جیلانی۔ احمد مصطفیٰ حسین فرخ۔ سید نور اللہ حسینی نور۔ جوہر چاندوڑی۔ صدرالدین احمد صدر۔ حیدر علی خاں حیدر۔ درد کاکوروی۔ محمد امین اللہ اعظم گڑھی۔ سیماب وارثی اکبرآبادی۔ میر آفق کاظمی امروہوی۔ سید محمد محمود رضوی۔ ریاست علی عاجز مرادآبادی اور رسندر لال حمید۔

---

## ماہنامہ "فیض الاسلام" راولپنڈی سیرت نمبر۔ نومبر دسمبر ۱۹۵۵ء

---

یہ رسالہ انجمن فیض الاسلام راولپنڈی کا ماہنامہ ترجمان ہے اور عرصے سے اشاعت پذیر ہو رہا ہے۔ زیر نظر سیرت نمبر ربیع الاول و ربیع الثانی ۱۳۷۵ھ کا مشترک شمارہ ہے۔ (جلد نمبر ۸۔ شمارہ ۴، ۵) نگران، پرنٹر، پبلشر غلام قادر غبار ہیں (نام و نمود کے علائق سے بے نیاز علامہ عرشی امرتسری اپنی آخری سانسوں تک "فیض الاسلام" کو ایڈٹ کرتے رہے ہے۔ یہ سیرت نمبر بھی انھی کی مدیرانہ کاوشوں کا آئینہ دار ہے۔ مخدوم رسالہ ۱۴۴ صفحات پر مشتمل ہے۔ آغاز حکیم الامت علامہ محمد اقبالؒ کے چار فارسی شعروں سے کیا گیا ہے۔ ایک شعر دیکھیے،

ہست دینِ مصطفیٰ دینِ حیات
شرح او تفسیرِ آئینِ حیات (ص ۳)

اس کے بعد حافظ مظہر الدین کا سلام (فارسی) ہے۔ اس کے بعد "تاثرات" کے عنوان سے ادارتی شذرات ہیں۔

## فہرستِ مندرجات

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے تبلیغی اصول (محمد اقبال سلمان) پیغمبرِ امن (قمر امرتسری) اخوتِ اسلامی (محمد انوار الحسن انور) سرورِ کائنات کی جہانبانی (ملا واحدی) پیغمبرِ حرب و دفاع (محمد فضل قدیر ندوی) پیغمبرِ عدل (ع - مراد عرش امرتسری) دنیا کا مصلحِ اعظم (چودھری غلام حیدر خاں) حضور کی خطابت (عرشی) وہ کون تھا (سید حسن مثنی پھلواروی) انسانِ کامل کا ظہور (پیرزادہ حبیب اللہ بشیر مخدومی) دمِ واپسیں (سید محمد جعفر شاہ پھلواروی) رسالت خاتم النبیین (لاہوتی) رسولِ خدا کی ہمدردی (خواجہ حسن نظامی) حضرت محمدؐ گیان (لالہ رگھوناتھ سہائے) رونقِ بزمِ کائنات (راجا رشید احمد محمود) محمدؐ عربی بہ نظرِ اغیار (حکیم قاضی عبد السلام) پیغمبرِ اسلام غیر مسلموں کی نظر میں (ز۔م) سرورِ کائنات (راجا رشید احمد محمود) معجزاتِ نبویؐ (عزیز ملک)

ہدیۂ نعت ، علامہ اقبال (فارسی)۔ حافظ مظہر الدین (فارسی) حکیم فیروز الدین احمد فیروز طغرائی۔ ظفر علی خاں۔ فیروز سائیں (پنجابی) قمر امرتسری۔ ماہر القادری ۔ فرخ امرتسری۔ عرشی (امرتسری) نواب دہلوی۔ خورشید انور جیلانی (مثنوی مولانا روم کا اردو ترجمہ) حافظ شیرازی (فارسی) عاصی کرنالی۔ بشیر گجراتی۔ غالب (فارسی) حبیب اللہ فضائی لوٹی۔ جمیل ہاشمی۔ پنڈت اندر جیت شرما۔ لالہ سرداری لعل نشتر۔ محمود دہلوی۔ ناصر جلالی دہلوی۔ (عبد الحق ظفر چشتی)

## ماہنامہ "جلوۂ طور" ملتان۔ اشاعتِ خاص "پیغمبرِ اسلام انجیل مقدس کی روشنی میں"

جنوری فروری ۱۹۵۸ء

رسالہ $\frac{20 \times 30}{16}$ سائز کے ۹۶ صفحات پر مشتمل ہے۔ مدیرِ اعلیٰ حکیم محمد شفیع طور اور

معاونین اعزازی خادم کیتھلی اور ام طاہر ہیں۔ شروع میں ۴ صفحات کے اداریے میں اشاعت خاص کا مقصد بیان کیا گیا ہے۔ مدیر اعلیٰ لکھتے ہیں "...... مسیحی مشنریوں کی ان بڑھتی ہوئی تبلیغی سرگرمیوں اور اکابرین ملت و رہنمایان قوم کے اس بنیادی مقصد حیات سے غفلت کے پیش نظر ادارہ "جلوۂ طور" نے فیصلہ کیا ہے کہ مناظرانہ و مباہلانہ رنگ و طریق اختیار کرنے کی بجائے اسلام کو اصل رنگ و روپ میں پیش کیا جائے۔ پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صحیح زندگی مبلغین مسیحیت و عیسائیت کے سامنے پیش کی جائے اور خواص و عوام کو پیغمبر اسلام کی تعلیمات سے آگاہ کیا جائے" (ص ۱۴، ۱۵)

## فہرست مندرجات

ساری دنیا کے لیے حق و عدل کا پیغام (ابوالکلام آزاد) شجرۂ طیبہ سید المرسلین خاتم النبیین علیہ الصلوٰۃ والسلام اور نسب نامہ یسوع مسیح (عبدالرحمن فریدکوٹی) محمد رسول اللہ کے ذکر پاک کی رفعت و عظمت (پروفیسر فیوض الرحمن) داعی اسلام مولانا حسین احمد مدنی) موجودہ انجیل عیسائیوں کی نظر میں (ابوالفاروق بالندھری) انسان کامل (ابوالکلام اسلم انصاری) حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا اسم مبارک بائبل میں (حکیم احمد خاں) حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے معجزات (صاحبزادہ محمد امیر خسرو، اشعری چشتی) رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کتاب مقدس کی بشارت (محمد اسمعیل امرتسری)

<u>ہدیۂ نعت</u>: پروفیسر کرپال سنگھ بیدار۔ جوش ملیح آبادی۔ خادم کیتھلی۔ ماہر القادری۔ منظر اعظمی۔

## "کراچی میونسپل ریویو" سیرت نمبر۔ نومبر ۱۹۵۸ء

یہ بلدیۂ کراچی کے محکمۂ اطلاعات کا ترجمان رسالہ تھا۔ زیر نظر سیرت نمبر دوسری جلد

کا تیسرا اور چوتھا مشترکہ شمارہ ہے۔ مدیر فضل احمد صدیقی، مرتب ستوز شاہجہانپوری اور معاون رفیع الدین خاں ہیں۔ رسالہ بڑے سائز کے ۴۰ صفحات پر مشتمل ہے۔ ابتدا میں مولانا احتشام الحق تھانوی، مولانا عبدالحامد بدایونی اور عبدالمجید سالک کے پیغامات درج کیے گئے ہیں۔ مضامین مولانا مفتی محمد شفیع کا مضمون مسلمانوں کی پہلی ہجرت حبشہ کے متعلق ہے۔ اس میں بتایا ہے کہ اس ہجرت میں مہاجر حضرات کی تعداد ۸۲ اور خواتین کی تعداد ۱۸ تھی جو نصف دینار کرایہ ادا کرکے حبشہ جانے والے جہاز میں سوار ہوئے۔ پھر شاہ حبشہ کے دربار میں حضرت جعفرؓ بن ابی طالب کا خطبہ "سیرت حلبیہ" سے نقل کرکے ثابت کیا گیا ہے کہ یہ تعلیمات نبویؐ کا نہایت بلیغ خلاصہ ہے۔ رسالے میں کراچی میونسپل کارپوریشن میں منعقدہ جلسۂ سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم میں قاری محمد طیب کی تقریر سے جستہ جستہ اقتباسات پیش کیے گئے ہیں۔

"رسالت مآب" کے عنوان سے نواب سر محمد یامین خاں کا سب سے طویل مقالہ ہے جو غالباً ان کی کسی کتاب سے نقل کیا گیا ہے۔ "پیغمبر اسلامؐ" کے موضوع پر آسانند جوشی ایڈووکیٹ کراچی نے ہدیۂ عقیدت پیش کیا ہے اور بتایا ہے کہ پیغمبر اسلام (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) نے جو بھی جنگ کی، وہ مدافعانہ تھی اور ان کے کسی جارحانہ اقدام کی مثال نہیں ملتی۔ "سیرۃ النبیؐ" کے عنوان سے آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حیات طیبہ کے ۴۲ مشہور واقعات کا تذکرہ کیا گیا ہے۔ آخر میں حضور رسول انام علیہ التحیۃ والسلام کی تاریخ ولادت و وصال پر مختلف آراء پیش کرکے کچھ نتائج اخذ کرنے کی کوشش کی گئی ہے جو درست نہیں معلوم ہوتیں۔

## فہرست مندرجات

خاں) رہبر کامل (پیر حیدر القادری ۔ حدیث ۔ رسول (ماخوذ سیرۃ النبی (حاجی غلام رسول بلوچ) انک لعلیٰ خلق عظیم (سید ذوالفقار علی (ماخوذ ۔ ۔ ۔ ڈاکٹر عبدالصمد بلوچ) جمال مصطفیٰ (ماخوذ تاریخ اسلام کے چند اوراق (ماخوذ ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ تاریخ ولادت اور تاریخ وصال (ماخوذ صاحب رحمت ۔ ۔ ۔

ہدیۂ نعت : جامی ۔ امیر خسرو ۔ قدسی ۔ ماہر القادری ۔ حرمت صدیقی ۔ مائل تھانوی ۔ سوز شاہجہانپوری ۔ مرزا غالب ۔ سحر اکبرآبادی ۔ خادم کیتھلی ۔

## ماہنامہ "ترجمان القرآن" لاہور منصب رسالت نمبر ستمبر ۱۹۶۱

مولانا ابوالاعلیٰ مودودی نے ۲۰ جولائی ۱۹۶۱ء کو دیباچے میں تحریر کیا کہ "اس وقت جن مضامین کا مجموعہ "ترجمان القرآن" کے ایک خاص نمبر کی صورت میں شائع کیا جا رہا ہے، اور ان شاء اللہ کتابی صورت میں بھی شائع ہوگا، وہ دو حصوں پر مشتمل ہے۔ پہلے حصہ میں وہ پوری مراسلت یکجا کر دی گئی ہے جو سنت کی آئینی حیثیت کے بارے میں میرے اور ڈاکٹر عبدالودود صاحب کے درمیان ہوئی تھی اور دوسرے حصے میں مغربی پاکستان ہائی کورٹ کے ایک رکن کا ایک فیصلہ نقل کیا جا رہا ہے اور میں اس پر مفصل تنقید کی ہے۔" (ص ۱۷، ۱۸)

ماہنامہ "تجلی" دیوبند کے ایڈیٹر عامر عثمانی نے اس منصب رسالت نمبر کے متعلق لکھا تھا: "منکرینِ حدیث کے تمام دلائل و براہین پر مولانا ابوالاعلیٰ کی خارا شگاف تنقید اسلام ہی کے نام پر اسلام کو ملیامیٹ کرنے والی جو تحریک اہل قرآن کے بھیس سے چلائی جا رہی ہے، اس کے ایک ایک بخیے کو ژرف نگاہی فراست اور آہنی استدلال کے ساتھ اُدھیڑا گیا ہے۔" (ماہنامہ تجلی دیوبند، دسمبر ۱۹۶۱ء ۔ ص ۳۹)

زیرِ نظر "منصب رسالت نمبر" کو کتابی صورت میں "سنت کی آئینی حیثیت" کے نام سے اکتوبر ۱۹۶۳ء میں لاہور کے ایک اشاعتی ادارے نے چھاپ دیا۔

زیر نظر نمبر ۳۶۰ صفحات پر مشتمل ہے اور جلد ۵۶ کے شمارہ ۶ کی حیثیت رکھتا ہے۔
مولانا مودودی کی اس تحریر کے بہت سے موضوعات میں سے چند یہاں نقل کیے جاتے ہیں۔ سنت کیا چیز ہے؟ سنت کس شکل میں موجود ہے؟ کیا سنت متفق علیہ ہے اور اس کی تحقیق کا ذریعہ کیا ہے۔ رسول اللہ کے کام کی نوعیت۔ کیا سنت قرآن کے کسی حکم کو منسوخ کر سکتی ہے۔ احادیث کے پرکھنے میں روایت اور درایت کا استعمال۔ منصب نبوت اور اس کے فرائض۔ سنت کے ماخذ قانون ہونے پر اُمت کا اجماع۔ رسول پاک کے تشریعی اختیارات۔ سنت اور اتباع سنت کا مفہوم۔ کیا حضور صرف قرآن پہچاننے کی حد تک نبی تھے؟ کیا حضور پر قرآن کے علاوہ بھی وحی آتی تھی۔ "ما انزل اللہ" سے کیا چیز مراد ہے۔ کیا سنت کی حفاظت بھی خدا نے کی ہے ...... وغیرہ۔

---

## ماہنامہ "الابقا" کراچی۔ جنوری ۱۹۶۲ء

"الابقا" کے سرورق پر لکھا ہے کہ یہ مولانا اشرف علی تھانوی کے مواعظ کی اشاعت و احیاء کے لیے جاری ہے۔ ۳۲ صفحوں کا زیر نظر رسالہ جلد ۲ کا پہلا شمارہ ہے۔ اور مولانا تھانوی کے وعظ مسمّٰی بہ "النور" پر مشتمل ہے۔ آغاز میں یہ شعر درج ہے:

نبیؐ خود نور اور قرآں ملا نور
نہ ہو کیوں مل کے پھر نورٌ علیٰ نور

اس کے بعد ایک گوشوارے کی شکل میں یہ معلومات فراہم کی گئی ہیں کہ یہ وعظ جامع مسجد تھانہ بھون میں ۲۸ ربیع الاول ۱۳۳۱ھ کو ہوا۔ وعظ بیٹھ کر کیا گیا اور ۲ گھنٹے ۲۳ منٹ جاری رہا۔ موضوع "آداب متعلقہ ذکرِ نبوی صلی اللہ علیہ وسلم" تھا۔ یہ وعظ سعید احمد تھانوی نے لکھا۔ سامعین تقریباً ۱۵۰ تھے جن میں ہر طبقے کے تھوڑے تھوڑے لوگ موجود تھے۔

خطبہ مسنونہ کے بعد سورۃ المائدہ کی آیۂ کریمہ "قَدْ جَاءَكُمْ مِّنَ اللَّهِ نُوْرٌ وَّ كِتَابٌ مُّبِيْنٌ" پڑھی گئی ہے۔ عنوان کا تقاضا تھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی ذات بابرکات کا نور ہونا ثابت کیا جاتا مگر مولانا نے قیام بخصیص یوم میلاد النبیؐ، آرائش، تقسیم شیرینی وغیرہ کی تغلیط پہ زور دیا ہے جنہیں بدعات کہا گیا ہے۔ اس طرح اصل موضوع اوجھل ہو گیا ہے اور ایک مخصوص فکر کی نشاندہی ہوتی ہے۔

## ماہنامہ "ماہِ نو" کراچی۔ اشاعت خاص سیرت رسول صلی اللہ علیہ وسلم جون تا اگست ۱۹۶۲ء

"ماہِ نو" ادارۂ مطبوعات پاکستان کا ترجمان ادبی و علمی ماہنامہ تھا جس کا زیر نظر خاص نمبر ۲۲۸ صفحات پر مشتمل ہے۔ یہ جلد ۱۶ کا شمارہ نمبر ۷، ۸ ہے۔ مدیر ظفر قریشی ہیں۔ سرورق پر لا الٰہ الا اللہ (عمل حنیف رامے) لکھا ہے جسے فہرست کے آخر میں "کلمۂ طیبہ" کہا گیا ہے حالانکہ اس میں "محمد رسول اللہ" نہیں ہے۔ سرورق کے اندر کے صفحے پر برّ صغیر کے نامور خطاط عبدالمجید دہلوی (مجید) کے قلم سے "بلغ العلیٰ بکمالہ ....." لکھا ہے۔ اس کے علاوہ مختلف صفحات پر غلافِ کعبہ، بیت اللہ شریف، گنبدِ خضرا، مرقدِ مبارک، باب عثمان منارہ جدید گنبدِ خضرا، محراب النبیؐ، عمامۂ مبارک، حرم نبویؐ دروازہ و ستون، آیا شہر مدینہ (نقش)، نامۂ مبارک بنام والیٔ مصر، کلمہ طیبہ (مجید) مسجد نبوی (نو تعمیر دروازہ) کی تصاویر ہیں۔

مضامین نظم و نثر کا معیار بلند ہے۔ بہت اچھے مضامین شاملِ اشاعت ہیں البتہ صفحہ ۴۴ کے سامنے مرقدِ سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے عنوان سے جو سکیچ شائع کیا گیا ہے، وہ فرضی ہے، اس کے بارے میں غلام رسول مہر کا ایک وضاحتی مکتوب ماہِ نو کے اگلے شمارے (ستمبر ۱۹۶۲ء) میں شائع کیا گیا (ص ۹۵)

# فہرست مندرجات

محشر بدایونی۔ ناز نقش حیدری۔ وجاہت سونی پتی۔ راغب مراد آبادی۔ محشر رسول نگری
بشیر فاروقی۔ منیر جعفری۔ شمس دارثی لکھنوی۔ جلیل قدوائی۔ اے ڈی ظہر۔ زہرا
ڈار۔ کرم حیدری۔ مشتاق مبارک۔ لطیف جیلی۔ گویا جہاں آبادی۔ اثر صہبائی
اکبر درانی۔ نظر حیدر آبادی۔ ضمیر اظہر۔ یاور عباس۔ نعتیہ پشتو ٹپے (ترجمہ ازوفا)
فضا جالوی۔ حشمت فضل۔ رانا بھگوان داس بھگوان

## ماہنامہ "خاتونِ پاکستان" کراچی۔ رسول نمبر۔ ۱۹۶۴ء

شفیق بریلوی کے زیر ادارت "خاتونِ پاکستان" کراچی کے رسول نمبر کا پہلا
حصہ ربیع الاول ۱۳۸۲ھ / اگست ۱۹۶۲ء میں شائع ہوا تھا۔ یہ جلد ۱۵ کا شمارہ اول تھا
اور ۴۰ سو صفحات پر مشتمل تھا۔ "خاتون پاکستان" کے رسول نمبر کا دوسرا حصہ رمضان المبارک
۱۳۸۳ھ / فروری ۱۹۶۴ء میں چھپا۔ یہ ۲۰۸ صفحات پر مشتمل تھا۔ اس پر جلد ۱۵ شمارہ ۴ لکھا
ہے۔ یہ دونوں حصے ایڈیٹر نعت کے ذاتی ذخیرۂ کتب میں موجود ہیں۔ لیکن جناب محمد عالم
مختار حق کے ذخیرۂ کتب سے جو رسول نمبر ملا ہے، اس پر "رسول نمبر ۱۳۸۴ھ/۱۹۶۴ء" تحریر
ہے۔ مدیر شفیق بریلوی اور "ادارہ" مسرت جہاں اور طلعت شہناز ہیں۔ ۹۹۲ صفحات
کے اس خاص نمبر پر جلد نمبر اور شمارہ نمبر تحریر نہیں ہے۔ اداریے میں شفیق بریلوی نے
لکھا ہے "آج سے تین سال قبل جب پہلی بار مجھے رسول نمبر کی اشاعت کی سعادت
نصیب ہوئی تھی....." (ص ۵) نیز لکھا ہے "میں نے بہتر سے بہتر ضخیم سے ضخیم اور
حسین سے حسین رسول نمبر پیش کیے"۔ (ص ۵) اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ ۱۹۶۳ء
اور ۱۹۶۴ء میں دو حصوں میں شائع ہونے والا رسول نمبر اور تھا اور ۱۹۶۴ء میں
شائع ہونے والا زیر نظر خاص نمبر اور ہے۔ اگرچہ کچھ مضامین اور بہت سی نعتیں
اس میں وہی ہیں جو ۶۳، ۶۴ کے دو حصوں والے رسول نمبر میں شامل تھیں۔ مثلاً
منصب نبوت کی اجمالی تشریح (مولانا محمد یوسف بنوری) رسولِ اکرم اپنے گھر میں (مولانا

امین احسن اصلاحی) خواتین اور اسوۂ رسولؐ (مولانا سید ابوالاعلیٰ مودودی) رسولؐ پر پابندی، امت کو اجازت (مولانا سید حسن مثنی ندوی) ام المومنین حضرت ریحانہؓ (عمر احمد تھانوی) بنات النبیؐ (علامہ تمنا عمادی) فرمان رسولؐ اور جدید مسلمان عورت (سعیدہ عروج مظہر) رسولؐ اللہ کی معاشی زندگی (سید عبدالقدوس ہاشمی) رسولؐ اللہ کا نظام تعلیم (عمر احمد تھانوی) رسولؐ اللہ کی وصیتیں (علامہ سید علوی مکی مالکی) یوم النبی (مولانا عبدالماجد دریابادی) کتاب میلاد النبیؐ (خجستہ اختر بانو سہروردیہ) سیرۃ طیبہ پر اردو کتابیں (شفیق بریلوی) چینی زبان میں سیرت کی اولین کتاب (غبار یادر)

## فہرست مندرجات (مندرجہ بالا مضامین کے علاوہ)

رسولؐ اکرم کی ولادت و رضاعت (ابن ہشام) رسولؐ کریم کا عہد طفلی (سرسید احمد خاں) رسولؐ اکرم، بچپن اور جوانی میں (شیخ محبوب عثمان الحق) صورت و سیرت (خواجہ حسن نظامی) خصوصیات طبعی (عبدالقدیر آزاد سبحانی) دلائل نبوت (ابوالجلال ندوی) منصب نبوت (سید عبدالقدوس ہاشمی) ختم نبوت (مولانا حفظ الرحمٰن سیوہاروی) سیرت نبویؐ کی بعض ضروری تاریخیں (عبدالقدوس ہاشمی) رسولؐ اکرم سے پہلے عربوں کی حالت (امتیاز احمد) مخالفت قریش اور اس کے اسباب (شبلی نعمانی) بعثت نبویؐ کے وقت دنیا کی حالت (ڈاکٹر محمد حمید اللہ) انسان کامل (ڈاکٹر خواجہ غلام السیدین) رسولؐ پر صلوٰۃ و سلام (مولانا سید محمد ہاشم) حجۃ الوداع (شیخ محمد اسمٰعیل پانی پتی) رسولؐ اکرم کا آخری حج (غلام رسول مہر) سرور کائناتؐ کی علالت و وفات (ملا واحدی) متروکات نبویؐ (مفتی انتظام اللہ شہابی و سید رضوان احمد) آبروئے ما ز نام مصطفیٰؐ (علامہ ڈاکٹر محمد اقبالؒ) واحد نسخۂ نجات (قائد اعظمؒ) حیات طیبہ، معراج انسانیت (فیلڈ مارشل محمد ایوب خاں) رسولؐ اللہ کی سیرت (ملک امیر محمد خاں) پروانگان شمع رسالت (حسن مثنی ندوی) جشن تذکار نبویؐ (ابوالکلام آزاد) سیرت رسولؐ، عملی قرآن (قاری محمد طیب) شان رسالت (احمد حسن) عربی کے نعت گو شعرا (محمد ناظم ندوی) عورت کا مرتبہ قبل از اسلام و

ہدی الاسلام (الحاج امین الحسینی)، عورت قبل رسولؐ و بعد رسولؐ (سید جعفر شاہ پھلواروی)،
رسول اللہ اور طبقۂ نسواں (بیگم خدیجۃ النساء)، بنت حوا کا محسن اعظمؐ (عندلیب زہرا)،
خواتین پر رسولؐ کے احسانات (سید رشید احمد ارشد)، ام المومنین حضرت خدیجۃ الکبریٰ
(عبد اللہ زبیر ندوی)، ام المومنین حضرت ماریہ قبطیہؓ (حسن مثنیٰ ندوی)، ہماری مقدس مائیں
(شفیق بریلوی)، حضرت فاطمہ زہراؓ (محمد یوسف کاندھلوی)، عہد رسالت میں مسلمان
عورتوں کے مشاغل (نصیر الدین ہاشمی)، عہد نبویؐ کی ۱۱ زندۂ جاوید خواتین (ممتاز جہاں بیگم صدیقی)،
رسولؐ وحدت (سید سلیمان ندوی)، انقلاب ربانی (آزاد سبحانی)، رسول اللہ اور آپ کی
امت (مناظر عمادی)، حیات النبیؐ و سرچشمۂ نظام زندگی (راغب احسن)، رسولؐ اکرم اور
انسانی معاشرہ (ڈاکٹر فواد فخر الدین)، محمدی تصور اجتماع (ح م الندوی)، پیغام محمدی
(محمد اسد شہاب)، دعوت نبویؐ کا اثر اجتماع انسانی پر (عبد اللہ بن باز)، رسول اللہ کا نظام
حکومت (عائشہ صدیقہ عثمانی)، عہد نبویؐ میں حکومت کے چند اہم شعبے (عبد القیوم)،
رسولؐ اللہ کا نظام شرطہ (ارشد حسین)، شرع محمدی کی رحمۃ للعالمینی (ڈاکٹر امیر الدین
قدوائی)، رسولؐ اکرم اور قانون و انصاف کا منشور (ابو عاصم)، رسولؐ اکرم بحیثیت ایک
مدبر (مولانا امین احسن اصلاحی)، ہجرتِ نبویؐ اور مواخات (نثار احمد عثمانی)، رسولؐ اکرم
بحیثیت فاتح (رئیس احمد جعفری)، غزوۂ خیبر (محمد جعفر شاہ پھلواروی)، مقام محمود (غلام احمد
پرویز)، محمدؐ، پروفیسر مارگولیوث کا جواب (محمد رشید فیروز)، منصب رسالت اور
مستشرقین (محمد رشید فیروز)، دلائل و معجزات (عبد الباری ندوی)، حضور رسالتمآبؐ میں
(ڈاکٹر عبد الوہاب عزام)، دعا، سیرت نبویؐ کا ایک اہم باب (سید ابو الحسن علی ندوی)،
حکمتِ نبویؐ اور حسنِ اخلاق (محمد فاروق خاں)، اخلاق رسولؐ (بیگم حسن مخفی)، میلادِ
رسولؐ (شاہ حسن میاں پھلواروی)، مسجد نبویؐ (ڈاکٹر محمد عبد اللہ چغتائی)، مکتوبات رسولؐ
(سیدہ مسرت جہاں)، معاہدات رسولؐ (مسرت جہاں)، مقام نعت و تاریخ نعت گوئی (خورشید علی تقوی)، رسولِ دیں، نعتیہ
مثنوی (افسر امروہوی)، دورِ حاضر اور رحمۃ للعالمینؐ (ڈاکٹر محمد احسن فاروقی)، رسولؐ
اور فکرِ انسانی کی تطہیر (انیس الرحمٰن)، رسولؐ سماجی رہنما اور مصلح کی حیثیت سے (سید

شمیم احمد) حقوق النبیؐ (عزیز الحق) مصطفیٰؐ برساں (خواجہ عبدالوحید) پیغمبرِ انقلاب (انعام اللہ خاں) نبیؐ عالم (دکوی غلام مصطفیٰ) رحمتِ عالمؐ (مولانا عارف باللہ شاہ قادری) سیرۃِ طیبہ کے مطالعے سے پہلے (عبدالقدوس ہاشمی)

**ہدیۂ نعت** : حضرت ابوطالب۔ حضرت حمزہؓ۔ حضرت علیؑ کرم۔ حضرت فاطمہؓ۔ حضرت ابوبکر صدیقؓ۔ حضرت حسانؓ۔ حضرت عبداللہ بن رواحہؓ۔ سید عبدالقادر جیلانیؒ۔ فردوسی طوسی۔ سنائی۔ خاقانی۔ نظامی۔ عطار۔ حضرت بختیار کاکیؒ۔ خواجہ معین الدین چشتیؒ۔ رومیؒ۔ بوصیریؒ۔ سعدی۔ شہاب الدین مہرہ۔ امیر خسروؒ۔ خواجہ نظام الدین اولیاؒ۔ عراقی۔ حافظ۔ خواجہ گیسو درازؒ۔ جامی۔ عرفی۔ فیضی۔ ہمایوں۔ محمد قلی قطب شاہ۔ قدسی۔ سراج اورنگ آبادی۔ عبداللہ قطب شاہ۔ ولی گجراتی۔ قاضی محمود بحری۔ فراقی۔ پیر مہر علی شاہؒ۔ شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ۔ سودا۔ ابدال پھلواروی۔ محمد باقر آگاہ۔ ناسخ۔ قاآنی۔ جرأت۔ مصحفی۔ میر۔ انشا۔ شاہ رؤف احمد رأفت۔ اسمٰعیل دہلوی۔ نظیر اکبرآبادی۔ رنگین۔ امجد حیدرآبادی۔ میر حسن۔ شاہ نیاز چشتی بریلوی۔ لطف بریلوی۔ کرامت علی خاں شہیدی۔ مومن۔ ذوق۔ بہادر شاہ ظفر۔ غالب۔ زکریا خاں رضوی۔ شیفتہ۔ میر انیس۔ میرزا دبیر۔ نصر پھلواروی۔ غلام امام شہید۔ منیر شکوہ آبادی۔ سلیم نارنولوی۔ نساخ۔ فائق محذوم آبادی۔ امیر مینائی۔ بیان میرٹھی۔ شہزادہ آسماں جاہ انجم۔ ابوالعلائی حیدرآبادی۔ داغ۔ نواب آصف جاہ۔ فرصت شیرازی۔ مولانا احمد رضا بریلوی۔ حسن رضا بریلوی۔ قاسم نانوتوی۔ لطیف بدایونی۔ مشتری بیگم لکھنوی۔ محسن کاکوروی۔ حالی۔ شبلی۔ محمد علی جوہر۔ گرامی جالندھری۔ ملک الشعرا بہادر۔ اسمٰعیل میرٹھی۔ مائل دہلوی۔ ریاض خیرآبادی۔ شاد عظیم آبادی۔ اصغر گونڈوی۔ علامہ اقبال۔ آسی الدنی۔ حلیم امروہوی۔ کیف ٹونکی۔ احسن مارہروی۔ شاعر قزلباش۔ اکبر دہلوی۔ بہادر یار جنگ خلق۔ سائل دہلوی۔ جلیل مانکپوری۔ صفی لکھنوی۔ کوثر سندیلوی۔ بیدار دہلوی۔ بیدم وارثی۔ عزیز اللہ صفی پوری۔ غمگین دہلوی۔ اختر شیرانی۔ سیماب اکبرآبادی۔ آرزو لکھنوی۔ حسرت موہانی۔ اقبال سہیل۔ بسمل جے پوری۔ اصطفا لکھنوی۔ خاکی امروہوی۔ وحشت کلکتوی۔ شافی الہ آبادی۔ ظفر علی خاں۔ مناظر احسن گیلانی۔ عبدالمجید سالک۔ جگر مرادآبادی۔ نوح ناروی۔ اظہر

الٰہ آبادی۔ سلیمان ندوی۔ امداد امام اثر۔ ماذ بریلوی۔ شیخ ندیم۔ قیصوارثی۔ سلطان الدین احمد۔ محبوب رام پوری۔ قمر نقوی۔ علی اختر حیدر آبادی۔ نصرت صبوحی۔ ادیب سہارنپوری۔ عبدالکریم۔ جوش۔ حفیظ۔ قاضی نذرالاسلام۔ تمنا عمادی۔ سراج لکھنوی۔ روش صدیقی۔ حمید صدیقی۔ بہزاد لکھنوی۔ تسکین قریشی۔ صبا نظامی۔ شکیل بدایونی۔ ہاشم رضا۔ مظہر الدین۔ خورشید آرا بیگم۔ ثاقب زیروی۔ شاعر لکھنوی۔ ماہر القادری۔ شمیمہ عاصم۔ محمود آفندی۔ اقبال صفی پوری۔ عبدالعزیز فطرت۔ یوسف ظفر۔ جلیل قدوائی۔ دور ہاشمی۔ نیر واسطی۔ مینا زبیری۔ فاطمہ تبسم فاروقی۔ شمیم جالندھری۔ سلیم اللہ فہمی۔ امیرالاسلام شرقی۔ راغب مراد آبادی۔ ابراہیم شیخ خلیل۔ اکرم حسین سیکری۔ گوہر حسین گوہر۔

---

## ہفت روزہ "الاصلاح" لاہور، جون ۱۹۶۸/ ۹ ربیع الاول ۸۸ھ

---

بڑے سائز کے ۲۴ صفحات پر مشتمل ہے۔ سرورق پر گنبدِ خضرا کی تصویر، سرکار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا اسم گرامی اور علامہ اقبالؒ کے دو فارسی اشعار ہیں۔ جلد ۵ کا شمارہ ۱۸ ہے۔

### فہرست مندرجات

جشنِ میلاد النبیؐ کے سرستوں سے (اداریہ)، صبحِ میلاد کا پیغام (بشیر احمد صدیقی) یومِ میلاد النبیؐ دینِ اسلام کو سمجھنے کی تقریب (علامہ المشرقی) عیدِ میلاد النبیؐ (نسیم حجازی) معجزے نے نظمِ ہستی کو سنوارا ہے (ابوالکلام آزاد) شرفِ انسانیت کی صبحِ بہار (صفدر سلیمی) از وجود او سرافرازیم ما (چودھری افضل حق) کیا دنیا نے اس سے بھی کوئی بڑا انسان پیدا کیا ہے (لیمارٹین) خواتین اور اسوۂ رسولؐ (سید ابوالاعلیٰ مودودی) جہانِ نو کا بانی (غلام احمد پرویز) یوم النبیؐ (مولانا عبدالماجد دریابادی)

## ماہنامہ "بصیر" کراچی۔ رسولِ پاک نمبر حصہ اوّل۔ ستمبر ۱۹۷۲

زیرِ نظر خاص نمبر دوسرے سال کا نواں شمارہ ہے۔ مدیرِ اعلیٰ ظفر حمید دہلوی ہیں۔ صفحات ۱۹۶ ہیں۔

### فہرست مندرجات

## ماہنامہ "البصیر" کراچی۔ رسولِ پاک نمبر حصہ دوم۔ اکتوبر نومبر ۱۹۷۲

یہ حصہ ۱۰۰ صفحات پر مشتمل ہے۔

### فہرست مندرجات

(ملاّ واحدی) عالمگیر اسلام کا عالمگیر نظام (حکیم سید محمود گیلانی) رسول اللہ کا غلاموں سے سلوک (حفیظ اللہ پھلواروی) رسول اللہ کی مقدس شخصیت کے حیرت انگیز کارنامے (اخلاق حسین قاسمی) رسول اللہ کی تربیتِ اولاد (میاں محمد اسحٰق) رسول اللہ کا لایا ہوا پیغام رحمت (ڈاکٹر محمد حمید اللہ) سید البشر (محمد نواز راشد) رسول اللہ کا خلق عظیم۔ رحمت رسولؐ (لالہ رام لال ورما) شفاعتِ کبریٰ (ادارہ) نبی الرحمتؐ (بلال الدین احمد جعفری) رسول اللہ کے معجزات با برکات (صاحبزادہ محمد مستحسن فاروقی) عشقِ رسولؐ کے ایمان پرور نظارے (محمود حسین) اللہ و رسولؐ کے پیغام کی تبلیغ۔ رسولؐ کا مقدس عہدِ جوانی۔ پیارے نبیؐ کی پیاری باتیں (محمود حسین) رسول اللہ کی فتح مبین (قاضی زین العابدین سجاد میرٹھی) اسلام سچا مذہب اور مکمل ضابطۂ حیات ہے۔ رسول اللہ کی مقدس معاشرت (ادارہ) شام و ایران اور یمن کی فتوحات کی پیشین گوئیاں۔ اسلام کا بہترین روحانی اخلاقی و عملی نظامِ حیات (مولانا ابوالاعلیٰ مودودی) منصور عباسی کو رسول کریم کی بشارت (سردار علی صابری) مستشرقین کی نظر میں رسول اللہ کی عظمت (سید محمد جعفری) سرکارؐ کی ذات کو غیر مسلموں کا خراجِ عقیدت (سعیدہ حمید) حیاتِ مقدس ایک نظر میں۔ غارِ حرا سے میدانِ عرفات تک (نعیم انصاری) ولادۃ النبیؐ (حافظ عبد القدوس) رسول اللہ کی ولادتِ باسعادت (زاہد حسین رضوی) مکمل اصلاح و ہدایت (ڈاکٹر خالد شیلڈرک)

ہدیۂ نعت : ساغر نظامی۔ زہیر کنجاہی۔ سمیع الوری زہیر کنجاہی۔ حافظ شیرازی۔ عبد الصبور طارق ریاض حسین چودھری صوفی تبسم۔ امیر مینائی۔ شمیم جعفری۔ ستار احسانی۔ حکیم ذوقی مسطفائی۔ مقبول پاکستانی۔ شیر افضل جعفری۔ خواجہ عبد الرزاق کاشمیری۔ باقی۔ بمن نائقہ آزاد۔ حفیظ جالندھری۔ ادیب رائے پوری۔ رعنا اکبرآبادی۔ امیر خسرو۔ حسین اعظمی۔ جعفر احمد سلیم۔ منور بدایونی۔ راجا رشید محمود۔

## ماہنامہ "ضیائے حرم" لاہور۔ سیرۃ النبی نمبر۔ ربیع الاول ۱۳۹۳ھ / مئی ۱۹۷۳ء

رسالے کے مدیر اعلیٰ پیر محمد کرم شاہ ایم اے (آنرز) (الازہر) ہیں اور مدیر معاون ابوزاہد نظامی۔ زیر نظر خاص نمبر تیسری جلد کا آٹھواں شمارہ ہے جو ۲۰۰ صفحات پر مشتمل ہے۔

## فہرست مندرجات

سحر رومانی۔ اقبال ارشد۔ منیر فاطمی۔ عظیم قریشی۔ حفیظ جالندھری۔ احسان دانش۔ اعظم چشتی۔ عاصی کرنالی۔ خالد بزمی۔ عزیز حاصلپوری۔ نظیر لدھیانوی۔ غافل کرنالی۔ نظر زیدی۔ انجم وزیر آبادی۔ زہیر کنجاہی۔ ناصر وارثی۔

## ماہنامہ "فکر و نظر" اسلام آباد سیرۃ النبیؐ نمبر ربیع الاول ۱۳۹۵ھ / اپریل ۱۹۷۵ء

رسالہ وزارت امور مذہبی حکومت پاکستان کے ادارہ تحقیقات اسلامی کا ترجمان ہے۔ زیر نظر خاص نمبر صفحہ ۱۶۵ سے شروع ہوتا ہے اور ۱۷۱ پر ختم ہوتا ہے۔ شروع میں محسن کاکوروی اور ظفر علی خاں کی نعتیں اور شبلی، علامہ اقبال، سید سلیمان ندوی اور ابوالکلام آزاد کی تحریروں کے اقتباسات دیے گئے ہیں۔

### فہرست مندرجات

انقلاب نبوی (ڈاکٹر عبدالواحد ہالے پوتا) سیرت انبیاء، کمال انسانیت (عبدالقدوس ہاشمی) بنی نوع انسان کا معلم اعظم (ڈاکٹر صغیر حسین معصومی) رسول اکرمؐ کی معاشی تعلیم ڈاکٹر ضیاء الدین احمد) رسول اللہ پیامبر امن (عبدالرحمٰن طاہر سورتی) رسول اللہ اقبال کی نظر میں (ڈاکٹر سید علی رضا نقوی) عہد جدید کے مسائل اور آنحضرتؐ کا پیغام) ڈاکٹر شرف الدین اصلاحی) شان عدل و احسان (ڈاکٹر احمد حسن) نبی کریم غیر مسلموں کی نظر میں (ڈاکٹر محمد خالد مسعود) تعلیمات نبویؐ میں سائنسی محرکات (محمد سعود) رسول اللہ بحیثیت مدبر (محمود احمد غازی) سپہ سالار اعظم (مفتی محمد رفیع اللہ) رسول کریمؐ کی عائلی زندگی (عذرا نسیم تھانوی) ہمسایوں سے حسن سلوک (غلام مرتضیٰ آزاد) انسان کامل (عبدالرحیم اشرف) استانبول میں تبرکات نبویؐ (ثروت صولت)

## ماہنامہ "عرفات" لاہور۔ عید میلاد النبیؐ نمبر۔ مارچ ۱۹۷۷

رسالہ جامعہ نعیمیہ لاہور کا ترجمان ہے۔ زیر نظر خاص نمبر انیسویں جلد کا تیسرا شمارہ

ہے۔ مدیر اعلیٰ مفتی محمد حسین نعیمی، نائب مدیر احمد حسن نوری، مدیر معاون محمد سرفراز نعیمی ایم اے ہیں۔ رسالہ ۴۰ صفحات پر مشتمل ہے شروع میں زیارت گاہ حضور کی نعت ہے وقار صدیقی کی نظم "نظام مصطفیٰ" بھی شامل اشاعت ہے۔

## فہرست مندرجات

اسوۂ حسنہ (مفتی محمد حسین نعیمی)، مقام مصطفیٰ (مولانا غلام رسول سعیدی)، پیغمبر جہاں محنت کشوں کے والی (بی اے حق محمد)، آنحضرت کی اخلاقی تعلیمات (بشیر احمد جاوید نعمانی) محمد رسول اللہ (حکیم محمد بشیر سہروردی)، پاکستان اور اسلام (محمد عارف اشرفی)

## مجلہ "رحمت للعالمین" مطبوعہ کراچی۔ ربیع الاول ۱۳۹۸ھ ۱۹۷۸ء

بڑے سائز کے ۴۸ صفحات کا یہ مجلہ ادارہ ضیاء ادب کے اہتمام سے شائع ہوا اور مفت تقسیم کیا گیا۔

## فہرست مندرجات

چراغ نورانی (ابو الکلام آزاد) سید الموجودات کے اعمال کریمی (مولانا احتشام الحق تھانوی) امن و سلامتی کا پیغمبر (مولانا مفتی محمد شفیع) رسول اکرم کی شخصیت (سید عبدالقادر گیلانی) رسول اللہ کی حیات طیبہ (سید منیر علی جعفری، حسن اخلاق اور حقوق و فرائض (سید منیر علی جعفری)، رحمۃ للعالمین کی تعلیمات (منیر علی جعفری) رحمۃ للعالمین (ظہور مہدی) رسول اکرم کی معاشی و سماجی اصلاحات (غیاث الدین)

**ہدیۂ نعت**: منور بدایونی۔ سید منیر علی جعفری۔ جوش ملیح آبادی۔ شفا گوالیاری۔ احسان دانش۔ بابا ذہین شاہ تاجی۔ فردوسی طوسی۔ سنائی غزنوی۔ سعدی شیرازی۔ رومی۔

## ماہنامہ "سلطان العارفین" گکھڑ (ضلع گوجرانوالہ) صفر و ربیع الاول ۱۳۹۹ھ/۱۹۷۹ء

زیر نظر خاص نمبر ۴۶ صفحات کا ہے، مدیر مسئول حافظ محمد حمید اختر ہیں۔ شروع میں

"تری مثل نہیں ہے خدا کی قسم" کے زیرِ عنوان ایک مضمون صفحہ ۴ سے صفحہ ۴۲ تک ہے جو شاید مدیر کے قلم سے ہے، اس میں آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ولادت باسعادت کا تذکرہ ہے۔ آخر میں دو مضامین "اردو تراجم قرآن کا تقابلی جائزہ" (از غلام رسول سعیدی) اور عید میلاد النبی (از صاحبزادہ محمد عبد الرحمٰن جامی) شامل اشاعت ہیں۔

ہدیۂ نعت: اعلیحضرت مولانا احمد رضا خاں بریلوی کے مشہور سلام "مصطفیٰ جان رحمت پہ لاکھوں سلام" پر علامہ اختر الحامدی الضیائی کی مکمل تضمین، سلام "یا نبی سلام علیک" اور حیات وارثی، علامہ ضیاء القادری اور بشیر گجراتی کی نعتیں۔

## ماہنامہ "ضیائے حرم" لاہور۔ ربیع الاول ۱۴۰۱ھ / جنوری ۱۹۸۱ء

۹۶ صفحات کے اس سلسلے میں مدیرِ اعلیٰ کے اداریے "سرِ دلبراں" اور ان کے سفرنامۂ چین کی دوسری قسط کے علاوہ باقی سب مضامین سیرۃ النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے متعلق ہیں۔

### فہرست مندرجات

عظمتِ رسالتمآب (محمد عظیم) منبع جود وسخا (طالب ہاشمی) حضورؐ کا بدن شریف (محمد فاضل رضوی) حضورؐ کی عائلی زندگی (عذرا نسیم) حضورؐ کی سیرت قرآن کی تفسیر (محمد امین) حضورؐ کے اسمائے گرامی (قاضی محمد سلیمان سلمان منصورپوری) ربیع الاول شریف (اشرف صبوحی) جنگِ موتہ (شفیق مہدی پوری) طبِ نبویؐ (محمد اشرف شاہین) اسلام کی چودہ صدیاں (کرنل بی کے نرائن)

ہدیۂ نعت: نظر لودھیانوی۔ حافظ مظہر الدین۔ عبد العزیز خالد۔ حافظ لدھیانوی۔ عزیز حاصلپوری۔ خالد بزمی۔ علیم ناصری۔ نظر زیدی۔ عابد نظامی۔ رضاء الدین صدیقی۔ گوہر ملیانی۔

## روزنامہ "احسان" لاہور۔ میلاد نمبر۔ ۲۳ مئی ۱۹۳۷ء

۲۴ صفحات کا یہ خاص نمبر "احسان" کے مدیر مرتضیٰ احمد خاں میکش کے حسنِ ترتیب و

تدوین کا شاہکار ہے سرورق پر مدینہ طیبہ کی تصویر ہے اور لکھا ہے "افریں ان شہرے کہ آنجا دلبر است"

## فہرست مندرجات

میلاد النبیؐ (اداریہ)، ہجرت حبش (قاضی غلام محی الدین) رحمۃ للعالمینؐ (سینہ محمد از ہرشاہ قیصر) نبی رحمتؐ (ضیاء الحسن لودھیانوی) ظرافت نبویؐ (حاجی لق لق) اخوت اسلامی (غلام ربانی لودھی) اسلامی معلومات (قاضی غلام محی الدین) تاریخ اسلام کا ایک ورق (محمد اکرم خاں) رحمۃ للعالمین (اختر حسن) نور کائنات (محمد احمد خاں) عید میلاد اور بارہ وفات (وقار انبالوی)

**ہدیۂ نعت** : مرتضیٰ احمد خاں میکش۔ راغب ہاشمی۔ سید نفیس۔ جانباز مرزا۔ فشی جالندھری۔ شبیر احمد شفق۔ احمد حسین خاں لودھیانوی۔ مخمور جالندھری۔ قاضی عبدالمعطف۔ ... حکیم محمد شریف الزماں۔ سید علی راحت۔ صبا امروہوی۔ ایم بی فدا۔ محمد شفیع شیدا۔ حاجی نبی احمد۔ نبی گل خاں صابر۔ مظہر الدین۔ سید محمد نواز رضوی۔ تابوت

## روزنامہ "جنگ" کراچی میلاد ایڈیشن ۔ ۲ دسمبر ۱۹۵۲

ایڈیٹر میر خلیل الرحمٰن ہیں۔ سرورق پر مسجد نبویؐ اور سعدی کا مشہور نعتیہ قطعہ "بلغ العلیٰ بکمالہ" ہے۔ مواجہہ شریف، حجرہ شریف کی جالی مبارک، گنبد خضرا، مسجد نبویؐ، باب الرحمت، محراب النبیؐ اور المدینۃ المنورہ کی تصاویر ہیں۔

## فہرست مندرجات

صنم کدہ ہے جہاں لا الٰہ الا اللہ (سلیم احمد) ذرا عہد رفتہ کو آواز دینا (احمد مکی) اسوۂ حسنہ (عکاس) اسلام کی سب سے پہلی لڑائی (قیسی رامپوری) حق و صداقت کا علمبردار اور رہبر (شفیع عقیل)

**ہدیۂ نعت** : رئیس امروہوی۔ مجید لاہوری۔ بہزاد لکھنوی۔ بزمی انصاری۔ مجاز

لودھی۔ نصر اللہ خاں۔ اختر انصاری اکبر آبادی۔

## روزنامہ "امروز" لاہور۔ عیدِ میلاد النبیؐ ایڈیشن۔ ۲۴۔ اگست ۱۹۶۱۔

**فہرست مندرجات**

پیغامبرِ امن (لطیف انور) مدینہ منورہ (ادارہ) سیرتِ رسولؐ کے چند اہم پہلو (نعیم احمد ناصر) عظیم الخلق نبیؐ کی شان (غلام دستگیر نامی) اردو نعت اور امیر مینائی (حفیظ تائب) سیرۃ نبویؐ کا اہم پہلو (حکیم احمد شجاع) چنبیلی کا دل (جاوید خٹک) ہدیۂ نعت: فاضل مشہدی۔ عبد الغنی ناز۔ ضیاء الحسن ضیا۔ محمد عظیم بھٹی۔ ظفر اکبر آبادی۔

(ایڈیٹر ظہیر بابر ہیں)

## روزنامہ "کوہستان" لاہور۔ ۱۳۔ اگست ۱۹۶۲

سرورق حافظ مظہر الدین کی نعت "میلادِ رسولؐ" سے مزین ہے جس کا مطلع ہے:

ساعتِ ذکرِ پاکِ رسولؐ آگئی، سارے عالم پہ اک کیف چھانے لگا
مطربانِ ازل زمزمہ سنج ہیں، روحِ کونین کو وجد آنے لگا

محمد ایوب رضوی کا سلام بھی شاملِ اشاعت ہے۔ ارضِ مقدس کی گیارہ تصاویر ہیں۔

(ایڈیٹر عالی رضوی ہیں)

**فہرست مندرجات**

ولادتِ نبویؐ (محمد حسین ہیکل۔ ترجمہ حبیب اشعر) حیاتِ طیبہ کا مطالعہ کیوں کیا جائے (احسان بی اے) صبحِ مبارک (چودھری افضل حق) سرورِ کونینؐ۔ عہدِ نبویؐ کی ایک اہم دستاویز (ڈاکٹر حمید اللہ)

## روزنامہ "امروز" لاہور۔ ۱۳۔ اگست ۱۹۶۲

سرورق علامہ اقبال کی نعت "نگاہِ عاشق کی تاڑ لیتی ہے پردۂ میم کو اٹھا کر" کے اشعا

امیر خسرو۔ غالب۔ شمس تبریزی۔ شاہ ابو المعالی۔ محمد علی جوہر۔ حسرت موہانی اثر صہبائی۔ الطاف حسین حالی۔

## روزنامہ "مشرق" لاہور۔ عید میلاد النبیؐ نمبر۔ ۲ جولائی ۱۹۶۶

### فہرست مندرجات

یوم میلاد تاریخ انسانیت کا سب سے بڑا دن ہے (ابو الکلام آزاد) نبی آخر الزماںؐ عرب میں کیوں پیدا ہوئے (ڈاکٹر حمید اللہ) انبیاء پر آنحضرتؐ کی فضیلت کے دلائل۔ (امام رازی) سیرۃ طیبہ ایک نظر میں سنین عیسوی کے مطابق۔ رسول اللہ کے پاکیزہ مزاح (صالح محمد صدیق) محاسبے کا دن (افتتاحیہ) صداقت و راستبازی (سید سلیمان ندوی) حلیہ مبارک۔ حضرت عائشہ صدیقہؓ حضرت خدیجۃ الکبریٰؓ۔ خواتین پر آنحضرتؐ کے احسانات (ثریا عندلیب)

ہدیہ نعت حضرت حسانؓ۔ انور حسین انور۔ فرحت شاہجہانپوری۔ حکیم احمد شجاع ساحر۔

## روزنامہ "کوہستان" لاہور۔ میلاد النبیؐ نمبر۔ ۲ جولائی ۱۹۶۶

### فہرست مندرجات

۲۳ سالہ عہد نبوت میں ۲۷ غزوات پیش آئے (ولایت علی اصلاحی) ایک ملکوتی نغمہ (ایم طفیل) دو نبیوں میں رحمت لقب پانے والا (ممتاز لیاقت) رسول اکرمؐ کا تبلیغی طریقہ کار (قاضی عبد النبی کوکب) ہادیٔ اکبر (صالح محمد صدیق) —— شبلی نعمانی، چودھری افضل اور خواجہ حسن نظامی کی تحریریں، اور حافظ مظہر الدین کی فارسی نعت۔

## روزنامہ "امروز" لاہور۔ عید میلاد النبیؐ ایڈیشن۔ ۲ جولائی ۱۹۶۶

### فہرست مندرجات

عید میلاد النبیؐ کی اہمیت (نفیس احمد ناصر) بارہ وفات سے عید میلاد تک (اکمل علیمی)

"اغوات" کے سوا مرقدِ منور تک کسی کو رسائی حاصل نہیں (مولانا خلیل احمد قادری) جب یہودیوں نے آنحضرتؐ کے جسمِ اطہر کو چرانے کی کوشش کی۔ محسن انسانیتؐ نے عورت کے صحیح رتبہ کی نشاندہی کی (حور بانو پانی پتی) سرور کائناتؐ کی سیرت کا ایک پہلو (محمد اسحٰق بھٹی) مہرِ نبوت کا طلوع (احمد نثار)

ہدیۂ نعت : عبدالعزیز فطرت۔ نظیر لودھیانوی۔ حفیظ تائب۔ روحی کنجاہی۔ خلیق قریشی۔

## روزنامہ "جنگ" کراچی۔ عیدِ میلادالنبیؐ ایڈیشن۔ ۳ جولائی ۱۹۶۶

سرورق گنبدِ خضرا اور مسجد نبویؐ کے مینار سے مزین ہے جس کے نیچے علامہ اقبال کا یہ شعر رستم قلم کی کتابت میں ہے۔

بمصطفیٰ برساں خویش را کہ دیں ہمہ اوست
اگر باو نہ رسیدی، تمام بولہبی ست

مقاماتِ مقدسہ کی ۱۲ تصاویر شریکِ اشاعت ہیں۔

### فہرست مندرجات

حجۃ الوداع (غلام رسول مہر) میلادالنبیؐ کیونکر منایا جائے (علامہ اقبال) ختمِ نبوت دلائل کی روشنی میں (سید ابوالاعلیٰ مودودی) دیارِ رسول اللہ (ضیاء الحسن موسوی) کا سفر نامہ، فی الارض خلیفۃ (رئیس امروہوی) سیرت افضل البشر (محی الدین غازی اجمیری) لعثت نبویؐ (ڈاکٹر حمید اللہ) رہنمائے اعظم (کارلائل) انتخاب حدیث۔ اولین جانشینانِ رسولؐ (ان کی تعداد تین ہیں) سیرۃ النبیؐ کا ماخذ تحقیق (ابوالکلام آزاد)

ہدیۂ نعت : سراج الدین ظفر۔ بابا ذہین شاہ تاجی۔ فہیم ردولوی۔ مظفر علی خان۔

## روزنامہ "انجام" کراچی۔ عیدِ میلادالنبیؐ ایڈیشن۔ ۳ جولائی ۱۹۶۶

سرورق گنبدِ خضرا اور مسجد نبویؐ سے مزین ہے۔ مقاماتِ مقدسہ کی مختلف زاویوں

شائع کیے گئے ہیں جب کہ "باقیات اقبال" مطبوعہ آئینہ ادب لاہور ۱۹۶۶ء میں اشعار
کی یہ مکمل نعت موجود ہے۔ ان رسول نمبروں کا تعارف دوسروں میں ماہنامہ "عزیز"
شمالہ رسول نمبر ۱۹۱۹ء کے حوالے سے یہ پوری نعت شائع ہو چکی ہے،

ابتدائی مضمون میں لاہور میں عید میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا جشن منانے
کی مختصر داستان بیان کی گئی ہے۔ علامہ شبلی نعمانی، ابوالکلام آزاد، خواجہ حسن نظامی اور
چودھری افضل حق کی تحریریں شامل اشاعت ہیں

## فہرست مندرجات

اخلاق نبوی کی ایک جھلک (سید محمود احمد رضوی)، پیغمبر مساوات (مولانا داؤد غزنوی)،
انبیائے سابقین اور رحمۃ للعالمین (وقار انبالوی)، میلاد نبوی (مولانا ابوالبرکات سید احمد
قادری)، خلق عظیم (محمد اسحٰق)، پیر قد زیبائے تو (سید علاء صروری)، اقبال اسد، جہاد رسول
(خیال امروہوی)، جشن انسانیت (لطیف انور)

**ہدیۂ نعت:** نظیر لودھیانوی۔ نیر واسطی۔ محی الدین خوت۔ رانا مجنوں۔ داس۔
آثم فردوسی۔ محمود شام۔ فارغ قائد آبادی۔ حالی۔ امیر مینائی۔ محسن کاکوروی۔ ظفر علی خاں۔
سیماب۔ شہیدی۔ داغ۔ بیدم۔ سعدی۔

## روزنامہ "کوہستان" لاہور۔ عید میلاد ایڈیشن۔ ۲۲ جولائی ۱۹۶۴ء

سرورق مشہور آرٹسٹ حفیظ سرور کا بنا ہوا ہے اور سرکار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
کے اسم ذاتی کے طغرے سے مزین ہے۔ عہد حاضر کے نامور نعت گو حافظ مظہر الدین
کی نعت بھی شامل اشاعت ہے۔

## فہرست مندرجات

سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے آثار متبرکہ (خالد محمود)، رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم بحیثیت معلم اخلاق (طارق
وارثی)، شمائل و خصائل نبوی (عبد الوہاب)، رحمۃ للعالمین کو ایذا پہنچانے کا انجام (نفیس محمد

حضرت حسان انصاریؓ (خواجہ مشتاق) ظہورِ قدسی (حکیم عبدالرشید تلمیذ جیلانی) لاہور میں عیدِ میلادالنبیؐ (احسان بی اے) حسان میں عیدِ میلادالنبیؐ (منظور ملک) راولپنڈی میں عیدِ میلادالنبیؐ (حکیم محمد ایوب حسن) بنتِ حوا پر رحمۃ للعالمین کے احسانات (منور مجید بخاری) پیغمبر اسلام کی گھریلو زندگی (طاہرہ انور ملک) خدیجۃ الکبریٰؓ (یاسمین بخاری) فاطمۃ الزہراؓ (طاہرہ خاتون)

## روزنامہ "امروز" لاہور۔ عیدِ میلادالنبیؐ ایڈیشن۔ ۲۲ جولائی ۱۹۶۴ء

### فہرست مندرجات

عشقِ رسولؐ (مائل نقوی) آج کا جشن (لطیف انور) وہ انسانِ کامل وہ خیر البشر ہے (عشرت رحمانی) ہجرت اور اس کی سیاسی اہمیت (محمد امین) رحمت للعالمینؐ بحیثیت مصلح اعظم (ڈاکٹر قائد آبادی) خطاکار سے درگزر کرنے والا (اقبال اسد) سرورِ کائنات کا عسکری تدبر (ابوالکلام آزاد) نبیؐ اکرم کا سب سے بڑا معجزہ (نصیر احمد ناصر) زمانے میں چمکا ہے نامِ محمدؐ (عبدالخالق حشر) تحریک عیدِ میلاد (سید ممتاز علی) امہات المومنین (جمیلہ ظفر) ——— پرچہ مقاماتِ مقدسہ کی ۱۳ تصاویر سے مزین ہے۔ قرآنِ کریم کے ایک قدیم نسخے میں سے واقعات کا عکس بھی شریکِ اشاعت کیا گیا ہے۔

ہدیۂ نعت: محی الدین خلوت۔ اکبر کاظمی۔ عبدالعزیز فطرت۔ محمد سبطین شاہجہانی۔ حفیظ تائب

## روزنامہ "نوائے وقت" لاہور۔ اشاعتِ عیدِ میلادالنبیؐ۔ ۲ جولائی ۱۹۶۶

### فہرست مندرجات

درود شریف (خلیق قریشی) روشنی اور سائے (عبدالغنی شمس) عورتوں کا محسن اعظمؐ (ہرمزی قدوائی) سلام اے آمنہ کے لال (رفعت)

ہدیۂ نعت: محمد یعقوب حاکم بھٹی۔ محمد سبطین شاہجہانی۔ قمر تابش۔ بسمل شہید اکاشمیری۔

لقد کان لکم فی رسول اللہ اسوۃ حسنۃ (علیم محمد سعید)

ہدیۂ نعت : حفیظ تائب۔ عبدالمجید عدم۔ شائق زیدی مکی۔ سید ین خلوت

## روزنامہ "مشرق" لاہور۔ عید میلاد النبیؐ نمبر۔ ۹ مئی ۱۹۷۰ء

"امروز" کے میلاد النبیؐ ایڈیشن میں چھپنے والے پانچوں مضامین اس پرچے میں بھی شامل ہیں، اگرچہ عنوان مختلف ہیں۔ یہ مضامین ہمدرد نیشنل فاؤنڈیشن کراچی سے فراہم کردہ ہیں۔ دیگر مضامین یہ ہیں، سرور کائناتؐ (سید ابوالاعلیٰ مودودی)، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نظر میں۔ مساوات کا مکمل نمونہ (ملا واحدی)، نبی اکرمؐ کی ذات والا صفات (عفت گل اعزاز) وہ شمع اجالا جس نے کیا (م۔ ا۔ ش) صنف نازک کا ساتھی و وقار سرور دو عالمؐ کا مرہون منت ہے۔ (ماہ طلعت اختر)

ہدیۂ نعت : فیروز۔ مریم قادری۔ حفیظ تائب۔ حفیظ جالندھری۔

## روزنامہ "حریت" کراچی۔ عید میلاد النبیؐ ایڈیشن۔ ۱۹ مئی ۱۹۷۰

### فہرست مندرجات

ظہور قدسی (شبلی) سیدی انت حبیبی (ممتاز بیاقت) آئینۂ حیات طیبہ بجاب سینین۔ نبیٔ اعظم و اجمل کا دن (کوی غلام مصطفیٰ) ترجمہ انڈ کٹر افضل رشید) منشور انسانیت (ڈاکٹر سید محمد یوسف) احسان (افتخار بلخی) حضورؐ سائل کورد نہ فرماتے تھے (محمد مظہر بقا) بنی نوع انسان کے لیے نمونہ (سید محمد تقی) آپؐ کی لسان فیض ترجمان سے نکلا ہوا ہر حرف آپ کے رسول برحق ہونے پر شاہد ہے (حافظ ابن تیمیہ، ترجمہ حکیم نعیم الدین زبیری) حضور سرور کائناتؐ نے دنیا کے لیے علم و عمل کے لیے سرچشمے کھول دیے (ملا واحدی) —— ظفر علی خان حالی اور جوش کی نعتیں شامل اشاعت ہیں (زیارت، شاہ ولی اللہ، طٰہٰ حسین کے ان

مضامین کے علاوہ جو ہمدرد فاؤنڈیشن نے سب اخبارات کو دیا کیے، ملا واحدی اور ابن تیمیہ کے مضامین بھی فاؤنڈیشن کے مہیا کردہ ہیں)

## روزنامہ "جسارت" کراچی - میلادالنبیؐ ایڈیشن - ۹ مئی ۱۹۷۱

### فہرست مندرجات

رحمۃ للعالمینؐ (ملا واحدی) حیات طیبہ (محمد امین راسخ) محمدی انقلاب (محمود قریشی) وہ محمدؐ جن کی صداقت کی قسم کھائی جاتی تھی (نواب بہادر یار جنگ) رسولؐ اللہ کی شخصیت (آزاد سبحانی) سرور عالمؐ کے حضور غیر مسلموں کا نذرانۂ عقیدت - میلادالنبیؐ (سردار محمد قریشی) ملت پاکستانیہ کو سیرت رسولؐ سے کیا سیکھنا چاہیے (راہ انصاری) - تضمین قطعہ "بلغ العلیٰ بکمالہ" از ابوظفر زین۔

## روزنامہ "جنگ" کراچی - عید میلادالنبی ایڈیشن - ۲۹ اپریل ۱۹۷۲ء

### فہرست مندرجات

سرورِ کائناتؐ (ملا واحدی) واقعۂ ہجرت (حکیم نعیم الدین زبیری) سیرت ایک نظر میں - رسولؐ اکرم مجسم رحمت اور حد درجہ شفیق و مہربان تھے۔ (عباس محمود العقاد - ترجمہ سید افتخار حسین ندوی)

## روزنامہ "جنگ" کراچی - عید میلادالنبیؐ ایڈیشن ۱۹۷۴ء

### فہرست مندرجات

رسول اکرمؐ کا پیغام تمام عالم کے لیے ہے (بابا ذہین شاہ تاجیؒ) رسولؐ اکرم میدانِ جنگ میں (ضیاء الحسن موسوی) رسالت آپؐ کے عہد میں حقوقِ انسانی (پروفیسر حمید احمد خاں

کی دس تصاویر ہیں انڈونیشیا، اسٹریلیا، واشنگٹن اور کراچی کی مساجد کی تصاویر ہیں۔ ارشاداتِ رسولِ اکرم، گنبدِ خضرا میں آرام فرمانے والے آقا کا اسوۂ حسنہ اور مدینہ منورہ کے عنوان سے مضامین اور حالی اور شعرائے بدایوں کی نعتیں شریکِ اشاعت ہیں۔

## روزنامہ "انجام" کراچی۔ معراج النبیؐ ایڈیشن ۱۱ نومبر ۱۹۶۶ء

سرورق مسجد اقصیٰ کی شبیہ سے مزین ہے۔ ۴ تصاویر مقاماتِ مقدسہ کی ہیں۔

### فہرست مندرجات

معراج النبیؐ ارشاداتِ قدسی، معراج و میلاد کا درجہ از تمیم محمد شمیم، معراج النبیؐ حافظ بشیر احمد غازی آبادی، معراج سید جیلانی رفیع الدین، معراج رسولِ اکرمؐ رابطالِ صدیقی، معراج کی رات سید ابوالاعلیٰ مودودی، معراج النبیؐ نذیر احمد۔

ہدیۂ نعت: شاہ انصار الہ آبادی۔ حافظ غازی آبادی۔ حسین رضوی الہ آبادی۔

## روزنامہ "امروز" لاہور۔ عید میلاد النبیؐ ایڈیشن۔ ۲۱ مئی ۱۹۶۹ء

سرورق پر غالب معری کا عزیز کا لکھا ہوا "وما ارسلنٰک الا رحمۃ للعالمین" طبع کیا گیا ہے اس کے نیچے گنبدِ خضرا کی تصویر دلپذیر ہے جس کے پہلو میں "رحمۃ للعالمین" کے عنوان سے ادارتی تحریر زیبِ قرطاس ہے جس کی ابتدا یوں ہوتی ہے "رب العالمین نے سیدنا و مولانا محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو رحمۃ للعالمین فرما کر یہ فرق برگزیدہ ہے کہ جس طرح پروردگار کی الوہیت عام ہے اور اس کی ربوبیت سے کوئی چیز بھی بے پروا (؟) نہیں ہو سکتی، اسی طرح رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات و تفہیمات سب کے لیے اور سب کے فائدہ کے لیے ہیں اور کوئی شے بھی حضورؐ کی رحمت سے خود کو مستغنی ثابت نہیں کر سکتی۔"

### فہرست مندرجات

ظہورِ قدسی (حفظ الرحمٰن سیوہاروی) حضورؐ کی ذات پاک (سید سلیمان ندوی) ختمی مرتبتؐ (مولانا محمد حنیف ندوی) رسولِ ہاشمی (مولانا محمد بخش مسلم) سرورِ کائنات م (ایس ایم بھٹی) درودِ مسعود (محمد صالح ظافر)
ہدیۂ نعت: علی العباسی (فارسی) سلیم کاشر۔ غلام حسین واقف منظور حسین منظور۔

## روزنامہ "جنگ" کراچی۔ عیدِ میلاد النبی ایڈیشن۔ ۱۹ مئی ۱۹۷۰

### فہرست مندرجات

بمصطفیٰؐ برساں خویش را۔ حیاتِ مقدس ایک نظر میں۔ حضور اکرمؐ نے روح انسان کو تازہ زندگی عطا کی (احمد حسن زیارت۔ ترجمہ نعیم الدین زبیری) بعثتِ نبویؐ اور اس دور کا علمی تمدن (افاداتِ شاہ ولی اللہ) آج سے صدیوں پہلے مدینہ منورہ میں قائم ہونے والی اسلامی ریاست ایک نمونہ تھی (رشید احمد ارشد)

## روزنامہ "امروز" لاہور۔ میلاد النبیؐ ایڈیشن۔ ۱۹ مئی ۱۹۷۰

سرورق تاج الدین زریں رقم کے مکتوبہ قطعہ "یا صاحب الجمال و یا سید البشر..." اور گنبدِ خضریٰ سے مزین ہے جب کہ آخری صفحے پر سعدی کا مشہور قطعہ "بلغ العلیٰ بکمالہ" چھاپا گیا ہے اور مقاماتِ مقدسہ کی تصاویر کے علاوہ مولانا ظفر علی خاں کی نعت "اے خاورِ حجاز کے رخشندہ آفتاب" شائع کی گئی ہے۔

### فہرستِ مندرجات

محسنِ انسانیت (احمد زیارت۔ ترجمہ نعیم الدین زبیری) بعثتِ نبویؐ (شاہ ولی اللہ) اور آزمائش ختم ہوئی (طٰہٰ حسین۔ ترجمہ افتخار حسن ندوی) انک لعلی خلقٍ عظیم (عباس محمود العقاد)

ہدیۂ نعت : حضرت ابوطالب۔ حضرت ابوبکر صدیق۔ حضرت عمر فاروق۔ حضرت امیر حمزہ۔ کعب بن زہیر۔ حضرت علی۔ حضرت فاطمۃ الزہرا۔ حضرت عائشہ صدیقہ۔ حضرت حسان بن ثابت (رضی اللہ عنہم) سعید بدر۔ پیر مہر علی شاہ۔ عبدالکریم ثمر۔ حفیظ تائب۔ عبدالرحمٰن انجم۔ ربیع الدین ذکی قریشی۔ ڈاکٹر خیال امروہوی (غیر منقوط نعت) شاہ احمد رضا خاں بریلوی۔ اقبال سرہندی۔ گفتار خیال۔ حکیم افتخار فخر۔ جواز جعفری۔ محمد فیروز شاہ۔ اعزاز احمد آذر۔ ساقی گجراتی۔ آصف صابری۔ خالد بزمی۔ ریاض حسین چودھری۔ عبدالعزیز چشتی۔ عبدالحمید خاں زخمی۔ چودھری اصغر علی کوثر وڑائچ۔ راجا رسالو۔ تنویر سحر۔

[جناب محمد عالم مختارِ حق کے ذخیرۂ کتب میں بہت سے ایسے رسول نمبر بھی ہیں، جن کا ذکر حصہ اول میں آچکا ہے۔ نیز ایسے رسول نمبر بھی ہیں جو الگ خاص نمبر کے متقاضی ہیں مثلاً "نقوش" کا معرکۃ الآرا رسول نمبر]

---

یہ کس کے در پہ تمنا جبیں کشاں لائی — کہ بے خودی سے جہاں ہو چلی خود آرائی
یہ کس کی خاکِ درِ پاک پر کیا سجدہ — کہ میری مُردہ تمنا نے زندگی پائی
یہ کس کی شانِ علو ہے نگاہِ عالم میں — کہ سبزہ زار ہوئی سطحِ چرخِ مینائی
یہ کس کے ہجر نے دیوانہ کر دیا ایسا — ہزار بار تصدق ہوئی جو دانائی

وہ شاہِ ختمِ رسل، مالکِ رقابِ اُمم
کہ جس کے در پہ ملائک کریں جبیں سائی

وہ جس کے خوف سے کسریٰ کے کنگرے لرزے — وہ جس کے خوف سے لات و ہبل تھے سودائی
وہ جس کی تیغِ دو پیکر تھی دلکشائے جہاں — وہ جس کے در کی غلامی تھی عزت افزائی
وہ جس نے فخرِ نسب کو اُڑا دیا یکسر — دیا تھا جس نے زمانے کو درسِ یکجائی

محمدِ عربی فخرِ دودمانِ عرب
کرم کہ اَنْتَ حَبِیْبِیْ وَ اَنْتَ مَوْلَائِیْ (شوکت تھانوی)

---

روزنامہ "امروز" لاہور۔ ۳ جنوری ۱۹۵۰ء۔ ص ۱۲

# تصویر دکھائی جاتی ہے

انوارِ خدا تا ارضِ حرم گردوں سے سمٹ کر آتے ہیں
میلوں کی ہے بارش عالم میں، کونین کے سرور آتے ہیں
ہر صبح نسیم جنت کے ٹھنڈے ٹھنڈے جھونکے چل کر
جنت کی بہاریں کرنے کو روضے پہ نچھاور آتے ہیں
ہے گنبدِ خضرا پر قرباں فردوسِ بریں، گلزارِ جناں
روضے میں نظر آئینہ بکف سب عرش کے منظر آتے ہیں
زرپاش ہیں ذرے روضے کے، ہیں وقفِ گہرریزی قدسی
چوکھٹ سے تری بے زر بکیس بن بن کے ابوذر آتے ہیں
دیکھا سرِ میزاں آتے ہوئے سلطانِ مقامِ محمد کو جب
اک شور گنہگاروں میں اٹھا، وہ شافعِ محشر آتے ہیں
اعزاز و وقارِ شاہانہ کملی کا ہے جن کی دیوانہ
وہ تاجِ شفاعت سر پہ رکھے اوڑھے ہوئے چادر آتے ہیں
اعدا پہ یہ رحمت بسلِ علی، طائف کی فضائیں شاہد ہیں
دیتے ہیں دعا سرکار انہیں جو مارنے پتھر آتے ہیں
تقدیر جگائی جاتی ہے، تصویر دکھائی جاتی ہے
اس موت کے قرباں خود شہِ دیں ہر قبر کے اندر آتے ہیں

——— لسان الحسان علامہ ضیاء القادری بدایونی

---

ماہنامہ "آستانہ" دہلی۔ رسول نمبر۔ دسمبر ۱۹۵۳ء۔ ص ۱۰۷

آخری تحریر) سیرۃ النبیؐ (مولانا محمد متین خطیب) سلطان کونین کا درود مسعود (مولانا نعیم الدین مراد آبادی) حضورؐ کا اخلاق وکردار دنیا کے لیے نمونہ ہے (احتشام الحق تھانوی) آنحضرتؐ پر تمام کمالاتِ نبوت ختم ہو گئے (حافظ محمد اسلم)

## روزنامہ "جنگ" کراچی - عید میلاد النبیؐ ایڈیشن ۔ ۲ مارچ ۱۹۸۰ء

### فہرست مندرجات

نبی اکرمؐ کا مقصدِ بعثت، مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ کے چند تاریخی مقامات کی تفصیل (علی محمد شاہین) پیدائشِ محمد عربیؐ (شیخ محمد علی) حضور اللہ کی سیاست موجودات کی روشنی میں (آفتاب عظیم) عید میلاد النبیؐ اور اس کی مخصوص نفسیاتی کیفیات (ثریا زمان) رسولؐ کی ولادت باسعادت (احتشام الحق تھانوی) ۔۔۔ "جمعہ" ایک طویل نعتیہ قصیدہ از فضل حق اور مقاماتِ مقدسہ کی ۲۲ تصاویر۔

## روزنامہ جنگ کراچی ۔ عید میلاد النبیؐ ایڈیشن ۔ ۱۰ فروری ۱۹۷۹ء

### فہرست مندرجات

دو نبیوں میں رحمت لقب پانے والا (حافظ بشیر احمد غازی آبادی) حیاتِ طیبہ ایک نظر میں، ہجرتِ نبویؐ اور اس کے عظیم مقاصد (ارشاد الحق تھانوی) ظہورِ قدسی (محمد ریاض الدین سہروردی) سرورِ کونینؐ کی بچوں پر شفقتیں (محمود الرحمن) تعظیم رسولؐ تمام عبادتوں کی عبادت اور روحِ عبادت ہے (محمد ریاست علی قادری) آفتابِ رسالت کا طلوع (شفیق بریلوی)

ہدیۂ نعت: اختر انصاری اکبر آبادی۔ انور حارث۔ بشیر فاروق۔ حنیف اسعدی۔ غضنفر اقبال تائب۔

## روزنامہ امروز لاہور۔ رحمۃ للعالمینؐ نمبر ۲۰ دسمبر ۱۹۸۲ء

۴۸ صفحات کا یہ خاص نمبر سعید بدر کے ذوقِ ترتیب و تدوین کا آئینہ دار ہے۔

سرورق گنبدِ اخضر کے عکس سے مزین ہے جس کے نیچے عزت بخاری کا یہ شعر درج ہے۔

ادب گاہیست زیرِ آسمان از عرش نازک تر
نفس گم کردہ می آید جنید و بایزید ایں جا

## فہرست مندرجات

# مہرِ رسالت کی ضیاپاشی

عرب جن کی ضرب المثل تھی جہالت — سمجھتے تھے اک کھیل جو قتل و غارت
نہ تھا جن میں کچھ اعتبارِ اُخوت — ترس بیکسوں پر نہ تھا جن کی عادت
شعار اُن کا تھے نت نئے کفر و بدعت — فروزاں نہ تھی کوئی شمعِ ہدایت

عبادت میں آپس میں ایسے جدا تھے
کہ جتنے قبیلے تھے، اُتنے خدا تھے

نظامِ جہاں میں بڑی ابتری تھی — دماغوں میں انسان کے خودسری تھی
ہراک قوم بیگانۂ رہبری تھی — تخیّل میں بے جا رعونت بھری تھی
بتوں کی خدائی میں جلوہ گری تھی — غرض ہر طرف معصیت پروری تھی

نہ تھا کوئی ربِّ عُلا کہنے والا
خدائے محمد کو خدا کہنے والا

بیمانہ تھے اُن کے انداز سارے — پھرا کرتے تھے دربدر مارے مارے
تمدّن سے ناآشنا تھے بچارے — کھڑے ہو نہ سکتے تھے اپنے سہارے
گلستانِ عالم ہمہ خارزارے — نگہباں کسے بُود و نے آبیارے

مشیّت نے محسوس کی یہ ضرورت
ضیا پاش ہو ایک مہرِ رسالت

وہ مقصودِ تخلیق و محبوبِ داور وہ آقائے کونین ساقیٔ کوثر
وہ خُلق سراپا، وہ رحم کا پیکر وہ مختارِ کُل شاہِ بے تخت و افسر
وہ بدر الدجیٰ سارے نبیوں سے برتر بمعنی مقدم، بصورت مؤخر
ہدایت کا مصدر، حمایت کا معدن
اعانت کا منبع، اخوت کا مخزن

ہُوا زینت افزائے اقصائے بطحا کیا فیضِ بعثت نے مکّے کو کعبہ
بجا لائی تعظیم کی شرط دنیا جھکا فرطِ تسلیم میں قصرِ کسریٰ
کواکب تھے چشمِ تماشا سراپا ملائک صلوٰۃ و سلام عرض پیرا
عبادت گزینِ شبِ تارِ خلوت
شفیعِ سیر حشر غمخوارِ اُمّت

نظر آئے دنیا میں وہ ساز و ساماں کہ جن سے شناسا نہ تھی عقلِ انساں
ہوئے خرقِ عادات ایسے نمایاں کہ سب ہو گئے جس سے مبہوت و حیراں
ہوئے سرنگوں بُت، گرے قصرِ ایواں کھلی خلق پر سطوتِ شاہِ شاہاں
عرب کشت زارِ مسرت بنا تھا
پرستش کا عنوان بدلا ہوا تھا

بشیر وارثی

ہفت روزہ "استقلال" لاہور۔ ۹ جنوری ۱۹۴۹ء ص ۱۲

# نعتِ رسولِ کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم

نازک یہ بھنویں ان کی عارض یہ خال ان کا
معروف تلاوت ہے کعبہ میں بلال ان کا

بے مثل ہیں یکتا ہیں ہمسر ہے محال ان کا
آپ اپنا جواب اختر ہے حسن و جمال ان کا

یہ حسنِ خمِ ابرو، پرتو ہے ہلال ان کا
قوسین مجلّی ہے اک عکسِ جمال ان کا

پھر اپنی شبِ غم کی تقدیر چمک اٹھی
پھر دل پہ ضیا افگن ہے حسنِ خیال ان کا

ہے قصرِ دنیٰ زینہ ہے قربِ خدا منزل
یہ رفعتِ شان ان کی یہ اوجِ کمال ان کا

جن ذروں کو ضو تیری خورشید بناتی ہے
اے مہرِ عرب کیسے ممکن ہے زوال ان کا

جو بھیک چلے لے کر تیرے درِ والا سے
خالی ہی نہیں دیکھا پھر دستِ سوال ان کا

محرابِ حرم جس کی تعظیم کو جھکتی ہے
اللہ رے ابروئے قوسین مثال ان کا

تقدیرِ دو عالم ہے سرکار کے قبضے میں
کس وجہ پہ محشر میں ہے جاہ و جلال ان کا

وابستۂ دامانِ سرکار جو ہیں اختر
فردوس بداماں ہے مستقبل و حال ان کا

—— علامہ اختر الحامدی الضیائی

ماہنامہ "نور و ظہور" قصور، اگست ستمبر ۱۹۶۱ء ص ۴۷

# گلبانگِ نعت

نورِ احمدؐ سے ہوئی ہر ابتدا کی انتہا　　ذاتِ احمدؐ پر ہوئی ہر انتہا کی انتہا
میکشوں کی آرزو ہے اے وکیلِ ابروباد　　گنبدِ خضرا سے مل جائے گھٹا کی انتہا
ابتدائے نورِ احمدؐ، جلوۂ صبحِ ازل　　اور ابدِ عہدِ جمالِ مصطفیٰؐ کی انتہا

---

ساقیا! ہاں بادۂ مستانہ سازِ جبرئیل　　جس سے دل میں ہو تپاں سوزِ گدازِ جبرئیل
ان کی خدمت پر نہ کیوں روح الامیںؑ کو ناز ہو　　جن پہ نازاں ہو خدائے بے نیازِ جبرئیل
نعت خوانوں کا ترنم لحنِ داؤدی کی شان　　نغمۂ صلِّ علیٰ آہنگِ سازِ جبرئیل
منزلِ قرآں ہے قلبِ مصطفیٰؐ، خود مصطفیٰؐ　　مرشدِ روح الامیں، نکتہ نوازِ جبرئیل
اللہ اللہ آپ کے بیت الشرف کی عظمتیں　　جبہ سائی ہے جہاں کی فخر و نازِ جبرئیل
نقش ہائے صاحبِ اسرا یدِ بیضا کا رنگ　　عکس جس کا عارضِ جلوہ طرازِ جبرئیل
خضرِ صحرا کو بتا دینا ذرا اے پائے شوق　　کس کے کوچے میں کٹی عمرِ درازِ جبرئیل

---

مرے ربو رِ تخلیق سے تیری بدولت ہیں　　بلند و پست و عرش و فرش و باغ و داغ و دشت و در
مجاور ہیں ترے کاشانۂ اقبال و عظمت کے　　گل و خار و دُر و لعل و شب و روز و مہ و اختر
یہ تیری ذاتِ بے ہمتا کے رنگا رنگ پہلو ہیں　　صفات و ذات و اصل و فرع و شرق و غرب و خشک و تر
ترے عشاقِ جلوہ کی نگاہوں میں نہیں جچتے　　شہود و غیب و کفر و دین و نور و نار و بحر و بر
الٰہی! کون یہ فاراں کے اوپر جلوہ پیرا ہے　　شکر گفتار و شیریں کار و گل رخسار و مہ پیکر

جہاں کا سیّد و مولا حرم سے اس طرح نکلا
بسر یزداں، بکف قرآں، بہ دل عرفاں، بہ لب شکر　　(رئیس امروہوی)

---

روزنامہ "جنگ" کراچی۔ عید میلاد النبیؐ ایڈیشن۔ ۲۶ نومبر ۱۹۸۵ء۔ ص ۲

# شامِ غم کی صبحِ اُمیدؔ

تحریر: نصیرالدین ہاشمی

وہ رات جس کی صبح کو مسیح کا سفر ہونے والا ہے، درد و الم کی مجسم تصویر ہے۔
عجب یاس و حسرت برس رہی ہے۔ نبی اپنا آخری پیغام اپنے شاگردوں کو سنا رہا ہے۔
ہر طرف سے نا اُمیدی کا ہجوم ہے۔ درد انگیز الفاظ وحشت خیزرات کو مہیب کر رہے ہیں۔
مسیح کا وداع ہے۔ بنی اسرائیل کی نبوت کا چراغ ہمیشہ کے لیے گُل ہو رہا ہے۔ الٰہی عہد
بنی اسرائیل سے ٹوٹتا ہے اور بنی اسمٰعیل سے باندھا جاتا ہے۔ آسمانی دعوت سے ایک گروہ
رخصت کیا جا رہا ہے اور دوسرے گروہ کے لیے جگہ خالی کی جا رہی ہے۔ ایک خشک
درخت کاٹا جا رہا ہے اور دوسرا نہال بارآور سبز ہوتا ہے۔ کیسی ڈراؤنی غمناک رات ہے
مگر کتنی بڑی خوشی اس کے پیچھے کھڑی ہے۔

شامِ غم لیکن خبر دیتی ہے صبحِ عید کی
ظلمتِ شب میں نظر آئی کرن اُمید کی

---

اس شامِ غربت کی صبحِ اُمید پونے چھ سو سال کے بعد جلوہ گر ہوتی ہے۔ فاران کی
چوٹیوں پر ابرِ رحمت کی بارش ہوتی ہے جس سے نہ صرف ریگستانِ عرب کی خشک زمین سیراب
ہوتی ہے بلکہ اکنافِ عالم میں اس بارش سے شیریں نہریں جاری ہوجاتی ہیں اور اپنی آبیاری
سے گلشنِ گیتی کے چمنوں کو سرسبز و شاداب کر دیتی ہے۔

گھٹا اک پہاڑوں سے بطحیٰ کے اُٹھی ۔۔۔ پڑی چار سو یک بیک دھوم جس کی
کڑک اور دمک دُور دُور اس کی پہنچی ۔۔۔ جو ٹیگس پہ گرجی تو گنگا پہ برسی

سبب اس سے محروم آبی نہ حاکی
ہری ہوگئی ساری کھیتی خدا کی

کاشانۂ دہر کے متوالو خوابِ غفلت سے ذرا چونکو، کروٹ بدلو آنکھیں کھولو ہدایت کی پُرنور ضیا آپہنچی۔ تاریکی دور ہوگئی حق آگیا باطل ٹوٹ گیا۔ دنیا کا مصلحِ اعظم ہادیٔ برحق اس شبستانِ عالم کو اپنے نور سے منور کر رہا ہے۔ حق کا نہایت سیدھا اور صاف راستہ دکھلا رہا ہے۔ اس دنیا کے لیے ایک نعمتِ لازوال لایا ہے۔

---

دنیا پر ظلمت کی تیرہ و تاریک گھنگھور گھٹا چھائی ہوئی ہے۔ اہلِ دنیا اپنے مذہب سے نابلد ہوکر سورج چاند ستاروں کی عبادت میں مشغول ہوگئے ہیں۔ بجائے توحید کے تثلیث کی بندگی ہوتی ہے۔ خانۂ خدا بتوں کا ملجا و ماوا بنا ہوا ہے۔ حق کے متلاشی کے لیے مذہب سرچشمۂ ہدایت نہ رہا ہے اعمالِ ذمیمہ اُن کے افعالِ شنیعہ اُن کے عادات و اخلاق ہیں۔ علم و ہنر سے بیگانہ ہو رہے ہیں ظلم و ستم کا دور دورہ ہے۔ شراب قمار چوری زنا کا زور ہے۔ اس امر کی شدید ضرورت ہے کہ ایک داعیٔ حق ہادیٔ برحق مبعوث ہو اور اپنی ہدایت سے دنیا کی سیاہی کو دُور کر دے۔ اہلِ دنیا کو مذہب سے باخبر اور توحید سے واقف کر دے۔ خانۂ خدا کو اُس کی عبادت کے لیے مخصوص کر دے، اعمالِ ذمیمہ کو دور کرے، اخلاقِ حسنہ کی تعلیم دے، علم و ہنر کو مروّج کرے، ظلم و ستم کا انسداد کرے، شراب قمار چوری زنا کو موقوف کرے۔

آلِ ہاشم سے ایک جوان دنیا میں مبعوث ہوتا اور اپنی تبلیغ و ہدایت سے ان امور کی بہترین طور سے اصلاح کرتا ہے۔ وہ اپنے پیروؤں کے لیے ایک اعلیٰ و اکمل قانون اور اپنی زندگی کا بہترین نمونہ چھوڑ گیا جس کا اتباع اور پیروی نجات کا سیدھا راستہ ہے۔

---

وہ دنیا میں کیوں آیا؟ اُس نے دنیا میں کس طرح زندگی بسر کی؟ اور اہلِ دنیا کو کن کن امور کی تعلیم دی؟ اور کون سا راستہ بتلایا؟

اس نے اپنی زندگی کے ابتدائی ایام ناتربیت یافتہ جاہل وحشی اونٹ چرانے والوں میں بسر کیئے۔ چالیس سال تک کسی عالم کی صحبت سے مستفید ہوا اور نہ کسی فاضل کے زیرِ تربیت رہا۔ نہ کسی فلسفی کی زیارت نصیب ہوئی اور نہ کسی حکیم سے ہمکلامی کا موقع ملا۔ مگر چالیس سال کی عمر میں یکایک دنیا کے سامنے ایسا بہترین مذہب اور مکمل قانون پیش کرتا ہے جس کے مقابلہ کی کسی مذہب کو طاقت نہیں رہتی۔ اس کے مذہب نے دنیا کے تمام ادیان و ملل کو جو توحید سے ہٹ گئے تھے، کامل شکست دی

کیا اُمیوں نے جہاں میں اُجالا ہُوا جس سے اسلام کا بول بالا
بتوں کو عرب اور عجم سے نکالا ہراک ڈوبتی ناؤ کو جا سنبھالا

زمانہ میں پھیلائی توحید مطلق
لگی آنے گھر گھر سے آوازِ حق حق

---

باپ کا سایہ تو قبل از ولادت ہی اُٹھ چکا ہے۔ چھ سال کی عمر میں مادرِ شفقہ بھی رخصت ہوتی ہیں۔ دادا جو پرورش کا کفیل ہے، نو سال کی عمر میں وہ بھی سدھارا اور اس یتیم لڑکے کی پرورش چچا کے ذمہ ہوتی ہے۔ چچا کے زیرِ پرورش وہ جوان ہوتا ہے اور حسن معاملگی راستبازی، صدق و دیانت منصف مزاجی عقلمندی، رحم دلی اور اخلاقِ پسندیدہ کے باعث تمام قریش میں ممتاز و ممتاز ہے، یتیموں کی پرورش اس کا خاصہ ہے اور ضعیفوں کی خبرگیری اس کا معمول ہے۔ عرب کے معمر اس کے گرویدہ، جوان اُس پر فدا اور لڑکے اس کے شیدا ہیں اور سب محمد الامین کے معزز لقب سے یاد کرتے ہیں۔

فاق النبیین فی خلق وفی خلق
ولم یدانوہ فی علم ولا کرم

---

اپنی عمر کے چالیس سال ختم کرلے کے بعد اُس پر وہ ناموسِ اکبر اُترتا ہے جو موسیٰ کو

عیسیٰؑ پر اُترا تھا لیکن دیکھو قوم اس کے ساتھ کیا سلوک کرتی ہے کیسی کیسی تکلیفیں دی جاتی ہیں۔ وہ تمام قبائل کے سامنے اپنے آپ کو پیش کرتا ہے کہ مجھے اپنی امان میں لے کر صرف اتنا موقع دلا دو کہ خدا کی آواز لوگوں تک پہنچا سکوں لیکن کوئی حامی نہیں بھرتا تمام مسلمان عرب کی فضا میں سانس تک نہیں لے سکتے۔ تلاشِ امن کے لیے افریقہ و حبش کے ریگستانوں میں مارے مارے پھرتے ہیں جو عرب میں رہ گئے ہیں وہ ہدفِ مظالم گوناگوں ہیں۔ آخر تیرہ سال بعد امن کی جگہ نصیب ہوتی ہے مگر افسوس یہاں بھی چین لینے نہیں دیتے۔ متواتر آٹھ سال تک اپنی جنگوں سے تنگ کرتے ہیں۔

آخر کب تک حق کی مخالفت کی جاتی اور کب تک باطل غالب رہتا۔ ایک دن آیا کہ تمام سرکشوں کے سر خم ہو گئے اور سبھوں نے تسلیم و رضا کی گردنیں جھکا دیں۔ گو اس نے ان لوگوں سے طرح طرح کی ایذا اُٹھائی تھی اُس کے عزیز و اقارب، دوست احباب اُن کے شمشیرِ جفا کے نذر ہو چکے تھے مگر جب قوم عاجز ہو کر سامنے آتی ہے تو ارشاد ہوتا ہے "جاؤ تم آزاد ہو۔"

فقد اتیت رسول اللہ معتذراً
والعذر عند رسول اللہ مقبول

---

اب اس کی عمر ساٹھ سال سے متجاوز ہو چکی ہے۔ تمام عرب جو بیس سال سے مخالف تھے، اطاعت کو فخر خیال کرتے ہیں۔ تمام ملکِ عرب اجتماع اور اتحاد کے رشتہ میں مستحکم ہو گیا ہے۔ انما المومنون اخوۃ کے روحانی رشتہ نے خون قرابت اور نسل کے رشتوں کی جگہ لے لی ہے اور سب ایک کلمہ لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ پر قائم ہو گئے ہیں جس کام کے لیے وہ مبعوث ہوا تھا وہ پورا ہو چکا ہے۔ دین کی تکمیل ہو چکی ہے، اسلام کی آواز عرب سے نکل کر دور دور تک پہنچ چکی ہے۔ اس کا اصل کام یعنی تمام عالم میں دعوتِ اسلام کا اعلان پورا ہو چکا ہے۔ لہٰذا اب وہ اپنے مشن کی تکمیل کے بعد اپنے رب کے پاس چلا جاتا ہے۔

---

آپ کے اخلاق پر نظر کی ضرورت ہو تو قرآن موجود ہے۔ کریم النفسی کو دیکھو دشمن سوتے میں تلوار کھینچ کر آتا ہے کہ قتل کر دے، آپ کی آنکھ کھل جاتی ہے، دشمن دریافت کرتا ہے کہ تجھے کون بچائے گا۔ سنتا ہے خدائے برتر۔ اس کے ہاتھ سے تلوار گر جاتی ہے۔ آپ اٹھا کر دریافت کرتے ہیں، اب تجھے کون بچائے گا۔ دشمن عاجز ہو جاتا ہے اور آپ اس کو چھوڑ دیتے ہیں۔

رحم و کرم کو دیکھو، دشمن سے دشمن پر بھی لطف و عنایت ہے۔ ثمامہ سردار نجد ایمان سے مشرف ہوتا ہے اور اہل مکہ کے رسد کا راستہ بند کر دیتا ہے۔ قریش جان جب آپ کی خدمت میں آتے ہیں، دریائے رحمت جوش میں آتا ہے، ثمامہ کو حکم جاتا ہے۔ غلہ بدستور جانے دو۔

میدان حدیبیہ میں آپ صبح کی نماز میں مشغول ہیں۔ دشمنوں کی ایک جماعت اس ارادہ سے آتی ہے کہ نماز پڑھتے ہی قتل کر دے مگر اسیر ہو کر جب پیش ہوتے ہیں تو بلا کسی سزا کے آزاد ہو جاتے ہیں۔ آپ کے عزیز چچا کو نہ صرف شہید کیا جاتا ہے بلکہ اُن کی نعش کے ساتھ بے حرمتی کی جاتی ہے۔ مگر دیکھو ان تمام بے رحموں پر کیسا حسن سلوک کا برتاؤ کیا گیا۔

منکسر المزاجی کو دیکھو کہ شہنشاہ دو جہاں ہے، مٹی کا فرش اور پتھر کا سرہانا ہے۔ گھر میں جلانے کو تیل تک نہیں، دو دو دن کا فاقہ ہے۔ کئی کئی دن تک چولہا روشن نہیں ہوتا، حلم و عفو کو دیکھو، سخت سے سخت، درشت سے درشت باتیں بکمال خندہ پیشانی سن لیتے ہیں۔ ایک بادیہ نشین آتا ہے اور چادر اس زور سے کھینچتا ہے کہ گردن پر نشان پڑ جاتا ہے اور کہتا ہے اے محمد خدا کا جو مال تیرے پاس ہے، وہ مجھے دے۔

تواضع و فروتنی پر نظر کرو کہ قوم کے بزرگوں کا اکرام ہوتا ہے، غربا و مساکین کی عیادت فرماتے ہیں، ضعیفوں، بیواؤں کی خدمت کرتے ہیں، مجلس میں جہاں جگہ ملے بیٹھ جاتے ہیں۔

سخاوت ملاحظہ ہو، گھر میں دو وقت کا فاقہ ہے تیسرے وقت کچھ میسر ہوا ہے۔

مہمان آتا ہے، ماحضر اس کو کھلا دیا جاتا ہے۔

"اگر ایک یتیم کو دیکھ کر دریائے رحمت جوش میں آجاتا ہے تو ساتھ ہی ضلالت و گمراہی کے مقابلہ میں کوہِ استقلال ہے، وہ عفو و کرم بخشش و مروت کا شہنشاہ ہے لیکن حدود اللہ کے جاری کرنے میں عدل و معدلت گستری کا دامن کبھی ہاتھ سے جانے نہیں دیتا۔ حلیم و بُردبار ہے مگر ضلالت و گمراہی کے مقابلہ میں کبھی عجز کا اظہار نہیں ہوتا۔ حق و صداقت کے اعلان میں مخالفوں کی پرواہ نہیں کرتا۔ فیاض ہے مگر مُسرف نہیں، رحم و راحت کا پیکر ہے مگر خدائی مجرم کے لیے نہیں۔ شجیع و بہادر ہے لیکن اظہارِ حق کے لیے۔ منصف و عادل ہے لیکن صرف مسلمانوں کے لیے نہیں۔ فاتح ہے مگر مفتوح کے لیے سراپا لطف و کرم"۔ اور تو اور یہ اس کے اخلاق کا خدا خود معترف ہے۔ انک لعلی خلق عظیم

دیکھو نبیِ اُمی آیا اور اہلِ دنیا کو توحید کی تعلیم دے گیا جس نے نہایت صاف اور واضح طور سے ذہن نشین کرا دیا کہ خدا کی ایک ذات لاشریک ہے۔

کہ ہے ذاتِ واحد عبادت کے لائق    زباں اور دل کی شہادت کے لائق
اُسی کے ہیں فرماں اطاعت کے لائق    اسی کی ہے سرکار خدمت کے لائق

لگاؤ تو لو اپنی اس سے لگاؤ
جھکاؤ تو سر اس کے آگے جھکاؤ

اس نے سمجھا دیا کہ جسمانی عبادت نفس و قلبِ انسانی کے تطہیر اور تزکیہ کے لیے ہے۔ اور بتا دیا کہ مذہب اکراہ اور جبر کو جائز نہیں رکھتا۔

آپ نے دنیا کو حُریت و آزادی کی تعلیم دی اور یہ امر ذہن نشین کرا دیا کہ سوائے خدا کے کسی کی اطاعت جائز نہیں ہے۔ آپ نے ظاہر کر دیا کہ نسب و بزرگی کوئی چیز نہیں، ہر شخص اپنے اعمال کا آپ ذمہ دار ہے۔ آپ نے آگاہ کر دیا کہ مرد و عورت ہر حیثیت سے مساوی ہیں۔ جہاں آپ نے عورتوں کو شوہر کی اطاعت کا حکم دیا، وہیں مردوں کو حکم دیا کہ

عورت سے نرمی کا سلوک کریں، ان کی عزت کریں، اُن کے حقوق کی حفاظت کریں۔ اور پھر عام طور پر ہمدردی، تواضع، سادگی، راست بازی، ایفائے عہد، یتیموں کی حفاظت دوستوں عزیزوں ہم مذہبوں بلکہ تمام دنیا کے لیے محبت، بزرگوں کے ساتھ ادب چھوٹوں پر شفقت کے اعلیٰ اوصاف کی تعلیم دی۔

ماہنامہ "تاج" حیدرآباد دکن میلاد نمبر اکتوبر نومبر ۱۹۲۲ء۔ ص ۱۲۱ - ۱۲۶

## نعتِ آقا و مولا علیہ التحیۃ والثنا

کیا یہ کام دنیا میں محمد مصطفیٰ تو نے
بُروں کو نیک نیکوں کو بنایا پارسا تو نے

نہ کیونکر تیری باتوں کی بنا ہو پندِ حکمت پر
خدا نے جس قدر فرمایا، اُتنا ہی کہا تو نے

لقب اس واسطے ہے رحمۃ للعالمیںؐ تیرا
کہ ہر اپنے پرائے کا بھلا چاہا سدا تو نے

اُجالا کر دیا جس نے شبستانِ ضلالت میں
کیا دنیا میں روشن وہ ہدایت کا دیا تو نے

نہ کیوں تاثیر عالمگیر ہو تعلیم میں تیری
دکھایا خود عمل کر کے سبق جو کچھ دیا تو نے

وہ تو ہی تھا کہ جب غلبہ ہوا تجھ کو مخالف پر
بجائے بدلہ لینے کے کیا عفوِ خطا تو نے

نوازا اپنے احساں سے شہنشاہِ زمیں ہو کر
کہ سودا بوڑھوں بیواؤں کو خود لا کر دیا تو نے

نبی اُمّی تھا ظاہر میں ولیکن تو معقّن تھا
کہ ہر صیغے کا اک قانوں الگ لکھوا دیا تو نے

بنا دے کُشتۂ الفت کو اکسیر اک توجہ سے
نظر سے اپنی اک عالم کو کندن کر دیا تو نے

مولا بخش کُشتہ امرتسری

ماہنامہ "العزیز" بٹالہ۔ میلاد نمبر۔ نومبر ۱۹۱۹ء۔ ص ۲

تری مدح و ثنا میں خود کلام اللہ ناطق ہے　　بشر کا حوصلہ کیا ہو ترے اوصافِ بے حد کا
اخوّت کا سبق تو نے پڑھایا اپنی اُمّت کو　　غرض یہ تھی کہ شیرازہ نہ بکھرے اس مجلّد کا

---

غلامی آپ کی ہے بادشاہی ملکِ عقبیٰ کی　　اطاعت آپ کی سرمایہ ہے عیشِ مخلّد کا
عرق ریزی سے کی سرسبزیٔ اسلام میں کوشش　　پسینہ آپ کا چھینٹا ہوا آبِ زمرّد کا
بنایا اپنی اُمّت کو خلیلؑ اللہ کی ملّت　　ادا حق کر دیا اچھے خلف نے جدِّ امجد کا
عطا کیوں کر نہ ہو جاتی امارت دینؔ و دنیا کی　　توکّل تکیہ تھا تری ہمّت کی مسند کا
حلاوت کس قدر ہے نغمۂ "اَلفقرُ فخری" میں　　یہی مخمل ہے جس کا بوریا ہے ناز مسند کا
وضو کر کے آئیں گی نگاہیں حوضِ کوثر سے　　قیامت میں جو ہوگا عام نظارہ محمّد کا
تری تعلیم سے آپس میں اعدا بن گئے اخواں　　یہ اجماعِ اُمم اک معجزہ ہے خُلقِ بے حد کا
مقامِ اِتقا میں رومی و زنگی برابر ہیں　　کسی صورت سے درجہ کم رہا ابیض سے اسود کا
بہم ہمدم بنایا تو نے آقاؤں غلاموں کو　　یہ کافل اُس کی خاصیت کا، وہ ضامن اس کے مقصد کا
فصاحت نے تری حل کر دیئے عقدے زبانوں کے　　برابر ہو گیا کھلنا نہ کھلنا قفلِ ابجد کا
مجھے آئی تری توصیف، تلمیذِ خدا ہو کر　　سکھایا آپ اُستاذِ ازل نے دبِ خوشامد کا
وہ تاثیرِ سخن حاصل ہو فیضِ نعت سے تیرے　　کہ کانپ اُٹھے مرے اشعار سن کر قلب مرتد کا

یہ پروانہ بچائے شعلۂ نارِ جہنّم سے
قبالہ ہو یہی فیروزؔ کو عیشِ مخلّد کا　　(تلخیص)

——— حکیم فیروز الدین احمد فیروزؔ طغرائیؒ

---

ماہنامہ "فیض الاسلام"، راولپنڈی۔ سیرت نمبر۔ نومبر ۱۹۵۵ء۔ ص ۱۰، ۱۱

# اُس شہِ والا علیہ التحیۃ والثناء پہ بے شمار درود

کشادہ عشقِ محمدؐ کا جس پہ باب ہوا
وہ ذرّہ بڑھ کے مہ و مہر کا جواب ہوا

وہ جس کے خُلق کی شاہد ہے خود کتابِ ہدیٰ
وہ جس کا حُسنِ عمل شارحِ کتاب ہوا

اُسی کی ذات نے بخشی جِلا زمانے کو
اُسی کا سوزِ نفس وجہِ انقلاب ہوا

اُسی نے دانش و بینش کی راہ دکھلائی
اُسی کا لطف و کرم کاشفِ حجاب ہوا

یہ خاکداں کہ ترستا تھا روشنی کے لیے
اُسی کی برقِ تجلّی سے جلوہ تاب ہوا

صدا جو اُس کی تہِ آسماں بلند ہُوئی
بُتوں کا زعمِ خدائی خیالِ خواب ہوا

جو اُس کے در کی گدائی ملی تو نظروں میں
شکوہِ کج کُلہی جلوۂ سراب ہوا

کُھلا یہ راز جو پہنچا دیارِ اقدس میں
میں ایک حرفِ تمنّا تھا مستجاب ہوا

تسلیمؔ اُس شہِ والا پہ بے شمار درود
کہ عاصیوں پہ کرم جس کا بے حساب ہوا

حضور احمد تسلیمؔ

ماہنامہ "بصیر" کراچی۔ رسولِ پاک نمبر۔ حصہ دوم۔ اکتوبر ۱۹۷۲ء۔ ص ۱۶۸

# سرکار کا بچپن صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

رسول اللہ کے حالاتِ طفلی بھی انوکھے ہیں
کہ بچپن آپ کا دنیا کے بچوں سے نرالا تھا

رسولِ حق تعالیٰ بکریاں اک دن چراتے تھے
نبیؐ کے ساتھ بھائی بی حلیمہؓ کا بھی اک بچہ

یہ بیٹھے باتیں کرتے تھے کہ آ نکلے وہاں ڈاکو
جب ان بچوں کو دیکھا، بکریوں کو لوٹنا چاہا

حلیمہؓ کا پسر یہ دیکھ کر بھاگا قبیلے میں
کہ چل نکلیں مدد کو لوگ، سن کر حال ڈاکے کا

کہا ان سے نبیؐ نے دودھ کے خواہاں اگر ہو تم
میں تم کو دودھ دے دوں، کہہ دو مجھ سے مدعا اپنا

وہ بولے ساتھ لے جائیں گے ہم ان بکریوں کو اب
کہا حضرتؐ نے، تم لے جائیں؟ یہ کس طرح ہوگا

یہ میرے ساتھ آتی ہیں، یہ میرے ساتھ جاتی ہیں
یہ میرے ساتھ ہی جائیں گی، ساتھ ان کا ہے لو میرا

کہا ان ڈاکوؤں نے، تم پہ کھل جائے گا دم بھر میں
کہ ہم کیونکر انہیں لے جائیں گے۔ ہم کو ڈر ہے کس کا

یہ سن کر بولے حضرتؐ، آئے ہو تم دور سے لوگو
تھکے ہو، آؤ میرے ساتھ چل کے کھاؤ تم کھانا

ہنسے یہ سن کے ڈاکو، بولے ہم مہماں نہیں ہوتے
زبردستی سے چھینا کرتے ہیں ہم مال غیروں کا

نبیؐ یہ سن کے حیراں ہوگئے۔ پوچھا پھر ان سے یوں
کہو کیا کوئی مہماں بھی تمہارے ہاں نہیں آتا

چلو، مہماں تمہارا میں بنوں گا اور ساتھ اپنے
میں ان سب بکریوں کو لے چلوں گا، سن لیا منشا

تمہیں لے جانے میں ان بکریوں کے زحمتیں ہوں گی
مجھے آسان ہے، یہ مانتی ہیں سب مرا کہنا

بتاؤ تو تمہارا گھر ہے کتنی دور اے لوگو!
بتاؤ گے مجھے یا میرے اک بھائی کو مہماں کیا؟

بس اتنے میں قبیلے کے بہت سے لوگ آ پہنچے
انہوں نے آتے ہی سب ڈاکوؤں کو گھیر کر پکڑا

رسول اللہ نے فرمایا، کیوں ان کو پکڑتے ہو
انہیں تم چھوڑ دو، میں ان کا مہماں ہونے والا تھا

رہائی پاتے ہی دیکھا نبیؐ کو سب نے حیرت سے
سکوت و خامشی سے سب نے پھر رستہ لیا اپنا

سید غلام مصطفیٰ ذہین حیدر آبادی

---

"نظام المشائخ"، دہلی۔ جولائی و اگست ۱۹۲۹ء۔ رسولؐ نمبر۔ ص ۱۸۰

# یوم النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

تحریر: مولانا عبدالماجد دریابادی

بارھویں تاریخ مارچ ۶۲۴ء کی ہے اور بارھویں تاریخ ماہ رمضان ۲ھ کی
بھی کہ مدینہ سے ایک قافلہ ایک بڑی مہم پر ایک بڑے میدان کی طرف روانہ ہے۔
فاصلہ بھی کچھ ایسا کم نہیں۔ کوئی ۵ منزل۔ قافلے میں آدمی تین سو سے اوپر اور اونٹ
کل سو۔ نتیجہ یہ کہ ایک ایک اونٹ کے حصہ دار تین تین اور سوار ہوتا تو ایک وقت میں
دو ہی کے لیے ممکن تھا۔ اس لیے ایک ساتھی کو لامحالہ پیدل ہی چلنا پڑتا اور یہی
صورت قافلہ کے سردار کے لیے بھی۔ یہ صاحب ادھیڑ سن کے بھی کوئی ۵۲، ۵۴
سال کی عمر کے۔ دونوں ساتھی سن میں چھوٹے دونوں ادب کے ساتھ اور جذبۂ اطاعت و
وفاداری کے ساتھ عرض کرتے ہیں کہ محترم سردار ہم اپنی باری بہ خوشی بخشتے ہیں
ہم لوگ پیدل بہ آسانی چل لیں گے۔ ہمارے بجائے آپ ہی سواری پر تشریف رکھیں
خلوص سے بھری ہوئی درخواست فدائیوں کی طرف سے تھی جو سن میں بھی چھوٹے
تھے مگر سنئے کہ محترم آقا ﷺ کی طرف سے جواب کیا ملتا ہے۔ ہمارے آپ کے لفظوں
میں یہ کہ "نہ تم دونوں کچھ مجھ سے زیادہ قوی تو ہو نہیں (پیدل جیسے تم چل سکتے ہو میں
بھی چل سکتا ہوں) اور رہا وہ اجر جو پیدل چلنے کی مشقت سے حاصل ہوتا ہے تو
اس کے بھی حاجت مند جیسے تم ویسے میں"

جواب آپ نے سن لیا؟ ملک و قوم کے سرداروں کی شان آج اس بیسوی
صدی میں بھی جس آن بان، جس کر و فر سے سفر کرتے رہتے ہیں اس کے نمونے آپ کی

آنکھوں کے سامنے ہیں۔ ذرا ان نمونوں کو سامنے رکھ کر پھر اس سادے سے جواب کو جانچیے، تولیے، پرکھیے اور اس پر جھوم جھوم اٹھیے۔ بقول شخصے

چشم بر روئے او کشا باز بہ خویشتن نگر

سوال و جواب اب آپ سمجھ گئے۔ کس کے کس کے درمیان رہا؟۔ درخواست پیش کرنے والے تھے دو لو عمر صحابی فدائیت کی منزلیں طے کئے ہوئے اور جواب دینے والے تھے، ہمارے رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم۔ اللہ کے پیارے اور ہم سب کو درسِ ہدایت دے جانے والے۔ اب دیکھیے تو۔ اس مختصر سے بول میں کتنا بڑا سبق دے گئے شرافت کا، کسرِ نفس کا، شفقت کا، مساوات کا، اپنی عبدیت کا، اللہ سے اپنے ربط و تعلق کا اور اجرِ آخرت کی طلب و حرص کا! یہی ہے وہ محبوب و محترم اور سراپا عمل ہستی جس کی سالانہ یاد منانے ہم اور آپ جمع ہوئے ہیں۔ یہ پیاری اور برگزیدہ شخصیت تو اس قابل ہے کہ اس کی یاد سال میں ایک بار کیسی، سال کے ہر روز بلاناغہ منائی جائے اور دن میں ایک بار نہیں پانچ پانچ بار۔ درود نامحدود اس ذاتِ پاک پر!

اب آپ میدان تک تو آ ہی چکے ہیں تو ذرا ایک آدھ منظر اور دیکھتے چلئے۔ اِدھر مقابل لشکرِ قریش ہر طرح ساز و سامان سے لیس کیا۔ کیا گھوڑے اور کیا اونٹ، کیا زرہ اور کیا تلوار۔ ہر اعتبار سے اور اُدھر مادی بے سروسامانی ہر معیار سے۔ اب رہی تعداد تو اِدھر ایک اُدھر تین۔ اُدھر تین سو تیرہ اُدھر ایک ہزار۔ اس پر بھی مردانگی اور خود اعتمادی کا یہ عالم کہ سر و ہر سردار نے مقابلہ کر ہی کے چھوڑا۔ اور رہتی دنیا تک ایک باقی رہ جانے والا نقش ہمت و حوصلہ کا چھوڑ گیا۔

معرکۂ جنگ تو خیر، ۱۷ رمضان یوم جمعہ کو صبح گرم ہونا تھا۔ اس رات میں دیکھنے والے کیا دیکھتے ہیں کہ یہی دلیر و باہمت سردار ایک گوشہ میں بیٹھا ہوا اپنے رب سے راز و نیاز میں مصروف ہے۔ چشم گریاں، قلب لرزاں زبان پہ الفاظ کچھ اس طرح امنڈ امنڈ کر آرہے ہیں۔

الٰہی، اگر تو نے مٹھی بھر بندوں کو ہلاک کر دیا تو پھر اس زمین پر تیری بندگی کبھی نہ

ہوگی ۔الٰہی تو نے وعدہ امداد کا مجھ سے کیا ہے تو اسے پورا فرما ، الٰہی میری ہی مدد کی درخواست ہے۔"

اللہ اللہ! ہمت و دلیری کا ذکر تو آپ ابھی سن ہی چکے تھے عبدیت خشیت اعتماد علی اللہ کا نقشہ اب آپ نے دیکھ لیا۔ سیرت و کردار کی کتنی گہرائیوں سے پردے اس ایک واقعۂ بدر سے ہٹ گئے اور اخلاق و روحانیت و معرفت حق کے کتنے سبق اس واقعہ کے اندر مل گئے!

تاریخ کا ورق ذرا اور اُلٹیے ۔سال ہجری ۵ھ ہے اور مہینہ ذیقعدہ کا ۔ ایک بارگی مل کر سارے دشمنوں نے مدینے پر چڑھائی کی ٹھان لی۔ قریش خود بھی زور و طاقت میں کیا کم تھے ۔اب کی اپنے ساتھ کے لیے سارے ہی پُر قوت قبیلوں کو توڑ لیا اور پھر ان سب کی کمک پر قوم یہود ۔اس ٹڈی دل نے آکر شہر مدینہ اور اس کے گرد و نواح کو گھیرے میں لے لیا۔ مقابلہ کے لیے مسلمانوں نے یہ ٹھہرائی کہ شہر سے باہر نکل کر اردگرد ایک خندق کھود لیجئے۔ خندق جنگی اغراض کے لیے باقاعدہ کھودنے کی یہاں مشق و مہارت کس کو تھی ؟ کام رسولؐ ہی کی رہنمائی میں شروع ہوا۔ اور بغیر کسی پلٹن کی امداد کے کام آپؐ نے یوں کرایا کہ جیسے کوئی ماہر فن انجینئر ہی کراتا۔ اور اب حال یہ تھا کہ خود بھی کدال پھاوڑہ ہاتھ میں لے دوسروں ہی کی طرح کھدائی کر رہے ہیں۔ جاں نثار صحابیوں کی نہیں نہیں کے باوجود۔ پورا شہر محاصرہ میں باہر سے رسد کی آمد بند۔ قحط کی سی صورتِ حال نمودار ہوگئی۔ بھوک سے نڈھال صحابیوں نے پیٹ پر پتھر باندھ لیے اور اب جو دیکھا تو ان سے زیادہ فاقہ کشی کا عالم خود سرورِ عالمؐ پر طاری ۔ شکم مبارک پر ایک پتھر کے بجائے دو دو پتھر بندھے ہوئے!

دیکھ لیا آپ نے ؟ دنیا کی کس فوج کا سپہ سالار اپنے ادنیٰ ادنیٰ سپاہیوں کے ساتھ عمل میں مساوات اختیار کرے گا۔ اور مساوات کیسی۔ یہاں تو صورت سپاہیوں سے بازی لے جانے کی رہی ۔ جو حکمرانوں میں سب سے بڑھ کر عادل اور

داناؤں کی صف میں سب سے بڑا عاقل اور عالموں میں سب سے بڑا فاضل تھا۔ وہ مزدوروں کی قطار میں شامل ہو کر بھی کیسا فرد کامل نکلا!

پاک و پاکیزہ، مبارک و متبرک زندگی کا لب لباب یا عطر جو کچھ کہیے۔ ان ہی دو ایک جھلکیوں میں کھنچ آیا۔ اب ان کی شرح کرنے پر آئیے یا واقعات کو تفصیل سے ایک ایک کر کے گنائیے تو منٹ اور گھنٹے کیسے۔ ساری رات تمام ہو جائے اور ذکر جمیل تقریباً بھی تمام ہونے کو نہ آئے۔ اللہ کا حق سب سے زیادہ ادا کرنے والا۔ اللہ کی عظمت کو دل میں سب سے بڑھ کر جگہ دینے والا۔ اللہ کی محبت میں رگ رگ سے غرق رہنے والا۔ اللہ کے بندوں میں سے ایک ایک کا حق پہچاننے والا۔ ہر مظلوم کا ہمدرد، ہر غمگین کا غمگسار، ہر عاجز و درماندہ کا دستگیر ۸ جون ۶۳۲ء مطابق ۱۲ ربیع الاول ۱۱ھ کو مدینہ کی سرزمین سے اپنے مالک و مولا کے حضور میں روانہ ہو گیا۔ عمر سنہ قمری کے حساب سے ۶۳ سال کی پائی۔۔۔۔۔ نبوت کے حصہ میں کل ۲۳ سال کی مدت آئی اور اس میں بھی ۱۳ سال کا زمانہ دعوت و موعظمت اور ایک بڑی ہی ضدی اور سرکش قوم کی طرف سے مخالفت کی نذر ہو گیا۔ مسلمان تو خیر اس ذات کو وسیلۂ نجات سمجھتے ہی ہیں اور اس کی شان میں

"بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر"

کا کلمہ پڑھتے رہتے ہیں۔ باقی اس کی امانت، دیانت، عفت، ہمت، شرافت، حسن اخلاق، فہم و فراست، تدبیر و تدبر، جود و سخا، دلیری اور مردانگی کی گواہی جس طرح پچھلے منکروں نے دی۔ اسی طرح آج تک یورپ و امریکہ کے بڑے بڑے فاضل و عاقل دیتے چلے آ رہے ہیں۔ اور اس کے نعت گویوں کی فہرست میں دس بیس نہیں پچاسوں بلکہ سینکڑوں ہندوؤں کے نام نظر آتے ہیں۔ اسی کے نام کی پکار آج ساڑھے تیرہ سو سال سے ہر روز پانچ پانچ بار دنیا کے گوشے گوشے سے ہوتی چلی آ رہی ہے۔ وہ کل دس سال کی ننھی سی مدت میں دنیا میں عظیم ترین انقلاب برپا کر گیا۔ اپنے پیچھے ایک منظم حکومت ۱۲ لاکھ میل مربع پر

چھوڑ گیا۔ اور وہ بھی لاکھوں انسانوں کے قتل کے بعد نہیں ہزار ہا ہزار جانیں لینے کے بعد نہیں بلکہ حیرت کے کانوں سے سنیئے کہ اس کی ساری لڑائیوں میں دوست دشمن سب مل کر کل جمع ایک ہزار اٹھارہ انسان کام آئے اور وہ ۲۵۹، اپنے اور ۷۵۹، دشمن کے جبھی تو انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا کے گیارھویں ایڈیشن کا بیان ہے کہ دنیا کی مذہبی شخصیتوں میں سب سے بڑھ کر کامیاب وہی گزری ہے۔

اور اس کی لائی ہوئی کتاب قرآن مجید کی بابت اسی انسائیکلوپیڈیا برٹانیکا کی گواہی ہے کہ روئے زمین پر سب سے زیادہ پڑھی جانے والی کتاب یہی ہے۔

---

ماہنامہ "خاتونِ پاکستان" کراچی، رسولؐ نمبر حصہ اول۔ اگست ۱۹۶۳۔ ص ۲۵

---

کون و مکاں کی آبرو آپؐ کی ذاتِ پاک ہے
قلب و نظر کی آرزو آپؐ کی ذاتِ پاک ہے

مہر و مہ و نجوم ہیں پرتوِ رُخ سے مستنیر
جلوہ طراز سو بہ سو آپ کی ذاتِ پاک ہے

پیکرِ کائنات میں روح و روان و تاب و تب
نبضِ وجود میں لہو، آپ کی ذاتِ پاک ہے

صانعِ کائنات کو آیا تھا اک حسیں خیال
اس کا ظہور ہو بہ ہو آپ کی ذاتِ پاک ہے

میری خطا ہے حیلہ کوشِ عفو و کرم کے واسطے
بہرِ عطا بہانہ جو آپؐ کی ذاتِ پاک ہے

تاج الدین اشعرؔ

---

ماہنامہ "انوار الاسلام" بنارس۔ اگست ۱۹۶۷ء۔ ص ۲

# مدینۃ الحبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

اے مدینہ! تیرا ہر ذرّہ کشش آمادہ ہے — اور میرا شوقِ سیمابی قیامت زادہ ہے

وہ کسی کی خوں فشانی ہائے سعیٔ بے قرار — بن گیا تیرا بیاباں جن سے رشکِ لالہ زار

تو کبھی تھا غیرتِ باغِ جناح اور اب بھی ہے — تیری رونق تھی بہارِ دل ستاں اور اب بھی ہے

اے مرے ایمان کا جزوِ عظیم الفت تری — بس کہ ہے عرشِ تخیل سے سوا رفعت تری

تو حبیبِ کبریا کا فرش پا انداز تھا — حبذا رفعت کہ پامالِ خرامِ ناز تھا

سامنے تیرے درفشِ کاویانی جھک گیا — فرقِ استقلالِ دیہیمِ کیانی جھک گیا

تیری سطوت نے شہنشاہوں کے دل لرزا دیے — تیری ہیبت نے فلک جاہوں کے سر جھکا دیے

تو قیامت تک رہے گا مرجعِ اربابِ شوق — پائے گا تجھ سے سکوں ہر نغمۂ بے تابِ شوق

مکّۂ اسلامی تمدّن کا اگر گہوارہ تھا — تیرے منظر میں عروسِ فتح کا نظارہ تھا

پرورش پائی سیاست نے ترے آغوش میں — جان آئی معدلت کے جذبۂ خاموش میں

دین با دنیا بطرزِ لاجواب آمیختی

در خمستانت نمک را با شراب آمیختی

—— عرشی

ماہنامہ "فیض الاسلام" راولپنڈی، سیرت نمبر، نومبر ۱۹۵۵ء — ص ۴۸

# نعتِ سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

سینۂ بحر میں ہنوز موج نہ تھی سبک خرام
خاک کے اس کرے میں تھا نقشِ حیات ناتمام
محفلِ کائنات کی آنکھ ابھی کھلی نہ تھی
شانے ہلا رہا تھا گو بادِ سحر کا اہتمام
عارضِ صبح میں نہ تھیں حُسن کی یہ لطافتیں
ایسی نشاط آفریں تھی نہ ابھی جبینِ شام
خاکِ عرب ترے نثار، دونوں جہاں کی نعمتیں
تونے کچھ اور کر دیا بزمِ حیات کا نظام
ارض و سما کے رازِ خلق، کون و مکاں کے بادشاہ
تجھ پہ درود بے شمار، تجھ پہ ہزار ہا سلام
اے تری ذاتِ خوش صفات چارۂ دردِ کائنات
اے ترے نام پاک سے زخمِ دروں کا التیام
سیّدِ افضل الکرام، جان و جہاں ترے نثار
سرورِ صاحب الجمال، دیدہ و دل ترے مقام
بزمِ نشاط و نور میں شمس و قمر ترے مطیع
عرصۂ آب و خاک پر قیصر و جم ترے غلام
اپنے کرم کا واسطہ، اپنی عطا کا واسطہ
ضَرفِ کشاکشِ حیات آج ہیں پھر ترے غلام

جادۂ زندگی میں ہیں پھر وہی پیچ و خم عیاں
عرصۂ کائنات ہے غرقِ فریب ننگ و نام
علم کی نارسی ہے پھر دعوتِ حق سے بے نیاز
حد سے گزر رہا ہے پھر عقل کا ہر جنونِ خام
اہلِ نظر ہیں اور وہی باطل و جہل کا ہجوم
اہلِ یقیں ہیں اور وہی مکر و ریا کا اژدہام
اے تری ہستیٔ بلند، جرم و خطا کی پردہ پوش
اے تری دعوتِ کرم، امن و اماں کا اذنِ عام
اے تری شانِ لطف ہے بخششِ خاص کی نوید
اے تری ذاتِ پاک ہے رحمتِ عام کا پیام
جو تری راہ میں چلیں، جو ترے نام پر مٹیں
اُن کی شبوں کو ہو عطا صبح کا حسنِ شادکام
اُن کے دلوں کو بخش دے سوزِ نہاں کی لذتیں
ان کی نظر پہ کھول دے رازِ حقیقتِ دوام
ان کی ہر اک امید کا ہو تری ذات آسرا
تشنۂ التفاتِ غیر ہوں نہ کبھی ترے غلام
حشر میں تیرے سامنے آئیں یہ ایسی شان سے
ان کے لبوں پہ ہو درود، ان کی زباں پہ ہو سلام

——— علی اختر حیدر آبادی

ماہنامہ "ماہِ نو" کراچی۔ سیرت رسول نمبر۔ جولائی، اگست ۱۹۶۲۔ ص ۲۲، ۲۳

# سویرا ہو گیا

تیرگی چھائی ہوئی تھی جب دلِ بے باک پر
کفر کے پردے پڑے تھے دیدۂ ادراک پر

کارفرما تھی ہوس انسان کے کردار میں
عام تھی عصمت فروشی دہر کے بازار میں

زندگی کی جب نگاہوں میں کوئی عظمت نہ تھی
محفلِ انساں میں انسان کی قیمت نہ تھی

دل مقید تھا، شعورِ زندگی محصور تھا
طائرِ عقل و خرد پرواز سے مجبور تھا

غنچۂ سربستۂ انسانیت کھلتا نہ تھا
کشتیٔ انسان کو ساحل کہیں ملتا نہ تھا

کوئی منزل کا پتا دیتا نہیں تھا راہ میں
اہلِ عالم کھا رہے تھے ٹھوکروں پر ٹھوکریں

جب زمانے میں روایاتِ کہن کا دور تھا
یہ زمیں کچھ اور تھی، یہ آسماں کچھ اور تھا

باپ کا دل جب مثالِ آہن و فولاد تھا
اپنی بیٹی کے لیے جب باپ خود جلاد تھا

شرم و عفت کا زمانہ میں نہ تھا نام و نشاں
جب شرافت کی اڑائی جا رہی تھیں دھجیاں

لوگ برگشتہ تھے جب اللہ کے پیغام سے
موڑتا تھا منہ زمانہ جب خدا کے نام سے

ایسے عالم میں ہوئے پیدا محمد مصطفیٰ ؐ
مرحبا صد مرحبا، صلِ علیٰ صلِ علیٰ

آپ نے دنیائے ظلمت کو منور کر دیا
نوعِ انساں کا گلِ مقصد سے دامن بھر دیا

سینۂ انساں میں پہنچا دیا درسِ کتاب
آپؐ نے برپا کیا ذہن و نظر میں انقلاب

آپ نے تخریبِ عالم کو کچل کر رکھ دیا
کشتیٔ انسانیت کا رُخ بدل کر رکھ دیا

آپ نے نبضِ جہاں میں خونِ وحدت بھر دیا
پیکرِ خاکی کو ایمانِ مجسم کر دیا

دُور باطل کا زمانے سے اندھیرا ہو گیا
آفتابِ اسلام کا چمکا، سویرا ہو گیا

طالب ممتاز قریشی

---

"آستانہ" دہلی۔ اکتوبر ۱۹۶۰ء۔ ص ۳۶

# ساقیٔ ملّت کے حضور

ساقی مجھے وہ بادۂ جاں بخش چکھا دے ہستی جو بھلا دے
کچھ ہوش بھی باقی رہے، بیخود بھی بنا دے "وہ" نام خدا دے
کوثر سے منگا دے مجھے کوثر سے منگا دے
اک جام پلا دے

اب دل نہیں اس رازِ خودی کا متحمل بگڑی ہے یہ محفل
کشتی ہے تلاطم میں مگر دور ہے ساحل آوارۂ منزل
اے خضرِ طریقت اسے اب راہ دکھا دے
اک جام پلا دے

معمور ترے فیض سے میخانۂ ملّت پیمانۂ ملّت
سن لے کہ مٹا جاتا ہے افسانۂ ملّت کاشانۂ ملّت
اے ساقیٔ تقدیس! مئے ہوش رُبا دے
اک جام پلا دے

حسرت ہے کہ چھائی ہوئی رحمت کی گھٹا ہو سرمست فضا ہو
جب کیفیتِ کشش سے دل ٹوٹ رہا ہو یہ لب پہ صدا ہو
اس وقت تو احساسِ تغافل کو مٹا دے
اک جام پلا دے

———— عشرت رحمانی

ماہنامہ "پیشوا"۔ دہلی۔ تمغۂ رسولؐ نمبر ستمبر ۱۹۳۰ء۔ ص ۳۳

# تاریخ بدل گئی

تحریر: سید امام حیدر رضوی

انسانی فکر و ادراک جب عمل میں ڈھل جاتے ہیں تو ایک تاریخ مرتب ہوتی ہے
قوموں کی تاریخ، رسومات اور طرزِ معاشرت کی تاریخ
انسانی شعور اور جد وجہد کی تاریخ
لیکن ایک تاریخ کون و مکان کی بھی ہے
بزمِ ہستی کے وجود و ثبات کی بھی ہے
اور اس تاریخ کا انسانوں کو کوئی شعور نہ تھا
یہاں تک کہ علم ظاہر ہو گیا۔ منزلیں متعین ہو گئیں۔ حق محوِ عمل ہو گیا اور علم کو اس کی قوتِ گویائی مل گئی۔
مشیتِ ایزدی یہ ٹھہری کہ منزلِ حیات کے جو عوامل کُن فیکوں سے شروع ہوئے تھے محمدؐ رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر مکمل ہو جائیں۔
یارسولؐ اللہ!

آج سے چودہ سو سال پہلے بھی انسان اب جیسی شکل و صورت میں موجود تھے۔ لیکن پھر بھی وہ ننگِ انسانیت تھے۔ اپنے خون اور آغوش کی پروردہ اولادوں کو زندہ دفن کر دیتے اور پتھروں کو گھروں میں سجا سجا کر رکھتے اور پھر اُنہیں پتھروں کی خاطر قتل و غارت گری، ظلم و ستم سب ہی کچھ جائز کر لیتے۔ ان کے پاس شکل و صورت، مال و متاع، صنعت و حرفت، فہم و ادراک، سب ہی کچھ تھا لیکن پھر بھی وہ گم نام اور گم کردہ راہ تھے۔ جہالت، لاعلمی اور توہمات نے ان کو مجبور اور بے بس کر دیا تھا۔ ان

کے سامنے نہ منزلِ زیست تھی اور نہ کوئی مقصدِ حیات، سب کچھ کے مالک و مختار ہو کر بھی لوگ ایسے محتاج اور حقیر تھے کہ کسی داستان کی زینت بھی نہ بن سکے۔

اور پھر تاریخ اچانک بدل گئی۔

اور بات صرف تاریخ کی نہیں، اندازِ رنگ و بُو بدل گیا۔ فکر و احساس کے طریقے بدل گئے، طرزِ بود و باش بدل گیا۔ اندازِ رسم و راہ بدلے۔ موضوعِ سخن بدلے۔ گفتار و کردار بدلے۔ زندگی کے طور و طریق بدلے۔ تدبیر اور تقدیر بدلی۔ غرض یہ کہ پورا نظامِ ہستی بدل گیا۔

تعیشات اور رنگینیوں سے مخمور، لرزاں زندگی سنبھل گئی۔

قلب و ذہن کی پنہائیوں میں لذت پسندی اور خود غرضی کی دہکتی ہوئی آگ ابرِ رحمت سے دھیمی ہونے لگی۔

علم نے جہل کو بے نقاب کر دیا۔ اور وہ منزلِ عرفان پائی کہ جو غیب تھا وہی شہ رگ سے قریب تر ہو گیا۔ انسانوں کو منزلِ حیات مل گئی اور پتھروں کے حضور جھکی ہوئے خجل و شرمندہ سر ایک پُر وقار تمکنت، خودداری اور عجیب فخر و افتخار سے سربلند ہو گئے۔

انسانوں نے اپنی حقیقت کو پا لیا۔ اپنی منزل کو دیکھ لیا۔ کوہِ طور کو فروزاں کر دینے والی نورِ وحدانیت کی ایک کرن غارِ حرا کی تنہائیوں سے تجلی افروز ہوئی۔ اور اس کی امانت بن گئی جو کہ صادق و امین تھا۔

وہ ایک کرن جس نے آفتاب کی رفتار کو ٹھہرا دیا۔

وہ ایک کرن جو شق القمر بن گئی۔

وہ ایک کرن جو نسلوں اور قوموں کو تیرہ و تار آبادیوں کو منور کرتی ہوئی اس طرح پھیل گئی کہ ہر شب گزیدہ لمحہ دلیلِ سحر بن گیا۔

یا رسول اللہ!

اس دنیا میں شب و روز تبدیلیاں ہوتی رہی ہیں۔

انقلاب آتے رہے ہیں۔ ایک انقلاب کسی دوسرے انقلاب کا پیش خیمہ بھی ہوتا رہا ہے اور تغیرات کا سلسلہ اسی طرح قائم رہا ہے۔ تاریخیں بنتی رہی ہیں اور سب کچھ قلم بند کرتی رہی ہیں۔ تاریخ نے تمام تغیرات کو دیکھا ہے اور محوِ حیرت ہے کہ اس انقلاب کو کس نام سے پکارے جس نے بے انتہا محبت اور خلوص سے تبسم ریز ہو کر صرف چند الفاظ سے قلب و ذہن کو یکسر تمام بدل دیا۔ جس کا اندازِ فکر اور حسنِ عمل اتنے پیہم تغیرات کے باوجود، ہر طرح کی لغزشوں سے منزّہ، وقتی مصلحتوں سے بے پرواہ اور تمام مثبت قدروں کا ہر لمحہ محافظ اور ترجمان رہا ہے۔

تاریخِ انسانی کا یہ واقعہ آج بھی اسی طرح انوکھا اور چونکا دینے والا ہے۔

دنیا آج بھی سوچ رہی ہے کہ وہ کیسا انقلاب تھا جس نے دلوں کی کایا پلٹ دی۔

جس نے قرنوں اور نسلوں میں الجھی ہوئی آبادیوں کو ایک مربوط اور ناقابلِ تسخیر قوم بنا دیا۔

جس نے ذاتیات اور مصلحتوں میں جکڑی ہوئی زندگیوں کو صرف انسانوں کی غلامی سے نہیں بلکہ خود نفسِ ذات کی غلامی سے آزاد کر دیا۔

وہ ایک قوم جو محکوم اور گمنام تھی جس کے پاس نہ کوئی سیاسی تدبّر تھا نہ تنظیم تھی اور نہ اشتراک و ملت۔

وہ ایک قوم جس کا اخلاق، جس کی تہذیب، جس کی معاشرت اور جس کا شعورِ زندگی محض نفس اور تسکینِ نفس کا ذریعہ تھا۔

اس قوم کو آپؐ نے صرف ایک پیغام سنایا، صرف چند الفاظ سکھائے۔ اور وہ الفاظ توہمات کے شیدائی، وحشی اور مطلب پرست لوگوں کے ذاتی تقاضوں سے بالکل جدا بلکہ متصادم تھے۔ لیکن پھر بھی ہر شخص دم بخود ایک عجیب سرمستی میں سرشار لبیک کہہ رہا تھا۔

یا رسول اللہؐ!

بات صرف الفاظ کی بھی نہیں۔

آوازیں تو اس کائنات میں اس سے پہلے بھی گونجتی اور پھیلتی رہی ہیں۔ لیکن یہ پہلی آواز تھی جو زمان و مکاں، وقت اور زمانہ کی بندشوں سے آزاد تھی۔
یہ پہلی آواز تھی جس میں علم حق بین اور حق نما تھا اور عمل اپنے انتہائے معراج تک پہنچ چکا تھا۔
جس میں علم و عمل کا وہ امتزاج تھا کہ علم منبع لطف و کرم، حسنِ سلوک، رحمت اور عنایت تھا اور عمل تصدیقِ علم و عرفان۔ آگہی اور حق شناسی تھی۔

یارسول اللہ!
وہ کیسی آواز تھی جس کی گونج سے قیصر و کسریٰ کے در و دیوار لرز اُٹھے۔
وہ کیسی اذان تھی جس نے اخوت اور یگانگت کا وہ بے مثال منظر پیش کر دیا جس کی تاریخ میں آج بھی کوئی مثال نہیں۔
وہ کیسی نظرِ التفات تھی جس نے سخت گیروں کو چارہ گر اور مسیحا بنا دیا۔
وہ کیسا نور تھا جس کی ضیاؤں نے عرش و فرش کے فاصلے مٹا دیے۔ جس کی تابناکیوں نے ویرانوں کو منوّر کر دیا۔
وہ کیسا حسنِ سلوک تھا جس نے وحشی ظالموں کی تلوار کو مظلوموں کی پشت پناہ بنا دیا۔
وہ کیسی محبّت تھی جس نے بہ یک نظرِ لطف و کرم تپتی ہوئی ریت کو گلزار بنا دیا۔ بے رحم اور سخت دلوں کو پیکرِ صدق و وفا بنا دیا۔ غاصبوں کو عادل و منصف بنا دیا۔ کینہ پرور اور ریاکاروں کو شہیدِ حق بنا دیا۔
وہ کیسا حسنِ سلوک تھا جس نے فتح مکہ کے بعد ابوسفیان کے گھر کو دارالامان بنا دیا۔

یارسول اللہ!
وہ ایک مشعلِ علم و آگہی جس کو آپؐ کے حُسنِ عمل نے روشن کر دیا تھا، وہی حرمتِ انسانیت بھی ہے اور تقدیسِ ربوبیت بھی۔

وہی مشعل رونقِ بزمِ ہستی بھی ہے اور قلب و نظر کی روحِ بصیرت بھی ہے۔
یارسول اللہ!
زندگی اپنی منزلوں کو طے کرتے ہوئے آج اس دوراہے پر کھڑی ہے، جہاں انسان نڈھال، شکستہ دل، تفکرات میں اُلجھا ہوا، حوادث کے بے رحم تھپیڑوں میں ایک لمحۂ سکون کے لیے تڑپ رہا ہے، اُجالے کی ایک کرن کے لیے تڑپ رہا ہے۔
گرد آلود فضاؤں نے روشنیوں کو دھندلا دیا ہے۔
قوتِ دید پر عرض کا غلبہ چھایا ہوا ہے۔ کوتاہ بینی کا یہ عالم ہے کہ ذات سے باہر کچھ بھی نہیں دکھائی دیتا۔
مصلحت اور موقع پرستی نے عقل و خرد کو بے بس کر دیا ہے۔ قوتِ عمل کو سلب کر دیا ہے۔
اور وہ مشعل جسے شریکِ سفر رہنا تھا، انسانوں کی کوتاہی اور غفلت کا شکار ہے۔
وہ مشعل جس کی تجلیاں صرف عمل سے نکھرتی اور پھیلتی رہتی ہیں — ایک سوالیہ نشان کی طرح زمانے سے پوچھ رہی ہے کہ کیا روح کے بغیر کسی قالب کو متحرک اور زندہ رکھا جا سکتا ہے۔ کیا شکل کے بغیر کسی شکل کی پہچان ہوتی ہے، صفت کے بغیر کوئی چیز قبول کی جاتی ہے۔ کیا نام کے بغیر کسی کو اپنایا جاتا ہے۔
یہ سوال انسانیت کی بقا اور سلامتی کا سوال ہے۔
اور انسان اس تیرہ شبی سے، اس بدحالی سے اس وقت باہر نکل سکتا ہے جب وہ چراغ جلانا سیکھ جائے۔ جب وہ مشعل کے قالب میں عمل کی روح پھونک دے۔ جب وہ اس مشعل کو اسی طرح روشن اور محفوظ رکھے جس طرح آپؐ کی ذاتِ اقدسؐ نے عالمِ انسانیت کو عطا کیا تھا۔
جب چراغ روشن نہیں کیے جاتے ہیں تو صرف فضاؤں میں اندھیرا نہیں ہوتا۔ دلوں میں بھی اندھیرا چھا جاتا ہے۔ آنکھیں بھی بے نور ہو جاتی ہیں۔ عقل و خرد بھی بھٹک جاتے ہیں اور خود چراغ کا وجود بھی نظر انداز کر دیا جاتا ہے۔

اور یہی وہ مقام ہے جہاں نفس اور لذت پسندی راستے کاٹ دیتی ہے، نشانِ منزل چھپا دیتی ہے۔
فکر و نظر کو حق پسندی سے دور کر دیتی ہے۔

یارسولؐ اللہ!

آج جس دور میں ہم زندہ ہیں اور جس منزل کو ترقی یافتہ اور جدید کہہ کر خود فریبیوں میں مبتلا ہیں۔ یہ وہی دور ہے، وہی منزل ہے، جہاں سے راستے بدل گئے ہیں۔
اور اس دور اہے پر جو کچھ کہ علم ہے وہ یقین و ایمان کے بغیر گمان بن گیا ہے۔ اور جو کچھ کہ یقین ہے اس کو عمل کی کمی نے شک میں بدل دیا ہے۔ جو کہ قالب تھا وہی مدعائے فکر و نظر ہے۔ اور جو کہ روح ہے اس کا کہیں گزر نہیں۔

یارسولؐ اللہ!

حرص و ہوس، دنیا طلبی اور لذّتِ نفس نے ایک بار پھر غلبہ پا لیا ہے۔ بداخلاقی، جور و ستم، بے حیائی، بدگوئی اور فریب کاری نے تمام صالح قدروں کو ہم سے دور کر دیا ہے۔
جو حق پرور، عادل اور منصف تھے وہی تمام حقائق اور صداقتوں کا خون کرتے ہیں۔
جن کے لیے علم کو عمل کے ذریعے بیان کیا گیا تھا وہ صرف رسومات کو متاعِ علم و دانش سمجھتے ہیں۔
جن کی ہدایت اور سلامتی کے لیے علم بصورتِ قرآن اور عمل بصورت سُنّت عطا ہوا تھا انہوں نے قرآن کو محرابوں کی زینت بنا دیا اور سُنّت کو صرف تحریر و تقریر کا اک موضوعِ سخن بنا لیا۔

---

# اُسی رہبرؐ کا چلن اپنالیںؐ

سالہا سال اُدھر، وقت کے صحراؤں میں — دم بہ دم ظلم کے طوفان اُٹھا کرتے تھے
ہائے معصوم سی وہ بیٹیاں، ننھی جانیں — سنگدل باپ جنہیں گاڑ دیا کرتے تھے

---

مطلعِ زیست پہ چھایا تھا جہالت کا دھواں — عقل کا نور نگاہوں سے تھا اوجھل اوجھل
دیکھ کر اپنے سپوتوں کا بھیانک کردار — مادرِ ارض کا احساس تھا بوجھل بوجھل

---

دفعتاً وقت کے ظلمت زدہ صحراؤں سے — ایک سرافراز اُٹھا شمعِ فروزاں لے کر
چھٹ گئی ظلم و جہالت کی گھنی تاریکی — نور ہی نور برسنے لگا انسانوں پر

---

آہ لیکن وہ حسیں دور ہمیشہ نہ رہا — آج پھر زیست کا دامن ہے غبار آلود
مطلعِ زیست پہ چھائی ہے وہی تاریکی — آج پھر، کوئی بھی انسان نہیں آسودہ

---

ہم اگر پھر اُسی رہبر کا چلن اپنالیں
اپنی قسمت میں گھٹا ٹوپ سیاہی نہ رہے
اپنی منزل پہ پہنچ جائیں مسافر سارے
ایک بھی راہ سے بھٹکا ہوا راہی نہ رہے

—— ——— جمیل ملک

---

ہفت روزہ "استقلال" لاہور۔ ۸ ربیع الاوّل ۱۳۶۸ھ/۹ جنوری ۱۹۴۹ء۔ ص ۷

# شفیع الناسؐ

آ گئے جب درِ رسولؐ کے پاس — پھر کہاں کائنات کا احساس
وہ بری از کراہتِ دنیا — حُلّۂ عرش پوش و نُور لباس
وہ یتیموں کی بیکسی کا شریک — وہ شکستہ دلوں کے دل کی آس
وہ امین و سخی و صاحبِ جُود — رحمتِ دو جہاں شفیع الناس
وہ مشیت کا آئنہ بردار — قدرتِ کاملہ کا رمز شناس
دردمندانِ دوجہاں کا طبیب — وہ حکیم مریضِ حسرت و یاس
نُورِ کعبہ ضیائے بیتُ اللہ — باغِ طیبہ ہیں وہ بہار اساس
اس کے فاقوں میں شانِ استغنا — رشکِ صد سلطنت ہو وہ افلاس
ہیچ ہیں اس کی خاکِ پاکے عوض — لعل و یاقوت و گوہر و الماس
اس نے وہ درس زندگی کا دیا — مل گیا عقل کو جنوں کا لباس
اس کے ارشادِ روح پرور سے — ہوئے انسان کردگار شناس
راہِ عرفاں میں اس کے نقشِ قدم — رہبرِ خضر و ہادئ الیاسؑ
اس کا رتبہ خدا سمجھتا ہے — کیا بشر، کیا بشر کا وہم و قیاس
نعت اس کی کہاں کہاں یہ زباں — ہاں، نکلتی ہے صرف دل کی بھڑاس
نام اس کا ہے بات کی خوشبو — ذکر اس کا ہے نکہتِ انفاس

آرزو ہے مرے شفیع ہوں وہ
داورِ حشر کا ہو جب اجلاس

—— صبا اکبرآبادی

ماہنامہ "بصیر" کراچی، رسولؐ پاک نمبر، حصہ اول۔ ستمبر ۱۹۷۲ء، ص ۴۲

# "حمد کیا گیا"

اول بھی نور ہے، آخر بھی نور ہے۔ ظاہر بھی نور ہے، باطن بھی نور ہے۔ اوپر بھی نور ہے، نیچے بھی نور ہے۔ ازل بھی اس سے نورانی، ابد بھی اس سے روشن۔ صلی اللہ علیٰ نورہٖ وسلم وصلی اللہ علیٰ ظہورہٖ وسلم۔ صلی اللہ علیٰ جمالہٖ وسلم۔ صلی اللہ علیٰ کمالہٖ وسلم۔

ایک نور کا بیان ہے جو ازل میں بھی نور تھا اور ابد تک نور رہے گا۔ یہ اسی نور کا ذکر ہے جس کو اللہ نے سورۃ نور میں بیان کیا ہے یعنی وہ نورِ الٰہی جو بندوں کے الفاظ میں توحید کہلاتا ہے اور ابن آدم کے پیکر میں اب تک جلوہ گر ہوتا آیا ہے کبھی پہلی رات کے چاند کی طرح ذرا سی چمک دکھا کر پردے میں ہٹ گیا۔ کہیں دوسری رات کے چاند تک بڑھا، تیسری تک آیا، یہاں تک کہ تیرھویں تاریخ کے چاند کی روشنی بھی اس نے دکھائی۔ اب اس نورِ محمدؐ کو پورا نمودار ہونا منظور ہوا۔ اپنی کامل جلوہ آرائی مدِ نظر ہوئی تو اس نے ایک سراپا حمد ہستی کو اپنا آئینہ بنایا۔ وہ مجسم حمد وجود ازل میں حمد کردار تھا، درمیان میں حمد شعار رہا۔ اب تک حمد حمد حمد پوری حمد بنا ہوا قائم ہے اور رہے گا۔ چودھویں رات کے چاند کی طرح چمکا اور بدرِ کامل بنا۔ وہ پیکرِ حمد، وہ حمد کا پتلا جس کے اندر وحدت کی روح تھی، محمدؐ تھے، محمدؐ ہیں، محمدؐ کے معنیٰ حمد کیا گیا۔ سراپا حمد بھی وہی، محمود بھی وہی، احمد بھی وہی، محمد بھی وہی اور پھر مرکزِ حمد بھی۔ نورِ وحدت نے کہیں آدمؑ میں شان دکھائی، کہیں نوحؑ میں موج مارتا نظر آیا، کہیں ابراہیمؑ میں نمودار ہوا، کہیں موسیٰؑ و عیسیٰؑ میں لن ترانیاں اور قم باذنی کا علم کیں۔ ہر زمانہ اور وقت میں ایک ہستی کو قبول کر کے دوسرے موجودات کی ہستیوں کو اپنے جلوے دکھائے۔ پھر جزو جزو کا پھیلاؤ ختم کیا، کل کے ظہور کی ٹھانی اور ایک کامل کو اپنی کیست دے کر کامل بنایا۔ ناقصوں کی بھیڑ بھاڑ زیادہ دیکھی تو اَدْنیٰ (نزدیک ہوا) کہہ کر قَابَ قَوْسَیْنِ اَوْ اَدْنیٰ (دو کمانوں کا فاصلہ یا اس سے بھی کم) کے لفظ سے کھول کھول کر سمجھا دیا۔ (خواجہ حسن نظامی)

روزنامہ "کوہستان" لاہور۔ میلاد النبیؐ نمبر۔ ۲ جولائی ۱۹۶۶ء

# سیرتِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

وہ سیرتِ رسولؐ کی ہر دلعزیزیاں — وابستہ جن سے ملّتِ بیضا کا تھا وقار
مضمر تھی جن کے حُسن میں تسخیرِ دوجہاں — اسلام کے عروج کا جن پر تھا انحصار

تعریف سے بلند ہیں تعریف کیا کروں — میری زباں نحیف ہے، الفاظ مختصر
کہنا تو چاہتا ہوں مگر کس طرح کہوں — تخئیل پر ہے اب مرے جذبات کا اثر

جذبات بندگی میں ہیں ڈوبے ہوئے تمام — دنیا کا ہوش ہے نہ مجھے دیں کا ہوش ہے
آقاؐ کی اپنے کیا کرے تعریف وہ غلام — رگ رگ میں جس کے دل کی محبت کا جوش ہے

لیکن یہ واقعہ ہے کہ سیرت رسولؐ کی — اپنا جواب آپ تھی، اپنی نظیر آپ
اُمت سے پوچھیے نہ محبت رسولؐ کی — محبوبِ کبریا ہیں، نبی و بشیر آپ

تسخیرِ قلبِ دوست تو آسان تھی مگر — دشمن کو بھی حضورؐ نے تسخیر کر لیا
وہ جنگجو کہ جن کی شجاعت تھی معتبر — ان کو بھی آپ نے تہِ شمشیر کر لیا

شمشیر کون سی تھی مگر، یہ تو دیکھیے — جس کی ہیبت سے قیصر و کسریٰ تھے سرنگوں
دشمن بھی دوست بھی کبھی اس سے نہ بچ سکے — ہر دل میں گھر بنایا تھا اس نے بصد سکوں

یہ تیغ تھی حضورؐ کے حُسنِ سلوک کی
عہدہ برآ نہ جس سے ہوا کوئی بھی کبھی

—— پروفیسر اکبر خاں حیدری

ماہنامہ "نظام المشائخ" دہلی۔ رسولؐ نمبر۔ جولائی، اگست ۱۹۲۹ء ص ۱۷۶

# جمشید پور میں اسمِ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا اُجالا

عیدِ قربانی کے تیسرے دن جمشید پور میں ایک عجیب و غریب کرشمۂ قدرت کا ظہور ہوا! واقعہ یوں ہے کہ شہر کے مشہور رئیس جناب عبدالغفور صاحب کنٹریکٹر نے ایک خصی بکرے کی قربانی کی۔ جب اس کا پیٹ چاک کیا گیا تو معدے کی بالائی سطح پر سیاہ روشنائی سے لکھے ہوئے کچھ نقوش نظر آئے۔ غور سے دیکھا گیا تو عربی رسم الخط کے کچھ حروف و کلمات بھی جھلک رہے تھے۔

یہ خبر بجلی کی طرح سارے محلّے اور پھر سارے شہر میں پھیل گئی۔ خدا کی قدرت کا تماشا دیکھنے کے لیے دم کے دم میں ہزاروں آدمیوں کی بھیڑ اکٹھی ہوگئی۔ مجھے بھی اس واقعہ کی اطلاع دی گئی اور میں بھی چند علما کے ساتھ اُن کے گھر پر پہنچ گیا۔ سارا مجمع یہ معلوم کرنے کے لیے روڈ پر ٹھٹ باندھے کھڑا تھا کہ آخر قلم قدرت سے اس پر کیا لکھا ہوا ہے۔

چنانچہ ہمارے سامنے بھی وہ تحریر لائی گئی اور ہم نے نہایت غور سے اسے پڑھنا شروع کیا۔ چند ہی لمحے کے بعد فرطِ مسرت سے ہماری آنکھیں چمک اُٹھیں اور ایمان افروز جذبات کے تلاطم سے ہم بے خود ہو گئے۔ اس قدرتی نوشتے میں کلمات کی ترتیب یہ تھی۔ اوپر "عبداللہ" اس کے متصل ہی خانۂ کعبہ کی ایک شبیہ درمیان میں "احمدؐ" اور نیچے کے دونوں کناروں پر "محمدؐ"۔ یہ کلمات عربی رسم الخط میں ہیں جنہیں کوئی بھی اردو خواں آسانی سے پڑھ سکتا ہے۔ باقی نقوش جو طلسمی رسم الخط میں معلوم ہوتے ہیں، وہ اب تک نہیں پڑھے جا سکے۔

جب لوگوں کو اس تحریر کے متعلق بتایا گیا تو وہ جذبات میں بے قابو ہو کر اُسے پڑھنے کے لیے ٹوٹ پڑے۔ بڑی مشکل سے اس ہجوم پر قابو حاصل کر کے انہیں پڑھنے کا موقع دیا گیا۔ کچھ لوگوں کے اصرار پر اسی وقت ایک فوٹوگرافر بلوایا گیا اور بالکل تازہ حالت میں اس کا فوٹو لے لیا گیا۔

اس کے بعد تو اُن کے دروازے پر مشتاقانِ زیارت کا ایک میلہ لگ گیا۔ مسلمانوں کے علاوہ غیر مسلم حضرات نے بھی انتہائی حیرت کے ساتھ اس نوشتۂ قدرت کا مطالعہ کیا۔

دوسرے دن پریس والوں کو جب اس عجیب و غریب واقعہ کی اطلاع ہوئی تو شام کو جناب عبد الغفور صاحب کے یہاں پر وہ مجتمع ہوتے اور ایک پریس کانفرنس منعقد ہوئی۔ پریس کے نمائندوں میں پی ٹی آئی سے لے کر انگریزی، ہندی اور اردو اخبارات کے متعدد نامہ نگار موجود تھے۔ انہوں نے بچشم خود اصل تحریر کو دیکھا اور ششدر رہ گئے۔

چلتے وقت تحریر کا ایک ایک عکسی فوٹو اُن کے حوالہ کر دیا گیا۔ اُن کے رُخصت ہونے کے بعد سی آئی ڈی اور پولیس کے محکموں کے افسران آئے اور اُنھوں نے بھی اصل تحریر کی زیارت کی۔ اس کے دوسرے اور تیسرے دن بہار اور بنگال کے انگریزی، ہندی اور اُردو روزناموں میں نہایت تفصیل کے ساتھ اس واقعہ کی خبر شائع ہوگئی۔

آج بھی وہ جھلّی بحفاظت تمام رکھی ہوئی ہے۔"

ارشد القادری

ماہنامہ "جام نور" کلکتہ۔ مارچ اپریل ۱۹۶۹ء، ص ۴

---

گزشتہ خاص نمبر لاکھوں سلام جنوری ۱۹۸۹ء

آیندہ خاص نمبر معراج النبی صلی اللہ علیہ وسلم مارچ ۱۹۸۹ء

# نظامِ مصطفےٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام

ہر زمانے کی ضرورت ہے نظامِ مصطفےٰ
سب فسانے ہیں حقیقت ہے نظامِ مصطفےٰ

سلب کرلیتا ہے ذہنوں سے تحریکِ فساد
امنِ کامل کی ضمانت ہے نظامِ مصطفےٰ

نفرتیں اغیار تک سے بھی روا رکھتا نہیں
بس محبت ہی محبت ہے نظامِ مصطفےٰ

آج اپنا لو تو آجائیں بہاریں آج ہی
آج بھی زندہ حقیقت ہے نظامِ مصطفےٰ

غیر اَہم کوئی کسی عنوان رہ سکتا نہیں
اک اساسِ قدر و قیمت ہے نظامِ مصطفےٰ

چاہتا ہے اور کیا فطرت سے صحرائے وجود
اک بہارِ رنگ و نکہت ہے نظامِ مصطفےٰ

دستبردار اپنی عظمت سے نہ ہونا چاہیے
باعثِ اعزاز و عظمت ہے نظامِ مصطفےٰ

درمیانِ خلق و خالق، کوئی بُت رہتا نہیں
ایک عالمگیر وحدت ہے نظامِ مصطفےٰ

غیر فطری اشتراکیت پنپ سکتی نہیں
عینِ حق ہے عینِ فطرت ہے نظامِ مصطفےٰ

کیوں نہ ہو انسانیت کے واسطے وجہِ وقار
حسبِ منشائے مشیت ہے نظامِ مصطفےٰ

——— وقار صدیقی

---

ماہنامہ "عرفات" لاہور۔ عیدِ میلاد النبیؐ نمبر۔ مارچ ۱۹۷۷ء۔ ص ۲۰ -

---

# مہرِ رسالت کی ضیا پاشی

جب عرب کے چمن سے وہ نورِ خدا ہر طرف جلوہ اپنا دکھانے لگا
کفر غارت ہوا، بُت گرے ٹوٹ کر، منہ پہاڑوں میں شیطان چھپانے لگا
کیا بشر کیا ملک کیا زمیں کیا فلک، عرش سے فرش تک مشرق سے غرب تک
دیکھ کر نورِ حق، ہر کوئی یک بیک، آمد آمد کا مژدہ سنانے لگا
ہر طرف نورِ ایزد ہویدا ہوا، جس نے دیکھا وہی دل سے شیدا ہوا
جب عرب میں وہ محبوبؐ پیدا ہوا، سب کو جتنے حسیں تھے گھٹانے لگا
پھر تو بحرِ شریعت میں موجیں اٹھیں چار جانب نبوت کی فوجیں بڑھیں
صاف اللہ سے باتیں ہونے لگیں، پاس روح الامیںؑ آنے جانے لگا
لنگھرے قصرِ کسریٰ کے گرنے لگے، ڈوبتے کلمہ پڑھ پڑھ کے ترنے لگے
آگ آتش کدوں کی بجھانے لگا اور ساوا میں پانی بہانے لگا
ساتھ ابوبکرؓ، عثمانؓ، عمرؓ اور علیؓ، پنجتن پاک پہنچے گلی در گلی
دل میں یہ مدعا اے خدا کر بھلی، منہ سے ہر ایک کلمہ پڑھانے لگا
جیسے تاروں میں جلوہ ہو مہتاب کا، وہ پرا باندھ کر چار اصحابؓ کا
سید ھارستہ کسی کو بتانے لگا، دل کسی کا ادا سے بھانے لگا
موم پتھر ہوا لول اُٹھے جانور، الٹا سورج پھرا، ہو گیا شق قمر
رفعِ حاجت کو اک جا کیے دو شجر، سوکھے جنگل میں چشمے بہانے لگا
اکبرِ خستہ کی ہیں یہ چار التجا، ان میں کوئی تو پوری ہو بہرِ خدا
یا تو جلوہ دکھا، یا مدینہ بلا، ورنہ تسکین دے دل ٹھکانے لگا (اکبر وارثی میرٹھی)

---

ماہنامہ "نظام المشائخ" دہلی۔ جون ۱۹۱۱ء

# نعت لائبریری کے لیے عطیات

| کتب / رسائل | عطیہ کنندہ |
| --- | --- |
| ۱۔ عَلِّمُوْا اَوْلَادَکُمْ مَحَبَّۃَ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم از ڈاکٹر محمد عبدہٗ یمانی | حاجی محمد اسحاق صاحب داروغہ والا۔ لاہور |
| ۲۔ ظہورِ رحمت از شاد عظیم آبادی | محمد عالم مختار حق صاحب جھگیاں شہاب الدین، لاہور نے فوٹو سٹیٹ لینے کی اجازت مرحمت فرمائی۔ |
| ۳۔ صبحِ ازل از امیر مینائی | |
| ۴۔ لیلۃ القدر 〃 | |
| ۵۔ شامِ ابد 〃 | |
| ۶۔ ماہنامہ "جلوۂ طور" ملتان۔ میلاد نمبر۔ ۱۹۵۸ | |
| ۷۔ خمستانِ حجاز از ظفر علی خاں | محمد شفیق طارق صاحب قاضی آرٹ پریس لاہور |
| ۸۔ ماہنامہ "الوارث" کراچی۔ رسولؐ نمبر ۱۳۹۴ھ | اسد نظامی صاحب چک نمبر ۱۱۴/۱۰ آر جہانیاں |
| ۹۔ نعتِ مصطفیٰؐ و سلامِ رضا مرتبہ تابش قصوری و قمر یزدانی | |
| ۱۰۔ ارمغانِ جمیل از جمیل نقوی | شاعر۔ ناتھ ناظم آباد۔ کراچی |
| ۱۱۔ "آستانہ" دہلی۔ رسولؐ نمبر۔ ۱۹۵۳ | عبدالستار طاہر صاحب۔ لاہور |
| ۱۲۔ سراپائے اقدس، از حکیم غلام نبی | چودھری محمد ریاض صاحب۔ محمود ریاض پرنٹرز۔ لاہور |

| | |
|---|---|
| ۱۳۔ صباحِ آرزو از عرفان رضوی | محبت خان بنگش صاحب۔ کوہاٹ |
| ۱۴۔ مقامِ محمودؐ: اسلام غیرمسلموں کی نظر میں<br>از محمد اسماعیل خاں نظامی<br>۱۵۔ ماہنامہ "البشر" لاہور۔ رسولؐ نمبر ۱۹۸۰<br>۱۶۔ ماہیا محمدی از محمد حسین | محمد شفیع رضوی صاحب<br>ہجویری پبلشرز، لاہور |
| ۱۷۔ دیوانِ منتظر المعروف ردّ و بارِ ادب<br>از محمد شریف خاں منتظر درّانی | شاعر۔ کروڑ ضلع لیّہ |
| ۱۸۔ ماہنامہ "السعید" ملتان، خاکی نمبر۔ فروری ۱۹۶۲ | ریاض ہمایوں صاحب بزمِ سعید، لاہور<br>(فوٹوسٹیٹ کی اجازت دی) |
| ۱۹۔ پاکستان اسٹیٹ آئل ریویو۔ خصوصی سیرت نمبر<br>۱۹۸۴ (ولادت سے غارِ حرا تک) | شاہ مصباح الدین شکیل صاحب<br>پی ایس او۔ کراچی |
| ۲۰۔ سرورِ کونینؐ اغیار کی نظر میں<br>مرتبہ بشیر احمد سعید<br>۲۱۔ ماہنامہ "فکر و نظر" اسلام آباد۔ سیرت نمبر<br>فروری ۱۹۷۹<br>۲۲۔ حدیثِ نو از سکندر زہرا زیدی | پروفیسر خالد بزمی صاحب<br>گورنمنٹ ایم اے او کالج<br>لاہور |
| ۲۳۔ جذب القلوب الی دیار المحبوب<br>(اردو ترجمہ) | تسنیم الدین احمد<br>ناظمِ نشر و اشاعت "ایوانِ نعت رجسٹرڈ" |
| ۲۴۔ لبیک از ممتاز مفتی<br>۲۵۔ وائوز آف دی پرافٹ (انگریزی)<br>از فدا حسین ملک<br>۲۶۔ ماہنامہ "المعارف" لاہور ستمبر ۱۹۷۰<br>۲۷۔ " نومبر ۱۹۷۱ | راجا رشید محمود<br>ایڈیٹر "نعت" |

۲۸۔ ماہنامہ "المعارف" لاہور۔ نومبر ۱۹۷۸
۲۹۔ 〃 مارچ ۱۹۸۴
۳۰۔ 〃 مارچ ۱۹۸۴
۳۱۔ سفینۂ حرم" لاہور۔ نومبر ۱۹۷۵
۳۲۔ "عرفات" لاہور۔ فروری ۱۹۸۶
۳۳۔ "تہذیب الاخلاق" لاہور۔ اکتوبر ۱۹۷۳
۳۴۔ "محفل" لاہور۔ اگست ۱۹۸۴
۳۵۔ 〃 دسمبر ۱۹۸۴
۳۶۔ "الجامعہ" جامعہ محمدی شریف۔ جولائی ۱۹۹۸
۳۷۔ 〃 جون ۱۹۷۳
۳۸۔ "نورِ اسلام" شرقپور شریف جون ۱۹۷۶
۳۹۔ 〃 جنوری فروری ۱۹۸۰
۴۰۔ "الاعلام" لاہور۔ نومبر ۱۹۸۱
۴۱۔ "الاشرف" کراچی۔ اکتوبر ۱۹۸۱
۴۲۔ "قومی زبان" کراچی مارچ ۱۹۷۹
۴۳۔ سہ ماہی "العلم" کراچی، اکتوبر تا دسمبر ۱۹۷
(راجا رشید محمود ایڈیٹر "نعت")

۴۴۔ "فیض الاسلام" راولپنڈی ستمبر ۱۹۸۸
۴۵۔ عیدِ میلاد کی تاریخی و شرعی حیثیت اور مجوزین کے دلائل کا جائزہ
از حافظ صلاح الدین یوسف
۴۶۔ سہ حرفِ مقبول درمان دل ملول
از حافظ برکت علی قادری
(حکیم محمد موسیٰ صاحب امرتسری۔ لاہور)

| کتاب | ارسال کنندہ |
|---|---|
| ۴۷۔ خصوصی سیرت نمبر (میدانِ بدر سے غزوۂ خندق تک) <br> ۴۸۔ خصوصی حج نمبر (حرم سے حرم تک) | شاہ مصباح الدین شکیل صاحب <br> پی۔ایس۔او۔کراچی |
| ۴۹۔ حیات النبیؐ ایک نظر میں <br> از محمد اکرام قریشی <br> ۵۰۔ ری کنسٹرکشن آف کلچر اینڈ اسلام <br> از پروفیسر محمد تقی امینی | ممتاز لیاقت صاحب <br> الدعوہ اکیڈمی، اسلام آباد |
| ۵۱۔ سیرتِ رسولِ اکرمؐ <br> از مولانا اشرف علی تھانوی <br> ۵۲۔ مکتوباتِ نبویؐ (اردو) از سید محبوب رضوی <br> ۵۳۔ محمد رسول اللہ از محمد علی چراغ <br> ۵۴۔ معارفِ حدیث از مولانا عبد العزیز <br> ۵۵۔ معجزاتِ خاتم المرسلینؐ از قمر یزدانی <br> ۵۶۔ سیرت النبیؐ معلومات کے آئینے میں <br> از زاہد حسین انجم <br> ۵۷۔ علمِ حدیث اور چند اہم محدثین <br> از سالم قدوائیؒ | نذیر حسین صاحب <br> نذیر سنز پبلشرز، لاہور |
| ۵۸۔ حیات الصحابہ (تین جلدیں) <br> از مولانا محمد یوسف | راجا رشید محمود۔ <br> ایڈیٹر ماہنامہ "نعت" لاہور |
| ۵۹۔ سندھی نعتیہ شاعری۔ ورفعنا لک ذکرک <br> از ڈاکٹر میمن عبد المجید سندھی | معلم۔ گورنمنٹ کامرس کالج <br> لاڑکانہ۔ سندھ |
| ۶۰۔ طاہرین (مجموعۂ منقبت) <br> از سید وحید الحسن ہاشمی | سید سجاد رضوی صاحب۔ ایڈیٹر انچیف انسانیات <br> پنجاب ٹیکسٹ بک بورڈ۔ لاہور |
| ۶۱۔ تحفۂ دلنواز دربیان مولود شاہِ حجاز <br> از محمد اقبال حسین چشتی | ادارہ اشاعت و تبلیغ اسلام، پشاور |

| | |
|---|---|
| ۶۰۔ دیوانِ عرفی شیرازی از جمال الدین عرفیؒ<br>۶۱۔ خطبہ حجۃ الوداع | محمد ثناء اللہ بٹ صاحب<br>نصیر آباد۔ لاہور ۹ |
| ۶۲۔ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم<br>ترجمہ از عبد الصمد صارم الازہری | حزیں کاشمیری صاحب<br>مکتبہ معین الادب۔ لاہور |
| ۶۳۔ حرمتِ مسکرات (تعلیماتِ نبوی کے آئینے میں)<br>از سید آل احمد رضوی | مصنف۔ ملک پورہ محلہ نظامی<br>ایبٹ آباد |
| ۶۴۔ نغمۂ فردوس از شکیل بدایونی<br>۶۵۔ چراغِ صبحِ جمال یعنی مجموعہ قصائد نورانی<br>از علامہ ضیاء القادریؒ<br>۶۶۔ جوارِ غوث الوریٰ از علامہ ضیاء القادریؒ<br>۶۷۔ نغمہ ہائے مبارک از علامہ ضیاء القادریؒ<br>۶۸۔ خزینہ بہشت یا الفاظ دیگر تذکرۂ خلد<br>از علامہ ضیاء القادریؒ | محمد یوسف قادری صاحب<br>بنیا۔ کراچی |
| ۶۹۔ برگِ ثنا از تابش صمدانی | مصنف۔ ملتان |
| ۷۰۔ ماہنامہ "الوارث" کراچی۔ رسولِ کریم نمبر | سید امیر علی امام صاحب۔ ایڈیٹر "الوارث" |
| ۷۱۔ خیر البشر کے حضور میں از ممتاز حسن | پرویز احمد صاحب۔ نقوش پریس۔ لاہور |
| ۷۲۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم<br>از اختر لکھنوی | مصنف۔ ریڈیو پاکستان۔<br>کراچی |
| ۷۳۔ نذرانۂ عقیدت | محمد ایوب سالک صاحب۔ لاہور |
| ۷۴۔ ماہنامہ "فاران" لاہور۔ سلور جوبلی نمبر<br>۷۵۔ گلدستۂ محبت (حمد، نعت، مناجات<br>اور منقبت) از معین فریدی<br>۷۶۔ سرکارِ مدینہ از منظور احمد ناظم صابری | اسد نظامی صاحب<br>چک نمبر ۱۱۱/۱۰ آر۔ جہانیاں |

| کتاب | عطیہ |
|---|---|
| ۷۵۔ سوہنڑیاں نعتاں از منشی محمد راشد نظامی<br>۷۶۔ گلدستۂ نعت از محمد رمضان آزاد<br>۷۷۔ ماہنامہ "تاج" (میلاد نمبر) ۱۹۲۴ء | اسد نظامی صاحب |
| ۷۸۔ زاد السعید از مولانا اشرف علی تھانوی | فیاض حسین صاحب چشتی نظامی نیو مسلم ٹاؤن لاہور |
| ۷۹۔ معارفِ رضا (شمارہ ہفتم)<br>۸۰۔ معارفِ رضا (شمارہ ہشتم) | ادارہ تحقیقات امام احمد رضا کراچی |
| ۸۱۔ رباعیاتِ وحیدی و معروف بہ ناطورہ جاں افزا از محمد عبد الرؤف وحید<br>۸۲۔ دیوان بیدل قصائد از مرزا عبد القادر<br>۸۳۔ رباعیاتِ امجد از امجد حیدر آبادی | محمد ثناء اللہ بٹ صاحب |
| ۸۴۔ نوری کرن مرتبہ محمد میاں نوری | مفتی احمد میاں برکاتی صاحب دار العلوم احسن البرکات۔ حیدر آباد سندھ |
| ۸۵۔ دی پرافٹ آف دی ڈیزرٹ (انگریزی) از کے۔ ایل گابا<br>۸۶۔ قصیدۃ البردہ (انگریزی) از عبد الرحیم محمد<br>۸۷۔ دی ارلی ہیروزان اسلام "دی ہولی پرافٹ محمدؐ" (انگریزی) از ایس۔ اے۔ سالک<br>۸۸۔ دی بینی فیکٹر آف مین کائنڈ (انگریزی) از عبد الرحمٰن شاد | شیخ محمد سعید صاحب بک ہاؤس۔ اُردو بازار۔ لاہور |

تسنیم الدین احمد
ناظم نشر و اشاعت:
"ایوانِ نعت" رجسٹرڈ۔ لاہور

# ۱۹۸۸ء خاص نمبر

- جنوری ـــــــ حمدِ باری تعالیٰ
- فروری ـــــــ نعت کیا ہے
- مارچ ـــــــ مدینۃ الرسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (حصہ اوّل)
- اپریل ـــــــ اردو کے صاحبِ کتاب نعت گو (حصہ اوّل)
- مئی ـــــــ مدینۃ الرسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (حصہ دوم)
- جون ـــــــ اردو کے صاحبِ کتاب نعت گو (حصہ دوم)
- جولائی ـــــــ نعتِ قدسی
- اگست ـــــــ غیر مسلموں کی نعت (حصہ اوّل)
- ستمبر ـــــــ رسول نمبروں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا تعارف (حصہ اوّل)
- اکتوبر ـــــــ میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (حصہ اوّل)
- نومبر ـــــــ میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (حصہ دوم)
- دسمبر ـــــــ میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (حصہ سوم)

III

# ظہور سانچو (پرائیویٹ) لمیٹڈ
## سائٹ ایریا، کورنگی، کراچی

قرآنِ حکیم کی مقدس آیات اور احادیثِ نبوی آپ کی دینی معلومات میں اضافے اور تبلیغ کے لیے شائع کی جاتی ہیں۔ اِن کا احترام آپ پر فرض ہے: ماہنامہ نعت کا ہر صفحہ حضور سرورِ کائنات علیہ السلام والصلوٰۃ کے ذکرِ مبارک سے مزیّن ہے۔ لہٰذا ماہنامہ نعت کو صحیح اسلامی طریقے کے مطابق بے حرمتی سے محفوظ رکھیں۔

بےشک آنے والا وقت تمہارے لئے بہتر ہے اس وقت سے جو گزر چکا
اور بےشک تمہارا رب ایسی نعمتوں سے تم کو نوازے گا جو تم کو خوش کر دیگی۔
یہ الفاظ مبارکہ جو اللہ تعالیٰ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے خطاب
فرمائے، تمام سچے مسلمانوں کیلئے طمانیت کا پہلو رکھتے ہیں۔
آیئے ہم اللہ تعالےٰ کے حضور میں سر جھکا کر ان رحمتوں کا شکر
بجالائیں جو اُمتِ مسلمہ پر اب سے پہلے ہوتی رہیں اور عہد کریں کہ
آئندہ اور زیادہ عنایات کا مستحق بننے کی کوشش کرینگے۔
ایک فریضہ جو ہم پر عائد ہوتا ہے، نظام اسلام کی تعمیر ہے۔
جو بفضلہٖ تعالیٰ پاکستان میں تشکیل پذیر ہو رہا ہے۔
نیشنل بینک اس مبارک مہم میں حسبِ توفیق شریک رہے گا۔
نیشنل بینک آف پاکستان
قومی ترقی قومی بینک

d
PID-I-19/86

ماہنامہ
نعت
لاہور
معراج النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
کوئی سلیقہ ہے آرزو کا
نہ بندگی میری بندگی ہے
یہ سب تمہارا کرم ہے آقا
کہ بات اب تک بنی ہوئی ہے

جلد: ۲ | مارچ ۱۹۸۹ء | شمارہ: ۳

# معراج النبی صلی اللہ علیہ وسلم


ایڈیٹر: راجا رشید محمود

مشیرِ خصوصی: چوہدری رفیق احمد باجوہ ایڈووکیٹ

معاون: شہناز کوثر

خطاط: جمیل احمد قریشی تنویر رقم
خلیل احمد نوری

قیمت: ۱۰ روپے (فی شمارہ)
۱۲۰ روپے (زرِ سالانہ)

مینجر: اظہر محمود

پرنٹر: حاجی محمد نعیم کھوکھر جیم پرنٹرز۔ لاہور

پبلشر: راجا رشید محمود

بائنڈر: خلیفہ عبدالمجید، بک بائنڈنگ ہاؤس ۳۸۔ اردو بازار۔ لاہور

اظہر منزل مسجد سٹریٹ نمبر ۵ نیو شالامار کالونی۔ ملتان روڈ
لاہور (پاکستان) پوسٹ کوڈ ۵۴۵۰۰

(منظر رقم)


NEW … AIR

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

معراج ایک استعارہ ہے، ایک کنایہ ہے، ایک اجمال ہے۔
استعارہ آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے مقام کی رفعت کا۔
کنایہ محبوب و محب کے وصل کی اہمیت کا۔
اجمال اُس تفصیل کا جو زنجیرِ در کے اُسی طرح ہلتے رہنے اور بستر کی گرمی برقرار رہنے کے دوران کی وسعتوں میں وقوع پذیر ہوئی۔

معراج تسخیرِ خلا و ملاء کا آغاز بھی ہے اور انجام بھی۔
معراج قربتوں کے بعد ـــــ مزید قربتوں کی نشاں دہی ہے۔
معراج اِس حقیقت کا اظہار ہے کہ خالق و مالک نے اپنے بندے کو جو دینا تھا، دے دیا ـــــ اور اس کا جاننا ہمارے لیے ضروری نہیں ورنہ بتا دیا جاتا۔
معراج قادرِ مطلق کی قدرتوں کا نشاں ہے۔
معراج اُس کی محبت کا اعلان ہے۔

یہ محبوبِ کبریا علیہ التحیۃ والثنا کا علوِ مرتبت ہے۔
یہ اُن کے محبت کی سیدھی راہ چلنے اور اس سے ذرا نہ بھٹکنے کا اعتراف ہے۔
یہ جلوے کے بھرپور اترنے کی بات ہے، جب وہ نزدیک سے ہو چکا۔
یہ دو قوسوں کے فاصلے کی سرگوشی ہے، اور پھر مزید قریب ہو جانے کی حقیقت ہے۔
یہ اُس آنکھ کا قصہ ہے جو نہ کسی طرف پھری، نہ حد سے بڑھی ـــــ جو دیدارِ محب سے بہرہ ور ہوئی۔
یہ اُس جسم کی تحسین ہے جس کو سیر کرائی گئی، جس کو رفعت ملی، جو قربت سے سرفراز ہوا۔

معراج ایک اجمال ہے ـــــ قربتوں اور محبتوں کا اجمال۔
معراج ایک تفصیل ہے ـــــ ایسی تفصیل جس کی وسعتوں میں خالقِ کائنات کا جمال بھی ہے اور محبوبِ خالق کی نازبرداریوں کا حسن بھی۔
وصل کی یہ کہانی محبت کی زبانی بیان ہوئی تو "بنی اسرائیل" اور "النجم" کے اُسلوب کی چلمن سے جھانکتی ہوئی پائی گئی۔
اُسلوب کی یہ چلمن اَسرار و معارف کی اَن گنت باریکیاں رکھتی ہے، جنھیں حرف جاننے والی آنکھ ہی اپنے اندر سمو سکتی ہے۔

# لیلۃ الاسرا

کھل گئے چرخ پہ اسرار خدا آج کی رات
پڑ گئی عرش پہ بنیاد وفا آج کی رات

کوئی دیکھے تو یہ اندازِ عطا آج کی رات
جو بھی دینا تھا، وہ خالق نے دیا آج کی رات

ہے فرشتوں میں یہی شور بپا آج کی رات
عرش پہ آتے ہیں محبوبِ خدا آج کی رات

شب معراج ہے محبوب و محب ملتے ہیں
کیسا لائی ہے یہ پیغام صبا آج کی رات

کس کے پرتو سے منور ہے بساط عالم
عرش پر کون ہے جو جلوہ نما آج کی رات

اللہ اللہ یہ اعزاز محمد دیکھو
خود طلب کرتا ہے بندے کو خدا آج کی رات

اس طرح پھیلی ہے کچھ شانِ محمد کی ضیا
ذرۂ خاک بھی مہتاب ہوا آج کی رات

"بمقامے کہ رسیدی، نہ رسد ہیچ نبی"
خود یہ کہتا تھا محمد سے خدا آج کی رات

نورِ عرفاں سے مرا دل بھی ہے روشن گوہر
ظلمتِ کفر میں پھیلی ہے ضیا آج کی رات

——— ڈگمبر پرشاد گوہر دہلوی

# شبِ معراج

پردہ رُخِ انور سے جو اُٹھا شبِ معراج — جنّت کا ہوا رنگ دوبالا شبِ معراج

جس وقت چلی شاہِ مدینہ کی سواری — سجدے میں جھکا عرشِ معلّٰی شبِ معراج

وہ جوش تھا انوار کا افلاک کے اُوپر — ملتا نہ تھا نظّارے کو رستہ شبِ معراج

مہمان بلانے کے لیے اپنے نبیؐ کو — اللہ نے جبریلؑ کو بھیجا شبِ معراج

یہ شانِ جلالت کہ نہایت ہی ادب سے — جبریلؑ نے آقا کو جگایا شبِ معراج

ہر ایک نبی بلکہ سب افلاک کے قدسی — پڑھتے تھے شہنشاہ کا خطبہ شبِ معراج

جانِ دوجہاں رفعتِ سرکارؐ پہ قرباں — کہتا تھا یہ بڑھ بڑھ کے "رفعنا" شبِ معراج

تھی راستہ بھر اُن پہ درودوں کی نچھاور — باندھا گیا تسلیم کا سہرا شبِ معراج

روشن ہوئے سب ارض و سما نور سے اس کے — جب ماہِ عرب عرش پہ چمکا شبِ معراج

تھا چرخِ چہارم پہ کوئی طور کے اُوپر — سرکارؐ گئے عرش سے بالا شبِ معراج

جب پہنچے مقامِ فتدلّٰی پہ محمدؐ — خالق سے رہا کچھ بھی نہ پردہ شبِ معراج

عرش و ملک و ارض و سما، جنت و دوزخ — اُس شاہؐ نے ہر چیز کو دیکھا شبِ معراج

تفصیل سے کی سیر مگر اس پہ یہ طرّہ — اک پل میں بیٹھے ہو گیا رستہ شبِ معراج

زنجیرِ درِ پاک کی ہلتی ہوئی پائی — اور گرم تھا وہ بسترِ اعلیٰ شبِ معراج

اے مومنو، مژدہ کہ وہ اللہ سے لائے
بخشائشِ اُمّت کا قبالہ شبِ معراج

—— جمیؔل قادری رضوی

# سیرِ لامکاں

بزمِ کونین نئے ڈھب سے سجی آج کی رات  
ہو گئے عازمِ معراج نبیؐ آج کی رات

مانگنے پر بھی نہ اوروں کو ملی جو نعمت  
نوشۂ عرش کو بے مانگے ملی آج کی رات

رہ گئے دنگ فرشتے بہ مقامِ سدرہ  
بشریت کی حقیقت جو کھلی آج کی رات

لامکاں جاکے جو واللیل کے گیسو سلجھے  
باتیں الجھی ہوئی سلجھی ہیں کئی آج کی رات

جس جگہ ختم ہوئی منزلِ جبریلؑ وہاں  
ابتدا نوشۂ اسریٰ کی ہوئی آج کی رات

وہ جو مخفی ہے زمانے کی نظر سے حافظ  
دیکھ آئے اسے آنکھوں سے نبیؐ آج کی رات

---

شبِ وصل ہے آج پردے اُٹھے ہیں، وہ نورِ مجسم بلائے گئے ہیں  
زمیں سے فلک تک فرشتے کھڑے ہیں سرِ عرش تحسین کے غلغلے ہیں

وہ محبوبِ داور چلا جب یہاں سے، وہ باہر ہوا جب زمان و مکاں سے  
ذرا پوچھ تو لینا عقل و گماں سے کہ اس رہ پہ پر ان کے کیسے جلے ہیں

حرم سے جو اُٹھے بشکلِ بشر تھے، فلک سے جو گزرے تو نورِ نظر تھے  
مگر اس حقیقت سے سب بے خبر تھے کہ جاکر کہاں ان کے جوہر کھلے ہیں

وہاں تو 'جہاں' اور 'کہاں' بھی نہیں ہے، زمین و زماں آسماں بھی نہیں ہے  
یہ حد ہے وہاں پر 'وہاں' بھی نہیں ہے جہاں مصطفیٰؐ اپنے رب سے ملے ہیں

اٹھائی جو "مازاغ" کی چشمِ بینا، خدائی بھی دیکھی، خدا کو بھی دیکھا  
جو دیکھا خدا کو تو مخفی رہا کیا؟ دو عالم تو پہلے سے قدموں تلے ہیں

——— حافظ چشتی تونسوی (جہلم)

# لیلۃ الاسرا

لَوْلَاکَ کا بجتا ہے ترے سر پہ سدا تاج — اے نوشۂ معراج
کونین کا اللہ نے بخشا ہے تجھے راج — اے نوشۂ معراج
اس شان سے گزرے ہو تم افلاک سے نازاں — اے عرش کے مہماں
افلاک نشینوں کے بھی دل ہو گئے تاراج — اے نوشۂ معراج
تھا برق کی رفتار سے بُراق ترا تیز — چال ایسی دلآویز
ہے کبک خجل دیکھ کے، شرمندہ ہے درّاج — اے نوشۂ معراج
خود حق نے بلایا تمہیں دیدار کرانے — اسرار بتانے
افرشتہ وارواح و رسل سب ترے محتاج — اے نوشۂ معراج

---

اُٹھو مرے سرکار بلاتا تمہیں رب ہے — معراج کی شب ہے
جبریلِ امیں عرض یہ کرتا بہ ادب ہے — معراج کی شب ہے
خود حسن کو دیدار کرانے کا ہوا شوق — دیکھ آؤ بصد ذوق
رتبہ یہ کسی اور کی تقدیر میں کب ہے — معراج کی شب ہے
کونین سے باہر جسے خود حق نے بلایا — دیدار کرایا
وہ ایک عرب، دُرِ یتیم، اُمّی لقب ہے — معراج کی شب ہے
مَازَاغ کی آنکھیں ذرا موسیٰ کو دکھا دو — پھر اُن سے یہ پوچھو
طالب رہے تم جس کے، اُسے کس کی طلب ہے — معراج کی شب ہے
یہ عشق تھا جو چیر گیا سینۂ افلاک — پردے کیے سب چاک
وہ حُسن تھا حافظؔ، جسے تو مانتا رب ہے — معراج کی شب ہے

— حافظ چشتی (جہلم)

# معراج النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

رجب کی بست و ہفتم شب کا روشن ہے ہر اک لمحہ
عروجِ آدمی خاکی ہوا مصداق "مَا اَوحیٰ"

تقرّب سا تقرب ہے کہا ہے جس کو "اَوْ اَدْنیٰ"
نظامِ کُن پہ روشن ہے مقامِ ارفع و اعلیٰ

پیامِ صبحِ بیداری پئے ہر بختِ خوابیدہ
بعنوانِ عروجِ عبدیت یہ شب ہے تابندہ

فرازِ عبدیت سے سج گئی ہے مسجدِ اقصیٰ
ہے تیرے فرق پر سج تاجِ سُبْحَانَ الَّذِیْ اَسْرٰی

نہیں ممکن کہ ہو توصیفِ نطقِ سیّدِ بطحا
انہی کے واسطے قرآن میں "مَا یَنْطِقُ" آیا

حقیقت بیں اگر ہو، بحثِ نور و بشر کیسا
کبھی اندازہ غور و فکر پر اپنے ذرا سوچا

غلامِ سرورِ کونینؐ، وہ ہو ہی نہیں سکتا
مقامِ عبدیت جو دل سے اے نقوی نہیں سمجھا

——— نعیم نقوی

# شبِ وصال

رات معراج کی کیا عجب رات تھی — سارے عالم پہ رحمت کی برسات تھی
اپنے محبوب کا منتظر تھا خدا — "مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام"

جب سواری گئی عالمِ پاک میں — مچ گیا غُل سا اک بزمِ افلاک میں
چاروں جانب سے آنے لگی یہ صدا — "مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام"

ماہ و انجم کی جگمگ کا تھا یہ سماں — شب پہ بھی دن کا ہوتا تھا یکسر گماں
اور جبریلؑ یہ دے رہے تھے ندا — "مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام"

حور و غلماں کی محفل میں تھا غلغلہ — آفریں آفریں، مرحبا مرحبا
آج تشریف لائے حبیبِ خدا — "مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام"

رات نازاں تھی کتنی بہشتِ بریں — جلوہ افگن مکاں میں تھا اُس کا مکیں
اور رضواں تھا اس طرح نغمہ سرا — "مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام"

—— ناصر زیدی (اسلام آباد)

# معراج النبیؐ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

پاس اپنے محمدؐ کو بلا کر شب معراج
دیں نعمتیں اللہ نے کیہ شب معراج

دم بھر میں گئے مثل نظر پل میں پھر آئے
تھا گرم ہنوز آپؐ کا بستر شب معراج

ہمراہ تھیں افواج ملائک شہ دیںؐ کے
تھا ساتھ رسولوں کا بھی لشکر شب معراج

تھا حلۂ زیبا تن خوشبو سے معطر
تھی گیسوئے مشکیں سے معنبر شب معراج

سوتی تھی پڑی دشمن اسلام کی تقدیر
بیدار تھا اُمت کا مقدر شب معراج

وہ خواب میں بھی حضرت موسیٰؑ نے نہ دیکھا
جو قرب ہوا اُن کو میسر شب معراج

محبوبؐ خدا گوشۂ خلوت میں رہے پاس
تنہا نہ رہا خالق اکبر شب معراج

---

اللہ نے کی آپ کی دعوت شب معراج
موجود ہوئی خلد کی نعمت شب معراج

ظلمت کا ہوا نور تجلّی سے نشاں گم
انوار سے تھی صبح سعادت شب معراج

تھا صلِّ علیٰ، صلِّ علیٰ سب کی زباں پر
تھے حور و ملک محوِ عبادت شب معراج

اللہ سے لے لی سندِ بخششِ اُمت
وہ جوش پہ تھا قلزمِ رحمت شب معراج

تسہیلِ عبادت ہوئی، تحصیلِ شفاعت
باقی نہ رہی ایک بھی حجت شب معراج

اصلاً نہ رہی عاشق و معشوق کی دوری
بے فاصلہ حاصل ہوئی قربت شب معراج

پایا ہے غریبؔ آپ نے اللہ سے سب کچھ
باقی نہ رہی ایک بھی حسرت شب معراج

————— غریبؔ سہارنپوری

# سیرِ لامکاں

پھول گلشن میں کھلے آج رسولِ عربیؐ — دو جہاں خوب سجے آج رسولِ عربیؐ
بن کے دولھا جو چلے آج رسولِ عربیؐ — واہ کیا خوب ہے انعام و مدارات کی رات
آج کی رات انوکھی ہے ملاقات کی رات

فرش تا عرش بہاروں سے چمن زار کھلے — جوشِ حرمت میں بہم یوں سحر و شام ملے
آج میخانۂ فطرت میں نئے جام ڈھلے — آج مومن کے لیے ہے یہ بڑی بات کی رات
آج کی رات انوکھی ہے ملاقات کی رات

ظلمتیں دُور ہوئیں، مٹ گئے سب ظلم و ستم — کھُل گئے خود ہی سلاطینِ زمانہ کے بھرم
دونو عالم پہ ہے محبوب کا اِک لطف و کرم — اصل میں ہے یہی الطاف و عنایات کی رات
آج کی رات انوکھی ہے ملاقات کی رات

روحِ ایمان و عقیدت ہے درود اور سلام — کیسی پُر ذوق فضیلت ہے درود اور سلام
ایک تابندہ حقیقت ہے درود اور سلام — آج کی رات نہیں حرف و حکایات کی رات
آج کی رات انوکھی ہے ملاقات کی رات

نور ہی نور نظر آتا ہے تا حدِّ نظر — دیکھتی ہے نگہِ شوق محبت سے جدھر
آج اللہ نے بخشا ہے دعاؤں کو اثر — آج طیب ہے ہر عاصی پہ عنایات کی رات
آج کی رات انوکھی ہے ملاقات کی رات

—— طیب قریشی اشرفی دہلوی

# معراجِ سرکار صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

تحریر: راجا رشید محمود

چیست معراج؟ آرزوئے شاہدے
گفتگوئے روبروئے شاہدے

خداوندِ قدوس وکریم نے اپنے محبوب پاک صاحبِ لولاک صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو شاہد بنا کر بھیجا. شاہد کے معنی گواہ کے ہیں اور شہادت اس کی معتبر ہے جو عینی شاہد ہو. شاہد کے لیے مشاہدہ ہونا ضروری ہے. سرورِ کائنات فخرِ موجودات صلے اللہ علیہ وسلم کائنات کی ہر شے کے شاہد ہیں. تمام موجودات آپ ہی کے دم سے معرضِ وجود میں آئے، آپ کے سامنے ہر چیز ہی. آپ تمام جہانوں کے لیے رحمت ہیں. سب دُنیا میں آپ کی نگاہ مرحمت ہیں ہیں. ہر شخص کے نیک و بد کے آپ شاہد ہیں اور آپ ہی کی گواہی اور رحمت پر قیامت کے حساب واحتساب کا دارومدار ہے. شاہد کے معنی حاضر و موجود کے ہیں. ظاہر ہے، غیر حاضری اور لاعلمی شہادت کی بنیاد نہیں ہو سکتی. شاہد کا مطلب، محبوب بھی ہے. اس لیے کہ محبوب ہر وقت محب کے دل میں موجود رہتا ہے. اللہ تعالےٰ نے اپنے شاہد کی شہادت کو مکمل اور اکمل کرنے کیلئے انہیں ایک رات مسجدِ حرام سے مسجدِ اقصیٰ تک اور پھر آسمانوں کی اور پھر عرشِ معلّیٰ کی اور آخر کار لامکاں کی سیر کرائی. دَنا کے قصر میں قابَ قوسین کی قربتوں سے مستفید کیا اور پھر دُنیا کو اَوْ اَدْنٰی کی خبر سُنائی.

دَنا کے قصر میں قوسین کا تقرّب ہے
خدائے پاک سے یوں محوِ گفتگو تو ہے

سرکارؐ زمینوں کے شاہد، ہفت سماوات کے شاہد، تمام موجودات ومخلوقات کے گواہ ——— اور خدائے پاک کے محبوب اور گواہ. عینی شاہد. مازاغ البصر وما طغیٰ.

موسےؑ زہوش رفت بہ یک جلوۂ صفات
تو عینِ ذات می نگری در تبسمے!

آقا و مولا علیہ التحیۃ والثنا کائنات کے شاہد ہیں۔ کائنات کے محبوب ہیں، کائنات میں ہر کہیں حاضر و موجود ہیں۔ آپ خدا کے محبوبؐ ہیں، لامکاں میں موجود کیوں نہ ہوتے اپنے خالق و مالک کو کیوں نہ دیکھتے، بغیر آنکھ جھپکے۔

شہادت کی کاملیّت و اکملیّت کے خیال سے اور اپنے محبوبؐ سے وصال کے لیے اللہ عزوجل نے آپ کو بلا بھیجا۔ جبریلِ امین علیہ السّلام پیغام لائے۔ لیکن اگر حضورؐ کو اپنی قیام گاہ سے بُلایا جاتا تو جبریل کے لیے دو ہی صُورتیں تھیں۔ یا آپؐ کی اجازت کے بغیر گھر میں داخل ہوتے یا باہر سے آپؐ کو اجازت کے لیے پکارتے۔ مومنوں کے لیے یہ دونوں صُورتیں ممکن نہیں۔ اس لیے اپنے گھر کے علاوہ کہیں اور سے بلا بھیجنے کا اہتمام کیا گیا۔ خدا کے محبوبؐ کو تکلیف دینا جبریل علیہ السّلام کو کب گوارا تھا چنانچہ۔

نُور نے تلووں کو سہلا کر جگایا خواب سے
یوں ہُوا سرکارؐ کا معراجِ جسمانی شروع

سُبحان اللہ! اندازہ تو فرمائیے سرگروہِ ملائکہ اپنے پروں کو سرکارؐ کے پیروں پر مل کر جگانے کا اہتمام کرتے ہیں۔ خالق و مالکِ کائنات چشم براہ ہے، فرشتے اور حوریں پرے باندھے پیشوائی کو کھڑے ہیں۔ افلاک میں، عرشِ معلّٰی پر، ہر جگہ آپ کی آمد آمد کا تذکرہ ہے۔ خدا جن پیاروں سے پیاری پیاری گفتگو فرماتا ہے، ان کے رَبِّ اَرِنِیْ کے جواب میں "لَنْ تَرَانِیْ" کہتا ہے مگر جن سے محبت کرتا ہے، انہیں "اُدْنُ مِنِّیْ" سے نوازتا ہے۔ کسی کے جلوۂ صفات کے برداشت نہ کر سکنے کی بات اور ہے اور کسی کو ذات کی تجلیوں سے مستنیر کرنا دوسری بات ہے اور یقیناً بہت بڑی بات ہے۔

مصطفٰےؐ راضی نہ شد الّا بذات

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ راوی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ مجھ

میرے رب نے فرمایا ہے کہ میں نے ابراہیمؑ کو دوستی دی۔ موسیٰؑ سے کلام کیا اور آپ کو مواجہ بخشا کر بے پردہ وحجاب آپ نے میرا جمال دیکھا۔ ترمذی میں ہے حضرت عبداللہ ابن عباسؓ نے فرمایا کہ حضورؐ نے اپنے رب کو دیکھا۔ ان کے شاگرد عکرمہ کہتے ہیں۔ میں نے عرض کی کہ کیا سرکارؐ نے اپنے رب کو دیکھا۔ فرمایا ہاں اللہ تبارک وتعالیٰ نے موسیٰؑ کے لیے کلام رکھا۔ ابراہیمؑ کے لیے دوستی اور محمد صلے اللہ علیہ وسلم کے لیے دیدار۔

حضرت ابن عباسؓ فرمایا کرتے تھے۔ بیشک حضور صلے اللہ علیہ وسلم نے دو بار اپنے رب کو دیکھا۔ ایک بار اس آنکھ سے اور ایک بار دل کی آنکھ سے۔

دوسرے تمام انبیاء کرام کی رسائی بارگاہ خداوندی میں ایک خاص مقام تک ہوئی مگر محبوب کبریا احمدِ مجتبےٰ محمدِ مصطفےٰ علیہ التحیۃ والثناء قرب کبریائی کی سرحد پر پہنچے کہ انہیں لے جانے والے رُوح الامینؑ راستے ہی میں تھک کر بیٹھ گئے۔

پہلے تو وہ ہم رکاب سرورِ کونین تھے
ہوگئی جبریلؑ کی سدرہ سے حیرانی شروع

سدرۃ المنتہےٰ تک تو حاجب نبویؐ نے معیت کا شرف حاصل کیا۔ پھر اس کے بعد کا سفر آقاؐ کا خالق جانے کہ کیسے ہُوا۔ جبریلِ امینؑ تو اس مقام سے ذرہ بھر آگے جانے کے تصور سے لرزاں تھے۔

اگر یک سرِموئے برتر پرم
فروغ تجلّی بسوزد پرم!!

پھر سرکارؐ نے وصال کی وہ منزلیں طے کیں کہ اس کے نتیجے کے طور پر ہمیں خدا کی ہستی کی محسوس شہادت میسّر آئی۔ مشہور ادیب ونقاد ڈاکٹر سید عبدُ اللہ معراج النبیؐ کے موضوع پر ایک مضمون میں لکھتے ہیں۔

"معراج سے مُسلمانوں کے ایمان بالرسالت میں گہرائی پیدا ہوئی اور حضورؐ کی کاملیت اور شرافت کا یقینِ محکم ہُوا۔ جہاں بعض دوسرے انبیاء کا آسمانی سفر نبوّت کے راستے کی آخری منزل قرار پایا۔ اس نے ایقان میں گہرائی پیدا ہوئی اور خدا کی ہستی کی محسوس

شہادت میسر آئی۔"

(فکر و نظر، اسلام آباد سیرت نمبر ۱۹۷۶ء)

یعنی تمام گروہِ انبیاء و رسلؑ کی سمعی شہادتوں کے بعد سرکارِ دو عالم نورِ مجسم صلے اللہ علیہ وسلم کی عینی شہادت پر بات مکمل ہوگئی۔

نبیؐ معراج میں اللہ سے ملنے کو جاتے تھے
انوکھی میزبانی تھی نرالی تھی یہ مہمانی!

اللہ کریم جل شانہٗ نے قرآنِ پاک میں "سُبْحَانَ الَّذِیْ اَسْرٰی بِعَبْدِہٖ" کہہ کر حضورؐ کے معراجِ جسمانی پر مُہرِ نبوت ثبت کر دی۔ "پاک ہے وہ ذات جس نے سیر کرائی اپنے بندے کو" عبدہٗ کہنے کے بعد گفتگو کی گنجائش ہی کیا ہے کہ معراجِ جسمانی کی بجائے اسے رُوحانی معراج قرار دیا جائے۔

ہے "سُبحان الذی اسرا بعبدہٖ" سے یہ ظاہر
کہ تھی منظورِ حق کو آپ کی اعزاز فرمائی!

ربِ دو عالم کا کوئی فعل حکمت سے خالی نہیں ہوتا۔ یہاں "عبدہٗ" کی بات کر کے اس نے معراجِ جسمانی کے منکرین کا منہ بند کر دیا۔ ورنہ اپنے پیارے حبیبؐ کے لیے وہ کوئی اور لفظ استعمال کر لیتا۔ شاعرِ مشرق حکیم الاُمت علامہ اقبالؒ نے بتایا ہے کہ عبد اور عبدہٗ کے فرق کو ملحوظ رکھو ورنہ تمام اعمال حبط ہو جائیں گے، قعرِ دوزخ کی نذر ہو جاؤ گے۔

عبد دیگر، عبدہٗ چیزے دگر
ما سراپا انتظار، او منتظر!

عبدہ وہ ہے جو اپنے رب کا انتظار کرے۔ جیسے حضرت موسیٰ علیہ السلام کوہِ سینا پر جلوۂ صفاتِ ایزدی کے منتظر تھے اور عبدہٗ وہ ہے جس کا ربِ دو جہاں انتظار کرے۔ علامہ اقبالؒ نے وضاحت سے بتایا ہے کہ عبدہٗ دہر ہے اور دہر عبدہٗ کے دم قدم سے

ہے۔ ہم سب عبد ہیں اور رنگ ہیں۔ عبدہٗ بے رنگ و بو ہے، عبدہٗ کے اسرار سے آگاہی چاہنے والے جان لیں کہ وہ " الا اللہ " کے راز کے سوا کچھ اور نہیں۔ لا الہ تلوار ہے مگر اس کی دھار عبدہٗ ہے اور عبدہٗ کے مقام کا عرفان اس وقت تک حاصل نہیں ہو سکتا جب تک قرآنِ مجید میں "وَمَا رَمَیْتَ اِذْ رَمَیْتَ وَلٰکِنَّ اللّٰہَ رَمٰی" کے مقام کو نہ سمجھا جائے۔

چنانچہ یہ عبدہٗ وہ مخبرِ صادق ہے جس نے اپنی چشمِ مبارک سے دیدارِ خدا سے مشرّف ہو کر ہمیں یقین دلا دیا کہ خدا ہے۔

پوچھا کسی نے مجھ سے بتا دیجئے ذرا
اس بات کا یقین ہو کیونکر کہ ہے خدا

میں نے کہا کہ مخبرِ صادق نے دی خبر
دیکھا ہے جس نے چشمِ مبارک سے برملا

جھپکی ذرا بھی آنکھ نہ اٹھائے دید میں
آیا ہے جس کی شان میں مازاغ، ماطغٰی

مجھ کو اسی شہادتِ عینی پہ ناز ہے
جس کے ہیں وہ حبیبؐ وہی ہے مرا خدا

علامہ اقبالؒ کہتے ہیں کہ دُنیا یہ سمجھتی رہی کہ یہ زمین و آسمان ناقابلِ گزر ہیں۔ سائنس اور دنیوی علوم کی رسائی اس حقیقت تک نہیں ہوئی تھی کہ تسخیرِ کائنات نہ صرف ممکن ہے، بلکہ ایک انسانِ کامل جو نورِ مجسم تھے۔ انہی کی رہنمائی میں ہم کائنات کی ہر شئے کو مسخر کر سکتے ہیں۔

عشق کی اک جست نے طے کر دیا قصّہ تمام
اس زمین و آسماں کو بے کراں سمجھا تھا میں

خداوندِ کریم نے قرآنِ پاک میں ہمیں تسخیر کائنات کی نوید سُنادی تھی۔ حضور علیہ السلام والصلوٰۃ نے اس کے عملی ثبوت بھی دُنیا کے سامنے پیش فرما دیئے۔ چاند کو اُنگلی کے اشارے سے دو ٹکڑے کر کے آقا و مولاؐ نے ہمیں یہ راہ سُجھائی کہ ہم چاند کو پاؤں تلے روند سکتے ہیں۔

آپ کی انگشت کا ادنیٰ اشارہ ہے وہ خضر
جس سے ظاہر راہِ تسخیرِ مہ کامل ہوئی!

اقبالؒ نے کہا ہے ——

سبق مِلا ہے یہ معراجِ مصطفےٰؐ سے مجھے
کہ عالمِ بشریت کی زد میں ہے گردوں

مجھے اس بات پر سخت حیرت ہوتی ہے کہ کچھ لوگ اس بات کے قائل نہیں کہ سرکارؐ اپنے جسدِ مُبارک کے ساتھ افلاک، عرش بریں اور لامکاں کی پہنائیوں میں تشریف لے گئے تھے۔ بھئی! اگر یہ خواب ہی کا قصّہ ہوتا، صرف رُوحانی سفر ہی کی داستان ٹھہرتی تو کفّار کو اس پر ہنگامہ کرنے کی کیا ضرورت تھی۔ کوئی بھی اس کو نہ ماننے کی بات کیوں کرتا۔ حضرت ابوبکرؓ بس اتنی سی بات پر صدیقِ اکبر بن گئے تھے کیا، کہ حضورؐ نے رُوحانی معراج کا شرف حاصل کیا اور آپ نے تصدیق کی —— بعض حضرات اسے ناممکن بتاتے ہیں کہ رات کے ایک قلیل عرصے میں آپ نے یہ تمام سیر فرمائی۔ مسجدِ اقصیٰ میں سابقہ انبیاء کرام کی امامت فرمائی، آسمانوں کی سیر کی، جنّت و دوزخ کو دیکھا، عرشِ معلّی اور لامکاں گئے اور اپنے رب سے باتیں کیں ——

حضورؐ نبی ہیں اور انبیاء کو جو معجزات عطا ہوتے ہیں، وہ سمجھ میں آنے والی بات نہیں ہوتی۔ کوئی مُردوں کو کیسے زندہ کر سکتا ہے۔ چاند کسی سے دو ٹکڑے ہو سکتا ہے؟ ایک جامِ شیر سے ستّر صاحبوں کا دُودھ سے مُنہ بھرنا ممکن ہے؟ معجزہ تو ہوتا ہی وہ

ہے جو عقل سے ماورا ہو ـــــ اور معراج النبی تو علیٰ کلِّ شیٍ قدیر" رب کی طاقت
کا مظاہرہ ہے. اس نے فرمایا کہ "پاک ہے وہ ذات جس نے اپنے بندے کو سیر کرائی"
کیا خدا کی قدرت سے یہ بات بعید ہے کہ ایسا ہو؟

اور پھر عقلِ انسانی ہی کی بات کریں تو یہ بات ناممکن نظر نہیں آتی. ایک کارخانے
میں سینکڑوں مشینیں کام میں مصروف ہوں، کارخانے کا مالک اپنے کسی محبوب دوست
سے ملاقات کی خوشی میں کارخانہ بند کرنے کا حکم دے دے تو جو مشین جہاں ہوگی
وہیں رک جائے گی اور جب مالک کے حکم سے کارخانہ دوبارہ چلے گا، یہ مشین وہیں
سے چل پڑے گی، جہاں وہ ٹھہری تھی. چنانچہ اگر کارخانۂ قدرت کا مالک خداوند قدوس
ولایزال کارخانۂ عالم کو روک دیتا ہے تو اس میں سمجھ نہ آنے والی بات کیا ہے.

اور ایک بات یہ بھی تو ہے کہ حضورؐ جانِ کائنات ہیں، روحِ موجودات ہیں.

وہ جو نہ تھے تو کچھ نہ تھا، وہ جو نہ ہوں تو کچھ نہ ہو
جان ہیں وہ جہان کی اور جان ہے تو جہان ہے

ہم پر آج تک عذاب کی وہ صورت بھی تو نافذ نہیں کی گئی جو دوسری قوموں پہ کی گئی۔
اس لیے کہ سرکارؐ ہم میں موجود ہیں. "انتَ فیهِم" نے ہمیں دامنِ رحمت میں ڈھانپ
رکھا ہے. پھر جب جانِ کائنات وصلِ حق کے لیے روانہ ہوئی تو کائنات کا ذرہ ذرہ
جہاں تھا، وہیں رک گیا، جب آپ واپس تشریف لائے، کنڈی بھی ہلنے لگی اور بستر
بھی اسی طرح گرم کیوں نہ ہوتا.

محبوب و محب میں کیا باتیں ہوئیں. خالق نے اپنے بندے کو کیا دیا ـــــ ــ
اس سلسلے میں ہمارے لیے جو جو کچھ ضروری تھا، وہ خدا اور رسولِ خدا (جل شانہٗ
وصلی اللہ علیہ وسلم) نے ہمیں بتا دیا. اس سے زیادہ کی نہ ہمیں ضرورت تھی، نہ ہماری
اوقات ہے کہ اس سے واقف کیے جائیں. دَنیٰ فَتَدَلّیٰ. قَابَ قَوسَین اوادنیٰ
کی جس قدر بھی تشریحات کر لی جائیں، ٹھیک ہیں. اصل میں بات کبریا، اور محبوبِ کبریا کی
ہے اور آپس میں فاصلہ نہ ہونے کی ہے.

محبُوب و محب دونوں میں کیا فاصلہ ہوتا
قوسین میں جب ان کی ملاقات ہوئی تھی

بس! ہمارے لیے تو یاد رکھنے کی بات یہ ہے کہ جب یہ منازل طے ہوئیں جب محبُوب و محب میں وصل کا سماں تھا، اُس وقت بھی سرکارؐ نے اپنی گنہگار اُمّت کا کا خیال رکھا، اس کے لیے خدا سے بہت کچھ مانگا اور لیا۔ کیا ہم ذکرِ معراج النبیؐ میں آقاؐ کے کرم کو یاد رکھیں گے اور ایسے اقدام کریں گے کہ آقاؐ ہمیں قیامت کے دن اپنا قرار دیں۔

خادمِ نعت کا انتقال

## آسماں اُنؒ کی لحد پر شبنم افشانی کرے

ملک کے مشہور صحافی، شاعر اور ادیب اصغر حسین خاں نظیرؔ لودھیانوی بھی اپنے خالق و مالک حقیقی سے جا ملے۔ انا للہ و انا الیہ راجعون۔ مرحوم بہت اچھے شاعر تھے۔ ان کا مجموعۂ نعت "آفتابِ حرا" بھی اہلِ علم و دانش سے داد لے چکا ہے۔ "شام و سحر" کے چھ ضخیم نعت نمبروں میں نعت کے موضوع پر اُن کے مضامین نظم و نثر شائع ہوئے۔ ایڈیٹر "نعت" پر خصوصی شفقت فرماتے تھے اور ماہنامہ "نعت" کے معاون تھے۔ آخر دم تک لکھنے پڑھنے میں مصروف رہے۔ اللہ کریم مرحوم کو اپنے جوارِ رحمت میں جگہ دے اور سرکار صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی شفاعت سے بہرہ ور فرمائے۔ آمین!

# معراج النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

معراج نے معراج کو پایا شب معراج — ظاہر ہوئی شان نبیﷺ شب معراج
سرکارؐ نے کیں منزلیں طے مع جسد پاک — سرکارؐ نے ہر چیز کو دیکھا شب معراج
جس جا پہ فرشتوں کے تجلی سے جلیں پر — آئے گئے اس جگہ پہ آقا شب معراج
جس کی کسی انسان سے پائی نہ ہوا بھی — وہ مرتبہ سرکارؐ نے پایا شب معراج
بھولی گئی امت نہ کسی وقت نبیؐ کو — بخشش کا خدا سے لیا وعدہ شب معراج
جو "طالب و مطلوب" میں تھے اٹھ گئے پردے — جو راز تھے سب ہو گئے افشا شب معراج

کیوں حور و ملائک آمد آمد نہ تھیں نہ بچھاتے
قدرت نے دکھایا انہیں جلوہ شب معراج

————— احتشام محمد اسد سرائیلی

اس شان سے محبوبؐ کی مہمانی ہوئی تھی
معراج کی شب صبح سے نورانی ہوئی تھی
اعزازِ محمدؐ میں فراوانی ہوئی تھی
سرکارؐ کو معراج بھی جسمانی ہوئی تھی

کتنی ہی ترقی کرے سائنس جہاں میں
الجھے گی مگر تجزیۂ ظرف و زماں میں

قیصری کانپوری

---

# خواہشِ وصل کی تکمیل

کوئی محوِ خواب تھا، سویا ہوا تھا فرش پر — کوئی ملنا چاہتا تھا اُس سے بامِ عرش پر
حکم کا بندہ کوئی سدرہ سے بطحا آ گیا — وہ کسی کو اب کسی کے پاس لے جانے کو تھا
بے اجازت گھر میں وہ داخل نہ ہوتا تھا کبھی — کرنا پڑتا تو یقیناً اب بھی وہ کرتا یہی
آج چونکہ اپنے حجرے میں کوئی سویا نہ تھا — مسئلہ اذنِ حضوری کا نہیں پیدا ہوا
نیند سونے والے کی لیکن اہم اتنی رہی — کم عبادت کرنے کی تلقین کرتا تھا کوئی
کیا فرستادہ کسی کا ڈالتا اس میں خلل — ایک ہی نکلا بالآخر سارے اِن عقدوں کا حل
سونے والے کے قدم سے مل رہا تھا پر کوئی — جاگ اُٹھا لمسِ عقیدت آشنا پا کر کوئی
جاگ اٹھا کوئی تو پیغام اُس کو پہنچایا گیا — آپ کو جانے کہاں سرکار، بلوایا گیا
چل پڑا کوئی تو سب رستے سمٹ کر رہ گئے — واسطے جو دُنیوی تھے سارے کٹ کر رہ گئے
پہلے اقصیٰ، پھر فلک پھر سدرہ اور پھر لامکاں — پا ہنے والے کو ملنے جا رہا تھا میہماں
جو چلا تھا، وہ تو منزل کی طرف چلتا رہا — جو بلانے آیا تھا رستے میں تھک کر رہ گیا
جانبِ منزل اکیلا جا رہا تھا یوں کوئی — جیسے یہ راہیں ہوں لاکھوں بار کی دیکھی ہوئی
رہ دکھلانے والا کوئی تھا، نہ رہبر و ساتھ تھا — یہ بتانا تھا کہ وہ ہے آپ اپنا رہنما
اب منازل قابَ قوسَین اور اَو اَدنیٰ کی تھیں — عشق کی اک جست سے یہ منزلیں سب طے ہوئیں
ایک ہی وجہِ جوازِ اسرا کی ہوتی ہے بہم — تھی کسی کی خواہشِ وصلِ حبیبِ محترم
یوں اضافے ہوتے جاتے تھے کسی کی شان میں — اُدنُ مِنّی کی صدائیں آ رہی تھیں کان میں
لامکاں کیا چیز ہے عرشِ بریں کیا چیز ہے — کر گیا اس سے بھی آگے کے مراحل کوئی طے

—— نا تمام ——

راجا رشید محمود

# شبِ معراج

یہ عرش و فرش، یہ کون و مکاں، یہ دوزخ و خلد — ہر ایک چیز ہے دستِ بشر کے زیرِ نگیں
یہ نور و نار، یہ لوح و قلم، یہ حور و ملک — درِ بشر پہ جھکاتے ہیں اپنی اپنی جبیں

بشر کے قبضۂ قدرت میں انقلابِ جہاں — بشر کے دستِ تصرّف میں گردشِ ایام
اسی کی ضو سے منوّر وجودِ شام و سحر — اسی کے نور سے تاباں ہے عالمِ اجسام

بشر کی منزلِ یک گام تک مہ و نجوم — حدودِ ارض و سماوات سے ہے دُور اس کی اڑان
سفر میں اس کے مزاحم نہ ہو سکے گی کبھی — اندھیری رات کی فضائیں نہ خندق و زندان

یہ قرب و بعد، نشیب و فراز کچھ بھی نہیں — جو فاصلے کے تعین میں ہو، وہ دور نہیں
ہے آزمائشِ دل یہ مقامِ گفت و شنید — بشر کی منزلِ مقصود کوہِ طور نہیں

ہر ایک گام پہ ہوتا ہے آرزو کا مقام — مقام ایک شکیبِ نظر ہے، کچھ بھی نہیں
قدم قدم پہ طلسمات، دام، زنجیریں — یہ کائنات فریبِ نظر ہے، کچھ بھی نہیں

بتانِ وہم کی تخلیق، اہرمن کا کمال — کمالِ آدمِ خاکی مقامِ ابراہیم
رواں دواں ہو اگر روح و دل میں جوشِ جنوں — تو کچھ عجب نہیں زیرِ قدم ہو عرشِ عظیم

ثریٰ سے تا بہ ثریا، زمیں سے تا بہ فلک — فضا پہ چھایا ہوا ہے طلسمِ ہوشربا
خلوصِ عزم و عمل کی ہیں امتحاں گاہیں — یہ آسماں، یہ خلائیں، یہ دامِ آب و ہوا

یہ آب و گِل، یہ عناصر، یہ ربطِ روح و بدن — کمالِ فن کا سراپا ہے آدمی کا وجود
حدود میں کبھی محدود ہو نہیں سکتا — ملا ہے اس کو خدا سے عروجِ لامحدود

عبور کر کے حدودِ تعیّنات جمال — خدا کا قرب بشر کی خودی کا ہے معراج
اور اس کے آگے خدا کیا ہے آدمی کیا ہے — یہ عقدہ نطق و بیاں کا ہے آج تک محتاج

بلند و افضل و اکمل بشر سے کوئی نہیں
مقام دُور حدودِ نظر سے کوئی نہیں

(صدیق افغانی)

لوائے نور کا سایہ لیے شبِ معراج
جلے ہیں بامِ حرم پر دیے شبِ معراج
قدم حضورؐ کے چومے ریاضِ جنّت نے
فضائے قُدس نے بوسے لیے شبِ معراج
یہ واقعہ ہے حضوری میں لے گئے تشریف
حضورؐ تاجِ رسالت لیے شبِ معراج
حریمِ شوق میں فکر و خیال کے فانوس
بصد نیاز فروزاں کیے شبِ معراج
حضورؐ عرشِ معلّیٰ سے کامراں لوٹے
جلو میں مژدۂ رحمت لیے شبِ معراج
ہوا جو چشمۂ زمزم پہ اسے ثمرؔ سیراب
وہ کیوں نہ بادۂ کوثر پیے شبِ معراج (عبدالکریم ثمرؔ)


## ۱۹۸۹ کے خاص نمبر

جنوری ——— لاکھوں سلام (حصہ اوّل)
فروری ——— رسولؐ نمبروں کا تعارف (حصہ دوم)
مارچ ——— معراجُ النّبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم
اپریل ——— لاکھوں سلام (حصہ دوم)

# ۱۹۸۸ء کے خاص نمبر

- جنوری ـــــ حمدِ باری تعالیٰ
- فروری ـــــ نعت کیا ہے
- مارچ ـــــ مدینۃ الرسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ اوّل)
- اپریل ـــــ اردو کے صاحبِ کتاب نعت گو (حصہ اوّل)
- مئی ـــــ مدینۃ الرسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ دوم)
- جون ـــــ اردو کے صاحبِ کتاب نعت گو (حصہ دوم)
- جولائی ـــــ نعتِ قدسی
- اگست ـــــ غیر مسلموں کی نعت (حصہ اوّل)
- ستمبر ـــــ رسول نمبروں کا تعارف (حصہ اوّل)
- اکتوبر ـــــ میلادالنبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ اوّل)
- نومبر ـــــ میلادالنبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ دوم)
- دسمبر ـــــ میلادالنبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ سوم)

بیشک آنے والا وقت تمہارے لئے بہتر ہے اس وقت سے جو گزر چکا
اور بے شک تمہارا رب ایسی نعمتوں سے تم کو نوازے گا جو تم کو خوش کر دینگی۔

یہ الفاظ مبارکہ جو اللہ تعالیٰ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے خطاب
فرمائے، تمام سچے مسلمانوں کیلئے طمانیت کا پہلو رکھتے ہیں۔
آیئے ہم اللہ تعالیٰ کے حضور میں سر جھکا کر ان رحمتوں کا شکر
بجالائیں جو امتِ مسلمہ پر اس سے پہلے ہوتی رہیں اور عہد کریں کہ
آئندہ اور زیادہ عنایات کا مستحق بننے کی کوشش کرینگے۔
ایک فریضہ جو ہم پر عائد ہوتا ہے، نظام اسلام کی تعمیر ہے۔
جو بفضلہٖ تعالیٰ پاکستان میں شکل پذیر ہو رہا ہے۔
نیشنل بینک اس مبارک مہم میں حسب توفیق شریک رہے گا۔

نیشنل بینک آف پاکستان — قومی ترقی قومی بینک

United

PID I 19 85

# آگ بجھانے کے آلات

شہری دفاع کا سامان، صنعتی تحفظ کی اشیا
فائر بریگیڈ کی گاڑیاں، اور ہائیڈرالک پلیٹ فارم

مزید معلومات کے لیے رابطہ فرمایئے

## حسین حبیب کارپوریشن (پرائیویٹ) لمیٹڈ

21۔ عبس روڈ، لاہور 5 فون: 55642 227527
TELEX 44324 FIRE PK GRAMS FIRECHIEF

شمس چیمبرز، شاہراہ لیاقت، کراچی فون: 228803 224957
TELEX 25156 FIRE PK GRAMS FIRECHIEF

پی آئی اے ہاؤس (بالمقابل کارپوریشن آفس) لیاقت روڈ، راولپنڈی
TELEGRAM 'FIRECHIEF' 72564 فون


قرآنِ حکیم کی مقدس آیات اور احادیثِ نبویؐ آپ کی دینی معلومات میں اضافے اور تبلیغ کے لیے شائع کی جاتی ہیں۔ اِن کا احترام آپ پر فرض ہے۔ ماہنامہ **نعت** کا ہر صفحہ حضور سرورِ کائنات علیہ الصلوٰۃ والسلام کے ذکرِ مبارک سے مزیّن ہے۔ لہٰذا ماہنامہ **نعت** کو صحیح اسلامی طریقے کے مطابق بے حرمتی سے محفوظ رکھیں۔

ماہنامہ نعت لاہور

جلد: ۲ اپریل ۱۹۸۹ء شمارہ: ۴

# معراج النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (حصہ دوم)

ایڈیٹر: راجا رشید محمود

معاون: شہناز کوثر

مشیر خصوصی: چوہدری رفیق احمد باجوہ ایڈووکیٹ

خطاط: جمیل احمد قریشی تنویر رقم

خلیل احمد نوری

قیمت: ۱۰ روپے (فی شمارہ)
۱۲۰ روپے (زرِ سالانہ)

مینجر: اظہر محمود

پرنٹر: حاجی محمد نعیم کھوکھر۔ جیم پرنٹرز۔ لاہور

پبلشر: راجا رشید محمود

بائنڈر: خلیفہ عبدالمجید۔ بک بائنڈنگ ہاؤس ۳۸۔ اردو بازار۔ لاہور

اظہر منزل۔ مسجد سٹریٹ نمبر ۵۔ نیو شالامار کالونی۔ ملتان روڈ
لاہور (پاکستان) پوسٹ کوڈ ۵۴۵۰۰

(منظر رقم)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لاہور میں میرے سرکار (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کا ایک پیارا بستا ہے
اسے گزشتہ رمضان کے آخری ایام آقا و مولا (علیہ التحیۃ والثنا) کے قدموں میں گزارنے کی سعادت ملی

آقا حضور (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کا وہ پیارا، وہاں سے میرے لیے خوشخبریاں لایا۔
درودِ پاک کا وہ عاشق، بذاتِ خود میرے لیے بہت بڑی خوشخبری ہے۔
اس سے میرا رشتۂ نیاز ہی میرے لیے اعزاز ہے۔
اس سے تعارف ہوا تو گویا مجھ پر کرم سرکار (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کا در کھل گیا۔
اس سے تعلق بڑھا تو آقا حضور (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کی رحمتوں نے مجھے اپنے گھیرے میں لے لیا۔

تین ماہ ہوئے، اس نے نعت کے دفتر میں آکر مجھے نوید سنائی کہ مجھے بلاوا آنے ہی والا ہے
تیسرے دن وہ پھر آیا،
اس پیغام کے ساتھ کہ میں تیار رہوں
وہ پھر آیا، میری اماں جی کے لیے اور میرے لیے پاسپورٹ فارم لے کر۔

وہ جو سندیسہ لا رہا تھا، اس میں شک کی گنجائش نہ تھی
اس میں شک کی کیا گنجائش ہو سکتی ہے

کراچی میں اللہ کا ایک بندہ اس پیغام کو معنوی صورت دے رہا تھا
میرے محسن نے یہ پیغام دیا ہے کہ میں اپنی والدہ مکرمہ کی معیت میں وہاں جانے کی تیاری کروں جہاں حاضری سے بڑھ کر کوئی سعادت نہیں
یہی بلاوا ہے، —

یہ تصور کتنا عجیب ہے کہ میں عقیدتوں کے اس سفر پر جاؤں گا، ماں کی رہنمائی میں، — جس کو محبت سے دیکھنا بھی حج کی سعادت حاصل کرنے کے برابر ہے اور، — نیاز مندی کی اس راہ پر سر کے بل چلتے ہوئے، میں لاہور اور کراچی کے دونوں دوستوں کو دل میں بسا کے لے جاؤں گا۔

## فہرست



## نعتیں

عازمِ عرش ہے سلطانِ زمیں آج کی رات
رُو کشِ چرخ ہے دامانِ زمیں آج کی رات

ارضِ بطحا، ترے اس اَوج کے صدقے جس پہ
عرش والے بھی ہیں قربانِ زمیں آج کی رات

ماہ و پرویں کو اشارہ ہے کہ اے دیدہ ورو!
دیکھیے! دیدنی ہے شانِ زمیں آج کی رات

روزِ تخلیق سے تھی جس کی تمنا اُس کو
آسماں پر ہے وہ احسانِ زمیں آج کی رات

عید ہے عالمِ بالا میں کہ ہے جلوہ فگن
عرش پر خاصۂ خاصانِ زمیں آج کی رات

میزباں جس کا ہے خود ارض و سما کا خالق
زیبِ محفل ہے وہ مہمانِ زمیں آج کی رات

یوں جو کعبے سے سوا اس کی کشش ہے منظورؔ
خاکِ طیبہ ہے دل و جانِ زمیں آج کی رات

——— منظور حسین منظورؔ

# واقعۂ معراج

تحریر:- ملک شبیہ محمد خان اعوان

معراج النبی (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کا عجیب وغریب واقعہ، روایت، ودرایت کے اعتبار سے ناقابلِ انکار ہے۔ خود قرآنِ عزیز کا اس واقعے کے متعلق یہ فرمانا "وماجعلنا الرؤیا التی اریناك الا فتنة للناس" (الاسراء-١٧: ٦٠) اس بات کی روشن شہادت ہے کہ یہ واقعہ اپنی خصوصیات میں ایسا عجیب وغریب ہے جو سننے والوں کے لیے قبول وانکار میں ایک سخت آزمائش وامتحان کا باعث ہے اور اگر اس کی حقیقت صرف ایک خواب یا روحانی ترقی کی ہی ہوتی تو اس میں ایسی کوئی خاص حیرت کی بات نہ تھی اور نہ یہ واقعہ موافقین ومخالفین کے درمیان حق وباطل کا معیار قرار پاتا۔ اس لیے کہ خواب میں ایسے واقعات کا پیش آجانا کوئی ایسی عجیب بات نہ تھی کہ جس کی تصدیق وتکذیب میں معرکہ ہوا۔ جس کی بدولت کفر وانکار اور ایمان وتصدیق کی دو جُدا بنیادیں قائم ہوگئیں۔ اس کے علاوہ آپ کا راستے کے وہ تمام حالات بیان کرنا جس کے ایک ایک حرف اور ایک ایک جُز کی تصدیق خود آنے والے قافلوں نے کی۔ اور باوجود آپؐ سے انتہائی مخالفت وعداوت کے، اصل حقیقت کا انکار نہ کرسکے۔ مشرکین کا بیت المقدس کے مختلف مقامات کے متعلق حالات دریافت کرنا اور آپؐ کا ہر ایک سوال کے متعلق شافی جواب دینا، یہ امور اس کے ناقابلِ تردید شہادت ہیں کہ یہ واقعہ آپ کی پیغمبرانہ زندگی کے انہیں معجزات باہرہ میں سے ہے کہ جن کا انکار تعلیمِ اسلام کو خیرباد کہے اور ناقابلِ انکار روایت ودرایت کو ٹھکرائے بغیر قطعاً ناممکن ہے۔

رہا یہ امر کہ قرآنِ عزیز نے اس کو "رؤیا" سے تعبیر کیا ہے جس کے معنی خواب

کے ہیں۔ پس یہی ایک مغالطہ ہے جس کی حقیقت سمجھے بغیر بمصداق "تا ثریا می رود دیوار کج" غلط عقیدے کی بنیاد قائم کر لی گئی ہے۔ حقیقت امر یہ ہے کہ جو واقعہ عالم غیب میں مشاہدہ کیا جائے اور عام نگاہیں اس کو دیکھنے سے قاصر ہوں، خواہ نبی اور رسول بیداری ہی میں کیوں نہ دیکھے "رؤیا" سے بہتر کوئی اور مفرد لفظ حقیقت کے اظہار کے لئے موزوں نہیں۔ اس لیے کہ وہ خاص مشاہدہ جو عالم غیب میں بحالت بیداری آنکھوں سے کیا جائے، دنیا کے عام مشاہدوں سے جدا ایک خاص کیفیت رکھتا ہے۔ عربی شاعر متنبی نے بھی اپنے ایک قصیدے میں معشوق کی چشم بیمار سے دیکھنے کو عام مشاہدہ کرنے والوں سے ممتاز ظاہر کرنے کے لیے "رؤیا" ہی سے تعبیر کیا ہے۔

پس قرآن عزیز نے بھی اسی حقیقت کو واضح اور ظاہر کرنے کے لیے "رؤیا" کا استعمال کیا ہے جو عالم مشاہدہ اور عالم خواب سے جدا عالم غیب کی رویت کو ادا کر رہا ہے۔ اسی لیے حضرت شاہ عبدالقادر صاحب دہلوی نے بھی اُردو ترجمہ قرآن میں "رویا" کا ترجمہ "دکھلاوا" کیا ہے جو عالم غیب کے مشاہدے کی مجموعی حالت کو اس طرح ادا کرتا ہے کہ اُردو میں مفرد لفظ میں اس سے بہتر تعبیر مشکل ہے (سیرت رسول کریمؐ۔ ص ۵۹)

جمہور فقہا، محدثین، متکلمین اور صوفیہ کرام رحم اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کا یہ مذہب ہے کہ معراج شریف بیداری کی حالت میں ہوئی اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مع جسم مبارک کے، مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ تک تشریف لے گئے اور پھر وہاں سے آسمانوں پر تشریف لے گئے (شفا قاضی عیاض)

حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ لکھتے ہیں "آپ کو ایک رات مسجد اقصیٰ کی سیر کرائی گئی۔ جس کے بعد آپؐ سدرۃ المنتہیٰ تک پہنچے، اور جہاں تک اللہ تعالیٰ نے آپؐ کو لے جانا چاہا، وہاں تک پہنچے۔ یہ واقعہ آپؐ کے جسم مادی کو بحالت بیداری پیش آیا (اُردو ترجمہ حجۃ اللہ البالغہ۔ ص ۸۰۷)

عربی جاننے والوں سے یہ حقیقت مخفی نہیں کہ "اسراء" کے مفہوم میں یہ بات شامل ہے کہ اس میں جسم اور روح کا اجتماع ہو۔ صرف روح کے سفر کو عربی میں "اسراء"

کے لفظ سے تعبیر نہیں کیا جاتا۔ اسی طرح "عبد" روح اور جسم کے مجموعے کو کہتے ہیں۔
قرآن مجید میں جہاں کہیں یہ لفظ آیا ہے، ہر جگہ اس سے مراد روح مع الجسد ہی ہے۔
اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ ارءیت الذی ینھٰی عبدا اذا صلّیٰ (العلق۔۹۶: ۱۰)
"کیا تو نے (ابو جہل کو بھی) دیکھا۔ جب ہمارا بندہ نماز پڑھنے کھڑا ہوتا ہے تو وہ اُسے روکتا ہے۔" ظاہر ہے کہ اس آیت میں عبد سے مراد روح مع الجسد ہے، نہ کہ صرف رُوح کیونکہ ابوجہل صرف روح کو نماز پڑھنے سے نہیں روکتا تھا۔ دوسری جگہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔
وانہ لما قام عبد اللّٰہ یدعوہ کادوا یکونون علیہ لبدا (الجن۔۷۲: ۱۹)
"اور یہ کہ جب کھڑا ہوا اللہ کا بندہ کہ اس کو پکارے، لوگوں کو بندھنے لگتا ہے اس پر ٹھٹ۔" ظاہر ہے کہ صرف حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی روح نماز پڑھنے نہیں کھڑی ہوتی تھی اور جنات آپؐ کی روح پر نہیں ٹوٹ رہے تھے۔
نیز سورۂ مریم میں اللہ تعالےٰ فرماتا ہے۔ ذکر رحمۃ ربک عبدہٗ زکریا (مریم۔ ۱۹ : ۲) "یہ مذکور ہے تیرے رب کی رحمت کا اپنے بندے زکریا پر۔"
اس آیت میں بھی عبد سے مراد حضرت زکریاؑ کی روح اور جسد دونوں ہیں۔ غرض اس قسم کی مثالیں قرآنِ حکیم میں بہت ہیں کہ عبد سے مراد رُوح مع الجسد ہے۔
اللہ تعالیٰ ہر چیز پر قادر ہے، اس کے لئے کوئی بات مشکل نہیں۔ وہ خود فرماتا ہے۔
انّما امرہٗ اذا اراد شیئاً ان یقول لہٗ کن فیکون (یٰسٓ۔۳۶: ۸۲)
"اس کا حکم یہی ہے کہ جب کرنا چاہے کسی چیز کو تو کہے اُس کو "ہو" وہ اُسی وقت ہو جائے۔"

پس جس خدا نے خلافِ عادت حضرت زکریاؑ کو بڑھاپے میں ان کی بیوی کے بانجھ ہونے کے باوجود لڑکا عطا فرمایا، اور جس خدا نے حضرت مریمؑ کے بطن مبارک سے بغیر باپ کے حضرت عیسیٰ علیہ السلام جیسے اولوالعزم پیغمبر کو پیدا فرمایا بے شک اُس خدا کو قدرت ہے کہ وہ اپنے حبیبؐ مکرم کو معراج مع الجسد کرا سکتا ہے۔ جب اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیبؐ مکرم کو مدعو فرمایا تو مہمان نوازی اِس امر کی مقتضی تھی کہ

آپ کا خاص طور پر احترام و اہتمام کیا جائے۔ چونکہ آپؐ سید المرسلین، فخر الاوّلین والآخرین ہیں، اور سید میں دوسروں کے کمالات بدرجۂ اتم ہونے چاہئیں، لہٰذا ضروری تھا کہ جہاں خدائے پاک نے حضرت موسیٰؑ سے مع الجسد کوہِ طور پر باتیں کیں اور اپنے نور کا جلوہ دکھایا (اگرچہ حضرت موسیٰؑ اس جلوۂ خداوندی کی تاب نہ لا سکے اور بے ہوش ہو کر گر پڑے) وہاں جنابِ سیّد المرسلینؐ کو آپ کے شایانِ شان درجۂ قُرب عطا فرمایا جاتا، جسمِ اطہر مع الروح والجسد کے ساتھ بالمشافہ گفتگو کی جاتی۔ علاوہ ازیں آپؐ کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام پر بھی فوقیت حاصل تھی اور چونکہ وہ آسمان پہ زندہ مع الجسم اٹھائے گئے۔ اِس لیے آپ کو حضرت عیسیٰ علیہ السلام سے بڑھ کر سرفراز فرمانا ضروری تھا چنانچہ ایسا ہی ہوا۔

ایک گروہ یہ کہتا ہے کہ معراج کا سفر ایک روحانی خواب تھا۔ اگر اس تعبیر کو تسلیم کر لیا جائے تو معراج کا واقعہ کوئی مہتم بالشان واقعہ نہیں رہ جاتا۔ بلکہ ایک معمولی سی بات بن جاتی ہے۔ کوئی بھی آدمی اپنے تصوّر میں ایک سیکنڈ کے اندر اندر نیویارک، پیرس اور لندن تک کی سیر کر کے واپس آسکتا ہے۔ یہ کوئی ایسی بات نہیں کہ جو قرآن جیسی کتاب میں افضل الانبیاء (علیہ التحیۃ والثنا) کے لیے کہی جائے۔ اس سلسلے میں شکوک پیدا کرنے والی دو روائتیں پیش کی جاتی ہیں۔ لیکن یہ دونوں روائتیں ان لوگوں نے نہیں کیں جن کی طرف انہیں منسوب کیا جاتا ہے جبکہ بعض لوگوں نے اپنے شبہات کا جواز پیدا کرنے کے لیے ان کا نام لے دیا۔ ایک روایت اُم المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی طرف منسوب کی گئی ہے۔ اس روایت میں حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی طرف یہ الفاظ منسوب کیے گئے ہیں۔ کہ آپ نے فرمایا: "میں نے گم نہیں پایا حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے جسمِ اقدس کو۔" اور اس روایت پر قیاس کا یہ محل تعمیر کر لیا گیا ہے کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا واقعۂ معراج کو روحانی سفر فرماتی ہیں۔ اوّل تو اس روایت میں بہت سی خامیاں ہیں جو اسے صحیح روایت ثابت نہیں کرتیں۔ اُم المومنین حرمِ نبویؐ میں ہجرت کے بعد شامل ہوئی ہیں۔ اور واقعۂ معراج ہجرت سے پہلے کا ہے۔

اس وقت حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی عمر پانچ سال تھی اور یہ عمر معراج جیسے واقعے کو سمجھنے یا اس کے متعلق کوئی رائے قائم کرنے کے لئے مناسب نہیں سمجھی جا سکتی۔

دوسری روایت امیر معاویہ سے منسوب ہے جن کا قبول اسلام ہی آٹھویں ہجری کا ہے اور معراج، ہجرت سے پہلے کا واقعہ ہے۔ اس لیے ان کا اس واقعے سے کیا تعلق ہو سکتا ہے۔ اس لئے یہ دونوں روایتیں قابل قبول نہیں۔ قرآن اور حدیث کی روشنی میں معراج کے واقعے پر شبہ کرنا اور اُسے روحانی سمجھنا غلط ہوگا۔

◎

جنابِ رحمۃ للعالمین معراج کے دُولھا

شبِ اسرا خدا سے ہیں قریں معراج کے دُولھا
کبھی ہیں رونقِ فرشِ زمیں معراج کے دُولھا

کبھی زیبائشِ عرشِ بریں معراج کے دُولھا
عروسِ لیلۃ الاسریٰ ہے خود اس امر پر حجت

محمدؐ مصطفیٰ ہیں بالیقیں معراج کے دُولھا
رہیں گی راز محشر تک شبِ معراج خلوت میں

وہ باتیں جو خدا نے تم سے کیں معراج کے دُولھا
تمہارے ہی لئے مخصوص تھا، معراج کا رتبہ

تمہی ہو لامکاں کے اک مکیں معراج کے دُولھا
ہُوا ہے اور نہ ہوگا کوئی بھی پیدا قیامت تک

جہانِ حسن میں تم سا حسیں معراج کے دُولھا
خدا کا گھر تمہارا گھر، خدا کا در تمہارا در

کہ تم ہو عرش و کعبہ کے امیں معراج کے دُولھا

(ادیب سیمابی)

جلوہ افروز ہے اِک ماہِ مبیں آج کی رات
نور ہی نور ہے تاحدِ یقیں آج کی رات

حرمِ ناز میں پہنچے شہِ دیںؐ آج کی رات
حرمِ ناز ہے کچھ اور حسیں آج کی رات

مرحبا صلِّ علیٰ حسنِ محمدؐ کے فیوض
جگمگاتی ہے دو عالم کی جبیں آج کی رات

عالمِ کیف میں ہیں عرشِ معلّٰی کے مکیں
عالمِ وجد میں ہے عرشِ بریں آج کی رات

قابَ قوسین کی منزل تھی محمدؐ کا مقام
رہ گیا سدرہ پہ جبریلؑ امیں آج کی رات

عبد و معبود میں حائل کوئی پردہ نہ رہا
یعنی معبودؔ ہے بندے کے قریں آج کی رات

جس حقیقت کی نہیں فلسفہ دانوں کو خبر
اُس سے آگاہ ہیں اربابِ یقیں آج کی رات

ہم گنہگاروں کی سرکارؐ نے بخشش چاہی
یادِ سرکارؐ کو آئے ہیں ہمیں آج کی رات

دُھل گئی میرے گناہوں کی سیاہی مظہرؔ
کام آیا ہے مرا حسنِ یقیں آج کی رات

—— حافظ مظہر الدین

کیوں ارض و سما پر رحمت کے جھالے برسائے جاتے ہیں
کیا بات ہے، کس کی خاطر یہ میخانے لٹائے جاتے ہیں
میخانۂ عالم کے ساقی اللہ سے ملنے جائیں گے
ہر سمت شراب نور کے یوں ساغر چھلکائے جاتے ہیں
جبریلِ امیں سدرہ سے ہوئے ایوانِ رسالت میں حاضر
اور خوابِ ناز سے آقا کو اِس طرح جگائے جاتے ہیں
آئے نہ کہیں راحت میں خلل اللہ غنی یہ پاسِ ادب
نورانی آنکھیں مل مل کر تلوے سہلائے جاتے ہیں
بیدار ہوئے سرکار ادھر جبریل بصد تعظیم اُدھر
پیغامِ وصال و قربِ خدا آقا کو سنائے جاتے ہیں
اے ختمِ رُسل محبوبِ خدا، اے شاہدِ بزمِ اَوْ اَدْنیٰ
چلیے کہ سرِ عرشِ اعلیٰ آج آپ بلائے جاتے ہیں
اللہ کو ہے وہ شوقِ لقا، ممکن نہیں جس کا اندازہ
رہ رہ کر اُدْنُ مِنّیِ کے نغمے دہرائے جاتے ہیں
یہ عشق و محبت کا عالم محبوب و محب مل کر باہم
کس راز و نیاز سے الفت کی باتیں فرمائے جاتے ہیں
نہیں عقل و فکر کو دخل جہاں، نہیں قیدِ زمان و مکاں کی جہاں
معراج کی رات عزیزؔ وہاں آقا پہنچائے جاتے ہیں
(عزیز حاصلپوری)

بلبلِ باغِ نبیؐ زمزمہ پرداز ہے آج  انجمن صورتِ گُل گوش بر آواز ہے آج
آج میں رفعتِ معراج بیاں کرتا ہوں  فکر تا عرشِ بریں مائلِ پرواز ہے آج
دھوم ہے آج فلک پر کہ حضورؐ آتے ہیں  بزمِ انجم نگہِ شوق کیے باز ہے آج
فخر کرتے ہیں ملائک بھی قدم بوسی پہ  عرش بھی بوسۂ نعلین سے ممتاز ہے آج

آبروبخشِ مسیحاؑ و کلیمؑ آتا ہے
آج افلاک پہ مکّے کا یتیم آتا ہے

غُل ہوا عرش پہ، وہ عرش کا تارا آیا  خلوتِ راز میں اللہ کا پیارا آیا
اِک عالم کے مریضوں کا مسیحا پہنچا  ایک عالم کے ضعیفوں کا سہارا آیا
جس کے دیدار سے آنکھوں میں سرور آتا ہے  وہی سرمایۂ تسکینِ نظارا آیا
پیکرِ نور کی بڑھ بڑھ کے بلائیں لے کر  بولی رحمت کہ وُہ سرتاج ہمارا آیا
ہر طرف بارشِ انوار ہوئی جاتی ہے  عرش کہتا ہے، مرا راج دلارا آیا
ہاں وہی، جس کے تقرب کے بیاں کی خاطر  قابِ قوسین کا قرآں میں اشارا آیا

تا سرِ عرش ہے مولا کا گزر، کیا کہنا
اللہ اللہ شرفِ فخرِ بشر کیا کہنا

——— آغا صادق

فلک فلک ہے اک چمن<br>
فضا فضا ہے اک چمن<br>
قمر گلاب ضو فگن<br>
ستارہ برگِ یاسمن<br>
اُفق بہار پیرہن<br>
تجلیوں کی انجمن<br>
کھلی ہوئی ضیا ضیا<br>
دُھلی ہوئی کرن کرن

نجوم و مہ کی جلوتیں<br>
لطافتیں، صباحتیں<br>
تجلیوں کی نزہتیں<br>
نزاکتیں، فصاحتیں<br>
یہ رحمتیں، یہ برکتیں<br>
یہ برکتیں، یہ رحمتیں<br>
مسرّتیں طرب فشاں<br>
سعادتیں ضیا فگن

شعاعِ نور بے کراں<br>
رواں دواں، رواں دواں<br>
تجلیاتِ کہکشاں<br>
حسیں حسیں، جواں جواں<br>
ضیائے جلوہ پیکراں<br>
اِدھر اُدھر، یہاں وہاں<br>
تمام چرخِ نیل گوں<br>
جمالیات کا وطن

بشر بلند بال ہے　　کمال ہے، کمال ہے
عروجِ بے مثال ہے　　کمالِ بے زوال ہے
تقربِ جلال ہے　　تسلطِ جمال ہے
رسائیٔ دل و نظر
بلندیٔ شعور و فن

خودی جو پر کشا ہوئی　　شعاعِ نور بن گئی
زمینِ خاک سے اُٹھی　　بڑھی فلک کو چیرتی
ہوئی شکستہ ہر لڑی　　یہ مادّی نظام بھی
خودی اگر ہو خود نگر
زماں شکن، مکاں شکن

یہ شب ہے رشکِ صد سحر　　یہ نور سے بھی زندہ تر
رسولؐ کی شبِ سفر　　خودی کی سیرِ معتبر
یہ شب ہے عظمتِ بشر　　بشر کی عظمتِ دگر
عظیم شب، سعیدِ شب
عطیۂ شہِ زمن

شہِ زمن، شہِ اُممؐ　　شہِ عرب، شہِ عجمؐ
نبیٔ صاحب الکرم　　رسولِ پاک و محترم
شہِ ستارگانِ حشم　　وہ جن کا عرش پر قدم
عزیزِ دل، قریبِ جاں
حبیبؐ ربِّ ذوالمنن

عاصی کرنالی (ملتان)

# وصلِ حبیب صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

تحریر: صدر الافاضل مولانا نعیم الدین مراد آبادی

نبوت کا گیارہواں سال، رجب کی ستائیسویں تاریخ، دو شنبہ کی شب، ام ہانی بنت ابی طالب کی دولت سرا فخرِ ارم بنی ہوئی ہے۔ کعبہ مقدسہ جو دنیا کی پہلی بنا اور سب سے پہلا عبادت خانہ اور تمام عالم کا قبلہ ہے...... آج اس میں نرالی زیب و زینت ہے۔ اس کی نورانیت کے جلوے اور انوار کی تابشیں آسمانوں تک پہنچ رہی ہیں۔ اس کے پہلو میں اُمِ ہانی کا مکان ہے اور آج کی شب اللہ کا حبیبؐ، عالم کا ہادی اس میں جلوہ افروز ہے۔ اس کے حسنِ دلکش کی نورانی شعاعیں کعبۂ مقدسہ کے در و بام پر جلوہ افروزی فرما رہی ہیں۔ نصف شب گزر چکی۔ دنیا مصروفِ خواب ہے۔ حضورِ اقدس علیہ الصلوٰۃ والتسلیمات نے بعدِ عشا آرام فرمایا ہے۔ ام ہانی بھی سو چکی ہیں۔ عالمِ ملائکہ میں دھومیں مچ رہی ہیں۔ روحانیت کو خبر ہے کہ آج ہی کی شب لیلۃ الاسرار (شبِ معراج) ہے۔ آسمان سے ملائکہ اتر رہے ہیں۔ جبریل و میکائیل علیہما السلام بہشتی براق لے کر آئے۔ براق دروازے پر حاضر ہے۔ جبریل امینؑ نے اُمّ ہانیؓ کی دولت سرا میں داخل ہو کر قبلہ گاہِ ناز کو حُسنِ ادب کے ساتھ بیدار کیا۔ چشمِ حق نما کھولی۔ جبریل امینؑ کو نئے ساز و سامان کے ساتھ نرالے اندازِ خدمت میں مستعد و کمربستہ ملاحظہ فرمایا اور پھر خوابِ شیریں سے ہم آغوش ہو گئے۔ راتوں بیدار رہ کر گنہگاروں کی مغفرت کے لئے دریا بہانے والی آنکھیں خدا جانے کس لطف میں خواب سے سرمگیں ہیں۔ آج کے خواب میں کیا لذت اور کس طرح کی لربودگی ہے کہ جبریل امینؑ نے بیدار کیا اور پھر آنکھ لگ گئی۔ ملائکہ کی جماعتیں کی جماعتیں آستانۂ معلیٰ پر جلو میں چلنے اور شرفِ خدمت گزاری کی تمنائیں دلوں میں لیے منتظر ہیں۔ جبریل امینؑ نے کچھ دیر انتظار کر کے پھر ادب و احترام

کے ساتھ سلطان کونینؐ کو بیدار کیا...... پھر جمیل جہاں پرور نے آنکھ کھولی، قدسی پیامبر کی قسمت کھُلی۔ ایک نظرِ انور سے اس کی طرف ملاحظہ فرمایا۔ جبریل امین نے بے توقف و بے درنگ حضرتِ ربّ العزت عزّ و علا تبارک و تعالےٰ کی طرف سے پیامِ طلب پہنچا کر کعبۂ مقدسہ میں رونق افروز ہونے کی التجا کی۔ سرورِ انبیاء (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) نے شرفِ قبول سے سرفراز فرمایا۔ قدم نازا ٹھا اور رحمتِ مجسّم کعبۂ مقدسہ میں جلوہ افروز ہوئے۔ نورانی رخساروں کی تابشوں سے کعبۂ مقدسہ جلوہ گاہِ محبوب بنا۔ کعبۂ مقدسہ میں پھر کعبۂ جمال نے آرام کیا........

اب جبریلؑ براق لائے۔ یہ ایک سواری ہے۔ بلندی میں متوسط گھوڑے کے قریب قریب سمجھیے۔ اس کی تیز رفتاری کا یہ عالم کہ منتہائے نظر پر قدم رکھتا ہے۔ بلندی پر چڑھے تو اُس کے اگلے پاؤں چھوٹے ہو جائیں اور پچھلے حسبِ ضرورت بلند کہ سوار کے لئے اس کی نشست گاہ ہموار رہے۔ نشیب میں اُترے تو اُس کے برعکس اگلے پاؤں بڑھ جائیں، اور پچھلے کوتاہ ہو جائیں۔ ابلق چمکدار رنگ حسین و جمیل زمین اور ہوا میں برابر چلے۔

پہلے تو اسیرانِ عقلِ خام اس پر بہت چکتے رہے کہ کوئی چار پایہ ہوا میں اُڑ جائے، یہ کس طرح ہو سکتا ہے۔ کوتاہ اندیش مقدوراتِ الٰہیہ کو اپنی فکرِ ناقص کے تنگ دائرے میں احاطہ کرنے کی کوشش کیا کرتے ہیں مگر اب جو ایرو پلین ہواؤں میں اڑنے لگے تو ان بیّرہ دماغوں کو کچھ شرمندگی ہوئی۔

عجیب منظر ہے۔ محب نے محبوب کو بلایا ہے۔ طالب نے مطلوب کو یاد کیا ہے۔ مالک و مولیٰ نے اپنے بندے مصطفیٰؐ کو طلب کیا ہے۔ کس تعظیم و تکریم کے ساتھ۔ کس انعام و اکرام کے ساتھ آستانۂ معلیٰ پر سواری بھیجی گئی ہے۔ بہشتی براق حاضر کیا گیا ہے۔ اخص خواص صاحب اختصاص، محرم و انیس مجلسِ خاص کو شب کی تنہائی اور خلوت کے وقت میں چشمِ اغیار سے پنہاں بلانے کے لیے بھیجا ہے۔ سلطانِ کونین نے سواری کا ارادہ فرمایا...... حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کا نامِ پاک سُن کر براق کو پسینہ آگیا، ادب و فروتنی

سے زمین پر بیٹھ گیا۔ سیدالانبیاء (علیہ التحیہ والثناء) سوار ہوئے۔ جبریل امینؑ نے براق تھامی۔ میکائیلؑ نے باگ ہاتھ میں لی۔ ملائکہ کا انبوہ ساتھ ہوا۔ مرحبا مرحبا کے غلغلے سے گنبدِ نیلگوں گونج اٹھا۔ دورِ زماں اور چشمِ فلک نے جو نہ دیکھا تھا، وہ جلوہ آج مشاہدہ کیا۔ محبوب کی سواری چلی۔ زمینِ نخلستان پر گزر ہوا۔ دو رکعت نماز پڑھی۔ اس مقام پر پہنچے۔ جہاں عیسیٰ علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والتسلیمات کی جائے ولادت ہے۔ یہاں بھی تاجدارِ کونین نے سواری سے اتر کر نماز ادا فرمائی۔ اِس سے انبیاء کے مولد اور ان کی یادگاروں کے احترام کا پتا چلتا ہے اور ایسے مقامات متبرکہ میں پہنچ کر طاعتِ الٰہی میں مشغول ہونے کی سنت معلوم ہوتی ہے۔

پھر شاہِ عالم سوار ہوئے۔ پھر موکبِ اقدس بیت المقدس کی طرف متوجہ ہوا۔ راہ میں ایک جماعت پر گزر ہے جنہوں نے اس طرح سلام عرض کیا السلام علیک یا اوّل! السلام علیک یا آخر۔ السلام علیک یا حاشر۔ حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) نے جواب سلام عطا فرمایا۔ جبریل امینؑ نے عرض کیا، یہ مقدس جماعتِ انبیاء تھی۔ حضرت ابراہیمؑ اور حضرت موسیٰؑ اور حضرت عیسیٰؑ سلام عرض کر رہے تھے......

بیت المقدس میں سواری پہنچی۔ باب المسجد کے حلقے میں براق باندھا گیا جس کو اب بابِ محمدؐ کہتے ہیں۔ حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) مسجد میں تشریف لائے اور دو رکعت نماز ادا فرمائی۔ مدت سے بیت المقدس کے در و دیوار اور ہر ہر پتھر کا دل انبیاء علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دیدار کی حسرت و ارمان میں موم کی طرح پگھل رہا ہوگا۔ آج شب کیا آئی، دولتِ دارین لائی۔ بیت المقدس بقعۂ نور بنا۔ ملائکہ و انبیاء کا اجتماع ہوا۔ تمام روحانی و نورانی بابرکت نفوس کا قافلہ سالار، کونین کا شہریار، دارین کا تاجدار، سیدِ ابرار محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم رونق افروز ہوا۔ بیت المقدس کا نصیب کھلا۔ انبیاء نے نماز کے لئے صف باندھی۔ امامِ رسل علیہ الصلوٰۃ والتسلیمات سے امامت کی استدعا کی۔ اللہ کا حبیبؐ آگے بڑھا۔ انبیاء و ملائکہ کی مقدس جماعت نے آپ کی اقتدا میں نماز پڑھی۔ حضرت آدم علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام سے لے کر حضرت

عیسیٰ علیہ السلام تک انبیاء کرام تھے۔ انہوں نے اللہ تعالیٰ کی حمد کی، حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر صلاۃ پڑھی اور سب نے آپ کے فضل وشرف کا اعتراف وقرار کیا۔ مدتوں کے بعد آج وہ دن آیا کہ بیت المقدس میں انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام خطبے پڑھ رہے ہیں۔

اِس سے فراغ کے بعد سیدِ کونین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مسجدِ اقصیٰ سے باہر تشریف لائے۔ پھر پرچم اُٹھے، پھر پھریرے لہرائے۔ یمین ویسار ملائکہ کی صف بستہ مؤدب جماعتیں اور ان سب کے درمیاں دونو جہان کا سلطان خطۂ خاک سے جانبِ افلاک عازم ہُوا۔

آن کی آن میں آسمان پر پہنچے۔ آسمانوں کے دروازے کھلوائے۔ ہر مقام پر وہاں کے انبیاء و ملائکہ نے بہ کمالِ اعزاز و آداب مراسمِ تسلیم وتحیتہ ادا کیے۔ آج افلاک پر نرالی دھوم دھام ہے۔ عجیب تزک واحتشام سے خطۂ خاک سے ایک نورِ پاک آتا ہے۔ افلاک و ساکنانِ افلاک کو اپنی نورانیت سے نوازتا ہے۔ عالمِ بالا کی بلند مرتبہ مخلوق اس کی خدمت کے لیے کمربستہ اور دیدار کی تمنا میں ازخود رفتہ ہے۔ اُس کے جمالِ افلاک افروز کو دیکھ کر ملائکۂ سماوات پیکرِ حیرت بن رہے ہیں۔ مرحبا و خوش آمدید کے غلغلوں سے افلاک گونج رہے ہیں۔ حضورِ اقدس علیہ الصلوٰۃ والتسلیمات سرعت کے ساتھ سیر کرتے۔ انبیاء و ملائکہ کے سلام لیتے، آسمانوں سے گزرتے جارہے ہیں، تا آنکہ سدرۃ المنتہیٰ پہنچے۔ یہیں تک خلق کے علوم واعمال پہنچتے ہیں اور یہیں سے امرواحکام نازل ہوتے ہیں اور یہاں پہنچ کر ملائکہ ٹھہر جاتے ہیں۔ اس مقام سے تجاوز کرنے کی کسی کو مجال نہیں.....

اب حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کو بیت المعمور دکھایا گیا۔ بیت المعمور ملائکہ کا کعبہ ہے۔ جس کا طواف کرتے ہیں۔ روزانہ ستر ہزار فرشتے اس کی زیارت کے لیے آتے ہیں۔ جنہیں دوبارہ پھر اس کی زیارت نصیب نہیں ہوتی۔ یہاں حضرت ابراہیم خلیل اللہ سے ملاقات ہوئی۔ آمد کی خبر پاکر آرزوئے دید کی تمنا دل میں لیے بیت المعمور سے تکیہ لگائے تشریف فرما تھے۔ پھر حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کو بہشتوں کی سیر کرائی گئی۔ بہشتی نور

پیکر، خورشید منظر جمالِ اقدس کی زیارت سے متمتع ہوئے۔ پھر اس شہنشاہِ عرش پائیگاہ نے دوزخ کا معائنہ فرمایا۔

آیاتِ الٰہیہ کے ملاحظے کے بعد حضور (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) اُس مقامِ قرب میں پہنچے جہاں کسی انس وملک کو رسائی نہ تھی۔ ساتھی رہ گئے۔ ہنوز ستر حجاب نوری ہیں۔ ہر حجاب پانچ سو برس کی راہ انقطاع تام ہے۔ رحمتِ الٰہی کی اعانت و امداد سے محبوبِ مطلوب صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے بے حیرت ودہشت وہ حجابات طے کیے۔ حضرتِ عزت سے ندا آئی۔ ادن یاخیرالبریۃ۔ ادن یا احمد۔ ادن یا محمدؐ۔ اے بہترینِ کائنات قریب آ، اے احمدؐ! قریب آ۔ اے محمدؐ قریب آ!

حضور (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) فرماتے ہیں، مجھے پروردگارِ عالم نے اپنے قرب سے نوازا، اور وہ قربِ اتم حاصل ہوا جس کو دنا فتدلی فکان قاب قوسین او ادنیٰ میں بیان فرمایا اور علمِ اولین وآخرین عطا فرمایا۔ محب ومحبوب میں راز کی باتیں ہوئیں۔ فاوحیٰ الیٰ عبدہٖ ما اوحیٰ۔ تمام علوم ومعارف اور حقائق و دقائق کے دروازے کھول دیئے گئے۔ اور وہ نعمتیں اور دولتیں عطا ہوئیں جو احاطۂ بیان سے باہر ہیں۔ حضور (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) نے احوالِ اُمت عرض کیا اور اُن کے حق میں زبانِ شفاعت کھولی۔ ارشاد ہوا۔ ہم ان پر اپنی رحمتیں نازل فرماتے ہیں، اُن کے گناہوں کو بخشتے ہیں، دعائیں قبول کرتے ہیں، سائلین کو مرادیں دیتے ہیں، متوکلین کی کفایت کرتے ہیں اور آخرت میں آپ کو اُن سب کا شفیع بنائیں گے۔

الفاظ اس مقام کے وصف بیان کی گنجائش نہیں رکھتے۔ عزت کرامت کے خلعت ہائے فاخرہ سے فیض یاب ہو کر سرورِ اکبر حبیبِ داور صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم اپنی دولت سرائے اقدس میں پہنچے۔ صبح کو واقعۂ معراج بیان فرمایا۔ کفار نے تکذیب کی، حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہٗ نے تصدیق کی۔

حضور علیہ الصلوٰۃ والتسلیمات سے بیت المقدس کے حالات دریافت کیے گئے۔ حضور (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) نے تمام بتلائے۔ راہ میں جو قافلے ملاحظہ فرمائے تھے۔

اُن کی خبریں، اُن کے اونٹوں کے نشان بتائے، قافلے کے آگے چلنے والے اُونٹ کا رنگ اور اس کے سوار کا پتا دیا، اُن کے مکہ مکرمہ پہنچنے کا وقت بتایا۔ قوم نے اُس دن انتظار کیا اور اُسی دن قافلہ پہنچا۔ دُشمنانِ خدا ذلیل ہوئے۔

ماہنامہ "السوّاد الاعظم" مراد آباد۔ معراج نمبر
رجب و شعبان ۱۳۴۶ھ ۔ ص ۱۳ - ۱۷)

⊙

⊙

جس کو کہتے ہیں سب اعجاز و کرامات کی رات
تھی وُہ اللہ و پیمبر کی ملاقات کی رات

شبِ معراج محمدؐ سے خوشامد کر کے
حوُریں کہتی تھیں کہ رہ جاؤ یہیں رات کی رات

لو خبر ہجر میں بے موت نہ مر جاؤں کہیں
شبِ فرقت نہ بنے مرگِ مناجات کی رات

نورِ حضرت سے منوّر شبِ معراج ہوئی
روزِ روشن سے بڑھی قبلۂ حاجات کی رات

آپؐ کا حوُر و ملک خوب نظارہ کر لیں
پھر نہ آنکھوں کو نظر آئے گی یہ گھات کی رات

(غریبؔ سہارنپوری)

⊙

# معراج النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

راج والوں کی زباں پر ہے مہاراج سلام
کرتے ہیں آپ کو سب منعم و محتاج سلام
شبِ معراج ہے، کیوں ہم نہ کریں آج سلام
آپ پر بھیجتے ہیں زائر و حجاج سلام

تاجدارِ دوسرا، صاحبِ معراجؐ سلام
سرورِ کون و مکاں، عرش کے سرتاج سلام

عرش سے آپ کو جبریلؑ امیں لائے پیام
آپ پہ تھا شبِ اسرا یہ ظہورِ اکرام
آپ کی دید کا شائق ہے خداوندِ انام
تھے فرشتوں میں یہ نغمے کہ شہِ عرش مقام

تاجدارِ دوسرا، صاحبِ معراج سلام
سرورِ کون و مکاں، عرش کے سرتاج سلام

جلوہ افروز تھے کعبے میں وہ فرزندِ خلیلؑ
جملۂ قدس سے جس وقت کہ آئے جبریلؑ
چلیے محبوبؐ کہ فرماتا ہے خود ربِّ جلیل
سر رکھا قدموں پہ، کی عرض بہ اندازِ جمیل

تاجدارِ دوسرا، صاحبِ معراج سلام
سرورِ کون و مکاں، عرش کے سرتاج سلام

جلوہ گر اس پہ ہوئے خسروِ گردوں رفعت
ساتھ جبریلِ امیںؑ کے تھا براقِ جنت
آئی ہر سمت سے آواز بہ شانِ رحمت
جب سواری ہوئی کعبے سے نبیؐ کی رخصت

تاجدارِ دوسرا، صاحبِ معراج سلام
سرورِ کون و مکاں، عرش کے سرتاج سلام

کعبہ سے چل کر رُکے مسجدِ اقصیٰ میں حضورؐ　　　تھی رسولانِ معظمؑ سے یہ مسجد معمور
کی یہاں شہؐ نے رسولوں کی امامت منظور　　　سارے نبیوں کی زباں پر تھے یہ نغماتِ سرور

تاجدارِ دوسرا، صاحبِ معراج سلام
سرورِ کون و مکاں، عرش کے سرتاج سلام

طے کیے ہفت سمٰوٰت جو اقصیٰ سے بڑھے　　　بابِ افلاک پہ مخصوص رسولوں سے ملے
پہنچے سدرہ پہ جو سرکارؐ تو جبریلؑ رُکے　　　طائرانِ ملکوتی نے یہ گائے نغمے

تاجدارِ دوسرا، صاحبِ معراج سلام
سرورِ کون و مکاں، عرش کے سرتاج سلام

لے کے رف رف شہِ دیںؐ کو طرفِ عرش چلا　　　بیتِ معمور کا محبوبؐ نے منظر دیکھا
"فتدلّٰی" و "دنا" تک گئے محبوبِؐ خدا　　　"قابَ قوسین" کے ہر ساز سے آئی یہ صدا

تاجدارِ دوسرا، صاحبِ معراج سلام
سرورِ کون و مکاں، عرش کے سرتاج سلام

عیدِ معراج کا صدقہ ہو مسلماں کو عطا　　　نورِ ایماں، دلِ مُسلم کو عنایت فرما
تیری رحمت سے ہو تکمیلِ تمنائے ضیاؔ　　　جالیاں سامنے روضے کی ہوں، لب پہ ہو صدا

تاجدارِ دوسرا، صاحبِ معراج سلام
سرورِ کون و مکاں، عرش کے سرتاج سلام

——— لسان الحسان علامہ ضیاؔ القادری بدایونیؒ

# شبِ وصال

سلام اے مرے محبوبِ کردگار! سلام سلام اے مرے سُلطانِ باوقار سلام
سلام اے مرے اقصیٰ کے شہسوار سلام سلام اے مرے نوشاہِ حق شعار سلام

سلام اے شبِ اسریٰ کے تاجدار، سلام
سلام اے شہِ دیںؐ، عرش اقتدار، سلام

خدائے پاک نے جبریلؑ سے یہ فرمایا کہ جاؤ مکہ میں لے قدسی فلک پایہ!
پیام حق کا یہ روح الامینؑ نے پہنچایا "حضورؐ! چلیے کہ اللہ نے ہے بلوایا"

سلام اے شبِ اسریٰ کے تاجدار سلام
سلام اے شہِ دیںؐ، عرشِ اقتدار اسلام

حضورؐ جانبِ اقصیٰ بُراق پر آئے یہاں تمام نبی و رسلؑ نظر آئے
دوگانہ پڑھنے کو جب سیدالبشرؐ آئے سلام کرنے نبیؑ سب بہم دگر آئے

سلام اے شبِ اسریٰ کے تاجدار، سلام
سلام اے شہِ دیںؐ، عرش اقتدار! سلام

خُدا کے نُور سے نورِ خدا ملا آخر تھی جلوہ گاہ سرِ عرش، حجلۂ نادِر
نہ رازِ خلوتِ "قوسین" کچھ ہُوا ظاہر ہے اوج تاجورِ عرشِ کبریا اک سر

سلام اے شبِ اسریٰ کے تاجدار! سلام
سلام اے شہِ دیںؐ، عرش اقتدار سلام

_______ علامہ ضیاءالقادری بدایونیؒ

نقطے نقطے میں سرورِ کائنات (علیہ السلام والصلوٰۃ) کی گونج سنائی دیتی ہے۔ اللہ تعالیٰ ہمارے اس محبوب ممدوح کو صحتِ کاملہ اور عمرِ طویل عطا فرمائے کہ ہم سب کو اور ہمارے فن کو اس کی سالہا سال تک اشد ضرورت رہے گی۔

تقریب میں جناب حفیظ تائب کو عمرے کا ٹکٹ پیش کیا گیا۔ اس کے علاوہ مختلف عقیدت مندوں کی جانب سے تحائف پیش کیے گئے۔ جبکہ اکادمی ادبیاتِ پاکستان کی جانب سے توفیق بٹ نے پھولوں کا گلدستہ پیش کیا۔

صوبائی وزیرِ صحت سلیم اقبال نے حفیظ تائب کی فنی مہارت اور عقیدت و محبت کے جذبات کو زبردست خراجِ تحسین پیش کرتے ہوئے ان کے علاج کے لیے ہر ممکن سہولت فراہم کرنے کا اعلان بھی کیا۔ آقائے صادق گنجی نے اُردو میں اظہارِ خیال کرتے ہوئے کہا کہ آج کی تقریب اُردو کے ایسے نعت گو شاعر کے ساتھ منائی جا رہی ہے جس کے ایک ایک حرف سے خوشبوئے مدینہ آتی ہے۔ انہوں نے مجلسِ حسانؓ کے پندرہ نعت خواں حضرات کو حکومتِ ایران کی جانب سے زیارات اور مظاہرۂ نعت خوانی کے لیے ایران مدعو کیا۔ الحاج محمد علی ظہوری نے حفیظ تائب کی نعت گوئی کو عشقِ رسولؐ کا سرچشمہ قرار دیتے ہوئے کہا کہ حفیظ تائب کا کلام مدینہ پاک کی فضاؤں میں بھی گونجتا ہے۔

(بشکریہ روزنامۂ "جنگ" لاہور)

(۱۵ مارچ ۱۹۸۹ء)

◎

# قارئینِ محترم سے التماس

میری صلاحیتیں الدین کے حُسنِ تربیت کے باعث نعت کی خدمت کے لیے مختص ہوئی ہیں۔ اس لیے اگر آپ کو ماہنامہ نعت میں کوئی چیز پسند آجائے تو میرے والدِ مرحوم (راجا غلام محمد صاحبؒ) کی بلندیِ درجات کے لیے دُعا کریں۔ (ایڈیٹر)

# محفلِ نعت

۱۶ مارچ ۱۹۸۹ء شب جمعہ بعد نماز عشاء الحاج پروفیسر محمد اسماعیل نوری قادری نے دولت کدہ (دارو غہ والا - لاہور) میں میاں محمد عارف اشرفی کی صدارت میں ایک عظیم الشان محفل نعت منعقد ہوئی تلاوت کلام مجید سے محفل کا آغاز ہوا۔ قاری نذیر احمد مجددی نے اپنی مسحور کن آواز میں تلاوت قرآن پاک کی - محمد عمر بٹ، شہزاد ناگی اور محمد ثنا ء اللہ بٹ نے بارگاہ رسالت میں نعتوں کے نذرانے پیش کرنے کی سعادت حاصل کی۔ بانی محفل کی دعوت کے پیش نظر عصر حاضر کے عظیم نعت گو شعراء جناب راجا رشید محمود ایڈیٹر ماہنامہ نعت لاہور اپنی گوناگوں مصروفیات اور جناب پروفیسر حفیظ تائب ناسازئ طبع کے باوجود اس بابرکت محفل میں شریک ہوئے اور اپنی لکھی ہوئی نعتیں محفل نعت میں پیش کر کے محفل کو وجد و حال کی کیفیت سے ہمکنار کیا۔

زائر تازہ حضرت علامہ مولانا احمد حسن نوری صاحب چند یوم قبل حرمین شریفین کی زیارت سے مشرف ہو کر لوٹے تھے۔ اُن سے تاثراتِ سفر حجازِ مقدس بیان کرنے کی استدعا کی گئی۔ دیکھتے ہی دیکھتے ہر آنکھ اشکبار ہو گئی۔ یوں محسوس ہو رہا تھا جیسے نوری صاحب کی زیر قیادت شرکائے محفل دربارِ حبیبؐ کی جانب رواں دواں ہیں۔ انہی پُر کیف لمحات میں میاں محمد عارف اشرفی صاحب کی خدمت میں صدارتی خطبہ کی درخواست کی گئی۔ انہوں نے محفل کی مناسبت سے اپنا صدارتی خطبہ ارشاد فرمایا۔ آخر میں حاجی محمد اشفاق قادری صاحب نے سلام حافظ برکت علی صاحب قادری رحمۃ اللہ علیہ پیش کیا اور محفل اختتام پذیر ہوئی۔

(محمد ثناء اللہ بٹ)

خدامِ نعت کا انتقال

# آسماں اُن کی لحد پر شبنم افشانی کرے

## محمد شیر افضل جعفری

"جھنگ رنگ"، اور "ملنگ رنگ" کے دلکش اسلوب کے مالک محمد شیر افضل جعفری بھی واصل بحق ہو گئے۔ "سانولے من بھانولے" ان کی پہلی شعری تخلیق تھی۔ ان کے دوسرے مجموعۂ کلام "شہر سدا رنگ" کی تقریبِ رونمائی منعقدہ جھنگ میں ایڈیٹر "نعت" نے بھی مقالہ پڑھا تھا۔ ایڈیٹر نعت پر خصوصی شفقت فرماتے تھے۔ میرے دوسرے مجموعۂ نعت "حدیث شوق" پر اپنے خاص انداز میں تقریظ لکھی۔ میں نے سہ ماہی "فروزاں" (علمی و تحقیقی مجلہ) جاری کیا تو انہوں نے حوصلہ افزائی کی۔ "نعت" کا اجرا ہوا تو بہت خوش ہوئے۔ نعت کے دوسرے شمارے کے لیے خاص طور پر نعت کہی۔ اللہ کریم انہیں پنجتن پاک کی محبت کے طفیل اپنے خصوصی انعامات سے نوازے۔ آمین!

## حکیم عبدالکریم ثمر

معروف نعت گو، حکیم عبدالکریم ثمر ۱۰ فروری ۱۹۸۹ء کو دل کا دورہ پڑنے سے انتقال فرما گئے۔ "احسنِ تقویم" اور "شاخِ سدرہ" اِن کے نعتیہ مجموعے ہیں۔ ماہنامہ "نعت" کے لیے انہوں نے ایک نعت محترم فیاض حسین چشتی صاحب کی وساطت سے بھیجی تھی جو گزشتہ شمارے کے آخری صفحات میں شائع کی گئی۔ ثمر صاحب کی کتاب "سیرت رسولِ کائنات" پر ہجرہ ایوارڈ ۱۴۰۵ھ دیا گیا۔ تحریکِ پاکستان کے سلسلے میں ان کی خدمات کے اعتراف میں ۱۹۸۷ء میں گولڈ میڈل بھی دیا گیا۔ اللہ کریم اپنے محبوب پاک (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کے اس مداح کو اپنے جوارِ رحمت میں جگہ دے۔ آمین!

# نعت لائبریری کے لئے عطیات

۱۔ سیرتِ رسول عربیؐ از علامہ نور بخش توکلی
۲۔ عجائباتِ معراج۔ ترجمہ الاسراءؑ و المعراج
از عبداللہ ابن عباسؓ (مترجم مولانا
عبد المصطفےٰ محمد گل احمد عتیقی)
۳۔ مخزنِ احمدی (فارسی) از مولوی محمد علی

حکیم محمد موسیٰ صاحب امرتسری
۵۵۔ ریلوے روڈ۔ لاہور۔

۴۔ سفرِ حجاز (میں نے حجاز میں کیا دیکھا؟)
از عبدالکریم ثمر
۵۔ احسنِ تقویم از عبدالکریم ثمر
۶۔ شاخِ سدرہ از عبدالکریم ثمر
۷۔ ثمرات از محمد ظفر

فیاض حسین چشتی نعمانی صاحب
نیو مسلم ٹاؤن۔ لاہور

۸۔ جنت کا نغمہ از حاجی بابے اللہ خان اشرفی
۹۔ دربارِ مدینہ از انور فرخ آبادی
۱۰۔ نعتیں و سلام از محمد پالن حقانی (دگجرانی)
۱۱۔ بزمِ رحمت از بیکل اُتساہی بلرام پوری
۱۲۔ عرش کا جلوہ از بیکل اُتساہی بلرام پوری

میاں عطاء اللہ ساگر وارثی صاحب
وارثی منزل۔ پاک سٹریٹ۔
اسلام آباد کالونی۔ سمن آباد۔ لاہور

۱۳۔ ایمان و ایقان از رضا امروہوی
۱۴۔ حاصلِ حیات از صدر الدین انصاری بھوپالی
۱۵۔ گنجینۂ نعت و مناقب از شاد قادری

| کتاب / رسالہ | |
|---|---|
| ۱۶- خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم<br>از مصباح الدین | عنایت الٰہی صاحب۔ عنایت اینڈ سنز<br>کراچی |
| ۱۷- ماہنامہ انوار الفرید۔ ساہیوال<br>۱۸- عصمتِ انبیاءؑ<br>۱۹- اربعین نبویہ از مولانا محمد شریف<br>محدث کوٹلوی<br>۲۰- المعین از عبدالستار چشتی نظامی | حافظ عبدالخالق سعیدی صاحب۔<br>جامعہ مسجد بلال برلب ریلوے پھاٹک<br>موڑ کالا خطائی موڑ برکت ٹاؤن<br>. لاہور |
| ۲۱- دربار نبوتؐ کی حاضری<br>از سید مناظر احسن گیلانی<br>۲۲- تفہیم القرآن از مولانا ابوالاعلیٰ مودودی<br>( جلد اول تا ششم ) | راجا رشید محمود۔ ایڈیٹر<br>ماہنامہ "نعت" لاہور |
| ۲۳- کالی کملی والے تجھ پہ لاکھوں سلام<br>مرتبہ منور قادری<br>۲۴- شانِ رسالت مآب اللہ اللہ<br>مرتبہ منور قادری<br>۲۵- شان مظہرِ جلیل مرتبہ منور قادری | نذیر حسین صاحب۔ نذیر سنز<br>پبلشرز۔ لاہور |
| ۲۶- گستاخِ رسولؐ کی سزا قتل<br>از علامہ احمد سعید کاظمیؒ<br>۲۷- نظامِ مصطفیٰؐ اور ہماری زندگی<br>از غلام سرور | مرکزی مجلس رضا۔ لاہور |
| ۲۰- نکہت حرا از راسخ عرفانی<br>۲۰- فروغ گوجرانوالہ<br>راسخ عرفانی نمبر | راسخ عرفانی صاحب<br>گوجرانوالہ |

| کتاب | ناشر |
|---|---|
| ۳۰۔ جشنِ بہاراں<br>از پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد | عبدالستار طاہر صاحب۔ مرکزی مجلس<br>امام اعظم رجسٹرڈ۔ لاہور |
| ۳۱۔ سوانح رسول صلی اللہ علیہ وسلم<br>از مفتی محمد حسین نعیمی | خلیفہ عبدالمجید صاحب<br>ایس ایس پبلی کیشنز۔ لاہور |
| ۳۲۔ تحفہ عجائب الفراز (در بیان) میلادِ خیر الوریٰ<br>از محمد اقبال چشتی فاروقی | مصنف۔ کانجن رشاہ عالم،<br>تحصیل کلورکوٹ۔ ضلع بھکر |
| ۳۳۔ گلدستہ چودھویں صدی ہجری کی آخری<br>شام بیادِ خیر الانام<br>از نذر صابری | مجلہ "دانش" اسلام آباد |
| ۳۴۔ منتخب نعتیہ کلام<br>مرتبہ ڈاکٹر انعام الحق کوثر | مصنف۔ ڈائرکٹر آف ایجوکیشن۔<br>کوئٹہ |
| ۳۵۔ نعتِ فیروزی<br>از مولوی محمد فیروز الدین | اسد نظامی صاحب چک نمبر ۱۱۶/۸-۰۰<br>جہانیاں منڈی۔ ملتان |
| ۳۶۔ اسماء النبی الکریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم<br>مرتبہ: حضرت ابو انیس محمد برکت علی<br>لودھیانوی | دارالاحسان<br>چک دسوہہ۔ فیصل آباد |

تسنیم الدین احمد
(ناظم نشر واشاعت "ایوانِ نعت رجسٹرڈ")

# ۱۹۸۸ء کے خاص نمبر

- جنوری ـــــ حمدِ باری تعالیٰ
- فروری ـــــ نعت کیا ہے
- مارچ ـــــ مدینۃ الرسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ اوّل)
- اپریل ـــــ اردو کے صاحبِ کتاب نعت گو (حصہ اوّل)
- مئی ـــــ مدینۃ الرسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ دوم)
- جون ـــــ اردو کے صاحبِ کتاب نعت گو (حصہ دوم)
- جولائی ـــــ نعتِ قدسی
- اگست ـــــ غیر مسلموں کی نعت (حصہ اوّل)
- ستمبر ـــــ رسول نمبروں کا تعارف (حصہ اوّل)
- اکتوبر ـــــ میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ اوّل)
- نومبر ـــــ میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ دوم)
- دسمبر ـــــ میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ سوم)

# گزشتہ شمارے

جنوری ۱۹۸۹ء ـــــ لاکھوں سلام
فروری ۱۹۸۹ء ـــــ رسولِ نمبروں کا تعارف (حصّہ دوم)
مارچ ۱۹۸۹ء ـــــ معراج النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

# آیندہ شمارے

مئی ۱۹۸۹ء ـــــ لاکھوں سلام (حصّہ دوم)
جون ۱۹۸۹ء ـــــ غیر مسلموں کی نعت (حصّہ دوم)

قرآنِ حکیم کی مقدس آیات اور احادیثِ نبویؐ آپ کی دینی معلومات میں اضافے اور تبلیغ کے لیے شائع کی جاتی ہیں۔ اِن کا احترام آپ پر فرض ہے۔ ماہنامہ نعت کا ہر صفحہ حضورِ سرورِ کائنات علیہ السلام والصلوٰۃ کے ذکرِ مبارک سے مزیّن ہے۔ لہٰذا ماہنامہ نعت کو صحیح اسلامی طریقے کے مطابق بے حرمتی سے محفوظ رکھیں۔

جام شیریں
ایک بوتل سے ۲۰ گلاس شربت
خالص اجزاء۔ بہتر شربت
ملک کا واحد شربت جس کی تیاری میں پانی کا ایک قطرہ بھی شامل نہیں۔
عام شربت میں پانی اور مصنوعی اجزاء استعمال ہوتے ہیں جبکہ قرشی کے جام شیریں میں خالص اجزاء کے عرقیات استعمال کیے جاتے ہیں۔
خالص اجزاء کے عرقیات کے استعمال کی وجہ سے اس کا ذائقہ منفرد ہے۔ پینے سے طبیعت بھی بھاری نہیں ہوتی اور دوسرے شربتوں کے مقابلے میں یہ پیاس بڑھاتا نہیں بلکہ پیاس بجھاتا ہے۔ جام شیریں گرمیوں میں لُو سے بچاتا ہے تسکین بخشتا ہے اور مفرح قلب ہے۔ جام شیریں کی ایک بوتل سے بغیر چینی ملائے ۲۰ گلاس شربت بنایا جا سکتا ہے۔ قرشی کا جام شیریں خالص اجزاء۔ بہتر شربت
شربت
قرشی
تحقیق کی روایت۔ معیار کی ضمانت

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

زندگی مقصد رکھتی ہو تو زندگی ہے

مقصد کے بغیر یہ محض شرمندگی ہے

حاصلِ زندگی کی معرفت حاصل ہو تو مقصد واضح ہو جاتا ہے

مقصد واضح نہ ہو تو زندگی کے وسیلے اپنے اصلی سوتوں سے دور جا پڑتے ہیں

مقصد کے چراغ درست زاویے رکھتے ہوں تو اندھیروں کی بے ثباتی

ظاہر ہو جاتی ہے

وجدان و شعور میں مقصد کے اُجیالے ضو فگن ہوں تو ماحول کے

اندھیارے اور گمراہی کی راتیں کچھ نہیں بگاڑتیں

مقصد ہم رکاب ہو تو استقامت منزل کا نشان بن جاتی ہے

مقصد پیشِ نظر ہو تو مایوسیاں مغلوب ہو جاتی ہیں

زندگی مقصد کے تابع ہو تو قدم پسپائی سے ناآشنا ہوتے ہیں

مقصد کی پونجی دامن میں ہو تو مسافرت اور غربت ' رحمت بن

جاتے ہیں

پھر، یہ بھی دیکھنا ہوگا کہ مقصد کتنا عظیم ہے

اور، ——— اگر مقصد صرف مدحت و ثنائے سرکار (صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم)

ہو تو ———

اِس سے بڑے مقصد کا تصوّر بھی کہیں ممکن ہے؟

اگر واقعی کسی کی زندگی کا یہی مقصد ہو

صرف یہی مقصد!

# فہرست

# لاکھوں سلام

مقصدِ بزمِ امکاں پہ لاکھوں سلام
مظہرِ ذاتِ رحماں پہ لاکھوں سلام

پیکرِ لطف و احساں پہ لاکھوں سلام
مصطفیٰ نورِ یزداں پہ لاکھوں سلام

ان کی آمد کی جو لے کے آئی خبر
ایسی صبحِ بہاراں پہ لاکھوں سلام

جس کے دم سے مہکنے لگے شش جہت
اس ہوائے گل افشاں پہ لاکھوں سلام

جس کے دم سے وجودِ زمین و زماں
اس کے الطاف و احساں پہ لاکھوں سلام

جس کا ہر نقشِ پا جنتِ رنگ و بو
اس بہشتِ خراماں پہ لاکھوں سلام

جس کے تحت و تصرف میں ارض و سما
ایسے بے ساز و ساماں پہ لاکھوں سلام

جس کا صدقہ ہے بے مثل انسانیت
ایسے بے مثل انساں پہ لاکھوں سلام

جس طرف اٹھ گئیں، زخمِ دل بھر گئے
ان نگاہوں کے درماں پہ لاکھوں سلام

ہم فقیروں پہ جس کی نگاہِ کرم
اس نوازش بداماں پہ لاکھوں سلام

کس مپرسوں کے حامی پہ دائم درود
دل فگاروں کے درماں پہ لاکھوں سلام

قدسیوں کی تمنا بھی بر آ گئی
بزمِ اسریٰ کے مہماں پہ لاکھوں سلام

واقفِ رمزِ قدرت پہ بے حد درود
محرمِ سرِّ پنہاں پہ لاکھوں سلام

شیوا بریلوی

باعثِ ہر ہست و بُود، آپ پر لاکھوں سلام ۔۔۔ بحرِ انعامات و جود، آپ پر لاکھوں سلام
آپ سے حق کی نمود، آپ پر لاکھوں سلام ۔۔۔ آپ ہیں وجہِ وجود، آپ پر لاکھوں سلام

آپ پر لاکھوں درود، آپ پر لاکھوں سلام

مالکِ دنیا و دیں، آپ پر لاکھوں سلام ۔۔۔ رحمۃ للعالمیں، آپ پر لاکھوں سلام
آپ سا کوئی نہیں، آپ پر لاکھوں سلام ۔۔۔ مظہرِ ربِ ودود، آپ پر لاکھوں سلام

آپ پر لاکھوں درود، آپ پر لاکھوں سلام

دی تجلی اس قدر دلبری کی راہ نے ۔۔۔ سجدے انجم نے کیے، اور مہر و ماہ نے
آپ کی گلگشت کو وقف کیں اللہ نے ۔۔۔ عرشِ اعظم کی حدود، آپ پر لاکھوں سلام

آپ پر لاکھوں درود، آپ پر لاکھوں سلام

شادماں دونوں جہاں آپ کے اکرام سے ۔۔۔ ذرّہ ذرّہ فیض یاب فیضِ لطف و عام سے
تا قیامت پائے گا آپ ہی کے نام سے ۔۔۔ عقدۂ مشکل کشود، آپ پر لاکھوں سلام

آپ پر لاکھوں درود، آپ پر لاکھوں سلام

ملتِ اسلام کے زیر ہوں بدخواہ پھر ۔۔۔ نام لیوا آپ کے پائیں عزّ و جاہ پھر
امّتِ مرحوم پر یا رسول اللہ! پھر ۔۔۔ رحمتوں کا ہو ورود، آپ پر لاکھوں سلام

آپ پر لاکھوں درود، آپ پر لاکھوں سلام

ہے تصوّر آپ کا دیدہ و دل میں بسا ۔۔۔ بندشوں نے زیست کی ہے شکنجوں میں کسا
کاش جانِ مبتلا تا بہ طیبہ ہو رسا ۔۔۔ توڑ کر بند و قیود، آپ پر لاکھوں سلام

آپ پر لاکھوں درود، آپ پر لاکھوں سلام

منظور حسین نامی علیگ ــــــــــــــــــ

محمدؐ حبیب خدائے قدیر
محمدؐ خبیر و بشیر و نذیر
محمدؐ ہر انسان کے دستگیر
محمدؐ نبی و رسول السّلام
محمدؐ پہ لاکھوں درود و سلام

محمدؐ علیم وجود و عدم
محمدؐ مہِ چرخِ جوُد و کرم
محمدؐ ادا سنجِ لوح و قلم
محمدؐ سے روشن خدا کا ہے نام
محمدؐ پہ لاکھوں درود و سلام

محمدؐ ہیں دانندۂ کائنات
محمدؐ ہیں بینندۂ شش جہات
محمدؐ شناسندۂ حُسنِ ذات
محمدؐ کا بعدِ خدا ہے مقام
محمدؐ پہ لاکھوں درود و سلام

محمدؐ سے حقّانیت کی ہے لاج
محمدؐ کا دو نوجہاں میں ہے راج
محمدؐ ہیں توحید کے سر کا تاج
محمدؐ خدا کے مُدارُ المہام
محمدؐ پہ لاکھوں درود و سلام

محمدؐ نقابِ رُخِ کردگار
محمدؐ پہ سِرِّ ازل آشکار
محمدؐ مشیّت کے ہیں رازدار
محمدؐ خدا سے ہوئے ہم کلام
محمدؐ پہ لاکھوں درود و سلام

محمدؐ نویدِ مسیحؑ و خلیلؑ
محمدؐ سفیرِ خدائے جلیل
محمدؐ وجودِ خدا کی دلیل
محمدؐ ہیں محبوبِ ربُّ الانام
محمدؐ پہ لاکھوں درود و سلام

راغب مرادآبادی (کراچی)

جو ہیں شاہِ انامؐ، ان پہ لاکھوں سلام — ہم ہیں جن کے غلام، ان پہ لاکھوں سلام

جو ہیں ماہِ عرب، جو ہیں مہرِ عجم — جو ہیں نورِ تمام، ان پہ لاکھوں سلام

جو ہیں محبوبِ حق، جو ہیں مطلوبِ حق — جو ہیں مقصودِ عام، ان پہ لاکھوں سلام

جو ہیں کہف الوریٰ، جو ہیں نور الہدیٰ — جو ہیں خیر الانامؐ، ان پہ لاکھوں سلام

جو ہیں صبحِ کرم، جو ہیں شامِ عطا — جو ہیں لطفِ دوام، ان پہ لاکھوں سلام

جو کہ ہیں رہبرِ رہبرانِ جہاں — جو امام الامام، ان پہ لاکھوں سلام

جو کہ ہیں مخزنِ فیض و جود و عطا — لطف ہے جن کا عام، ان پہ لاکھوں سلام

فرش جن کے لیے، چرخ جن کے لیے — عرش جن کا مقام، ان پہ لاکھوں سلام

ذکر سے جن کے ملتا ہے دل کو سکوں — حرزِ جاں جن کا نام، ان پہ لاکھوں سلام

جن کی الفت ہے بہزادِ مقصودِ کُل
جن کا پیارا ہے نام، ان پہ لاکھوں سلام

———— زائرِ مدینہ بہزاد لکھنوی

# لاکھوں سلام

ساقیِ حوضِ کوثر پہ لاکھوں سلام
دونوں عالم کے سرور پہ لاکھوں سلام

رحمتِ دو جہاں دستگیرِ زماں
شافعِ روزِ محشر پہ لاکھوں سلام

ظلمتِ کفر کو دور جس نے کیا
ایسے ماہ منور پہ لاکھوں سلام

جس کا ابرِ کرم سب پہ سایہ فگن
ایسے پیارے پیمبرؐ پہ لاکھوں سلام

جس کی خوشبو سے طیبہ کی گلیاں بسیں
ایسے جسمِ معطر پہ لاکھوں سلام

جس پہ کل نعمتیں حق نے کر دیں تمام
ایسے ختمِ پیمبر پہ لاکھوں سلام

جو کہ ہم پایۂ عرش بہزاد ہے
ایسے دربارِ انور پہ لاکھوں سلام

—— بہزاد لکھنوی

رحمتِ عالمیںؐ تم پہ لاکھوں سلام
شافعِ مذنبیں تم پہ لاکھوں سلام

جانِ کشف و کشودِ روحِ بست و وجود
وجہِ علم و یقیں تم پہ لاکھوں سلام

منزلِ عارفاں ختمِ پیغمبراں
خاتم المرسلیںؐ تم پہ لاکھوں سلام

قبلۂ طالبیں تم پہ لاکھوں درود
کعبۂ عاشقیں تم پہ لاکھوں سلام

غایتِ دو جہاں، باعثِ این و آں
وجہِ چرخ و زمیں تم پہ لاکھوں سلام

آفتابِ ہدیٰ، ماہتابِ علا
بدرِ ایمان و دیں تم پہ لاکھوں سلام

تم پہ بہزاد کو ناز کیونکر نہ ہو
تم ہو اُس کے معیں تم پہ لاکھوں سلام

بہزاد لکھنوی

# لاکھوں سلام

آسمانِ نبوت کا ماہِ تمام
اس پہ لاکھوں درود، اس پہ لاکھوں سلام

تھا نہ دورِ تعب، تھی نہ بزمِ طرب — جز خداوندِ عالی نہ تھا اور جب
ایک قندیل میں نور تھا پیشِ رب — بن کے چمکا زمانے میں وہ نور اب

آسمانِ نبوت کا ماہِ تمام
اس پہ لاکھوں درود اس پہ لاکھوں سلام

شکلِ انسان میں نورِ حق آگیا — دہر میں ہر طرف جلوہ فرما گیا
چاند سورج کو واللہ شرما گیا — اک جھلک میں دو عالم کو چمکا گیا

آسمانِ نبوت کا ماہِ تمام
اس پہ لاکھوں درود اس پہ لاکھوں سلام

کُنتُ کنزاً کا تھا جس پہ پردہ پڑا — وہ جو پوشیدہ چشمِ خلائق سے تھا
کوئی جانا نہ جس کو خدا کے سوا — آج کون و مکاں میں ہے جلوہ نما

آسمانِ نبوت کا ماہِ تمام
اس پہ لاکھوں درود، اس پہ لاکھوں سلام

واہ صلِّ علیٰ شانِ بدرالدجیٰ — ہر طرف دونو عالم کو چمکا گیا
تھا عیاں روئے تاباں سے نورِ خدا — آپ کو جس نے دیکھا، نظر آ گیا

آسمانِ نبوت کا ماہِ تمام
اس پہ لاکھوں درود، اس پہ لاکھوں سلام

——— مصطفیٰ حسین فرخ نگینوی

# لاکھوں سلام

سرورِ دیںؐ کی عظمت پہ لاکھوں سلام
رحمتِ کل کی رفعت پہ لاکھوں سلام

عرشِ اعلیٰ پہ حق سے ملاقات کی
ایسی شان اور قربت پہ لاکھوں سلام

آپ کے دم سے قائم ہیں دونو جہاں
فخرِ عالم کی عزت پہ لاکھوں سلام

آپ اوّل نبی ، آپ آخر نبیؐ
نورِ وحدت کی وسعت پہ لاکھوں سلام

چاند سورج بھی ان پر فدا ہوگئے
ان کی شانِ شباہت پہ لاکھوں سلام

خالقِ کُل کے محبوب ہیں مصطفیٰؐ
اس پیار اور اُلفت پہ لاکھوں سلام

اس عزیزِ گنہگار پر ہو نظر
آپ کی شانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

عزیز سہروردی

ہوئے جس گھڑی پیدا خیرالانامؐ تھا حورانِ جنت کا اک اژدھام
تھا مشتاقِ دیدار ہر خاص و عام زباں پر تھا ہر ایک کے یہ کلام

ہزاروں درود اور لاکھوں سلام
بروئے محمدؐ علیہ السّلام

گئے جب کہ معراج کو شاہِ دیںؐ جھکا بہرِ تعظیم عرشِ بریں
تو قدسی یہ کہنے لگے بالیقیں یہ رتبہ کسی کو ملا ہی نہیں

ہزاروں درود اور لاکھوں سلام
بروئے محمدؐ علیہ السّلام

وہ محشر میں جس شان سے آئیں گے نبیؐ دیکھ کر سارے شرمائیں گے
گنہگاروں کو آپ بخشائیں گے تو جبریلؑ اس دم یہ فرمائیں گے

ہزاروں درود اور لاکھوں سلام
بروئے محمدؐ علیہ السّلام

ہوئی عمر اس آرزو میں تمام بلائیں گے کب مجھ کو خیرالانامؐ
تمنّا ہے یوسفؔ کی یہ صبح و شام پڑھوں جا کے روضے پہ میں یہ سلام

ہزاروں درود اور لاکھوں سلام
بروئے محمدؐ علیہ السّلام

______ یوسفؔ مرادآبادی

# "لاکھوں سلام"

جنّ و ملائک تیرے غلام　　سب سے سوا ہے تیرا مقام
یٰسٓ و طٰہٰ تیرے ہی نام　　خیرالبشرؐ پر لاکھوں سلام

عرشِ بریں تک چرچا ترا　　شمس و قمر ہیں صدقہ ترا
اے ماہِ کامل، محسنِ تمام!　　خیرالبشرؐ پر لاکھوں سلام

رب کی خوشی ہے منشا ترا　　منشاءِ رب ہے تیری رضا
تیرا سخن ہے رب کا کلام　　خیرالبشرؐ پر لاکھوں سلام

تیری ضیا سے شمس و قمر　　تیرا تصوّر نورِ بصر
رخشاں درخشاں ہر صبح و شام　　خیرالبشرؐ پر لاکھوں سلام

تیری ثنا ہے میرا نصیب　　قربان تجھ پر جانِ ادیبؔ
تجھ پر تصدّق عالم تمام　　خیرالبشرؐ پر لاکھوں سلام

—— ادیبؔ رائے پوری (کراچی)

تاجدارِ جہاں، فخرِ کون و مکاں، مظہرِ کبریا تم پہ لاکھوں سلام
وارثِ دو جہاں، سرورِ مرسلاں، اشرف الانبیاء تم پہ لاکھوں سلام

اے فروغِ سحر، معدنِ فیضِ عام، اے چراغِ شبِ تارِ حسن تمام
اے مجسّم وفا، زینتِ صبح و شام، اے حبیبِ خدا تم پہ لاکھوں سلام

اے بہارِ دو عالم مرادِ جہاں، مالکِ بحر و بر نازشِ لامکاں
محسن و مہرباں راحتِ عاشقاں حق نظر حق نوا تم پہ لاکھوں سلام

تم ہو مقصودِ حق، جانِ لطف و عطا، رہبرِ جادہ و مسلکِ راز بقا
دستگیرِ جہاں شافعِ عاصیاں، خلق کے رہنما تم پہ لاکھوں سلام

کون ہے دو نو عالم میں ستّار کا تم نے بخشا اسے دل سکوں آشنا
صدرِ بزمِ جہاں ختمِ پیغمبراں سیدِ مصطفےٰ، تم پہ لاکھوں سلام

ــــــــــ ستّار وارثی کراچی

# اسلامی تعلیمات میں عدد کی اہمیت

تحریر:۔ شہناز کوثر

اللہ تعالیٰ جل شانہ ایک ہے، وحدہٗ لاشریک ہے اور اسلام میں عدد کی سب سے بڑی اہمیت اسی اکائی کی ہے جس میں دوئی کا کوئی تصور نہیں۔ اس خالق و مالک نے مخلوق کی ہدایت اور بہتری کے لیے بہت سے نبی اور رسول بھیجے۔ آخر میں اس ہستی کو بھیجا جنہیں سب سے پہلے بنایا گیا تھا۔ یعنی ہمارے آقا و مولا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اپنے معبود کے عابد بھی ہیں اور عبد بھی لیکن اپنے محب کے محبوب بھی تو ہیں۔ اگرچہ اس سے نہ محب کی یکتائی متاثر ہوتی ہے، نہ محبوب کی محبوبیت میں یکتائی پر حرف آتا ہے۔

قرآن مجید میں اور احادیثِ مقدسہ میں مختلف معاملات کی وضاحت میں اور مختلف احکام میں اور مختلف تشبیہات میں اعداد کا ذکر موجود ہے۔ زیرِ نظر مقالے میں اسی حوالے سے دیکھا گیا ہے کہ مختلف اسلامی تعلیمات میں عدد/اعداد کا ذکر کس طرح کیا گیا ہے اور کیا یہ حقیقت نہیں کہ اللہ کا کوئی ارشاد اور اس کا کوئی حرف یا اشارہ (نعوذ باللہ) بے معنی اور حشو و زوائد میں سے نہیں ہو سکتا اور خود آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا یہ ارشاد بھی "وما ینطق عن الھوٰی۔ ان ھو الا وحیٌ یوحیٰ" کے مصداق اللہ ہی کا فرمان ہوتا ہے اس لیے اس میں بھی کوئی بات کوئی لفظ یا حرف بے مقصد نہیں ہو سکتا۔ چنانچہ قرآن پاک اور احادیثِ پاک میں جہاں جہاں کوئی بات کسی عدد کے حوالے سے کی گئی ہے، اس کی اپنی خاص اہمیت ہے۔ جہاں دو باتیں فرمائی گئی ہے۔ جہاں دس نیکیوں کا ذکر ہے، جہاں ستّر ہزار کا عدد نظر آتا ہے، وہاں بھی اعداد اپنے اصل معنیٰ دیتے ہیں۔ یہ نہیں کہ یہاں سے دو کی بجائے چار یا ستّر ہزار کی بجائے پچاس ہزار بھی کر دیا جائے تو کوئی حرج نہ ہو۔

قرآنِ پاک کی مختلف آیات اور احادیثِ مبارکہ میں مختلف اوقات اور مختلف مقامات پر اعداد کا استعمال نظر آتا ہے۔

# ارشادِ خداوندی میں اعداد و شمار

احمد دیدات نے اپنی تالیف "القرآن — دی الٹی میٹ میراکل" میں سائنس، ریاضی اور کمپیوٹر کی شہادت سے قرآنِ مجید کے لازوال اور ابدی معجزہ ہونے کا ثبوت دیا ہے۔ جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ قرآنِ مجید کسی فانی ہستی کا کلام نہیں ہوسکتا، اور اس کی مختلف آیات میں مختلف حروف ایک خاص تعداد میں استعمال کیے گئے ہیں۔ احمد دیدات نے علیہا تسعۃ عشر (اس پر ۱۹ ہیں)[1] کے حوالے سے ۱۹ کے ہندسے کی تفصیل بیان کرتے ہوئے کہا ہے کہ سورۂ اقرأ کی پہلی پانچ آیات میں ۱۹ - الفاظ ہیں اور ان میں ۷۶ حروف ہیں۔ جو ۱۹ پر تقسیم ہوسکتے ہیں۔ قرآنِ مجید میں ۱۱۴ سورتیں ہیں، یہ عدد بھی ۱۹ پر تقسیم ہوسکتا ہے۔ "بسم اللہ الرحمٰن الرحیم" سے قرآن کا آغاز ہوتا ہے، اس میں ۱۹ حروف ہیں۔ "تسمیہ" میں چار الفاظ ہیں اور اس کا ہر لفظ جتنی مرتبہ قرآنِ حکیم میں استعمال ہوا ہے، وہ ۱۹ پر تقسیم ہوجاتا ہے۔ قرآنِ مجید میں "اللہ" ۲۶۹۸ مرتبہ، الرحمٰن ۵۷ مرتبہ، الرحیم ۱۱۴ مرتبہ آیا ہے اور یہ سب ۱۹ پر تقسیم ہوسکتے ہیں۔

قرآنِ کریم کی ۲۹ سورتوں کی ابتدا حروفِ تہجی یا حروفِ مقطعات سے ہوتی ہے۔ یہ حروف الف، ح، ر، س، ص، ط، ع، ق، ک، ل، م، ن، ھ، ی ہیں۔ ان میں سے مثلاً "ق" سورۂ قٓ اور سورۃ الشوریٰ کے شروع میں آیا ہے اور ان دونوں سورتوں میں "ق" ۵۷ مرتبہ استعمال ہوا ہے جو ۱۹ پر تقسیم ہوسکتا ہے۔ سورۃ القلم کے شروع میں حرف "ن" آیا ہے۔ پوری سورۃ میں ن ۱۳۳ کی تعداد میں استعمال ہوا ہے جو ۱۹ پر تقسیم ہوسکتا ہے ...... یہ، اور اس قسم کی بہت سی مثالوں سے احمد دیدات ثابت کرتے ہیں کہ قرآنِ مجید کی الوہی تشکیل حسابی نظام کے تحت ہوتی ہے۔[2]

چوہدری محمد شریف نے "اعداد القرآن" کے نام سے ۴۶۴ صفحات کی ایک کتاب لکھ دی ہے جس میں رکوعات، آیات، اور سورتوں کے مختلف پہلوؤں کے حوالے سے اس موضوع پر مختلف گوشوارے دیئے گئے ہیں۔[3]

کلامِ الٰہی میں اللہ تعالیٰ کی وحدانیت کا بہت سے مقام پر ذکر آتا ہے اور ایک اور صرف ایک

کا یہ عدد کائنات کی اصل حقیقت کے طور پر پیش کیا گیا ہے۔ مثلاً اس کائنات میں صرف ایک ہی خدا ہے جو قائم و دائم ہے۔ جسے نہ نیند آتی ہے اور نہ اونگھ آتی ہے اس لیے کہ زمین و آسمان کا انتظام حفاظت سے ہرگز نہیں تھکتا۔[۴] "اللہ وہ ہے جس نے سات آسمان بنائے اور زمین کی قسم سے بھی انہی کے مانند۔[۵] قابلِ صد ہزار تعریف ہے وہ اللہ جو بہترین خالق ہے"[۶]

اللہ کریم نے دو دنوں میں زمین بنانے اور دو دنوں میں آسمان بنانے کی جو بات کی' اسے دیکھیں اور اعداد کے حوالے سے کرشمہ سازیاں ملاحظہ کریں۔ کیا تم اس ہستی کے قوانین کو توڑتے ہو جس نے دو ایام میں زمین کی تکمیل کی تم خواہ مخواہ اس کے شریک کھڑے ہو۔ حالانکہ وہ رب العالمین ہے۔ اللہ نے زمین پر پہاڑوں کا سلسلہ بچھا کر اس میں برکت ڈال دی۔ اس میں روئیدگی اور نباتات کی استعداد رکھ دی اور یہ سب کچھ چار دن میں ہوا۔ ان خزائن کے منسب کے لیے کھلے ہوئے ہیں پھر آسمانوں کی طرف متوجہ ہوا۔ وہ اس وقت دھوئیں کی حالت میں تھا پھر اس کو اور زمین کو حکم دیا کہ آؤ اور اپنا کام طوعاً وکرہاً شروع کر دو۔ زمین و آسمان نے کہا کہ ہم فرماں بردار غلاموں کی طرح حاضر ہیں۔ اللہ نے سات آسمان دو دن میں پیدا کیے اور آسمان کو ایک ضابطے کا پابند کر دیا۔[۷]

دو دن کی بات آئی ہے تو معلوم ہونا چاہیے کہ اس دن کی ہمارے علم الاعداد کے حساب سے کیفیت کیا ہے۔ فرمان ہے۔" اللہ کا ایک دن تمہارے ہزار سال کے برابر ہے۔ ایسا دن جو تمہارے پچاس ہزار سال کے برابر ہے"[۸] اوپر ہزار کا عدد استعمال کیا ہے اور نیچے پچاس ہزار کے عدد کی اہمیت ہے۔

اللہ تعالیٰ اصحاب کہف کے بارے میں قرآن مجید میں فرماتا ہے کہ" وہ لوگ غار میں تین سو نو برس رہے اور کہہ دو کہ صرف اللہ ہی ان کی مدتِ قیام کو جانتا ہے[۹] تعداد کے حوالے سے سمندر رود کا گہرا ہی نا ہے۔" اگر الٰہی کلمات کو لکھنے کے لیے تمام سمندر سیاہی بن جائیں اور

ان میں سات سمندر اور ملا دیئے جائیں تب بھی کلماتِ الٰہیہ کی فہرست تیار نہ ہو سکے گی"[۱۰] پانی سے پیدا ہونے والی مخلوق کا ذکر دیکھیے۔ "اللہ نے ہر جاندار کو پانی سے پیدا کیا ان میں سے بعض پیٹ کے بل اور بعض دو اور بعض چار ٹانگوں پر چلتے ہیں۔ اللہ جو چاہے پیدا کرتا ہے۔ وہ اس قسم کی تنوع اور اختلاف پر قادر ہے"۔[۱۱]

اللہ تعالیٰ سورۂ بقرہ میں فرماتا ہے۔ "کیا تم نے اس شخص کی کہانی پہ نظر ڈالی جو ایک تباہ شدہ بستی کے پاس سے گزرا اور کہنے لگا کہ خدا اس بستی کو کیسے زندہ کرے گا؟ سو خدا نے اسے سو سال کے لیے سلا دیا اور پھر جگا کر پوچھا کہ تم کتنی مدت سوئے رہے، کہنے لگا ایک دن یا دن کی کوئی کسر۔ اللہ نے فرمایا کہ تم پورے سو سال تک سوئے ہو۔ ذرا کھانے پینے کی اشیاء پر نظر ڈالو کوئی چیز خراب نہیں ہوئی۔ دوسری طرف اپنے گدھے کو دیکھو کہ اس کا نشان تک مٹ گیا ہے۔ ہم تمہیں اپنا نشان بنانا چاہتے ہیں۔ اس لیے ان ہڈیوں کو دیکھو کہ ہم انہیں کس طرح ترتیب دیتے اور ان پر گوشت چڑھاتے ہیں۔ جب اس نے یہ تمام واقعہ دیکھا تو کہنے لگا۔ مجھے یقین آگیا کہ اللہ ہر چیز پر قادر ہے"۔[۱۲]

تعداد کے حوالے سے مرد اور عورت کی گواہی کے بارے میں ارشادِ خداوندی ہے۔ "اور اپنے لوگوں میں سے دو مردوں کو گواہ کر لیا کرو۔ پھر اگر دو مرد نہ ہوں تو ایک مرد اور دو عورتیں کہ ان میں سے کوئی ایک بھول جائے گی تو ایک دوسری کو یاد دلا دے گی"۔[۱۳] اس آیۂ مبارکہ کی تشریح میں یہ کہا جاتا ہے کہ عورت مرد کے ہم پلہ نہیں ہے لیکن قابلِ غور بات یہ ہے کہ کیا صرف عورت ہی بھول سکتی ہے، مرد نہیں بھول سکتا یا مرد یا عورت میں سے کوئی، جھوٹی گواہی نہیں دے سکتا لیکن خدا تعالیٰ نے عورت کو جھوٹا نہ گرداننے کے لیے اس کے بھولنے کی بات کی ہے۔ مرد جھوٹی گواہی دے گا تو اسے اس کی سزا مل جائے گی۔ لیکن ایسی صورت میں عورت کو یا تو دوسری عورت یاد دلا دے گی، یا پھر یہی کہا جائے گا کہ عورت بھول گئی تھی چونکہ عورت کو آخر کار ماں بننا ہے اور خدا تعالیٰ ماں کو جھوٹا نہیں کہنا چاہتا، اس لیے اس پر سے اس صورت میں جھوٹ کی تہمت

ور کر دی گئی ہے۔

لیلۃ القدر کو قرآنِ کریم میں ایک ہزار مہینے سے بہتر فرمایا گیا ہے۔ "ہم نے یہ قرآن ایک فیصلہ کُن رات میں نازل کیا۔ جانتے ہو کہ یہ شبِ فیصلہ کیا ہے۔ یہ رات گزشتہ ہزار ماہ سے بہتر ہے اس میں الٰہی حکم سے فرشتے نازل ہو رہے ہیں اور زندگی زمین پر اتر رہی ہے۔ یہ رات امن و سلام کا پیغام لے کر آئی ہے اور طلوعِ سحر تک باقی رہے گی"۔ "اللہ کی کتاب میں اس دن سے جب اللہ نے ارض و سما کو پیدا کیا تھا۔ مہینوں کی تعداد بارہ رہی ہے۔ ان میں سے چار حرمت والے ہیں"۔ [۱۵]

غلام جیلانی برقؔ اپنی کتاب میں اعداد کے بارے میں لکھتے ہیں۔ "اعداد کی تین کی قسمیں ہیں (۱) زائد (۲) ناقص (۳) اور کامل۔ عدد زائد میں اعدادِ ضرب کا مجموعہ اصل سے زائد ہوتا ہے۔ مثلاً ۱۲۔ اس کے اعدادِ ضرب یعنی جن پر تقسیم ہو سکتا ہے یا جن کا حاصل ضرب ۱۲ ہوتا ہے۔ ۶، ۴، ۳، ۲، ۱ ہیں۔ جن کا مجموعہ ۱۶ ہے۔ عدد ناقص میں اعدادِ ضرب کا مجموعہ اصل سے کم ہوتا ہے۔ مثلاً ۸، اس کے اعدادِ ضرب یعنی ۴، ۲، ۱ کا مجموعہ ۷ ہے۔ عدد کامل میں اعدادِ ضرب کا مجموعہ اصل کے برابر ہوتا ہے۔ مثلاً ۶، اس کے اعداد ۳، ۲، ۱ کا مجموعہ ۶ ہے۔

اعدادِ کاملہ اکیس لاکھ تک صرف ۶ ہیں یعنی عدد کامل چھ جستوں میں اکیس لاکھ تک جا پہنچا۔

اسی طرح جب کائنات چھ زمانوں سے گزر چکی تو دنیا میں کم و بیش اکیس لاکھ قسم کے نباتات، حیوانات، جمادات پیدا ہو گئے اور یہ انواع چھ کے عدد کی طرح ہر لحاظ سے مکمل تھیں۔ اعدادِ کاملہ دس سنکھ تک صرف ۱۷ ہیں، اور پہلے ۶ اعداد یہ ہیں: (۱) ۶ (۲) ۲۸ (۳) ۴۹۶ (۴) ۸۱۲۸ (۵) ۱۳۰۸۱۷۶ (۶) ۲۰۹۶۱۲۸"۔ [۱۶]

## احادیثِ مبارکہ میں عدد کی اہمیت

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ "جو شخص میری امت سے چالیس حدیثیں پڑھے

اور یاد رکھے تو خدا آسمان میں اس کا نام ولی رکھتا ہے۔ اور زمین میں نعمت اور اسے ان نیکوکاروں کے ساتھ محشور کرتا ہے جنہیں قیامت کو نہ خوف ہوگا نہ رنج ہوگا"[۱۷] اگر عدد کی کوئی اہمیت نہ ہوتی تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم یہاں چالیس حدیثوں کی بجائے صرف کچھ حدیثوں کا ذکر فرماتے۔ ایک خاص تعداد مقرر کرنا عدد کی اہمیت کو واضح کرنا ہے۔

ایک جگہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں" جائز نہیں ایمان دار کو کہ اپنے بھائی کو تین دن سے زائد چھوڑے رہے"[۱۸] یہاں تین کا عدد استعمال کرنے کی وجہ اس عدد کی اہمیت بیان فرماتا ہے۔ اور ہم اس کے مقصد کو جان سکیں یا نہ جان سکیں، یہاں تین دن کی لازماً اہمیت ہوگی۔ اتنی اہمیت کہ دو چار دن سے وہ بات پیدا نہ ہو سکتی جو تین دن سے پیدا ہوتی ہے۔ کیونکہ آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کوئی بات اور کسی فرمان کا ہر گوشہ، ہر حصہ کسی نہ کسی حکمت کو اُجاگر کرتا ہے۔ سرکار ؐ کے ارشاد کا یہ گوشہ با مقصد اور با معنی ہے۔ یہ بھی ارشاد فرمایا جا سکتا تھا کہ کوئی مسلمان اپنے کسی مومن بھائی سے ناراض نہ ہو۔ یا یہ کہ ناراضی کو نہ بڑھائے۔ ایک اور جگہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں۔" تین وصف جس میں ہوں اُس نے ایمان کی چاشنی چکھ لی۔ (۱) دل میں خدا اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبت سب چیزوں سے زیادہ ہونا۔ (۲) مسلمانوں سے صرف اسلام کی وجہ سے محبت اور میل ملاپ رکھنا۔ (۳) شرک و کفر کو ایسا ناپسند کرنا جیسے آگ میں کود کر جل جانے کو"[۱۹]

حضرت ابنِ مسعود ؓ کہتے ہیں۔ آنحضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا" قیامت کے دن انسان کے قدم اپنی جگہ سے ہٹ نہ سکیں گے، یہاں تک کہ پانچ باتوں کے بارے میں سوال نہ کر لیا جائے۔ (۱) عمر کن کاموں میں گنوائی؟ (۲) جوانی کی توانائیاں کہاں صرف ہوئیں؟۔ (۳) مال کہاں سے کمایا (۴) کہاں خرچ کیا؟ (۵) جو علم اسے حاصل ہوا اس پر اس نے کہاں تک عمل کیا؟"[۲۰]

ایک مقام پر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ" منجملہ دیگر حقوق کے ایک مسلمان کے دوسرے مسلمان پر چھ حق بھی ہیں۔ (۱) جب تم کسی مسلمان سے ملاقات کرو تو اس کو سلام کرو (۲) اور جب کوئی مسلمان تم کو دعوت دے تو قبول کرو۔ (۳) جب کوئی

مسلمان تم سے نصیحت کا خواہاں ہو تو اس کو نصیحت کرو۔ (۴) جب چھینک کر اَلْحَمْدُ لِلّٰہ کہے تو یَرْحَمُكَ اللّٰہ کہو۔ (۵) جب بیمار ہو تو اس کی عیادت کرو (۶) اور جب مر جائے تو اس کے جنازے میں شرکت کرو"۔ ۲۱

حضور فخر موجودات علیہ السلام والصلوٰۃ نے اپنے ارشادات گرامی میں کہیں پانچ باتوں کی اہمیت فرمائی ہے، کہیں ایک مسلمان کے دوسرے مسلمان بھائی پر چھ حق بتاتے ہیں کہیں آپ نے کسی اور نیکی کی اہمیت کسی اور عدد میں بیان فرمائی ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا فرمان اللہ تعالیٰ کے ارشاد" وما ینطق عن الھوای ان ھو الا وحی یوحیٰ" کے مصداق، اللہ کا فرمان ہے۔ آقا حضورؐ کی ہر بات وحی ہوتی ہے۔ آپ کی گفتار کا کوئی حصہ، کوئی فقرہ، کوئی لفظ، کوئی حرف، کوئی شوشہ خدا تعالیٰ کی وحی کے علاوہ نہیں ہوتا۔ حضورؐ کے سب ارشادات اللہ تعالیٰ ہی کے ارشادات ہیں۔ اس لیے سرکارؐ کا کسی خاص بات کو کسی خاص تعداد کے حوالے سے فرمانا، اس خاص تعداد کی اہمیت کو واضح کرتا ہے۔ جہاں آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کسی خاص تعداد کا ذکر فرمایا ہے۔ اس سے کم یا زیادہ کسی تعداد کی اتنی اہمیت نہیں ہے۔

حضور انور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہو کر امِ سلمیٰؓ جو حضرت ابو رافعؓ کی بیوی تھی، نے عرض کیا کہ یارسول اللہؐ مجھے کچھ کلمات بتا دیجیے تو آنحضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:" تم دس مرتبہ" اَللّٰہُ اَکْبَر" کہا کرو۔ اللہ فرمائے گا یہ میرے لیے ہیں اور دس مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰہ کہا کرو۔ اللہ تعالیٰ فرماتے گا۔ یہ بھی میرے لیے ہے اور دس مرتبہ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِیْ کہا کرو (اے اللہ تو مجھے بخش دے) اللہ تعالیٰ فرماتے گا میں نے بخش دیا۔ اس طرح دس مرتبہ تم کہو گی، دس مرتبہ اللہ تعالیٰ فرمائے گا تو تمہاری مغفرت ان شاء اللہ ضرور ہو جاتے گی"۔ ۲۲ اللہ تعالیٰ کی رحمت کا کوئی حساب نہیں۔ وہ جسے چاہے اور جب چاہے بخش دے مگر اس حدیثِ پاک میں بطورِ خاص بعض الفاظ کے ایک خاص تعداد میں پڑھنے سے بخشش کو مشروط فرمایا گیا ہے جس سے ظاہر ہوتا ہے کہ ان الفاظ

کا ایک خاص تعداد میں ادا کرنا خاص قسم کی اہمیت رکھتا ہے۔

ایک بار حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہاتھ میں دو کتابیں تھیں، جنہیں دکھا کر آپ نے صحابہؓ کو بتایا کہ "ایک میں نیک لوگوں کے اور دوسری میں بُرے لوگوں کے نام مع ولدیت کے درج ہیں"۔[۲۳] اس سے واضح ہوتا ہے کہ جہاں نیکی ہے، وہاں بدی بھی ہے۔ اس ارشاد مبارک میں دو کے عدد کی یہ اہمیت ہے کہ اس سے اچھائی اور برائی میں امتیاز ظاہر ہوتا ہے اور یہ کہ نیک لوگوں کا ذکر اور انجام نیک لوگوں کے ساتھ ہوگا اور بدوں کا ذکر اور انجام بدوں کے ساتھ ہوگا۔ نیکی اور بدی کی یہ تفریق اور ان کا یہ جھگڑا ازل سے ہے۔

ستیزہ کار رہا ہے ازل سے تا امروز
چراغِ مصطفویؐ سے شرارِ بولہبی

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک بار صدقہ کی اہمیت بتاتے ہوئے فرمایا "دوزخ کی آگ سے بچو چاہے کھجور کا ایک ٹکڑا صدقہ کرنا پڑے"۔[۲۴] پھر ایک اور موقع پر رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ "ایک بار سبحان اللہ کہہ دینا صدقہ ہے۔ ایک بار اللہ اکبر کہہ دینا صدقہ ہے، ایک بار الحمدللہ کہہ دینا صدقہ ہے۔ ایک بار لا الٰہ الا اللہ کہہ دینا صدقہ ہے"۔[۲۵] یعنی سبحان اللہ، الحمدللہ، اللہ اکبر اور لا الٰہ الا اللہ کئی کئی بار پڑھنے کی اہمیت ہے۔ ایک خاص وقت میں ایک خاص تعداد میں یہ کلمات ادا کرنا اپنی خوبیاں اور خصوصیات رکھتا ہے لیکن اس حدیث مبارکہ میں ان کلمات کا کم از کم ایک بار ادا کرنا صدقہ قرار دیا گیا ہے۔

صحیح مسلم میں حضرت ثوبانؓ سے مروی ہے۔ "جو شخص جنازے کی نماز پڑھ کر چلا جائے اسے ایک قیراط ثواب ملتا ہے اور جو دفن تک ساتھ رہے اسے دو قیراط ملتا ہے، ہر قیراط مثل اُحد پہاڑ کے ہے"۔[۲۶] یہاں بھی اگر عدد استعمال نہ کرنا ہوتا تو ایک قیراط یا دو قیراط یا اُحد پہاڑ کے برابر یا اس سے دُگنا کے بجائے بہت سا ثواب بھی کہا جا سکتا تھا۔

اسی طرح ایک موقع پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو نصیحت کرتے ہوئے فرمایا۔

"پانچ چیزوں کو پانچ چیزوں سے پہلے غنیمت جانو۔ (۱) جوانی بڑھاپے سے پہلے (۲) صحت بیماری سے پہلے۔ (۳) خوش حالی ناداری سے پہلے۔ (۴) فراغت مصروفیت سے پہلے۔ (۵) زندگی، موت سے پہلے۔"[۲۷] اگر کوئی شخص ان پانچ باتوں پر پوری توجہ دے اور آقا و مولا علیہ التحیۃ والثنا کے فرمان کے مطابق ان پانچ پہلوؤں کو پیش نظر رکھے تو اس کی پوری زندگی ہر لحاظ سے جنت کا نمونہ بن جائے گی۔

ایک بار حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "انسان کی موت کے بعد اس کا سلسلۂ عمل منقطع ہو جاتا ہے۔ سوائے اس کے تین اعمال کے کہ وہ پھر بھی اس کے حق میں نافع ہوتے ہیں۔ (۱) کوئی صدقۂ جاریہ چھوڑ کر مرا ہو۔ (۲) یا اس کا وہ علم جس سے اس کے بعد بھی لوگ منتفع ہوتے ہیں یا (۳) اس کا تربیت یافتہ نیک عمل لڑکا جو اس کے لیے دعائے مغفرت کرتا رہتا ہے۔"[۲۸] یہاں تین کا عدد لیوں اہمیت کا حامل ہے کہ مرنے کے بعد انسان کو صدقۂ جاریہ یا اس کا علم جس سے بعد کے لوگ فیض حاصل کرتے ہوں یا نیک اولاد جو اس کی تربیت کی وجہ سے نیکی پر عامل ہو ــــ فائدے دے سکتے ہیں۔ اسی طرح حضور سرورِ دوعالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے کسی نیکی کی عدد کے ذریعے اہمیت بیان فرمائی ہے، کہیں کسی عدد کے حوالے سے وعید دی گئی ہے ــــ کہیں عدد کچھ ہے، کہیں عدد کچھ اور حضورؐ نے جہاں جہاں کوئی عدد استعمال فرمایا ہے۔ اس کی وہیں، اس قدر اہمیت ہے جس قدر سرکارؐ نے فرمائی ہے۔ اس سے کم یا زیادہ نہیں۔ مثلاً حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے فرمان کے مطابق دو کلمے زبان پر ہلکے ہیں لیکن ترازو میں بھاری ہیں اور اللہ تعالیٰ کو بہت پسند ہیں۔ وہ ہیں۔ سُبْحَانَ اللّٰہِ وَبِحَمْدِہٖ سُبْحَانَ اللّٰہِ الْعَظِیْمِ۔[۲۹]

ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے حضرت جبیر بن مطعمؓ سے فرمایا کہ "اگر تم چاہو کہ سفر میں جاؤ تو اپنے ساتھیوں سے صورت و ہیئت میں بہتر اور توشۂ سفر میں بڑھ کر رہو تو یہ پانچ سورتیں پڑھ لیا کرو، ہر سورت کو بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ سے شروع کیا کرو۔ اور اسی پر ختم کیا کرو۔ پانچ سورتیں یہ ہیں۔ (۱) قُلْ یٰاَیُّہَا الْکَافِرُوْنَ۔ (۲) اِذَا جَآءَ

نصرُ اللّٰہِ وَالفتح۔ (۳) قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ۔ (۴) قُلْ اَعُوذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ۔ (۵) قُلْ اَعُوذُ بِرَبِّ النَّاسِ"۔[30]

حضرت انس رضؓ فرماتے ہیں کہ ایک روز نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آپ کے ہمراہ ابوبکر رضؓ عمر رضؓ اور عثمان رضؓ احد پہاڑ پر چڑھے۔ کچھ ہی دیر گزری تھی کہ اُحد حرکت کرنے لگا' جوشِ مسرت میں جھومنے لگا تو آپؐ نے احد پر ایک ٹھوکر لگائی اور فرمایا "اُحد ٹھہر جا، تجھ پر اُس وقت ایک نبیؐ، ایک صدیقؓ اور دو شہید ہیں"۔[31] "حضرت عبداللہ ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جماعت سے الگ اکیلے نماز پڑھنے والے کی نماز کے مقابلے میں جماعت کی نماز ستائیس[27] درجے زیادہ فضیلت رکھتی ہے"۔[32] یہاں ستائیس[27] کے عدد کی کوئی خاص اہمیت ہے ورنہ ستائیس[27] کے بجائے یہ بھی کہا جا سکتا تھا کہ بہت زیادہ ثواب ہوگا۔" حضرت عبداللہ بن عمرؓ کہتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ماہِ رمضان کے آخری دس دنوں میں اعتکاف کرتے تھے"۔[33] اس سے رمضان المبارک کے آخری عشرے کی اہمیت واضح ہوتی ہے۔ دس کے عدد کی اہمیت تو مختلف حیثیتوں میں بیان کی گئی ہے۔

بخاری و مسلم میں حضرت ابوہریرہؓ سے ایک حدیث مروی ہے کہ" ابن آدم کے عمل پہ ایک نیکی کے بدلے دس نیکیوں کا ثواب ملتا ہے اور سات سو گنے تک بڑھ جاتا ہے"۔[34] نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ" چار خصلتیں ایسی ہیں کہ جس شخص میں جمع ہو جائیں پورا منافق ہے اور جس میں ایک خصلت پائی جائے تو اس میں نفاق کی ایک خصلت ہوگی تاآنکہ وہ اسے ترک نہ کردے۔ وہ خصلتیں یہ ہیں:۔(۱) اسے کسی چیز کا امین بنایا جائے تو اس میں خیانت کرے۔(۲) جب بات کرے، جھوٹ بولے۔ (۳) جب عہد کرے، توڑ ڈالے۔(۴) اور جب جھگڑا کرے تو مخالفت پر اتنا تل جائے کہ ناجائز امور کا ارتکاب شروع کر دے"۔[35]

حضور انور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ" جو شخص طالب علم پر ایک درہم خرچ کرے تو ایسا ہے گویا اس نے کوہ احد کی مانند خرچ کیا"۔[36] ایک کے عدد کی ہمیشہ سے بڑی اہمیت

ہے لیکن جب یہ رقم کی صورت میں کسی طالب علم کو طلب علم کی کوشش میں معاونت کرتا ہے۔ اور طلب علم میں مصروف کسی شخص کے کام آتا ہے تو نیکیوں کے اعتبار سے اس کی اہمیت پہاڑ کی طرح ہو جاتی ہے۔ اس سے ہمارے سرکار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے علم حاصل کرنے کی اہمیت پر زور دیا ہے اور فرمایا ہے کہ جب اس مد میں کوئی شخص رقم خرچ کرتا ہے تو وہ نیکیوں کے پہاڑ اکٹھے کر لیتا ہے۔

حضرت ابوہریرہؓ سے مروی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: "تین قسم کے لوگ ہیں جن سے اللہ تعالیٰ قیامت کے دن نہ تو بات کرے گا اور نہ ان کی طرف دیکھے گا۔ پہلی قسم ان لوگوں کی ہے جنہوں نے اپنے سامان تجارت بیچنے میں جھوٹی قسم کھائی اور اس کی وجہ سے انہیں زیادہ دام ملے۔ دوسری قسم ان لوگوں کی ہے جنہوں نے عصر کے بعد جھوٹی قسم کھائی اور اس کے ذریعے کسی مسلمان آدمی کا مال ہتھیالیا۔ تیسرے وہ لوگ جو ضرورت سے زائد فالتو پانی کو روکیں تو اللہ تعالیٰ ان سے قیامت کے دن کہے گا۔" میں تجھ سے آج اپنا فضل روک لوں گا جیسے کہ تو نے وہ زائد پانی روکا جو تیرا اپنا پیدا کیا ہوا نہ تھا۔[۲۷] مشکوٰۃ شریف میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جس نے سو بار صبح اور سو بار شام کو اللہ تعالیٰ کی تسبیح کی، وہ ایسا ہو گیا گویا سو دفعہ حج کیا ہے۔"[۲۸]

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں: "رشک صرف دو شخصوں پر ہے۔ ایک وہ جسے خدا نے مالدار بنایا اور وہ نہایت کشادہ دلی اور سخاوت سے اللہ کی راہ میں اپنا مال لٹا رہا ہے اور دوسرا وہ جسے خدا نے علم دیا اور علم سکھانے پڑھانے اور اسی کے مطابق فیصلہ کرنے میں مشغول ہے"[۲۹] یہاں سخی مالدار اور علم حاصل کر کے اسے استعمال کرنے اور اس کے مطابق فیصلے کرنے والے دو قسم کے لوگوں کا ذکر کیا گیا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی احادیث مبارکہ پڑھیں تو معلوم ہوتا ہے، کہ سرکار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے کوئی بات مبہم انداز میں بیان نہیں فرمائی بلکہ بیشتر مقامات میں عدد کے حوالے سے حتمی انداز میں ارشاد فرمائی ہے کہ اتنی بار یہ کرو تو یہ فائدہ ہوگا۔ اسی طرح یہ

حقیقت بھی احادیث سے معلوم ہوتی ہے کہ سرکارؐ خود کون سی بات یا کون سا کام کتنی مرتبہ کرتے تھے حضرت انس رضؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب کوئی بات کرتے تو اسے تین بار دہراتے تاکہ سمجھی جا سکے اور جب کسی قوم کے پاس آتے تو تین بار سلام کرتے"[40] حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ "جو بندۂ مسلم کوئی دعا مانگتا ہے تو اللہ تعالیٰ اسے تین چیزوں میں سے کوئی ایک چیز ضرور عطا فرماتا ہے یا تو اس کی دعا جلد قبول فرمالیتا ہے یا اس کی دعا کو آخرت میں اس کے کام آنے کے لیے ذخیرہ بنا رکھتا ہے یا اس سے کوئی اتنی ہی برائی دور کردیتا ہے۔ جس قدر اس نے اپنی دعا میں نفع کی خواہش کی تھی"[41] مشکوٰۃ شریف میں حدیث شریف ہے کہ "اگر تجھ میں چار باتیں ہیں تو موت کے وقت کوئی خوف نہ ہوگا امانت کی نگہبانی اور بات کی سچائی اور اخلاق کی خوبی اور کھانے میں احتیاط۔"[42]

آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔ تین چیزیں ہیں کہ میں ان کے لیے قسم کھاتا ہوں اور تمہارے پاس ان کو بیان کرتا ہوں۔ انہیں یاد رکھو۔ (۱) خیرات کرنے سے مال نہیں گھٹتا۔ (۲) کبھی ایسا نہیں ہوتا کہ جب کسی انسان پر ظلم ہو اور وہ صبر کرے تو اللہ تعالیٰ اس کی عزت نہ بڑھائے اور (۳) کبھی ایسا نہیں ہوتا کہ اگر کوئی مانگنا شروع کردے تو اللہ تعالیٰ اس پر محتاجی کا دروازہ نہ کھولے۔"[43]

ایک بار حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا" اللہ کے ساتھ حُبّ الحزن سے پناہ مانگو" لوگوں نے پوچھا" یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حُبّ الحزن کیا ہے"۔ آپؐ نے فرمایا" جہنم میں ایک وادی ہے جس سے خود جہنم روزانہ چارسو بار پناہ مانگتی ہے"۔ پوچھا گیا کہ اس میں کون داخل ہوں گے۔ آپ نے فرمایا۔ ایسے علمائ جو اپنے اعمال کی نمائش کرتے پھرتے ہیں"۔[44] یہاں بھی آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے چارسو کا عدد استعمال فرمایا ہے کہ اپنے اعمال کی نمائش کرنے والے مولوی اُس حصۂ جہنم میں ہونگے جس سے دوزخ بھی روزانہ چارسو بار پناہ مانگتی ہے ——
اس ضمن میں یہ بات سامانِ عبرت ہے کہ آج کل کے "علمائ" اس حدیثِ پاک کو پڑھ کر بھی اور خدا اور رسولؐ کے احکام کا علم رکھتے ہوتے بھی اپنے اعمال کی اور اعمال سے زیادہ ایسی نیکیوں کی

"نمائش" کرتے پھرتے ہیں جو اُن کے عمل میں بھی نہیں ہیں۔

حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ "میت کے ساتھ تین چیزیں جاتی ہیں دو تو واپس لوٹ آتی ہیں اور ایک اس کے ساتھ رہ جاتی ہے۔ اس کے اہل وعیال اور مال تو اس کو تنہا چھوڑ کر واپس آجاتے ہیں اور اس کا عمل اس کے ساتھ باقی رہ جاتا ہے"[۴۵] یہاں یہ بات دیکھیے کہ ایک کی کیا اہمیت ہے کہ وہی کام آنے والی چیز ہے اور دو جن کے لیے لوگ ہر بے ایمانی اور برائی کرتے پھرتے ہیں، آخرت میں کسی کام کے نہیں۔

حضرت ابن عباسؓ مروی ہیں کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں "تو پھر ان لوگوں کو کر اللہ نے دن رات میں تم پر پانچ نمازیں فرض کی ہیں"[۴۶] مومنوں کے خصائل بیان کرتے ہوئے آپؐ نے فرمایا "تین خصلتیں مومنانہ اخلاق ہیں۔ غصہ ہو تو غصہ میں ناجائز کام نہ کرے، خوشی ہو تو خوشی میں حق سے نہ بڑھے قدرت ہو تو طاقت کے نشے میں غیر کی چیز نہ تھیائے"۔[۴۷]

حضرت انسؓ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ جو شخص دو لڑکیوں کی پرورش کرے۔ وہ اور میں قیامت کے دن اس طرح آئیں گے اور آپ نے اپنی دونوں انگلیاں ملا کر بتایا"[۴۸] ایک اور جگہ اسی بات کو تھوڑا سا اضافہ کیا ہے۔ پہلے دو کے عدد کا اور اب تین اور دو کا عدد استعمال کیا ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں "جس نے تین بیٹیوں یا تین بہنوں یا دو ہی بہنوں یا بیٹیوں کا بار اٹھایا۔ ان کی تربیت کی اور ان کے ساتھ اچھا سلوک کیا اور پھر ان کا نکاح کر دیا۔ اس کے لیے جنت کا فیصلہ ہے"[۴۹]

حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "دو آنکھیں ہیں جو جہنم کی آگ سے محفوظ رہیں گی۔ (۱) وہ آنکھ جو اللہ کے خوف سے اشک بار ہو۔ (۲) وہ آنکھ جو رات بھر اللہ کی راہ میں پہرہ دے"[۵۰] حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "جو کسی غریب الوطن کی عالم غربت میں عزت افزائی کرے تو اس نے ستر نبیوں اور رسولوں کا اکرام کیا"[۵۱] اس سے اندازہ فرمائیے کہ غریب الوطن کی مدد کرنا کتنا بڑا

کام ہے کہ اس کے لیے اتنا بڑا انعام رکھا گیا۔

حدیث شریف میں ہے کہ دو نعمتیں ہیں۔ جن سے اکثر لوگ غافل ہیں اور ان کی بے قدری کرتے ہیں۔ ایک صحت یعنی تندرستی اور دوسری فراغت۔[۵۲] حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا " چار چیزیں ہیں جسے وہ میسر آگئیں اسے دنیا و آخرت کی بھلائی حاصل ہوگئی۔ (۱) شکر گذار دل (۲) خدا کو یاد کرنے والی زبان (۳) مصیبت پر صبر کرنے والا بدن (۴) ایسی بیوی جو اپنی جان اور شوہر کے مال میں خیانت نہیں کرتی"۔[۵۳] حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں۔ اگر آدمی کے پاس دو وادیوں کے برابر بھی مال و دولت ہو تو وہ تیسری کی بھی خواہش کرے گا اور آدمی کا پیٹ صرف قبر کی مٹی ہی بھر سکتی ہے۔[۵۴] حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کے مطابق " دو عادتیں مومن میں اکٹھی جمع نہیں ہوتیں۔ کنجوسی اور بد خلقی"۔[۵۵] معلوم ہوا کہ مومن میں کسی حد تک صرف کنجوسی اور کسی حد تک صرف بدخلقی تو ہو سکتی ہے لیکن یہ دونو عادتیں اگر کسی آدمی میں اکٹھی ہیں تو اس کا ایمان سلامت نہیں "۔ حضرت ابو ہریرہؓ سے ایک حدیث مروی ہے کہ ابن آدم کے عمل پر ایک عمل پر ایک نیکی کے بدلے دس نیکیوں کا ثواب ملتا ہے اور یہ سات سو گنے تک بڑھ جاتا ہے"۔[۵۶]

ابو اُسیدؓ سے روایت ہے کہ ہم آنحضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر تھے ... ۔ آپؐ نے فرمایا۔ چار باتیں ہیں جن سے والدین کی وفات کے بعد بھی ان کے ساتھ بھلائی کی جا سکتی ہے۔ (۱) ان کے لیے دعا و استغفار (۲) ان کے کیے ہوئے عہد کو پورا کرنا (۳) ان کے دوستوں اور ملنے والوں سے احترام و تعظیم سے پیش آنا (۴) اور اس رشتہ کو ملانا جو ان کی طرف سے تمہارے ساتھ تعلق رکھتا ہے۔[۵۷] حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں"۔ جو زمینیں بارش کے پانی سے یا بہتے چشمے سے سیراب ہوتی ہوں یا دریا سے قریب ہونے کی وجہ سے پانی دینے کی ضرورت نہ پڑتی ہو، ان کی پیداوار کا دسواں حصہ بطور زکوٰۃ نکالا جائے گا۔ اور جن کو فرد در لگا کر سینچا جاتے۔ ان میں بیسواں حصہ ہے۔[۵۹]

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان کے مطابق "ایمان کی ساٹھ یا ستر سے اوپر شاخیں ہیں۔ سب سے افضل یا بندی توحید باری تعالیٰ یعنی لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ" کہنا ہے۔ اور سب سے ادنیٰ راستہ سے ایذا دینے والی چیزوں کا ہٹا دینا ہے اور شرم وحیا بھی ایمان کی ایک شاخ ہے"۔ [۵۹]

ایک بار حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "جو شخص شارب (مونچھوں کے بال) کٹائے۔ خدا اُسے چار نور عطا کرے گا، ایک نور چہرہ میں، دوسرا پیشانی میں، تیسرا قبر میں اور چوتھا بروز قیامت نور عطا ہوگا"۔ [۶۰]

# درود کی جزا اعداد کے اعتبار سے

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ایک بار فرمایا۔ "جس نے مجھ پر ایک بار درود بھیجا اللہ سبحانہٗ اس ایک درود کے بدلے درود خواں کے نامۂ اعمال میں دس نیکیاں لکھ دیتا ہے"۔ [۶۱] حبیب خدا صلی اللہ علیہ وسلم پر درود پاک پڑھنے والے پر اللہ تعالیٰ درود بھیجتا ہے ایک کے بدلے ایک نہیں بلکہ ایک کے بدلے کم از کم دس۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں "جو مجھ پر ایک دفعہ درود پڑھے، اللہ تعالیٰ اس پر دس بار رحمت بھیجتے ہیں اور اس سے دس برائیاں مٹا دیتے ہیں"۔ [۶۲] آپؐ فرماتے ہیں کہ کوئی مجھ پر ایک بار درود پڑھے تو اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرمائے گا۔ اور جو مجھ پر دس بار درود پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ اس پر سو رحمتیں نازل فرماتے گا۔ [۶۳] حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ "جو مومن بندہ مجھ پر ایک بار درود بھیجتا ہے، اس کے نامۂ اعمال میں دس نیکیاں لکھی جاتی ہیں۔ اور اس کے دس گناہ معاف کیے جاتے ہیں اور دس درجات بلند کیے جاتے ہیں"۔ [۶۴]

حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں کہ جو شخص مجھ پر ایک بار درود پڑھے، اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرمائیں گے اور اس کے دس گناہ معاف ہوں گے اور اس کے دس درجے بڑھیں اور دس نیکیاں اس کے نامۂ اعمال میں لکھی جائیں۔ [۶۵] عبداللہ بن عمروؓ کہتے ہیں کہ جو شخص آپؐ پر ایک مرتبہ درود بھیجے، اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے اس پر ستر مرتبہ درود بھیجتے ہیں۔ [۶۶] حضورؐ

نے ایک جگہ فرمایا جو شخص مجھ پر ایک مرتبہ درود بھیجے، اللہ تعالیٰ اس کے لیے دس نیکیاں لکھ لیتے ہیں اور اس کے دس گناہ مٹا دیتے ہیں اور اس کے ذریعے اس کے دس درجے بلند کرتے ہیں اور دس غلام آزاد کرنے کے برابر اسے ثواب ملتا ہے [66]

حضرت معاذ بن جبلؓ سے روایت ہے کہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے مجھے وہ کچھ عنایت فرمایا ہے جو میرے علاوہ دوسرے نبیوں کو نہیں دیا اور مجھے ان پر فضیلت عطا فرمائی ہے اور میری امت کے لیے مجھ پر درود بھیجنے میں سب سے اونچا درجہ رکھا ہے اور میری قبر پر ایک فرشتہ مقرر فرمایا جس کا سر عرش کے نیچے اور جس کے پاؤں زمینوں کے نیچے ہیں اس کے اسّی ہزار بازو ہیں۔ ہر بازو میں اسّی ہزار پر ہیں اور ہر پَر کے نیچے اسّی ہزار بال اور ہر بال کے نیچے ایک زبان ہے جو اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا بیان کرتی ہے اور میری امت میں سے مجھ پر درود پڑھنے والوں کے لیے بخشش مانگتی ہے اور اس کے سر سے لے کر پاؤں تک بے شمار منہ اور بے شمار زبانیں اور بے شمار بال ہیں جن میں ایک بالشت کی جگہ بھی زبان کے بغیر نہیں جس کا کام اللہ کی حمد و ثنا اور مجھ پر درود بھیجنے والے کے لیے اس کی ساری زندگی تک بخشش کی دعا مانگنا ہے [68]

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی ایک حدیثِ پاک ہے کہ میرا جو امتی جمعہ کے دن ایک بار درود پاک پڑھے گا۔ اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے ہزار ہزار بار اپنی رحمت نازل فرماتے ہیں۔ ایک ایک ہزار نیکی اس کے نامۂ اعمال میں لکھی جائے گی۔ اور پھر ایک ایک ہزار گناہ معاف فرمائے جائیں گے۔ اللہ تعالیٰ حکم دے گا کہ اس شخص کے ہزار درجات بلند کیے جائیں [69]۔ "شفاء القلوب" میں ہے درود پاک کے ایک حروف کے بدلے ایک فرشتہ تخلیق کیا جائے گا۔ اس فرشتے کے بدن میں تین سو ساٹھ چہرے ہوں گے اور ہر چہرے پر تین سو ساٹھ زبانیں ہونگی اور یہ زبانیں تسبیح و تقدیس بیان کریں گی۔ ان تمام تسبیحات کا ثواب اس شخص کے نامۂ اعمال میں لکھا جاتے گا [70] حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا۔ جو مجھ پر ایک بار درود پڑھے

گا۔اس کو دس غلام آزاد کرنے کا درجہ ملے گا۔[۲۱] "ایک بار درود وسلام پڑھنے والے کا درود وسلام قبول ہو جائے تو اللہ تعالیٰ اس کے اسّی سال کے گناہ مٹا دیتا ہے"۔[۲۲] شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے مدارج النبوۃ میں لکھا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت حوا علیہا السلام کا مہر تین بار رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھنا رکھا۔[۲۳] ایک بار حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس نے مجھ پر دس بار درود پاک پڑھا، اللہ تعالیٰ اس پر سو رحمتیں نازل فرماتا ہے اور جو مجھ پر سو بار درود پاک پڑھے اللہ تعالیٰ اس پر ہزار رحمتیں نازل فرماتا ہے اور جو محبت و شوق سے اس سے بھی زیادہ پڑھے میں قیامت کے دن اس کا شفیع اور گواہ بنوں گا۔[۲۴]

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ "حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص صبح کی نماز کے بعد کسی کے ساتھ کلام کرنے سے پہلے مجھ پر سو دفعہ درود بھیجے، اللہ تعالیٰ اس کی سو حاجتیں پوری کردے گا۔ ان میں تیس تو جلدی جلدی پوری کردے گا اور ستر قیامت کے لیے ذخیرہ کردے گا۔[۲۵] ایک اور کتاب میں صبح کی نماز کی جگہ جمعہ کی رات کا ذکر ہے۔[۲۶]

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو کوئی مجھ پر ایک صلوٰۃ بھیجے اللہ اس پر دس صلوٰۃ بھیجتا ہے اور جو کوئی مجھ پر دس صلوٰۃ بھیجتا ہے۔ اللہ رب العزت اس پر سو صلوٰۃ بھیجتا ہے اور جو کوئی مجھ پر سو صلوٰۃ بھیجے اللہ رب العزت اس کی دونوں آنکھوں کے درمیان لکھ دیتا ہے کہ "منافقت سے پاک ہے اور جہنم سے محفوظ" اور اللہ تبارک و تعالیٰ بروز قیامت شہداء کے ساتھ سکونت و قیام عطا فرمائے گا۔[۲۷]

شیخ ابن حجر مکی نے نقل کیا ہے کہ ایک صالح خواب میں دیکھا گیا۔ اس سے حال پوچھا اس نے کہا، خدائے تعالیٰ نے مجھ پر رحم کیا اور مجھے بخش دیا اور جنت میں داخل کیا۔ سبب پوچھا تو اس نے کہا کہ فرشتوں نے میرے گناہ اور میرے درود پڑھنے کو شمار کیا سو شمار درود کے زیادہ ہوئے۔ گناہوں سے تو خدا تعالیٰ نے فرمایا بس اس کا حساب مت کرو اور اس کو بہشت میں لے جاؤ۔[۲۸] حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم

فرماتے ہیں کہ جو شخص مجھ پر ہزار مرتبہ درود پڑھے۔ وہ اس وقت تک نہ مرے گا جب تک اپنی جگہ جنت میں نہ دیکھ لے [۷۹] حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ جو شخص ایک سو بار درود پڑھے گا وہ نفاق کی بیماری سے پاک ہو جائے گا اور اس پر آتش دوزخ حرام کردی جاتی گی۔ اللہ تعالیٰ اسے شہیدوں کے ساتھ اٹھائے گا [۸۰] حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ اللہ کے کوئی دو بندے آپس میں محبت رکھنے والے جب ایک دوسرے کے آمنے سامنے ہوں اور صلوٰۃ بھیجیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر تو ان کے جدا ہونے سے پہلے ان دونوں کے اگلے پچھلے گناہ بخش دیئے جاتے ہیں [۸۱]

طبرانی میں یہ مرفوع حدیث بیان کی گئی ہے کہ جو شخص محبت وعقیدت سے "جَزَی اللّٰهُ عَنَّا مُحَمَّدًا مَا هُوَ اَهْلُهٗ" پکارے گا اس کے لیے ستر فرشتے ثواب لکھتے رہیں گے۔ اور یہ عمل ایک ہزار صبح تک جاری رہے گا [۸۲] حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں جو مجھ پر صبح کو دس بار درود بھیجے اور شام کو دس بار تو اس کے لیے میری شفاعت لازم ہوگی [۸۳] حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ تین آدمی قیامت کے دن اللہ کے عرش کے سائے میں ہوں گے جس دن اس کے سائے کے علاوہ کوئی چیز کا سایہ نہ ہوگا۔ ایک وہ شخص جو کسی مصیبت زدہ کی مصیبت ہٹائے، دوسرا وہ جو میری سنت کو زندہ کرے، تیسرا وہ جو میرے اوپر کثرت سے درود بھیجے [۸۴]

احادیث مبارکہ میں ارشادِ گرامی ہے کہ جو شخص سو بار درود بھیجے مجھ پر جمعہ کے دن اس کے اسّی سال کے گناہ بخشے جائیں گے [۸۵] حضرت ابو ہریرہؓ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ارشاد فرماتے ہیں کہ مجھ پر درود پڑھنا پل صراط پر گزرنے کے وقت نور ہے اور جو شخص جمعہ کے دن اسّی بار مجھ پر درود بھیجے اس کے اسّی سال کے گناہ معاف کردیئے جائیں گے [۸۶] حضرت سہل بن عبداللہ سے نقل ہے کہ جو شخص جمعہ کے دن عصر کی نماز کے بعد "اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَاٰلِهٖ وَسَلِّمْ"۔ اسّی بار پڑھے اس کے اسّی

سال کے گناہ معاف ہوں گے۔[87] ایک اور روایت میں آخر میں "تسلیماً" کا اضافہ ہے۔[88]
شفاء القلوب میں اسّی بار پڑھنے کی بجائے ایک سو بار پڑھنے کا ذکر ہے۔[89]

حضرت انس رضؓ سے روایت ہے وہ مرفوعاً بیان کرتے ہیں کہ آپؐ نے فرمایا جو شخص جمعہ کے دن مجھ پر ایک مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے اس پر لاکھ بار درود شریف بھیجتے ہیں اور لاکھ گناہ جھاڑ دیتے ہیں اور جنت میں اس کے ایک لاکھ درجے بلند فرماتے ہیں۔[90] حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فرماتے ہیں کہ جو شخص جمعہ کے دن سو بار مجھ پر درود پڑھے جب وہ قیامت کے دن آئے گا۔ اس کے ساتھ ایسا نور ہوگا کہ اگر ساری مخلوق میں تقسیم کر دیا جائے تو وہ سب کو حاوی ہو۔[91]

حضرت جبرئیل علیہ السلام نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیک وسلم اللہ تعالیٰ نے آپؐ کو جنت میں ایک قبہ عطا کیا ہے جس کی چوڑائی تین سو سال کی مسافت ہے اور اسے کرامت کی ہواؤں نے گھیر رکھا ہے۔ اس قبہ مبارکہ میں صرف وہی لوگ داخل ہوں گے۔ جو حضورؐ کی ذاتِ گرامی پر کثرت سے درود پڑھتے ہیں۔[92] رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو مجھ پر دن بھر میں پچاس بار درود پاک پڑھے قیامت کے دن میں اس سے مصافحہ کروں گا۔[93]

جو مومن سو بار درود وسلام پڑھے اللہ تعالیٰ اس کو سو شہیدوں کے ساتھ جنت میں جگہ دے گا۔[94] حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ایک حدیث مبارکہ ہے کہ جو شخص مجھ پر روزانہ پانچ سو بار درود پاک پڑھے وہ کبھی محتاج نہ ہوگا۔[95] درود وسلام پڑھنے والے کے لیے دو فرشتے بخشش کی دعا کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ اور اس کے تمام فرشتے ان دو فرشتوں کی دعا پر آمین کہتے ہیں۔[96]

حضرت عبداللہ رحؒ کہتے ہیں کہ ہمارا ایک خادم نہایت فاسق وفاجر تھا۔ ہر وقت برے کاموں میں مشغول رہتا۔ میں نے اس کے مرنے کے بعد اس کو خواب میں دیکھا کہ وہ حضورؐ

کے ہاتھ میں ہاتھ ڈالے ٹہل رہا ہے۔ میں نے عرض کی یارسول اللہ اس فاسق و فاجر کو یہ عظمت اور مقام کیسے ملا۔ آپؐ نے فرمایا یہ میری شفاعت کا نتیجہ ہے کیونکہ یہ سونے سے پہلے جب بستر پر جاتا تو درود پڑھ لیا کرتا تھا اور سونے سے پہلے ایک ایک ہزار بار درود پڑھا کرتا تھا ؁۹ حضرت ابو الحسن بغدادی نے ابن حامد رحمۃ اللہ علیہ کو ان کی وفات کے بعد عالم رویا میں دیکھا اور دریافت کیا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کے ساتھ کیا کیا فرمایا اللہ تعالیٰ نے مجھے بخش دیا اور مجھ پر رحم فرمایا پھر ابو الحسن بغدادی نے کہا مجھے بھی کوئی ایسا عمل بتائیں جس کی وجہ سے میں جنتی ہو جاؤں، ابن حامد نے کہا ہزار رکعت نفل پڑھو اور ہر رکعت میں ہزار بار "قل ہو اللہ احد" پڑھ اور اگر اس کی طاقت نہیں تو ہر رات رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر ہزار بار درود پاک پڑھا کر ؁۹۸

ایک بار حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ایک جنگی سفر پر روانہ ہوئے۔ دوران سفر کھانا کھانے لگے۔ تمام صحابہؓ کو فرمایا کہ کسی کے پاس سالن ہے تو لے آؤ تاکہ تمام مل کر کھانا کھالیں۔ تمام صحابہؓ نے عرض کی کہ آج تو کسی کے پاس کچھ بھی نہیں۔ اتنے میں ایک شہد کی مکھی کان کے پاس گھوں گھوں کرنے لگی۔ صحابہؓ کے پوچھنے پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا یہ کہتی ہے کہ ہمارے پاس بہت سا شہد ہے مگر ہم اسکو اٹھا کر نہیں لا سکتیں۔ اس لیے آپ کسی کو ہمارے ساتھ بھیج کر شہد منگالیں۔ آپؐ نے حضرت علیؓ سے فرمایا کہ وہ اس مکھی کے پیچھے جائیں۔ وہ انہیں ایک غار میں لے گئی جہاں بہت بڑا چھتّا تھا۔ حضرت علیؓ نے اپنی مرضی کے مطابق شہد لیا۔ اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آگئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے سب میں تقسیم کر دیا۔ وہی مکھی دوبارہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سر پر منڈلانے لگی۔ آپؐ نے صحابہؓ کے پوچھنے پر فرمایا کہ میرے معلوم کرنے پر اس نے شہد تیار کرنے کا طریقہ بتایا ہے۔ کہتی ہے کہ ہم میں سے ایک سردار مکھی ہوتی ہے۔ ہم تمام مکھیاں اس کے حکم سے پھولوں اور پھلوں سے رس چوس کر چھتّے میں لاتی رہتی ہیں اور وہ اس پر درود پاک پڑھتی ہے۔ اس درود پاک کی برکت سے

تمام پھلوں اور پھولوں کی تاثیر بدل کر شہد کی مٹھاس میں تبدیل ہو جاتی ہے [۹۹]

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت ابوہریرہؓ سے فرمایا کہ جس بستی والے روزانہ مجھ پر سو بار درود پاک نہ پڑھیں تو اس بستی سے بھاگ جا۔ کیونکہ اس بستی پر عذاب آنے والا ہے [۱۰۰]

شیخ ابنِ حجر مکیؒ نے نقل کیا ہے کہ ایک شخص صرف "صلی اللہ علیہ" پر اکتفا کرتا تھا۔ "وسلم" نہ لکھتا تھا۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس کو خواب میں ارشاد فرمایا تو اپنے آپ کو چالیس نیکیوں سے کیوں محروم رکھتا ہے۔ یعنی "وسلم" میں چار حرف ہیں اور ہر نیکی پر دس گنا ثواب۔ لہٰذا "وسلم" کی چالیس نیکیاں ہوئیں [۱۰۱]

## درود شریف کثیر تعداد میں پڑھنے کی برکت

امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کو خواب میں بعد موت کے کسی نے دیکھا تو پوچھا کہ تمہارے ساتھ اللہ تعالیٰ نے کیا کیا۔ انہوں نے بتایا کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں بخش دیا ہے۔ ان پانچ درودوں کے سبب جو وہ پڑھا کرتے تھے۔ اس درود کو درود خمسہ بھی کہتے ہیں [۱۰۲] جو شخص درود خمسہ پڑھے گا اسے ایک ہزار حج اور ایک ہزار عمرے کا ثواب حاصل ہوگا۔ اگر ہر روز ایک ایک بار درود پڑھے تو اسے سات نعمتیں حاصل ہوں گی۔ (۱) رزق میں برکت (۲) تمام کام آسان ہونگے۔ (۳) نزع کے وقت کلمہ نصیب ہوگا۔ (۴) جان کنی کی سختی سے محفوظ رہے گا۔ (۵) قبر میں وسعت ہوگی (۶) کسی کی محتاجی نہ ہوگی۔ (۷) مخلوقِ خدا میں محبت ہوگی [۱۰۳] منابع الحسنات میں ابن فاکہانی کی کتاب "فجر منیر" سے نقل کیا ہے کہ ایک بزرگ نیک صالح موسیٰ ضریر (نابینا) بھی تھے۔ انہوں نے اپنا گزرا ہوا واقعہ مجھ سے نقل کیا ہے کہ ایک جہاز ڈوبنے لگا اور میں اس میں موجود تھا اس وقت مجھ پر غنودگی سی طاری ہوئی اور اسی حالت میں رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مجھ کو یہ درود تنجینا کی تعلیم فرمائی۔ اور ارشاد فرمایا کہ جہاز والے اس کو ہزار بار پڑھیں ـــ تین سو بار پر نوبت پہنچی تھی کہ جہاز نے نجات پائی [۱۰۴] حضرت محی الدین نے فرمایا کہ جو شخص "درود تنجینا" کو صبح و شام دس دس بار پڑھے گا اس پر اللہ تعالیٰ کی رضامندی نازل ہوگی۔ اللہ کے قہر سے نجات ملے گی اور اللہ تعالیٰ

اسے برائیوں سے محفوظ رکھے گا۔ اور اس کے غم واندوہ مٹ جائیں گے ۱۰۵۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا کہ سونے سے پہلے چار کام کرلیا کرو۔ سونے سے پہلے قرآن مجید ختم کرلیا کرو اور انبیاء کرام کو اپنے لیے قیامت کے دن کے لیے شفیع بناؤ اور مسلمانوں کو اپنے سے راضی کرلو اور ایک حج و عمرہ کرکے سوؤ۔ اس پر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے فرمایا کہ یہ چار کام میں اس وقت نہیں کرسکتی تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مسکرا کر فرمایا جب تو قل ہو اللہ تین بار پڑھ لے گی تو نے گویا قرآن کریم ختم کرلیا۔ اور جب تو مجھ سے پہلے نبیوں پر درود پاک پڑھے گی تو ہم سب تیرے لیے قیامت کے دن شفیع ہوں گے اور جب مومنوں کے لیے استغفار کرے گی تو وہ سب تجھ سے راضی ہوں گے اور جب تو تیسرا کلمہ پڑھے گی تو گویا تو نے حج و عمرہ کرلیا ۱۰۶۔

سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دو بال مبارک تھے۔ آپ رضی اللہ عنہ نے بڑی عقیدت و محبت سے تبرکاً رکھے تھے۔ لیا اوقات حضرت صدیق رضی اللہ عنہ کے گھر قرآن پڑھنے کی آواز سنائی دیا کرتی تھی۔ مگر پڑھنے والا دکھائی نہیں دیتا تھا۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اس سے سخت تعجب کرتے۔ انھوں نے اس پڑھنے والے کے متعلق بڑی تحقیق کی تو آپ اس نتیجے پر پہنچے کہ یہ آواز حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بالوں سے آرہی ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے سیدنا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کی حالت دیکھ کر خواب میں فرمایا۔ صدیق رضی اللہ عنہ تمہیں معلوم نہیں کہ جہاں ہمارے بال ہوں وہاں اللہ کے فرشتے نازل ہوتے ہیں اور خوش الحانی سے قرآن پڑھتے رہتے ہیں ۱۰۷۔

حضرت عبدالشکور سلمی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب کی تمہید میں لکھا ہے کہ جو مسلمان درود ماہی قبرستان میں پڑھے گا۔ اس قبرستان میں مدفون سارے مردے تیس سال تک عذاب قبر سے محفوظ و مامون ہو جائیں گے۔ جو شخص درود پاک کو دو بار پڑھ کر بخشے گا اس قبرستان والوں کا چالیس سالہ عذاب ختم کردیا جائے گا۔ مستقبل چالیس تک جو میت دفن ہوگی عذاب سے محفوظ رہے گی۔ تین بار یہ درود پڑھنے والے کے والدین

بخشے جائیں گے اور چالیس ہزار فرشتے اللہ کی رحمت کا پیغام لاتے رہیں گے۔[108]

علامہ دمیری نے حیواۃ الحیوان میں لکھا ہے کہ جو شخص جمعہ کے دن جمعہ کی نماز کے بعد باوضو ایک پرچے پر محمدٌ رسول احمد رسول اللہ پینتیس بار لکھے اور اس پرچے کو اپنے ساتھ رکھے، اللہ جل شانہٗ اس کو طاقت پر قوت عطا فرماتا ہے اور اس کی برکت میں مدد فرماتا ہے اور شیاطین کے وساوس سے حفاظت فرماتا ہے اور اگر اس پرچے کو روزانہ طلوع آفتاب کے وقت درود شریف پڑھتے ہوئے غور سے دیکھتا رہے تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت خواب میں کثرت سے ہوا کرے گی۔[109]

ایک کاتب کی عادت تھی کہ جب صبح کے وقت کتابت شروع کرتا تو اول ایک بار درود شریف ایک بیاض جو اس غرض سے بنائی تھی، لکھ لیتا۔ اس کے بعد کام شروع کر دیتا۔ جب اس کے انتقال کا وقت آیا تو غلبۂ آخرت سے خوف زدہ ہو کر کہنے لگا کہ دیکھیے وہاں جا کر کیا ہوتا ہے۔ ایک مجذوب آنکلے اور کہنے لگے بابا کیوں گھبراتا ہے۔ وہ بیاض سرکار میں پیش ہے اور اس پر صاد بن رہے ہیں۔[110]

اصحابِ صفہ نے بیان کیا ہے کہ جو شخص یہ درود پڑھ کر اللہ سے ستر بار بخشش مانگے گا۔ اس کی دعائیں قبول ہوں گی اور اسے اولیاء اللہ کے درجات ملیں گے جس مال سے زکوٰۃ ادا کر دی جائے اسے آگ نہیں جلاتی۔ جس جسم و زبان سے یہ درود پڑھا جائے گا اسے آتشِ دوزخ نہیں جلا سکے گی۔ درود شریف یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَ صَلِّ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِیْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ[111]

خلاد بن کثیر رحمۃ اللہ علیہ پر جب جانکنی کی حالت طاری ہوئی تو اس کے سر کے نیچے سے ایک ٹکڑا کاغذ کا ملا جس پر لکھا ہوا تھا۔ "ھٰذِہٖ بَرَاءَۃٌ مِّنَ النَّارِ لِخَلَّادِ بْنِ کَثِیْر" لوگوں نے اس کے گھر والوں سے پوچھا کہ اس کا عمل کیا تھا تو جواب ملا کہ یہ ہر جمعہ کو ہزار بار درود پڑھا کرتے تھے۔ "اللّٰھم صل علی النبی الامی وآلہ وسلم"[112]

یہاں جمعہ کے بجائے جمعرات اور ہزار کی بجائے دس ہزار درود کا ذکر ہے۔

امام شعرانی طبقات میں لکھتے ہیں کہ عارف باللہ سید ابوالمواہب شاذلی رح دا
ہیں ایک ہزار باراور رات کو ایک ہزار بار اس طرح درود پڑھا کرتے تھے۔ اللھم صل
علی سیدنا محمد وعلی آل سیدنا محمد[۱۲۱] سیدنا امام شعرانی قدس سرہٗ نے
درود پاک کی کم از کم تعداد کے متعلق فرمایا بعض علماء کا قول ہے کہ کثرت کی کم از کم تعداد تین
سو بار دن کو اور سات سو بار رات کو روزانہ اور بعض علماء نے فرمایا کہ کثرت کی کم از کم تعداد تین
سو پچاس بار دن کو اور تین سو پچاس بار رات کو روزانہ ہے[۱۴۲]

ایک بار چند کافر ایک جگہ بیٹھے تھے۔ ایک سائل آیا اور اس نے ان سے کچھ سوال کیا
انہوں نے تمسخر کے طور پر کہہ دیا کہ تم علی رض کے پاس جاؤ! وہ تمہیں کچھ دیں گے۔ جب وہ
سائل حضرت علی رض کے پاس آیا اور کہا کہ میں تنگ دست ہوں۔ مجھے کچھ دیجیے۔ اس
وقت بظاہر کوئی چیز آپ کے پاس نہ تھی مگر فراست سے جان گئے کہ کافروں نے
تمسخر کے لیے بھیجا ہے۔ آپ نے دس بار درود پاک پڑھ کر سائل کی ہتھیلی پر پھونک
مار کر فرمایا یہ مٹھی ان کے پاس جا کر کھولنا۔ سائل کافروں کے پاس گیا تو انہوں نے
پوچھا کہ تجھے کیا دیا ہے تو اس نے مٹھی کھولی تو سونے کے دیناروں سے بھری ہوئی تھی۔
یہ دیکھ کر کئی کافر مسلمان ہو گئے[۱۴۳]

حضرت ابوالمواہب تیونسی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ مجھے ایک رات حضور پاک صلی اللہ
علیہ وسلم کی زیارت ہوئی۔ آپ نے مجھ سے دریافت کیا تم ایک لاکھ انسانوں کو بخشانا چاہتے
ہو۔ میں نے عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیک وسلم! یہ کیسے ہوگا۔ آپ ﷺ نے فرمایا
تم نے ایک لاکھ بار درود پڑھا ہے اس کے اجر میں ایک لاکھ انسانوں کی بخشش
کرا سکتے ہو[۱۴۴] ایک شخص نے دربارِ نبوت میں حاضر ہو کر فقر و فاقہ اور تنگیٔ معاش کی شکایت
کی، تو اس کو رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تو اپنے گھر میں داخل ہو، تو اسلام علیکم

کہنا، چاہیے کوئی گھر میں ہو یا نہ ہو۔ پھر مجھ پر سلام عرض کرو "السلامُ علیکَ ایھا النبی و رحمۃ اللہ و برکاتہ" اور ایک مرتبہ "قل ھو اللہ احد" پڑھ۔ اس شخص نے ایسا ہی کیا تو اللہ تعالیٰ نے اس پر رزق کو کھول دیا۔ حتیٰ کہ اس کے ہمسایوں اور رشتہ داروں کو بھی ہم رزق سے پہنچا بلا[۱۶]

اگر کسی شخص کا کام نہ ہوتا ہو اور مشکلات حل نہ ہوتی ہوں تو سات روز تک کسی نماز کے بعد گیارہ بار درود بھیجے اس کے بعد "تسلیمات سبعہ" کو سات بار پڑھے۔ مشکل حل ہوگی اور حاجت پوری ہوگی[۱۷] علامہ یوسف بن اسماعیل نبہانیؒ نے نقل فرمایا کہ جو کوئی درود پاک اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا سَیِّدِیْ یَارَسُوْلَ اللہِ قِلَّتْ حِیْلَتِیْ اَدْرِکْنِیْ۔ روزانہ تین سو بار دن رات میں پڑھے اور مصیبتوں اور پریشانیوں کے وقت ایک ہزار بار پڑھے۔ یہ حل مشکلات کے لیے تریاق مجرب ہے[۱۸] حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم ہر کام رومی، عیسائیوں کے خلاف کیا کرو۔ وہ اتوار کو اپنے بت خانہ میں جاکر پوجا کیا کرتے تھے۔ میری امت کے لوگوں کو چاہیے کہ اتوار کو نماز فجر کے بعد سورج طلوع ہونے تک بیٹھ کر درود شریف پڑھیں۔ دو نفل ادا کرنے کے بعد تلاوت قرآن کریں۔ پھر سات دفعہ درود پاک پڑھیں۔ اس کلام پاک کا ثواب اپنے لیے، والدین کے لیے اور تمام مومنوں کے لیے طلب کریں۔ اگر کوئی حاجت ضروری ہو تو خدا سے طلب کریں انشاء اللہ پوری ہوگی۔[۱۹]

فضائلِ الصلوٰۃُ والسلام میں ہے کہ "اَلصَّلٰوۃُ الْمُثَنّٰیۃُ" کے پڑھنے سے وہ انوار و برکات حاصل ہوتے ہیں جن کی حقیقت سوائے اللہ تعالیٰ کے اور کوئی نہیں جانتا۔ اور اس کے پڑھنے سے اللہ تعالیٰ کی مدد اور فتح ربانی حاصل ہوتی ہے اور صدق و اخلاص سے ہمیشہ پڑھنے والے کا سینہ کھل جاتا ہے۔ کاروبار میں کامیابی ہوتی ہے اور باطنی اور ظاہری کی تمام آفتوں، بلاؤں اور باطنی و ظاہری بیماریوں سے اللہ تعالیٰ

کی حفاظت میں آجاتا ہے اور دشمنوں پر فتح پاتا ہے اور کاروبار میں اللہ تعالیٰ کی تائید سے توفیق دیا جاتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اور اس کے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کی عنایات اس کے شامل حال رہتی ہیں۔ اس درود شریف کا وظیفہ دو طرح سے ہے۔ (۱) نماز فجر کے بعد ایک مرتبہ اور نمازِ مغرب کے بعد ایک مرتبہ پڑھا جائے۔ (۲) بعد نمازِ فجر ۳ بار، بعد نماز مغرب ۳ بار، بعد نماز عشاء ۳ بار پڑھا جائے[۱۲۰]

حضرت علی رضؓ نے فرمایا کہ جس کسی کو کوئی حاجت درپیش ہو تو وہ ہزار مرتبہ پوری توجہ کے ساتھ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود پاک پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے، انشاءُ اللہ حاجت پوری ہوگی۔[۱۲۱] "صلوات فتح" چالیس کلمات ہیں۔ یہ مبارک صلوٰۃ ہے اور علماء کے نزدیک مشہور و معروف ہے۔ جس مراد کے لیے پڑھا جائے حاصل ہوگی۔ جو شخص چالیس روز فرض نماز کے بعد پڑھے، اس کی مشکل حل ہو جائے گی اور دشمن پر فتح یاب ہوگا اگر قید میں ہوگا تو حق تعالیٰ اس کو رہائی بخشے گا۔ اس کے خواص بہت زیادہ ہیں۔ مگر شرط یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو تصور میں دیکھ کر بالمشافہہ ان سے خطاب کرے[۱۲۲]

حضرت مجددالدین ولی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ واقعہ بیان کیا ہے کہ ایک بوڑھی عورت نے مجھے بتایا کہ اسے جب بھی کوئی حاجت درپیش ہوتی تو وہ اپنا دامن پھیلا کر پانچ سو بار درود پاک پڑھا کرتی تھی تو وہ حاجت پوری ہو جایا کرتی تھی[۱۲۳]

اگر کسی کو کوئی مشکل درپیش ہو تو اسے چاہیے کہ آخر شب میں اٹھ کر وضو کر کے تہجد جس قدر ہو سکے، پڑھے۔ اس کے بعد گیارہ بار درود شریف، گیارہ بار کلمہ طیبہ اور گیارہ بار استغفار پڑھ کر نقشِ نعلین سرکار صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو باادب اپنے سر پر رکھے اور بتضرع تمام جناب باری تعالیٰ میں عرض کرے کہ الٰہی میں جس مقدس پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کے نقشہ نعل اقدس کو سر پر لیے ہوں۔ ان کا ادنیٰ درجے کا غلام ہوں۔ الٰہی! اس نسبتِ غلامی پر نظر فرما کر اس نعل شریف کی برکت سے میری فلاں حاجت پوری فرمایئے۔ مگر خلافِ شرع کوئی حاجت طلب نہ کرے۔ پھر سر پر سے

اس کو اتار کر اپنے چہرے پر ملے اور اس کو محبت کے ساتھ بوسہ دے۔ اشعار ذوق وشوق بغرض از یادِ عشقِ محمدی پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ عجیب کیفیت پائے گا۔[۱۲۴] اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلِّمْ اس درود کو ایک ہزار بار پڑھنے سے اللہ کی ایک سو رحمت نازل ہوتی ہے۔ جس سے پڑھنے والے کی ہر حاجت پوری ہوتی ہے۔ اس کے غم واندوہ ختم ہو جاتے ہیں اور لوگ اس سے محبت کرنے لگتے ہیں![۱۲۵]

دل کی مختلف قسم کی بیماریوں کے لیے مندرجہ ذیل درود پاک آزمودہ ہے بعض حضرات کو دل دھڑکنے، دل تڑپنے، دل بڑھنے، دل بیٹھنے، دل ڈوبنے کے کئی قسم کے امراض ہوتے ہیں۔ ان کے لیے یہ درود پاک تین سو پینسٹھ بار پڑھنا ضروری ہے اللہ تعالیٰ امراض قلبیہ سے شفا دے گا۔ درود شریف یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَدَوَائِھَا وَعَافِیَۃِ الْاَبْدَانِ وَشِفَائِھَا۔[۱۲۶]

ایک دن حضرت توکل شاہ صاحب نے فرمایا "ہمارا ہمیشہ کا معمول تھا کہ ہم عشاء کے وقت درود پاک کی دو تسبیح پڑھ کر سوتے تھے۔ اتفاقاً ایک دن ناغہ ہو گیا۔ ہم نے وضو کرتے ہوئے دیکھا کہ فرشتے بہت ہی خوش الحانی سے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی نعت پڑھ رہے ہیں اور تعریف کر رہے ہیں اور اسی اثنا فرشتوں نے یہ بھی کہا: یا کہ اے وضو کرنے والو! دو تسبیح درود پاک کی پڑھ لیا کرو ناغہ نہ کیا کرو۔"[۱۲۷] جو شخص مندرجہ ذیل درود شریف گیارہ سو گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کرے گا اس پر آگ اثر نہیں کرے گی۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِ الْخَلَائِقِ وَاَفْضَلِ الْبَشَرِ ط[۱۲۸]

## زیارت النبی (صلی اللہ علیہ وسلم) کی خواہش میں عدد کی اہمیت

شیخ عبدالحق محدث دہلوی نے کتاب ترغیب اہل السعادات میں لکھا ہے کہ جو شخص شب جمعہ میں دو رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں گیارہ بار آیت الکرسی اور

گیارہ بار "قل ہو اللہ" پڑھے اور بعد سلام کے سو بار درود پڑھے۔ انشاء اللہ تین جمعے نہ گزرنے پائیں گے کہ زیارت نصیب ہوگی۔ وہ درود شریف یہ ہے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ وَاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَسَلِّمْ۔ [۱۲۹]

امام قسطلانی کے مطابق جو کوئی نماز عشاء کے بعد درود عبدوسی پڑھ کر سورۃ اخلاص پڑھے اور پھر تین تین بار "قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ اور قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ" پڑھ کر کسی سے بات کیے بغیر سو رہے، اسے بے پناہ ثواب ہوگا اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت بھی ہوگی۔ [۱۳۰] جو شخص دو رکعت پڑھے۔ ہر رکعت میں الحمد کے بعد پچیس [۲۵] بار قل ھو اللہ اور سلام کے بعد یہ درود شریف ہزار بار پڑھے، دولت زیارت نصیب ہوگی۔ وہ درود شریف یہ ہے۔ صَلَّی اللّٰہُ عَلَی النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ۔ [۱۳۱] بعض اکابر سے روایت ہے کہ جو شخص حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر جمعہ کی رات تین ہزار بار درود شریف بھیجے تو وہ حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی صریحاً خواب میں زیارت کرے گا۔ [۱۳۲]

جو شخص یہ ارادہ کرے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھے، وہ یہ درود پڑھے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا اَمَرْتَنَا اَنْ نُّصَلِّیَ عَلَیْہِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا ھُوَ اَھْلُہٗ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی۔ جو شخص اس درود شریف کو طاق عدد کے موافق پڑھے گا۔ وہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی خواب میں زیارت کرے گا اور اس پر اس کا بھی اضافہ کرنا چاہیے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَرْوَاحِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی جَسَدِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَجْسَادِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی قَبْرِ مُحَمَّدٍ فِی الْقُبُوْرِ۔ [۱۳۳] درود لکھی کو ایک بار پڑھنے سے ایک لاکھ درود پڑھنے کا ثواب ملتا ہے، اسے پاکیزہ کپڑوں میں اور پاکیزہ مقام پر پڑھنا چاہیے اور پڑھتے پڑھتے سو جانے سے حضورؐ کی زیارت نصیب ہوتی ہے۔ [۱۳۴]

شیخ عبدالحق محدث دہلویؒ کے مطابق جو شخص بوقت سونے سے پہلے چند بار اس درود کو پڑھے اسے رویت نصیب ہو۔ اَللّٰھُمَّ رَبَّ الْحِلِّ وَالْحَرَامِ وَرَبَّ

لْمَشْعَرِ الْحَرَامِ وَرَبَّ الْبَيْتِ الْحَرَامِ وَرَبَّ الرُّكْنِ وَالْمَقَامِ اَبْلِغْ رُوْحَ سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ مِنِّیَ السَّلَامَ[۱۳۵] حضرت مہدی فاسی رحمۃ اللہ علیہ کہتے ہیں کہ جو شخص "درود مستغاث" ستر بار پڑھے گا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم اسے خواب میں اپنی زیارت سے مشرف فرمائیں گے[۱۳۶] نوچندی جمعرات کو بعد نماز عشاء باوضو ہو کر "درود تاج" پڑھنا چاہیے اور اسے ستر بار پڑھنا پڑھتا سو جائے۔ انشاء اللہ گیارھویں رات کو سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت ہو گی۔ دل کی صفائی کے لیے بعد از نمازِ فجر سات بار پڑھنا چاہیے۔ بعد از نماز عصر تین بار اور عشاء کے وتر دل کے تین بار پڑھنا چاہیے۔ اس درود پاک کی برکت سے طاعون جیسی وبائیں اور آسیب کے اثرات دور ہو جاتے ہیں۔ اگر کسی بیمار پر پڑھ کر زیادہ بار پھونکا جائے تو اللہ تعالیٰ اسے شفا دیتا ہے[۱۳۷]

بعض بزرگوں کا بیان ہے کہ جس شخص کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی تمنا ہو، عشاء کے وقت دو رکعت نماز ادا کرے۔ ہر رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد تین تین بار سورۃ قل ہو اللہ پڑھے۔ پھر عشاء کی نماز پڑھ کے کسی سے بات نہ کرے اور دو رکعت نماز پڑھے اور ہر رکعت میں سورۃ الحمد کے بعد سات سات بار سورۃ قل ہو اللہ اور درود شریف پڑھے اور سجدے میں سات سات بار استغفار اور درود اور تیسرا کلمہ پڑھے۔ اس کے بعد بیٹھے اور دونوں ہاتھ اٹھا کر یہ کہے "یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ یَا رَحْمٰنَ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَرَحِیْمَھُمَا یَا اِلٰہَ الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ یَا رَبِّ یَا رَبِّ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ یَا اَللّٰہُ" پھر پاک بچھونے پر داہنی کروٹ قبلہ رخ سو رہے اور جب تک اس کو نیند نہ آئے، برابر درود پڑھتا رہے۔ پہلی رات میں اس کو زیارت نصیب ہو گی اگر نہ ہو تو دوسری یا تیسری میں، زیادہ سے زیادہ ہفتے تک ان شاء اللہ ضرور زیارت سے مشرف ہو گا۔[۱۳۸]

# درودِ پاک پڑھنے میں عدد کی اہمیت

ایک شخص سلطان محمود غزنوی کے پاس آیا اور بتایا کہ میری شدید خواہش تھی کہ مجھے حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت نصیب ہو اور میں اپنے دل کا غم ان سے عرض کرو ایک دن میری قسمت کا ستارہ چمکا اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت مجھے حاصل ہوئی۔ میں نے ان سے عرض کی کہ مجھ پر ہزار درہم قرض ہے اور ادا کرنے کی مجھ میں طاقت نہیں ۔حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ سلطان محمود غزنوی کے پاس جا کر یہ رقم لے لو۔ بطور نشانی اسے کہنا کہ پہلی رات جب تو سونے لگتا ہے تو مجھ پر تیس ہزار بار درود بھیجتا ہے اور اخیر شب جب تو بیدار ہوتا ہے تو اس وقت بھی تیس ہزار درود بھیجتا ہے ۔ جب سلطان محمود غزنوی نے سنا تو وہ رونے لگا اور اس خواب کی تصدیق کی اور اس کا قرضہ ادا کر دیا ۔ درباریوں نے حیران ہوکر کہا اے سلطان اس شخص نے ناممکن بات کی اور آپ نے تصدیق کردی ۔ اگر کوئی شخص پوری مشقت اور کوشش سے رات اور دن کی تمام گھڑیوں اور اوقات کو صرف کردے تو بھی ساٹھ ہزار درود شریف بھیجنا مشکل ہے ۔ حالانکہ ہم نے آپ کو کبھی درود شریف پڑھتے نہیں دیکھا ۔سلطان محمود غزنوی نے کہا کہ میں نے علمأ سے سنا ہے کہ جو کوئی یہ درود پڑھے تو دس ہزار درود شریف بھیجنے کی طرح ہے ۔ میں تین مرتبہ اوّل رات اور تین مرتبہ آخر رات پڑھتا ہوں اور یقین رکھتا ہوں کہ میں نے ساٹھ ہزار بار پڑھا ہے ۔اب یہ آدمی جو پیغام لایا ہے تو رونا اس خوشی کی وجہ سے ہے کہ علمأ کا کہنا سچ تھا اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے سچ ہونے کی گواہی دے دی۔ درود شریف یہ ہے ۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ مَا اخْتَلَفَ الْمَلَوَانِ وَتَعَاقَبَ الْعَصْرَانِ وَکَرَّ الْجَدِیْدَانِ وَاسْتَقَلَّ الْفَرْقَدَانِ وَبَلِّغْ رُوْحَہٗ وَاَرْوَاحَ اَھْلِ بَیْتِہٖ مِنَّا

لتحیۃ والسلام وبارك وسلم علیہ کثیرا ۱۳۹

یہ درود پاک پڑھنے سے دس ہزار درود پاک کا ثواب ملتا ہے۔ اس بات کی بشارت حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے خود دی ہے۔

اللھم صل علیٰ سیدنا محمد عدد ما ذکرہ الذاکرون وعدد ما غفل عن ذکرہ الغافلون ۱۴۰

یہ درود ایک بار پڑھنے سے ستر ہزار مرتبہ درود پڑھنے کا ثواب ملتا ہے۔ اس درود کو "صلوٰۃ کمالیہ" بھی کہتے ہیں۔ درود شریف یہ ہے۔

اللھم صل وسلم وبارك علیٰ سیدنا محمدن النبی الکامل وعلیٰ الہ کما لا نھایۃ لکمالك وعدد کمالہ ۱۴۱

اگر صلوٰۃ النور الذاتی کو ایک بار پڑھا جائے تو ایک لاکھ بار درود شریف پڑھنے کا ثواب ملتا ہے۔ درود شریف یہ ہے۔ اللھم صل علیٰ سیدنا محمدن النور الذاتی السادی فی جمیع الاثار والاسماء والصفات وعلیٰ الہ وصحبہ وسلم ۱۴۲

امام سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ اس درود شریف کو ایک بار پڑھا جائے تو لاکھ بار درود شریف پڑھنے کا ثواب ملتا ہے۔ اس درود کو صلوٰۃ السعادۃ بھی کہتے ہیں۔

اللھم صل علیٰ سیدنا محمد عدد ما فی علم اللہ صلوٰۃ دائمۃ بدوام ملك اللہ ۱۴۳ حضرت قبلہ الحاج پیر غوث محمد صاحب چشتی صابری رحمۃ اللہ علیہ کی بیاض میں یہ درود پاک پایا گیا۔ اللھم صل علیٰ سیدنا محمد بعدد کل ذرۃ مائۃ الف مرۃ۔ ترجمہ:۔ یا اللہ ہمارے سردار حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر ہر ذرہ کی گنتی کے مطابق (ایک لاکھ ضرب ایک ہزار) یعنی دس کروڑ بار درود بھیج ۱۴۴

ذخیرۃ المذکرین میں وارد ہے کہ پہلی امت میں سے ایک شخص موسم بہار میں صحرا کی طرف نکلا اور اس نے سرسبز درختوں اور پھولوں اور کلیوں کا مشاہدہ کیا تو یہ

درود پڑھا۔ ہاتف غیبی نے آواز دی کہ اے درود بھیجنے والے ان کلمات کا ثواب لکھنے کی وجہ سے تو نے کراماً کاتبین کو مشقت میں ڈال دیا ہے اور حد سے زیادہ درجات کا مستحق ٹھہرایا گیا اور کہا کہ نئے سرے سے نئے اعمال بجالاؤ کیونکہ تمہاری ساری برائیوں کو بخش دیا گیا ہے۔ درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ وَرَقِ ھٰذِہِ الْاَشْجَارِ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ الْوَرَدِ وَالْاَنْوَارِ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ قَطْرِ الْاَمْطَارِ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ رَمْلِ الْقِفَارِ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ دَوَابِ الْبَرَارِیِ وَالْبِحَارِ۔

ترجمہ:۔ اے اللہ درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر ان درختوں کے پتوں کے شمار کے برابر، اور درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر پھولوں اور کلیوں کے شمار کے برابر، اور درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر بارش کے قطروں کے برابر، اور درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر، بیابان کی ریت کے شمار کے مطابق، اور درود بھیج حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر خشکیوں اور سمندروں کے جانداروں کے شمار کے مطابق۔ ۱۴۵

## کثرتِ درود

ایک شخص کے ذمہ پانچ صد درہم قرضہ تھا مگر حالات ایسے تھے کہ وہ قرضہ ادا نہیں کر سکتا تھا۔ اس کو نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا عالم رؤیا میں دیدار نصیب ہوا۔ اور اپنی پریشانی کی شکایت کی۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے امتی کی پریشانی کی کہانی سن کر فرمایا "تم ابوالحسن کیسائی کے پاس جاؤ اور میری طرف سے اسے کہو کہ وہ تمہیں پانچ سو درہم دے وہ نیشاپور میں ایک سخی مرد ہے۔ ہر سال دس ہزار غریبوں کو کپڑے دیتا ہے اور اگر وہ کوئی نشانی طلب کرے تو کہہ دینا کہ تم ہر روز دربارِ رسالت میں سو بار درود پاک کا تحفہ حاضر کرتے ہو مگر کل تم نے درودِ پاک نہیں پڑھا" وہ شخص بیدار ہوا۔

ابوالحسن کیسائی کے پاس پہنچ گیا اور اپنا حالِ زار بیان کیا تو اس نے کوئی توجہ نہ دی مگر جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا پیغام دیا اور نشانی بتائی تو ابوالحسن ؒ بےتحت سے زمین پر گر پڑا اور سجدۂ شکر بجالایا اور پھر کہا اے بھائی یہ میرے اور اللہ تعالیٰ کے درمیان ایک راز تھا۔ کوئی دوسرا اس راز سے واقف نہ تھا۔ واقعی کل میں درود پاک پڑھنے سے محروم رہا تھا۔ اسے دو ہزار پانچ سو درہم دے کر کہا ایک ہزار درہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے پیغام لانے کے اور ایک ہزار درہم یہاں تشریف لانے کے اور پانچ سو درہم سرکارﷺ کے حکم کی تعمیل ہے اور اگر آئندہ کبھی کوئی ضرورت پیش آئے تو میرے پاس تشریف لائیں[۱۴۶] حافظ ابونعیم ؒ حضرت سفیان ثوری رحمۃ اللہ علیہ سے نقل کرتے ہیں کہ میں ایک دفعہ باہر جارہا تھا۔ میں نے ایک جوان کو دیکھا کہ جب وہ قدم اٹھاتا ہے یا رکھتا ہے تو درود شریف پڑھتا ہے۔ میں نے اس سے پوچھا کہ کسی علمی دلیل سے تیرا یہ عمل ہے یا محض اپنی رائے سے تو ایسے پڑھتا ہے۔ اس نے کہا۔ میں اپنی ماں کے ساتھ حج کو گیا تھا۔ میری ماں وہیں فوت ہوگئی۔ اس کا منہ کالا ہوگیا اور اس کا پیٹ پھول گیا جس سے مجھے یہ اندازہ ہوگیا کہ کوئی بہت بڑا گناہ ہوا ہے۔ اس سے میں نے اللہ جل شانہٗ کی طرف دعا کے لیے ہاتھ اٹھائے تو میں نے دیکھا کہ تہامہ یعنی حجاز سے ایک ابر آیا اس سے ایک آدمی ظاہر ہوا اس نے اپنا مبارک ہاتھ میری ماں کے منہ پر پھیرا جس سے وہ بالکل روشن ہوگیا اور پیٹ پر ہاتھ پھیرا جس سے ورم بالکل جاتا رہا۔ میں نے ان سے عرض کیا کہ آپ کون ہیں کہ میری اور میری ماں کی مصیبت کو آپ نے دور کیا۔ انہوں نے فرمایا کہ میں تیرا نبی محمد (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) ہوں۔ میں نے عرض کی مجھے کوئی وصیت کریں تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب کوئی قدم رکھا کرے یا اٹھایا کرے تو اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ پڑھا کرے[۱۴۷]

قرآن پاک اور احادیث پاک سے واضح ہوتا ہے کہ اسلامی تعلیمات میں عدد کی اہمیت

مسلّم ہے۔ خاص طور پر درود وسلام کے حوالے مختلف صیغے ایک خاص تعداد میں پڑھنے کے فوائد اور برکات بتائے گئے ہیں۔ چنانچہ جب شعرأ کرام نے اپنی طبع موزوں سے مدحتِ مصطفیٰ (علیہ الصلوٰۃ والثنا) کا کام لیا تو درود وسلام پیش کرنے کی حالت میں مختلف اعداد کا سہارا لیا۔ اعلیحضرت شاہ احمد رضا خاں بریلوی نے "مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام" کہا تو ان کے تتبع میں بہت سے مدحت گرانِ سرکار (صلی اللہ علیہ وسلم) نے "لاکھوں سلام" پیش کیے —— اس سے پہلے بیان کیا جاچکا ہے کہ "صلوٰۃ النورِ الذاتی" ایک بار پڑھا جاتے تو ایک لاکھ بار درود پاک پڑھنے کا ثواب ملتا ہے[۱۴۸] اور امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا کہ "صلوٰۃ السعادۃ" کو ایک بار پڑھنے سے چھ لاکھ بار درود شریف پڑھنے کا ثواب ملتا ہے یوں "لاکھوں سلام" بارگاہِ سرکارِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم میں پیش کرنے کی اہمیت ظاہر ہوتی ہے۔

## حواشی:-

(۱) ۷۴: ۳۰ (۲) واجد رضوی، سید۔ القرآن (احمد دیدات کی تالیف سے ماخوذ) (۳) محمد شریف، چوہدری۔ اعداد القرآن، ناشرانِ قرآن لمیٹڈ، لاہور (۴) البقرہ ۲۵۵ (۵) الطلاق ۱۲ / ریاض احمد انجم، کیپٹن۔ قرآن اور آثار کائنات۔ ص ۱۵۰ (۶) مومنون: ۱۴ / غلام جیلانی برق، ڈاکٹر۔ دو قرآن۔ ص ۹۲ (۷) حٰم سجدہ: ۹ - ۱۲ (۹) کہف: ۲۵، ۲۶ / غلام جیلانی برق، ڈاکٹر۔ معجم القرآن۔ ص ۹۸ (۱۰) (۸) کہف: ۱۰۹ (۱۱) النور: ۴۵ (۱۲) البقرہ: ۲۵۹ (۱۳) البقرہ: ۲۸۲ / محمد رفیق چوہدری۔ حدیث قرآن کی تشریح کرتی ہے۔ ص ۵۶ (۱۴) سورۃ القدر (۱۵) التوبہ: ۳۶ (۱۶) دو قرآن۔ ص ۲۰۵، ۲۰۶ (۱۷) عبدالحکیم، حکیم قاضی محمد۔ احادیثِ مبارکہ۔ ص ۳ / شاہنواز، سید (مترجم) حدیثِ قدسی۔ ص ۱۴۲ (۱۸) محدث ہزاروی۔ مواہب العلویہ۔ ص ۴۳ (۱۹) بیہقی رح۔ امام۔ ترجمہ مختصر شعب الایمان۔ ص ۲۰ (۲۰) عبدالغفار حسن عمرپوری، مولانا۔ انتخابِ حدیث۔ ص ۵۸ (۲۱) افتخار احمد بلخی۔ جواہر رسالت۔ ص ۵۶

(۲۲) صاحبِ دل، حدیث دلبر۔ ص ۸۹، ۹۰ (۲۳) غلام سرور، حکیم مولوی۔ احادیث اربعین فی شانِ انیس الغریبین۔ ص ۱ (۲۴) حدیث قرآن کی تشریح کرتی ہے۔ ص ۲۵ (۲۵) انتخاب حدیث۔ ص ۲۷ (۲۶) ترجمہ مختصر شعب الایمان۔ ص ۹۱ / تبلیغی نصاب (بابِ فضائلِ درود شریف) ص ۹۲، ۹۳ [اب تبلیغی نصاب "فضائلِ اعمال" با اور نام سے یوں بھی شائع کیا جارہا ہے کہ اس میں فضائلِ درود شریف کا باب حذف کردیا گیا ہے] (۲۷) جواہرِ رسالت۔ ص ۱۱۶ / انتخاب حدیث۔ ص ۵۹، ۶۰ (۲۸) انتخابِ حدیث۔ ص ۸۷، ۸۸ / جواہرِ رسالت۔ ص ۳۴، ۶۵، ۶۶ (۲۹) احادیثِ مبارکہ۔ ص ۵ (۳۰) حدیثِ دلبر۔ ص ۹۱ (۳۱) احادیثِ اربعین فی شانِ انیس الغریبین۔ ص ۲، ۷ (۳۲) حدیث قرآن کی تشریح کرتی ہے۔ ص ۳۵ (۳۳) ایضاً۔ ص ۳۷ (۳۴) ترجمہ مختصر شعب الایمان۔ ص ۴۲ (۳۵) جواہرِ رسالت ص ۸۱ / حدیث قرآن کی تشریح کرتی ہے۔ ص ۱۵ (۳۶) حدیث قدسی۔ ص ۱۴۴ (۳۷) حدیث قرآن کی تشریح کرتی ہے۔ ص ۲۹، ۳۰ (۳۸) احادیث مبارکہ۔ ص ۵ (۳۹) ترجمہ مختصر شعب الایمان۔ ص ۶، ۷ / انتخابِ حدیث۔ ص ۹۷ (۴۰) انتخاب حدیث ص ۸۶ (۴۱) جواہرِ رسالت۔ ص ۱۲۵، ۱۲۶ (۴۲) احادیثِ مبارکہ۔ ص ۸، ۹ (۴۳) حدیثِ دلبر۔ ص ۲، ۷ (۴۴) انتخاب حدیث۔ ص ۹۵ (۴۵) تبلیغی نصاب۔ باب چہارم ص ۵۳ / جواہرِ رسالت۔ ص ۱۰۴ (۴۶) حدیث قرآن کی تشریح کرتی ہے۔ ص ۳۴ (۴۷) احادیث مبارکہ۔ ص ۲۰ (۴۸) ترجمہ شعب الایمان۔ ص ۸۸، ۸۹ (۴۹) احادیثِ مبارکہ ص ۱۴۔۱۵ (۵۰) انتخاب حدیث۔ ص ۱۰۹ (۵۱) حدیثِ قدسی۔ ص ۱۴۷، ۱۴۸ (۵۲) جواہرِ رسالت۔ ص ۱۱۱۔۱۱۲ / احادیث مبارکہ۔ ص ۲۴ / ترجمہ مختصر شعب الایمان۔ ص ۹۴ (۵۳) انتخابِ حدیث۔ ص ۷۵ (۵۴) حدیث قرآن کی تشریح کرتی ہے۔ ص ۴۵ (۵۵) حدیث قدسی۔ ص ۱۵۰ (۵۶) ترجمہ مختصر شعب الایمان۔ ص ۴۲ (۵۷) انتخابِ حدیث۔ ص ۲۱۱ (۵۸) حدیث قرآن کی تشریح کرتی ہے۔ ص ۴۷ (۵۹) مختصر شعب الایمان

ص - ۱۰۲ (۶۰) حدیث قدسی - ص ۱۵۱، ۱۵۲ (۶۱) تبلیغی نصاب، باب فضائل درود شریف - ص ۱۰ / محمد ہاشم، سیّد - فضائلِ درود وسلام - ص ۶۴ / محمد سعید شبلی - فضائل الصلوٰۃ والسلام - ص ۱۸ / محمد امین، مفتی - آبِ کوثر - ص ۸ / مفتی عنایت احمد کاکوروی فضائل درود وسلام - ص ۱۶ / محمد برکت علی لودھیانوی، ابوانیس محمد - یصلون علی النبیؐ ص ۱۳۴، ۱۳۵ (۶۲) محمد برکت علی - یصلون علی النبیؐ - ص ۵ / محمد نبی بخش - شفاء القلوب ص ۱۵۱ (۶۳) محمد امین - آبِ کوثر - ص ۱۷ (۶۴) محمد عاشق الٰہی - تبلیغی نصاب - باب فضائلِ درود شریف - ص ۱۳ / محمد برکت علی - یصلون علی النبیؐ - ص ۱۰۱ / عنایت احمد کاکوروی، مفتی - ص ۱۷ / محمد ہاشم، سیّد - فضائل درود وسلام - ص ۶۵ (۶۵) محمد اشرف علی - زاد السعید - ص ۸ / محمد امین، مفتی - آبِ کوثر - ص ۱۱ - (۶۶) محمد برکت علی - یصلون علی النبیؐ - ص ۶ / محمد ہاشم، سیّد - فضائل درود وسلام - ص ۶۹ / آبِ کوثر - ص ۳۳ (۶۷) یصلون علی النبیؐ - ص ۱۰۱ / محمد ہاشم، سیّد - فضائل درود وسلام - ص ۶۸ / آبِ کوثر ص ۴۴ (۶۸) یصلون علی النبی - ص ۱۱۰، ۱۱۱، (۶۹) محمد نبی بخش - شفاء القلوب ص - ۱۶۵ (۷۰) شفاء القلوب - ص ۱۶۷ (۷۱) محمد سعید شبلی - فضائل الصلوٰۃ والسلام ص ۲۱ / شفاء القلوب - ص ۱۵۶ - (۷۲) محمد سعید شبلی - فضائل الصلوٰۃ والسلام - ص ۴ (۷۳) تبلیغی نصاب - باب فضائلِ درود شریف - ص ۹۱ / زاد السعید - ص ۱۸ - شفاء القلوب ص ۱۹۱، ۱۹۴ (۷۴) آبِ کوثر - ص ۷۰ / شفاء القلوب - ص ۲۲۶ / یصلون علی النبی - ص ۴: (۷۵) یصلون علی النبیؐ - ص ۸۱، ۸۲ (۷۶) عنایت احمد کاکوروی - فضائلِ درود وسلام - ص ۶ (۷۷) یصلون علی النبی - ص ۱۹ / محمد ہاشم، سیّد، فضائلِ درود وسلام - ص ۶۲ / آب کوثر ص - ۴۱ (۷۸) زاد السعید - ص ۱۸ / تبلیغی نصاب - فضائلِ درود شریف - ص ۹۱ عنایت احمد کاکوروی - فضائل درود وسلام - ص ۳۰ (۷۹) اشرف علی، مولانا - زاد السعید ص ۱۰ / یصلون علی النبی - ص ۵۶ / آبِ کوثر - ص ۴۰ / محمد ہاشم، سیّد، فضائل در

سلام۔ص ۹۶؛ (۸۰) شفاء القلوب ۔ص ۱۵۶ (۸۱) محمد ہاشم نسید
فضائلِ درود وسلام ص ۱۱۳ (۸۲) شفاءالقلوب ص ۲۳۶، ۲۳۷/ تبلیغی نصاب باب فضائل درود شریف
(۸۳) تبلیغی نصاب ، باب فضائل درود شریف ص ۱۵/ عنایت احمد
کاکوروی ۔ فضائل درود وسلام ص ۲۲/ زادالسعید ۔ ص ۱۰۰
(۸۴) تبلیغی نصاب ۔ باب فضائل درود شریف ۔ ص ۔۱۵ ـــ
(۸۵) آب کوثر ص ۱۵۱، ۱۵۲ عنایت احمد کاکوروی ۔فضائل درود وسلام ص ۲۶
(۸۶) یصلون علی النبی ۔ ص ۱۲۷ / تبلیغی نصاب ۔باب فضائلِ درود شریف
ص ۳۹ (۸۷) تبلیغی نصاب ۔ص ۴۰ ۔ (۸۸) محمد سعید شبلی ۔فضائلِ الصلوٰۃ والسلام
ص ۲۴ / آب کوثر۔ ص ۶۷ (۸۹) شفاءالقلوب ۔ص ۱۹۰ (۹۰) یصلون علی النبی ۔ص ۱۴۴
(۹۱) یصلون علی النبی ۔ص ۱۲۷ ۔ آب کوثر ۔ص ۶۵ (۹۲) آب کوثر ۔ ص ۵۷ (۹۳) آب
کوثر۔ص ۵۶ / محمد سعید شبلی ۔ص ۲۰ ۔ (۹۴) محمد سعید شبلی ۔ فضائلِ الصلوٰۃ والسلام ص ۲۳
(۹۵) آب کوثر ۔ص ۲۴۳ (۹۶) محمد سعید شبلی ۔ فضائل الصلوٰۃ والسلام ۔ص ۲۳ (۹۷) شفاء
القلوب ۔ص ۲۲۷، ۲۲۸ / آب کوثر ۔ص ۱۸۱، ۱۸۲ (۹۸) یصلون علی النبی ۔ص
۱۶۴، ۱۶۵ / آب کوثر ۔ص ۱۵۸ ، ۱۵۹ / تبلیغی نصاب ۔ص ۹۳ (۹۹) شفاءالقلوب
ص ۲۳۶ / آب کوثر ۔ص ۱۷۸، ۱۷۹ (۱۰۰) آب کوثر ۔ص ۷۹ (۱۰۱) مولانا اشرف علی
تھانوی ۔ زادالسعید ۔ص ۲۲ ۔ تبلیغی نصاب ۔ باب فضائل درود شریف ۔ص ۸۷ /
عنایت احمد کاکوروی ۔ فضائلِ درود وسلام ۔ص ۲۲ (۱۰۲) عنایت احمد کاکوروی ۔فضائل درود
سلام ۔ص ۲۹، ۳۰ / زادالسعید ۔ص ۱۷ / تبلیغی نصاب ۔ باب فضائل درود شریف
ص ۹۱ (۱۰۳) شفاءالقلوب ۔ص ۲۸۵، ۲۸۶ (۱۰۴) محمد سعید شبلی ۔ فضائل الصلوٰۃ والسلام
ص ۳۷، ۳۸ / آب کوثر ۔ص ۱۳۲ / تبلیغی نصاب ، باب فضائل درود شریف ص ۸۹
زادالسعید ۔ص ۱۵ / یصلون علی النبی ؐ ۔ص ۱۴۲، ۱۴۳ / محمد عنایت احمد کاکوروی ، فضائلِ

درود وسلام - ص ۳۱، ۳۲ / شفاء القلوب - ص ۱۹۲، ۱۹۳ - (۱۰۵) شفاء القلوب - ص ۱۹۴
(۱۰۶) آبِ کوثر - ص ۸۴ (۱۰۷) شفاء القلوب ص ۲۵۲ (۱۰۸) ایضاً (۱۰۹) تبلیغی نصاب، باب
فضائلِ درود شریف - ص ۵۱ (۱۱۰) زادالسعید - ص ۱۶، ۱۷ (۱۱۱) شفاء القلوب - ص ۱۹۹
(۱۱۲) فضائل الصلوٰۃ والسلام - ص ۱۲ (۱۱۳) آبِ کوثر - ص ۱۱۱ (۱۱۴) آبِ کوثر - ص ۱۲۲، ۱۲۳ /
شفاء القلوب - ص ۲۷۳ (۱۱۵) شفاء القلوب - ص ۱۱۱ (۱۱۶) آبِ کوثر - ص ۵۵ (۱۱۷)
یصلون علی النبیؐ - ص ۱۴۵ (۱۱۸) آبِ کوثر - ص ۱۰۴ (۱۱۹) شفاء القلوب - ص ۲۹ -
(۱۲ فضائل الصلوٰۃ والسلام - ص ۱۵۲، ۱۵۳ (۱۲۳) شفاء القلوب - ص ۲۷۰ (۱۲۴) زادالسعید
ص ۴۶ (۱۲۵) شفاء القلوب - ص ۱۹۲ (۱۲۶) ایضاً ص ۲۶۰ (۱۲۷) آبِ کوثر ص ۱۵۸
(۱۲ شفاء القلوب - ص ۲۲۱ (۱۲۹) زادالسعید - ص ۱۲، ۱۳ / فضائل درود وسلام (از مفتی
نایت احمد کاکوروی) ص ۳۵ / تبلیغی نصاب، باب فضائلِ درود شریف - ص ۴۹ (۱۳۰)
شفاء القلوب - ص ۲۷۰ (۱۳۱) زادالسعید - ص ۱۳ - فضائل درود وسلام (کاکوروی) ص ۴۰ /
یصلون علی النبیؐ - ص ۱۴۱ / شفاء القلوب - ص ۲۷۶، ۲۷۷ (۱۳۲) یصلون علی النبیؐ - ص ۱۳۲
(۱۳ تبلیغی نصاب - ص ۴۹ (۱۳۴) شفاء القلوب - ص ۲۸۴ (۱۳۵) فضائل درود وسلام
کاکوروی) ص ۳۵ (۱۳۶) شفاء القلوب - ص ۲۶۶، ۲۶۷ (۱۳۷) شفاء القلوب ص ۲۵۴
(۱۳ فضائلِ درود وسلام (کاکوروی) ص ۴۱، ۴۲ (۱۳۹) یصلون علی النبیؐ، ص ۱۳۷ - ۱۴۱
(۱۴۰) شفاء القلوب - ص ۲۴۸ (۱۴۱) درود شریف کے فوائد - ص ۴۳ [ یہ کتاب محترم
یاض حسین چشتی نظامی نے مرتب اور شائع کی لیکن احباب کے کافی اصرار کے باوجود
س پر اپنا نام نہیں لکھا] / فضائل الصلوٰۃ والسلام (محمد سعید شبلی) ص ۴۶ (۱۴۲) فضائل
صلوٰۃ والسلام (شبلی) ص ۴۳ / درود شریف کے فوائد، ص ۳۸، ۳۹ (۱۴۳) فضائلِ الصلوٰۃ
سلام - ص ۴۴ / درود شریف کے فوائد - ص ۳۹، ۴۰ (۱۴۴) درود شریف کے فوائد -
ص ۴۱ / فضائل الصلوٰۃ والسلام - ص ۴۵ (۱۴۵) یصلون علی النبیؐ - ص ۱۳۶، ۱۳۷

(۱۴۶) آبِ کوثر - ص ۱۱۷، ۱۱۸ (۱۴۷) تبلیغی نصاب - باب فضائل درود شریف - ص ۱۱۲ -
(۱۴۸) فضائل الصلوٰۃ والسلام (محمد سعید شبلی) ص ۴۳ / درود شریف کے فوائد - ص ۳۸، ۳۹
(۱۴۹) ایضاً - ص ۴۴ / ایضاً - ص ۳۹، ۴۰ -

مصطفیٰ جانِ عالم پہ لاکھوں سلام
فخرِ اولادِ آدم پہ لاکھوں سلام

سارے نبیوں کی جس کو امامت ملی
اس امامِ مکرم پہ لاکھوں سلام

جس کی تعظیم کرتا ہے ربِ جہاں
اس رسولِ مکرم پہ لاکھوں سلام

جس کے در پر جھکیں بادشاہوں کے سر
اس شہنشاہِ اعظم پہ لاکھوں سلام

جس کی خواہش سے کعبہ بھی قبلہ بنا
اس کے عزمِ مصمم پہ لاکھوں سلام

ہے تمنا کہ بھیجے ہمیشہ ذکیؔ
رحمتِ ہر دو عالم پہ لاکھوں سلام

---

حسنِ خلق و مروت پہ لاکھوں سلام
دو جہانوں کی رحمت پہ لاکھوں سلام

خود بنا کے خدا جن کا عاشق ہوا
ان کی شکل و شباہت پہ لاکھوں سلام

جس کی تعریف کرتے ہیں دشمن سبھی
اس کمالِ امامت پہ لاکھوں سلام

رات دن جن پہ تھا "اُمتی! اُمتی"
ان لبوں کی حلاوت پہ لاکھوں سلام

دشمنوں کے لیے بھی لبوں پہ دعا
ان کے لطفِ عطوفت پہ لاکھوں سلام

ہم زبانِ رضا ہو کے کہیے ذکیؔ!
"مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام"

—— رفیع الدین ذکی قریشی (لاہور)

# لاکھوں سلام

یا محمدؐ مصطفیٰ لاکھوں سلام
یا حبیبِ کبریا لاکھوں سلام

رہبرِ دُنیا و دیں لاکھوں درود
انبیا کے پیشوا لاکھوں سلام

غایتِ کون و مکاں بے حد درود
حاصلِ ارض و سما لاکھوں سلام

بھیجتے ہیں خاکی و نوری تمام
آپ پر صبح و مسا لاکھوں سلام

آپ کے دم سے مٹی ہر تیرگی
جلوۂ صبحِ حرا لاکھوں سلام

سرور و خیر البشر صدہا درود
سیّدِ خیر الوریٰ لاکھوں سلام

ابرِ الطاف و کرم صدہا درود
صاحبِ جُود و سخا لاکھوں سلام

بے کسوں کے حامی و مونس درود
پیکرِ لطف و عطا لاکھوں سلام

دھڑکنوں کے لب پہ ہے پیہم ذکیؔ
شافعِ روزِ جزا لاکھوں سلام

رفیع الدین ذکی قریشی (لاہور)

یا محمد مصطفیٰ! آپ پر لاکھوں سلام
احمدِ خیر الوریٰ! آپ پر لاکھوں سلام

آپ خدا کے رسول آپ خدا کے حبیب
آپ محبوبِ خدا، آپ پر لاکھوں سلام

دونوں جہانوں کے ہیں مالک و مختار آپ
آپ ختم الانبیاء، آپ پر لاکھوں سلام

آپ شفیع الامم، صاحبِ دارین آپ
مالکِ ہر دوسرا، آپ پر لاکھوں سلام

یہ زمین و آسماں آپ کی خاطر بنے
جو بھی ہے سو آپ کا، آپ پر لاکھوں سلام

گوشہ گوشہ دہر کا، قریہ قریہ ارض کا
آپ کی خاطر سجا، آپ پر لاکھوں سلام

آپ ہی کے واسطے، گلستانِ دہر میں
ہر گُلِ ہستی کھلا، آپ پر لاکھوں سلام

آپ ہی کے نور کی، ہے اک ادنیٰ سی جھلک
سارے عالم کی ضیا آپ پر لاکھوں سلام

آپ آئے تو گئی کُل جہاں کی تیرگی
سارا جگ روشن ہوا آپ پر لاکھوں سلام

اپنے تو اپنے ہوئے، غیر بھی ہو کر رہے
آپ کے نغمہ سرا، آپ پر لاکھوں سلام

کیجیے مجھ پر نظر میری بھی قسمت کھلے
میں گدا ہوں آپ کا، آپ پر لاکھوں سلام

آپ کے در کے سوا اور جاؤں بھی کہاں
میں فقیرِ بے نوا، آپ پر لاکھوں سلام

میں حقیر و بے صدا، مجھ کو تو جو کچھ ملا
آپ ہی کی ہے عطا آپ پر لاکھوں سلام

میں سراسر بے ہنر، آپ کی ساری صفات
کس طرح لکھوں بھلا آپ پر لاکھوں سلام

سخت شرمندہ ہوں میں، ہو کے بندہ آپ کا
حق نہ کر پاؤں ادا، آپ پر لاکھوں سلام

——— پروفیسر حفیظ صدیقی (لاہور)

# "لاکھوں سلام"

مُرسلِ عالی مقام، تجھ پر لاکھوں سلام
رہبرِ والا نام، تجھ پر لاکھوں سلام

سارے نبیوں میں، سارے رسولوں میں
اونچا تیرا نام، تجھ پر لاکھوں سلام

تجھ پہ جنّ و ملک اور انسان سبھی
بھیجیں سدا سلام، تجھ پر لاکھوں سلام

دین و دنیا میں، دونو عالم میں
رحمت تیری مدام، تجھ پر لاکھوں سلام

اپنے پرائے کی، کوئی نہیں تخصیص
تیرا فیض ہے عام، تجھ پر لاکھوں سلام

دونو جہانوں میں، تو ہی فقط آقا
ہم سب تیرے غلام، تجھ پر لاکھوں سلام

ساقیٔ کوثر تُو، مالکِ کوثر تو
دے مجھ کو اک جام، تجھ پر لاکھوں سلام

اسم پاک تیرا، پل میں سہل کرے
کوئی بھی ہو کام، تجھ پر لاکھوں سلام

سب کچھ تیرے سبب، اور بنا تیرے
ہر جذبہ ہے خام، تجھ پر لاکھوں سلام

تیرا ذکر کروں، تو آسان بنے
راہ کا اک اک گام، تجھ پر لاکھوں سلام

تیرا نام سدا، رہے وظیفہ مرا
ہر صبح اور ہر شام، تجھ پر لاکھوں سلام

دے مجھ کو توفیق، عام کروں جگ میں
میں تیرا پیغام، تجھ پر لاکھوں سلام

بخشش مجھے بھی نام اپنی رحمت سے
میں کہ ہوں بے نام، تجھ پر لاکھوں سلام

مجھ بے وقعت کو، اپنی عنایت سے
کر دے عطا دوام، تجھ پر لاکھوں سلام

———— زاہدہ صدیقی (لاہور)

حُسنِ محبوبِ داور پہ لاکھوں سلام
شافعِ روزِ محشر پہ لاکھوں سلام

ہادی و شاہ و سرور پہ لاکھوں سلام
برگزیدہ پیمبر پہ لاکھوں سلام

حُسنِ ذاتِ حقیقت کا عکسِ جمیل
رُوئے زیبائے انور پہ لاکھوں سلام

جس کی خوشبو سے مہکے ہوئے ہیں چمن
اس کی زلفِ معنبر پہ لاکھوں سلام

ملکیت ان کی تسنیم اور سلسبیل
ساقیِ حوضِ کوثر پہ لاکھوں سلام

زُہد، تقویٰ، طہارت نفس در نفس
ایسے جسمِ مطہر پہ لاکھوں سلام

تاجدارِ زمیں، رازدارِ فلک
بحرِ حق کے شناور پہ لاکھوں سلام

جس نے ہر غزوہ، ہر معرکہ سر کیا
ایسے سالار و صفدر پہ لاکھوں سلام

جو خدا کی خبر دے گیا ہے نثار
اس کے محراب و منبر پہ لاکھوں سلام

اصغر نثار قریشی، لاہور

# لاکھوں سلام

مصطفیٰؐ سرِ وحدت پہ لاکھوں سلام
شاہِ بزمِ رسالت پہ لاکھوں سلام
جس کے جلووں سے روشن ہیں کون و مکاں
اُس سراجِ حقیقت پہ لاکھوں سلام
جس کی عظمت کے آگے فلک جھک گیا
اُس کی شانِ جلالت پہ لاکھوں سلام
"اُمتی اُمتی" جس کے وردِ زباں
ایسے آقاؐ کی شفقت پہ لاکھوں سلام
"لی مع اللہ" میں ہے جس کی رفعت نہاں
رازدارِ حقیقت پہ لاکھوں سلام
نُور سے جس کے روشن ہیں شمس و قمر
رُوئے زیبا کی طلعت پہ لاکھوں سلام
اک اشارے سے جس کے ہوا شقِ قمر
دستِ اقدس کی قدرت پہ لاکھوں سلام
جس کے ذرّوں کی کھائی خدا نے قسم
ارضِ طیبہ کی رفعت پہ لاکھوں سلام

——— محمد عبدالصبور بیگ منشورؔ

اے رسولِ خدا، احمدِ مصطفیٰ، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام
اے شہِ دوسرا، خاتم الانبیاء، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

رحمتِ دو جہاں تم پہ لاکھوں درود، اے شہِ مرسلاں تم پہ لاکھوں درود
السّلام السّلام اے حبیبِ خدا، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

السّلام اے رسولِ گرامی لقب، ماہتابِ عجم آفتابِ عرب
تم ہو بدرالدجیٰ تم ہو شمس الضحیٰ، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

جس کا دنیا میں کوئی سہارا نہ ہو، دردِ دل کا کہیں کوئی چارہ نہ ہو
اُس غریب اُمّتی کے ہو تم آسرا، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

تم ہی وقتِ مصیبت ہو حاجت روا، ڈوبتوں کو سہارا تمہی نے دیا
تم ہی مشکل میں سب کے ہو مشکل کشا، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

بحرِ غم میں پھنسا ہوں کنارا نہیں، ساری دنیا میں کوئی سہارا نہیں
میری کشتی کے ہو اک تمہی ناخدا، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

مصدرِ علم و حکمت تمہی ہو تمہی، منبعِ جود و نعمت تمہی ہو تمہی
مخزنِ ہر عطا، دولتِ بے بہا، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

دردِ دل نے ستایا ہے شام و سحر، المدد الغیاث اے شہِ بحر و بر
دیجیے نجمؔ کو دردِ دل کی دوا، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

سید نجم نعمانی سبزواری (لاہور)

سارے عالم کی رحمت پہ لاکھوں سلام — عزّو شانِ رسالت پہ لاکھوں سلام

جس نے کفّار کو نورِ ایماں دیا — بے طلب اِس عنایت پہ لاکھوں سلام

اُس کے سائے میں دونو جہاں آگئے — ذاتِ شانِ رسالت پہ لاکھوں سلام

کھا کے پتھر بھی دیتے رہے ہیں دُعا — ایسی شانِ عنایت پہ لاکھوں سلام

جن کے قدموں پہ کشور کشا جُھک گئے — بے عدیل اس عدالت پہ لاکھوں سلام

جن کے روضے پہ قدسی بھی اِستادہ ہیں — صاحبِ شان و عزّت پہ لاکھوں سلام

جن کی حرمت کا ضامن ہے ربِّ علیٰ — ان کی توقیر و حرمت پہ لاکھوں سلام

کفر و باطل کا شیرازہ برہم ہُوا — آپ کی اِستقامت پہ لاکھوں سلام

جن کی آمد سے صحرا چمن بن گئے — اس مجسّم صباحت پہ لاکھوں سلام

روبرو جن کے پڑ جائے سورج بھی ماند — روئے اقدس کی طلعت پہ لاکھوں سلام

جس سے تفریقِ شاہ و گدا مٹ گئی — ایسے رنگِ اخوّت پہ لاکھوں سلام

نورِ رُشد و ہدایت پہ دائم درود — دافعِ ہر جہالت پہ لاکھوں سلام

شہر تو شہر صحرا بھی سیراب ہیں
ابرِ جُود و سخاوت پہ لاکھوں سلام

ندیم نیازی (امی

جانِ ایمان وعرفاں پہ لاکھوں سلام
ختمِ انعامِ سبحاں پہ لاکھوں سلام

ذرّہ ذرّہ جہاں کا ہُوا پُرضیا
نیّرِ نورِ قرآں پہ لاکھوں سلام

روشنی قلب وجاں کو میسّر ہوئی
چشمۂ نُورِ عرفاں پہ لاکھوں سلام

راہ سیدھی خدا کی دکھائی اسے
محسنِ نوعِ انساں پہ لاکھوں سلام

ہوگئیں منزلیں سخت آساں سب
دردِ انساں کے درماں پہ لاکھوں سلام

سب ہُوا خلق محبوبِ حق کے لیے
مقصدِ بزمِ امکاں پہ لاکھوں سلام

شانِ رحمت سے بخشش غنی کی ہوئی
شافعِ جرم وعصیاں پہ لاکھوں سلام

—— محمد عبدالغنی قادری نیازی

اے حبیبِ خدا، تم پہ لاکھوں سلام، سیّدالانبیاءؑ تم پہ لاکھوں سلام
شرحِ شانِ خدا، تم پہ لاکھوں سلام، مصطفیٰ مجتبیٰؐ تم پہ لاکھوں سلام

مالکِ بحر و بر فخرِ جنّ و بشر، محترم، ذوالکرم، عرش کے تاجور
یا نبیؐ! کیجیے عاصیوں پر نظر، کہہ رہا ہے محبّت سے ہر اک غلام
اے حبیبؐ خدا تم پہ لاکھوں سلام

آرزو بے نواؤں کی بر لائیے، چشمِ رحمت غریبوں پہ فرمائیے
اب مدینے غلاموں کو بلوائیے، ہادیٔ محترم انبیاء کے امام
اے حبیبؐ خدا تم پہ لاکھوں سلام

مدّتوں سے ہوں میں نیم جاں تشنہ لب، مژدۂ زندگی مجھ کو مل جائے اب
ہو نگاہِ کرم تاجدارِ عرب، ہے رئیسؔ اپنے لب پر یہی اک کلام
اے حبیبؐ خدا تم پہ لاکھوں سلام

اے حبیبؐ خدا تم پہ لاکھوں سلام، سیّدالانبیاء تم پہ لاکھوں سلام
شرحِ شانِ خدا تم پہ لاکھوں سلام، مصطفیٰ مجتبیٰ تم پہ لاکھوں سلام

——— رئیس بدایونی (اسلام آباد)

تاجِ سرِ انبیاء! آپ پہ لاکھوں سلام — جان و دلِ اولیاء، آپ پہ لاکھوں سلام

آپ نشاطِ نظر، آپ متاعِ سحر — آپ حبیبِ خدا، آپ پہ لاکھوں سلام

آپ ہی ہیں مجتبیٰ، آپ ہی ہیں مصطفیٰ — آپ ہیں خیر الوریٰ، آپ پہ لاکھوں سلام

آپ ہیں شمس الضحیٰ، آپ ہیں بدر الدجیٰ — آپ ہیں نور الہدیٰ، آپ پہ لاکھوں سلام

حسنِ مکاں آپ ہیں، روحِ زماں آپ ہیں — رحمتِ ہر دو سرا، آپ پہ لاکھوں سلام

خاک کے ذرّے ہوں یا چرخ کے تارے ہوں وہ — سب کی ہے یہی صدا، آپ پہ لاکھوں سلام

رکھ کے رسالت کا تاج فرقِ پُر انوار پر — روح الامین نے کہا، آپ پہ لاکھوں سلام

سارے فلک جھوم اٹھے، فرشِ زمیں جھوم اٹھے — غیب سے آئی صدا، آپ پہ لاکھوں سلام

ماہر محزوں بھی ہو، بارگہِ قدس میں<br>
اور ہو یوں لب کشا "آپ پہ لاکھوں سلام"

——— حکیم ابو الکمال ماہر دہلوی (حکیم نابینا)

# لاکھوں سلام

حمد کے بعد سرورؐ پہ لاکھوں سلام
خلق میں سب سے بہتر پہ لاکھوں سلام

شہر یارِ عرب، تاجدارِ عجم
یعنی محبوبؐ داور پہ لاکھوں سلام

کالی کملی جو ہے ہم پہ سایہ فگن
اُس محبت کی چادر پہ لاکھوں سلام

واسطے سے حبیبؐ خدا آپ کے
ہر نبی، ہر پیمبر پہ لاکھوں سلام

یارِ غارِ شہنشاہِ دنیا و دیں
یعنی صدیقِؓ اکبر پہ لاکھوں سلام

وہ جو فاروقِ اعظم ہے تاریخ میں
اُس عمرؓ عدل گستر پہ لاکھوں سلام

زیبِ محراب و منبر سخی و جری
یعنی عثمانؓ و حیدرؓ پہ لاکھوں سلام

ماہتابِ کرم کے صحابہ جو ہیں
سب ہیں اختر، ہر اختر پہ لاکھوں سلام

دوستو، سر جھکا کر ادب سے پڑھو
اہلِ بیتِ پیمبرؐ پہ لاکھوں سلام

وہ شہیدانِ اعظم وہ شیرانِ حق
یعنی شبیرؓ و شبرؓ پہ لاکھوں سلام

بھیجیے اولیائے حق آگاہ کے
مجمعِ روح پرور پہ لاکھوں سلام

——— احمد سعید خاں بیلی بھیتی

# لاکھوں سلام

تاجدارِ دو عالمؐ پہ لاکھوں سلام
نازشِ ابنِ آدم پہ لاکھوں سلام

نورِ گنجِ حرا، شمعِ بزمِ یقیں
آفتابِ مجسّم پہ لاکھوں سلام

جسم و جانِ محمدؐ پہ لاکھوں درود
وجہِ تخلیقِ عالم پہ لاکھوں سلام

جس کے صدقے میں جنّت بنائی گئی
ایسی ہستیٔ اکرم پہ لاکھوں سلام

عرشِ اعظم پہ جس کو بلایا گیا
اُس رسولِؐ مکرّم پہ لاکھوں سلام

جس کے خود ابنِ مریمؑ ہیں اُمّتی
اُس نبیؐ معظم پہ لاکھوں سلام

جھوم جاتی ہے رحمت جنہیں دیکھ کر
ایسے گیسوئے برہم پہ لاکھوں سلام

فکرِ امّت میں رُخسار پر اشکِ غم
ایسے پھول ایسی شبنم پہ لاکھوں سلام

اے قمرؔ آؤ فرطِ ادب سے کہیں
عظمتِ روحِ اعظم پہ لاکھوں سلام

——— قمرؔ سلیمانی

اے شہِ انبیاء مالکِ دو جہاں، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام
رونقِ کل ہو تم زینتِ لامکاں، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

ہو سخی بھی تمھی، ہو غنی بھی تمھی، دولتِ دو جہاں کے دھنی بھی تمھی
منبعِ لطفِ حق ہے تمہارا مکاں، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

میرا ایماں ہو تم، میرا قرآں ہو تم، میرا ارماں ہو تم، میرا ساماں ہو تم
تم پہ قربانِ دل، تم پہ قربانِ جاں، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

یاد دل میں ہمارے تمہاری رہے، سلسلہ عمر بھر یونہی جاری رہے
ہو تمہاری ثنا میرے وردِ زباں، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

رنگ و بو ہے تمہاری چمن در چمن، نکھرا نکھرا بہاروں کا ہے بانکپن
نورِ رخ ہے تمہارا جہاں در جہاں، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

اب تو کاشف پہ چشمِ کرم کیجیے، دُرِ مقصد سے دامن کو بھر دیجیے
کل کے داتا ہو تم دستگیرِ جہاں، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

○ کاشف بالاپوری

# لاکھوں سلام

تم ہو ماہِ عرب، مہ جبیں، مہ لقا، تم پہ ہر آن لاکھوں درود و سلام
تم ہو مہرِ مبیں، مہرِ اوجِ دَنٰی، تم پہ ہر آن لاکھوں درود و سلام
تم ہو "والشمس"، "واللیل" اور "والضحیٰ"، تم پہ ہر آن لاکھوں درود و سلام
تم ہو سلطانِ ایوانِ عرشِ علیٰ، تم پہ ہر آن لاکھوں درود و سلام
تم ہو محبوبِ رب، نورِ ذاتِ خدا، تم پہ ہر آن لاکھوں درود و سلام

تم ہو شاہِ رسولانِ والا ہمم، تم پہ ہر آن لاکھوں درود و سلام
تم ہو نورِ ازل، تم ہو نورِ قدم، تم پہ ہر آن لاکھوں درود و سلام
تم ہو بدرِ منیر اے شہِ ذوالکرم، تم پہ ہر آن لاکھوں درود و سلام
تم ہو خیر الوریٰ، صدرِ خیر الامم، تم پہ ہر آن لاکھوں درود و سلام
تم ہو ختمِ رسل، سرورِ انبیاء، تم پہ ہر آن لاکھوں درود و سلام

صدرِ پیغمبراں، سیّد المرسلیں، تم پہ ہر آن لاکھوں درود و سلام
ہو شفیع الوریٰ، شافعِ مذنبیں، تم پہ ہر آن لاکھوں درود و سلام
عاشقِ صادقِ مالکِ یومِ دیں، تم پہ ہر آن لاکھوں درود و سلام
خسروِ دو جہاں، تاجِ عرشِ بریں، تم پہ ہر آن لاکھوں درود و سلام
تم ہو محبوبِ رب، نورِ ذاتِ خدا، تم پہ ہر آن لاکھوں درود و سلام

یارسولِ خدا، یا نبیِّ جہاں، یا حبیبِ مکرم، شہِ انس و جاں
یا ملیکِ دو عالم، مکینِ جناں، تاجدارِ فضائے زمین و زماں
رازِ تخلیقِ کل، حاصلِ کُن فکاں، فخرِ کونین، سلطانِ کون و مکاں
ہادیٔ دو سرا، روحِ امن و اماں، داعیِ دینِ حق، حق نگر، حق بیاں
تم ہو ختمِ رسل، سرورِ انبیاء! تم پہ ہر آن لاکھوں درود و سلام

اپنی اُمت کے ہر وقت ہمدم ہو تم، دینِ حق کے مددگار پیہم ہو تم
فطرتِ حق کے ہمراز و محرم ہو تم، مونسِ بیکساں، دافعِ غم ہو تم
انبیاء میں رسولِ مکرم ہو تم، وہ حسیں ہو کہ حسنِ مجسم ہو تم
ہر زماں رونقِ بزمِ عالم ہو تم، اپنے مولا کے محبوبِ اعظم ہو تم
تم ہو محبوبِ رب، نورِ ذاتِ خدا، تم پہ ہر آن لاکھوں درود و سلام

تم سے قائم ہے اعزاز اسلام کا، عطر مجموعہ ہو رب کے انعام کا
تم ہو آغاز ہر نیک انجام کا، تم پہ موقوف ہے نظم ہر کام کا
ترجمہ تم ہو خالق کے پیغام کا، تم سے ہے منبط قرآں کے اکرام کا
واسطہ تم کو اللہ کے نام کا، پھیر دو رُخ ادھر رحمتِ عام کا
تم ہو ختمِ رسل، سرورِ انبیاء، تم پہ ہر آن لاکھوں درود و سلام

ہر مسلمان کو نورِ ایمان دو، دولتِ عشقِ رب، حُبِّ رحمان دو
شوقِ اسلام دو، ذوقِ عرفان دو، اپنے انوار کی ہم کو پہچان دو
رغبتِ درس و تدریسِ قرآں دو، اپنے عُشاق کو شوکت و شان دو
ناتواں بازوؤں میں مرے جان دو، اپنی اُلفت مجھے اے میں قربان دو
تم ہو محبوبِ رب، نورِ ذاتِ خدا، تم پہ ہر آن لاکھوں درود و سلام

——— علامہ ضیاء القادری بدایونیؒ

# لاکھوں سلام

شاہنشہِ دنیٰ پر لاکھوں سلام صدقے    سرکارِ مصطفیٰؐ پر لاکھوں سلام صدقے
نوشاہِ ھل اتیٰ پر لاکھوں سلام صدقے    اس خاصۂ خدا پر لاکھوں سلام صدقے

محبوبؐ کبریا پر لاکھوں سلام صدقے
سلطانِ انبیاءؐ پر لاکھوں سلام صدقے

اُمّت کے پیشوا پر ہر عزّو شاں تصدق    عالم کے رہنما پر کون و مکاں تصدّق
مِلّت کے مقتدا پر خلد و جناں تصدق    حضرت کی ہر ادا پر جانِ جہاں تصدق

محبوبؐ کبریا پر لاکھوں سلام صدقے
سلطانِ انبیاءؐ پر لاکھوں سلام صدقے

عزت پہ مصطفیٰؐ کی ہر ذی وقار قرباں    شوکت پہ مصطفیٰؐ کی ہر تاجدار قرباں
صورت پہ مصطفیٰؐ کی ہر جاں نثار قرباں    رحمت پہ مصطفیٰؐ کی ہر لیل و نہار قرباں

محبوبؐ کبریا پر لاکھوں سلام صدقے
سلطانِ انبیاءؐ پر لاکھوں سلام صدقے

انوارِ شاہِ دیں پر جلوے نثار لاکھوں    زلف و رخ و جبیں پر تارے نثار لاکھوں
طیبہ کی سرزمیں پر ذرّے نثار لاکھوں    اس صورتِ حسیں پر نقشے نثار لاکھوں

محبوبؐ کبریا پر لاکھوں سلام صدقے
سلطانِ انبیاءؐ پر لاکھوں سلام صدقے

روضہ کے بام و در پر ہیں رفعتیں نچھاور — طیبہ کی رہ گزر پر ہیں جنتیں نچھاور
رحمت بھری نظر پر ہیں برکتیں نچھاور — خود سیدّ البشر پر ہیں رحمتیں نچھاور

محبوبؐ کبریا پر لاکھوں سلام صدقے
سلطانِ انبیاؐ پر لاکھوں سلام صدقے

ہیں روضۂ نبی میں جن و بشر سلامی — بزمِ شہنشہی میں ہیں تاجور سلامی
سرکار البطحیٰ میں انساں ہیں گر سلامی — قدسی ہیں بے خودی میں شام و سحر سلامی

محبوبؐ کبریا پر لاکھوں سلام صدقے
سلطانِ انبیاؐ پر لاکھوں سلام صدقے

ہیں وقفِ نغمہ خوانی کلیاں چٹک چٹک کر — ہیں محوِ خوش بیانی شاخیں لچک لچک کر
ہیں صرفِ گلفشانی غنچے مہک مہک کر — کہتے ہیں منہ زبانی طائر چہک چہک کر

محبوبؐ کبریا پر لاکھوں سلام صدقے
سلطانِ انبیاؐ پر لاکھوں سلام صدقے

یا ربّ وہ بابِ رحمت اک روز ہم بھی دیکھیں — شہرِ شہِ رسالت اک روز ہم بھی دیکھیں
روضہ وہ رشکِ جنت اک روز ہم بھی دیکھیں — پڑھ کر یہ نعتِ حضرت اک روز ہم بھی دیکھیں

محبوبؐ کبریا پر لاکھوں سلام صدقے
سلطانِ انبیاؐ پر لاکھوں سلام صدقے

وہ قصرِ خسروانہ مولا ہمیں دکھا دے — توحید کا ترانہ عشّاق کو سنا دے
کونین کا خزانہ خدّام پر لٹا دے — نزدیک آستانہ جا کر ضیاؔ صدا دے

محبوبؐ کبریا پر لاکھوں سلام صدقے
سلطانِ انبیاؐ پر لاکھوں سلام صدقے

علامہ ضیاؔ القادریؒ ______________

نورِ یزداں منبع البرکات پر لاکھوں سلام
شافعِ کل ارفع الدرجات پر لاکھوں سلام
ان کے اخلاق ان کے ارشادات پر لاکھوں سلام
تاجدارِ بزمِ موجودات پر لاکھوں سلام

افتخارِ جملہ مخلوقات پر لاکھوں سلام
ہوں محمد مصطفیٰ کی ذات پر لاکھوں سلام

ہوں خدایا! سید الابرار پر لاکھوں سلام
راہ حق کے کارواں سالار پر لاکھوں سلام
روز و شب ہوں احمدِ مختار پر لاکھوں سلام
نور ذاتِ ایزدِ غفار پر لاکھوں سلام

افتخارِ جملہ مخلوقات پر لاکھوں سلام
ہوں محمد مصطفیٰ کی ذات پر لاکھوں سلام

ہو درودوں کی نچھاور مصطفیٰ پر روز و شب
عرش سے بہرِ سلامی آئیں قدسی باادب
روضۂ انور پہ برسیں رات دن انوارِ رب
دست بستہ یوں کہیں عشاق مل کر سب کے سب

افتخارِ جملہ مخلوقات پر لاکھوں سلام
ہوں محمد مصطفیٰ کی ذات پر لاکھوں سلام

لو سلام امت کا اپنی اے شہِ کون و مکاں!
لو غریبوں کا سلام اے خسروِ عرش آستاں
لو سلامِ عاشقاں اے تاجدارِ انس و جاں
روز و شب وقفِ سلامی ہیں زمین و آسماں

افتخارِ جملہ مخلوقات پر لاکھوں سلام
ہوں محمد مصطفیٰ کی ذات پر لاکھوں سلام

یا رسول اللہ! سنیئے التجائے ہر غلام
امن کی نعمت عطا فرمایئے ہر صبح و شام
سنیئے آہِ بیکساں سلطانِ دیں خیر الانام
انتظامِ خیر و برکت کیجئے سن کر سلام

افتخارِ جملہ مخلوقات پر لاکھوں سلام
ہوں محمد مصطفیٰ کی ذات پر لاکھوں سلام

علامہ ضیاء القادری رح

---

عاشقِ کبریا پہ لاکھ سلام　　بندۂ حق نما پہ لاکھ سلام
خلق کے مقتدا پہ لاکھ سلام　　احمدِ مجتبیٰ پہ لاکھ سلام
خاتم الانبیاء پہ لاکھ سلام

شاہِ والا حسب پہ لاکھ سلام　　جانِ اُمّی لقب پہ لاکھ سلام
شہر یارِ عرب پہ لاکھ سلام　　پیارے محبوبِ رب پہ لاکھ سلام
خاتم الانبیاء پہ لاکھ سلام

ہے مصائب میں مبتلا اُمّت　　ہے گرفتارِ صد بلا اُمّت
ہدفِ جور ہے شہا اُمّت　　ہے پریشاں یہ بے خطا اُمّت
خاتم الانبیاء پہ لاکھ سلام

سہیں اغیار کے ستم کب تک　　رہیں پابندِ قیدِ غم کب تک!
ظلم جھیلیں حضور ہم کب تک　　ہوگا سرکار کا کرم کب تک
خاتم الانبیاء پہ لاکھ سلام

سُنیے مظلوم بچوں کی فغاں　　دیجئے غمزدوں کو امن و اماں
ظلم کا کھوئیے جہاں سے نشاں　　نصرتِ حق کا کیجیے اعلاں
خاتم الانبیاء پہ لاکھ سلام

—— لسان الحسّان علامہ ضیاء القادری بدایونی

# لاکھوں سلام

آپ پر شمس الضحیٰ، بدر الدجیٰ، لاکھوں سلام　　آپ پر نور الہدیٰ کہف الوریٰ، لاکھوں سلام

آپ پر یا دافعِ رنج و بلا! لاکھوں سلام　　آپ پر یا شافعِ روزِ جزا، لاکھوں سلام

آپ پر یا مصطفیٰ، یا مجتبیٰ! لاکھوں سلام

آپ پر یا نورِ ذاتِ کبریا! لاکھوں سلام

آپ پر ہر آن سلطانِ عرب، لاکھوں سلام　　آپ پر ہر لمحہ اے محبوبِ رب! لاکھوں سلام

آپ پر کرتے رہیں عشاق سب لاکھوں سلام　　آپ پر ہوں یا محمد! روز و شب لاکھوں سلام

آپ پر یا مصطفیٰ، یا مجتبیٰ! لاکھوں سلام

آپ پر یا نورِ ذاتِ کبریا، لاکھوں سلام

آپ ہیں شاہا! حریمِ عرش کے مسند نشیں　　شش جہت، ہفت آسماں ہیں آپ کے زیرِ نگیں

آپ ہیں ختمِ رسل، محبوبِ ربّ العالمیں　　آپ ہیں جنت مقام و گنبدِ خضرا مکیں

آپ پر یا مصطفیٰ، یا مجتبیٰ! لاکھوں سلام

آپ پر یا نورِ ذاتِ کبریا! لاکھوں سلام

آپ سلطانِ رسل ہیں، سرورِ لولاک ہیں　　آپ نورِ حق نما ہیں، نیرِ افلاک ہیں

آپ ہیں حسنِ مجسم، صاحبِ ادراک ہیں　　طیب و طاہر ہیں ایسے آپ نورِ پاک ہیں

آپ پر یا مصطفیٰ، یا مجتبیٰ! لاکھوں سلام

آپ پر یا نورِ ذاتِ کبریا! لاکھوں سلام

——— علامہ ضیاء القادری بدایونی رح

تم ہو عرش بریں کے تارے تم ہو آمنہؓ کے مہ پارے   تم ہو خلق کے راج دلارے تم ہو اپنے خدا کے پیارے

تم ہو ناز و نزاکت والے تم ہو چاندسی صورت والے

تم پر لاکھوں تم پر لاکھوں، تم پر لاکھوں سلام

سب سے نور تمہارا اول، سب سے ذات تمہاری افضل   سب سے دین تمہارا اکمل، تم نے کفر میں ڈالی ہلچل

تم ہو حق صداقت والے، تم ہو چاندسی صورت والے

تم پر لاکھوں تم پر لاکھوں، تم پر لاکھوں سلام

تم ہو مطلع نور الٰہی، تم ہو رحمت نامتناہی   تم پر ختم خدا آگاہی، تم پر شایاں شوکت شاہی

تم ہو ملک و حکومت والے تم ہو چاندسی صورت والے

تم پر لاکھوں تم پر لاکھوں، تم پر لاکھوں سلام

تم ہو نیّرِ برّج رسالت تم ہو گوہرِ درجِ سعادت   تم ہو خاتم مہرِ نبوت تم ہو قاسمِ کوثر و جنت

تم ہو ساقی ہم متوالے، تم ہو چاندسی صورت والے

تم پہ لاکھوں تم پر لاکھوں، تم پر لاکھوں سلام

ہم پہ تیغ بکف ہیں دشمن ہم کو لوٹ رہے ہیں رہزن   کب سے نذرِ خزاں ہے گلشن کب سے ہے برباد نشیمن

تم ہو سب کی سماعت والے تم پر لاکھوں سلام

تم پر لاکھوں تم پر لاکھوں، تم پر لاکھوں سلام

——— علامہ ضیاؔ القادری رح

# لاکھوں سلام

قرباں سب خواص و عوام آپ پر حضورؐ — صدقے فقیر و شاہ تمام آپ پر حضورؐ
لاتے ہیں قدسیانِ کرام آپ پر حضورؐ — پیہم سلامِ ربِّ انام آپ پر حضورؐ
پڑھتے ہیں ہم غلام مدام آپ پر حضورؐ
لاکھوں درود، لاکھوں سلام آپ پر حضورؐ

ہر ناتواں ضعیف کے ہیں دستگیر آپ — سنتے ہیں التجائے غریب و امیر آپ
فریادرس ہیں آپ، روشن ضمیر آپ — سنیے سلامِ کمسن و برنا و پیر آپ
پڑھتے ہیں ہم غلام مدام آپ پر حضورؐ
لاکھوں درود، لاکھوں سلام آپ پر حضورؐ

سرکارؐ! کب سے دیکھیے محوِ فغاں ہیں ہم — مدّت سے ہیں نشانۂ غم، نیم جاں ہیں ہم
مظلوم و دلفگار، تہِ آسماں ہیں ہم — ہر دم حضورؐ! طالب امن و اماں ہیں ہم
پڑھتے ہیں ہم غلام مدام آپ پر حضورؐ
لاکھوں درود، لاکھوں سلام آپ پر حضورؐ

مولا! ضیاؔ حضورؐ کا ہے کمترین غلام — گزری ہے عمر نعت و مناقب میں صبح و شام
درخواست آخری ہے یہ میری شہِ انام — ہو زندگی کا روضۃ النورؐ میں اختتام
قربان جان کر دے غلام آپ پر حضورؐ
لاکھوں درود، لاکھوں سلام آپ پر حضورؐ

——— علامہ ضیاءُ القادری رح

اُمّت کا اپنی رحمتِ عالم سلام لو — مِلّت کا یا رسولِ معظمؐ! سلام لو
عشّاق کا حبیبِ مکرّم سلام لو — خُدّام بارگاہ کا پیہم سلام لو

لاکھوں درود، لاکھوں سلام آپ پر حضورؐ!

ہیں آپ ظلِّ ذاتِ خداوندِ بے نیاز — تخلیقِ بزمِ کون و مکاں کے ہیں آپ راز
ہیں آپ بیکسوں کے غریبوں کے چارہ ساز — ہوں آپ پر ہزاروں سلام اے شہِ حجازؐ!

لاکھوں درود، لاکھوں سلام آپ پر حضورؐ!

صدقے جہاں رسول علیہ السّلام پر — عالم نثار رحمتِ عالم کے نام پر
پیہم درود خسروِ گردوں مقام پر — لاکھوں سلام حضرتِ خیرالانامؐ پر

لاکھوں درود، لاکھوں سلام آپ پر حضورؐ!

سرکارؐ! زورِ باطل و الحاد توڑیئے — کُفّار و اہلِ کیں کی کلائی مروڑیئے
فوجِ ستم شعار کو زندہ نہ چھوڑیئے — اُمّت کی سمت کیجیے اب رُخ کو موڑیئے

لاکھوں درود، لاکھوں سلام آپ پر حضورؐ!

ہوں کاش آستانۂ اقدس پہ ہم طلب — گزرے جوارِ روضۂ انور میں عمر سب
جالی پکڑ کے روضے کی بیمار جاں بلب — فردام سلام ہو واصل بذاتِ رب

لاکھوں درود، لاکھوں سلام آپ پر حضورؐ!

—— علامہ ضیاء القادری بدایونی

# "لاکھوں سلام"

اصلِ وجودِ ماسوا ظلِ جمالِ کبریا
صدرِ حبودِ انبیاء شانِ نزولِ والضحٰی
شرحِ صحیفۂ خدا بعدِ خدا بزرگ تر
لاکھوں درود آپ پر لاکھوں سلام آپ پر

ہادیٔ بزمِ دو جہاں خاتمِ جملہ مرسلاں
مالکِ ارض و آسماں شاہِ سریرِ لامکاں
قاسمِ کوثر و جناں خسروِ عرش مستقر
لاکھوں درود آپ پر لاکھوں سلام آپ پر

ختمِ رسل شہِ انام عرش مکیں دنیٰ مقام
صاحبِ جاہ و احترام مرجعِ رحمتِ دوام
خلق کے ہادی و امام حضرتِ سیّد البشر
لاکھوں درود آپ پر لاکھوں سلام آپ پر

اے شہِ انس و جاں لقب عاشقِ حق حبیبِ رب
بزم میں اپنی روز و شب رو بہ مدینہ ہو کے سب
بھیجتے ہیں بصد ادب جن و ملائک و بشر
لاکھوں درود آپ پر لاکھوں سلام آپ پر

مسلمِ زار و ناتواں مثلِ مریضِ نیم جاں
ہے کوئی دم کا میہماں تنگ ہے اس پہ اب جہاں
سنئے غریب کی فغاں لیجیے اس کی اب خبر
لاکھوں درود آپ پر لاکھوں سلام آپ پر

رحمتِ حق کا ہے نزول ہوتے ہیں مدعا حصول
میرے نبی مرے رسول میرا سلام ہو قبول
زیست ہو لاکھ مختصر بھیجوں مگر میں عمر بھر
لاکھوں درود آپ پر لاکھوں سلام آپ پر

علامہ ضیاء القادری رح

آپ پہ اے مہِ تمام! لاکھوں درود اور سلام — آپ پہ شاہِ نیک نام، لاکھوں درود اور سلام
آپ پہ روز، صبح و شام لاکھوں درود اور سلام — آپ پہ اے دنا مقام، لاکھوں درود اور سلام

آپ پہ یا نبیؐ! مدام، لاکھوں درود اور سلام
آپ پہ یا شہِ انامؐ! لاکھوں درود اور سلام

لاکھوں درود اور سلام آپ کی نیک ذات پر — لاکھوں درود اور سلام آپ کی سب صفات پر
لاکھوں درود اور سلام آپ کے معجزات پر — لاکھوں درود اور سلام آپ کی بات بات پر

آپ پہ یا نبیؐ! مدام، لاکھوں درود اور سلام
آپ پہ یا شہِ انامؐ! لاکھوں درود اور سلام

عرش کے چاند آپ ہیں، آپ خدا کا نور ہیں — جلوۂ عینِ ذات کا آپ ہی بس ظہور ہیں
آپ ہیں دل میں جلوہ گر، گرچہ نظر سے دور ہیں — آئینہ خدا نما آپ شہا! ضرور ہیں

آپ پہ یا نبیؐ! مدام، لاکھوں درود اور سلام
آپ پہ یا شہِ انامؐ، لاکھوں درود اور سلام

چشمِ کرم حضورؐ پھر جانبِ ہر غلام ہو — امتِ دل شکستہ پہ بارشِ فیضِ عام ہو
ہم کو نصیب دہر میں مکرمتِ دوام ہو — اب تو ہمارا یہ قبول، اے شہِ دینؐ! سلام ہو

آپ پہ یا نبیؐ! مدام، لاکھوں درود اور سلام
آپ پہ یا شہِ انامؐ! لاکھوں درود اور سلام

علامہ ضیاء القادریؒ

# تضمین بر سلامِ رضاؔ

مجتبیٰ شانِ قدرت پہ لاکھوں سلام — حق نمائے وحدت پہ لاکھوں سلام
دلربا نورِ طلعت پہ لاکھوں سلام — "مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام"

جس کی خوشبو سے رستے مہکنے لگیں — جس پہ جی جان نوریں صدقے کریں
عطر کی حاجت جس کا حوریں ملیں — "جس کے جلوے سے مرجھائی کلیاں کھلیں
اُس گلِ پاک منبت پہ لاکھوں سلام"

ان کی ہر ایک پیاری ادا پر درود — جلوۂ عارضِ دل رُبا پر درود
دُرِ دنداں کی نوری ضیا پر درود — "نیچی آنکھوں کی شرم و حیا پر درود
اونچی بینی کی رفعت پہ لاکھوں سلام"

شاہِ دنیا و دیں، دادرس، دادگر — فخرِ جملہ رُسُل، صدرِ جملہ بشر
ساقیٔ کوثر و ملکِ بحر و بر، — "صاحبِ رجعتِ شمس و شقّ القمر
نائبِ دستِ قدرت پہ لاکھوں سلام"

جس کی عظمت کے آگے فرشتے جھکیں — جس پہ گل ہائے خوبی کے سہرے سجیں
جس کو اشجار و حیوان سجدے کریں — "جس کے آگے سرِ سروراں خم رہیں
اُس سرِ تاجِ رفعت پہ لاکھوں سلام"

جس سے حکمت کے چشمے ہیں بہتے ہیں   جس سے پوشیدہ اسرارِ عالم کھلیں
جس کی حق گوئی کا غیر بھی دم بھریں   "وہ زباں جس کو سب کُن کی کنجی کہیں
اُس کی نافذ حکومت پہ لاکھوں سلام"

کیوں نہ ہو ٹھیک عالم کا نظم و نسق   راستی کا ملے کیوں نہ سب کو سبق
صبح چمکی ہوا رات کا سینہ شق   "لیلۃ القدر میں مطلع الفجرِ حق
مانگ کی استقامت پہ لاکھوں سلام"

عرشیوں کی پہنچتی ہے جن تک اذان   جن کی سمعِ مبارک ہے معجز نشان
سب کی فریاد سے باخبر ہو ہر آن   "دور و نزدیک کے سننے والے وہ کان
کانِ لعلِ کرامت پہ لاکھوں سلام"

چشمِ ما زاغ ان کی وہ صلِّ علیٰ   جس سے مخفی نہیں کوئی بھی شے ذرا
کتنی دلکش ہے اُس کی یہ پیاری ادا   "جس طرف اٹھ گئی دم میں دم آگیا
اُس نگاہِ عنایت پہ لاکھوں سلام"

جن کی نزہت پہ قربان جانِ جناں   جن سے شرمندہ لعلِ یمن بے گماں
جن پہ ہر وقت وحیِ الٰہی رواں   "پتلی پتلی گلِ قدس کی پتیاں
اُن لبوں کی لطافت پہ لاکھوں سلام"

جس سا شہ زور کوئی بھی پیدا نہیں   "جس کا مثل اور عالم میں دیکھا نہیں
جس سے بڑھ کر سہارا سہارا نہیں   "جس کو بارِ دو عالم کی پروا نہیں
ایسے بازو کی قوّت پہ لاکھوں سلام

سید حبیب احمد حبیب تلہری

تاجدارِ رسالت پہ لاکھوں سلام
شہریارِ نبوت پہ لاکھوں سلام

سیدہ آمنہؓ بی کے لختِ جگر
تیری پُرنور صورت پہ لاکھوں سلام

ساقیٔ حوضِ کوثر پہ لاکھوں درود
قاسمِ جملہ نعمت پہ لاکھوں سلام

بیکسوں کے سہارے پہ لاکھوں درود
تکیۂ اہلِ حاجت پہ لاکھوں سلام

عفوِ امت کی خاطر جو گریاں رہا
ایسے غمخوارِ امت پہ لاکھوں سلام

جس کے ٹکڑوں سے پلتا ہے سارا جہاں
اس کی شانِ سخاوت پہ لاکھوں سلام

جس کے قدموں کے بوسے لیے عرش نے
اُس شہِ ذی وجاہت پہ لاکھوں سلام

جس کو کرتے ہیں سجدے شجر اور حجر
اُس کی جاہ و جلالت پہ لاکھوں سلام

انگلیوں سے رواں جس کی نہریں ہوئیں
اُس یمِ لطف و رحمت پہ لاکھوں سلام

بخشے جائیں گے جس کی شفاعت سے سب
اُس شفیعِ قیامت پہ لاکھوں سلام

تا ابد ہوں خدا کی طرف سے حبیبؔ
میرے آقائے نعمت پہ لاکھوں سلام

سید حبیب احمد حبیب

مصطفیٰؐ رب کے مظہر پہ لاکھوں سلام ‏ ‏ ‏ خاصۂ ربِ اکبر پہ لاکھوں سلام

ساقیٔ حوضِ کوثر پہ لاکھوں سلام ‏ ‏ ‏ شافعِ روزِ محشر پہ لاکھوں سلام

دردمندوں، یتیموں کے مشکل کشا ‏ ‏ ‏ شاہِ محتاج پرور پہ لاکھوں سلام

جن کی آمد سے کافورِ ظلمت ہوئی ‏ ‏ ‏ اُن کے رُوئے منوّر پہ لاکھوں سلام

جن کا ثانی ہوا ہے، نہ ہوگا کبھی ‏ ‏ ‏ ایسے یکتا پیمبرؐ پہ لاکھوں سلام

جن کی مدحِ مبارک ہے قرآن میں ‏ ‏ ‏ ایسے ممدوحِ انور پہ لاکھوں سلام

اولیاءؒ، اصفیاءؒ، انبیاءؑ، مُرسلیں ‏ ‏ ‏ عرض کرتے ہیں سرور پہ لاکھوں سلام

جن کے در کے ہیں محتاج شاہ و گدا ‏ ‏ ‏ ایسے سلطان و سرور پہ لاکھوں سلام

عاصیو! تھام لو دامنِ مصطفیٰؐ ‏ ‏ ‏ اور پڑھو رب کے مظہر پہ لاکھوں سلام

نزع میں دیکھ لو کاش رُوئے حسیں ‏ ‏ ‏ اور پڑھوں بندہ پرور پہ لاکھوں سلام

عرض کرتا ہے صابرؔ بھی صبح و مسا
کملی والے پیمبرؐ پہ لاکھوں سلام

——— صابرؔ براری

# لاکھوں سلام

فخرِ ابراہیمؑ پر لاکھوں سلام — پیکرِ تسلیم پر لاکھوں سلام
آمنہؓ کے لال پر لاکھوں سلام — صاحبِ اقبال پر لاکھوں سلام
مصحفِ ایمان پر لاکھوں سلام — صاحبِ قرآن پر لاکھوں سلام
خُلق کی تنویر پر لاکھوں سلام — فکر کی تطہیر پر لاکھوں سلام
مغفرت کے تاج پر لاکھوں سلام — صاحبِ معراج پر لاکھوں سلام
مرکزِ وجدان پر لاکھوں سلام ! — بے نظیر انسان پر لاکھوں سلام
پرچمِ احسان پر لاکھوں سلام ! — فیض کے عنوان پر لاکھوں سلام
مطلعِ انوار پر لاکھوں سلام — اُسوۂ سرکارؐ پر لاکھوں سلام
ہادیٔ اسلام پر لاکھوں سلام — مصطفیٰ کے نام پر لاکھوں سلام
معدنِ برکات پر لاکھوں سلام — خیر کی برسات پر لاکھوں سلام
نورِ تعلیمات پر لاکھوں سلام ! — طورِ الہامات پر لاکھوں سلام
بحرِ احساسات پر لاکھوں سلام ! — لوحِ مشہودات پر لاکھوں سلام
عبدہٗ کی شان پر لاکھوں سلام ! — عجز کی پہچان پر لاکھوں سلام !

نکہتِ صلِّ علیٰ، لاکھوں سلام
ہے مظفرؔ کی نوا، "لاکھوں سلام"

حکیم مظفرؔ عزیز

سرورِ عالمؐ کے ہیں اجداد سب جنت مقام | آپ کی آل اور سب اصحاب ہیں اپنے امام

حمزہؓ و عباسؓ و ابوطالبؓ کا ہوں خادم مدام | اہلِ بیتِ سرورِ کونینؐ ہیں ذی احتشام

والدینِ مصطفیٰؐ ہیں لائقِ صد احترام

ان پہ ماں باپ اپنے قرباں ان پہ ہوں لاکھوں سلام

میرے آقاؐ کی رضاعی ماں کی عظمت کو سلام | فاطمہؓ بنتِ اسد کی شانِ حرمت کو سلام

اور صفیہؓ، امِّ ہانیؓ کی طبیعت کو سلام | سرورِ کونینؐ کی ایک ایک نسبت کو سلام

ہیں حبیبِ خالقِ کونین کے جو اقربا

ہوں تحیت اور سلام ان سب پہ لاکھوں مرتبہ

میرے والد میرے آقاؐ کے غلامِ کمتریں! | والدہ میری کنیزِ امہات المؤمنین

مالک اپنی زندگی کے ہیں نبیِ آخریں | اس درِ فیاض سے ہم جا نہیں سکتے کہیں

میری اولاد آپؐ کے بچوں کی ہے دریوزہ گر

بھیجتی لاکھوں سلام ان پر رہے گی عمر بھر

خاندانِ حضرتِ محبوبِ خالق حبذا | آپؐ کی اولاد اور ماں باپ اور سب اقربا

ہیں اعزہ جس قدر، ان سب پہ لاکھوں مرتبہ | ہوں سلام آقاؐ مرے، صلِّ علیٰ سلّم علیٰ

آپ کی نسبت کے حامل سب ہیں اپنے محترم

واسطہ اپنوں کا سرکارؐ! اپنے بندوں پر کرم!

راجا رشید محمود

# "لاکھوں سلام"

جانِ لطف و عطا! تم پہ لاکھوں سلام     روحِ جود و سخا! تم پہ لاکھوں سلام
بحرِ صدق و صفا! تم پہ لاکھوں سلام     رازِ ارض و سما! تم پہ لاکھوں سلام
اشرف الانبیاءؐ! تم پہ لاکھوں سلام

دینِ اسلام کا بول بالا کیا     دہر کی ظلمتوں میں اجالا کیا
کیا عجب کام اے شاہِ والا کیا     خلق کے رہنما! تم پہ لاکھوں سلام
اشرف الانبیاءؐ! تم پہ لاکھوں سلام

تابعِ امرِ حق ہر نفس گفتگو     ہر قدم راہِ بہبود کی جستجو
تم سے قائم ہے ایمان کی آبرو     سب کے حاجت روا! تم پہ لاکھوں سلام
اشرف الانبیاءؐ! تم پہ لاکھوں سلام

نخلِ ایماں کو تازگی بخش دی     مردہ احساس کو زندگی بخش دی
روئے مسلم کو تابندگی بخش دی     قوم کے پیشوا! تم پہ لاکھوں سلام
اشرف الانبیاءؐ! تم پہ لاکھوں سلام

قوم کو شافعِ حشر پر ناز ہے     ہاں، مسلماں ہونا ہی اعزاز ہے
شمس گونجی ہوئی دل کی آواز ہے     "اے حبیبِ خدا! تم پہ لاکھوں سلام
اشرف الانبیاءؐ! تم پہ لاکھوں سلام"

شمس لکھنوی

فخرِ کون و مکاں، سیدالمرسلیںؐ، اے عرب کے حسیں! تم پہ لاکھوں سلام
خاتم الانبیاءؐ، شافع المذنبیں، شاہِ دنیا و دیں، تم پہ لاکھوں سلام

کُل کے مطلوب ہو، حق کے محبوب ہو، کُل خدائی میں یا مصطفیٰؐ خوب ہو
شاہِ خوباں ہو تم، عشق کی جاں ہو تم، اے حسیں دلنشیں، تم پہ لاکھوں سلام

راج والے ہو تم، تاج والے ہو تم، عرش رفعت ہو، معراج والے ہو تم
ماہِ فاراں ہو تم، مہرِ تاباں ہو تم، نورِ شمعِ یقیں، تم پہ لاکھوں سلام

تم ہو شمس الضحیٰ، تم ہو بدرالدجیٰ، تم ہو نور الہدیٰ، تم ہو کہف الوریٰ
تم ہو سب سے حسیں، تم ہو روشن جبیں، تم سا کوئی نہیں، تم پہ لاکھوں سلام

مالکِ خُلد و کوثر، شہِ بحر و بر، نازشِ دو جہاں، عرش کے تاجور
باعثِ کُن فکاں، شاہِ کون و مکاں، لامکاں کے مکیں، تم پہ لاکھوں سلام

شاہِ ہر دو سرا، اے شفیعِ الاُمم، اے نبی البرایا، جمیل الشیم!
اپنے شائق پہ بھی اک نگاہِ کرم، رحمتِ عالمیں! تم پہ لاکھوں سلام

——— شائق اورنگ آبادی

# لاکھوں سلام

سَیدالمرسلیں، شافع المذنبیں، شاہِ کون ومکاں تم پہ لاکھوں سلام
شاہِ خلدِ بریں، شاہِ دنیا ودیں، رحمتِ دوجہاں، تم پہ لاکھوں سلام

شاہِ خیرالوریٰ، تم ہو شاہِ ہدیٰ، تم ہو شمس الضحیٰ، تم ہو بدرالدجیٰ
تم ہو خیرالبشر، تم شہِ بحروبر، تم شہِ انس وجاں! تم پہ لاکھوں سلام

تم ہو شاہِ امم، تم سراپا کرم، تم رسولِ عرب، تم نبی عجم
تم سے زینت ہے اللہ کے دین کی، دین کے پاسباں، تم پہ لاکھوں سلام

تم ہو سردارِ دیں، تم ہو محبوبِ رب، تم ہو مقصودِ دارین کیا اس میں شک
شاہِ بطحاو یٰسیں وطٰہٰ ہو تم، رحمتِ بیکراں، تم پہ لاکھوں سلام

فخرِ موسیٰ وعیسیٰ وآدم ہو تم، شاہِ عقبیٰ ہو تم، شاہِ دنیا ہو تم
سرورِ انبیا، مظہرِ کبریا، شاہِ پیغمبراں، تم پہ لاکھوں سلام

تم ہو نورِ خدا، تم حبیبِ خدا، شاہِ غارِ حرا، تم کلیمِ خدا
تم ہو شاہِ دنیٰ، تم حیات النبیؐ، شاہِ باغِ جناں، تم پہ لاکھوں سلام

عاقلِ بے نوا کا ہے اک مدعا، آج پورا کریں آپ بہرِ خدا
احمدِ مصطفیٰ، شاہِ جود و سخا، مونسِ بے کساں، تم پہ لاکھوں سلام

——— عاقل مرادآبادی

خدا نے جس کی صفت کی ہے خود رؤف و رحیم — عطا کی فضل سے جس کو کلیدِ ہفت اقلیم
دی انبیاؑ نے سماوات پر جسے تعظیم — ہیں جس پہ شیفتہ و والہ اولیائے عظیم

ہزار بار درود اس پہ لاکھ بار سلام

خجل ہے روئے منور سے جس کے مہرِ منیر — ملا تھا حسن سے یوسفؑ کو جس کے عشرِ عشیر
ہے جس کا طالب و عاشق ہر اک صغیر و کبیر — ہے جس کی خاکِ درِ پاک واقعی اکسیر

ہزار بار درود اس پہ لاکھ بار سلام

وہ جس کی دید کا مشتاق ایزدِ غفار — فدا تھا جس پہ ابوبکرؓ اور عمرؓ تھا نثار
وہ جس کے عشق کا عثمانؓ لے گیا آزار — وہ جس کا شیفتہ و والہ حیدرِ کرارؓ

ہزار بار درود اس پہ لاکھ بار سلام

حسنؓ کو جس کی محبت نے کر دیا احسن — دلِ حسینؓ میں جس نے لگائی اپنی لگن
نثار جس پہ کیا شاہِ کربلا نے وطن — شہید ہو کے لیا منصبِ امامِ زمن

ہزار بار درود اس پہ لاکھ بار سلام

قاضی محمد حنیف ادیب

# لاکھوں سلام

حکمِ ربّی سے جو لفظِ کن کا دروازہ کھلا — تھا احد کے بعد احمدؐ نام اک لکھا ہوا
آپ پر لاکھوں درود اور آپ پر لاکھوں سلام

آپ ہی ایجادِ عالم کی ہیں وجہِ ابتدا — کیوں نہ ہر لمحہ کروں ذکرِ حبیبِؐ کبریا
آپ پر لاکھوں درود اور آپ پر لاکھوں سلام

آپ ہیں شمس الضحیٰ بدر الدجیٰ خیر الوریٰ — آپ ہیں ختم الرسل خیر البشر نور الہدیٰ
آپ پر لاکھوں درود اور آپ پر لاکھوں سلام

آپ ہی سے جادہ پیما کاروانِ اتقا — آپ ہی سے جلوہ ساماں محفلِ ارض و سما
آپ پر لاکھوں درود اور آپ پر لاکھوں سلام

آپ کا در نوعِ انساں کے لئے دارالشفا — آپ ہی تو ہیں خلیل اللہ کے دل کی دعا
آپ پر لاکھوں درود اور آپ پر لاکھوں سلام

مقصدِ تخلیقِ آدم ہیں محمدؐ مصطفیٰ — حاملِ وحیِ الٰہی، شافعِ روزِ جزا
آپ پر لاکھوں درود اور آپ پر لاکھوں سلام

آپ محبوبِ خلائق آپ محبوبِ خدا — آپ کی ذاتِ گرامی منبعِ صدق و صفا
آپ پر لاکھوں درود اور آپ پر لاکھوں سلام
بھیجتا ہے رات دن یہ آپؐ کا ادنیٰ غلام

غازی مونگیری (لاہور)

اس پہ لاکھوں ہیں سلام، اس پہ کروڑوں ہیں درود

جس نے انساں کو ادراک کی دولت بخشی
قلب کو عشق کی لذت سے نوازا جس نے
دل کو احساس، نگاہوں کو بصیرت بخشی

جس نے انساں کو دیا عظمتِ انساں کا شعور
جس نے تخلیق کے مقصد سے اٹھایا پردہ
جس نے ذہنوں کو جِلا، سوچ کو تنویریں دیں
جس نے انساں کو رحمان کا عرفاں بخشا

جس کے در سے کوئی خالی نہیں جاتا ہرگز
جس کے اندازِ کرم پر ہے زمانہ حیراں
ہر ولی اور نبی جس کا سہارا چاہے
جس کی رحمت پہ کرے ناز خدائے رحمان

اس پہ لاکھوں ہیں سلام، اس پہ کروڑوں ہیں درود

منوّر ہاشمی (راولپنڈی)

جن کے اخلاق سے چاک سینے سلیں
جن کی باتوں سے غنچے دلوں کے کھلیں
طے کرائیں جو ایماں کی منزلیں
جن کی صورت میں مولا کے جلوے ملیں
اُن کی نورانی صورت پہ لاکھوں سلام

مومنوں کے لیے ہے وہ برکت کا دن
کافروں کے لیے سخت ذلّت کا دن
عاصیوں کے لیے عفو و رحمت کا دن
حشر کا دن ہے اُن کی زیارت کا دن
ایسے یومِ قیامت پہ لاکھوں سلام

اُن کی تعریف اللہ جب خود کرے
کیوں نہ پھر اُن کی توقیر دل میں رہے
اُن کی اُلفت نہ کیوں جانِ ایماں بنے
فرش سے عرش تک وہ سراہے گئے
اُن کی تعریف و مدحت پہ لاکھوں سلام

اُن کے آنے سے سب چھٹ گئی گمرہی
پھیلی ہر سو ہدایت کی اک روشنی
ظلمتِ کفر و باطل کی جڑ کٹ گئی
اُن سا پیدا ہوا ہے، نہ ہوگا کبھی
معجزانہ ولادت پہ لاکھوں سلام

حق تعالیٰ کے محبوب ہیں مصطفیٰؐ
اِس لیے کوئی ثانی نہیں آپؐ کا
ہے وجود اُن کا آئینۂ کبریا
اُن کی تعظیم کرنا سکھائے خدا
اُن کی توقیر و عزت پہ لاکھوں سلام

اُن کا دل، نورِ مطلق جہاں جلوہ گر
اُن کا دل، سارے عالم کی جس کو خبر
اُن کا دل، منبعِ لطف شام و سحر
جو مسیحا ہے ہر اک کے دکھ درد پر
قلبِ اطہر کی رقت پہ لاکھوں سلام

وہ ہیں قاسم تو معطی خدا ہے ریاضؔ
ہاتھ اپنا بڑھا، مانگ اُن سے ریاضؔ
یہ تمنا ہے دل میں مرے اے ریاضؔ
موت آئے تصوّر میں اُن کے ریاضؔ
اِس تمنا کی ندرت پہ لاکھوں سلام

——— سید محمد ریاض الدین سہروردی کراچی

# تضمین بر سلامِ رضاؒ

ابرِ لطف و عنایت پہ لاکھوں سلام　　منبعِ نور و نکہت پہ لاکھوں سلام
دافعِ رنج و آفت پہ لاکھوں سلام　　"مصطفیٰؐ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام"

پیکرِ لطف و جود و عطا پر درود　　ان کی ہر آرزو، ہر دعا پر درود
اُن کی ہر بات پر، ہر ادا پر درود　　"نیچی نظروں کی شرم و حیا پر درود
اونچی بینی کی رفعت پہ لاکھوں سلام"

خم غلاموں کی خاطر ہے جس کی جبیں　　ایسا آقا کسی نے بھی دیکھا کہیں؟
جس کی طاقت پہ حیران روح الامیںؑ　　"جس کو بارِ دو عالم کی پروا نہیں
ایسے بازو کی قوّت پہ لاکھوں سلام"

چاند سورج ستاروں پہ جن کے چلیں　　جھولیاں جو مرادوں سے سب کی بھریں
اور پیاسوں پہ نظرِ کرم جب کریں　　"نور کے چشمے لہرائیں، دریا بہیں
انگلیوں کی کرامت پہ لاکھوں سلام"

میرے آقاؐ کے ہمراہیٔ اوّلیںؓ　　پیکرِ عزم و ایثار و صدق و یقیں
جن کا ثانی زمانے میں ممکن نہیں　　"اصدق الصادقیں، سیّد المتقیں
چشم و گوشِ وزارت پہ لاکھوں سلام"

جرأتوں کے امیں، عدل کے تاجور | اُن کا یہ دبدبہ، اُن کا یہ کرّ و فر
بھرے شیطان بھی الٹا جنہیں دیکھ کر | "وہ عمرؓ جس کے اعداء پہ شیدا سقر
اُس خدا دوست حضرت پہ لاکھوں سلام"

پیکرِ ضبط و تسلیم و صبر و رضا | نازشِ بخشش و مہر و جُود و عطا
مہرباں جس پہ ہر دم حبیبِ خدا | "یعنی عثمانؓ صاحب قمیصِ ہدیٰ
حُلّہ پوشِ شہادت پہ لاکھوں سلام"

یاد سے جن کی کھل اُٹھیں دل کے چمن | نام سے جن کے ہوں دُور رنج و محن
سرورِ اولیائے زماں و زمن | "شیر شمشیر زن، شاہِ خیبر شکن رضؓ
پرتوِ دستِ قدرت پہ لاکھوں سلام"

سب شجاعانِ بدر و احد پر درود | جانبازانِ بدر و احد پر درود
سر فروشانِ بدر و احد پر درود | جاں نثارانِ بدر و احد پر درود
حق گزارانِ بیعت پہ لاکھوں سلام"

ہاں، وہ جُویائے مرضیِٔ خیر الوریٰ ﷺ | شان ان کی ہے عالی، بڑا مرتبہ
اہلِ ایماں کے وہ سرور و مقتدا | "وہ دسوں جن کو جنّت کا مژدہ ملا
اُس مبارک جماعت پہ لاکھوں سلام

جس نے چوروں کو پل میں ولی کر دیا | فہم و ادراک سے شان جس کی وریٰ
لختِ قلب نبی ﷺ، سرورِ اولیاء | "غوث اعظمؒ امام التقی و النقیٰ
جلوۂ شانِ قدرت پہ لاکھوں سلام

رفیق احمد کلام رضوی (کراچی)

# لاکھوں سلام

گلِ باغِ رسالت پہ لاکھوں سلام
اُس بہارِ شریعت پہ لاکھوں سلام

جس کے سائے میں عالم چھپیں حشر میں
ایسے دامانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

فکرِ امت میں جس کے کٹے روز و شب
ایسے حامیٔ امت پہ لاکھوں سلام

جس کی صورت سے ظاہر ہو شانِ خدا
ایسی نورانی صورت پہ لاکھوں سلام

جس نے باغِ دو عالم کو مہکا دیا
اُس کی زلفوں کی نکہت پہ لاکھوں سلام

جس نے محمودؔ روشن کیے دو جہاں
اس کی شمعِ ہدایت پہ لاکھوں سلام

سید محمود حسن رضوی

# لاکھوں سلام

اُمّی لقب تمھی ہو — ماہِ عرب تمھی ہو
دل کی طلب تمھی ہو — محبوبِ رب تمھی ہو
لاکھوں سلام تم پر

آنکھوں کا نور تم سے — دل کا سُرور تم سے
رب کا ظہور تم سے — حق کا شعور تم سے
لاکھوں سلام تم پر

سارا جہاں تمہارا — کون و مکاں تمہارا
رحمت نشاں تمہارا — قرآں بیاں تمہارا
لاکھوں سلام تم پر

حاضر ہیں دست بستہ — اُمّت کے دل شکستہ
لائے ہیں قلبِ خستہ — کھویا ہُوا ہے رستہ
لاکھوں سلام تم پر

ہاں، دُور ہے مدینہ — انوار کا خزینہ
ٹُوٹے نہ جاتے جاتے — اس دل کا آبگینہ
لاکھوں سلام تم پر

لے کر یہ قلبِ مضطر — پہنچے نسیم در پر
پھیلا کے دامنِ تر — بھیجے درود پڑھ کر
لاکھوں سلام تم پر

وحیدہ نسیم (کراچی)

# "لاکھوں سلام"

رحمتِ ہر دو عالم حبیبِ خدا، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام
آسمانِ نبوت کے ماہِ تمام، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

چاند تاروں میں ہے تم سے تابندگی، تم سے پائی ہر اک چیز نے زندگی
تم سے قائم ہے سارے جہاں کا نظام، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

احمدؐ، حامدؐ، سیدؐ، ساجدؐ، قاسمؐ، عاقبؐ، مومنؐ، عابدؐ
کیسے پیارے محمدؐ تمہارے ہیں نام، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

روح مسرور ہو، قلب پرنور ہو، رنج کافور ہو، درد سب دور ہو
لے تمہارا عقیدت سے گر کوئی نام، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

سبز گنبد کے والی کرم کیجیے، سبز گنبد خدارا دکھا دیجیے
سبز گنبد ہو پیشِ نظر صبح و شام، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

کیا خلیلؑ و نجیؑ، کیا مسیحؑ و صفیؑ، یوں تو آئے جہاں میں ہزاروں نبی
سب میں اونچا مگر ہے تمہارا مقام، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

اپنے بندے پہ ہو جائے اتنا کرم، اپنی پلکوں سے جھاڑے تمہارا حرم
سر ہو چوکھٹ پہ، ہو جائے قصہ تمام، تم پہ لاکھوں درود اور لاکھوں سلام

طاہر

# اخبارِ نعت

بزمِ غوثیہ رجسٹرڈ مصطفیٰ آباد (دھرمپورہ) لاہور کے زیرِ اہتمام نعت گو اور نعت خواں (سابق پروگرام مینیجر پاکستان براڈکاسٹنگ کارپوریشن) جناب عبدالشکور بیدل رحمانی مرحوم کے ایصالِ ثواب کے لیے ۲۷ مارچ ۱۹۸۹ء (پیر) کو بعد نماز عشاء جامع مسجد غوثیہ علامہ اقبال روڈ مصطفیٰ آباد لاہور میں زیر صدارت پیرِ طریقت صوفی حامد حسین مخمور نوری قادری ایک محفلِ نعت پاک منعقد ہوئی۔ محفلِ نعت پاک کا آغاز حافظ قاری سیّد کاظم علی شاہ کی آواز میں تلاوت کلامِ پاک سے ہوا۔ نذیر حسین نظامی، محمد اشرف چشتی، محمد ثناء اللہ بٹ، شہزاد محمود ناگی قادری، محمد عمر بٹ اور محمد سعید صابری نے بارگاہِ رسالت میں نعتوں کے نذرانے پیش کیے۔ صاحبزادہ محمد طاہر مبین، محمد طاہر علی قادری (طاہر علی جیولرز) اور سیّد محمد اسلام شاہ (پروگرام مینیجر پاکستان براڈکاسٹنگ کارپوریشن لاہور) بطور خاص محفلِ نعت میں شرکت کی۔ سید محمد اسلام شاہ نے مرحوم کی خدمات پر بھرپور روشنی ڈالی۔ آخر میں صدر محفل نے مرحوم کو عشقِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حوالے سے زبردست خراجِ عقیدت پیش کیا اور دعائے مغفرت کی۔

---

الحاج عبدالرشید فاروقی کے دولتکدہ (۲۴ اردو نگر۔ اردو نگر روڈ۔ موڑ سمن آباد لاہور) پر ۲۸ مارچ ۱۹۸۹ء کو بعد مغرب الحاج چودھری محمد اسحاق صاحب مدنی، نوری قادری کی صدارت میں ایک محفلِ نعت پاک بسلسلہ حفظ قرآن مجید عزیز حامد رشید فاروقی نہایت تزک و احتشام سے انعقاد پذیر ہوئی۔ پروفیسر ڈاکٹر محمد طاہر القادری اور الحاج بشیر حسین ناظم (ڈپٹی ڈائریکٹر جنرل وزارت مذہبی امور اسلام آباد) محفلِ نعت میں بطور

...ان خصوصی شریک ہوئے۔ قاری محمد قاسم فاروقی (استاذ حافظ حامد رشید فاروقی)
نے تلاوت کلام مجید سے محفل نعت پاک کا آغاز کیا۔ الحاج میاں بشیر حسین ناظم، محمد ثناء اللہ
بٹ اور شہزاد محمود ناگی قادری نے نبیٔ کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی بارگاہ میں نعتیں پیش کرنے
کی سعادت حاصل کی۔ بشیر حسین ناظم اور پروفیسر طاہر القادری نے منظوم و منثور فضائلِ
قرآن پاک، مراتب و درجاتِ حفاظ و والدینِ حفاظ قرآن پاک اور احادیثِ مبارکہ کی
روشنی میں بیان کیے۔

---

استقبالِ رمضان المبارک کے سلسلہ میں سیّد شید اعباس بخاری (سرپرست اعلیٰ
انجمن فروغِ نعت محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم رجسٹرڈ لاہور) نے یکم اپریل ۱۹۸۹ء بروز ہفتہ جامع مسجد
اکبر مین بازار گنج مغلپورہ لاہور میں زیرِ صدارت صوفی عبدالستار مجددی ایک عظیم الشان محفلِ نعت
پاک کا اہتمام کیا۔ حاجی فضل الدین صاحب۔ برگ آمدہ والے مہمانِ خصوصی تھے۔ نقیب محفل
کے فرائض مولانا غلام مصطفےٰ رضوی۔ خطیب جامع مسجد اکبر نے سرانجام دیئے۔ میاں نذیر
حسین نظامی صاحب بانی و مرکزی صدر انجمن فروغِ نعت محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم رجسٹرڈ لاہور نے
خطبہ استقبالیہ پیش کیا۔ قاری شفیق الرحمن صاحب نے کلام الرحمٰن کی تلاوت سے محفل کا
آغاز کیا۔ محمد ثناء اللہ بٹ، شہزاد ناگی، قاری محمد نذیر مجددی، عبدالرحیم اور محمد اسحاق نے
بارگاہِ رسالت میں نعت سرا ہونے کی سعادت حاصل کی۔ مولانا سیّد طالب حسین گردیزی
اور مولانا الحاج احمد حسن نوری نے فضائلِ رمضان المبارک اور نعت خوانی و نعت گوئی کی
اہمیت پر روشنی ڈالی۔

---

سلسلہ عالیہ نقشبندیہ مجددیہ کے روحانی پیشوا۔ دربارِ عالیہ موہڑہ شریف مری کے
خلیفہ و مجاز صوفی محمد عبدالغنی نقشبندی مجددی موہڑوی کی حجازِ مقدس روانگی برائے عمرہ شریف

کے مبارک موقع پر محفل نعت زیر صدارت صاحبزادہ میاں ممتاز حسین نقشبندی مجددی موہڑوی بتاریخ ۱۵ اپریل ۱۹۸۹ء بروز ہفتہ آستانہ عالیہ نقشبندیہ مجددیہ داروغہ والا لاہور نہایت تزک و احتشام سے منعقد ہوئی۔ آغاز محفل نعت حافظ محمد علی بٹ نے تلاوت کلام مجید سے کیا۔ میاں نذیر حسین نظامی بانی و مرکزی صدر انجمن فروغ نعت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رجسٹرڈ لاہور نے حاضرین سے خطاب کیا۔

محمد اشرف چشتی، عبد الشکور قادری، شفیق حسین نظامی، محمد عمر بٹ، محمد اسحاق، عبد الرحیم، عبد الرحمٰن نظامی صاحب۔ جنرل سیکرٹری انجمن فروغ نعت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رجسٹرڈ لاہور اور محمد ثناء اللہ بٹ نے بارگاہِ رسالت میں نعتیں پیش کیں۔ آخر میں درود و سلام کے بعد حاضرین نے روزہ افطار کیا۔

---

مرکزی نعت کونسل لاہور پاکستان کے سینئر نائب صدر وحید حیدر شیخ کے دولتکدہ واقع شاہ جمال کالونی لاہور پر زیر سرپرستی الحاج شیخ محمد انور صاحب (سرپرست مرکزی نعت کونسل لاہور پاکستان) ۲۳ اپریل ۱۹۸۹ء کو بروز اتوار سالانہ محفل نعت منعقد ہوئی۔ قاری سید صداقت علی نے تلاوت کلام پاک سے محفل نعت کا آغاز کیا۔ نعتوں کے تحائف میاں نذیر حسین نظامی، حافظ مرغوب احمد ہمدانی، حاجی محمد بشیر نقشبندی محمد عمر بٹ، محمد رؤف معصومی، محبوب احمد ہمدانی اور محمد ثناء اللہ بٹ نے بارگاہِ رسالت میں پیش کیے۔ نقابت کے فرائض الحاج محمد انور بٹ نے نہایت خوش اسلوبی سے سرانجام دیے۔

سید وقار انجم واسطی جنرل سیکرٹری مرکزی نعت کونسل لاہور پاکستان نے نعت پاک کے مختلف پہلوؤں پر روشنی ڈالتے ہوئے ایسی جملہ تنظیموں کو خراجِ عقیدت پیش کیا جو فروغ نعت کے لیے کوشاں ہیں۔ خصوصی طور پر فروغ نعت کے لیے ماہنامہ "نعت" لاہور کی کوششوں کا تذکرہ کرتے ہوئے کہا کہ اندرون و بیرونِ پاکستان اس

کی مثال ناممکن و محال ہے۔ الحاج محمد رشید صدر مرکزی نعت کونسل لاہور پاکستان نے
مرکزی نعت کونسل لاہور پاکستان کی کارکردگی اور سرگرمیوں پر روشنی ڈالتے ہوئے
بتایا کہ رمضان المبارک کے بعد مرکزی نعت کونسل لاہور پاکستان حسبِ سابق امسال
بھی کل پاکستان کی سطح پر انعامی مقابلۂ حسنِ نعت الحمرا آرٹس سنٹر شاہراہِ قائداعظم
لاہور (ہال نمبر ۱) میں منعقد کرے گی اور اوّل انعام حاصل کرنے والے خوش نصیب نعت خواں
کو عمرہ کا ٹکٹ پیش کیا جائے گا۔

سالانہ محفل نعت میں لاہور شہر کی جن ممتاز شخصیات نے شرکت کی۔ اُن میں سیّد
حسیب اقبال گیلانی، شیخ فیاض الدین، الحاج شیخ محمد ضیاء الاسلام، الحاج میاں علی اکبر، انور
سعید بٹ، میاں مظفر علی، حاجی محمد خلیل احمد اور حاجی زاہد محمود شامل تھے۔ آخر میں جب
ہمدانی برادران "یارسول اللہ تیرے در کی فضاؤں کو سلام" پڑھ رہے تھے تو ہر آنکھ اشکبار
تھی۔ قاری محمد مشتاق صابری صاحب نے اختتامی دعا کی۔

(محمد ثناءاللہ بٹ)

# نعت لائبریری کے لئے عطیات

پروفیسر حفیظ تائب صاحب۔
یونیورسٹی اورنیٹل کالج۔ لاہور

۱۔ نور و نکہت از رفیع الدین ذکی قریشی
۲۔ محمد ہی محمد صلی اللہ علی روحہ وآلہ وسلم
از امین نقوی
۳۔ تضمینِ مبین از عزیز حاصل پوری
۴۔ لولاک لما از انور جمال
۵۔ سلام بحضورِ خیر الانام صلی اللہ علیہ وسلم ۲ عدد
از حافظ لدھیانوی
۶۔ گلِ عقیدت مرتبہ اخلاق عاطف
۷۔ عقیدت نامہ از محمد ممتاز راشد
۸۔ راہ و رسم منزل ہا
از سید نصیر الدین نصیر گیلانی
۹۔ سک متراں دی، از حفیظ تائب
۱۰۔ منزل (سفرنامہ حرمین الشریفین)
از ممتاز ظافر
۱۱۔ "لفظ ہمارے" لودھراں (نعت نمبر)
۱۲۔ مرسلِ آخر (طویل نعتیہ نظم)
از سید قمر ہاشمی
۱۳۔ پہلی کرن آخری روشنی، از اعجاز رحمانی

عشقِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم
از صاحبزادہ سیّد محمد امین علی شاہ نقوی

لوح بھی تو قلم بھی تو از راز کاشمیری

سیّدنا (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)
از سیّد سلیم گیلانی

۔ پگڈنڈی (کتاب لڑی) حمد باری تعالیٰ نمبر
مرتّبہ اختر کاشمیری

پروفیسر حفیظ تائب صاحب۔
یونیورسٹی اورنٹیل کالج۔ لاہور

۔ محمدؐ اِن ہسٹری

۔ دی ٹیبل ٹاک آف پرافٹ محمدؐ
از ایس۔ لین پولی

۔ کوریشن آف محمد (دی پرافٹ آف اسلام)
از ایم۔ محمد عبدل اکبر

۔ دی شیڈولیس پرافٹ آف اسلام
از سید عبدالوہاب

۲۔ دَس سپوک دی ہولی پرافٹ
از بینٹ اینڈ براؤن

۲۔ ٹُودی پرافٹ از کوثر نیازی

۲۱۔ دی پرافٹ آف ریولیوشن
از کوثر نیازی

شیخ شہزاد ریاض صاحب
شیخ محمد اشرف تاجر کتب۔
ایبک روڈ۔ لاہور

۲۵۔ کشف العرفان از ڈاکٹر نور محمد ربانی

حکیم محمد موسیٰ امرتسری، ۵۵ ریلوے روڈ لاہور

۲۶۔ مقامِ محمد مصطفےٰ (صلی اللہ علیہ وسلم) از مرزا غلام احمد

فیاض حسین چشتی نظامی صاحب۔ ۲۹ علی ہاؤس
مسلم ٹاؤن لاہور

| کتاب | عطیہ |
|---|---|
| ۲۷۔ تجلیاتِ نعت (فوٹوسٹیٹ)<br>از علامہ ضیاء القادری | یوسف حسین نوری قادری صاحب<br>بیپا۔ کراچی |
| ۲۸۔ صلوٰۃ و سلام<br>مرتبہ شفیق طارق | محمد شفیق صاحب (قاضی آرٹ پریس) لاہور |
| ۲۹ ورفعنالک ذکرک<br>از ابرار کرتپوری<br>۳۰۔ عکسِ محمدی قرآن کے آئینہ میں<br>از سید ابوالخیر کشفی<br>۳۱۔ وطن سے وطن تک<br>از سید ابوالخیر کشفی | سید ابوالخیر کشفی صاحب۔ چیرمین<br>شعبۂ اردو جامعہ کراچی۔ |
| ۳۲۔ نورِ سخن از نور احمد میرٹھی | نور احمد میرٹھی صاحب۔ ۳۵۔ بی ۴۸/۱۱۔ کورنگی کرا ۴۹۰۰ |
| ۳۳۔ موطا امام مالک رح<br>ترجمہ از علامہ وحید الزماں<br>۳۴۔ رسول نمبر، سیارہ ڈائجسٹ (حصہ اول وحصہ دوم) | راجا رشید محمود۔ ایڈیٹر نعت۔ لاہور |
| ۳۵۔ منزل، سفرنامہ حرمین الشریفین<br>از ممتاز ظافر<br>۳۶۔ کیفِ دوام (حمد و نعت)<br>از سجاد مرزا | پروفیسر محمد اکرم رضا صاحب۔<br>گلی جیون مل پادری نزد مسجد شاہ صاحب والی<br>کچا دروازہ۔ محلہ بختے والا۔ گوجرانوالہ |

تسنیم الدین احمد

انچارج نعت لائبریری۔

# ۱۹۸۸ء کے خاص نمبر

- جنوری ـــــ حمدِ باری تعالیٰ
- فروری ـــــ نعت کیا ہے
- مارچ ـــــ مدینۃ الرسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ اوّل)
- اپریل ـــــ اردو کے صاحبِ کتاب نعت گو (حصہ اوّل)
- مئی ـــــ مدینۃ الرسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ دوم)
- جون ـــــ اردو کے صاحبِ کتاب نعت گو (حصہ دوم)
- جولائی ـــــ نعتِ قدسی
- اگست ـــــ غیر مسلموں کی نعت (حصہ اوّل)
- ستمبر ـــــ رسول نمبروں صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا تعارف (حصہ اوّل)
- اکتوبر ـــــ میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ اوّل)
- نومبر ـــــ میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ دوم)
- دسمبر ـــــ میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ سوم)

# گزشتہ شمارے



# آئندہ شمارہ




قرآنِ حکیم کی مقدس آیات اور احادیثِ نبوی آپ کی دینی معلومات میں اضافے اور تبلیغ کے لیے شائع کی جاتی ہیں۔ ان کا احترام آپ پر فرض ہے۔ ماہنامہ **نعت** کا ہر صفحہ حضورِ سرورِ کائنات علیہ السلام والصلوٰۃ کے ذکرِ مبارک سے مزین ہے۔ لہٰذا ماہنامہ **نعت** کو صحیح اسلامی طریقے کے مطابق بے حرمتی سے محفوظ رکھیں۔

# آگ بجھانے کے آلات

شہری دفاع کا سامان، صنعتی تحفظ کی اشیا
فائر بریگیڈ کی گاڑیاں، اور ہائیڈرالک پلیٹ فارم

مزید معلومات کے لیے رابطہ فرمائیے:

**حسین حبیب کارپوریشن (پرائیویٹ) لمیٹڈ**

21۔ نکلسن روڈ، لاہور 5 فون: 227527 55642
TELEX 44324 FIRE PK GRAMS "FIRECHIEF"

شمس بیمہ ... شاہراہ لیاقت کراچی فون: 224957-228803
TELEX 25156 FIRE PK GRAMS "FIRECHIEF"

پی ایم اے ہاؤس (بالمقابل گارڈن کالج) لیاقت روڈ، راولپنڈی
فون: 72564 TELEGRAM "FIRECHIEF"


## قارئینِ محترم سے التماس

میری صلاحیتیں والدین کے حسنِ تربیت کے باعث نعت کی خدمت کے لیے مختص ہوئی ہیں۔ اس لیے اگر آپ کو ماہنامہ نعت میں کوئی چیز پسند آجائے تو میرے والدِ مرحوم (راجا غلام محمد صاحبؒ) کی بلندیٔ درجات کے لیے دعا کریں۔ (ایڈیٹر)

مشرُوب مشرق رُوح افزا کی یہ تعریف بے شمار باذوق شائقین کی پسندیدگی کی سند ہے۔
رُوح افزا کی فروخت دوسرے تمام شربتوں کی مجموعی فروخت سے کہیں زیادہ ہے
...یہ اس کی تعریف کا عملی ثبوت ہے۔

ADARTS HMD-R 87

جلد: ۲ جون ۱۹۸۹ء شمارہ: ۶

# غیر مسلموں کی نعت (حصہ دوم)

ایڈیٹر: راجا رشید محمود

مشیرِ خصوصی: چوھدری رفیق احمد باجوہ ایڈووکیٹ

معاون: شہناز کوثر

خطاط: جمیل احمد قریشی - تنویر رقم
خلیل احمد نوری

قیمت: ۱۰ روپے (فی شمارہ)
۱۲۰ روپے (زرِ سالانہ)

مینجر: اظہر محمود

پرنٹر: حاجی محمد نعیم کھوکھر۔ جیم پرنٹرز۔ لاہور
پبلشر: راجا رشید محمود

بائنڈر: خلیفہ عبدالمجید، بک بائنڈنگ ہاؤس ۳۸ - اردو بازار۔ لاہور

اظہر منزل مسجد سٹریٹ نمبر ۵ نیو شالامار کالونی۔ ملتان روڈ
لاہور (پاکستان) پوسٹ کوڈ ۵۴۵۰۰

(منظر رقم)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جو لوگ اسلام کے دائرے میں داخل نہیں ہوئے، وہ بھی پیغمبرِ اسلام (علیہ الصلوٰۃ والسلام)

کی رفعتوں کو سلام کرتے ہیں

اور میرا سر تو ہر اس شخص کے آگے مستقلاً خم سمجھو جو اپنا سر میرے سرکار

(صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کی بارگاہ میں جھکاتا ہے ——— وہ کوئی بھی ہو

میں تو ایسے غیر مسلموں کا بھی نام لیوا ہوں اور رہوں گا

میرے اس رشتۂ نیاز کا حلقہ بہت وسیع ہے

لیکن ——— غیر مسلموں کی اس مدحت سرائی کے دو پہلو ہیں:

ایک طرف تو دوسرے مذاہب کے ایسے ماننے والے، حضور حبیبِ خدا

(علیہ التحیۃ والثنا) کے اُن اُمتیوں سے بہتر لگتے ہیں جو آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

کی تعریف و ثنا میں بُخل سے کام لیں

اس صورتِ حال کا ایک رُخ یہ ہے کہ اُمتی اپنے سرکار صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

کی توصیف کا دائرہ گفتار سے کردار تک وسیع کریں، ورنہ وہ کسی جمہور میں

غیر مسلموں سے مختلف اور اونچے دکھائی نہ دیں گے

ہم بھی اپنے آقا و مولا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی تعریف میں تر زبان ہوں

اور رام سروپ یا روپ سنگھ بھی ان کی ثنا میں زمزمہ خواں ہو ———

نہ وہ میرے آقا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا حکم مانتا ہے، نہ میں اپنے آقا کے حکم پر چلتا ہوں —

ہم تو کلمہ گو ہیں حضورؐ سے محبت ہمارے ایمان کی بُنیاد ہے، حضورؐ کی تعریف

ہمارا فریضہ ہے۔ اور ——— کسی غیر مسلم پر ایسی کوئی پابندی نہیں!

پھر بھی وہ آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی مدح میں رطب اللسان ہے

تو وہ ہم سے بڑا ہے

بہت بڑا ہے۔

# فہرست



## نعتیں

رسولوں میں محمد مصطفیٰ تم سب سے برتر ہو
قسیمِ آبِ کوثر ہو، شفیعِ روزِ محشر ہو
گزارے سات دن جو آستانے پر محمدؐ کے
گدا وہ ایک ہی ہفتہ میں شاہِ ہفت کشور ہو
رسولؐ اللہ کے در پر رسائی اُس کی ہوتی ہے
مقدر جس کا یاور ہو، نصیبہ جس کا رہبر ہو
گرے جس جا پسینہ آپؐ کے جسمِ مطہرؐ کا
وہیں سے عندلیبانِ چمن پیدا گُلِ تر ہو
دلوں میں روشنی پھیلے چراغِ عشقِ احمدؐ کی
محمدؐ مصطفیٰ کے نور سے معمور گھر گھر ہو
ملیں کھانے کو طیبہ میں کھجوریں باغِ حضرتؐ کی
دُعا یہ ہے، مرا نخلِ تمنا بار آور ہو
قیامت گرم ہو جب آفتابِ روزِ محشر سے
مرے سر پر الٰہی سایۂ آلِؐ پیمبرؐ ہو
نہیں نامی کو کچھ ڈر پرسشِ روزِ قیامت کا
گنہگاروں کے سرور ہو شفیعِ روزِ محشر ہو

منشی روپ کشور نامی سہارنپوری

# غیر مسلموں کی عقیدت

تحریر: ڈاکٹر طلحہ رضوی برق

اُردو شاعری میں نعت گوئی ایک ایسی شیریں اور دلنشیں صنف بن گئی ہے جس کی مثال دوسری زبانوں میں کم ملتی ہے۔ کون ہے جو سیرت و شخصیت مصطفوی (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) سے متاثر نہ ہوگا۔ دنیا کی عظیم غیر مسلم شخصیتوں نے بھی حضور محمد رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی بارگاہ میں نثر و نظم کے ذریعے دلی عقیدت کا اظہار کیا ہے۔ جارج برنارڈ شا، نپولین بونا پارٹ، رابندر ناتھ ٹیگور، گاندھی جی، ڈاکٹر مسز اینی بیسنٹ وغیرہ کے نام تو بالکل سامنے کے ہیں۔ اردو کے غیر مسلم شعراء میں خصوصیت کے ساتھ، ہر دور میں چند نعت گو شعراء نظر آتے ہیں جنہوں نے کچھ تو رسم شاعری کے طور پر اور کچھ نے گہری عقیدت کے ساتھ نعتیں لکھی ہیں۔ لچھمی نرائن شفیق و صاحب دکنی، پنڈت دیا شنکر نسیم، عزت سنگھ عیش دہلوی اور سندر لال شگفتہ لکھنوی کے علاوہ آنجہانی تلوک چند محروم، آنند نرائن ملا، جگن ناتھ آزاد، نریش کمار شاد، جوش ملسیانی، عرش ملسیانی، رانا بھگوان داس بھگوان، پنڈت رگھوندر راؤ جذب اور پنڈت پربھو دیال معتر وغیرہ (بہت سے ایسے شاعر ہیں جنہوں نے نعتیں کہیں) ذیل میں منتخب نعتیہ اشعار، چند حضرات کے، درج کر رہا ہوں۔ ملاحظہ ہو رانا بھگوان داس بھگوان داس کا سلام۔

السلام اے شمعِ انوارِ جہاں السلام آئینہ دارِ کُن فکاں

السلام اے سیدِ کون و مکاں           السلام اے واقفِ سرِّ نہاں

بھگوان داس نے "خواجۂ ارض و سما" کے عنوان سے پانچ بند کا ایک لاجواب مخمس بھی کہا ہے جس سے شاعر کی علمی استعداد، رُتبہ شناسی، نکتہ رسی اور زبان دانی ظاہر ہے۔ جگن ناتھ آزاد نے بڑے اہتمام سے نعتیں لکھی ہیں۔ ایک ترجیع بند بہ عنوان "مطلعِ انوار" سے چند شعر درج ذیل ہیں:

تیرہ و تار فضاؤں میں تجلّی چمکی           کس کا اعجاز تھا یہ ایک بشر کا اعجاز
ہاں یہ اعجاز اسی صاحبِ اعجاز کا تھا           آج بھی محفلِ گیتی کا جو ہے چہرہ طراز
ہر زمانے میں وہ انساں کو جگاتی ہی گئی           کبھی گونجی تھی جو صحرائے عرب میں آواز
تو نے انسان کو انسان سے آگاہ کیا           اے ترے نام سے پیدا ہے سینے میں گداز

جوہرِ طبعِ من از وصفِ کمالت روشن
گوہرِ نظمِ من از نسبتِ ذاتت ممتاز (عرفی)

آزاد نے سرورِ کونین (صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم) کے حضور ہدیۂ سلام بھی پیش کیا ہے جس سے آزاد کی دلی عقیدت کا اظہار ہوتا ہے:

سلام اُس ذاتِ اقدس پر، سلام اس فخرِ دوراں پر
ہزاروں جس کے احسانات ہیں دنیائے امکاں پر

جذب (رگھوندر راؤ) اور مصر (پربھودیال) کی نعتیں اردو کی فن کارانہ اور عمیق دل سے کہی گئی نعتوں کی نمائندہ ہیں۔ ایک سرشاری، ایک بیخودی، ایک جذب، ایک کیف اور ایک مستی کا عالم ہے جو ایک ایک شعر سے مترشح ہے معلوم نہیں ہوتا کہ یہ اشعار کسی غیر مسلم کے ہیں

لکھتا ہوں ثنائے رُخِ نیکوئے محمدؐ           ہے رُوکشِ خورشیدِ فلک روئے محمدؐ
مکہ سے مدینہ سے ہے پہنچی سرِ افلاک           بُوئے گُلِ رخسارہ و گیسوئے محمدؐ

حوران جناں سب ہوئیں قرباں شب معراج — دیکھا جو نہال قدِ دلجوئے محمدؐ
اس جذبِ دل افگار کو رویا میں کسی شب — یارب! تو دکھا دے رُخِ نیکوئے محمدؐ

اے ابرِ کرم، بحرِ سخا احمدِ مختار — دنیا کے عذابوں سے بچا احمدِ مختار
ہے تیرے لیے پردۂ کثرت کی نمائش — ہے تو ہی دو عالم کی بنا احمدِ مختار
والشمس ترے عارضِ پُرنور کی تفسیر — واللیل تری زلف دوتا احمدِ مختار
ہو عرصۂ محشر میں کہیں فاش نہ پردہ — لے دامنِ رحمت میں چھپا احمدِ مختار
عصیاں کے تلاطم میں پھنسی ہے مری کشتی — للہ اسے پار لگا احمدِ مختار

مہاراجا سرکشن پرشاد، شادؔ حیدرآبادی کسی تعارف کے محتاج نہیں، اُن کی ایک نعت کے چند اشعار ملاحظہ ہوں:

بُلوائیں مجھے شادؔ جو سلطانِ مدینہ — جاتے ہی میں ہو جاؤں گا قربانِ مدینہ
کیوں میری شفاعت میں بھلا دیر لگے گی — کیا مجھ کو نہیں جانتے سلطانِ مدینہ
کافر ہوں کہ مومن ہوں خدا جانے میں کیا ہوں — پر بندہ ہوں ان کا جو ہیں سلطانِ مدینہ
مومن جو نہیں ہوں تو میں کافر بھی نہیں ہوں — اس رمز سے آگاہ ہیں سلطانِ مدینہ

جنابِ رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی شفاعت پر ان غیر مومنین کو بھی بھروسا ہے، ان کی اس عقیدت و یقین کو کیا نام دیا جائے۔

مشہورِ زمانہ ادیب و شاعر پنڈت برج موہن دتاتریہ کیفیؔ کی ایک نعت کا مطلع و مقطع ملاحظہ ہو:

ہو شوق نہ کیوں نعتِ رسولؐ دوسرا کا
مضموں ہو عیاں دل میں جو لولاک لما کا
ہے حامی و ممدوح مرا شافعِ محشر
کیفیؔ مجھے اب خوف ہے کیا روزِ جزا کا

ان کے علاوہ کالکا پرشاد، دلّو رام کوثری، دو اہم اور مشہور نعت گو ہیں شیو پرشاد وہبی لکھنوی، درگا سہائے سرور جہاں آبادی، راجیندر بہادر موج فتح گڑھی، رگھو ناتھ خطیب سرحدی، سوم ناتھ سوم مولونڈی اور سکھدیو پرشاد بسمل الہ آبادی وغیرہ کے نام بھی نعت نویسوں میں ناقابلِ فراموش ہیں۔

---

اردو کی نعتیہ شاعری۔ دانش اکیڈمی، آرہ (بہار۔ بھارت) بار اول جنوری ۷۴ء، ص ۸۴ تا ۸۸

---

راہ پر آئے یہ برگشتہ مقدر اپنا
حرم پاک کے ہو گرد جو چکر اپنا
یا نبیؐ سنبلِ گلزارِ جناں کو بھولے
تم سنگھا دو جسے گیسوئے معنبر اپنا
جام بھر کر ہمیں یا ساقیٔ کوثر دینا
ہو گزر حشر میں جس دم لبِ کوثر اپنا
لبِ شیرینِ محمدؐ کے جو لکھے اوصاف
شعر ہر ایک ہوا قندِ مکرّر اپنا
ہم جو آنکھوں سے لگا لیتے ردائے عربی
پھر نہ جامہ میں سماتا تنِ لاغر اپنا
کیوں نہ اعجازِ محمدؐ کے ہوں قائل اغیار
کر لیا ایک زمانے کو مسخّر اپنا

منشی راج بہادر زخمی

---

دشتِ فاراں تک جو میرِ کارواں پہنچا نہیں
معرفت کی منزلوں تک وہ جواں پہنچا نہیں
ایک قطرہ مل سکا اُس کو نہ جامِ عشق سے
تشنہ لب جو تا درِ پیرِ مغاں پہنچا نہیں
دل سُلگتا ہی رہا فرقت میں ان کی عمر بھر
گنبدِ خضرا تلک لیکن دھواں پہنچا نہیں
موجِ حُسنِ مصطفیٰؐ ہے ایک بحرِ بیکراں
اس کے ساحل تک کوئی شیریں بیاں پہنچا نہیں
نیک و بد کی ہے خبر، تُو واقفِ کونین ہے
ہے پہنچ تیری جہاں وہم و گماں پہنچا نہیں

کیا خطا ایسی ہوئی آنند جو محروم ہے
اب تک اُن کے گوش تک شورِ فغاں پہنچا نہیں

پنڈت جگن ناتھ پرشاد آنند

ہے عرش پہ قوسین کی جا جائے محمدؐ
رشکِ یدِ بیضا ہے کفِ پائے محمدؐ

عیسیٰؑ سے ہے بڑھ کر لبِ گویائے محمدؐ
یوسفؑ سے ہے بڑھ کر رخِ زیبائے محمدؐ

والشمس تھے رخسار تو واللیل تھیں زلفیں
اک نور کا سورہ تھا سراپائے محمدؐ

اندھیر ہوا کفر کا سب دور جہاں سے
روشن ہوا عالم جو یہاں آئے محمدؐ

عصیاں سے بری ہو کے قیامت میں اُٹھے گا
بے شک ہے بہشتی جو ہے شیدائے محمدؐ
صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

جان رابرٹ جانؔ

# آبِ کوثر

## دِلّورام کوثری کا مجموعۂ نعت و مناقب

تحریر: کوثر پروین

"آبِ کوثر" چودھری دِلّورام کوثری کا مجموعۂ نعت و مناقب ہے۔ جب یہ مجموعہ مرتب اور شائع ہوا، وہ ابھی کوثر علی کوثری نہیں ہوئے تھے۔ مشرف بہ اسلام ہونے کی سعادت انہیں ۱۹۲۹ء میں حاصل ہوئی اور ۲۸ دسمبر ۱۹۳۱ء کو وہ لاہور میں انتقال فرما گئے۔ کوثری کے حالاتِ زندگی اور کلام کے بارے میں بہت سی جزئیات "غیر مسلموں کی نعت (حصہ اول)" میں آچکی ہیں۔[1]

ڈاکٹر صفدر حسین نے لکھا کہ خواجہ حسن نظامی نے کوثری کا مجموعۂ کلام "ہندو کی نعت" کے نام سے شائع کرایا تھا۔[2] پروفیسر اظہر قادری نے ان کے غیر منقوط دیوان کا ذکر کیا ہے جس میں تخلص کوثری کے بجائے دِلّورام استعمال کیا گیا۔[3] ڈاکٹر صفدر حسین نے اس غیر منقوط دیوان کا نام "اسرارِ اُردو" لکھا ہے[4] ——— لیکن "ہندو کی نعت" یا "اسرارِ اُردو" یا کوثری کے غیر منقوط کلام کا کوئی اور مجموعہ ہماری نظر سے نہیں گزرا۔

ڈاکٹر صفدر حسین نے "رزم نگارانِ کربلا" میں چودھری دِلّورام کوثری کی دس مطبوعات کے نام لکھے ہیں جن میں "بزمِ کوثری" کا نام شامل نہیں ہے۔ یہ کتاب اور ایک اور کتاب "بشارتِ انجیل" ایڈیٹر نعت کے ذاتی ذخیرۂ کتب میں موجود ہیں۔ "بشارتِ انجیل" حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کی شان میں ،،۔ ہندوں کا ایک

مسدس ہے۔ آخری ۱۲ صفحات پر ۲۲ بندوں کے ایک مسدس میں حضرت عباس علمدار کی شہادت کے واقعے کو منظوم کیا ہے۔ "بشارتِ انجیل" کے سرورق پر کوثری کا نام یوں لکھا ہے "شاعرِ دوراں، فردوسیٔ زماں قادر الکلام حسان الہند عالی جناب چوہدری دلو رام صاحب کوثری"۔ کتاب علی پرنٹنگ پریس لاہور میں چھپی ہے۔ ناشر کتب خانہ اثنا عشری (رجسٹرڈ) لاہور، موچی دروازہ، کوچہ مغل حویلی ہے۔ کتاب کے آخر میں فہرست کتب دی گئی ہے۔ صفحہ ۱۴ پر "کتبِ اعجاز، فضائل و قصائد" کے عنوان سے "آبِ کوثر" کا تعارف یوں کرایا گیا ہے "اس کتاب میں مصنف نے حضراتِ اہلبیت و سبطِ رسولؐ کے فضائل میں بے نظیر نعتیں اور نظمیں درج کی ہیں۔ جو جنت البقیع میں مدفون شہدائے عظام اور اربابِ کرام میں دلچسپ و دلکش لفظوں میں نایاب اور لاجواب مجموعہ ہے۔ جلد طلب کیجئے۔ قابلِ دید ہے۔ قیمت ۶/ ۶"

"بزمِ کوثری" بڑے سائز کے ۴۰ صفحات کی کتاب ہے جو نوبہار پریس ملتان شہر میں لالہ مول چند مدان کے زیرِ اہتمام چھپی۔ کتاب "ایم خان فتح محمد خان صاحب ناز جھنگوی حال ملتان" کی مؤلفہ ہے۔ ملنے کا پتا "مولوی فیض بخش محمد ذوالفقار مہتمم مرثیہ خوانی سوداگر ملتانی۔ ملتان شہر پاک دروازہ" تحریر ہے۔ آغاز میں سید حسن رضا تسلیم موسوی المشہدی نے دو صفحات پر مشتمل دیباچہ لکھا ہے۔ لکھتے ہیں "آپ ہندو مذہب کی ایک قوم کے رکن ہیں۔ آپ کے والد کا نام چودھری بھوڑا رام اور ذات لشنوئی ہے۔ آپ مقام قصبہ نانڈری ضلع حصار میں بوقتِ شام شبِ سہ شنبہ پورن ماشی پوہ سمت ۱۹۳۹ بکرمی کو پیدا ہوتے۔"

"بزمِ کوثری" دلو رام کوثری کا کوئی الگ مجموعۂ کلام نہیں بلکہ ایک انتخاب ہے۔ صفحہ ۶ پر ایک حمد ہے جس کے تین شعر یہ ہیں۔

کہیں ہے آنکھ عاشق کی، کہیں دیدارِ جاناں ہے
بہارِ حسنِ تاباں میں تو ہی تو ہے، تو ہی تو ہے

مسدس میں مخمس میں، رباعی میں، تغزل میں
غرض ہر ایک دیواں میں تو ہی تو ہے تو ہی تو ہے
جو ڈھونڈا کوثری نے تجھ کو پایا ہر جگہ یارب
عیاں میں اور پنہاں میں تو ہی تو ہے تو ہی تو ہے

اس کے علاوہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اسم ذات محمدؐ کی ردیف کے ساتھ تین نعتیں بھی شامل کتاب ہیں۔ ایک ایک شعر ملاحظہ فرمائیے :

بتاؤں کوثری کیا شغل اپنا — میں ہوں ہر دم ثناخوانِ محمدؐ
شہنشاہِ اعظم محمد محمدؐ — رسولِ دو عالم محمد محمدؐ
کچھ عشقِ پیغمبرؐ میں نہیں شرط مسلماں — ہے کوثری ہندو بھی ثناخوانِ محمدؐ

صفحہ ۴،۵ پر حضرت علی کرمؐ کی دو۔ اردو اور ایک فارسی منقبت ہے صفحہ ۸ تا ۱ پر ۵۴۔ بندوں کا ایک مسدس حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے خلیفۂ چہارم کی شان میں ہے۔ پھر ۴۲۔ بندوں کا مسدس حضرت علیؓ کی ولادت کے احوال میں ہے۔ اس کے بعد جنگ اُحد، جنگ خندق، جنگ خیبر کے واقعات مسدس کی صورت میں بیان کیے ہیں اور آخری مسدس جناب امیر علیہ السلام کی سخاوت کے بیان میں ہے۔

دلو رام کوثری کا جتنا کلام دستیاب ہے، وہ ان کے اسلام لانے سے پہلے کا ہے۔ دائرۂ اسلام میں داخل ہونے کے بعد کا کلام نہیں ملتا۔ اُنھوں نے عام طور پر نعت کہی ہے اور حضراتِ ائمہ و اہلِ بیت کی بارگاہ میں منظوم ہدیۂ عقیدت پیش کیا ہے لیکن اس کا یہ مطلب نہیں کہ انھوں نے صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم کی منقبت میں کچھ نہیں کہا۔ ڈاکٹر سید رفیع الدین اشفاق نے کوثری کے خود نوشت حالات سے نقل کیا ہے

"اسلامی روایات پر بے شمار نظمیں لکھیں خصوصاً اہلِ بیتِ اطہار کی مدح و ثنا میں اب تک مصروف رہا اور رہوں۔ اگرچہ محمدؐ اور آلِ محمدؐ کی مدح و ثنا میں دفتر کے دفتر

لکھ ڈالے مگر صحابہؓ کی تعریف میں بھی متعدد نظمیں لکھی ہیں"[9]۔ ان کے اس دعوے کی دلیل "آبِ کوثر" بھی ہے جس میں "فاروقِ اعظمؓ" اور "فاتحِ بیت المقدس" کے عنوان سے خلیفۂ دوم کے دو مناقب شامل ہیں۔ ان دونوں نظموں کے مطلعے یہ ہیں:

یا عمر فاروقِ اعظمؓ اے امیرِ با کرم
تیری ہیبت سے کیا سرکشوں نے ڈر کے خم

یا عمر فاروقِ اعظمؓ تیرا واجب ہے ادب
شاملِ یارانِ احمدؐ تو بھی ہے اے حق طلب[10]

"آبِ کوثر" ۴۶ صفحات کی کتاب ہے جس کے صفحہ ۲۹ تک بارہ جام ظاہر کیے گئے ہیں، ان بارہ جاموں کے پہلے جُرعے دیکھیے:

مجھے نعت نے شادمانی میں رکھا — کہ مصروف شیریں زبانی میں رکھا

نئی نعت لکھوں، نیا سال ہے — کہ نوروز سے جی بھی خوشحال ہے

ہم مرد ہیں اور عشق ہے مردانہ ہمارا — محبوبِ الٰہی سے ہے یارانہ ہمارا

تھا مجھے عشقِ محمدؐ جبکہ یہ عالم نہ تھا
بس خلا ہی تھا خلا، حوّا نہ تھی آدم نہ تھا

کوثری تنہا نہیں ہے مصطفیٰؐ کے ساتھ ہے
جو نبیؐ کے ساتھ ہے وہ کبریا کے ساتھ ہے

مدینے میں مجھ کو بُلا یا محمدؐ — ذرا اپنا کوچہ دکھا یا محمدؐ

روا جس سے ہو کام، نامِ علیؓ ہے — دل و جاں کا آرام، نامِ علیؓ ہے

پوچھا جب حق نے کہ تم دنیا میں کیا کہتے رہے
کہہ دیا ہم نے، ثنائے مصطفیٰؐ کرتے رہے

کر اے ہندو بیاں اس طرز سے تُو وصف احمدؐ کا
مسلماں مان جائیں لوہا سب تیغِ مہند کا

یا علیِ مرتضیٰؓ، اے رازدانِ مصطفیٰؐ
مصطفیٰؐ کے بعد تیرا ہے مکانِ مصطفیٰؐ

جس دم دبایا مجھ کو گناہوں کے بار نے | میں شافعِ گنہ کو لگا پھر پکارنے
بارہ امام چہاردہ معصوم، پنج تن | پھر عشرۂ مبشرہ اور چار یار بھی

ان بارہ نظموں میں ۹ نعتیں ہیں اور ۳ حضرت علیؓ کی منقبتیں۔ اس کے بعد ان

کی مشہور رباعی درج ہے:

کیا پہنچا مسیحا جو فلک پر پہنچا | مقصود کو اپنے نہ سکندر پہنچا
اللہ غنی کوثری ایسا چالاک | گنگا سے جو پھسلا لبِ کوثر پہنچا

اس کے بعد ان کی وہ دو نعتیں ہیں جو "غیر مسلموں کی نعت حصہ اول" کے

صفحہ ۱۶ پر دی گئی تھیں۔ ان دونوں کے مطلعے یہ ہیں

محشر میں دی فرشتوں نے داور کو یہ خبر
ہندو ہے ایک احمدِ مرسل کا مدح گر

ہندو سمجھ کے مجھ کو جہنم نے دی صدا
میں پاس جب گیا تو نہ مجھ کو جلا سکا

ان گیارہ نعتوں اور ایک رباعی کے علاوہ "آبِ کوثر" میں دو رباعیاں غیر منقوط

بھی ہیں، ملاحظہ فرمائیے:

حالِ دلِ مسرور حصارِ اسلام | مسلم کو ہوا طور حصارِ اسلام
احمد سا ہوا اس کا مددگار د محمد | کس طرح ہو محصور حصارِ اسلام

دارِ عمل و کار حصارِ اسلام | احوال کا اسرار حصارِ اسلام
حال اور عمل اس کا کھلا دل کو رام | مسلم کا مددگار حصارِ اسلام[۱۴]

"آبِ کوثر" میں نعتوں اور حضرت فاروقِ اعظم رضی اللہ عنہ اور حضرت کرم اللہ وجہ

کے مناقب کے علاوہ چند نظمیں بھی ہیں۔ جنّت البقیع (۲۰ بند کا مسدس) شش جہت میں پرچم اسلام لہرائے گا پھر۔ صیغۂ اخوّت۔ قوتِ ایماں۔ دل سے خطاب۔ قطعۂ لاجواب۔ آسانیٔ اسلام۔

"بزمِ کوثری" میں جو تین نعتیں شامل ہیں، وہ "ہندو شعرا کا نعتیہ کلام" نامی انتخاب میں بھی ہیں[14] "ہندو شعرا کا نعتیہ کلام" میں تین ایسی مزید نعتیں ملتی ہیں جو "بزمِ کوثری" یا "آبِ کوثر" میں نہیں ہیں۔ ان نعتوں کے چند اشعار دیکھیے:

گزری ہے مری عمر پیمبرؐ کی ثنا میں — بھرے ہوئے اصنام مرے شعر کے غل سے

ہر چند مصائب میں گرفتار ہوں لیکن — غافل میں نہیں نعتِ شہنشاہِ رسلؐ سے

دل دولتِ اسلام سے بندے کا غنی ہے — آسودہ میں کونین میں ہوں نعتِ نبیؐ سے

درجہ ہے سب رسولوں سے بڑھ کر رسولؐ کا — ثانی نہیں کوئی پسِ داورِ رسولؐ کا

کیوں کوثری مجھے ہو طلب عزّ و جاہ کی — کیا کم ہے یہ شرف، ہوں ثنا گر رسولؐ کا[15]

کائنات کے آقا و مولا صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم اور ان کے اصحاب و عترت کا یہ ناملیوا اپنے اخلاص کے نتیجے میں آخرِ کار حضور سرورِ کائنات علیہ السلام و الصلوٰۃ کی اُمت میں داخل ہو گیا اور میانی صاحب لاہور میں دفن ہوا۔[16] اللہ کریم اپنے ممدوح (صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم) کے اس مدّاح کو اپنے جوارِ رحمت میں رکھے۔ آمین!

## حواشی:

(۱) "نعت"، لاہور (ماہنامہ) اگست ۱۹۸۸ء ص ۵۳ تا ۵۷ (مقالہ "سرکارؐ کے ہندو اور سکھ مدحت نگار" از راجا رشید محمود) (۲) صفدر حسین، ڈاکٹر سید۔ رزم نگارانِ کربلا۔ ص ۲۸۶ (۳) ص ۳۱۷ (۴) "مہک" گوجرانوالہ۔ نذرانۂ عقیدت بحضور سرورِ کونینؐ ص (۵) رزم نگارانِ کربلا۔ ص ۲۸۹ ۸۰ صفحات کی اس کتاب کے آخر میں ۳۲ صفحات پر کتب خانہ اثنا عشری رجسٹرڈ لاہور کی مطبوعات کی فہرست دی گئی ہے (۶) "بشارتِ انجیل"

پر تاریخِ طباعت و اشاعت درج نہیں ہے البتہ فہرست کتب پر تاریخ لکھی ہے" اپریل ۱۹۵۹" ⑦ بزمِ کوثری۔ ص ۲ [ڈاکٹر سیّد رفیع الدین اشفاق نے ان کے والد کا نام "مجھورارام" قصبہ "نانڈری" اور پیشہ زراعت لکھا ہے (اردو میں نعتیہ شاعری ص ۵۳۳) "آبِ کوثر" کے سرورق پر وطن قصبہ "لاندھیڑی سکھنبران ضلع حصار لکھا ہے"] ⑧ بزمِ کوثری۔ ص ۷، ۸ (یہ تینوں نعتیں "آبِ کوثر" میں نہیں ہیں) ⑨ اردو میں نعتیہ شاعری۔ ص ۵۳۳، ۵۳۴ ⑩ آبِ کوثر۔ ص ۴۷، ۵۰ ⑪ ص ۳، ۹، ۱۲، ۱۳، ۱۵، ۱۶، ۱۸، ۲۰، ۲۱، ۲۳، ۲۲، ۲۸ ⑫ ص ۳۰ ⑬ ص ۴۶، ۴۹ ⑭ خانی مراد آبادی (مرتب) ہندو شعرا کا نعتیہ کلام۔ ص ۱۵۷، ۱۶۵، ۱۶۶، ⑮ ہندو شعرا کا نعتیہ کلام۔ ص ۸۴، ۱۳۰، ۱۳۲ ⑯ "الفقیہ" امرتسر (ہفت روزہ)، جنوری ۱۹۳۲۔ ص ۱۱

---

بڑھے گی جب زیادہ آفتابِ حشر کی گرمی
تری رحمت پکارے گی یہی میدانِ محشر میں

چلے آؤ چلے آؤ، گنہگارو چلے آؤ
ہزاروں کوس کا سایہ ہے دامانِ پیمبرؐ میں

منشی بنواری لال شعلہ

اے رسولِ پاک باطن، منزلِ حق آشنا
پیشوائے دین و ملت، حامئ ملکِ خدا
تیری الفاظ و معانی سے ہے بالاتر ثنا
شان میں تیری کہا شمس الضحیٰ بدر الدجیٰ
بھیجتی خلقِ خدا ہے تجھ پہ یوں صدہا سلام

جور و استبداد سے ہیں سب کے دل زخمی یہاں
چل رہی ہیں ہر طرف ظلم و ستم کی آندھیاں
خون پانی ہو کے اب ہے، اپنی رگ رگ میں عیاں
وقت ہے امداد کا یہ اے نبئ انس و جاں
عرشِ اعظم سے ہے تیرے واسطے اترا سلام

مضطرب خلقِ خدا ہے، وقت ہے یہ جلد آ
ہر طرف افلاس سے اک شورِ محشر ہے بپا
بھائی بھائی لڑ رہے ہیں، ہو گئے وقفِ بلا
نالہ ہائے دل سے اپنے گونج اٹھی ہے فضا
اب خدا کے واسطے سے لیجیے میرا سلام

لالہ رام سروپ شیدا

آقا جو محمدؐ ہے عرب اور عجم کا
بے مثل نمونہ ہے مروّت کا، کرم کا
حاصل ہے جنہیں تیرے غلاموں کی غلامی
لیتے نہیں وہ نام کبھی قیصر و جم کا
کہتے ہیں جسے اہلِ جہاں احمدِؐ مرسل
دریا ہے وہ اُلفت کا وہ منبع ہے کرم کا
جلوے سے ترے تیرگیٔ دہر ہوئی گم
دُنیا کا عجب اخترِ تقدیر ہے چمکا
جس قوم کی جانب ہے تری چشمِ عنایت
اُس کو نہیں ارماں کوئی دینار و درم کا
فردوس نظر ہے ترے مسکن کی زیارت
روضہ ترا دنیا میں بدل باغِ ارم کا

کیا دل سے بیاں ہو تیرے اخلاق کی توصیف
عالم ہوا مدّاح ترے لطف و کرم کا

منوہر لال دل

# اعترافِ عظمت

وہ لطفِ رنگِ سحاب بھی ہے نسیمِ رحمت مآب بھی ہے
رسولوں میں انتخاب بھی ہے، زمیں پہ گردوں رکاب بھی ہے

وہ پیکرِ نور ہے مجسّم، وہ رازِ عرفانِ حق کا محرم
وہ عاجزوں بےکسوں کا ہمدم، وہ اک جلالت مآب بھی ہے

وہ بحرِ عرفاں کا ہے سفینہ کہ حق کا سینہ ہے اک خزینہ
ہے بامِ حقّانیت کا زینہ وہ گویا مدِّ حساب بھی ہے

شفیع بھی ہے رفیع بھی ہے، سمیع بھی خبیر بھی ہے
بصیر بھی ہے نصیر بھی ہے، مگر وہ اُمّی خطاب بھی ہے

وہ ذرّہ ہو کر بھی مہر ٹھہرا، وہ قطرہ ہو کر بنا ہے دریا
بشر بھی فوق البشر ہے یکتا، وہ بحر بھی ہے حباب بھی ہے

وہ سینہ اس کا فلک فضا ہے، وہ قلب اس کا رہِ صفا ہے
وہاں وہ بیدار رہنما ہے خضرؑ جہاں محوِ خواب بھی ہے

وہ قابَ قوسین کا نظارہ حبیب کہہ کر جسے پکارا
اَحَد کا احمدؐ سے ہے اشارہ، سوال بھی ہے جواب بھی ہے

ہے روحِ فردوس کا خزانہ، کہ نعت گوئی کا ہے ترانہ
کہ جس کا شیدا ہے اِک زمانہ، یہ باغِ رضواں کا باب بھی ہے

منشی چندی پرشاد شیدا دہلوی

# "آہنگِ حجاز" (پنڈت بال مکند عرش ملسیانی کا نعتیہ کلام)

تحریر: پروفیسر محمد اقبال جاوید

پنڈت بال مکند عرش ملسیانی، ۲۰، دسمبر ۱۹۰۸ء کو قصبہ ملسیان ضلع جالندھر میں پیدا ہوئے۔ آپ کے والد جوش ملسیانی ایک فاضل اُستاد اور اردو کے معروف غزل گو تھے۔ شاعر باپ کے شاعر بیٹے نے، نہ صرف شعر و ادب کی آغوش میں آنکھ کھولی بلکہ انہیں جو ماحول ملا، اس کی ہواؤں اور فضاؤں میں بھی شعر و سخن کی خوشبو رچی ہوئی تھی، علامہ اقبال کی ملّی شاعری اپنے شباب پر تھی، ملک کے ادبی رسائل کو جوش ملسیانی کا کلام وقیع بنا رہا تھا۔ حفیظ جالندھری کے ترانے گوشے گوشے اور کونے کونے میں گونج رہے تھے۔ ایسے ادب نواز، ادب پرور اور ادب آمیز دور میں عرش نے غزلیں بھی کہیں اور نظمیں بھی، مگر تغزل اور غنائیت ہر مقام پر اُن کے شعر کی پہچان رہی۔ انہوں نے قدیم شعری روایات کا احترام کرتے ہوئے جدید عصری اور شعری تصورات و رجحانات کا ساتھ دیا۔ اُن کی غزل ذات کی ترجمان بھی رہی اور کائنات کی عکاس بھی۔ زبان کی شستگی اور تیکھا پن انہیں ورثے میں ملا تھا کیونکہ وہ جس باپ کے بیٹے تھے انہیں "داغ سخندان" کی شاگردی کا شرف حاصل تھا۔ عرش کی شاعری اُن کی نفاستِ فکر اور حُسنِ زبان و ادا کی آئینہ دار ہے۔ اور اس کے ساتھ عصری تقاضوں کی ترجمانی اس کے آفاقی ہونے کی دلیل ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وقت کے ممتاز نقاد، اُن کی شعری عظمتوں کے بجا طور پہ معترف ہیں۔ عبدالقادر سروری نے لکھا تھا:

"عرش "سرِ دلبراں" کے ذاتی تجربوں کو بھی، کبھی تو حدیثِ دیگراں کے پردے میں پیش کرتے ہیں اور کبھی اس مہین پردے کو چاک کر کے

اپنے ذاتی تجربوں کو بے نقاب کر دیتے ہیں۔ اس مرحلے پر پہنچ کر عرؔش کی فکر کے ڈانڈے ہمارے عصر کی اُن شعری تحریکوں سے مل جاتے ہیں جنہیں پرانی تحریکوں سے ممیز کرنے کے لیے کبھی ترقی پسند شاعری اور کبھی نئی شاعری کے نام سے موسوم کیا جاتا ہے۔"

جوشؔ ملیح آبادی کے الفاظ میں:

عرؔش کی شاعری میں روح اور بیان میں حرارت پائی جاتی ہے۔ اور اسی کے ساتھ ساتھ اُن کی اکثر نظموں میں مغز اور تفکر کے آثار نمایاں ملتے ہیں۔"

سید احتشاؔم حسین اُن کی شاعرانہ وجاہت کا یوں اعتراف کرتے ہیں:

"عرؔش کا ذوقِ سخن پاکیزہ اور اندازِ بیان پُرخلوص ہے، جذبے میں گرمی اور نرمی کا امتزاج ہے۔ خیال میں شعریت اور سچائی کا میل ہے۔"

نیاز فتحپوری کا تبصرہ یوں ہے:

"عرؔش کو شاعری کا ذوق ورثے میں ملا ہے۔ اور ایک مستحق کی حیثیت سے ملا ہے۔ وہ اُن شعرا میں سے نہیں ہیں جو علم سے بے نیاز ہو کر شاعری کرتے ہیں بلکہ اُن کا شمار اُن پڑھے لکھے وسیع المطالعہ شعرا میں سے ہے جو لغت، عروض اور معانی کے نکات سے بھی واقف ہیں۔ اُنہوں نے جہاں جہاں فارسی ترکیبیں استعمال کی ہیں اُن سے اُن کی پوری کارآگہی ظاہر ہوتی ہے اور اس لیے اُن کے کلام میں وزن ہے اور اُستادانہ معقولیت"

رشید احمد صدیقی کے الفاظ میں:

عرؔش نے اپنی شاعری کا مطمحِ نظر عظمتِ اولادِ آدم اور انسان کی عام محبت کو بنایا ہے۔ شاعری اور انسانیت کا اس سے بڑا اور کیا تصور ہو سکتا ہے۔ ناممکن ہے کہ ایسا شاعر جس کے شعور نے سوچ کی صالحیت کے ساتھ آنکھیں کھولی ہوں۔ جو عظمتِ آدم کا ترجمان اور عظمتِ آدم کا عکاس ہو۔ اور جس کے دل میں انسان کی محبت ہو۔ وہ اُس عظیم و جلیل انسان سے متأثر نہ ہو، جس کی سیرت

کی رفعتوں کو فرشتے بھی سلام کرتے ہوں۔ جس کی حیا سے دنیا پارسائی کا سبق لیتی ہو، جس کی تعلیم نے سسکتی انسانیت کو سکون اور راحت کا پیغام دیا ہو، جس کے نقوش پا کی تابانیوں سے دلوں کی وادیاں درخشاں ہوں۔ جس کے فیضِ نفس سے کلیاں چٹکتی اور پھول مسکراتے ہوں اور جو ذاتِ اقدس، سرور کی ممدوح بھی رہی ہو اور محسن بھی —— گویا عرش ملسیانی اگر نعتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف مائل ہوئے تو یہ میلان، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے وجود ذی جود کا فیضان بھی ہے اور عرش ملسیانی کے ذوق سلیم کا تقاضا بھی۔

"آہنگِ حجاز" عرش کا نعتیہ کلام ہے۔ جسے مرکز تصنیف و تالیف نکودر نے ۱۲ جولائی ۱۹۵۳ء کو انتہائی محبت اور عقیدت سے چھاپا تھا۔ سبز رنگ کے خوبصورت سرورق کی پیشانی پر یہ اشعار مرقوم ہیں:

کوثر چکد از لبم بایں تشنہ لبی ۔۔۔ خاور دمد از شبم بایں تیرہ شبی
اے دوست ادب کہ در حریم دل ماست ۔۔۔ شاہنشہِ انبیاء رسول عربی

کتاب ظاہری اور معنوی لحاظ سے عقیدت و ارادت کا مرقع ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات والا صفات کو اپنی جان، مال اور اولاد سے عزیز تر جاننا، ایک مسلمان کے ایمان کی دلیل تو ہے مگر ایک غیر مسلم کا عقیدت و ارادت میں ڈوب کر ایک کتابچۂ نعت چھاپ دینا، ثبوت ہے اس امر کا کہ شاعر کا ذوق پاکیزہ اور بصیرت بے عیب ہے۔ کچھ انہی خیالات کا اظہار کتاب کے شروع میں مولانا عبدالماجد دریابادی نے کیا ہے:

"آفتاب کو آفتاب کہہ کر اگر آپ نے پکارا اور آفتاب کو آفتاب مان لیا تو یہ آپ کا احسان، آفتاب پر کیا ہوا؟ یہ ثبوت تو صرف اس کا ہوا کہ آپ کی بصارت، چشمِ بد دور صحیح و سالم ہے ؎

مادحِ خورشید، مدّاحِ خود است
کیں دو چشم روشن و نامر مدست

پیمبرؐ کے جوہرِ پیمبری کو اگر آپ نے پہچان لیا تو اور جوش میں آکر نعرۂ نعت بلند کیا تو یہ

ثبوت صرف اس کا ہوا کہ آپ کی بصیرت ماشاء اللہ درست و بے عیب ہے اور آپ کا حاسۂ باطنی زندہ و بیدار"۔

"آہنگِ حجاز" میں گیارہ نعتیں ہیں۔ دل کا خلوص، ذوق کی پاکیزگی اور فنی لطافت نقطۂ عروج پر پہنچی ہوئی ہے۔ پہلی نعت میں عرش ملسیانی، حضور صلی اللہ وسلم کو سرورِ کائنات، حسن نمودِ زندگی، رنگِ رُخِ حیات، رونقِ شش جہات اور شانِ بشر کا منتہا یوں قرار دیتے ہیں:

فیضِ عمیم سے ترے قلب و نظر کی وسعتیں — مومنِ حق پرست کا حوصلۂ نجات تو
تیرے عمل کے درس سے گرم ہے خونِ ہر بشر — حسنِ نمودِ زندگی، رنگِ رُخِ حیات تو
موردِ التفات ہم، تیری نوازشات سے — ذاتِ خدائے پاک سے وقفِ نوازشات تو
مدح سرائے مصطفیٰ ہے تو عمل بھی چاہیے — عرش جو ہو سکے تو ہو عزم میں پُرثبات تو

دوسری نعت نغمگی اور بے ساختگی کا شاہکار ہے جی چاہتا ہے کہ نعت نگار کے قلم کو چوم لیا جائے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی آفاقی اور دائمی نبوت کا دلکش اظہار بھی ہے اور عظمتِ اسلام کا اعتراف بھی۔ عرش، آستانِ نبوت کی گدائی اختیار کر کے تاج و تخت کی سطوتوں کو سرپائے استحقار سے ٹھکراتے دکھائی دیتے ہیں اور زندگی کی اوگھٹ گھاٹیوں میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہی کی رہبری کو مسلّم قرار دیتے ہیں

زمانے بھر میں مسلّم پیمبری ہے تری — جو نقشِ قلبِ جہاں ہے وہ برتری ہے تری
ترا گدا ہوں غرض کیا ہے بادشاہوں سے — مجھے شہی سے بھی افضل گداگری ہے تری
جسے دوام میسّر وہ تیری دارائی — نہیں زوال جسے وہ سکندری ہے تری
بسیط فرش سے تا عرش، تیری شان بلند — زمانے بھر میں مسلّم پیمبری ہے تری

رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلّم کی شخصیت، سیرت و صورت کے تقدس کی ایک دلآویز کہکشاں ہے، غازۂ جاں کی بدولت چہرۂ رسالت بھی گلگوں تھا اور ماحول بھی منوّر۔ آپؐ افصح العرب تھے، آپؐ کا ہر بول بلاغت کی جان اور فصاحت کی کان تھا۔ آپؐ کی گفتارِ صدقِ اظہار کے سامنے، ہر دور میں، "فصیحانِ تمرّد خو

جھلکتے رہے ہیں۔ انہی حقائق کا اظہار عرش یوں کرتے ہیں:

رُخِ مصطفیؐ کا جمال اللہ اللہ زباں کا وہ حُسنِ مقال اللہ اللہ
جہاں کے لیے مژدۂ عیدِ عرفاں عرب کے فلک کا ہلال اللہ اللہ
جہالت کی ظلمت ہر اک دل سے بھاگی یہ تنویرِ شمعِ خیال اللہ اللہ
اتر آئے خود عرش و کرسی سے جلوے نبوت کا اوج کمال اللہ اللہ

پنڈت بال مکند عرش ملسیانی روضۂ اقدس کی زیارت کے آرزومند بھی ہیں۔ اور اُن کے نزدیک زمانے کی گوناگوں تلخیوں میں حصولِ سکون و راحت کا ایک ہی طریقہ ہے کہ زبان اللہ کی حمد و ثنا میں محو ہو اور دل انوارِ نبوت کا گہوارہ۔ عرش حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو مسلمانوں ہی کے عقیدے کے مطابق باعثِ تکوین و تزئینِ کائنات سمجھتے ہیں —— دو شعر دیکھیے:

توحید کی مے کا لطف اٹھا، ایمان کے جام و مینا سے
جب ساقیٔ کوثر ہو پھر عذر بھلا کیا پینے میں
اُس گیسوئے مشکیں سے پھیلی گلزارِ زمانہ میں خوشبو
اُس چہرۂ زیبا کی ہے جھلک جو آب ہے اس آئینے میں

حقیقت یہ ہے کہ وہی ایک آستانہ ہے جہاں جبینِ دل جھکتی ہے۔ اُس آستانہ پر سکوت بولتا اور آنسو چمکتے ہیں۔ وہاں اُن کے حرفِ ارادت پذیرائی پاتے ہیں اور جب درِ نبوت سے نسبتِ خالص پیدا ہو جاتی ہے تو دل کے شکوک ڈھل جاتے اور عقدے کُھل جاتے ہیں۔ عرش کہتے ہیں:

تجلّی عام ہو اور وا درِ اسرار ہو جائے جبینِ دل جو نقشِ آستانِ یار ہو جائے
کمالِ ضبط کی خاطر گوارا ہی نہیں مجھ کو کہ حرفِ آرزو شرمندۂ اظہار ہو جائے
نہ ہے شانِ براہیمی کہ نمرودوں کی دنیا میں وہ جس آتش کو بھی کہہ دے وہی گلزار ہو جائے

حیاتِ انسانی مصائب و آلام کے نرغے میں ہے۔ سُکھ کے موسم چند ایک اور فصلِ غم کا گوشوارہ وسیع و بسیط ہے۔ قلب و نظر کی پریشانیوں سے آسودگی کی کلیاں سرِ شاخ

مُرجھاسی گئی ہیں؛

سکونِ دل جہانِ بیش و کم میں ڈھونڈنے والے
یہاں ہر چیز ملتی ہے سکونِ دل نہیں ملتا

عرؔش ذکرِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو وجہِ سکونِ خاطر سمجھتے ہیں اور اُنہی کی شفاعت کو اُخروی دنیا کا سہارا گردانتے ہیں:

معطّر فضا، مست ساری خدائی — صبا مشک افشاں مدینے سے آئی
اُمیدِ شفاعت پہ جیتا رہا ہوں — مری عمر بھر کی یہی ہے کمائی
چل اے عرؔش ہو تو مدینے کا عازم — نہیں راس دنیا کی ہنگامہ آرائی

"آہنگِ حجاز" کی آٹھویں نعت، اس زمین میں لکھی گئی ہے جس میں بہت سے مسلمان شعرا نے بھی اس ذاتِ گرامی قدر کے حضور میں نذرانۂ عقیدت پیش کیا ہے۔ عرؔش اس معروف زمین میں لالہ و گل کھلاتے اور رسولِ مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کو گردابِ حیات کا سہارا، نگاہوں کا نور اور ایک ایسا ستارہ قرار دیتے ہیں جس پر مطلعِ عالم کو ناز ہے۔ چند شعر دیکھیے:

طوفانِ زندگی کا سہارا تمھی تو ہو — دریائے مغفرت کا کنارا تمھی تو ہو
ہاں، ہاں، تمھی تو ہو دلِ عالم کے دلنواز — دلدار و دل نشین و دلآرا تمھی تو ہو
لطفِ خدائے پاک شفاعت کے بھیس میں — فیضِ عمیم کا وہ اشارا تمھی تو ہو
جاتی ہے عرؔش پر یہ تمہارے ہی فیض سے — میری دعائے دل کا سہارا تمھی تو ہو

نویں نعت بھی محبت کے ایسے ہی جذبات لیے ہوئے ہے۔ اس میں عرؔش تصوّرِ نبوت کو خاتمِ دل کا نگینہ قرار دیتے ہوئے حُبِ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو دل کے خزانے کی پونجی بتاتے ہیں۔ اور آستانِ مدینہ پہ دل جھکا دینے کو، حیاتِ مستعار کا ماحصل سمجھتے ہیں —— دسویں نعت میں عرؔش، ذکرِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو حشر میں ایک حسین ارمغان بنا کر لے جانا چاہتے ہیں اور قلب و نظر کی جلا کے لیے اُسی آفتاب سے اکتسابِ نور کرنے کو کہتے ہیں۔ اب ان اشعار کی نغماتی کیفیت اور رعنائی تاثر ملاحظہ ہو:

دل کو اگر ہے نور بنانے کی آرزو
کر اکتساب نور اسی آفتاب سے

ذکرِ نبیؐ کروں گا تو کہہ دوں گا حشر میں
لایا ہوں ارمغاں یہ جہانِ خراب سے

ہوتا ہے عرشؔ دولتِ دیں سے جو بہرہ ور
تو بھی رجوع کر شۂ دیں کی جناب سے

آہنگِ نعت کی آخری نعت فارسی میں ہے۔ جو امیر خسروؔ کے خوانِ سخن کی خوشہ چینیوں کا نتیجہ معلوم ہوتی ہے۔

زباں افسانۂ دل بود، شب جائے کہ من بودم
نظر، نظارہ منزل بود، شب جائے کہ من بودم

نہ محفل دیدم و نے محفل آرائے دگر دیدم
ہماں یک جانِ محفل بود، شب جائے کہ من بودم

ہر آں نجمے کہ کسبِ نور کردے از نگارِ من
شبیہِ ماہِ کامل بود، شب جائے کہ من بودم

ملائک دست بستہ، عرش و کرسی، لطف آمادہ
محمدؐ صدرِ محفل بود، شب جائے کہ من بودم

الغرض عرشؔ ملسیانی نے اس کتابچۂ نعت میں دل کی حسِ محبت، نگاہ کی حسِ تمنا اور قلم کے حسِ حُسن کا اظہار کیا ہے، اُسے نہ اہلِ نظر نظر انداز کر سکتے ہیں اور نہ تماشائی۔ جذبے کا خلوص، نفاستِ اظہار کے سانچے میں ڈھل کر سحرِ حلال ہو گیا ہے۔ خود اُن کا تخلص عرشؔ اُن کی فکری پاکیزگی کا آئینہ دار ہے۔ یوں محسوس ہوتا ہے کہ فطرت کی جانب سے اس تخلص کا انتخاب، نعت گوئی ہی کے لیے کیا گیا تھا اور انہوں نے اس تخلص سے کماحقہ' فائدہ اٹھایا ہے اور یوں لگتا ہے کہ اس "قلمی نام" کا منتہائے مقصود بھی یہی تھا۔

# الفضل ما شهدت به الأعداء

فضیلت اس کو کہتے ہیں جو دشمن بیان کریں۔

طاقت کہاں بشر کی لکھے شانِ مصطفیٰؐ
جب آپ ہی خدا ہو ثنا خوانِ مصطفیٰؐ

سارا جہان نور سے معمور ہو گیا
چمکا جو آ کے نیّرِ عرفانِ مصطفیٰؐ

قیدِ غم و الم سے ملی مخلصی اسے
ہو کر رہا جو تابعِ فرمانِ مصطفیٰؐ

ہو یا الٰہی اُمّتِ بےکس کی بہتری
تا زندگی رہا یہی ارمانِ مصطفیٰؐ

اعمال نامے خلق کے ہاتھوں میں ہوں تو ہوں
تھامے ہوئے رہوں گا میں دامانِ مصطفیٰؐ

عاشق نبیؐ کے عشق میں زر کی تو بات کیا
میری ہزار جان ہو قربانِ مصطفیٰؐ

منشی رانجھا عاشق ہوشیارپوری

# اَلفَضلُ مَا شَهِدَتْ بِهِ الاَعْدَاءُ

محمدؐ رہنمائے اِنس و جاں ہے — رسولِ کبریائے دو جہاں ہے
وہ ہے مہرِ سپہرِ رہنمائی — حبیبِ بارگاہِ کبریائی
وہ محبوبِ جنابِ کبریا ہے — شفیعُ المذنبین روزِ جزا ہے
زہے رُکنِ رکینِ دیں پناہی — کلیدِ مخزنِ سرِّ الٰہی
لقب ہے سیدِ کونین ذیشان — خدا قرآں میں ہے اس کا ثنا خواں
کیے پیدا قوانینِ شریعت — عیاں جس سے ہوا رازِ حقیقت
جہاں میں زینتِ آدم ہے اُس سے — بنائے دینِ حق محکم ہے اس سے
اسی کا پاسِ خاطر تھا خدا کو — کیا پیدا جو اِس ارض و سما کو
ہُوا انگشت کا جس دم اشارہ — کیا اعجاز سے مہ کو دو پارہ
شبِ معراج وہ حکمِ خدا سے — ہوا عازم تو پھر گزرا سما سے
سواری میں بُراقِ برق کردار — فرشتوں نے نہ پائی جس کی رفتار
ہُوا قرباں اُس پر چرخِ ہفتم — کیے جس نے تصدق نقدِ انجم
ہُوا جب قرب اس کو کبریا سے — ہُوا فائق تمامی انبیاء سے
نبی ایسا کوئی دُنیا میں پیدا — نہ تھا آگے نہ اب ہے اور نہ ہوگا
دُعا میری یہ اے شاہِ اُمم ہے — مجھے بھی تجھ سے اُمیدِ کرم ہے
مجھے درکار ہے اب رہنمائی — کہ اب میری بھی کچھ عقدہ کشائی

کہ لطفِ عام تیرا مجھ پہ اب ہو
جو ہے مقصد مرا، حاصل وہ سب ہو

منشی گوبند پرشاد فضا

اللہ نے جس عرب کو بیاباں بنا دیا
ابرِ کرم سے تُو نے گلستاں بنا دیا

نورِ ازل کی ایسی ضیا پاشیاں ہوئیں
ذرّوں کو آفتابِ درخشاں بنا دیا

تھیں چشم و دل میں ایسی محبت کی وسعتیں
سارے جہاں کو کوچہ جاناں بنا دیا

فطرت کے راز چند اشاروں میں کہہ دیئے
مشکل جو کام تھا، اُسے آساں بنا دیا

اعضا تمام نُور کے سانچے میں ڈھل گئے
ہر کُندہ ناتراش کو انساں بنا دیا

تھی جس کلی کو رنگِ حنا سے فسردگی
موجِ نسیم سے گلِ خنداں بنا دیا

ہر ذرّہ کائنات کا گویا ہے وصف میں
جس پر پڑی نگاہ، اسے جاں بنا دیا

آئینہ ہو رہے ہیں جو اسرارِ معرفت
نکتہ ورانِ دہر کو حیراں بنا دیا

منشی چندر بھان کیفی دہلوی

# ہدیۂ شاد

## مہاراجا سرکشن پرشاد شاد کی نعت

تحریر: ڈاکٹر رفیع الدین اشفاق

مہاراجا سرکشن پرشاد شاد ۲۸؍ جنوری ۱۸۶۴ء (۱۸؍ شعبان ۱۲۸۰ھ) میں پیدا ہوئے۔ ان کے والد کا نام راجا ہری کشن پرشاد تھا۔ شاد کے نانا مہاراجا نرندر پرشاد لاولد تھے۔ اس لیے شاد کی تعلیم و تربیت انھوں نے اپنا فرزند سمجھ کر کی۔ چنانچہ شاد نے انگریزی، اُردو، عربی، فارسی، تلنگی اور مرہٹی میں اچھی استعداد حاصل کرلی۔ شاد نے مدرسہ عالیہ حیدرآباد میں تعلیم پائی۔

شاد اپنے دادا کے جانشین ہوئے اور جاگیرات پیش کاری سے سرفراز کیے گئے۔ ۱۳۱۰ھ میں معین المہام فوج مقرر ہوئے اور ۱۳۱۹ھ میں مدارالمہامی کا عہدہ عطا کیا گیا۔ اس خدمت پر ۱۳۳۰ھ تک بحال رہے۔ ۱۳۴۵ھ میں صدارت عظمیٰ کی خدمت سپرد کی گئی۔ حکومت ہند نے ۱۹۰۳ء میں سی۔ آئی۔ ای اور ۱۹۱۰ء میں جی۔ سی۔ آئی۔ ای کے خطابات دیے۔

شاد کو شاعری کا شوق ابتدا ہی سے رہا۔ ان کے یہاں شعرا اور اہلِ علم حضرات کی محفلیں ہمیشہ گرم رہتیں۔ امیر، جلیل، ظہیر، سرشار، فانی، ہوش، ثاقب، صفیر وغیرہ ان کے مصاحبین رہے ہیں۔

شاد کا انتقال ۱۳۵۹ھ/ ۱۹۴۰ء میں ہوا۔

شادؔ کے نعتیہ کلام کا مجموعہ "ہدیۂ شادؔ" کے نام سے موسوم ہے جو پہلی مرتبہ ۱۳۲۶ھ میں طبع ہوا۔ حافظ جلیل حسن جلیل نے تاریخ طبع کے کئی قطعات کہے ہیں جن میں سے ایک مندرجہ ذیل ہے:

کس منہ سے اس کلام کی تعریف ہو سکے — جس میں ہو ذکر پاک شہ کائنات کا
تاریخ طبع میں نے جو پوچھی جلیل سے — بولا کہ یہ سخن ہے وسیلہ نجات کا
۱۳۲۶ھ

ہدیۂ شادؔ میں ۱۰۲ غزلیں ہیں۔ ایک قصیدہ ہے۔ سات مخمس ہیں اور پانچ سلام ہیں۔ سلام اہل بیت کی منقبت میں ہیں۔ کلام جملہ ۹۱ اصفحات پر پھیلا ہوا ہے دیوان کے آخری حصے میں دیگر قطعات تاریخ کے ساتھ لطیف احمد اختر مینائی کی تقریظ بھی شامل ہے جس میں شادؔ کی نعت گوئی پر اظہار خیال کیا گیا ہے۔

جیسا کہ نام سے ظاہر ہوتا ہے "ہدیۂ شاد" بارگاہ رسالت میں شاعر کا عقیدت مندانہ ہدیہ ہے۔ اس میں ایک غیر مسلم کے جذبات کی ترجمانی ہے جو شمع رسالت پر پروانہ وار فدا ہونے کا دعویدار ہے۔ شادؔ نے اپنے عشق محمدی کا اظہار جگہ جگہ کیا ہے۔

کافر عشق محمدؐ ہوں میں شادؔ
سبحہ سے بڑھ کر مرا زنّار ہے

اسی لیے شاعر بارگاہ ایزدی کا شکر گزار ہے کہ اس نے نعت گوئی کی توفیق عطا فرمائی:

مشغلہ نعت نبیؐ کا ہے مجھے شکر خدا
بعد مدت کے یہ ہاتھ آیا ہے مقصد مجھ کو

مندرجہ ذیل اشعار سے شادؔ کے نعتیہ کلام کے رنگ کا اندازہ ہو جائے گا:

احمدؐ کے در پہ اس لیے ہیں جبہ سا رہا — سجدے کے لائق اور کوئی آستاں نہ تھا
کافر ہوں کہ مومن ہوں خدا جانے میں کیا ہوں — پر بندہ ہوں ان کا جو ہیں سلطان مدینہ
طواف روضہ عین حج ہے اے شادؔ — مرا کعبہ مدینے کی گلی ہے

جانؔ و دل سے کبھی صدقے کبھی قرباں ہوں گے
لے گیا بخت اگر روضۂ اقدس کی طرف

ہم ترے باد صبا بندۂ احساں ہوں گے
ہم کو تو گلشن طیبہ میں اڑا کر لے جا

شادؔ کے کلام کی بڑی خصوصیت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت کا اظہار ہے اور اس جذب وشوق میں توحید کی طرب انگیزی بھی پائی جاتی ہے۔ اسی بنا پر ان کے بیشتر کلام کو پڑھ کر یہ تمیز کرنا مشکل ہو جاتا ہے کہ یہ کلام ایک نافرہندی کا ہے یا مومن صادق کا۔ جو خلوص اور وابستگی شادؔ نے بارگاہ رسالت سے ظاہر کی ہے، شوق کی راہ سے جگہ جگہ نمایاں ہے۔

یوں تو نعت گو شعراء نے بیقراری کے مضامین کثرت سے باندھے ہیں۔ لیکن شادؔ کے کلام کی یہ خصوصیت ایک انوکھے انداز میں ہے۔ ایک تو شاعر کو حُبّ رسولؐ میں بے چینی کا سامنا ہے۔ دوسرے وہ حلقۂ بگوشان محمدؐ میں شامل ہونے کے بعد بھی اپنے کفر کی بنا پر نفسیاتی طور پر شہنشاہِ لولاکؐ سے دوری کا شدید احساس رکھتا ہے اور اسی سبب سے تأسف کے آنسو بہاتا ہے۔ جذبات کی شدت ہر جگہ موجود ہے۔

کیوں بگڑ جاتا ہے بن بن کے مقدر اپنا
کیوں نہیں روضۂ اقدس کی زیارت ہوتی

کیا ابھی دیکھیں دکھاتا ہے مقدر اپنا
پائے بوسی کی تمنا نہیں نکلی اب تک

میں دور ہوں مدینے سے فریاد یا نصیب
اب تک حضور میں نہ ہوئی یاد یا نصیب

شادؔ کے نعتیہ کلام میں زیادہ تر داخلی جذبات کی ترجمانی ہے اور شروع سے آخر تک تغزل کا رنگ غالب ہے۔ البتہ کہیں کہیں رسولؐ کریم کے اوصاف کا بیان بھی ملتا ہے۔

مدینہ طیبہ کا وصف نعت گو شعراء نے اکثر کیا ہے اور اس طرح دیار حبیبؐ سے وابستگی کا اظہار نعتیہ کلام میں جابجا ملتا ہے۔ شادؔ کے یہاں بھی وصفِ مدینہ کا مضمون ہے۔

در و دیوار کے انوار دیکھو
نظر آتی ہے واں شانِ خدائی

طوافِ روضہ عینِ حج ہے اے شاؔد مرا کعبہ مدینے کی گلی ہے

شاؔد نے اکثر رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی صفات سے فائدہ اُٹھایا ہے۔ ظاہر ہے کہ ساری کائنات کا وجود آپ کے وجود سے ہے اور ہر چیز آپ ہی کے نور سے ہے۔ یہ صورت حقیقتاً اور عقیدۃً دونوں طرح درست ہے لیکن دامنِ رحمت کا سایہ تو اسی کو نصیب ہوگا جو رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سے رشتۂ اطاعت جوڑ چکا ہے اور ایمان کو دل میں جگہ دے چکا ہے۔ شاعر کفر کی حالت میں بزمِ محمدی سے دوری کا شدید احساس رکھتا ہے۔ اب وہ فکر میں ہے کہ کون سا مضمون اس بزم میں پہنچا سکتا ہے۔ اس کے لیے شاؔد نے منطقی استدلال سے کام لیا ہے۔ لَولَاکَ لَمَا خَلَقْتُ الْاَفْلَاک کی تعبیر کس خوبی سے اپنی تائید میں کی ہے۔

ہیں پھول اسی باغ کے سب کافر و مومن
یہ گلشنِ ایجاد ہے گلزارِ محمد

ساتھ ہی رسالت سے انکار پر کفر کے فتویٰ میں دلیل کی قوت پیدا کی ہے۔

تنزیہ میں کچھ اور ہے تشبیہ میں کچھ اور
انکارِ خدا کیوں نہ ہوا انکارِ محمد

مشکل زمینوں میں اچھے مضامین بھی پیدا کئے ہیں مثلاً :

گلشنِ طیبہ سے میری روح یوں مانوس ہے جیسے ہو بلبل کو اپنے آشیاں سے ارتباط
رحمۃ للعالمین کے کیوں نہ سب مداح ہوں رحمتِ حق کو ہے ان کے مدح خواں سے ارتباط

دل کو ہے روئے پیمبر سے غرض آئینے کو ہے سکندر سے غرض
سجدہ گاہیں اور بھی ہوں گی مگر میرے سر کو ہے ترے در سے غرض

نعتیہ اشعار میں تصوف کے مسائل کا بیان بھی شاؔد کے یہاں اکثر و بیشتر ملتا ہے جو حقیقت میں ان کے صوفی مشرب ہونے کا پتا دیتا ہے۔

کن کہتے ہی نمود ہوئی بے نمود کی
عالم پہ بات کھل گئی نابود و بود کی

شاؔد کا نعتیہ قصیدہ ۱۰۰ ابیات پر مشتمل ہے جس کا مطلع یہ ہے :

مئے وحدت سے آج ہوں مخمور ۔ بادۂ عشق کا ہے دل میں سرور

قصیدے کی تشبیب یا تمہید میں شاعر نے اپنے مقام کی رفعت کے مضمون کو طرح طرح سے باندھا ہے۔ اس میں مئے وحدت کی مستی کا بھی ذکر ہے اور قید مذہب سے آزادی کا دعویٰ بھی ہے۔ شاعر اپنے نغموں کی دلآویزی اور عشق کے بیان کے ساتھ خود کو ایک نئی شان میں جلوہ گر دکھاتا ہے آخر یہ کہہ کر نعت کی طرف گریز کرتا ہے کہ :

ہوں حقیقت میں کیا، نہیں معلوم ۔ پر ہوں اک بندۂ خدائے غفور
جوشش مستی میں کہہ دیا جو کچھ ۔ ہوں میں اُمیدوار عفو قصور
ساقیا ہاں پلا شراب طہور ۔ تاکہ ہو جاؤں نشے میں پھر چور
نعت کرنی ہے مجھ کو ان کی رقم ۔ ہے لقب جن کا سرور جمہور

وصف کے اشعار یہ ہیں :

جس کو کہتے ہیں احمد بے میم ۔ ہے اسی کے لیے جہاں کا ظہور
بات ہر اک ہے معجزہ ان کی ۔ سب علوم لدنیہ پہ عبور

شاعر نے اپنے عام رنگ سے الگ قصیدے میں حضورؐ کے اوصاف کا بیان شرح و بسط سے کیا ہے۔ قصیدے کا خاتمہ دعا پر کیا ہے جو طویل ہے۔ اس میں شاعر نے اپنا مدعا پیش کیا ہے اور کہیں کہیں داخلی جذبات کا اظہار بھی ہے۔

مخمس کا نمونہ درج ذیل ہے :

میں فدا تم پہ دل و جاں سے ہوں اے میرے نبیؐ ۔ مجھ کو بلوا لو مدینے میں شہ مطلبی
یہی کہتا ہوا آؤں گا جو ہوگی طلبی ۔ "مرحبا سید مکی مدنی العربی
دل و جان باد فدایت چہ عجب خوش لقبی

چاند سا دیکھ کے مکھڑا ہوا حیراں عالم ہے عیاں قدرتِ حق آپ سے اے شاہِ امم
وصف اس حسنِ خداداد کا کیونکر ہو رقم "من بیدل بہ جمالِ تو عجب حیرانم
اللہ اللہ چہ جمال است بدین بوالعجبی"

اردو میں نعتیہ شاعری۔ ڈاکٹر رفیع الدین اشفاق۔ ص ۴۹۰ تا ۴۹۹

---

روزِ اوّل کے ہیں عنوان رسولِ اکرم
اور محشر کے ہیں سلطان رسولِ اکرم
آپؐ تکمیلِ مساوات، امین و صادق
آپؐ ہیں افضل الانسان رسولِ اکرم
آپؐ کے ماننے والوں میں ضروری تو نہیں
صرف شامل ہوں مسلمان رسولِ اکرم
آپؐ اکرام ہی اکرام، عطائے اوّل
آپ احسان ہی احسان رسولِ اکرم
آپ کا ذکر ہے وہ ذکر کہ جس کو سن کر
پختہ ہو جاتا ہے ایمان رسولِ اکرم

روبندر جین روبندر

---

بانیٔ اسلام اے خورشیدِ تابانِ عرب
اے محمد مصطفیٰ جانِ عرب شانِ عرب
ظلِّ اقدس میں پھلا پھولا گلستانِ عرب
جگمگایا نورِ وحدت سے بیابانِ عرب

آپ کے پیغام کی بنیاد تھی الہام پر
اک نئی دنیا بسا ڈالی خدا کے نام پر

اپنے مسلک کے محافظ، اپنی امت کے کفیل
سینۂ شفاف کی خاکِ مدینہ ہے دلیل
آپ نے کردی نجاتِ روح کی پیدا سبیل
حشر میں اہلِ صفا کے آپ ہی ہوں گے کفیل

لاکھ کعبے ضو فشاں تھے دیدۂ پُر نور میں
روشنی پیدا نہ تھی ایسی چراغِ طور میں

آپ پر نازل خدائے پاک نے قرآں کیا
سُرمۂ توحید سے وا دیدۂ عرفاں کیا
آشکارا زندگی کا جوہرِ پنہاں کیا
پیکرِ اقدس کو رشکِ کعبۂ ایماں کیا

جو نہ سمجھیں آپ کا رُتبہ، وہ اہلِ دل نہیں
اور کوئی جادۂ تسلیم کی منزل نہیں

وا ہوئی چشمِ ضمیر اب تک، نہ صاحبِ دل ہوں میں
دُور ہے کوسوں جو بیداری سے وہ غافل ہوں میں
ناشناسِ رازِ پنہانِ حق و باطل ہوں میں
کیسے پھر اسلام کی تفہیم کے قابل ہوں میں
گو مسلماں میں نہیں، پر قائلِ اسلام ہوں
کیونکہ مردانِ خدا کا بندۂ بے دام ہوں

بانیٔ اسلام انھوں اسلام کا ہوتا ہے آج
خندہ زن حالت پہ دینِ پاک کی دنیا ہے آج
پھر دلوں میں گمرہی کی کیفیت پیدا ہے آج
راز داں اسلام کا اسلام میں عنقا ہے آج
بے خبر قرآں کے معنی سے کچھ میں ہی نہیں
عظمتِ اسلام سے واقف مسلماں بھی نہیں

کھیل کیوں سمجھا ہے اک اہلِ شریعت نے اِسے
طاق پر رکھا ہے کیوں اہلِ عبادت نے اِسے
کر لیا قبضے میں ارکانِ حکومت نے اِسے
کر دیا بدنام اربابِ سیاست نے اِسے
جس کا بانی آپؐ سا ہادی ہے یہ وہ دین ہے
اس کی پابندی نہ کرنا آپؐ کی توہین ہے

منشی بشیشور پرشاد منور لکھنوی

# چرن سرن ناز مانکپوری

(ایمان افروز نعتیہ تصنیف "رہبرِ اعظم" کے حوالے سے)

تحریر: پروفیسر محمد اکرم رضا (گوجرانوالہ)

غیر مسلم!
اور کریں مدحت رسول اللہ کی

اس حقیقت کے ادراک پر قلب وجان فرطِ استعجاب ومسرت سے ایک دوسرے سے سرگوشیاں کرنے لگتے ہیں اور پھر اس افتخار سے ہر صاحبِ ایمان کا سر بلند ہونے لگتا ہے کہ میرا رسول (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) ازل کا راہنما اور ابد کا مقتدا ہے۔ ہر سحر جس کے رُخِ "والشمس" سے ضیائے نور لیتی اور شب و روز کا لامتناہی سلسلہ اس کے فیوضِ عام سے دوام پاتا ہے۔ ہر زمانہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا زمانہ ہے۔ ہر صدی۔ ہر عہد اور ہر دور کے اصحابِ ادب نے اپنا بہترین اثاثۂ فکر وفن بارگاہِ مصطفوی کی نذر کیا ہے اور ہر قرن میں مطلعِ گیتی پر اُبھرنے والے آفتاب کی چشمِ حیرت نے تمام مذاہب کے اہلِ قلم کے قافلوں کو ارضِ طیبہ کی جانب بڑھتے دیکھا ہے۔ ظاہری طور پر بھی اور باطنی ومعنوی طور پر بھی۔ جس کے سرِ اقدس پر خدا نے "ورفعنا لک ذکرک" کا تاجِ زرنگار سجا دیا ہو، اس کی مدحت و توصیف تو عین تحدیثِ نعمت ہے اور ہر صاحبِ ضمیر تحدیثِ نعمتِ عظمیٰ کے اس فریضے سے بصورت مدحت سرائی عہدہ برآ ہونا اپنے لیے وجہ سعادت سمجھتا ہے۔

مُسلم ہی نہیں، غیر مسلم بھی، اپنے ہی نہیں اغیار بھی، محبانِ مصطفیٰ ہی نہیں،

اعدائے اسلام بھی صفت و ثنائے سرورِ کونین صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنے لیے وظیفۂ حیات جانتے اور اس کے پُرتقدیس تقاضوں کو پہچانتے ہیں۔ اہلِ ایمان کے لیے تو نعت دنیوی و اُخروی سربلندیوں کا احسن ترین ذریعہ ہے۔ ان کے پہلو بہ پہلو ہندو، سکھ، بُدھ، عیسائی اور دوسرے مذاہب کے پیروکاروں کی ایک بہت بڑی تعداد مدحت سرائی میں مشغول نظر آتی ہے۔ اس سلسلہ میں بلند بخت دلّو رام کوثری کا یہ شعر اعلانِ حق نظر آتا ہے:

کچھ عشقِ پیمبرؐ میں نہیں شرطِ مسلماں
ہے کوثریؔ ہندو بھی طلب گارِ محمدؐ

ہندو سکھ شعراء کی ایک طویل فہرست ہے جس میں شامل ہر نام مدحتِ مصطفویؐ کے حوالے سے عشق و عقیدت کے نئے ابواب رقم کرتا نظر آتا ہے۔ زیرِ نظر مضمون میں ہمارے پیشِ نظر ایک نامہ ہندو شاعر چرن سرن ناز مانکپوری کا مجموعۂ نعت ہے جسے انہوں نے رہبرِ اعظم کے نام سے اصحابِ شوق کی نذر کیا ہے۔ "رہبرِ اعظم" محض ایک مجموعۂ نعت ہی نہیں بلکہ سلطانِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی منظوم سوانح حیات ہے۔ ("رہبرِ اعظم" ۱۹۸۶ء میں دلّی اردو اکادمی کے مالی تعاون سے شائع ہوئی۔ صفحات ۱۴۴ ہیں۔ کتاب نعت لائبریری موجود ہے)

حضور نبی کریم رؤف و رحیم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی سوانح مقدسہ اور اخلاقِ حسنہ کے حوالے سے بہت سے شاعروں نے اپنے قلم کے رنگا رنگ کھلائے ہیں جن میں حفیظ جالندھری کی شاہنامہ اسلام، محشر رسول نگری کی فخرِ کونین، منظور حسین منظور کی جنگ نامہ اسلام خاص طور پر قابلِ ذکر ہیں۔ ان تمام سوانحی تذکروں میں کہیں تو مسدس کا اور کہیں مثنوی کا انداز اختیار کیا گیا ہے۔ ان میں سے "رہبرِ اعظم" اس لحاظ سے قابلِ ذکر ہے کہ شاعر نے سلطانِ مدینہ صلی اللہ علیہ وسلم کی کی سوانح مقدسہ کو اس طریق سے نظم کیا ہے کہ ہر حصہ ایک علیحدہ نعت نظر آتا ہے۔ اس

مجموعۂ نعت میں ۱۰۵ نعتیں یا منظوم سوانح حضور کے نعتیہ پارے ہیں۔ ہر نعت یا نعتیہ پارے کا قافیہ اور ردیف علیحدہ ہے۔ جب کہ ہر نعت کا آخری شعر اپنی جگہ کامل اور مکمل ہے اور اسی ایک شعر سے پورے سوانحی حصے کا خلاصہ سامنے آجاتا ہے۔

چرن سرن ناز مانچکوری کا شمار ان غیر مسلم مدحت نگاروں میں ہوتا ہے جنہوں نے نعت کو نعت سمجھ کر لکھا ہے۔ یہ ہندو نعت گو اُن بہت سے مسلم نعت گوؤں سے بعض معاملوں میں سر بلند نظر آتا ہے جو امت کو مصلحت کا تقاضا، وقت کا آوازہ، یا مور فکر و فن کا ذریعہ سمجھ کر نعت کہہ رہے ہیں۔ ناز مانچکوری کو ایسی کوئی مجبوری لاحق نہیں ہے۔ ان کی نعت میں آورد نہیں، آمد ہے۔ معنویت نہیں بلکہ حقیقت پسندی کی جھلک ہے۔ ظاہری رکھ رکھاؤ نہیں بلکہ باطنی دلکشی ہے۔ نظریاتی کجروی نہیں بلکہ فکری راست روی ہے۔ محض لفاظی کا اہتمام نہیں بلکہ حُسن عقیدت کا التزام ہے، پُر شکوہ اور دُور از کار تراکیب کی بھرمار نہیں بلکہ سادگیٔ بیان اور ذوق و شوق کی وارفتگی کا اظہار ہے۔

ناز مانچکوری نے ابتدائیہ میں کہا ہے کہ "میری نعتوں کو دو قسموں میں بانٹا جا سکتا ہے۔ پہلی قسم وہ تھی کہ نعت کسی دین دار مسلمان کی کہی ہوئی معلوم ہو۔ جبکہ میری دوسری قسم کی نعتیں وہ ہیں جنہیں میں نے ہندو ہو کر لکھا ہے۔" وہ نعتیں جن کے بارے میں ناز نانچکوری کا کہنا ہے کہ یہ کسی دین دار مسلمان کی کہی ہوئی معلوم ہوتی ہیں ان میں سے چند اشعار ملاحظہ ہوں

مہر کا سایہ دھوپ ہے جیسے نور کا سایہ نور ہے یونہی
تجھ سے عیاں ہے شانِ وحدت میرے محمدؐ رحمتِ عالم

ساری دنیا ایک ہوئی ہے شاہ و گدا کا فرق نہیں ہے
تو نے وہ دی تعلیمِ اخوت میرے محمدؐ رحمتِ عالم

آیا لباسِ نور میں پیغمبرِ خدا
ذروں پہ جا کے برسی جو اس نور کی گھٹا
ہر ذرّہ آفتاب کی مانند ہو گیا
کہتے ہیں اُس کے جسم کا سایہ کہیں نہ تھا
جلوہ جلال و نور کا یوں بے نقاب تھا
جو عکسِ آفتاب تھا وہ آفتاب تھا

چھائی ہے کیسی گونج ذرا نغمگی تو دیکھ
نامِ نبیؐ کا سلسلۂ روشنی تو دیکھ
جس سے جڑی ہے روشنیٔ ارتقا کی بات

دوسری قسم کی نعتوں سے جن کے متعلق ان کا کہنا ہے کہ میں نے یہ نعتیں ہندو ہو کر لکھی ہیں، ایک نعت کے کچھ بند پیشِ خدمت ہیں۔ انہیں پڑھیے اور انصاف کیجیے کہ یہ "ہندو" عشق دارادات میں کتنے نام نہاد مسلم بزرجمہروں کو پیچھے چھوڑ گیا ہے:

عشق نے کفر کو ایماں کے سکھائے انداز
مرکزِ عشق پہ مل جاتے ہیں ہند اور حجاز
بربطِ شوق کی ہے ایک ہی ہر سو آواز
چاہیے عشقِ حقیقی کے لیے عشقِ مجاز
بے وسیلہ کہیں بندے کو خدا ملتا ہے

آج ناکامِ محبت ہوں تو شکوہ کیسا
کُشتۂ رنج و مصیبت ہوں تو شکوہ کیسا
وقت کی تلخ حقیقت ہوں تو شکوہ کیسا
نازِ محرومِ عنایت ہوں تو شکوہ کیسا
حاصلِ عشقِ نبیؐ روزِ جزا ملتا ہے

اب ہم "رہبرِ اعظم" پر حضور نبیٔ کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی منظوم سوانح حیات ہونے کے ناطے سے ایک نظر ڈالتے ہیں۔ سوانح حیات لکھنے کے لیے ضروری ہے کہ چند امور کا خصوصیت سے خیال رکھا جائے۔ اولاً لکھنے والے کا دل عشق و عقیدتِ مصطفیٰ سے آباد ہو کیونکہ یہ وہ مقام ہے کہ جہاں تحقیقی غلطی بے ادبی کے مترادف ہوتی۔ یہ بہت بڑا اعزاز بھی ہے اور سخت ترین امتحان بھی۔ شبلی نعمانی جیسا نامور مورخ بھی زمانے بھر کے شہنشاہوں کے تذکار لکھ چکا اور سیرت النبی صلی اللہ علیہ وسلم لکھنے کے محترم سلسے کا آغاز کیا تو اس افتخار سے سرشار ہو گیا کہ

مگر اب لکھ رہا ہوں داستان ساقیٔ کوثر
خدا کا شکر ہے یوں خاتمہ بالخیر ہونا تھا

نازؔ مانچکوری کا دل بھی کچھ ایسے ہی اعزاز سے مہک رہا ہے

ازل سے گونجتی پھرتی ہے جو ہر سو فضاؤں میں
مرے سینے میں اس الہام کی آواز ہے ساقی

نازؔ مانچکوری نے سیرتِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی تابانیوں سے اپنے دل و جان کو منور کیا ہے۔ سیرتِ سرورِ کونینؐ کا تذکرہ کرتے ہوئے انھوں نے تجلیاتِ جمالِ مصطفوی کو بھی فراموش نہیں کیا۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی صورت و سیرت کے حوالے سے مختلف واقعات اور حقائق رقم کرتے ہوئے نازؔ مانچکوری نے اپنے جذبات کو تعصبات کی نذر نہیں ہونے دیا بلکہ جہاں بھی عظمت و شانِ حضورؐ کا ذکر آیا ہے انہوں نے دل کھول کر اپنے جذبات کو عقیدت و ارادت کی چاشنی دے کر اہلِ ذوق کے سامنے پیش کیا ہے۔ حضور نبیٔ کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے اُسوۂ عالی کو خراجِ عقیدت پیش کرتے ہوئے کہتے ہیں۔

ہر دامن تر میں مہک اٹھتی تھی حق کی معرفت
جب بھی شرابِ شوق سے دامن بھگوتا تھا[۵۵]

اپنوں کے حالِ زار پہ آنسو بہاتے ہیں سبھی
اغیار کے داغوں کو بھی اشکوں سے دھو جاتا تھا وہ
مجبور کر دے جو گنہگاروں کو توبہ کے لیے
تقدیس کے ہر قلب میں وہ بیج بو جاتا تھا وہ
تھی نرمیٔ گفتار اس کی آتشِ خاموش سی
جس سے کہ تھرّاتی تھیں روحیں ظلم و استبداد کی
تا زندگی سعیِ دفاعِ کارواں کرتا رہا
جرأت سے اپنی رہزنوں کا منہ دھواں کرتا رہا
تھا امن کا پیغام بر، پیغام امن اس نے دیا
انسانیت کے واسطے کارِ جہاں کرتا رہا
وہ جنگ کا حامی نہ تھا مجبور ہو کر جنگ کی
اس زمیں کو یوں بھی رشکِ آسماں کرتا رہا
ہر اک شعاعِ برق کو ظلمت شکن اس نے کیا
ہر ابرِ ہیبت ناک کو رحمت نشاں کرتا رہا

اب ذرا جمالِ مصطفیٰ علیہ التحیۃ والثناء کے حوالے سے ناز مانچوری کے قلم کا ارمغان ملاحظہ کیجیے:

حور و فرشتہ آسماں پر محوِ نظارہ ہوئے
اُترا زمیں پر سوئے کعبہ کاروانِ قدسیاں
پھر اس کے جسمِ پاک سے ایسی چمک پیدا ہوئی
لگتی تھی نور افشاں زمیں، لگتا تھا روشن آسماں
اس طرح محبوبِ خدا محبوبِ دنیا ہو گیا
ہر اک نظر اخلاص تھی ہر اک ادا رحمت نشاں

سوانح کو نظم کہتے ہوئے شاعر کو غیر معمولی تاریخی اور تحقیقی دقتوں کا شکار ہونا پڑتا ہے
حقائق کو نظم کے جامے میں سمونا، صداقتوں کو شاعری کا ملبوس عطا کرنا، سچائیوں کے
بحرِ بیکراں کو بلاغت کے کوزے میں بند کرنا، تاریخ کے پس منظر کو حالات کے پیش منظر
میں اجاگر کرنا، لامحدود داستان شوق کو نظم کی حدود و قیود کا پابند کرنا، بے جان لفظوں
و جذبے کی مسیحائی سے ابدی زندگی عطا کرنا، فکر و دانش کے گلاب کھلا کر چاہتوں
کی چاندنی بکھیرنا، یہ ایسے مراحل ہیں جن سے دوچار ہو کر کسی بھی برق رفتار کا اشہبِ قلم
رفتار کا توازن کھو بیٹھتا ہے اور وہ حقائق کی دشوار گزار راہوں پر چلتے ہوئے یا تو
ابلاغ کی لطافتوں سے محروم ہو جاتا ہے یا ابلاغ کا ضرورت سے زیادہ سہارا لے کر
حقائق کے حسن کو مجروح کر بیٹھتا ہے۔ ناز مانچوری نے "رہبرِ اعظم" کی صورت میں
سیرت سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رقم کرتے ہوئے حتی الامکان کوشش کی
کی ہے کہ حقائق اور بلاغت کا توازن بگڑنے نہ پائے۔ اس امتحان میں وہ بڑی حد تک
سرخرو رہے ہیں۔ انہوں نے "رہبرِ اعظم" کے ابتدائیہ میں "نظرِ ثانی" اور "پیغمبرِ اسلام کی تعلیمات
کی روشنی میں" کے عنوانات کے تحت بتایا ہے کہ انہوں نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی سوانح
مقدسہ کو نظم کرتے ہوئے معروف اسلامی مآخذ سے استفادہ کیا ہے اور بھرپور کوشش
کی ہے کہ پیغمبرِ اسلام کی انسانیت نوازی، رحمۃ للعالمینی، عفو و درگزر اور لطف و کرم کے
روشن پہلوؤں کو واضح کیا جائے۔

"رہبرِ اعظم" میں شاعر نے حضور علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کی حیاتِ مقدسہ کے مختلف
پہلو اجاگر کئے ہیں۔ بعثت نبوی سے پہلے خطۂ عرب کی حالت، محسنِ انسانیت کی ولادت
اقدس، آپ کا عالمِ طفولیت، آپ کی پاکیزہ جوانی، صادق اور امین کی حیثیت سے آپ کی
دوست دشمن کے نزدیک مسلمہ طور پر محترم شخصیت، دورِ نبوت، ابتلاء و مصائب، ہجرت،
غزوات، آپ کا پیغامِ عالمگیر، آپ کے فیوض و برکات کی تاثیر، آپ کی تجلیاتِ ایمانی

کی تنویر، آپ کا حسنِ تکلم اور کمالِ تقریر، آپ کی راہنمائی و قیادت، آپ کی بے مثال سیادت، آپ کی لازوال صداقت، عالمِ انسانیت کے جسدِ مردہ کی مسیحائی۔ غرضیکہ شاعر نے نہایت اختصار اور جامعیت کے ساتھ شعری بلاغت کے تمام تر پہلو مدِ نظر رکھتے ہوئے پیغمبرِ اسلام کی سروری عظمتوں کو خراجِ عقیدت پیش کیا ہے۔

منظوم سوانح رقم کرتے ہوئے شاعر کے لیے ایک اہم مسئلہ منظر آرائی ہوتا ہے دنیاوی سلاطین کے قصے رقم کرتے ہوئے منظر آرائی کوئی مشکل امر نہیں ہے کیونکہ یہاں مبالغہ عروج پر ہوتا ہے مگر سلطان عالم پناہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی سوانح حیات منظوم کرتے ہوئے شاعر نے مبالغہ آرائی سے گریز کرتے ہوئے منظر کشی کے خوبصورت نمونے پیش کئے ہیں نبیٔ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے پہلے کے دورِ جہالت کا منظر یوں کھینچتے ہیں:

دورِ جہالت میں سبھی اس درجہ بد اطوار تھے
ہر اک گھڑی ہر آن رہتے برسرِ پیکار تھے
کوئی بھی قدرِ زندگی سے بہرہ ور پہلے نہ تھا
عقلیں تھیں سب فالج زدہ اور ذہن سب بیمار تھے
تھا زیر دستوں کے لیے جینا کٹھن، مرنا کٹھن
نَے صاحب گفتار تھے، نَے صاحبِ کردار تھے
کوئی کسی کی پرسشِ احوال کو آتا نہ تھا
تھے آدمی کی شکل میں لیکن سبھی خونخوار تھے

منظر کشی کا ایک خوبصورت نمونہ وہ ہے جب حضور علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کعبہ کی تعمیر کے بعد حجرِ اسود کی تنصیب کے سلسلے میں فیصلہ فرما کر قتل و غارت گری کے نہ ختم ہونے والے سلسلے کو روک دیتے ہیں۔ حجرِ اسود کی تنصیب کے واقعے کو ناز مانک پوری نے بڑی تفصیل، جامعیت اور تاریخی صحت کے ساتھ بیان کیا ہے۔ کعبہ کی تعمیرِ نو اور

سنگ اسود کی تنصیب کے بعد شاعر سنگِ اسود کی خوش بختی پر اظہار خیال کرتا ہے:

ہے سنگ اسود اب بھی کیوں سرمایۂ تقدیس جاں
کیوں آستانِ حق سا ہے حق کا نہیں گو آستاں
انسان کو گھائل کیا ہر ایک ضرب سنگ نے
پھر ہو گیا یہ سنگ آخر کس طرح رحمت نشاں
ہے سنگ کے بوسے میں کیا جو داخل سنّت ہے یہ
باطن ہے کیا ظاہر ہے کیا کیا ہے نہاں کیا ہے عیاں
شاعر کے غور و فکر میں اک بات آتی ہے یہی
افشا ہوا اسود سے جو وہ تھا یہی سرِّ نہاں
واضح نہ ہوتا رشتۂ حق و مجاز ہرگز کبھی
ہر وقت بحث کفر و دیں میں محو رہتا آدمی

شعب ابی طالب کے حوالے سے ان کے قلم کی نظارہ آفرینی ملاحظہ کیجئے،

گُل رنگ چہرے عورتوں کے بھوک سے کُملا گئے
مردوں کی آنکھیں دھنس گئیں، بچوں کے دل مرجھا گئے
کچھ نوجوانانِ جری لڑنے پہ آمادہ ہوئے
اور کچھ نقاہت کے سبب اُٹھے مگر غش کھا گئے
کچھ سربسجدہ ہو گئے حق کی رضا کے سامنے
کچھ صبر و استقلال کا اپنی اثر دکھلا گئے
یعنی ہوا کی سادگی اپنا اثر دکھلا گئی
اعجازِ قدرت یہ ہوا کتبے کو دیمک کھا گئی

تاریخِ اسلام میں ہجرتِ نبویؐ کو ایک خاص حیثیت حاصل ہے۔ اس ہجرت کی

بدولت ہی مسلمانوں کو پنجۂ کفار سے رہائی ملی اور مسلمانوں نے مدینہ کو اپنا مستقر بنا کر یہاں سے عظمتِ اسلام کے قافلے چار سو روانہ ہوتے ہوئے دیکھے۔ تمام تذکرہ نگار اور سیرت نویسوں نے اس واقعے کے بہترین نتائج پر روشنی ڈالی ہے۔ ناز مانک پوری اس واقعۂ ہجرت سے کیا نتائج اخذ کرتے ہیں، اس کی ایک جھلک دیکھیے:

ہجرت سے ہی سرمایۂ عرشِ بریں حاصل ہوا
ہجرت سے ہی اک روز مقصودِ زمیں حاصل ہوا
ہجرت سے دنیا بھی بنی، ہجرت سے عقبیٰ بھی بنی
ہجرت سے اس کو مرکزِ دنیا و دیں حاصل ہوا
ہجرت سے ہی اس کو ملا پیغام جہدِ زندگی
ہجرت سے اک دیباچۂ فتحِ مبیں حاصل ہوا

سرکارِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم نے عالمِ انسانیت کی کس طور راہنمائی فرمائی ناز مانک پوری کے لفظوں میں ملاحظہ کیجئے:

اک بوریے پر بیٹھ کر فرماں روائی اس نے کی
ہر کاروانِ زندگی کی رہنمائی اس نے کی
یوں قافلہ بڑھتا گیا، تنظیمِ نو ہوتی گئی
دشوار تھی راہِ یقیں، عقدہ کشائی اس نے کی
قائم حکومت اس نے کی اللہ کے اعجاز سے
آئینِ نو نافذ کیا اس نے نئے انداز سے

وہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی ختم المرسلینی کا ذکر کرنا بھی نہیں بھولتے، کہتے ہیں:

یہ آخری اعزاز ہے اس پہ نبوت ختم ہے
اس پہ سیاست ختم ہے اس پر شریعت ختم ہے

نازنہ مانک پوری نے اس تاریخی تلو، اور ابدی صداقتوں کے ساتھ پیغمبر اسلام کی حیاتِ مقدسہ کے مختلف ادوار کو قلم بند کیا ہے کہ کہیں بھی گمان نہیں ہوتا کہ یہ کسی غیر مسلم کا ارمغانِ مدحت و نعت ہے۔ انہوں نے نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کے زندگی کے مہتم بالشان واقعات کا تذکرہ کر کے ایمان و یقین کی وہ قندیل روشن کی ہے جس کی تابانی سے عشاقِ رسول مدتوں فکر و نظر کی ضیا کا سامان حاصل کرتے رہیں گے سیرتِ مصطفویؐ کے روشن پہلوؤں کو سلامِ عقیدت پیش کرتے نازنہ ایسی پختہ رتی سے ایمان کا اظہار کرتے ہیں حضور پیغمبرؐ اسلام کا اسوۂ آپ کا فیض افشاں کردار آپ کے ارشادات و فرمودات تا ابد کاروانِ انسانیت کو منزلِ آسمانی کے آداب عطا کرتے رہیں گے اس سلسلے میں وہ کہتے ہیں۔

اب بھی حقیقت آفریں ہے یہ زمین و آسماں
عشقِ نبیؐ سے منکشف ہوتا ہے ہر سرِ نہاں
اب بھی نیا عنوان ہے خیر البشرؐ کی زندگی
اب بھی ہے نشرِ عزم کی اس حق نگر کی زندگی
دینِ محمدؐ سے ہوئی اس ارتقا کی ابتدا
جاری رہے گا تا ابد جس ارتقا کا سلسلہ

"رہبرِ اعظم" کی صورت میں نازنہ مانک پوری نے ثابت کیا ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام فقط مسلمانوں کے ہی راہبر و مقتدا نہیں ہیں بلکہ آپ عالمِ انسانیت کے ناخدا اور ہر دور کے پیشوا ہیں۔ تازہ مانک پوری نے جس ہستیٔ والا صفات کو خراجِ عقیدت پیش کیا ہے اس کی مدح خوانی اور مدحت نگاری کا سورج کبھی بھی گہنا نہ سکے گا بلکہ ہر آنے والا دور اس آفتابِ ایمان و یقین کے جلووں سے خرد کی تاریکیوں کو عشق کا نور عطا کر کے محبتِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے عملی تقاضوں کا ایمان آفریں نظارہ دکھانے کا اہتمام کرے گا

بنا سکے نہ گر تُو، سرکارؐ کے قرینے
اے بد نصیب جینے، پھر کیوں چلا ہے جینے
صد شکر رب نے بخشے کونین کے خزینے
یعنی کھنڈر میں دل کے نعتوں کے ہیں دفینے
سیرت نبیؐ کی یعنی جینے کے ہیں قرینے
نقشِ قدم نبیؐ کے عرشِ بریں کے زینے
تم صرف یاد آؤ پھر کیا غمِ زمانہ
اک عمر ہی گزاروں، کیا روز کیا مہینے
طوفاں نے راہ دے دی موجوں نے ناؤ کھے دی
نام آپ کا لیا تھا جب چل پڑے سفینے
یاد آ گئے محمدؐ دل سرخرو ہوا ہے
موتی انڈیلتے ہیں آنکھوں کے آبگینے
جب گونج اُٹھا عرب میں توحیدِ حق کا نعرہ
کفر اور گمرہی کو چھوٹا کیسے پسینے

یہ سرفرازیاں تھیں، اُن کی نوازشیں تھیں
لکھی ہے نعت ورنہ کب اپنے بل ذکیؔ نے

داموودر ذکیؔ ٹھاکر

# "ہندو شعرا کا نعتیہ کلام"

مرتبہ: فانی مراد آبادی

تبصرہ: شمیم ادیبی

حافظ محمد ایوب فانی مراد آبادی نے ہندو اور سکھ شعراء کا نعتیہ کلام ۱۷۲ صفحات کی زیر نظر کتاب میں اکٹھا کیا۔ کتاب عارف پبلشنگ ہاؤس لائل پور (اب فیصل آباد) نے شائع کی۔ مرتب نے اپنے والد مکرم مولوی محمد یوسف صاحب مراد آبادی کے نام انتساب کیا۔ کتاب کا تعارف علامہ غلام رسول مہر نے اور پیش لفظ مولانا سعید احمد اکبر آبادی ایڈیٹر "برہان" دہلی نے تحریر کیا۔ فانی مراد آبادی نے "عرض مؤلف" کے عنوان سے نعتیں جمع کرنے کے سلسلے میں کی گئی کوششوں کا ذکر کیا اور ان حضرات کا شکریہ ادا کیا ہے جن کے تعاون سے کتاب مرتب اور شائع ہوئی۔

کتاب کا آغاز مہاراجا سرکشن پرشاد شاد کی "حمد" سے کیا گیا ہے جس کا ایک شعر ہے۔

اس نے کہا "معبود ترا؟" میں نے کہا "تو ہی تو ہے"
اس نے کہا "قسمت تری؟" میں نے کہا "منشا ترا" [۱]

مولانا غلام رسول مہر نے کتاب کے بارے میں لکھا "یہ غیر مسلم بھائیوں کی طرف سے دلی محبت و خلوص کا ایک قیمتی ارمغان ہے جو مسلمانوں کے سامنے پیش ہوا ہے کلام پڑھیں گے تو خود بخود اندازہ ہو جائے گا کہ کہنے والے نے جو کچھ کہا، دلی تڑپ اور خلوص سے کہا۔ مجموعے میں ہر درجے کی چیزیں ہیں۔ میرے لیے مناسب نہیں کہ ان میں امتیاز پیدا کروں۔ میری نظر ان مخلص، حق شناس اور محبت پرور

تلوب پر ہے جن میں ہمارے آقا و مولا صلی اللہ علیہ و آلہ وسلّم کی ذات بابرکات کے لیے ایسے پاکیزہ اور ولولہ افروز جذبات پیدا ہوئے اس بنا پر اصل ارمغاں کو بہت بیش قیمت بھی سمجھتا ہوں اور اپنے عزیز دوست جناب فانی کو خوش نصیب جانتا ہوں کہ وہ اس ارمغاں کی ترتیب و تہذیب سے شرف اندوز ہوئے ۲

مولانا سعید احمد اکبر آبادی کی رائے ملاحظہ فرمایئے ۔ "مسلمانوں کے علاوہ نیک دل ہندو حضرات نے بھی حضور (صلی اللہ علیہ و آلہ وسلّم) کی شان میں کثرت سے نعتیں لکھی ہیں اور جس طرح مسلمانوں میں حضرت محسن کاکوروی اور مضطر خیر آبادی نعت گوئی میں خاص شہرت رکھتے ہیں، اسی طرح ہندوؤں سکھوں میں بھی بعض خاص شاعر ہیں جو اس وصف میں کمال رکھتے ہیں . . . . ہمیں جناب فانی مراد آبادی کا شکر گزار ہونا چاہیئے کہ موصوف نے کئی برس کی محنت اور تلاش کے بعد قدیم اور جدید ہندو شعراء کی تقریباً اڑھائی سو نعتیں جمع کی ہیں اور بلا خوفِ تردید یہ کہا جا سکتا ہے کہ اب یہ مجموعہ ہمہ جہت مکمل ہے" ۳

"ہندو شعراء کا نعتیہ کلام" میں ہندوؤں کے علاوہ سکھوں کی نعتیں بھی شامل ہیں بعض شعراء کی ایک سے زیادہ نعتیں دی گئی ہیں لیکن وہ مختلف صفحات پر بکھری ہوئی ہیں ۴ کتاب میں حسنِ ترتیب کا فقدان ہے ۔ کتابت کی بعض غلطیاں بھی نظر آتی ہیں ۔ کتابت میں خوشنویس کی مرضی کو زیادہ دخل دکھائی دیتا ہے ۔ بادی النظر میں جو نعت چند قطعات پر مشتمل نظر آتی ہے، پڑھنے پر غزل کی صورت میں نکلتی ہے ۵ کہیں غزل کی صورت میں نعت دکھائی دیتی ہے، پڑھنے پر یہ بھید کھلتا ہے کہ یہ تو مخمس تھا ۶

کتاب میں مختلف شعراء کی جتنی نعتیں شامل ہیں ــــــــــــــــ حروفِ تہجی کے اعتبار سے ان کا ایک ایک شعر قارئین کے ذوقِ سلیم کی

نذر کیا جاتا ہے۔

پنڈت جگن ناتھ آزاد — سلام اس ذاتِ اقدس پر سلام اس فخرِ دوراں پر
ہزاروں جس کے احسانات ہیں دنیائے امکاں پر ۶

جگن ناتھ پرشاد آنند — مدحِ حسنِ مصطفیٰ ہے ایک بحرِ بیکراں
اس کے ساحل تک کوئی تیز بیاں پہنچی نہیں ۷

شو چرن داس آختہ بھنڈگاکوی — نظم "پیغامِ عرفان" ص ۱۹۱

ستیہ پال آختہ بھنوانی — از خیالِ عرب تا بہ عجم مانتے ہیں
ہاں صاحبِ الطاف و کرم مانتے ہیں
ہم دیر نشیں بھی ہیں ترے معتقد
رہبر جو تجھے اہلِ حرم مانتے ہیں! ۹

پنڈت ہری چند آختہ — نامِ پاکِ احمدِ مرسل سے ہم کو پیار ہے
اس لیے لکھتے ہیں آختہ نعت میں اشعار ہم
زندہ ہو جاتے ہیں جو مرتے ہیں اس کے نام پر
اللہ اللہ موت کو کس نے مسیحا کر دیا! ۱۰

گرسرن لال ادیب لکھنوی — کہا خورشید نے یہ میرا حق ہے کیوں نہیں لیتے
لیا آغوش میں کرنوں نے سایہ جسمِ اطہر کا
انبیاء پر برتری کا تھا شرف جس کو نصیب
وہ خدائے پاک و برتر نے کہا جس کو حبیب
شاد ہیں دنیا میں تیرے ذکر سے
ہے نجاتِ آخرت کا بھی یقیں! ۱۱

نر دیو سنگھ اشک جالندھری

اگر کوئی تمنا ہے مرے دل میں تو یہ آقا
دمِ آخر جبیں میری ہو سنگِ آستان تیرا ۱۲

رام پرتاپ اکمل جالندھری

مرہونِ لطف صرف مسلمان ہی نہیں
منت کشِ کرم ہے خدائی جناب کی! ۱۳

اندرجیت شرما

مجھے تیری آرزو ہے
مجھے تیری جستجو ہے ۱۴

شیام سندر باصر کاشمیری

بناؤں ابھی سُرمہ چشم اس کو
اگر ہاتھ آئے غبارِ مدینہ!
نکلی حرا کے غار سے، یا دامن کہسار سے!
اک روشنی اِک زندگی، مشعلِ ہدایت کی بنی
مخمس "تیرا ہی آسرا ہے"
فاراں کی چوٹیوں پر وہ آفتاب چمکا
چشمِ فلک کو جس نے مسحور کر دیا ہے ۱۵

رانا بھگوان داس بھگوان

نظم "شبِ معراج"
عجم نازاں بہ ذاتِ تو عرب نازاں بہ شانِ تو
امینِ رازِ توحید و حبیبِ کبریا باشی!
محرمِ اسرارِ تخلیقِ جہاں
اے بنائے بزمِ امکاں السلام! ۱۶

بی ڈی اہلیہ لوٹر سنگھ

اخلاقِ احمدی نے ہے حیراں کیا مجھے
بی ڈی کنیزِ احمدِ مختار ہو گئی

آرزوئے جلوۂ دیدار گر تی ڈی تراست
عرض من دارم بشاہ احمدِ مختار شو! ۱۸

برج گوپی ناتھ بیکل امرتسری
نور سے تیرے اندھیرے میں درخشانی ہوئی
تیرے آگے آبروِ کفار کی پانی ہوئی! ۱۹

پرتسیی جی برہمچاری
پاپ میں ڈوبے تھے جو ان کو ڈبویا پریم میں
خوب ہی بگڑی بنائی سیّدِ ابرار نے! ۹

پرکاش ناتھ پرویز
دل و جاں کیوں نہ ہوں مرہونِ منّت
دل و جاں پر ہے اکرامِ محمّدؐ ۲۰

لالہ تارا چند تارا لاہوری
پروازِ مرغِ روح کرے میری یا خدا
جا کر پئے روضۂ اطہر کے سامنے!

ملک بے تاب مجھ کو دیکھ کر کہتے ہیں فرقت میں
محبت کتنی رکھتا ہے بے چارا محمّدؐ سے
اثر اک اک سخن میں اس کے ہوگا اسمِ اعظم کا
وظیفہ جس کا روز و شب درودِ مصطفیٰ ہوگا
گر مدینہ کی طرف جائیے تو لکھ بھیجیں وہاں
دامنِ بادِ صبا پر اپنا حالِ زار ہم ۲۱

ہر گوپال تفتہ
چوں سرِ محشر ز محشر عرصہ بر خود تنگ دید
تفتہ گریاں آمد و دامانِ پیغمبر گرفت ۲۲

پنڈت رگھو ندر راؤ جذب
اس جذبِ دل افگار کو رؤیا میں کسی شب
یارب تو دکھا دے رخِ نیکوئے محمدؐ ۲۳

چمن لال ایڈیٹر طمانچہ لاہور — وہ جس کو رب ذوالمنن
کہتا ہے خود "محبوبِ من" ۲۴

کشن نرائن حامی بریلوی — ہو کس سے بیاں منزلت و شانِ محمدؐ
ہے آپ خداوند ثنا خوانِ محمدؐ ۲۵

سندر لال حمید ملری — وہ جگت گیانی من موہن تھا واقف مہر کے رازوں سے
گن گیان کو لے کر آیا تھا وہ غفلت کے بیماروں میں !

گنیشی لال خستہ دہلوی — ناز ہے اہلِ عرب کو ہی نہ تیری ذات پر
حشر تک تجھ پر کرے گا فخر سارا ایشیا ! ۲۷

لالہ بیلی رام کشمیری — گر تمنا ہے کوئی تو ہے یہی دل میں مرے
رات دن دیکھا کروں روئے منور آپؐ کا ۲۸

رام پرشاد کالستھ لکھنوی — رام پرشاد ان کو جنت میں ملا جام طہور
تشنہ لب جویاں سے بہر ساقیِ کوثر چلے ۲۹

رام پیارے لکھنوی — کس طرح بدلہ ہو احسانِ محمدؐ کا ادا ! !
عورتیں ان کے قدم کی خاک ہوں تو ہے بجا ۳۰

رام جی لال گوندھر — کریں تیری توصیف کیوں کر بیاں ہم
کہیں کس طرح سارے رازِ نہاں ہم ۳۱

ارو ڈہ رائے — تارے ہوں جیسے مہرِ منور کے سامنے
یوں انبیاء ہیں میرے پیمبرؐ کے سامنے
جان و دل سے ہیں فدائے احمدؐ مختار ہم !
دیکھیے دیکھیں گے اُس سرور کا کب دربار ہم ۳۲

پنڈت رلارام رتن پنڈوری — حسنِ ازل نے بھی شہ والا کی داد دی
اعجاز جب عیاں ہوا ماہ دو نیم کا! ۲۳

رشی پٹیالوی — جس کے پردہ میں سب چھپے تھے تارے
جس کی رحمت سے ہے دنیا فیض یاب! ۲۴

پیارے لال رونق دہلوی — مسدس "نبیؐ کی فضیلت"
عفو ہو جائیں گی محشر میں خطائیں ساری
داورِ حشر کو دوں گا میں حوالہ تیرا!
لے کر سیاہی نورِ رخِ آفتاب سے
لکھتا ہے وصف حسنِ رسالت مآب کا
دو ٹکڑے قمر کے ہوئے انگلی جو اٹھائی
اک معجزہ ادنیٰ سا دکھایا یہ نبیؐ نے

مسدس "شانِ نبوت"
نشاں مخلوق کا ہوتا، نہ بنتی یہ کبھی دنیا
نہ آتا صورتِ انساں میں گر جلوہ محمدؐ کا ۲۵

پنڈت تربھون ناتھ زار — جو یہ مکہ و کعبہ فرش ہے تو مدینہ قبلۂ عرش ہے!
کہ جہاں وہ جلوۂ شانِ حق ہے خدا سے راز و نیاز میں ۲۶

برجموہن تلکو زیبا — سبق پاکیزگی کا اور نیکی کا دیا سب کو
بڑا احسان دنیا پر کیا حضرت محمدؐ نے
گلزارِ وحدت حضرت محمدؐ
انوارِ رحمت حضرت محمدؐ ۲۷

پروفیسر ساحر ہوشیارپوری

سارا عالم ہے منور آپؐ کے انوار سے
سارا عالم آئینہ ہے آپ کے انوار کا!
قاتلوں نے بھی جھکایا آپ کے قدموں پہ سر
یہ بھی تھا اک معجزہ اخلاق کی تلوار کا! ۴۸

یتجونت رائے ساحر نامی

مخمس "بلبلِ بستانِ مدینہ" ۴۹

پنڈت امرناتھ ساحر دہلوی

کونین جلوہ گاہ تری بے مثال ہے
رنگِ شہود زیبِ جمال و کمال ہے
مرا قلب مطلعِ نور ہے کہ حرم میں جلوہ بہار ہے
دل و دیدہ محوِ نظارہ ہیں کہ نہ گرد ہے نہ غبار ہے

لالہ مدن لال ساحر

نہیں ہے خوف کچھ روزِ جزا کا
وسیلہ ہے مجھے خیر الوریٰؐ کا ۵۱

شنکر لال ساقی

جیتے جی روضۂ اقدس کو نہ آنکھوں دیکھا
روح جنت میں بھی ہو گی تو ترستی ہو گی

نظم "شبِ اسرا"

خود بدولت جب براقِ بادپا پر تھے سوار
فرشِ نوری ہر قدم پر تھی برابر چاندنی
تھا شبِ معراج نبیوں کی زبان پر یہ ملا
پیشوا و سرورِ پیغمبراں یہ ہی تو ہیں ! ۵۲

لالہ سالک رام سالک

ہر داغِ جگر میں ہے گلِ خلد کی خوشبو !
جب سے ہے مرے دل میں تمنائے مدینہ

**نریندر سنگھ بیدی سحر**

نعت خوانِ سرورِ کون و مکاںؐ ہوتا ہوں میں
دیکھنا روح الامینؑ سے ہم زباں ہوتا ہوں میں

سلام اے معرفت کی مے کے ساقی!
سلام اے جلوۂ انوار باقی

شہِ عربؐ کی عنایتوں کا کہیں نہیں ہے کوئی ٹھکانا
مرے گناہوں کی بے پناہی بڑھی ہوئی تو دکھا رہی ہے

اُدھر روضۂ شہ اِدھر بے قراری
یہ موقع بھی کیسا عجیب آگیا ہے

یہ آرزو ہے مدینے پہنچ کر اے مولا!
نثارِ روضہ یہ ادنیٰ غلام ہو جائے!

سمٹ کر دو جہاں کی وسعتیں آئیں تخیل میں
تصورِ سرورِ لولاکؐ کا معلوم ہوتا ہے! ۴۲

**لالہ لچھمی نرائن سخا**

مجھ کو تو وہاں کا خس و خاشاک ہی لا دو
پُر کیف ہیں مستوں کو سب اشیائے مدینہ

دل میں گر عشق نبیؐ ہو تو ہے انساں انساں
ورنہ کیا خاک پھر اس خاک کی تصویر میں ہے

اک مستی ہی پہچان ہے عشاقِ نبیؐ کی
ہے عشقِ نبیؐ ظرف میں صہبائے مدینہ!

نہ ہوتا گر ثنا خواں خالقِ اکبر محمدؐ کا
تو ہوتا خلق پر رتبہ عیاں کیونکر محمدؐ کا

مری پرستش خدا کے سامنے کیا جانے کیونکر ہو
"کہاں ہے نعت گوئے بند" اگر یوں ہو تو بہتر ہے ۵۴

مہاراجا سر کشن پرشاد شاد

کانِ عرب سے لعل نکل کر سرتاج بنا سرداروں کا
نام محمدؐ اپنا رکھا، سلطان بنا سرداروں کا
مخلوق میں یکتا ہیں یہ کثرت میں بے ہمتا ہیں یہ
کیا جانے کوئی کیا ہیں یہ، ان کا کوئی ہمسر نہیں
تو وہ مقبول ہے کہ بعدِ خدا
نام تیرا ہے عرش پر مسطور
ہے آرزو کہ آپ کے در پر پڑا رہوں!
دولت سے کچھ غرض ہے نہ جاہ و حشم سے ہے
نظم "بطحا کا بسیا"
کھنچتا ہے مدینہ کی طرف یہ تنِ لاغر
ہوتی ہے ادھر سے کششِ کاہ رُبائی
مُلکِ عرب میں پیدا ہوا سرور ساری خدائی کا
کون ہوا ہے آج تک ایسا سرکاروں میں سرداروں میں
عشق سے بڑھ کے کوئی چیز نہیں پاس مرے
کہ یہی ہدیہ ہے شایانِ رسولؐ عربی
خداوندِ عالم ہے جس طرح واحد
حبیبؐ خدا بھی تو یکتا ہوا ہے
رازِ وحدت کے راز دار ہیں یہ
بزمِ کثرت میں ہیں یہ لاثانی

لالہ رام سروپ شیدا — مخمس " سلام " ۵۲

یوگندر پال صابر —
منظہرِ حُسنِ ذات ہیں احمدؐ
رحمتِ ہر حیات ہیں احمدؐ
اپنے اور غیر میں نہیں تفریق
سرورِ کائنات ہیں احمدؐ ۵۴

چاند بہاری لال صبا ماتھر —
خدا کا وہ نہیں ہوتا، خدا اس کا نہیں ہوتا
جسے آتا نہیں ہونا تمھارا یا رسول اللہ
عیدِ میلاد النبیؐ کی بزم ہے آراستہ
آج ہونا چاہیئے اظہارِ شانِ مصطفیٰؐ ۵۵

مہر لال سونی ضیا فتح آبادی —
پردے ابھی آنکھوں پہ جہالت کے پڑے ہیں
پائے تو کوئی کس طرح سے پایانِ محمدؐ
اگر تیرے اصولوں پہ رہے قائم تری امت
کوئی امت نہیں بڑھ کر جہاں میں تیری امت سے

" نظم تعلیم اسلام ۵۶

---

پربھو دیال عاشق لکھنوی — مخمس " ساری دنیا میں بڑا ہے کون حضرتؐ کے سوا "

" — مخمس " نکلی ہے سر حشر تمنائے محمدؐ " !

مخمس تضمین

دو عالم آپ پر یا رحمۃ للعالمین! صدقے
چمن میں بلبلیں شیریں کلامی پر ہوئیں صدقے ۵۷

پنڈت بالمکند عرش ملسیانی —
موردِ التفات ہم تری نوازشات سے
ذاتِ خدائے پاک سے وقفِ نوازشات تو

ترا گدا ہوں، غرض کیا ہے بادشاہوں سے
مجھے شہی سے بھی افضل گداگری ہے تری
ملائک دست بستہ، عرش و کرسی لطف آمادہ
محمدؐ صدرِ محفل بود شب جائیکہ من بودم
یہ شانِ فصاحت، یہ آیاتِ مصحف
کلیم اللہ اللہ، کلام اللہ اللہ!
یہی ماحصل عرشؔ ہے زندگی کا
مراسر ہے اور آستانِ مدینہ
سزاوارِ فیض درِ مصطفیٰ ہے!
سوالی کا دستِ سوال اللہ اللہ
دنیا کی کشاکش میں اے دل یوں راحت جنت ملتی ہے
توحید کا نعرہ ہو لب پر تصویرِ نبیؐ کی سینے میں
ترے پینے کو روزہ آیا کرے گی عرشِ اعظم سے
مئے عشقِ محمدؐ سے جو تو سرشار ہو جائے
چل اے عرشؔ ہو تو مدینے کا عازم
نہیں راس دنیا کی ہنگامہ زائی!
ذکرِ نبیؐ کروں گا تو کہہ دوں گا حشر میں
لایا ہوں ارمغاں بہ جہانِ خراب سے
ہاں ہاں تمھی تو ہو دلِ عالم کے دل نواز
دلدار و دلنشیں و دل آرا تمھی تو ہو!! ۸۵ء

عرشؔ صہبائی — کل بھی چھائی ہوئی تھی جان و دل پہ سر بہ سر
اور رگ رگ میں بسی ہے آج بھی یادِ رسولؐ ۵۹

ستیش چندر سکسینہ طالبؔ دہلوی — محبوب خدا خود ہی کہا ان کو خدا نے
اب اس سے سوا اور ہو کیا شانِ محمدؐ ۶۰

پنڈت چرنجیو لال فانیؔ — مخمس "خدا کے پیمبرؐ بڑی شان والے"
میری جنت ہے مدینے کی گلی
آرزوئے باغِ جنت کیا کروں ۶۱

گوبند پرشاد فضاؔ — لقب ہے سیدِ کونین ذی شاں
خدا قرآں میں ہے اس کا ثنا خواں ۶۲

لالہ لال چند فلکؔ — ربّ بے مثل کا دنیا میں بٹھا کر سکّہ
نقشِ اوہام پرستی کا مٹایا تو نے ۶۳

برہم ناتھ دت قاصرؔ — محمدؐ سے توحید کا راز پوچھو
بیانِ خدا ہے بیانِ محمدؐ ۶۴

امر چند قیسؔ جالندھری — یہ آپ کے قیسؔ کا ہے ایماں، حضورؐ ہیں رہنمائے انساں
حضورؐ کا جو نہیں ہے قائل، شقی بھی ہے وہ لئیم بھی ہے
مثالِ محمدؐ چہ جوئی، چہ جوئی
نہ یابی، نہ یابی مثالِ محمدؐ
سر بہ سر گنجِ معانی آپ کا ایک ایک حرف
سر بہ سر مبنی ہے قرآں آپ کی تقریر پر
مخمس "صلِّ علیٰ محمدؐ"
مخمس "ذکرِ احمدؐ"

پڑھتا ہوں نعت جب تو یہ کہتے ہیں اہلِ دل
اے قیسؔ تو ہے بلبلِ بستانِ مصطفیٰؐ!
مرا کوئے پیمبرؐ خوش تر است از گلشن رضواں!
دل ایں جا، روح ایں جا، زندگی ایں جا مزار ایں جا ۶۵

کبیر داس جی — معراج کے موضوع پر شعر ۶۶
کرشن موہن — اہلِ دنیا پر کھلا معراج سے
کتنا ارفع ہے مقامِ مصطفیٰؐ! ۶۷
کشوری پرشاد کشوری — شفاعت کو محشر میں داورِ سب کی
پیمبر علیہ السلام آرہے ہیں ۶۸
جگن ناتھ کمال کرتارپوری — مسدس
مسدس "میلاد النبیؐ" ۶۹
دِلو رام کوثری نے — نہیں اختیار اب سے کی نعت گوئی
یہی شغل ہم نے جوانی میں رکھا
ہر چند مصائب میں گرفتار ہوں لیکن
غافل میں نہیں نعتِ شہنشاہِ رسلؐ سے
خدا کی خدائی میں تجھ سا نہیں ہے
تو یکتا ہے بعد از خدا یا محمدؐ
دیکھا بنا کے جب کہ محمدؐ کا حسن و نور
محبوب اپنا کر لیا پروردگار نے
محشر میں بچا لیں گے نبیؐ مجھ کو یہ کہہ کر
چھیڑو نہ اسے، یہ تو ہے دیوانہ ہمارا

طفلی سے فدا نامِ محمدؐ پہ ہوا ہوں
اسلام پہ شیدا ہوں میں سو جان سے، جی سے
اُمّی لقب اگرچہ تھا اس شاہ کا مگر
تھا صدرِ علم صدرِ منوّر رسولؐ کا
ورق چند ہیں نعت کے میرے پاس
یہی اپنی پونجی، یہی مال ہے!
کس لیے پھر در پئے آزار ہیں اشرارِ قوم!
اس کا کیا کر لیں گے، جو خیر الوریٰ کے ساتھ ہے
تھا مجھے عشق محمدؐ جبکہ یہ عالم نہ تھا
بس خلا ہی تھا خلا، حوّا نہ تھی، آدم نہ تھا
فرشتے بھی یہ کہتے ہیں کہ ہم ہیں
غلامانِ غلامانِ محمدؐ
ہے جنسِ معاصی کا صلہ نقدِ شفاعت
زاہد سے رہا اچھا گنہگار محمدؐ
زباں کا یہی ہے اشارہ لبوں کو
کہیں مل کے باہم محمدؐ محمدؐ ۱؎

آنند موہن زتشی گلزار پر تو حسنِ ذات آئے تھے پیکر التفات آئے تھے
کذب اور کفر کے مٹانے کو سرورِ کائناتؐ آئے تھے ۲؎

تلوک چند محروم نظم "سیرۂ نبویؐ کی ایک مثال" ۳؎

گوربخش سنگھ مخمور جالندھری سیاحِ عرش، سائرِ کون و مکاں ہے تو
روح الامینؑ ہے نام ترے ہم رکاب کا ۴؎

بشیشور پرشاد منور لکھنوی — مسدس

عرب کو جس نے بنایا جوابِ صدف دو دن
بس ایک ذاتِ ستودہ صفات آپ کی ہے ۳ء
سخت طوفاں میں ہے سفینہ موج
آخری ایک آسرا تیرا ہے
قابلِ فخر ہے یہ رات کہ اک ابنِ بشر
بن گیا رازِ الٰہی کا امیں آج کی رات
زمیں سے فلک تک فلک سے زمیں تک
ہر اک سمت ہے داستانِ محمدؐ!
ہر مذہب و ملت پہ یکساں ہے کرم جاری
ہے سب کے لیے رحمت اسلام محمدؐ کا ۴ء

چھنومل ناقد دہلوی
الفتِ حضرتؐ کا ناقد ایک ادنیٰ ہے یہ وصف
یہ کمالِ نعت گوئی اور پھر ہندو میں ہے ۵ء

سرداری لعل نشتر
فقط ایک نشتر ہی کیا مدح خواں ہے
ثنا خوانِ محمدؐ کا سارا جہاں ہے ۶ء

اودھے ناتھ نشتر لکھنوی
نہ کیوں حسنِ سخن پر ہوں ہماری رحمتیں صدقے!
زباں کوثر سے دھوکر مصطفیٰؐ کی بات کرتے ہیں ۹ء

روشن لعل نعیم
طبیب آپ ہیں یا محمدؐ دلوں کے
ہم اس در کو دار الشفا دیکھتے ہیں ۸ء

دھرم پال گپتا وفا
ترے خیال میں یہ سخت نامناسب تھا
بشر کوئی بھی بشر کا غلام ہو جائے! ۱۲ء

ہرکشن لعل　　　　فارسی مخمس " صَلِّ علیٰ محمدؐ "　　۸۲

گوری پرشاد ہمدم　　　　والپسیں دم ہے، مجھے ذکر نبیؐ کرنے دو

دوستو موت کے آتے ہیں پسینے مجھ کو　　۸۳

کتاب میں منشی مہادیو پرشاد ساحی جبلپوری کی ۲۴ اشعار کی ایک نعت بھی شامل ہے نمونے کے طور پر ایک شعر ملاحظہ فرمایئے ۔

ممکن ہے مدح کس سے پھر اس ذاتِ پاک کی

مدحت طراز جس کا خدائے غفور ہے　　۸۴

کتاب پر تاریخِ اشاعت درج نہیں ہے البتہ "عرضِ مؤلف" کے آخر میں ۲۸ ستمبر ۱۹۶۲ء/ ۲۸ ربیع الثانی ۱۳۸۲ھ کی تاریخ درج ہے جس سے یہ بات ظاہر ہوتی ہے کہ کتاب ۱۹۶۲ء یا اس کے بعد چھپی ہے ۔

# حواشی

(۱) ص ۱۸　(۲) ص ۷　(۳) ص ۹　(۴) مثلاً پنڈت بالمکند عرش ملسیانی کی نعتیں صفحات ۲۲، ۳۴، ۴۲، ۴۴، ۸۲، ۱۰۴، ۱۱۶، ۱۱۹، ۱۲۱، ۱۲۲، ۱۵۵، اور ۱۶۵ پر بکھری ہوئی ہیں ۔ (۵) مثلاً ص ۱۵۴ (۶) مثلاً ص ۱۵۱ ۔
(۷) ص ۲۷　(۸) ص ۱۶۴　(۹) ص ۷۱　(۱۰) ص ۸۴، ۱۴۵　(۱۱) ص ۲۸، ۸۰، ۸۸
(۱۲) ص ۷۲　(۱۳) ص ۸۴　(۱۴) ص ۱۰۷ ("تو" کے عنوان سے یہ مسدس حمدیہ ہے)
(۱۵) ص ۵۳، ۶۱، ۱۴۲، ۱۵۰　(۱۶) ص ۵۱، ۱۰۴، ۱۵۶　(۱۷) ص ۱۱۵، ۱۵۶
(۱۸) ص ۱۱۰ . (۱۹) ص ۱۰۵　(۲۰) ص ۸۳　(۲۱) ص ۴۸، ۱۰۳، ۱۲۲، ۱۴۴،
(۲۲) ص ۱۶۲ (ان کا یہی ایک شعر کتاب میں دیا گیا ہے)، (۲۳) ص ۱۲۲ ۔

(۲۴) ص ۱۳۹ (۲۵) ص ۷۹ (۲۶) ص ۴۰ (۲۷) ص ۱۲۹ (۲۸) ص ۹۳
(۲۹) ص ۱۵۵ (۳۰) ص ۵۳ (۳۱) ص ۱۱۲ (۳۲) ص ۱۹۳ (۳۳) ص ۹۲
(۳۴) ص ۷۴ (۳۵) ص ۲۵، ۵۴، ۵۹، ۶۸، ۱۰۲، ۱۰۸ (۳۶) ص ۲۹ –
(۳۷) ص ۳۸، ۱۳۸ (۳۸) ص ۴۶، ۱۶۴ (۳۹) ص ۹۱ (۴۰) ص ۱۲۳، ۱۹۶
(۴۱) ص ۱۵۹ [کتاب کے آخر میں چھ اشعار کی ایک نعت ہے جس کے مقطع میں ساحر تخلص استعمال ہوا ہے لیکن شاعر کا نام درج نہیں ہے۔ کچھ نہیں کہا جا سکتا کہ یہ کس ساحر کی نعت ہے۔ دو اشعار دیکھیے۔

جبینِ جہاں آستانِ محمدؐ — عقیدت کی یہ انتہا ہو رہی ہے
مرا سر ہے پلٹے پیمبر پہ ساحر — نمازِ ارادت ادا ہو رہی ہے (ص ۱۶۸)

(۴۲) ص ۷۵، ۹۶، ۱۱۱، ۱۶۷، (۴۳) ص ۱۴۰ (۴۴) ص ۱۹، ۲۳، ۳۷، ۸۲، ۱۱۴، ۱۹۱
(۴۵) ص ۱۰۰، ۱۰۱، ۱۲۰، ۱۲۵، ۱۳۳ (۴۶) ص ۲۴، ۶۰، ۶۵، ۶۶، ۶۹، ۹۸، ۱۰۹، ۱۲۶، ۱۳۲، ۱۳۴، ۱۴۷، ۱۴۹، ۱۵۹ (۴۷) ص ۳۶، ۹۰ –
(۴۸) ص ۴۱ (۴۹) ص ۱۶۲ (۵۰) ص ۳۸ (یہاں ان کا یہی ایک شعر دیا گیا ہے) ص ۸۷ (۵۱) ص ۵۶ (۵۲) ص ۵۰، ۵۷ (۵۳) ص ۱۱۸ (۵۴) ص ۱۶۲
(۵۵) ص ۴۴، ۱۵۴ (۵۶) ص ۷۷، ۸۶، ۱۳۱ (۵۷) ص ۳۰، ۹۷، ۱۳۷، ۱۵۸،
(۵۸) ص ۲۲، ۳۴، ۴۲، ۸۲، ۱۰۴، ۱۱۶، ۱۱۹، ۱۴۱، ۱۴۲، ۱۵۵، ۱۶۵ –
(۵۹) ص ۴۴۔ فانی مرادآبادی نے عرش صہبائی کا نام نہیں لکھا۔ (۶۰) ص ۳۲
(۶۱) ص ۵۶، ۱۵۷ (۶۲) ص ۱۲۸ (۶۳) ص ۱۲۷ (۶۴) ص ۷۳ (۶۵) ص ۲۵، ۶۲، ۸۵، ۱۳۴، ۱۵۱، ۱۶۷، ۱۶۸ (۶۶) ص ۵۸ (۶۷) ص ۷۶
(۶۸) ص ۱۵۸ (۶۹) ص ۳۹، ۹۳ (۷۰) وفات سے دو سال پہلے مسلمان ہو گئے تھے (۷۱) ص ۲۴، ۴۸، ۶۴، ۷۱، ۱۱۶، ۱۳۰، ۱۳۲، ۱۴۰؛

۱۴۳، ۱۴۶، ۱۵۷، ۱۶۵، ۱۶۶، (۷۲) ص ۱۶۲ (۷۳) ص ۲۰ (۷۴) ص ۶۷ (۷۵) ص ۷۸، ۹۵ (۷۶) ص ۳۲، ۴۹، ۱۱۷، ۲۱۰ (۷۷) ص ۵۵ (۷۸) ص ۱۱۳ (۷۹) ص ۱۴۸ (۸۰) ص ۱۵۳ (۸۱) ص ۵۸ (۸۲) ص ۸۱ (۸۳) ص ۱۰۲ (۸۴) ص ۴۵ ۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اَلْفَضْلُ مَا شَهِدَتْ بِهِ الْاَعْدَآءُ۔
(الحدیث)

فضیلت اُس گواہی کو ہے، جو دُشمن دیں (حدیث)

بنائے کُن فکاں، نورِ خدا کی بات کرتے ہیں
ادب کے ساتھ ختم الانبیاؐ کی بات کرتے ہیں

سلامی دیتی ہیں پلکیں، نگاہیں جھوم جاتی ہیں
خوشی میں جب حبیبؐ کبریا کی بات کرتے ہیں

غرض تسنیم و کوثر سے نہ ہم کو کام جنت سے
کہ ہم دل سے محمدؐ مصطفیٰ کی بات کرتے ہیں

مٹا ہیں ظلمتیں جس نے دکھائی راہِ حق جس نے
ہم اس نورِ خدا، اس رہنما کی بات کرتے ہیں

نہ کیوں حسنِ سخن پر ہوں ہمارے رحمتیں صدقے
زباں کوثر سے دھو کر مصطفیٰؐ کی بات کرتے ہیں

ہمیں دوزخ کی کیا پروا، ہمیں کیوں ڈر ہو محشر کا
ہیں عاصی شافعِ روزِ جزا کی بات کرتے ہیں

سلام اس ذاتِ عالی پر، درود اس نورِ اقدس پر
پڑھو صلِّ علیٰ، ہم مصطفیٰؐ کی بات کرتے ہیں

یہ ہیں جنّ و بشر کیا شئے، خدا کے ہم زباں ہو کر
فرشتے بھی درِ خیر الوریٰ کی بات کرتے ہیں

——— اودھے ناتھ نشتر لکھنوی

اے ابرِ کرم بحرِ سخا احمدِ مختار
دنیا کے عذابوں سے بچا احمدِ مختار
ہو شمسِ ضحیٰ بدرِ دُجیٰ احمدِ مختار
ہے تم سے دو عالم کی ضیا احمدِ مختار
لولاکَ لما شانِ شما احمدِ مختار
ہیں خضرِ ہُدیٰ نورِ خدا احمدِ مختار
ہے تیرے لیے پردۂ کثرت کی نمائش
ہے تو ہی دو عالم کی بنا احمدِ مختار
والشمس ترے عارضِ پُر نور کی تابش
واللیل تری زلفِ دوتا احمدِ مختار
ہو عرصۂ محشر میں مرا فاش نہ پردہ
لے دامنِ رحمت میں چھپا احمدِ مختار
عصیاں کے تلاطم میں پھنسی ہے مری کشتی
للہ اسے پار لگا احمدِ مختار

پنڈت پربھو دیال مضطر

---

ماہنامہ "آئینہ" لاہور، یکم اکتوبر ۱۹۶۰ء ص ۱۰

# نور احمد میرٹھی کی "نورِ سخن"

تحریر: اطہر محمود

نعتِ سرکار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک ایسا موضوع ہے جس کی بنیاد اللہ عزوجل نے رکھی۔ جب سے انسانیت عالم وجود میں آئی، راہِ راست اور صراطِ مستقیم کے ہر راہی نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ذکرِ مبارک کیا، اُن کی تعریف و ثنا میں تر زبانی کی۔ جب سے لوگوں نے حضور رحمتِ ہر عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھا، آپ کی زیارت کی، آپؐ کی حیاتِ طیّبہ کا مطالعہ کیا، آپ کے اُسوۂ حسنہ پر نظر دوڑائی —— اعترافِ عظمت پر مجبور ہوئے، حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ارفع مقام اور عالی مرتبے کو اپنی بساط کے مطابق خراجِ عقیدت پیش کیا۔

نعتِ سرکار (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کم و بیش چودہ صدیوں سے شعراء کا موضوعِ سخن رہی ہے۔ تمام مسلمانوں کے لیے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذاتِ گرامی سب سے زیادہ معتبر ہے۔ نعت کہنا ایک محتاط موضوع ہے اور ہر کسی کے بس کی بات نہیں۔ اس موضوع پر شاعر جتنا بھی لکھے، اُسے یہ احساس ہوتا ہے کہ اُس کے الفاظ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مدحت و توصیف کا حق ادا کرنے میں ناکام رہے ہیں۔ جب خالق و مالکِ حقیقی خود نبیِٔ کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ثنا خواں ہو تو ثنا خوانی اور مدحت سرائی کا حق بندے کس طرح ادا کر سکتے ہیں۔ اسی لیے غالب نے کہا تھا:

غالب ثنائے خواجہ بہ یزداں گزاشتیم
کاں ذاتِ پاک مرتبہ دانِ محمدؐ است

تاریخ کا مطالعہ کریں تو ہمیں معلوم ہوگا کہ سرکارِ دوعالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی شخصیت سے غیر مسلم بھی متاثر نظر آتے ہیں ۔ ہر دور کے غیر مسلم آپؐ کی حیاتِ پاک کے مطالعے سے اس نتیجے پر پہنچے کہ یہ ذات بلاشبہ تمام عیبوں سے مبرّا ہے اور تمام خوبیاں اسی ہستی سے آغاز پاتی ہیں ۔اس یقین کے بعد شعراء و ادباء نے اپنی اپنی زبان اور اپنے اپنے انداز میں اس ذاتِ بابرکات کی مدح سرائی کی ۔نظم میں بھی اور نثر میں بھی ۔

آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے اُمتی تو اپنے آقا و مولا اور حضور محبوبؐ کبریا کی مدحت سرائی اور نعت گوئی یوں کرتے ہیں کہ ان کے علوِ مرتبت سے واقف ہیں ۔ وہ اپنی ذاتوں پر، کائنات پر، سارے عالمین پر سرکارؐ کی رحمت کا احساس رکھتے ہیں ۔ ہم تو حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی عظمتوں اور رفعتوں کو اس لیے خراجِ عقیدت پیش کرتے ہیں کہ اُن کا کلمہ پڑھتے ہیں، اُن کی ذاتِ گرامی پر اس طرح ایمان لاچکے ہیں کہ ہمیں اسی پختہ ایمان کی بدولت خدا کی معرفت ملی ہے —— لیکن جنہیں سرکارؐ پر ایمان لانے کی سعادت نصیب نہیں ہوئی ، جب وہ بھی آپؐ کی عظمتوں کو سلام کرتے دکھائی دیتے ہیں تو بے ساختہ یقین ہو جاتا ہے کہ " الفضل ما شھدت بہ الاعداء " (فضیلت اس گواہی کی ہے جو دشمن دیں)

" غیر مسلموں کی نعت "، کے سلسلے میں کافی کام ہوتا رہا ۔کتابیں مرتب ہوئیں، رسالے نکالے گئے، مضمون لکھے گئے ۔اس کام کی ایک تازہ ترین صورت " نورِ سخن " ہے جسے نور احمد میرٹھی نے مرتب کیا ہے ۔مرتب نے کتاب میں ۴۱۵ غیر مسلم شعراء کے کلام کا خزینہ اکٹھا کرکے نعت کے شائقین اور محققین کے لیے گراں قدر خدمت انجام دی

ہے اس کتاب کی ترتیب کے سلسلے میں ماہنامہ "نعت" لاہور کے اگست ۱۹۸۸ کے
ارے "غیر مسلموں کی نعت" (حصہ اول) سے بھی مدد لی گئی ہے۔ کتاب میں بعض شعرا
، پوری پوری نعتیں درج ہیں اور بعض کے چند اشعار دیے ہیں۔ کتاب کا کاغذ عمدہ، کتابت
بھی اور چھپائی معیاری ہے۔

جسٹس محمد تقی عثمانی اس کتاب کے بارے میں یوں رقم طراز ہیں:

"مسلمانوں کی نعتوں کے مجموعے تو بہت شائع ہوئے ہیں لیکن محترم نور احمد
میرٹھی صاحب کا مرتب کیا ہوا یہ مجموعہ "نورِ سخن" صرف غیر مسلموں کی کہی ہوئی نعتوں پر
شتمل ہے ...... فاضل مصنف نے بڑی محنت سے غیر مسلموں کی کہی ہوئی نعتیں جمع
کی ہیں جس پر وہ مبارکباد کے مستحق ہیں۔ میرے علم میں غیر مسلموں کی کہی ہوئی نعتوں کا ایسا کوئی
اور جامع مجموعہ نہیں ہے۔"

ادیب رائے پوری "نورِ سخن" کے بارے میں یوں لکھتے ہیں:

"محترم نور احمد میرٹھی صاحب نے اپنی راہ سب سے الگ نکالی ہے۔ ماشاء اللہ
اُن کی یہ کاوش اور محنت جہاں اُن کے لیے باعث رحمت و ثواب اور ذریعۂ نجات ہے
بلاشبہ اُن حضرات کے لیے جو کسی نہ کسی عنوان سے نعت پر تحقیقی مواد جمع کرتے رہے
ہیں، یہ تحفہ مفید اور کارآمد ثابت ہوگا اور اُن کی رہنمائی کرے گا۔ دراصل برِصغیر پاک
بھارت کی زبان متفقہ اور متحدہ اُردو ہی تھی۔ علم و ادب کے میدان میں فارسی کو بھی دخل
تھا، اس لیے جہاں مسلمانوں نے اپنی عقیدت و جذبات کا اظہار رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ
وسلم سے نعتیہ اشعار کی صورت میں کیا۔ اُردو ادب سے گہری وابستگی اور اس ادب کے
روحانی افکار کے اثرات کے سبب ہندوؤں نے بھی یقیناً اچھا خاصا نعتیہ ادب پیش کیا۔
لیکن انگلیوں پر شمار کیے جانے والے چند ہندو شعراء کے نام کے سوا کبھی کوئی نیا نام سامنے
نہ آیا جو اس بات کا ثبوت تھا کہ اس میدان میں تحقیق کا پرچم لے کر کسی نے قدم رکھنے کی

جُرأت ہی نہیں کی۔ ادب سے، اُردو ادب سے اور نعتیہ ادب سے تعلق رکھنے والوں کے لیے یہ ایک چیلنج تھا جسے نور احمد میرٹھی نے قبول کیا اور الحمد للہ، آج ایک ایسا حسین مرقع طالبانِ نعت کے رُوبرُو ہے جو تسکینِ روح، طمانیتِ قلب اور ایمان کے لیے جلا بخش ہے.....''

پروفیسر شفقت رضوی اس کتاب کے بارے میں یوں خامہ فرسائی کرتے ہیں،

''.....آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی ذاتِ اقدس اب مسلمانوں کے لیے ہی قابلِ احترام نہیں ہے بلکہ اس کی عظمت کے اتنے پہلو ہیں کہ مافوق الفطرت اور معجزاتی عناصر کو نظر انداز بھی کر دیا جائے تو ایک انسان کی حیثیت سے آپ کی سیرت کا مطالعہ کسی بھی بالغ النظر، غیر متعصب اور انصاف پسند شخص کو متاثر کئے بغیر نہیں رہ سکتا.....اسی لیے دانش ورانِ مغرب میں مائیکل وسٹ ہوں یا جارج برنارڈ شا عالمِ انسانیت کے رہنماؤں کا انتخاب کرتے ہیں تو بلحاظ بزرگی آپؐ کو ہی سب سے عظیم گردانتے ہیں۔ ان دانشوروں کے خیالات و معقولات کو یکجا کیا جائے تو کئی ضخیم کتب مرتب ہو سکتی ہیں اور ضرورت اس بات کی ہے کہ اس طرف توجہ دی جائے.....حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے جہاں نثر میں خراجِ تحسین و آفرین پیش کیا گیا ہے وہاں غیر مسلم شعراء نے آپؐ کے لیے جذباتِ احترام کا اظہار شعر میں کیا ہے.....نعت گوئی کے سلسلے میں ایک اور پہلو بھی نظر انداز نہیں کیا جا سکتا کہ آپؐ کے حوالے سے غیر مسلم بھی قرآن سے استفادہ کرتے نظر آتے ہیں اور وحدانیت، الوہیت و حقانیت کے قائل ہوتے جاتے ہیں۔ اسی طرح ان کے وسیلے سے ذات شناسی، حق شناسی بن گئی ہے جو اسلام کے دائمی ہونے کا ثبوت ہے۔ جہاں نعت گوئی ایک سعادت ہے وہاں اُن کو جمع کرنا بھی سعادت سے کم نہیں۔ جناب نور احمد میرٹھی نے تلاشِ بسیار، تحقیق و جستجو اور محنت و لگن کے ساتھ غیر مسلموں کی نعتوں کا ایک بڑا حصہ یکجا کر کے نہ صرف بڑی ادبی خدمت انجام دی ہے بلکہ ممکن ہے

بھی ان کے لیے وسیلۂ نجات بھی ثابت ہو جائے۔"

کتاب میں شامل نعتوں کے چند منتخب اشعار دیکھیے :

سلام اُس ذاتِ اقدس پر سلام اُس فخرِ دوراں پر
ہزاروں جس کے احساں ہیں دنیائے امکاں پر

جگن ناتھ آزاد

کیا شان ہے جنابِ رسالت مآبؐ کی
نظریں جھکی ہوئی ہیں مہ و آفتاب کی
مذہب کو زندگی کے عمل سے ملا دیا
عنوانِ التفات ہے اُمّت جناب کی
میرے بھی حالِ زار پہ ہو اک نگاہِ لطف
بگڑی بنانے والے جہانِ خراب کی

پنڈت رام پرتاپ اکمل جالندھری

آؤ سب مل کے بیٹھیں پیار کی باتیں کریں
سرزمینِ یثرب و سرکارؐ کی باتیں کریں

کرشن لال ادیب لکھنوی

سبق دُنیا کو وحدت کا دیا حضرت محمدؐ نے
دوئی کو دُور ہر دل سے کیا حضرت محمدؐ نے

برجموہن تیجو زیبا امرتسری

دل سے تم عزت محمدؐ کی کرو اے ہندوؤ
غور اک انساں کی تعلیمِ اُلفت پہ کرو

رام پیاری

تُو صاحبِ معراج ہے تُو صاحبِ لولاک
رُتبہ ترے قدموں سے ملا عرشِ بریں کو

مہاراجا چندو لال شاداںؔ

چاند سورج کو کوئی ہاتھوں پہ مرے لا دے
کونین کی دولت میرے دامن میں چھپا دے
پھر کالکا پرشاد سے پوچھے کہ تو کیا لے
نعلینِ محمدؐ کو وہ آنکھوں سے لگا لے

کالکا پرشاد

آنے کو تو سنسار میں آئے ہیں نبی اور
آیا ہے نہ آئے گا محمدؐ سا کوئی اور
ہو نامِ نبی لب پہ تصوّر میں مدینہ
سوچا نہیں اس کے سوا ہم نے کبھی اور

رمیس نرائن سکسینہ گلشنؔ بریلوی

وہ ابرِ فیضِ نعیم بھی ہے، نسیمِ رحمت شمیم بھی ہے
شفیق بھی ہے خلیق بھی ہے، رحیم بھی ہے کریم بھی ہے
وہ حُسنِ سیرت کا ہے مرقع، جمالِ حق ہے جمال اُس کا
وہ پیکرِ فطرتِ مُعلّیٰ، شبیہِ خُلقِ عظیم بھی ہے

امر چند قیسؔ جالندھری

سجدہ کیا ہے جب بھی، تو اس التجا کے ساتھ
نامِ رسولؐ لب پہ رہے ہر دعا کے ساتھ
دھویا اُنھوں نے سب کے دلوں سے غبارِ جہل
ذکرِ حضورؐ فرض ہے ذکرِ خدا کے ساتھ

ہیرانند سوزؔ

کتاب ۲۴۰ صفحات پر مشتمل ہے۔ خوبصورت گرد پوش کے ساتھ ادارۂ فکرِ نو، کراچی نے شائع کی ہے۔ قیمت ۵۵ روپے ہے۔ کتاب کا انتساب "آیۂ رحمت" اور "معطر معطر" کے نعت گو حضرت ستّار وارثیؔ کے نام ہے۔

لکھتا ہوں ثنائے رُخِ نیکوئے محمدؐ
ہے رو کشِ خورشیدِ فلک روئے محمدؐ

اوصاف محمدؐ کے ہوں ظاہر، نہیں ممکن
ہے غیرتِ خورشیدِ فلک روئے محمدؐ

مکہّ سے مدینہ سے ہے پہنچی سرِ افلاک
بُوئے گل و رخسارہ و گیسوئے محمدؐ

معراج میں سب چیزیں انھیں دیکھ رہی تھیں
پر حق کے سوا تھا نہ وہاں روئے محمدؐ

حورانِ جناں سب ہوئیں قرباں شبِ معراج
دیکھا جو نہالِ قدِ دل جوئے محمدؐ

اس جذبِ دلِ افگار کو رؤیا میں کسی شب
یارب تو دکھا دے رُخِ نیکوئے محمدؐ

پنڈت رگھوندر راؤ جذب

ماہنامہ "آئینہ" لاہور۔ یکم اکتوبر ۱۹۶۰ء ص ۱۱

کس نے ذرّوں کو اُٹھایا اور صحرا کر دیا؟
کس نے قطروں کو ملایا اور دریا کر دیا؟

زندہ ہو جاتے ہیں جو مرتے ہیں ان کے نام پر
اللہ اللہ! موت کو کس نے مسیحا کر دیا؟

شوکتِ مغرور کا کس شخص نے توڑا طلسم
منہدم کس نے الٰہی! قصرِ کسریٰ کر دیا؟

کس کی حکمت نے یتیموں کو کیا دُرِّ یتیم؟
اور غلاموں کو زمانے بھر کا مولا کر دیا؟

کہہ دیا لا تقنطوا اختر کسی نے کان میں
اور دل کو سربسر محوِ تمنّا کر دیا

سات پردوں میں چھپا بیٹھا تھا حُسنِ کائنات
اب کسی نے اس کو عالم آشکارا کر دیا

آدمیت کا غرض ساماں مہیا کر دیا
اک عرب نے آدمی کا بول بالا کر دیا (پنڈت ہری)

بھی ہے کہیں صورتِ زیبائے محمدؐ
پھرتا ہے نظر میں قدِ رعنائے محمدؐ

قربان تصور کے کہ پھرتی ہے شب و روز
آنکھوں میں مری صورتِ زیبائے محمدؐ

آنکھوں میں لگا لوں میں اسے سرمہ سمجھ کر
مل جائے اگر خاکِ کفِ پائے محمدؐ

ہیں کون و مکاں جلوۂ پُرنور سے روشن
پھیلی ہوئی ہر سو ہے تجلّائے محمدؐ

پھر بھول کے وہ نام نہ لے حور و جناں کا
دیکھے جو کوئی صورتِ زیبائے محمدؐ

روتا ہوں بہت سروِ گلستاں سے لپٹ کر
یاد آتا ہے جب وہ قدِ رعنائے محمدؐ

لے چل سوئے یثرب[۱] مجھے اے شوقِ مدینہ
دیکھوں میں وہاں حُسنِ دلآرائے محمدؐ

کیوں نام محمدؐ نہ ہو ہر وقت زباں پر
ہے سر میں سمایا ہوا سودائے محمدؐ

کیوں کر نہ جہاں میں ہو مرا مرتبہ عالی
میں اخترِ ناچیز ہوں شیدائے محمدؐ

(بخشی شوری لال اختر امرتسری)

۱؎ مدینۂ طیبہ

نظر میں عرش کے جلوے ہیں، دل منوّر ہے
مری زبان پہ وصفِ رُخِ پیمبر ہے
قدم قدم پہ جلے تیری رہبری کے چراغ
نفس نفس تیری تطہیر سے معطّر ہے
فراخ جس کا ہے دستِ کرم دو عالم بھر
تو وہ سخی ہے حقیقت میں جو تو نگر ہے
تمام نکہت و رنگ و طرب ہیں جس پہ نثار
رسولؐ باغِ نبوت کا وہ گُلِ تر ہے
مٹا دے اُمتِ مرحوم کی بھی تشنہ لبی!
کہ تیرے قبضے میں زمزم ہے اور کوثر ہے
ادا حسینؓ کو یہ تیرے ہی شرف سے ملی
زبان محوِ عبادت ہے، سر پہ خنجر ہے
نہیں ہے غم ہمیں خورشیدِ حشر کا ہرگز
ہمارے سر پہ تری رحمتوں کی چادر ہے
نگاہ حُسنِ جہاں پر نہیں مری عآرج
کہ دل اسیرِ ادائے رُخِ پیمبر ہے

امر سنگھ عآرج رو پڑ

# اعترافِ عظمتِ سرکار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

تحریر: راجا رشید محمود

ہمارے آقا و مولا (علیہ التحیۃ والثنا) کی عظمت کا اعتراف کسی نہ کسی صورت میں غیر مسلم حضرات کرتے رہتے ہیں۔ جو بھی شخص آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حیاتِ طیبہ کا مطالعہ کرتا ہے، سرکارؐ کے کارناموں پر نگاہ ڈالتا ہے، کائناتِ عالم میں حضورؐ کے زیرِ اثر جو تبدیلیاں ہوئیں، انہیں دیکھتا ہے ـــــــ وہ متاثر ہوئے بغیر نہیں رہتا، اور جہاں اور جب اسے موقع ملتا ہے، وہ سرکار (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی ہستی کو خراجِ عقیدت پیش کرتا ہے۔

روس کے مشہور فلاسفر ٹالسٹائی نے حضور سرورِ کائنات علیہ السلام والصلوٰۃ کی تعریف میں ایک رسالہ لکھا ہے۔ عربی زبان میں اس کا ترجمہ "حکم النبیؐ" کے نام سے کیا گیا اور عربی سے مولوی محمد فیض الحسن نے اس کا اردو میں ترجمہ کیا۔ ٹالسٹائی نے لکھا "محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی بعثت سے پہلے اہلِ عرب جنگ کے دیوتا اور اپنی اولاد کی قربانیاں کرتے تھے، بیٹیوں کو زندہ درگور کرتے تھے، جنگ و قتال کا بازار ہر وقت گرم رکھتے تھے۔ غرض سنگ دلی، انتقام، خونریزی وغیرہ بُرے اخلاق سے متصف تھے۔ آپ نے ان سب اوصاف کا قلع قمع کر کے اہلِ عرب کو اللہ تبارک و تعالیٰ کی عبادت کی دعوت دی ـ ـ ـ آنحضرتؐ کے عظیم الشان کارنامے اس بات پر دلالت کرتے ہیں کہ آپ ایک بہت بڑے مصلح تھے اور آپ میں ایک مافوق العادت

طاقت تھی"۔ ؎۱

برطانوی مؤرخ اور فلسفی ۱۸۸۱ء میں چھیاسی سال کی عمر میں اس جہانِ فانی سے رخصت ہوا۔ اس کی کتاب "ہیروز اینڈ ہیرو ورشپ" اور اس کے کئی لیکچر لوگوں کے سامنے ہیں۔ کارلائل کی کتاب کا اردو ترجمہ محمد سکندر مدیر ماہنامہ پٹیرنس لاہور نے کیا۔ اس میں ہے "خطیبانہ فن کاری کے بغیر جن حقائق کا کشف رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) نے اپنے سیدھے سادے الفاظ میں ہم پر کیا، اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ خدا کے پوشیدہ راز رسولؐ کی اپنی ذات پر منکشف تھے، اُن کی باتیں جھوٹی نہیں تھیں"۔ ؎۲

گاڈ فرے ہگنس نے ۱۸۲۹ء میں ایک کتاب "اپالوجی فار محمدؐ" میں عیسائی عالموں اور پادریوں کی دروغ بافیوں اور افتراپردازیوں کا پردہ چاک کیا۔ لکھتے ہیں "حضرت عیسیٰؑ پر سب سے پہلے ایمان لانے والے آپ کے بارہ حواریوں کی نسبت تسلیم کیا جاتا ہے کہ وہ ناخواندہ، بے سمجھ اور بہت ہی کم حیثیت لوگ تھے۔ اس کے برعکس محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر سب سے پہلے ایمان لانے والے، اُن کے غلام زید کے سوا سب کے سب معزز طبقے کے لوگ تھے۔ ایسے سادے سادے لوگ نہ تھے جو آسانی سے کسی کے دامِ فریب میں پھنس جاتے"۔ ؎۳

اکتوبر ۱۸۶۹ء کے رسالہ کوارٹرلی ریویو (لندن) میں اسلام پر ایک آرٹیکل چھپا تھا جو عبرانی زبان کے ایک مشہور عالم نے لکھا تھا۔ اس میں آنحضرت (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے متعلق تحریر تھا کہ "تمام عمر اُن کو بڑے بڑے خطرے اور تکلیفیں پیش آئیں۔ ان سب کو انہوں نے کمال صبر و استقلال کے ساتھ برداشت کیا۔ اُنہوں نے خدائے واحد کی عبادت اور پرستش کی تجدید ایسے طور پر کی جس کی کوئی نظیر اور مثال نہیں پائی جاتی۔ اور علمِ الٰہیات کو ایسے پختہ اور معقول اصول پر قائم کیا جن کا ہمسر معدوم ہے۔ اُنہوں نے قوانینِ تمدن و اخلاق کو ایسا کمال پر پہنچا دیا جو اس سے پیشتر کبھی نہیں ہوا تھا"۔ ؎۴

ای ڈرمنگھم نے لکھا "محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی تعلیمات نے عربوں کی زندگی
ل کر رکھ دی۔ اس سے پہلے طبقۂ اناث کو کبھی وہ احترام حاصل نہیں ہوا تھا جو محمد (صلی اللہ
یہ وآلہ وسلم) کی تعلیمات کے نتیجے میں ملا"۔ ۵

ایس پی سکاٹ "ہسٹری آف مورش ایمپائر ان یورپ" میں لکھتے ہیں "محمد
صلی اللہ علیہ وسلم) ایک ایسے ذہن کے مالک تھے جو مشکل سے مشکل اور پیچیدہ سے
پیچیدہ مسائل کی گتھیاں سلجھا سکتا تھا اور سب سے حیران کن حقیقت یہ ہے کہ ایسا فقیہ المثال
ہن رکھنے والا انسان متکبر تھا، نہ مغرور، بلکہ عجز و رضا کا پیکر تھا"۔ ۲

جارج برنارڈ شا نے کہا "آنے والے سو سال میں ہماری دنیا کا مذہب اسلام
ہوگا مگر یہ موجودہ زمانے کے مسلمانوں کا اسلام نہ ہوگا بلکہ وہ اسلام ہوگا جو محمد رسول اللہ
کے زمانے میں دلوں دماغوں اور روحوں میں جاگزیں تھا"۔ ہندوستانی چرچ ممبئی کے
فادر ولیم کا قول ہے "دنیاداری کو سب نے برا کہا لیکن پیغمبر اسلام نے اس فرق کو
ختم کر دیا اور بتایا کہ دنیا داری بھی دینداری ہے بشرطیکہ اللہ تعالیٰ کے احکام کے مطابق
ہو"۔ ۸ مؤرخ ولیم ڈراڈ نے لکھا "آپؐ کا وہ کمال جو آپ نے فتح (مکہ) کے بعد
منافقوں کے حق میں ظاہر کیا، اخلاقِ انسانی کا حیرت انگیز نمونہ ہے"۔ ۹

جی ڈبلیو لائٹز کی کتاب "محمڈن ازم ریلیجیس سسٹمز آف دی ورلڈ مطبوعہ ۱۹۰۸ء"
میں ہے "حقیقت یہ ہے کہ محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی شخصیت اور ذات میں ایک ایسی
کشش اور جاذبیت ہے جو کسی دور میں کم نہیں ہوگی"۔ ۱۰

نثار طاہر نے مضمون بعنوان "ایک عالم ہے ثنا خواں آپؐ کا" میں جے ایچ ڈینلیس
جے ڈیونپورٹ، نپولین بوناپارٹ، جی ایم ڈریکاٹ، اے گیلبوم، جی ہگنز، آر لینڈ اؤ،
اے جی لیونارڈ، ڈی ایس مارگولیوتھ، لا مارتین، لین پول، ای بلائیڈن، ڈبلیو ڈبلیو
کیش، ظلپ کے حتی، لین پول، آرنلڈ ٹوائن بی، ای بلائیڈن، آر وی سی بوڈلے،

جے ڈیبی سپورٹ، برٹرینڈ رسل، بی سمتھ، آر ڈبلیو سوڈان، ایم ایم واٹ، امی شامناؤ، سر ولیم میور، گبن، ایف شوان، سر ہملٹن گب، ایچ جی ویلز، جی ایل بیری، ایل وی واگلیئری، شواگ، ایچ پائرینی، جی ایم ڈریکاٹ، آئر ینا میڈ نکس، البرٹ وائل، ایمل میکیلین، واشنگٹن ارونگ، آر بیل کی تحریروں کے اقتباسات پیش کیے ہیں جن میں ہمارے سرکار (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی تعریف و ثنا کی گئی ہے۔ [۱۱]

مسٹر ہنری مارٹن نے انجمن حمایتِ اسلام لاہور کے سالانہ جلسے میں لیکچر دیتے ہوئے کہا "میں اس بات کا اعتراف علی الاعلان کرنے کے لیے تیار ہوں کہ خود تمہارے پیغمبرؐ نے بُردباری کا سبق سکھایا اور اس پر عمل کیا۔ حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) نے دو فریقوں کو جب کہ وہ جھگڑا کر رہے تھے، کہا کہ تم اس بات کے متعلق کیوں جھگڑتے ہو جس کا تمہیں علم نہیں۔ اعمالِ صالح میں ایک دوسرے سے سبقت لے جانے کی کوشش کرو۔" [۱۲]

سرجان میلکم سابق سفیرِ ایران اور گورنر بمبئی اپنی کتاب "تاریخ ایران" کے باب ۲۲ میں ہمارے آقا علیہ الصلوٰۃ والثنا، کے متعلق کہتے ہیں: "بالجملہ محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) را خلقے نیکو و فصلے حتے حاضر و شجاعتے باہر و حکمتے وافر بود"۔ [۱۳] سر ولیم میور، سابق گورنر صوبجاتِ متحدہ اودھ اپنی ایک کتاب میں لکھتے ہیں "میں ڈاکٹر سپرنجر کے اس قول سے پورا متفق ہوں کہ پیغمبرِ اسلام (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر (حضرت) ابوبکرؓ کا ایمان لانا اس امر کا عظیم ثبوت ہے کہ پیغمبر صاحب اپنے مشن میں خالص اور صادق تھے۔" [۱۴]

معروف محقق جے جے پول اپنی کتاب "اسلام پر ایک نظر" میں لکھتا ہے جہاں اسلام اور پیغمبرِ عرب (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کا اور شعبوں میں اس قدر رہینِ منت ہے، وہاں اس میں بھی ممنونِ احسان ہے کہ انہوں نے قرآنِ کریم کے ذریعے علم و

، میں ایک جدید طرز کی بنیاد ڈالی اور پاک خیالات اور اعلیٰ حقائق کے مطالعے کا
ن پیدا کیا۔" ۱۵

سوامی برج نرائن سنیاسی نے ایک طویل مضمون میں ہمارے آقا حضور صلی اللہ
و آلہٖ وسلم کی ذاتِ گرامی پر مخالفین کے لگائے گئے الزامات کی پر زور تردید
ہے اور سرکارؐ کو ساری کائنات اور جملہ مخلوقِ الٰہی کے لیے سراپا رحمت و شفقت
ت کیا ہے۔ انہوں نے کہا کہ "ہندوؤں نے اسلامی تاریخ، مذہب اسلام اور
یٔ اسلامؐ کی سیرت کا بہت کم مطالعہ کیا تھا، عیسائیوں نے جھوٹے واقعات کو
ں طرح چاہا، رنگ آمیزی کے ساتھ پیش کر دیا اور ہندوؤں نے سچے سمجھ کر ان کو
ں کر لیا اور اسی کے مطابق اپنی رائے قائم کر لی۔" ۱۶

پنڈت سُندر لال کا مضمون "پیغمبرِ اسلام کا رہن سہن" اپنے موضوع پر خاصا
یلی مضمون ہے۔ اس میں انہوں نے لکھا "محمد صاحب (صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم) کی
ں خاص عادت تھی کہ چھوٹے سے چھوٹے آدمی کے ساتھ بڑی محبت اور عزت کا برتاؤ
ا، جھک کر چلنا، سب پر دیا کرنا، کسی کے کہے یا کیے کا برا نہ ماننا، اپنے او پر قابو
ننا، دل بڑا اور ہاتھ کھلا رکھنا۔ یہ محمد صاحب (صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم) کے سوبھاؤ
وہ خاص باتیں تھیں جو ہر وقت چمکتی رہتی تھیں اور جن کی وجہ سے آس پاس کے سب
ں ان سے پریم کرنے لگے تھے۔" ۱۷

لالہ رام لال ورما کہتے ہیں۔ "حضرت محمد (صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم) نے پہلے جاہل
بوں کے دل میں خدا کا خوف پیدا کیا۔ اس کے بعد آپؐ نے ان کے درمیان باہمی
ت کا رشتہ قائم کیا۔ پھر بتدریج ان کی بُری عادات و اطوار میں اصلاح کی اور
یں انصاف و انسانیت کے ابتدائی اصول سکھائے۔" ۱۸

سوامی لکشمن جی مہاراج کا ایک مضمون "اسلامی دنیا" نے "اسلام ایک ہندو

کی نظر میں" کے عنوان سے شائع کیا۔ ایک اقتباس ملاحظہ کیجئے: "ایک دن ابن مسعودؓ حضرت (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کی حضرتِ اقدس میں حاضر ہوئے تو دیکھا کہ وہ شہنشاہ جس کے ادنیٰ اشارے پر دیبا کے فرش اور مخمل کے گدّے تیار ہو جاتے، کھجور کی ایک چٹائی پر لیٹا ہے اور جسمِ اطہر پر سخت چٹائی کے نشان پڑ گئے ہیں۔ سادگی اور نفس کشی کا یہ نظارہ دیکھ کر ابن مسعودؓ کا دل بھر آیا۔ وفورِ جذبات سے لبریز آواز میں عرض کیا کہ یا رسول اللہ (صلی اللہ علیک وسلم) ہم آپ کے لیے ایک بچھونا بنا لیتے ہیں جس پر آپ آرام فرمایا کریں۔ مگر اُس حسینوں کے حسین نے جس کا خوبصورت جسم دیکھ کر چاندنی بھی شرما جاتی ہے اور اس شہنشاہ نے جس کے مبارک قدموں میں دین اور دنیا کی عظیم نعمتیں جبہ سائی کر رہی تھیں، اپنی زبانِ مبارک سے یوں گل فشانی کی: مجھے دنیا کے آرام و آسائش سے کیا سروکار۔ میرا دنیا کے ساتھ ایسا ہی عارضی اور ناپائدار تعلق ہے جیسا ایک راہ چلتے مسافر کا اس شجرِ سایہ دار کے ساتھ جس کے نیچے وہ چند لمحے آرام کرتا ہے۔" [19]

کنور شانتی سروپ اورنگ آباد (دکن انڈیا) کے ناظمِ مالیات تھے۔ وہ جرمنی، انگلستان اور امریکہ کے اعلیٰ تعلیم یافتہ تھے۔ انہوں نے اپنے ایک مقالے میں لکھا "وہ نورِ مجسم جس کی فضیلت میں موسیٰ کلیم اللہ زندگی بھر مصروفِ ثنا رہے۔ وہ ہادیٔ اعظم جس کی شان میں داؤد و سلیمانؑ نے حمد و تمجید کے ترانے گائے۔ وہ رسولِ اکرم جس کی مدحت میں مسیح ابنِ مریم تر زبان رہے۔ وہ رحمتِ عالم جس کی منقبت میں شری رام چندر جی نے فرمایا "اس کی روشنی دو نو جہان کو منوّر کرے گی۔ اس میرے سردار کا پوتر نام "موھمتا" ہے۔" [20]

مسٹر ناتھو رام ایم اے نے اپنے ایک مضمون "فصاحت و بلاغت کی معراج" میں فصاحت و بلاغت کے معیارات پر حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے مکاتیبِ مبارک

کو پر کھا ہے اور انہیں اعلیٰ معیار قرار دیا ہے۔[۲۱]

پنڈت گوپال کرشن بی اے ایڈیٹر بھارت سماچار بمبئی نے ماہنامہ "پیشوا" دہلی کے رسولؐ نمبر ۱۹۳۴ء کے لیے گجراتی زبان میں ایک مضمون بعنوان "عرب کا شیام منوہر" لکھا۔ "پیشوا" نے اس کا اردو ترجمہ شائع کیا۔ بعد میں یہ مضمون کئی اور صحیفوں اور کتابوں میں بھی نقل کیا گیا۔ اس مضمون کا ایک حصہ دیکھیے "آپ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی تعلیم سے مورتی پوجا مٹ گئی اور ایشور بھگتی کا دھیان پیدا ہوا۔ اور یہ آپ ہی کی کرپا تھی کہ عرب کے ظالم ڈاکو اعلیٰ درجے کے مہنت اور سوامی بن گئے۔ ۔ ۔ ۔ آپ نے استریوں کی مظلومیت کا خاتمہ کیا۔"[۲۲]

رانا بھگوان داس مشہور نعت گو شاعر ہیں۔ انہوں نے شعر کے علاوہ نثر میں بھی میرے سرکار (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی مدح و توصیف کی ہے۔ مختلف رسالوں میں اُن کے مضامین "نوعِ انسانی کا رہنمائے اعظم"[۲۳] "رسولؐ اللہ کی مکمل زندگی کے اخلاقِ حسنہ" "رسولؐ اللہ کا نظامِ سلطنت" "رسولؐ اللہ کی بہترین سیاست"[۲۴] وغیرہ اشاعت پذیر ہوتے رہے۔ اپنے مضمون "نوع انسانی کے رہنمائے اعظم" کے آخر میں لکھا: "میں اپنے اس یقین کامل کا اعلان کر رہا ہوں کہ وائٹ ہاؤس اور کریملن پر نگاہ رکھنے والے اگر آج بھی کمالِ عقیدت اور حقیقت پسندانہ انداز سے گنبدِ خضراء کی جانب دیکھیں تو دردِ اولادِ آدم کا مداوا ضرور ہو سکتا ہے۔ بنی نوعِ انسان کی صحیح تعمیر، معاشرہ انسان کی عظمت کا سامان، امریکہ اور روس کے طواف سے نہیں بلکہ خاکِ مدینہ پر جبینِ نیاز جھکانے سے میسر ہوگا۔"[۲۵]

بشیر احمد سید نے اپنی مرتبہ کتاب میں مالک رام (جو پہلے ہندو تھے، اب قادیانی ہو گئے ہیں) سنکھ داس گیانی، مسٹر وائل، ڈاکٹر بیدہ ویر سنگھ، بی ایس رندھاوا، سردار رام سنگھ گیانی، موتی لال ماتھر، لالہ دلیش بندھو، سی ایف اینڈریوز

اور لالہ شیام ناتھ کے مضامین بھی شامل ہیں۔ اگرچہ مرتب نے کوئی حوالہ نہیں دیا کہ انھوں نے کوئی مضمون کہاں سے لیا ہے۔ [۲۶]

۱۹۳۳ء میں راولپنڈی کے کمپنی باغ میں میلاد النبی (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے جلسے میں گارڈن کالج کے پروفیسر ہربنس سنگھ ایم اے ایڈووکیٹ نے انگریزی میں تقریر کرتے ہوئے کہا "میرا روئے سخن جدید سائنس کے ماہرین اور کالج کے نوجوانوں سے ہے۔ علومِ حاضرہ نے تمہارے دماغوں کو روشن اور تمہارے ارادوں کو بلند کر دیا ہے۔ سائنس کے روز افزوں انکشافات کی بدولت تم فطرت کی پابندیوں پر فتح حاصل کر کے آسمانوں میں پرواز کرنا چاہتے ہو۔ تم چاند اور مریخ پر جانے کی تیاریاں کر رہے ہو۔ میں تمہیں کہتا ہوں کہ اگر عالمِ انسانیت میں کوئی ہستی تمہارے جیسی روشن خیال اور اولوالعزم نسلِ انسانی کا لیڈر ہونے کی مستحق ہو سکتی ہے تو وہ محض محمد پاک اور محمد عظیم (دی ہولی محمد، دی گریٹ محمد) صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے۔ وہ تمہیں فرما رہا ہے "میری طرف دیکھو۔ میں اس جسدِ عنصری کے ساتھ، ان چاند ستاروں سے پرے، ان آسمانوں سے دور، کائنات کی سرحد کو عبور کر کے، ٹائم اینڈ سپیس (زمان و مکان) سے وراء الوراء جا چکا ہوں اور واپس آیا ہوں۔ میرے پیچھے آؤ۔ میں تمہیں آسمانوں کی بادشاہت میں داخل کر سکتا ہوں۔" [۲۷]

برطانیہ کے ایک مشہور اشتراکی لیڈر مسٹر سکلتوالا (سابق ممبر برٹش پارلیمنٹ) جو پارسی جماعت کے ایک معتمد رہنما تھے، انھوں نے اپنے ایک مضمون میں ثابت کیا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے علاوہ کسی اور پیغمبر کی تعلیمات موجودہ زمانے میں سائنس، معیشت، معاشرت، سیاست اور دیگر شعبوں میں جو ترقی ہو گئی ہے اور جو ضرورتیں پیدا ہو گئی ہیں، ان میں شاید رہنمائی نہ کر سکیں لیکن "محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) ایک ایسے تاریخی پیغمبر ہیں کہ اُن کی تعلیمات اِن تمام حالات کا مقابلہ کرتی اور جواب

دیتی ہیں"۔ [۲۸]

"پیشوا" کے ۱۹۲۴ء کے رسول نمبر میں "غیروں میں مقبول رسول" کے عنوان سے لکھوتی جین، گیا پرشاد، ایس بی پانڈے، رام بلاس سنگھ، وشوا ناتھ ماہ، سوامی لکشمن روڑی، لالہ امیر چند کھنہ، لالہ دیش بندھو، سر بندر ناتھ ٹیگور، راج بہادر سکسینہ بریلوی، رام آسری لال تسلیم، شانتا رام، مکلنوالا، گوپال کرشن، مسٹر داس، ایس ایس داس، مکند بہاری لعل نادم، گاندھی، پیارے لال رونق، دیوان چند شرما، پروفیسر مکرجی، منوہر سہائے سرشار، ستیہ مورتی، پادری آئزک، برنارڈ شا، ڈاکٹر کولیر، مسٹر ویلز، ڈبلیو اروِنگ، پروفیسر براؤن، سی مارٹن، پادری لیف رائے مفر، ایڈگر ایلن سن، مسٹر گراہم، بشن سنگھ بیکل، اے بی نارٹ، ڈاکٹر بیلی، مسٹر تھامس، بی آر راؤ، مارکنس ڈاڈ، مسٹر کہن مانک بدھسٹ اور مسٹر انکلے سار یہ کے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بارے میں خیالات اردو کے پیراہن میں پیش کئے گئے ہیں"۔ [۲۹]

گاندھی جی نے کہا "مغربی دنیا اندھیرے میں غرق تھی کہ ایک روشن ستارہ (سراج منیرؐ) افق مشرق سے چمکا اور اس نے بے قرار دنیا کو روشنی اور تسلّی کا پیام دیا"۔ کے ایم منشی (گورنر یو پی) نے کہا "نسل، رنگ، قومیت اور مذہب کے ہاتھوں مختلف ٹکڑوں میں بٹی ہوئی دنیا کو آج بھی رسولِ کریم کی تعلیم کی ضرورت ہے"۔ ٹھاکر حکم سنگھ (سابق وزیرِ صحت وحرفت یو پی نے ہمارے سرکار (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی عظمت کو یوں خراجِ عقیدت پیش کیا۔ "حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) نے بنی نوعِ انسان کو ایمان داری، امن، اتحاد اور رواداری کا پیغام دیا"۔ اجیت پرشاد جین نے یوں اعتراف عظمتِ حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کیا۔ "آنحضرتؐ نے جو پیغام دیا ہے، وہ تمام کائنات کے لیے ہے۔ اگر صحیح جذبے کے تحت دیکھا جائے تو غیر مسلم بھی ان کی تعلیم اور زندگی سے بہت کچھ سیکھ سکتے ہیں"۔ ستیہ دھاری نے

لکھا "حضرت (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی ہر ایک حیثیت دنیا کے لیے سبق دینے والی ہے بشرطیکہ دیکھنے والی آنکھ، سمجھنے والا دماغ اور محسوس کرنے والا دل ہو۔" مشہور غزل گو پروفیسر رگھوپتی سہائے فراق گورکھپوری نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ہستی مبارک کے بارے میں لکھا "میرا اٹل ایمان ہے کہ حضرت محمدؐ پیغمبر اسلام کی ہستی بنی نوع انسان کے لیے ایک رحمت تھی۔ پیغمبر اسلام نے تاریخ و تمدن، تہذیب و اخلاق کو وہ کچھ دیا ہے جو شاید ہی کوئی اور بڑی ہستی دے سکی ہو۔" ۳۰

مسز سروجنی نائیڈو نے ۲۸ دسمبر ۱۹۱۹ء کو مسجد ووکنگ (انگلستان) میں تقریر کرتے ہوئے کہا "میں اپنے آپ کو اس قابل پاتی ہوں کہ اس عالمگیر اخوت کا آپ کے سامنے اعتراف کروں جس کے نقش میرے قلب پر موجود ہیں اور جو حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی پاکیزہ اور شاندار کوششوں کا نتیجہ ہے۔" ۳۱

محمد اسمٰعیل خان نظامی نے "مقامِ محمود" میں گاندھی، لالہ لاجپت رائے، سروجنی نائیڈو، کستوری موہن، سی پی رام سوامی، ڈاکٹر سی پی سی رائے، چونی لال آنند، لالہ بشن داس، سردار پریتم سنگھ، سردار منگل سنگھ، سوامی رام تیرتھ جی، بہت اندھرنا گوپال کرشنا، پروفیسر چیٹرجی، جرجی زیدان، پروفیسر جانسن، ڈاکٹر زار رالم، پروفیسر آرنلڈ، ایڈگر سنڈرسن، ڈاکٹر اسپرنگر، ریورنڈ آڈویل، سر جارج سیل، آئزک ٹیلر، ڈاکٹر ایم ایچ ہارٹن، کاؤنٹ ٹالسٹائی، ہنری مارٹن، ڈاکٹر موریس، ٹامس کارلائل، باسورتھ سمتھ، گاڈفری ہیگنس، سر جان میلکم، جان ڈیون پورٹ، چیمبر، سر ولیم میور، ما جے جے پول، مسز اینی بیسنٹ، مسٹرس پ سکاٹ، جے ایف ہولڈن، اور کئی دوسرے غیر مسلموں کی اسلام اور پیغمبر اسلام (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے بارے میں تحریرات دی گئی ہیں۔ اسی طرح جرائد اور کتابوں میں غیر مسلم حضرات کے اعتراف عظمت دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر مبنی خیالات نظر آتے ہیں۔ خاص طور پر "نقوش" کے

معرکۃ الآراء رسولؐ نمبر میں "ظہورِ قدرت" کے عنوان سے ہمارے آقا و مولا (علیہ التحیۃ والثناء) کی اس دنیا میں تشریف آوری کے موضوع پر ایک تاثراتی مضمون ہے۔ یک اقتباس دیکھیے: "۱۲۔ ربیع الاوّل کو مکہ شریف میں ایک ہلچل مچی ہوئی تھی۔ مکہ معظمہ میں ایک نئی مسرت نمایاں ہو رہی تھی۔ اس روز قبیلہ قریش میں ایک دُرِ یتیمؐ کا ظہور ہو تھا فرشتے آسمان سے وحدانیت کے نغمے گاتے ہوئے زمین پر اُتر رہے تھے۔ ہر ایک دل میں مسرت کا دریا لہریں لے رہا تھا۔ مجرموں کا دل دھڑک رہا تھا۔"[۲۲]

"نقوش" کے رسولؐ نمبر (اسی جلد چہارم) میں صفحہ ۴۴ سے ۴۹ تک ثبت احمد صارم نے قرآن، اسلام اور سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بارے میں غیر مسلموں کے تاثرات اکٹھے کر دیے ہیں۔ ان میں ڈاکٹر ڈی رائٹ، مسز اینی بیسنٹ، آرتھر گلن لیونارڈ، ڈاکٹر جی ویل، ایڈورڈ موسٹے، ٹالسٹائی، مارگولیوتھ، ماٹکس تونسے فریمن، مسٹر سار مستشرق، ڈاکٹر اینڈریو منگھم، لین پول، سر ولیم میور، ایس تیج لیڈر، ڈاکٹر بدھ ویر سنگھ دہلوی، بابو جگل کشور کھنہ، بی ایس رندھاوا ہوشیار پوری، کملا دیوی، سوشیلا بھاتی، گاندھی، موتی لال ماتھر، سوامی لکشمن رائے، سوامی دیانند، وشوا نرائن منوہر سہائے، برج نرائن سنیاسی، ہرچند لدھیانوی، لالہ سرداری لال، حکم چند کمار، لاجپت رائے، بھوانی دیال سنیاسی، بی ایس کشالیہ، مکٹ دھاری پرشاد، رادھا پرشاد سنہا، بہاری لال شاستری، نرسمہا راؤ، مہاراجا نرسنگھ گڑھ، برج موہن سرپ بھٹناگر، امبالال، پنڈت مٹھن لال، امیر چند کھنہ، نانک چند ناز، فراق گورکھپوری، امرناتھ زُتشی، شیو چرن داس، ڈاکٹر جے کا رام برہما، ہردے پرشاد، شیام سندر دھرم دیو شاستری، نارائن سوامی، سدا سکھ لال، شردھے پرکاش، ٹی ایل وسوانی پروفیسر ایشوری پرشاد، بھگت راؤ ایڈووکیٹ، سیتا دھاری، چیلو نکر، لالہ رام چند، یو کمباؤ مانٹ (بدھ لیڈر) این اے نگایا تھن، ماٹھ تونگ (بدھ) تارسنگھ

جوند سنگھ، رام سنگھ امرتسری، کرشن سنگھ، مسٹر وائل، پروفیسر مارس، ڈاکٹر لیبان، ڈاکٹر ریزف ٹیلر، ایچ جی ویلز، ہولڈرسن، پروفیسر مارلنس، ڈاکٹر کلارک، جوا کیم بولف، لالہ شیام ناتھ، شنکر داس گیانی، لالہ دیش بندھو، وکٹر عمانوئیل ڈیوس، ڈاکٹر راڈویل، جان ڈیون پورٹ، گوئٹے (جرمن فلاسفر) لڈولف کرہیل، ہٹلر، لین پول، سیدیو، کارلائل، ہربرٹ وائل، ڈاکٹر فرک (جرمنی) ڈاکٹر سیل، ڈاکٹر موریس فرانسیس، سموئیل جانسن، آرنلڈ، گاڈفری ہگنس، ایڈورڈ مونٹے، ڈاکٹر ہاروز، رام دیو پرنسپل، دوبجاداس، بھوپندر ناتھ باسو، ٹیگور، دیو گوپال راؤ نائڈو، بتانارام، چمپوپتی، فن چن (چینی بدھ عالم) گرونانک، فیروز شاہ (پارسی) وال میس ڈیڈری، ریورینڈ آر میکینویل کنگ، بوسوتھ اسمتھ، ریورینڈ جارج کے نام شامل ہیں۔

نقوش رسولؐ نمبر کی اسی جلد چہارم میں خواجہ ظفر نظامی نوشہروی کا ایک مضمون "سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم غیر مسلم مفکرین کی نظر میں" ہے جس میں مختلف مذاہب کے مشاہیر کی مدحیہ آرا موجود ہیں۔ مولوی علی شبیر کے ایک مضمون میں بھی سرکار (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے بارے میں بعض عیسائیوں کی آراء دی گئی ہیں۔ اس جریدے میں کارلائل کی "ہیرو اینڈ ہیرو ورشپ" میں سے ایک لیکچر کا ترجمہ دیا گیا ہے جس میں پیغمبرِ اسلامؐ کی ذاتِ گرامی کے بارے میں گفتگو کی گئی ہے۔ پروفیسر اے جی بھمی کے ایک مضمون کا ایک حصہ محمدؐ اور عیسیٰؑ کے نام سے جریدے میں موجود ہے۔ خالد کمال مبارک پوری کا مضمون "برنارڈ شا اور عرب" اور الحاج بشیر الدین پنڈت کا مضمون "ہندوؤں کی کتبِ مقدسہ میں بشاراتِ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم" بھی اس جریدے کی خاص چیزیں ہیں۔

سوامی لکشمن پرشاد کی کتاب "عرب کا چاند" ۱۴۴ صفحات پر مشتمل ہے اور بڑی محبت سے لکھی ہوئی ہمارے آقا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سوانح عمری ہے۔ رومانیہ

کے مشہور علم کار گولسٹن ویرژیل گیورگیو کی تصنیف کا ترجمہ عبدالصمد صارم الازہری نے "محمد رسول اللہ" کے نام سے کیا ہے اور مکتبہ معین الادب لاہور نے اسے زیور طبع سے آراستہ کیا ہے۔

اس مختصر مضمون میں موضوع سے انصاف نہیں کیا جا سکا۔ مقصد صرف قارئین محترم کو یہ احساس دلانا ہے کہ نظم کے علاوہ نثر میں بھی غیر مسلموں نے ہمارے آقا و مولا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ رفیع میں عقیدت کے پھول پیش کیے ہیں۔

## حواشی:

(۱) ٹالسٹائی۔ پیغمبر اسلام۔ (مترجم مولوی فیض الحسن) کارخانہ پیسہ اخبار لاہور۔ بار اول۔ ۱۹۲۰ء۔ ص ۲۱، ۲۲ (۲) کارلائل۔ تھامس۔ بطل نبوت (مترجم محمد سکندر) ادارہ سیرت پاک لاہور۔ ص ۴۸ (کتاب کے آغاز میں حکیم مولانا غلام محمد ترنم مرحوم کا ۳۲ صفحات پر مشتمل ایمان افروز مقدمہ شامل ہے) (۳) "اسلامی دنیا" دہلی، ماہنامہ مارچ ۱۹۳۵ء/ ذی الحجہ ۱۳۵۳ھ ص ۳۰ (مضمون "اسلام، و بانی اسلام یورپ کی نظر میں" از ادریس احمد) (۴) "اسلامی دنیا" دہلی۔ اگست ۱۹۳۵ء/ جمادی الاول ۱۳۵۴ھ۔ ص ۳۴ (۵) ڈرنکھم، ای۔ دی لائف آف محمد۔ مطبوعہ ۱۹۳۰ء۔ بحوالہ "اردو ڈائجسٹ" لاہور۔ رحمۃ للعالمین نمبر ۱۹۸۸ء۔ ص ۵۳ (مضمون "ایک عالم ہے ثنا خواں آپ کا") (۶) "اردو ڈائجسٹ" لاہور (ماہنامہ) رحمۃ للعالمین نمبر۔ ۱۹۸۸ء۔ ص ۵۶ (۷) "فاران" کراچی (ماہنامہ) سیرت نمبر ۱۹۵۶ء۔ ص ۱۹۷ (۸) ایضاً۔ ص ۱۹۸ (۹) ایضاً۔ ص ۱۹۹ (۱۰) "اردو ڈائجسٹ" لاہور۔ رحمۃ للعالمین نمبر۔ ص ۵۹ (۱۱) ایضاً۔ ص ۵۱ - ۱۰۰ (۱۲) سالانہ رپورٹ انجمن حمایت اسلام لاہور بحوالہ مقام محمود یا اسلام غیر مسلموں کی نظر میں از محمد اسماعیل نظامی۔ مسلم لٹریچر کمیٹی، مزنگ لاہور۔ ۱۹۲۷ء۔ ص ۴۹ (۱۳) "مقام محمود" ص ۶۱ (۱۴) میور، سر ولیم لائف آف محمد۔ جلد دوم۔ مطبوعہ ۱۸۶۱ء۔ ص ۱۰۳ (۱۵)

خطبۂ صدارت سر ابراہیم رحمت اللہ۔ آل انڈیا محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس منعقدہ سورت ۱۹۱۸ (۱۶) "آستانہ" دہلی (ماہنامہ) جون ۱۹۶۰ ۔ص ۵۹/ "بصیر" کراچی (ماہنامہ) رسولِ پاکؐ نمبر حصہ دوم۔ اکتوبر ۱۹۶۷ ۔ص ۷۹/ بشیر احمد سید، سرورِ کونینؐ اغیار کی نظر میں۔ کتاب مرکز، گوجرانوالہ۔ ص ۵۰ (۱۷) "بصیر" رسولِ پاکؐ نمبر حصہ دوم ص ۷۳/ سرورِ کونینؐ اغیار کی نظر میں۔ ص ۶۵ (۱۸) "بصیر" رسولِ پاکؐ نمبر حصہ دوم۔ ص ۷۷، (مضمون "رحمت رسولؐ" از لالہ رام لال ورما/ سرورِ کونینؐ اغیار کی نظر میں۔ ص ۳۳ (۱۹) "اسلامی دنیا" دہلی (ماہنامہ) ستمبر ۱۹۲۵ ۔ص ۳۵ (۲۰) "نشانِ راہ" حیدر آباد دکن (ماہنامہ) اکتوبر ۱۹۴۵ ۔ بحوالہ ماہنامہ "معارفِ اسلام" لاہور۔ چوتھا رسولؐ نمبر۔ ربیع الاول ۱۳۸۲ھ/ اگست ۱۹۶۲ ۔ص ۴۴ (۲۱) "فاران" کراچی (ماہنامہ) سیرت نمبر۔ جنوری ۱۹۵۶ ۔ص ۱۵۵ (۲۲) "پیشوا" دہلی (ماہنامہ) تذکرۂ جمیل۔ جون جولائی ۱۹۳۴ ۔ص ۱۲۷/ "سیرتِ پاک" ("ماہِ نو" کی خصوصی اشاعتوں کا انتخاب) ادارۂ مطبوعاتِ پاکستان، کراچی۔ ص ۱۶۴/ سرورِ کونینؐ اغیار کی نظر میں۔ ص ۱۷ (۲۳) "آستانہ"، اگست ۱۹۶۰ ۔ص ۴۳ (۲۴) سرورِ کونینؐ اغیار کی نظر میں۔ ۶۷، ۱۰۸، ۱۱۸ (۲۵) "آستانہ"۔ اگست ۱۹۶۰ ۔ص ۴۸ (۲۶) سرورِ کونینؐ اغیار کی نظر میں۔ ص ۱۰، ۲۱، ۲۵، ۲۷، ۳۶، ۴۰، ۴۲، ۹۳، ۱۰۰، ۱۲۶ (۲۷) "نورِ اسلام" شرقپور شریف (ماہنامہ) جنوری فروری ۱۹۸۰ ۔ص ۸ (مضمون "لولاک لما خلقت الافلاک" از ملک محمد خدا بخش لڑانہ) (۲۸) پیشوا۔ تذکرۂ جمیل ۱۹۳۴ ۔ص ۱۱۸ (۲۹) ایضاً۔ ص ۱۱۳ تا ۱۵۸ (۳۰) "فاران" کراچی۔ سیرت نمبر ۱۹۵۶ء ص ۱۹۷ — ۱۹۹ (۳۱) اسلامک ریویو، لندن بحوالہ مقامِ محمود۔ ص ۹ (۳۲) "نقوش" لاہور۔ رسولؐ نمبر جلد چہارم۔ ص ۴۳۶

لے لے گی مری جان تمنّائے مدینہ
مدّت سے ہے اب وردِ زباں ہائے مدینہ

کیونکر نہ دل و جاں سے مجھے بھائے مدینہ
آنکھوں میں بسا ہے مرے مولائے مدینہ

ہر داغِ جگر میں ہے گُلِ خلد کی خوشبو
جب سے ہے مرے دل میں تمنائے مدینہ

عقل و خرد و ہوش ہوں وارفتۂ وحشت
دکھلائے جنوں مجھ کو جو صحرائے مدینہ

کونین کی چیزوں میں مجھے کچھ نہیں بھاتا
جس دن سے مرے سر میں ہے سودائے مدینہ

جنّت کی ہوس، خلد کی خواہش نہ رہے پھر
اک بار جو قسمت مجھے دکھلائے مدینہ

حورانِ بہشتی بھلا کیا اس کو لبھائیں
بھا جائے جسے شاہد زیبائے مدینہ

چھپ جائیں مہ و مہر ابھی ابر کے اندر
برق اپنی تجلّی کی جو چمکائے مدینہ

ہو جائیں زلیخا کی طرح حضرتِ یوسفؑ
دیکھیں جو یہاں دلبرِ رعنائے مدینہ

سرمہ کی طرح آنکھوں میں سالکؔ میں لگاؤں
ہاتھ آئے جو خاکِ درِ آقائے مدینہ

سالک رام سالکؔ گرداری

خم جس کی فضیلت پہ دو عالم کی جبیں ہے
سجدہ گہِ کونین وہ طیبہ کی زمیں ہے

دنیا کا عقیدہ بھی ہے، اپنا بھی یقیں ہے
جو شے ہے مدینہ میں کہیں اور نہیں ہے

اتنا کوئی اللہ کا محبوب نہیں ہے
صورت بھی حسیں آپؐ کی سیرت بھی حسیں ہے

یہ ارضِ مقدس ہے، یہ طیبہ کی زمیں ہے
جنت بھی یہیں، ساکنِ جنت بھی یہیں ہے

اے خاکِ مدینہ! تیرے اعجاز کے صدقے
ہے عرش نشیں، جو بھی یہاں فرش نشیں ہے

اللہ کے دیدار سے وہ محروم رہے گا
دیدارِ نبیؐ کا جسے ارمان نہیں ہے

اس نور کی تمثیل نہیں کوئی جہاں میں
جو نورِ یقیں روضۂ اقدس کے قریں ہے

جس نے نہ کیا گنبدِ خضریٰ کا نظارہ
وہ آنکھ حقیقت میں کوئی آنکھ نہیں ہے

جوہرؔ کوئی عالم ہو، ازل ہو کہ ابد ہو
ہر حال میں دل سرورِ عالمؐ کے قریں ہے

—— چندر پرکاش جوہرؔ بجنوری

بے خبر ہوں دو نو عالم سے سوائے مصطفیٰؐ
یاالٰہی ! دل ہو ایسا مبتلائے مصطفیٰؐ

دل ہے میرا بستۂ زلفِ دوتائے مصطفیٰؐ
جان ہے پروانۂ شمعِ لقائے مصطفیٰؐ

حکم موسیٰ کو ہوا "فَاخْلَعْ" مگر معراج میں
تاجِ فرشِ عرش ہے نعلینِ پائے مصطفیٰؐ

بوریائے فقر، تختِ سلطنت سے ہے سوا
بادشاہِ ہفت کشور ہے گدائے مصطفیٰؐ

ذرّے اس در کے ہیں کیا سیارے کیا شمس و قمر
جلوہ آرا شش جہت میں ہے ضیائے مصطفیٰؐ

جو ہوا سائل، رہی اس کو نہ پھر کچھ احتیاج
ایسا کر دیتی ہے مستغنی عطائے مصطفیٰؐ

"شافعِ محشر" ملا ہے کس پیمبر کو خطاب
کون محبوبِ الٰہی ہے سوائے مصطفیٰؐ

آسماں پر لوگ کہتے ہیں جنہیں شمس و قمر
زیب ہے کہیے کہ ہیں یہ نقشِ پائے مصطفیٰؐ

ہوتی ہے حسرت یہی، کیوں دل نہ یہ میرا ہوا
دیکھتا ہوں جب میں وہبیؔ نقشِ پائے مصطفیٰؐ

شیو پرشاد وہبیؔ لکھنوی

کچھ ایسے فیض کے دریا بہا دیے تُو نے ۔۔۔ جہاں تھے خار، وہاں گُل کھلا دیے تُو نے
وہ رنگ و نور کے دریا بہا دیے تُو نے ۔۔۔ عرب کے دشت بھی جنّت بنا دیے تو نے
بس اک جھلک میں وہ جلوے دکھا دیے تُو نے ۔۔۔ کہ شرک و کفر کے قصّے چکا دیے تُو نے
وہ اتّحاد کے نغمے سنا دیے تُو نے ۔۔۔ جو اختلاف تھے یکسر مٹا دیے تُو نے
فسوں بُتوں کے فسانہ بنا دیے تُو نے ۔۔۔ دلوں پہ سکّے خدا کے جما دیے تُو نے
وہ جامِ بادۂ وحدت پلا دیے تُو نے ۔۔۔ نشاں دوئی کے جہاں سے اڑا دیے تُو نے
حیاتِ سادہ کے اسباق دے کے عالم کو ۔۔۔ تکلّفات کے پردے اٹھا دیے تُو نے
جہاں کے خود سر و سرکش، جہاں کے ہرجائی ۔۔۔ حضورِ ربِّ دو عالم جھکا دیے تُو نے
دلوں سے مٹ کے رہے سب نقوشِ تیرۂ کفر ۔۔۔ ضیائے دیں کے دیے وہ جلا دیے تُو نے

سنا دے قیس کو اپنا وہ نعرۂ تکبیر
کہ جس سے دشتِ عرب کے ہلا دیے تو نے

—— لالہ امرچند قیس جالندھری

ماہنامہ "مسلم" جالندھر۔ جولائی ۱۹۴۰ء ص ۵، ۶

# اخبارِ نعت

## راجا غلام محمّد صاحبؒ کے سالانہ ختم پاک پر محافلِ درود و نعت

ماہنامہ "نعت" کے دفتر میں داخل ہوں تو ایک تصویر پر آپ کی نظر پڑے گی۔ ایڈیٹر "نعت" جناب راجا رشید محمود مدظلہ کے والدِ مکرم حضرت راجا غلام محمد علیہ الرحمۃ کی یہ تصویر متفکرانہ انداز، حد درجہ انہماک اور مدبرانہ سوچ کی عکاس دکھائی دیتی ہے۔ ہوا یوں کہ ایڈیٹر "نعت" کے دوسرے مجموعۂ نعت "حدیثِ شوق" کی تقریبِ رونمائی کے دوران جبکہ محفل پورے عروج پر تھی، آقائے نامدار سرکارِ دوجہاں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حضور ہدیۂ نعت پیش کیا جا رہا تھا، سامعین پر سحر طاری تھا۔ حضرت راجا غلام محمد علیہ الرحمۃ اس دل بہار و وجد آفریں منظر میں کچھ اس طرح کھو گئے تھے کہ نعتِ نبی (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کی دلآویزیوں نے دنیا ومافیہا سے اُن کے رابطے منقطع کر دیے تھے۔ کیمرے کی آنکھ نے ان لمحات کو محفوظ کر لیا۔

راجا غلام محمد علیہ الرحمۃ کے ذہن و قلب اصل میں سرورِ دوجہاں رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے عشق و محبت کی دولتِ لازوال سے مالا مال تھے، وہ جہاندیدہ تھے، اُن کا عشق بھی جہاندیدہ تھا جس میں پختگی تھی، ٹھہراؤ تھا اور سطحیت کا عمل دخل نہیں تھا۔ وہ خود پیکرِ صدق و اخلاص تھے، اُن کا عشق بھی اس صفت سے متصف تھا، ریاکاری کی آلائشوں سے پاک عشق اور تصنع کی نجاستوں سے عاری عشق ـ وہ مدتوں

اہلِ علم کے پاس بیٹھتے رہے۔ انہیں اہلِ علم کے پاس جانے کا موقع بھی ملا اور بایں وجہ
کہ ان کے بیٹے بھی صاحبِ علم و دانش ہے، اُن کے گھر میں بھی اہلِ علم کی آمد کثرت سے
رہی۔ حضرت راجا صاحب علیہ الرحمۃ ان صاحبانِ علم و ہنر سے مختلف موضوعات پر گفتگو
سنتے۔ اُن کا علم بصری سے زیادہ سمعی تھا اور تجرباتی بھی۔ انہیں علم کے بیوپاریوں سے
نفرت بھی تھی مگر حقیقی علماء کو قدر کی نگاہ سے دیکھتے، محبت سے پیش آتے اور ان کا احترام
بجا لاتے تھے۔ اُن کی ایک امتیازی خصوصیت یہ بھی تھی کہ وہ مستقل مزاج اور عقیدے
میں پختہ ذہن کے حامل تھے، مستحکم و غیر متزلزل عقیدے کی بنا پر انہیں دنیاوی نقصانات
کا بھی سامنا کرنا پڑا تھا۔ اِن گوناگوں اوصاف میں نمایاں تر وصف یہ تھا کہ وہ نعت و
ذکرِ حبیب (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) سے حد درجہ شغف رکھتے تھے ان ہی کی تربیت کے
اثر نے ان کے بیٹے کو عشقِ رسول (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کی لذتِ بے پایاں سے آشنا
کر دیا جس کی بنا پر وہ صرف "راجا رشید محمود" نہ رہے بلکہ "برصغیر کے ممتاز نعت گو"
اور "ایڈیٹر ماہنامہ نعت" کہلانے کے اعزاز سے بہرہ ور ہوئے۔ ایڈیٹر "نعت"
جب بھی تازہ نعت کہتے، سب سے پہلے والدِ مکرم کو سناتے جس سے اُن کے
تپشِ دروں کو تسکین ملتی اور وہ اپنے بیٹے پر مفتخر ہوتے۔

حضرت راجا غلام محمد صاحب علیہ الرحمۃ گذشتہ سال رمضان المبارک کی اُنتیس
تاریخ کو خالقِ حقیقی سے جا ملے۔ چونکہ مرحوم کو نعت سے خاص اُنس اور لگاؤ تھا اس لئے
اُن کی روحانی تسکین کے لیے ختمِ چہلم کے موقع پر قرآن خوانی اور دیگر اذکار کے علاوہ
محفلِ نعت کا انعقاد بھی ہوا۔ اس سال رمضان المبارک کی اُنتیس تاریخ کو حضرت
راجا غلام محمد علیہ الرحمۃ کا پہلا سالانہ ختمِ پاک ہوا۔ پروگرام کے مطابق نمازِ ظہر کے بعد
دفتر "نعت" میں راجا رشید محمود صاحب کے ذاتی دوست جمع ہوئے۔ درود شریف
کا ورد ہوا اور جذب و محبت کی کیفیت میں وظیفۂ خداوندی جاری رہا۔ نمازِ عصر سے

قبل حضرت راجا رشید محمود صاحب کی معیت میں مرحوم کے مرقد پر حاضری دی۔
نمازِ عصر کے بعد دفتر ماہنامہ نعت سے متصل جامع مسجد سُنّی رضوی میں محفلِ نعت
منعقد ہوئی۔ شہزاد محمود ناگی، جناب ثناء اللہ بٹ اور جناب نذیر حسین نظامی کے
علاوہ دیگر نعت خواں حضرات نے آقائے دو جہاں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حضور
میں نذرانۂ عقیدت پیش کیا۔ محفلِ نعت کی نظامت کے فرائض خلیل احمد نوری نے
انجام دیے، حضرت راجا غلام محمد علیہ الرحمہ کے بارے گفتگو کرتے ہوئے انہوں نے
کہا: " راجا غلام محمد مرحوم پہلو دار شخصیت کے مالک تھے۔ وہ باوقار شہری، سچے
مومن، ملنسار، خوش طبع اور مہمان نواز تھے۔ میں نے اُن سے مذہب، عقیدے،
سیاست، معاشرت اور دیگر موضوعات پر سیر حاصل گفتگو سنی، لیکن ان سب میں
جامع اور محبت سے لبریز گفتگو عشقِ رسول ؐ کے حوالے سے ہوا کرتی۔"

ناظمِ تقریب نے کہا کہ " ایک حدیث پاک کے مفہوم کے مطابق کسی شخص
کو پاکردار اور صالح بنانا سو سرخ اونٹ کے حصول سے بھی زیادہ مفید اور بہتر ہے۔
اس حیثیت سے راجا غلام محمدؒ بڑے رفیع المرتبت دکھائی دیتے ہیں جنہوں نے
اپنے اکلوتے بیٹے راجا رشید محمود کو پاکیزہ کردار اور اعلیٰ اوصاف کا مالک بنا دیا۔
انہوں نے مجھے ایک سے زیادہ مرتبہ کہا کہ کسی کے سات بیٹے ہوں تو اس کے مقابلے میں
مجھے اپنے اکلوتے بیٹے پر زیادہ فخر ہے۔ حضرت مرحوم کی بات بالکل درست تھی کیونکہ
راجا رشید محمود صاحب نے ماہنامہ نعت کے اجراء کی صورت میں جو کام کر دکھایا ہے
وہ یقیناً قابلِ صد رشک ہے۔ یہ حقیقت ہے کہ آج تک پورے عالمِ اسلام میں ایسا
کوئی رسالہ شائع نہیں ہوا جس میں نعت کے بغیر کسی اور حوالے سے ایک لفظ بھی
نہ چھپ سکتا ہو اور صرف نعت کے لیے ہی وقف ہو۔ یہ اعزاز صرف ماہنامہ
نعت کو حاصل ہے۔"

ناظمِ تقریب نے مزید وضاحت کی اور کہا کہ یہ باپ کی تربیت کا ہی اثر ہے کہ ایڈیٹر "نعت" عشق و محبتِ مصطفویؐ سے اس قدر مالامال ہیں کہ خود مجھے بلکہ کئی اور دوستوں کو بھی اُن کی صحبت نے سوزِ دروں سے بہرہ ور کیا۔ اور یہ بھی اسی تربیت کا ہی اثر ہے کہ ایڈیٹر "نعت" اپنے مقدس اور محبوب خونی رشتوں کو درِ مصطفویؐ پر قربان کرنا باعثِ فخر سمجھتے ہیں اور اپنی نعتوں میں برملا کہتے ہیں کہ میرے بیٹے بیٹیاں بیوی اور ماں باپ اور میں خود بھی آقائے دوعالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے گھر کے غلام اور کنیزیں ہیں۔"

محفلِ نعت کے اختتام سلام بحضور خیرالانام صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پیش کیا گیا اور ساتھ ہی بوقتِ افطار حاضرین کی تواضع کی گئی۔

(فیاض حسین چشتی نظامی)

# محفلِ نعتِ پاک

مرکزی نعت کونسل کے زیرِ اہتمام انور سعید بٹ (رکن مجلسِ عاملہ) کی رہائش گاہ ۲۔ لارنس روڈ پر ۴ مئی (جمعرات) کو بعد نمازِ عشا سالانہ محفلِ نعت منعقد ہوئی۔ قاری عبدالمجید اجمل اور قاری سید صداقت علی نے قرآنِ حکیم کے مختلف حصوں سے تلاوت کرکے محفلِ مقدس کا آغاز کیا۔ میاں نذیر حسین نظامی، محمد اشرف چشتی، محمد ثناء اللہ بٹ، حاجی محمد بشیر نقشبندی اور محمد سعید صابری نے بارگاہِ مصطفوی (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) میں نعتیں پیش کرنے کی سعادت حاصل کی۔ شیخ محمد انور، شیخ وحید حیدر، محمد انور بٹ نے محفل کی کامیابی میں نمایاں کردار ادا کیا۔ شہر کی ممتاز شخصیات نے محفلِ پاک میں حاضری کی سعادت پائی۔

(محمد ثناء اللہ بٹ)

# ۱۹۸۸ء کے خاص نمبر

- جنوری ــــــ حمدِ باری تعالیٰ
- فروری ــــــ نعت کیا ہے
- مارچ ــــــ مدینۃ الرسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (حصہ اول)
- اپریل ــــــ اردو کے صاحبِ کتاب نعت گو (حصہ اول)
- مئی ــــــ مدینۃ الرسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (حصہ دوم)
- جون ــــــ اردو کے صاحبِ کتاب نعت گو (حصہ دوم)
- جولائی ــــــ نعتِ قدسی
- اگست ــــــ غیر مسلموں کی نعت (حصہ اول)
- ستمبر ــــــ رسول نمبروں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا تعارف (حصہ اول)
- اکتوبر ــــــ میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (حصہ اول)
- نومبر ــــــ میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (حصہ دوم)
- دسمبر ــــــ میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (حصہ سوم)

# گزشتہ شمارے



# آئندہ شمارہ



قرآنِ حکیم کی مقدس آیات اور احادیثِ نبویؐ آپ کی دینی معلومات میں اضافے اور تبلیغ کے لیے شائع کی جاتی ہیں۔ اِن کا احترام آپ پر فرض ہے۔ ماہنامہ نعت کا ہر صفحہ حضورِ سرورِ کائنات علیہ السلام والصلوٰۃ کے ذکرِ مبارک سے مزیّن ہے۔ لہٰذا ماہنامہ نعت کو صحیح اسلامی طریقے کے مطابق بے حرمتی سے محفوظ رکھیں۔

# ایڈیٹر نعت کی چند مطبوعات

ایڈیٹر "نعت" کی بیس[20] سے زیادہ تصانیف / تالیفات شائع ہو چکی ہیں۔
ان میں سے مندرجہ ذیل کتابیں دستیاب ہیں۔

**۱۔ حدیثِ شوق** | دوسرا مجموعہ جس میں ۸۰ نعتیں ہیں۔ آخر میں ایڈیٹر "نعت" کی نعتیہ شاعری کے بارے میں اہلِ علم و دانش کی آرا شامل ہیں۔
دوسرا ایڈیشن۔ صفحات ۱۷۶۔ قیمت ۲۴ روپے۔

**۲۔ نعتاں دی اَٹی** | پنجابی مجموعۂ نعت جسے ۱۲ ربیع الاول ۱۴۰۹ھ کو صدارتی ایوارڈ دیا گیا۔ کتاب میں ۶۳ نعتیں ہیں "حدیثِ شوق" کی طرح اس مجموعے میں بھی حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے لیے "تُو" یا "تم" کا صیغہ استعمال کرنے کی جسارت نہیں کی گئی۔ صفحات ۱۴۴۔ قیمت ۳۰ روپے۔

**۳۔ قُلزمِ رحمت** | امیر مینائی کے مجموعۂ نعت "محامدِ خاتم النبیین" میں سے اسّی[80] نعتوں کا انتخاب۔ شروع میں "امیر مینائی اور اُن کی نعت" کے عنوان سے تحقیقی مقدمہ۔ صفحات ۹۶۔ قیمت ۱۰ روپے۔

**۴۔ نعتِ حافظ** | حافظ پیلی بھیتی کے آٹھ نعتیہ مجموعوں کا انتخاب۔ شروع میں "حافظ اور کلامِ حافظ" کے عنوان سے ۳۵ صفحات کا مقدمہ۔ صفحات ۲۸۰۔ قیمت ۷۵ روپے۔

**۵۔ میرے سرکارؐ** | سیرۃ النبی کے مختلف موضوعات پر ایڈیٹر "نعت" کے فکر انگیز اور بصیرت افروز مضامین کا مجموعہ۔ صفحات ۱۴۴۔ قیمت ۱۸ روپے۔

**۶۔ احادیث اور معاشرہ** حُسنِ معاشرت کے بارے میں آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی تیس ۳۰ احادیث مبارکہ کی تشریح۔ دوسرا ایڈیشن۔

صفحات ۱۵۲۔ قیمت ۱۸ روپے۔

**۷۔ ماں باپ کے حقوق** کتاب ۱۷ ابواب پر مشتمل ہے۔ کتاب کی تالیف میں ۵۰ سے زیادہ کتابوں سے استفادہ کیا گیا ہے۔ اپنے موضوع پر حرفِ آخر کی حیثیت رکھتی ہے۔ صفحات ۱۱۲۔ قیمت ۲۱ روپے۔

**۸۔ اقبالؒ قائدِ اعظمؒ اور پاکستان** بانیٔ پاکستان، حکیم الامت اور مملکتِ خداداد پاکستان کے بارے میں نہایت اہم تحریر۔ دوسرا ایڈیشن۔ صفحات ۱۶۰۔ قیمت ۳۰ روپے۔

**۹۔ اقبالؒ و احمد رضا۔ مدحت گرانِ پیغمبر** علامہ اقبالؒ اور مولانا احمد رضا خاں بریلویؒ کی قدرِ مشترک عشقِ رسول علیہ التحیۃ والتسلیم پر ایک جامع تحریر۔ تیسرا ایڈیشن۔ صفحات ۱۱۲۔ قیمت دس روپے۔

**۱۰۔ راج دُلارے** بچوں کے لیے ایڈیٹر "نعت" کی نظمیں۔ دوسرا ایڈیشن۔ دورنگی طباعت۔ صفحات ۹۶۔ قیمت ۱۸ روپے۔

**۱۱۔ تحریکِ ہجرت ۱۹۲۰** تحریکِ ہجرت ۱۹۲۰ء کے اسباب وعلل اور اس کے عواقب ونتائج کا یہ پہلا تاریخی اور تحقیقی تجزیہ ہے جسے حقائق کی روشنی میں دیکھا اور پرکھا گیا ہے۔ دوسرا ایڈیشن۔ صفحات ۴۶۴۔ قیمت ۸۵ روپے۔

**۱۲۔ منشورِ نعت** اُردو اور پنجابی نعتیہ فردیات کا مجموعہ۔ صفحات ۱۷۶۔ قیمت ۵۰ روپے

آپ کو جن کتابوں کی ضرورت ہو، اُن کی قیمت بھیج دیں۔ کتابیں فوراً بھیج دی جائیں گی۔

**اختر کتاب گھر** اظہر منزل۔ نیو شالامار کالونی۔ ملتان روڈ، لاہور

بشکریہ

ظہور سانچو (پرائیویٹ) لمیٹڈ

سائٹ ایریا، کورنگی، کراچی


## قارئینِ محترم سے اِلتماس

میری صلاحیتیں والدین کے حُسنِ تربیت کے باعث نعت کی خدمت کے لیے مُختص ہوئی ہیں۔ اِس لیے اگر آپ کو ماہنامہ نعت میں کوئی چیز پسند آجائے تو میرے والدِ مرحوم (راجا غلام محمد صاحبؒ) کی بلندیِ درجات کے لیے دُعا کریں۔ (ایڈیٹر)

جام شیریں
خالص اجزاء - بہتر شربت
ملک کا واحد شربت جس کی تیاری میں پانی کا ایک قطرہ بھی شامل نہیں۔
عام شربت میں پانی اور مصنوعی اجزاء استعمال ہوتے ہیں جبکہ قرشی کے جام شیریں میں خالص اجزاء کے عرقیات استعمال کیے جاتے ہیں۔
خالص اجزاء کے عرقیات کے استعمال کی وجہ سے اس کا ذائقہ منفرد ہے۔ پینے سے طبیعت بھی بھاری نہیں ہوتی اور دوسرے شربتوں کے مقابلے میں یہ پیاس بڑھاتا نہیں بلکہ پیاس بجھاتا ہے۔ جام شیریں گرمیوں میں لُو سے بچاتا ہے تسکین بخشتا ہے اور مفرح قلب ہے۔ جام شیریں کی ایک بوتل سے بغیر چینی ملائے ۳۰ گلاس شربت بنایا جا سکتا ہے۔ قرشی کا جام شیریں خالص اجزاء - بہتر شربت
شربت
قرشی
تحقیق کی روایت - معیار کی ضمانت

ماہنامہ نعت لاہور

جلد: ۲ جولائی ۱۹۸۹ء شمارہ: ۷

# کلامِ ضیا (حصہ اوّل)

ایڈیٹر: راجا رشید محمود

مشیرِ خصوصی: چوہدری رفیق احمد باجوہ ایڈووکیٹ

معاون: شہناز کوثر

خطاط: جمیل احمد قریشی تنویر رقم
خلیل احمد نوری

قیمت: ۱۰ روپے (فی شمارہ)
۱۲۰ روپے (زرِ سالانہ)

مینجر: اظہر محمود

پرنٹر: حاجی محمد نعیم کھوکھر۔ جیم پرنٹرز۔ لاہور

پبلشر: راجا رشید محمود

بائنڈر: خلیفہ عبدالمجید۔ بک بائنڈنگ ہاؤس ۳۸۔ اردو بازار۔ لاہور

اظہر منزل مسجد سٹریٹ نمبر ۵ نیو شالامار کالونی۔ ملتان روڈ
لاہور (پاکستان) پوسٹ کوڈ ۵۴۵۰۰

(منظر رقم)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اگرچہ "دیارِ نبیؐ"، "نغمہ ہائے مبارک" اور "نغمۂ ربّانی" بھی لسان الحسان علّامہ ضیاء القادری (رحمہ اللہ تعالیٰ) کی نعتوں کے مجموعے ہیں لیکن "تجلّیاتِ نعت یا گنجینۂ اوصافِ خیر الوریٰؐ" اور "خزینۂ بہشت (بالفاظِ دگر تذکرۂ خُلد)" بالترتیب ۲۶۴ اور ۷۹۴ صفحات کے ایسے مجموعہ ہائے نعت ہیں جن میں حمد و نعت و منقبت کے (ردیف وار) ۲۶۵، اور ۳۱۶ شہ پارے ہیں۔ ملک کے تمام دینی اور علمی جریدوں میں ان کا کلام شائع ہوتا رہا۔ خصوصاً ماہنامۂ "آستانہ" دہلی میں ان کے نام کے علاوہ "شاعرِ آستانہ" یا "شاعرِ خصوصی آستانہ" کے نام سے سالہا سال ان کی منظومات چھپتی رہیں۔

علّامہ یعقوب حسین ضیاء القادری بدایونی علیہ الرحمہ کا وہ نعتیہ کلام جو تجلّیاتِ نعت اور خزینۂ بہشت میں شامل نہیں، ـــــ مختلف جرائد سے جمع کر کے شائع کرنے کی سعادت حاصل کی جاتی ہے۔ پہلی کوشش میں ان کی نعتیں (ردیف وار) جمع کی گئی ہیں۔ یہ کام ان شاء اللہ جاری رہے گا۔ اس کے علاوہ علّامہ ضیاء القادریؒ کی حمدیں، بارگاہِ سرکار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں استغاثے اور ان کے سلام الگ شائع ہوں گے صحابۂ کرامؓ اور اولیاءِ عظامؒ کے مناقب کا مجموعہ بھی ترتیب دیا جائے گا۔

ہمیں یہ سعادت علّامہ کے صاحبِ علم و فضل صاحبزادے، جناب یوسف حسین قادری صاحب مدظلّہٗ کی اجازت، سرپرستی اور معاونت کے باعث نصیب ہوئی ہے۔ اللہ کریم انہیں دین و دنیا میں سرخرو فرمائے آمین!

# ضیاء الفرداری ۔۔۔ لسان الحسان

تحریر: راجا رشید محمود

عرفی مشتاب این رہ نعت است، نہ صحرا ست
آہستہ کہ رہ بر دم تیغ است قدم را

حضور سرورِ کائنات فخرِ موجودات علیہ السلام والصلوٰۃ کی تعریف و ثنا کے متعلق عام طور سے یہ کہا جاتا ہے کہ نعت گوئی تمام اصنافِ سخن سے زیادہ مشکل ہے اور کوئی راہ اس سے زیادہ دشوار گزار نہیں۔ حضور نورِ مجسّم رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی ذاتِ اقدس و اطہر سے عشق و محبت ایمان کا بنیادی جز ہے مگر محبت و ارادت کے ان جذبات کے اظہار کا یہ میدان بے حد عظیم اور وسیع ہے۔ اس میں ذاتِ ممدوح کی عظمت شوکت کا احساس بھی عناں گیر ہوتا ہے، اس بارگاہِ بے کس پناہ کے آداب کا لحاظ بھی ہوتا ہے، جہاں اپنی آوازوں کو اونچا نہ کرنے کی اُلوہی ہدایت ہے، انسان کی کم علمی اور بے مائیگی بھی سدِ راہ ہوتی ہے کیونکہ احمدِ مجتبیٰ محمد مصطفیٰ علیہ التحیۃ والثناء کی تعریف میں خود خدائے عزوجل رطب اللساں ہے۔

غالب ثنائے خواجہ بہ یزداں گزاشتیم
کاں ذاتِ پاک مرتبہ دانِ محمدؐ است

نعت کہنے میں ایک اور بڑی مشکل یہ ہوتی ہے کہ کہیں ارادت و عقیدت کے بہاؤ میں مدّاح افراط کا شکار نہ ہو جائے کیونکہ نعت کی وسعت کی حدیں معبودِ حقیقی سے جا ملتی

ہیں اور اس امر کا احساس و ادراک لازمی ہے کہ فکر و تخیل کی ذرا سی لغزش نعت کے بجائے
حمد کی سرحد میں لے جا سکتی ہے۔ اسی طرح شاعر کو اس منزل سے گزرتے ہوئے
اس بات کا بھی دھیان رکھنا پڑتا ہے کہ کوئی ترکیب، کوئی اصطلاح، کوئی تشبیہ، کوئی استعارہ
مالک و مختارِ دو عالم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے عُلوِ مرتبت سے فروتر نہ ہو اور شعر میں محبوبِ مجازی
کی تعریف کا عالم پیدا نہ ہو جائے۔ یعنی افراط کی طرح تفریط سے بھی پہلو بچانا پڑتا ہے۔
نعت گو کے لیے ضروری ہے کہ معبود اور محبوب کے نازک فرق کو بھی پیشِ نظر رکھے
اور "عبد" اور "عبدہٗ" میں بُعد کو بھی نظروں سے اوجھل نہ ہونے دے۔

عبد دیگر عبدہٗ چیزے دگر
ما سراپا انتظار، او منتظر

چنانچہ علمِ دین سے بے گانہ شخص کے لیے نعت گوئی واقعی بے حد مشکل کام ہے۔
جس شخص کو اُلوہیت کی حدود، رسالت کی عظمت اور اپنی کم مائیگی کا شدید احساس نہ ہو
اور خدا اور رسولِ خدا (جل جلالہٗ و صلی اللہ علیہ وسلم) کے احکام اس کے دل و دماغ پر مرتسم
نہ ہوں، اس کے لیے اس راہ سے بخیریت گزرنا بہت ہی مشکل ہو جاتا ہے۔ یوں علمِ دین
کے حامل ہی حقیقی معنوں میں نعت کہنے کے فرض سے بطریقِ احسن عہدہ برآ ہو سکتے ہیں۔
اس سلسلے میں سب سے اہم شخصیتیں صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی ہیں۔ حضرت
ابوبکر صدیقؓ، حضرت علی المرتضیٰ، حضرت عبداللہ بن رواحہ اور دیگر کئی صحابۂ کرام رضی اللہ
عنہم سے نعتیہ اشعار منقول ہیں مگر حضرت کعب ابنِ زہیرؓ اور حضرت حسان بن ثابتؓ کے
نعتیہ قصیدے بے حد مقبول ہیں۔ ان نعتوں کی خصوصیت یہ بھی ہے کہ یہ حضرتِ ممدوح کے
حضور پڑھی گئیں اور حضور نبی کریم علیہ التحیۃ والتسلیم نے انہیں پسند فرمایا۔ مثلاً حضرت حسان بن ثابت
رضی اللہ عنہ کا یہ شعر

خُلِقْتَ مُبَرَّأً مِنْ كُلِّ عَيْبٍ كَأَنَّكَ قَدْ خُلِقْتَ كَمَا تَشَاءُ

مرتا ہے دردِ ہجر کا بیمار الغیاث
لیجے خبر مری شہِ ابرارؐ الغیاث

سیدھا پڑتا نہیں کوئی مری تدبیر کا پیچ
آپ کھولیں تو کھلے مری تقدیر کا پیچ

ہے کسی کو زاہدی پر اور ریاضت پر گھمنڈ
ہے فقط مجھ کو پیمبرؐ کی عنایت پر گھمنڈ

کر دیے حضرتؐ کے غم نے اور غم یکسر غلط
خوفِ عصیاں، خوفِ مرقد، دہشتِ محشر غلط ۴

---

۱ ــــ میر سید علی

۲ ــــ کلیاتِ شائق (مرتبہ سید انور علی انور) سید پبلی کیشنز، کراچی ۱۹۸۲ (گلگشتِ بہشت پہلی بار ۱۹۶۴ میں چھپا۔ پھر اسے کلیاتِ شائق میں بھی شامل کر دیا گیا۔ صفحات ۷۲)

۳ ــــ اس دیوان میں ۳ حمدیں، ۲۷ نعتیں، ۴ مخمس، ۷ مسدس، ایک ترجیع بند، ایک مناجات اور ۲ مناقب ہیں۔ آخر میں ایک قطعۂ تاریخِ اختتام بھی ہے۔

۴ ــــ ۱۹۱۰ء میں میر اعظم علی خاں شائق حیدرآبادی کا مجموعہ نعت و منقبت "کلیاتِ شائق" کے نام سے چھپا۔

## شبیر بخاری ۱

### سوزِ دروں ۲

مری تمنا ہے میرے مولا، جہاں کو تیری لگن لگا دوں
سروں میں سودائے عشق بھر دوں، دلوں کی بستی کو پھر بسا دوں

خجستہ پیک نظر ہو تو نعت ہوتی ہے
شگفتہ زخمِ جگر ہو تو نعت ہوتی ہے

رحمتِ داور، سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم
خلق کے یاور، خلقِ مجسم صلی اللہ علیہ وسلم

تری الفت شعورِ نسلِ آدم یا رسول اللہ
تری فرقت سرورِ لذتِ غم یا رسول اللہ
حضورِ قلب کا آیا مقام آہستہ آہستہ
بہے اشکِ سحر وقتِ سلام آہستہ آہستہ ۳

—— علامہ غلام شبیر بخاری

۱ —— مخدوم جہانیاں اکادمی، لاہور۔ طبع اوّل ۱۹۸۳ (صفحات ۹۶)

۲ —— کتاب میں ۳ حمدیں، ۶ نعتیں، ۳۶ نظمیں، ۱۳ غزلیں اور ۱۳ رباعیات و قطعات ہیں۔

## سید محمد عبد العزیز شرقی —— فیوض الحرمین ۱

پھر خواب میں دیکھا ہے مدینے کا نظارا
بے چین ہے، بے تاب ہے دل درد کا مارا
سنو میری زباں سے کچھ مری سرکار کی باتیں
مدینے کی، مدینے کے در و دیوار کی باتیں
مدینے کی زمیں خلدِ بریں معلوم ہوتی ہے
جو سچ پوچھو تو اس سے بھی حسیں معلوم ہوتی ہے
ہر لحظہ کرم ان کا، ہر لمحہ نوازش ہے
رحمت کی گھٹائیں ہیں، انوار کی بارش ہے
فضا میں کیف ہے اور کیف میں سرور سا ہے
یہ سارا فیض، میں قرباں، مرے حضور کا ہے ۲

۱ —— مکتبہ پیامِ اسلام، ملتان۔ بار اوّل۔ ۱۹۸۰ (صفحات ۱۴۸)

۲ــــ کتاب میں ایک دعائیہ قطعہ، ۳ حمدیں، ۱۰ نعتیں، ۴ نعتیہ قطعات، ۸ نعتیہ منظومات اور ۵ مناقب ہیں۔

## شریف امروہوی[1] قندیلِ عرش[2]

روشنیٔ قلب و چشمِ آمنہؓ پیدا ہوئے
ابنِ عبداللہ یعنی مصطفےٰؐ پیدا ہوئے

صدقے کرنے کے لئے جان کو ایمان کے ساتھ
میں مدینے کو چلا ہوں بڑے ارمان کے ساتھ

عشقِ مصطفےٰؐ کی تڑپ جو نہیں ہے سینے میں
لطف کیا ہے مرنے میں کیف کیا ہے جینے میں

یوں تو طیبہ تصور میں دن رات ہے
جا کے دیکھوں تو کچھ اور ہی بات ہے

لائقِ ہر ثنا محمدؐ ہیں
یعنی بعد از خدا محمدؐ ہیں[3]

---

۱ــــ سید شریف حسین رضوی
۲ــــ مرکزی گل بہار نعت کونسل، کراچی۔ ۱۹۸۷ (صفحات ۲۰۸)
۳ــــ کتاب میں چار حمدیں، ۹۸ نعتیں، ۳ سلام، ۱۱ مناقب، ۲۰ غزلیات اور ۳ قومی نغمے ہیں۔

## شفیق شیری[1] (۱) ارمانِ مدینہ[2]

جب ندامت خیز آنسو بہہ گئے
ابرِ رحمت سر پہ چھا کر رہ گئے

قسمت سے ہم کو مالک ہر دوسرا ملے
محبوبؐ کبریا ملے، نورِ خدا ملے
کچھ بھی نہ سہی، لب پہ مناجات تو ہوگی
ہاتھوں میں ترے ٹکڑوں کی سوغات تو ہوگی ۳

---

۱۔ الحاج محمد شفیق عرف نواب صاحب۔
۲۔ جے کے پبلی کیشنز بریلی۔ س ن۔ ص ۸
۳۔ اس چو ورقے میں ۴ نعتیں ہیں۔

## شفیق شیری

(۲) شعاعِ نور ۱

آپ کے روضۂ اقدس کا نظارا نہ ہوا
کیوں مرے واسطے سرکارؐ اشارہ نہ ہوا
طیبہ کا گلستاں ملے، باغِ جناں ملے
جس خوش نصیب کو وہ شہِ دو جہاںؐ ملے
آجا مری امداد کو اللہ کے پیارے
ٹوٹی ہوئی نیّا مرے لگ جائے کنارے ۲

---

۱۔ جے کے پبلی کیشنز، بریلی۔ س ن ص ۸
۲۔ اس چو ورقے میں ۴ نعتیں ہیں۔

## شفیقاً بدایونی

مولود کی خوشی یعنی زنانہ مولود ۱

شفیقاً نے یہ مولود لکھا، اس میں ان کا منظوم کلام بھی شامل ہے۔ دو نعتوں کے مطلعے دیکھیے۔

پڑھوں میں نام لے لے کر تمہارا یا رسول اللہ
تمہارا نام ہے اس دل کو پیارا یا رسول اللہ
عمر اپنی جو مدینہ میں بسر ہو جاتی
صاف تو یہ ہے کہ جنت میں گزر ہو جاتی

---

۱ـــــ ڈاکٹر ابو سلمان شاہجہانپوری نے پروفیسر محمد ایوب قادری کے خطی نسخے "تذکرہ شعرائے بدایوں" کے حوالے سے لکھا ہے کہ یہ میلاد ۱۳۲۶ میں امیر الاقبال پریس، بدایوں سے طبع ہوا۔

## شکیل بدایونی[۱] — نغمۂ فردوس[۲]

زمیں پہ مستی برس رہی ہے، فلک پہ انوار چھا رہے ہیں
یہ کس کا پرتو ہے جلوہ افگن کہ دو جہاں جگمگا رہے ہیں
بے پردہ جلوہ ہائے جہاں آفریں ہوئے
مہمانِ عرش عازمِ عرشِ بریں ہوئے
مجھے پروا نہیں آلودۂ عصیاں اگر ہوں میں
یہ کیا کم ہے کہ فردِ امتِ خیر البشرؐ ہوں میں
دکھا دے جذبِ دل کی اک جھلک عشقِ نبیؐ اپنی
تمنا ہے، مدینے میں گزاروں زندگی اپنی
موت ہی نہ آجائے کاش ایسے جینے سے
عاشقِ نبیؐ ہو کر دور ہوں مدینے سے[۳]

---

۱ـــــ شکیل احمد قادری ضیائی۔
۲ـــــ مکتبۂ سلطانی، بمبئی (انڈیا) طبع اوّل ۱۹۴۸ (صفحات ۹۰)
۳ـــــ کتاب میں ۳۳ نعتیں اور ۵ مناقب ہیں۔

## شمس بخاری [۱] — مثنوی جمال محمدؐ [۲]

بعض عنوانات کے ابتدائی اشعار بطور نمونہ درج کئے جاتے ہیں۔

ملائک تمام اور ربِّ ودود
سبھی بھیجتے ہیں نبیؐ پر درود (صلوٰۃ و تسلیم)

انہی کی تو خاطر تھی مطلوبِ رب
لیا سارے نبیوں سے میثاق جب (میثاق النبیین)

کرے گا نہ اللہ ان پر عذاب
ہوں موجود جن میں رسالت مآب (رحمت)

کرے کوئی پیشِ حضورؐ التماس
تو حدِ ادب کا رہے خاص پاس (ادب و احترام)

نہ ہوں سب سے محبوب جس کو نبیؐ
نہ ہوگا، نہ ہوگا وہ مومن کبھی (محبوبیت)

قیودِ زمان و مکاں توڑ کر
گئے جسم کے ساتھ معراج پر (معراج) [۳]

---

۱۔ سید شمس الحق بخاری قادری قدیری

۲۔ ادارۂ اشاعت تفسیر صدیقی، کراچی۔ بار اوّل۔ دسمبر ۱۹۸۲ (صفحات ۱۸۲)

۳۔ مثنوی کے ۴۷ اشعار حمدیہ ہیں، ۵۲۰۔ اشعار نعتیہ ہیں۔ پھر امت، اہل بیت صحابہ کرام، مومنین، منکرین، کارِ شیطان، منع دعائے مغفرتِ مشرکین، حرمتِ کعبہ، جہاد، غزوات، مختلف ملتیں، توکل، نیکی، استقامت آخرت اور دعائے اختتام کے عنوانات کے تحت ۴۰۶۔ اشعار ہیں۔

## شمس پینسوی [1]

### تجلیاتِ شمس [2]

محمدؐ کی غلامی سے ہے یہ رتبہ مسلماں کا
کہ ہر اک در کھلا ہے اس کی خاطر باغِ رضواں کا
دنیا میں نہیں مجھ پہ ہے احسان کسی کا
کہلاتا ہوں منگتا میں محمدؐ کی گلی کا
کر دے گا حق حرام بدن اس کا نار پہ
پڑھتا ہے جو درود شہِ نامدارؐ پہ
ہے کلام اللہ سے ظاہر رتبۂ شانِ رسولؐ
مالکِ کون و مکاں ہے خود ثنا خوانِ رسولؐ
محشر میں جو کریں گے شفاعت تمھی تو ہو
حق دے گا جن کے صدقے میں جنت تمھی تو ہو [3]

---

۱ ــــ حاجی شمس الحق

۲ ــــ مصنف، لاہور (صفحات ۲۲۴)

۳ ــــ کتاب میں ۶ حمدیں، ۱۴۳ نعتیں، ۲۴ مناقب، ۲۳ نظمیں اور ۵ قطعات ہیں۔

## شمیم کرہانی

### صبحِ فاراں [1]

مسدس کے پہلے ۳۵ بند نعتیہ ہیں۔

پہلا بند یوں ہے [2]

اے سرورِ زمانہ و روشن گرِ زمیں
اے دودمانِ سیدِ مکہ کے مہ جبیں

اے آمنہؓ کی گود کے پالے ہوئے امیں
اے کائناتِ دل کے لئے دولتِ یقیں
وشتِ عرب کو عشق کا محرم بنا دیا
شعلے کو تو نے پھونک کے شبنم بنا دیا

مسدس کے آخری بندوں میں سے ایک یہ ہے

بخشش تمام، ہماری خطا معاف
پیغمبرِ انامؐ! ہماری خطا معاف
رحمت ہے تیرا نام، ہماری خطا معاف
ہم ہیں کہ در غلام، ہماری خطا معاف
سرمایۂ شعورِ محبت نہ رکھ سکے
شرمندہ ہیں کہ تیری امانت نہ رکھ سکے

---

۱۔۔۔ ناشر حسین اختر مراد کرہانی، دہلی۔ پہلی بار مارچ ۱۹۷۴ء صفحات ۶۴،
۲۔۔۔ اندرونی سرورق پر لکھا ہے " یہ مسدس رحمت عالمؐ کی سیرت پاک، اسلام کے عروج، مہاجرین فلسطین کے دردناک حالات اور مسلمانانِ عالم کے روشن مستقبل سے متعلق ہے۔"

## شمیم ہمت نگری [۱]

گلدستۂ شمیم [۲]

الٰہی دکھا دے دیارِ مدینہ
میں آنکھوں سے دیکھوں بہارِ مدینہ
ہے جلوۂ حق روئے ضیا بارِ محمدؐ
قرآن ہے آئینۂ کردارِ محمدؐ

دیارِ رسولِ انامؐ آرہا ہے
دو عالم کا دار السلام آرہا ہے
سلام اس پہ جو آئے پیشوائے مرسلیں ہوکر
سلام اس پہ جو آئے تاجدارِ اوّلیں ہوکر
مدینے جارہا ہوں میں خدا کی مہربانی ہے
یہ پہلی بار اپنی زندگی میں کامرانی ہے ۳

---

۱ــــ عبدالکریم
۲ــــ مکتبۂ لطیفیہ، براؤں شریف ضلع بستی (انڈیا) پہلا ایڈیشن ۱۹۹۰ء
(صفحات ۴۸)
۳ــــ کتاب میں ایک مناجات، ۱۷ نعتیں، ۲ نظمیں، ۱۰ مناقب، ایک نعتیہ قطعہ اور ایک دعا ہے۔

---

## شمیم یزدانی ۱ ــ لُقعۂ انوار ۲

اے محمدؐ! اے دلوں کی سلطنت کے شہریار
تیری رحمت ہے ہر اک دل کے لیے وجہِ قرار
رسولِ حق سے جنہیں نسبتِ غلامی ہے
جہاں میں وہ کسی طاقت کے پھر غلام نہیں
شاہِ عربؐ کو حق نے مدارج عطا کیے
دروازے رحمتوں کے محمدؐ پہ وا کیے
آدمیت کے لیے تو نقطۂ حدِ کمال ماہِ کامل بن گیا تجھ سے رسالت کا ہلال
رسولِ حق کے اخلاق آپ کی بعثت سے پہلے بھی
درخشاں مثلِ مہر و ماہ تھے اللہ کی رحمت سے ۳

۔۔ چودھری برکت علی

۔۔ مکتبۂ رحمت، لائل پور (اب فیصل آباد) طبع اوّل جولائی ۱۹۷۷ء (صفحات ۴۸)

۔۔ کتاب میں ایک حمد، ۱۱ نعتیں، سیرت کے ۱۴ منظوم واقعات اور ۱۱ ارشاداتِ نبویؐ (منظوم) ہیں۔

## سہاب دہلوی [۱] موجِ نور [۲]

حضورؐ سب پہ کرم بار ایک جیسے ہیں
عطائے خاص کے معیار ایک جیسے ہیں
طلب مدینے کی ہے جستجو مدینے کی
اب آرزو ہے تو اک آرزو مدینے کی
جب اشک یادِ شافعِ محشرؐ میں آ گئے
طوفان رحمتوں کے سمندر میں آ گئے
جب تک امیدِ دید ہے، آنکھوں میں دم رہے
اتنا تو ہم پہ شاہِ مدینہ کرم رہے
یادِ نبیؐ میں صَرف اگر رات ہو گئی
کافور تیرگیٔ خیالات ہو گئی [۳]

---

۱۔۔ سید مسعود حسن

۲۔۔ مکتبہ الہام، بہاولپور۔ س ن (صفحات ۱۹۲)

۳۔۔ کتاب میں دو حمدیں، ۹۲ نعتیں، ایک نعتیہ قصیدہ، ایک منقبتیہ قصیدہ و مناقب اور دو مرثیے شامل ہیں۔

## شہیم دہلوی [۱] مخزنِ نعت (از ہمسر لکھنوی) [۲]

خالق کی قسم دیکھ لوں گر روئے محمدؐ
تا حشر میں دیکھا ہی کروں سوئے محمدؐ

کیوں کر نہ ہوں ہم دل سے ثناخوانِ محمدؐ
آتی ہے نظر شانِ خدا شانِ محمدؐ

مجھ کو ہوا ہے عشق شہِ لاجواب کا
مختارِ جزو و کل ہے جو روزِ حساب کا

قبر ہو میری الٰہی روضۂ اطہر کے پاس
بعدِ مُردن بھی رہوں میں اپنے پیغمبرؐ کے پاس

جو عشق مصطفیٰؐ کو ہے اس کبریا کے ساتھ
ویسا ہی عشق حق کو بھی ہے مصطفیٰؐ کے ساتھ

---

۱ــــ محمد اسماعیل

۲ــــ مطبع گلشنِ محمدی، لکھنؤ۔ ۱۹۸۲ء (صفحات ۷۶) کتاب میں منشی محمد باقر علی ہمسر لکھنوی کے کلام کے بعد شمیم دہلوی کی ۲۵ نعتیں (جن میں ایک درود ہے) اور ایک منقبت بھی شامل کی گئی ہے۔

## شیخ ننکانوی [1]

### برقِ تپاں [2]

اک بار جو اپنی قسمت میں طیبہ کا نظارا ہو جائے
ہر شوق کو منزل مل جائے ہر درد کا چارا ہو جائے

اے شوق، آج تیرے قرینے کی بات ہے
محفل میں مصطفیٰؐ کے مدینے کی بات ہے

عیاں زمانے پہ جنت کا راز کیوں نہ کرے
ہُوا ہے کوچۂ طیبہ کی، ناز کیوں نہ کرے

مرا حال دیکھا حبیبؐ خدا نے
مرا حال اب کوئی جانے نہ جانے
مدینے کے چمن سے مل گیا ہے رنگ و بو مجھ کو
نہیں ہے اب بہار گلستاں کی جستجو مجھ کو ۲

---

۔۔۔ شیخ محمد علی

۔۔۔ بزم تنویر ادب، ننکانہ صاحب/ ضیائے ادب لاہور ۱۹۸۸ صفحات ۴۸

۱ ۔۔۔ کتاب میں ایک مناجات، ۱۸ نعتیں، ۸ نظمیں، ۴۷ غزلیں، ۵ قطعات ۔نظمیں اور ایک پنجابی نظم ہے۔

## محمد سعادت حسین خاں وارثی شیدا — نعت حبیبؐ ۱

کرم اتنا ہوا مجھ پر شفیع روز محشر کا
کہ نکلا ہر ورق سادہ مرے عصیاں کے دفتر کا
حشر میں جب ساقیٔ تسنیم و کوثر آگیا
اوج پر ہم تشنہ کاموں کا مقدر آگیا
محبوبؐ حق کا دل پہ ہم نقش نام کرلیں
بخشش ہے اپنی جس میں ایسے وہ کام کرلیں
کملی والے ترا جواب نہیں
رحمتوں کا تری حساب نہیں
فردوس میں ان کے دیوانے صرف اس لئے پائے جاتے ہیں
روضے کے حسیں دلکش نقشے جنت میں دکھائے جاتے ہیں ۲

---

۱ ۔۔۔ مکتبہ نوریہ رضویہ، سکھر۔ طباعت اول۔ ۱۹۸۰ (صفحات ۱۱۲)

۲ــــــ کتاب میں ایک حمد ، ایک حمدیہ رباعی ، ۸۲ نعتیں، ۲۸ نعتیہ قطعات ، ۱۰ مناقب اور ۸ قطعے ہیں۔

## محمد اقبال شیدا

### حریمِ نعت [۱]

عشق صادق ہو تو عاشقوں کے لیے یار کے در کا پانا بڑی بات ہے
بہرِ تسلیم چوکھٹ پہ محبوب کی اپنے سر کو جھکانا بڑی بات ہے

پہنچا جو طیبہ چاک گریباں سلئے ہوئے
آیا نبیؐ سے سایۂ داماں سلئے ہوئے

مسکنِ نورِ حمد ہے آستانۂ رسولؐ
مخزنِ جود و سخا ہے آستانۂ رسولؐ

محمدؐ وجہِ تخلیقِ جہاں ہیں
محمدؐ حاصلِ کون و مکاں ہیں

مصدرِ کنزِ رحمت کا میلاد ہے
معدنِ نور وحدت کا میلاد ہے [۲]

---

۱ــــــ شمع بک سٹال، فیصل آباد - بار سوم - جنوری ۱۹۸۴ء (صفحات ۹۶)

۲ــــــ کتاب میں ۲ حمدیں، ۶ اردو نعتیں، ۲۱ پنجابی نعتیں، ۶ پنجابی نظمیں، ایک پنجابی غزل، ۲۷ نعتیہ چو مصرعے ، ۲ حمدیہ چو مصرعے ، ایک اردو منقبت ، پنجابی مناقب اور ۸ منقبتیہ چو مصرعے ہیں۔

## نوازش علی شیدا [۱]

### اعجازِ احمدی [۲]

پہلی تین جلدیں ۲۶۶ صفحات اور ۲،۳،۲ ۱۵ - اشعار پر مشتمل ہیں۔ جلد چہارم قریباً ۱۱۰ صفحات اور قریباً ۳۶۴۸ - اشعار پر مشتمل ہے - اس طرح اس مثنوی کے

رکی تعداد ۱۹ ہزار کے قریب ہے ؎۳
نمونے کے طور پر چند اشعار دیکھئے۔

| | |
|---|---|
| سراپا تھا وہ ذاتِ پُر نور نور | اسی واسطے اوس میں سایہ تھا دور |
| قلم کو اگرچہ نہ پکڑا اسے ہاتھ | رکھا حکم کے خط میں سب کائنات |
| ہے قرآں ورق اس کے اعجاز کا | وہ واقف ہے سب غیب کے راز کا |
| ہے مضمونِ لولاک میں یوں عیاں | اگر وہ نہ ہوتا، نہ ہوتا جہاں ؎۴ |

---

۱؎ نوازش علی خان بہادر۔
۲؎ ۱۲۸۴ھ کی تصنیف۔ اس کا نسخہ ادارہ ادبیات اردو، حیدرآباد دکن کے کتب خانے میں موجود ہے۔ چار جلدوں میں ہے۔
۳؎ ڈاکٹر رفیع الدین اشفاق نے سات صفحات میں اس نسخے کا تعارف کرایا ہے۔ (اردو میں نعتیہ شاعری ص ۱۸۹ تا ۱۹۵)
۴؎ اعجازِ احمدی، جلد اول۔

## ماہر القادری بریلوی ۱؎ — ارمغانِ حق ۲؎

نورِ خدا ہے چمکا صبحِ شبِ ولادت
حق کا اٹھا ہے پردہ صبحِ شبِ ولادت
السلام اے ہر جہاں کے پیشوا
السلام اے ہر زماں کے مقتدا
زمانے میں دو عالم کی بنا تشریف لاتے ہیں
مبارک ہو وہ لولاک لما تشریف لاتے ہیں
شفیعِ محشر ہو تم، ہو تم پہ درود پیہم سلام ہر دم
قسیمِ کوثر ہو تم، ہو تم پہ درود پیہم سلام ہر دم

وہ دولہا ہے کہ جس کے سر سجا معراج کا سہرا
ردائے نور، پوشاکِ فتدلیٰ، ھل اتیٰ سہرا [۳]

---

۱ـــــ سید محفوظ علی

۲ـــــ ناشر۔ محمد مشتاق صدیقی، واہ کینٹ۔ بار اول۔ اکتوبر ۱۹۸۰ء (صفحات ۸۰)

۳ـــــ کتاب میں ۱۸ نعتیں ہیں جن میں اعلیحضرت مولانا احمد رضا خاں بریلوی کے مشہور سلام اور قصیدۂ معراجیہ کے علاوہ کئی اور شعراء کی نعتوں پر تضمینیں ہیں۔

## صابر القادری بریلوی ② بخشش رب [۱]

نورِ طیبہ سے ہے نمایاں صبح رحمت کی طرح
ذرہ ذرہ ہے درخشاں مہرِ وحدت کی طرح
پرتوِ نورِ خدا ان کو سراپا دیکھا
جسمِ اقدس کا نہ مخلوق نے سایہ دیکھا
محبوبِ خدا ہیں وہ، یٰسٓ خطاب ان کا
کونین میں کب ممکن واللہ جواب ان کا
یہ کون کہتا ہے، خلقت سے ارتباط نہ کر
مگر بہ دشمنِ سرکار اختلاط نہ کر
مرے سرکار ہو آئے وہاں تک
نہیں جاتے جہاں وہم و گماں تک [۲]

---

۱ـــــ محمد مشتاق صدیقی ایڈووکیٹ، اٹک شہر۔ بار اول ۱۹۸۷ء ص ۱۷۹

۲ـــــ کتاب میں ۴ حمدیں، ۴۲ نعتیں، ۲ مناقب اور ۲ نظمیں ہیں۔

## صابر براری — جام طہور [1]

ہے پسند خالقِ اکبر جمالِ مصطفیٰؐ
غیر ممکن ہے کہ ہو کوئی مثالِ مصطفیٰؐ [2]

رکھتا ہے غمِ ہجرِ نبیؐ کیف دا ثر اور
بڑھ در دِ جگر اور برس دیدۂ تر اور [3]

عشقِ رسولؐ پاک ہے عشقِ خدا کی شرط
عشقِ خدا ہے الفتِ خیر الوریٰ کی شرط [4]

کہتی ہے نظر، شائقِ دیدارِ نبیؐ ہوں
ہے دعویٰ دل، مرکزِ انوارِ نبیؐ ہوں

زیارت کی یہ گھر بیٹھے نئی صورت نکالی ہے
مدینے کی حسیں دنیا نگاہوں میں بسالی ہے [5]

---

۱ — ایوانِ ادب، کراچی۔ طبع اول۔ جنوری ۱۹۷۸ (صفحات ۱۰۲)

۲ — کتاب میں ایک حمد اور ۳۴ نعتیں ہیں۔ آخر میں سعدی، قدسی، احمد رضا خاں بریلوی، حسن رضا بریلوی، ضیا القادری، نعیم الدین مراد آبادی اور امجد حیدر آبادی کی نعتوں پر تضمین ہے۔

۳ — کتاب کا دوسرا ایڈیشن مکتبۂ قادریہ، کراچی نے ۱۹۸۲ میں شائع کیا جس میں ۱۶ نعتوں کا اضافہ ہے۔ یہ ایڈیشن $\frac{18\times22}{8}$ کے ۱۹۲ صفحات پر مشتمل ہے۔

۴ — جامِ طہور کے دوسرے ایڈیشن میں صابر براری کے ایک اور مجموعۂ نعت "فردوسِ عقیدت" (مطبوعہ ۱۹۵۸) کا ذکر ہے۔ میں یہ کتاب نہیں دیکھ سکا۔

۵ — عبد الرحمٰن عاجز مالیرکوٹلوی کے مجموعۂ کلام کا نام بھی "جامِ طہور" ہے جس میں چند نعتیں بھی ہیں۔

## صابر فقیر صابری [1] — جلوۂ عریاں [2]

لگا لو اپنے دامن سے ، بچا لو یا رسول اللہ
گرا جاتا ہوں، بڑھ کر اب سنبھالو یا رسول اللہ
ظہورِ کنت کنزاً مخفیاً کا جب سماں آیا
شبیہِ مصطفےٰ لے کر کوئی سوئے جہاں آیا
انوار کی بارش ہوتی ہے، رحمت کے خزانے بٹتے ہیں
محبوب کے در پر عالم کے سب بگڑے مقدر بنتے ہیں
چاند نکلا ہے طیبہ نگر میں، جس نے پُر نور عالم کیا ہے
جان قربان رشکِ قمر پر، دیکھ کر چاند گہنا گیا ہے
نظروں میں بس رہا ہے مدینہ رسول کا
کیا خوب لگ رہا ہے مدینہ رسول کا [3]

---

۱ــــــ سید محمد صابر حسین چشتی (سید محمد خلیل الرحمٰن چشتی اور سید محمد جمیل الرحمٰن چشتی کے بڑے بھائی)

۲ــــــ مصنف چشتیہ آباد شریف کامونکی (ضلع گوجرانوالہ) صفحات ۱۷۶

۳ــــــ کتاب میں ایک فارسی سلام، ایک فارسی مثنوی، ۵۲ اردو نعتیں، ۲۹ پنجابی نعتیں، ایک اردو قطعہ، ۷ فارسی مناقب، ۳۸ اردو مناقب اور ۱۹ پنجابی مناقب ہیں۔

## صابر کا سگنجوی [1] — قندیلِ نور [2]

عجز و نیازِ بندگی کوئی بھی معتبر نہیں
اسوہ رسولِ پاک کا پیشِ نظر اگر نہیں

وسیلہ ہے خدا کے قرب کا قربت محمدؐ کی
اطاعت ہے خدا کی اصل میں طاعت محمدؐ کی
کرلے قبول یارب! بندوں کی یہ دعائیں
روضے پہ مصطفیٰؐ کے قسمت بدل کے آئیں
روکو یہیں پہ گردشِ لیل و نہار کو
جی بھر کے دیکھ لوں میں نبیؐ کے دیار کو
سکوں دل کو ملے گا، روح کو حاصل خوشی ہوگی
مدینے میں خدا کے فضل سے جب حاضری ہوگی [۳]

---

۱۔ محمد ایوب قریشی

۲۔ مصنف، اسلام آباد، اشاعتِ دوم ۱۹۸۳ (صفحات ۱۲۸)

۳۔ کتاب میں ایک حمد، ایک دعا، ۵۶ نعتیں اور ایک نظم ہے۔

## آغا صادق [۱] — چشمۂ کوثر [۲]

پیوستہ لب سے کس کی مودّت کا جام ہے
تسنیم دست بستہ ہے، کوثر غلام ہے
ستاروں کے چمکنے کی ادا کچھ اور کہتی ہے
مگر خاکِ مدینہ برملا کچھ اور کہتی ہے
خوشا یہ جذبِ مودّت کی نازفرمائی
حضورِ سرورِ کونینؐ مجھ کو لے آئی
یہ وہ دن ہے کہ جس دن صاحبِ خلقِ عظیم آیا
یہ وہ دن ہے کہ جس دن مظہرِ لطفِ عمیم آیا
متاعِ دل و جاں نثارِ مدینہ — الٰہی دکھا دے دیارِ مدینہ [۳]

۱۔۔۔۔ سید آغا صادق حسین نقوی۔

۲۔۔۔۔ طاہرہ نقوی، ملتان۔ بار دوم۔ ۱۳۹۳ (صفحات ۱۳۶)

۳۔۔۔۔ کتاب میں ایک حمد، ۲۳ نعتیں، ۴۰ مناقب، ۸ نظمیں، ۲۶ رباعیات اور تین قطعات ہیں۔

## صادق دہلوی ۱؎ — حریمِ نور ۲؎

ہے میری طرف اب نگاہِ محمدؐ
مرا دل ہے اب جلوہ گاہِ محمدؐ

لاکھوں سلام اس شہِ والا صفات پر
دستورِ حق تمام ہوا جس کی ذات پر

ہمارے دل کو فروزاں حضورؐ ہی نے کیا
کہ ہم کو صاحبِ ایماں حضورؐ ہی نے کیا

نگاہِ لطف جس پر آپ کی ہے یا رسولؐ اللہ!
میسر اس کو کیفِ زندگی ہے یا رسولؐ اللہ!

عجیب کچھ دل کشی کا منظر رخِ رسالت مآبؐ میں ہے
نہ ماہ میں ہے وہ جاذبیت، نہ وہ کشش آفتاب میں ہے ۳؎

---

۱۔۔۔۔ حاجی محمد لیس۔

۲۔۔۔۔ ناشر مصنف (سول ایجنٹ کتب خانہ رشیدیہ، دہلی) بار اوّل۔ فروری ۱۹۶۱ (صفحات ۱۲۸)

۳۔۔۔۔ کتاب میں ۳۸ نعتیں، ۴ قطعات اور آخر میں مناقب ہیں۔

## صائم چشتی ۱؎ — (۱) شانِ کائنات ۲؎

انوار کی بارش میں محبوبؐ خدا آئے
دکھ درد کے ماروں کی بن کے وہ دوا آئے
خدا کی رحمتوں کا برکتوں کا جو خزینہ ہے
اسی کا نام طیبہ ہے، وہی شہر مدینہ ہے
تم ہو جاتے کہاں صدا کے لئے
ہے مدینہ تو ہر گدا کے لئے
گلوں کی نکہت، قمر کی طلعت رخ نبیؐ کی ضیا میں دیکھی
وہی چمک ہے، وہی دمک ہے جو سورۂ والضحیٰ میں دیکھی
بنی ہے ساری خدائی مرے نبیؐ کے لئے
نبیؐ کی نعت سہارا ہے زندگی کے لئے ۳

---

۔۔۔ بروبر اثر چشتی کتب خانہ
۔۔۔ چشتی کتب خانہ، فیصل آباد۔ پہلی بار ربیع الاول ۱۴۰۲ھ، صفحات ۱۲۸،
۔۔۔ کتاب میں ایک حمد، ۷۰ اردو نعتیں، ۱۵ پنجابی نعتیں۔ ۴۴ اردو پنجابی مناقب اور ۳ پنجابی اردو نظمیں ہیں۔

## سائر چشتی ۲ روح کائنات [1]

مقام مصطفیٰؐ بالا ہے ہر اک شان بالا سے
رسل سے، انبیاء سے، نور سے، ملکوت اعلیٰ سے
وہ ذات محمد کی تشریف ہے لے آئی
جس ذات نے دنیا کی ہر چیز ہے چمکائی
پھیلی ہے دو جہاں میں تنویر مصطفیٰؐ کی
صورت پہ ہے خدا کی، تصویر مصطفیٰؐ کی

---

ہو نگاہِ کرم یا محمدؐ، غمزدوں نے ہے تجھ کو پکارا
اور کچھ بھی نہیں پاس میرے بس ترے نام کا ہے سہارا
آؤ خزاں کے ماروا بہاروں کو چوم لو
طیبہ کے دلفریب نظاروں کو چوم لو ۲

---

۱۔۔۔۔ چشتی کتب خانہ، فیصل آباد۔ پانچویں بار۔ نومبر ۱۹۸۵ (صفحات ۱۲۸)
۲۔۔۔۔ کتاب میں ۲۴۔ اردو نعتیں، ۸ پنجابی نعتیں، ۳۱۔ پنجابی اردو مناقب، ایک نظم اور ۵۰ " پنجابی رباعیاں " ہیں۔

## صائم چشتی (۳) حسنِ کائنات ۱

محمد مصطفیٰؐ آئے شفیع دوسرا بن کر
خلیلِ ربِّ کعبہ کی تمنائے دعا بن کر
زمیں پہ عرشِ معلّیٰ کا نور آیا ہے
خدا کا نور بشکلِ حضورؐ آیا ہے
کچھ بھی نہ کوئی سمجھا، اسرار کہاں تک ہیں
پھیلے ہوئے آقاؐ کے انوار کہاں تک ہیں
تو شاہِ خوباں تو شاہِ جاناں ہے چہرہ ام الکتاب تیرا
نہ بن سکی ہے نہ بن سکے گی مثال تیری، جواب تیرا
کرم ہو کرم ہو کرم یا محمدؐ
تمہی سے ہے سب کا بھرم یا محمدؐ ۲

---

۱۔۔۔۔ چشتی کتب خانہ، فیصل آباد۔ بار چہارم۔ ۱۹۸۵ (صفحات ۱۲۸)
۲۔۔۔۔ کتاب میں ۲ حمدیں، ۲۷۔ اردو نعتیں، ۲۸ پنجابی نعتیں، ۵ ۲ پنجابی اردو مناقب اور ۶۴ " رباعیاں" ہیں۔

## صائم چشتی ④ جانِ کائنات [1]

محمد وجہ تخلیق جہاں ہیں
محمد زینت کون و مکاں ہیں
جن کے لیے خدا نے دونوں جہاں سنوارے
وہ آگئے محمد، کونین کے سہارے
آنکھوں میں جب سے آپ کا جلوہ سما لیا
دل میں محمت کے عالم انوار آگیا!
نورِ خالق کی ضیا ہے آستانۂ رسول
مرکزِ جود و سخا ہے آستانۂ رسول
جب یادِ مدینے کی پُرکیف ہوا آئی
سرکارِ دو عالم کی رحمت کی گھٹا آئی

---

۱۔ چشتی کتب خانہ، فیصل آباد۔ پانچویں بار۔ ۱۴۰۶ھ۔ صفحات ۲۸
۲۔ کتاب میں دو حمدیں، ۱۰۔ اردو نعتیں، ایک نعتیہ قطعہ، ۱۴ پنجابی نعتیں، ۳۰ پنجابی اردو مناقب اور ۶، دوہڑے تے چھ مصرعے ہیں جنہیں "رباعیاں" کہا گیا ہے۔

## صائم چشتی ⑤ نورد ا ظہور [1]

جمالستانِ عالم کی بہاروں میں محمد ہیں
گلوں میں، پتیوں میں، شاخساروں میں محمد ہیں
مرے دل میں آباد جب سے ہوا ہے جمالِ محمد خیالِ مدینہ
خدا کی قسم ہے، میں سچ کہہ رہا ہوں، مجھے آگیا بندگی کا قرینہ

حرم سے ہو کے گدایانِ دل فگار چلے
پئے قرارِ مدینہ کو بے قرار چلے
نہیں جس کے دل میں محبت نبیؐ کی، خدا کی قسم وہ مسلماں نہیں ہے
مسلمان ہونا تو مشکل بہت ہے، وہ انسان ہو کر بھی انسان نہیں ہے
دلدار و دل نواز و دلآرا تمہی تو ہو
الطاف و التفات کا دریا تمہی تو ہو [۲]

---

۱۔ چشتی کتب خانہ، فیصل آباد۔ آخری بار۔ جنوری ۱۹۸۵ (صفحات ۹۶)

۲۔ کتاب میں ایک پنجابی حمد، ۱۵۔ اردو نعتیں، ۱۰ پنجابی نعتیں۔ ۲۔ اردو غزلیں، ۱۱ چٹھیاں، ۲ اردو مناقب، ۱۲ پنجابی مناقب، ۳ اردو نظمیں اور ۱۲ پنجابی "رباعیاں" ہیں۔

## صائم چشتی ⑥ نظارے [۱]

افسانۂ حیات کے عنواں بدل گئے
آیا مدینہ یاد تو ارماں مچل گئے
طٰہٰ ان کی جبیں، نور ان کے قدم، ان کی واللیل زلفوں پہ قربان ہم
قابَ قوسین ابرو، نظر ما طغیٰ، یوحیٰ لب اور مازاغ چشم کرم [۲]

---

۱۔ چشتی کتب خانہ، فیصل آباد۔ دسویں بار ۱۹۸۵ (صفحات ۹۶)

۲۔ کتاب میں ۳ پنجابی حمدیں، ۳۔ اردو نعتیں، ۷ پنجابی نعتیں، ۸۔ اردو مناقب، ۸۔ پنجابی مناقب، ایک اردو نظم اور آخر میں پنجابی "دوہڑے تے رباعیاں" ہیں۔

## ناثم چشتی ⑦ ارمغان مدینہ [1]

وہ دیکھو، آگئے آقا ہمارے
سلامی کو جھکے ہیں چاند تارے [2]

نورِ نگاہِ انبیا میرے حضورؐ آگئے
شانِ و نشانِ کبریا میرے حضورؐ آگئے

محمد خدا نہیں ہے، خدا سے لیکن جدا نہیں ہے
جواب ان کا کہاں سے لاؤں، جواب ان کا بنا نہیں ہے

اس کا مقام ماورا، اس کا کلام دلنواز
جس نے ہے سب مٹا دیا شاہ و گدا کا امتیاز

ناظر و نذیر آپ ہیں
رحمت قدیر آپ ہیں [3]

---

۱۔ چشتی کتب خانہ۔ فیصل آباد۔ دوسری بار۔ ۱۴۰۷ھ (صفحات ۱۲۸)
۲۔ کتاب میں ایک حمد، ۲۷ اردو نعتیں، ایک فارسی نعت، ۲۵ پنجابی نعتیں، ۲۳ پنجابی اردو مناقب اور ۲۴ چوبرگے ہیں۔
۳۔ صوفی امینی کے ایک مجموعۂ نعت کا نام بھی " ارمغانِ مدینہ " ہے۔

## ناثم چشتی ⑧ فردوسِ نعت [1]

روشن ہوئے ہیں دو جہاں نورِ قدیم آگئے
سب کی بھریں گی جھولیاں میرے کریم آگئے

درِ شاہِ عالم پہ جاؤں تو کیسے
انہیں روسیاہی دکھاؤں تو کیسے

دو ٹکڑے جس نے چاند کیا، اس ماہِ مدن کا کیا کہنا
طٰہٰ کے پیچ ہیں زلفوں میں، گیسو کی پھبن کا کیا کہنا
کونین کے مالک سے، مختار سے مانگیں گے
منگتے ہیں مگر اپنی سرکار سے مانگیں گے
خدا نے نام اپنے سے نکالا پاک نام ان کا
کلام پاک کی صورت گیا ڈھلتا کلام ان کا ۲

---

۱۔۔۔ چشتی کتب خانہ، فیصل آباد۔ ربیع الاول ۱۴۰۶ھ (صفحات ۹۶)
۲۔۔۔ کتاب میں ایک حمد، ۲۸ اردو نعتیں، ۱۲ پنجابی نعتیں، ۱۷ پنجابی ا[illegible]
مناقب، ایک غزل اور ۱۸ پنجابی چو مصرعے ہیں جنہیں " رباعیات"
لکھا گیا ہے۔

## صائم چشتی ⑨ جلوے ۱

محمد مصطفیٰ آئے، زمین و آسمان چمکے
حجر چمکے، شجر چمکے، امکان و لامکاں چمکے
محمد سرورِ عالم مکینِ لامکاں آئے
جنابِ آمنہؓ کی گود میں دونوں جہاں آئے
میں بس اپنے تصور سے یہی اک کام لیتا ہوں
خیالِ مصطفیٰ آئے تو دامن تھام لیتا ہوں ۲

---

۱۔۔۔ چشتی کتب خانہ، فیصل آباد، انیسویں بار۔ دسمبر ۱۹۸۴ (صفحات ۹[illegible]
۲۔۔۔ کتاب میں ۹۰ اردو نعتیں، ۲ پنجابی حمدیں، ایک پنجابی نعت، ۸ پنجا[بی]
نعتیہ قطعات، ۱۳ پنجابی مناقب، ۳۳ پنجابی منقبتیہ قطعات،
پنجابی دوہڑے اور ۲ پنجابی نظمیں ہیں۔

## ...انم چشتی ⑩ نور ای نور ۱

میرے آقا، مرے محبوب مدینے والے
تو ہے ہر خوب سے بھی خوب مدینے والے
بزم ہستی کا صدر کمال آگیا
زندگانی کا حسن و جمال آگیا ۲

---

۔ چشتی کتب خانہ، فیصل آباد۔ پہلی بار ستمبر ۱۹۷۱، صفحات ۹۶،
۔ کتاب میں ایک پنجابی حمد، ۳ اردو نعتیں، ۴۲ پنجابی نعت، ۱۴ پنجابی
مناقب، ۲۵ پنجابی رباعیاں، اردو دوہڑے ہیں۔ آخر میں مناجات و
فضائل ائمہ اہل بیت کرام ہیں۔

## ...مانم چشتی ⑪ بہاراں مسکرائیاں ۱

آج دنیا میں خالق کا یار آگیا
حاصل صد ہزار انتظار آگیا
محمد مصطفیٰ کا نام لے کر جھوم لیتا ہوں
تصور میں سنہری جالیوں کو چوم لیتا ہوں
کملی والے کے مدینے کی بہاروں کو سلام
سبز گنبد کے نظر پرور نظاروں کو سلام ۲

---

۔ چشتی کتب خانہ، فیصل آباد، بائیسویں بار (صفحات ۹۶)
۲۔ کتاب میں ایک پنجابی حمد، ۹ اردو نعتیں، ۱۷ پنجابی نعتیں
۲۔ پنجابی نعتیہ قطعات، ۴ پنجابی دوہڑے، ۲۔ اردو مناقب

۸۔ پنجابی مناقب، ۳۰ پنجابی "رباعیاں" اور ۵ پنجابی نظمیں ہیں۔

## صائم چشتی ⑫ کعبے دا کعبہ[1]

کنارے پر سفینہ آگیا ہے
ولادت کا مہینا آ گیا ہے
ہے جنت سے بڑھ کر فضائے مدینہ
پیام شغل ہے ہوائے مدینہ
مری جستجو مدینہ، مری زندگی مدینہ
دن رات یہ دعا ہے دیکھوں کبھی مدینہ[2]

---

۱۔ چشتی کتب خانہ، فیصل آباد۔ پندرھویں بار۔ جنوری ۱۹۸۵ (صفحات ۲؟)

۲۔ کتاب میں ایک اردو حمد، ۲ پنجابی حمدیں، ۹۔ اردو نعتیں، ۹ پنجابی نعتیں، ایک اردو نعتیہ قطعہ۔ ایک پنجابی نعتیہ قطعہ، ۲۱ پنجابی مناقب ۲۔ اردو مناقب، ۲ دوہڑے اور ایک پنجابی نظم ہے۔

## صائم چشتی ⑬ نور دا چشمہ[1]

پہلا خدا کی ذات کا مظہر تمہی تو ہو
سب کائنات حسن کا مصدر تمہی تو ہو
جس کا آغاز ہوا اس کے حسیں نام کے ساتھ
مل گیا نعت کا ہر شعر وہ الہام کے ساتھ
لو نور حق کے نوری خزینے سے روشنی ملتی ہے دو جہاں کو مدینے سے روشنی[2]

---

۱۔ چشتی کتب خانہ، فیصل آباد۔ پندرھویں بار۔ دسمبر ۱۹۸۴ (صفحات ۹۶)

ـــ کتاب میں ایک پنجابی حمد، ۱۲۔ اردو نعتیں، ۹۔ پنجابی نعتیں، ۴۴۔ اردو مناقب، ۱۹۔ پنجابی مناقب، ۲ کربلائی، دو ہڑے اور ایک اردو نظم ہے۔

**نم چشتی** ⑭ **نور دے خزینے** [1]

محمدؐ کی گفت و شنید اللہ اللہ
نزول کلام مجید اللہ اللہ

السلام اے رحمت رب دو عالم السلام
آفتاب دو جہاں نور مجسم السلام [2]

---

ـــ چشتی کتب خانہ۔ فیصل آباد۔ آخری بار۔ دسمبر ۱۹۰۴ء (صفحات ۹۶

ـــ کتاب میں ایک پنجابی حمد، ۵ اردو نعتیں، ۹ پنجابی نعتیں، ۷ پنجابی مناقب، ۲۹ "رباعیاں" اور ۳۵۔ دو ہڑے ہیں۔

**صائم چشتی** ⑮ **نوائے صائم** [1]

کچھ بھی نہیں تھا ہر گز خیر الوریٰ سے پہلے
حق بھی نہیں تھا ظاہر شمس الضحیٰ سے پہلے

حسین و مہ جبین و نازنین و لاجواب آیا
محمدؐ مصطفیٰ بن کر خدا کا انتخاب آیا

محمدؐ مصطفیٰ آئے، بہاروں پر بہار آئی
زمیں کو چومنے جنت کی خوشبو بار بار آئی

زمیں مسکرائی، زماں مسکرائے محمدؐ ہیں دنیا میں تشریف لائے

اے شہنشاہ دو عالم تو مرا محبوب ہے
تیرے جلووں کی قسم تو خوب سے بھی خوب ہے [2]

۱۔۔۔۔ چشتی کتب خانہ، فیصل آباد۔ یہ کتاب چار حصوں میں ہے اور ہر حصہ ۹۶ صفحات پر مشتمل ہے۔ مجھے پہلا، تیسرا اور چوتھا حصہ ملے ہیں۔ پہلا حصہ اکیسویں بار جنوری ۱۹۸۳ میں چھپا۔ تیسرا حصہ انیسویں بار جنوری ۱۹۸۵ میں اور چوتھا حصہ پندرھویں بار جنوری ۱۹۸۵ میں شائع ہوا۔

۲۔۔۔۔ حصہ اول میں ۲ اردو حمدیں، ۱۲ اردو نعتیں اور ایک اردو نعتیہ قطعہ ہے حصہ سوم میں ۷ اردو نعتیں اور حصہ چہارم میں ایک اردو حمد اور ۸ اردو نعتیں ہیں۔ باقی نعتیں پنجابی کی ہیں۔ نعتوں کے علاوہ مناقب، نظمیں دوہڑے، رباعیاں وغیرہ بھی ہیں۔

## صبا متھراوی

**دربار رسالت میں[۱]**

اخلاص ہے الفت ہے دربارِ محمدؐ میں
کونین کی دولت ہے دربارِ محمدؐ میں
راحتِ جسم و جاں ہے کون، راحتِ جسم و جاں رسولؐ
زینتِ دوجہاں ہے کون، زینتِ دوجہاں رسولؐ
غم دل کا درماں پیامِ محمدؐ
سکونِ فراواں پیامِ محمدؐ
ایمان کیا ہے مہر و محبت رسولؐ کی
قرآن کیا ہے خصلت و سیرت رسولؐ کی
فخر ہے دستِ عطا کو تیرے فیضِ عام پر
بھیک دنیا مانگتی ہے اب بھی تیرے نام پر[۲]

---

۱۔۔۔۔ مکتبۂ اردو ادب، کراچی۔ ۱۹۷۲ (صفحات ۸۰)

۲۔۔۔۔ کتاب میں ۲ فارسی نعتیں، ۴۹ اردو نعتیں، ۱۰ قطعات اور ۲۷ رباعیات ہیں۔

## صدا گجراتی[۱] — گلدستۂ نعت[۲]

ساقی! پلا آنکھ سے ساغر کی طرح
مجھ کو بھی کر شیفتہ داور کی طرح
خدا بھی ذکر کرتا ہے جناب کا
زہے مقام اس فلک مآب کا
تو ہر اک چیز کا انجام ہے، تو ہی آغاز
اور تیرے دم سے ہی قائم ہے زمانے کا یہ ساز
قیام سے امت صلعم، نرالا آنے والا ہے
نگاہیں روبرو ہوں، شاہ والا آنے والا ہے
اے دل چہ غم کہ آج وہ غم خوار آ گیا
بے کس کا ہم نوا و مددگار آ گیا[۳]

---

۱۔ فضل حسین چیمہ
۲۔ شاہد پبلی کیشنز، لاہور۔ بار اوّل ۱۹۸۵ (صفحات ۱۲۸)
۳۔ کتاب میں ۲ حمدیں، ۱۳۰ نعتیں، ۲ مناقب اور ۱۱ نظمیں ہیں۔

## صدر جگرانوی[۱] — نور الانوار[۲]

خدا کے واسطے آؤ مدینے کی ہواؤ
کبھی آؤ کبھی جاؤ، مدینے کی ہواؤ
مصطفیٰ کے غلاموں کے بھی سامنے
سر سلاطین عالم کے خم ہو گئے
ان کی ٹھوکر سے ٹکڑے چٹانیں ہوئیں، جب یہ ایماں میں ثابت قدم ہو گئے
وہی دل منور و پاک ہے جس دل میں عشق حضورؐ ہے
نہ ہو نورِ حق سے وہ منعکس جس دل میں کوئی فتور ہے

آقا تیرے ہر قدم اور قدم گاہوں کو سلام
طیبہ کی گلیوں بازاروں شاہراہوں کو سلام
میری اس مختصر سی زندگی میں لاکھوں غم آئے
ہمیشہ دستگیری کو مری شاہِ امم آئے ۳

---

۱۔ صدرالدین
۲۔ نوری بک ڈپو، فیصل آباد۔ پہلا ایڈیشن۔ جون ۱۹۸۵ (صفحات ۹۶)
۳۔ کتاب کے حصہ اردو میں ایک حمد، ایک دعا، ۲۵ نعتیں، ۳ نظمیں، ایک منقبت اور پانچ قطعے شامل ہیں۔ حصۂ پنجابی میں ایک حمد، ۱۹ نعتیں، ایک منقبت اور ایک قطعہ شامل ہے۔

## عبدالمجید صدیقی

صدق مقال ۱

ہوا منظور جب خالق کو اظہار اپنی وحدت کا
بنایا مصطفیٰؐ کو صدرِ اعظم بزمِ کثرت کا
ہوں مدح خواں جنابِ رسالت مآبؐ کا
ذرّے کو مرتبہ یہ ملا آفتاب کا
میں ہو جاؤں یارب نثارِ مدینہ
مرا نقش دل ہے نگارِ مدینہ
ہوا مصروفِ گویائی میں جب نعتِ پیمبرؐ میں
زباں نے کر لیا غسل فصاحت حوضِ کوثر میں
جب خبر پھیلی رسولؐ پاک کے میلاد کی آسمانوں میں صدا گونجی مبارکباد کی ۲

---

۱۔ ڈاکٹر محمود احمد صدیقی، کراچی۔ ۱۹۵۹ (صفحات ۹۶)

۲ ۔ کتاب میں ۳ حمدیں، ۴۸ نعتیں، ۲ نعتیہ مسدس، ۲ نعتیہ مخمس اور ۲۷ نظمیں ہیں۔

## صفدر حسین قادری [۱] — دیوانِ صفدر [۲]

حسین ساری خدائی میں محمدؐ مصطفیٰ دیکھا
زلیخا تیرا یوسف بھی اسی پر مبتلا دیکھا
وہی ہے قلب کہ ہو جس میں آرزوئے حبیبؐ
وہی ہے آنکھ جو ہو کامیابِ روئے حبیبؐ
لا ابتدا رِ محمدؐ، لا انتہا محمدؐ
ادراک کی حدوں سے ہے ماورا محمدؐ
اللہ کی پہچان ہے پہچانِ محمدؐ
سچ پوچھو تو ہے شانِ خدا شانِ محمدؐ
جس نے دیکھی ہے محمدؐ کی بہارِ عارض
کر دیا اس نے دل و جاں کو نثارِ عارض [۳]

---

۱ ۔ سید صفدر حسین شاہ قادری جلوی ہزاروی
۲ ۔ قادری دواخانہ لائلپور (اب فیصل آباد) صفحات ۲۱۱
۳ ۔ کتاب میں ۱۳ نعتیں، ۱۰ مناقب، ۱۳۲ غزلیں (عارفانہ کلام) اور ایک قطعہ ہے۔ صفحہ ۹ تا ۲۱ پر "کلام معرفت" ہے۔

## صوفی امینی [۱] — (۱) سرودِ نے [۲]

آنکھوں میں میری آج ہے کوچہ حبیبؐ کا
پہنچا عروج پر ہے ستارہ نصیب کا

تیری نمود صبح ازل ہی کا راز ہے
تیرا شہودِ عشق ابد تک دراز ہے
میرے آقا مری سرکار رسولِ عربیؐ
آپ ہیں نبیوں کے سردار رسولِ عربیؐ
رنگ ہے صدقہ ترا حسن کے گلزاروں میں
چاند سورج کی ضیا نور ہے یہ تاروں میں
شاہِ بطحا ہے عجب جود نرالا تیرا
مانگنے دیکھا نہیں مانگنے والا تیرا [۳]

---

۱۔ صوفی غلام حسین امینی اویسی نقشبندی ؟
۲۔ بزمِ اویسیہ، لاہور (صفحات ۱۴۴)
۳۔ کتاب میں ۵۵ نعتیں اور نعتیہ غزلیں اور ۶ مناقب ہیں۔

## صوفی امینی ② ارمغانِ مدینہ [۱]

جب بھی بگڑی ہے مری بات رسولِ عربیؐ
آڑے آئی ہے تری ذات رسولِ عربیؐ [۲]
طیبہ سے گزر جب ہو ترا بادِ بہاری
سرکارؐ سے کہنا یہ ذرا بات ہماری [۳]
جب چاہنے والے دیکھا ہے طیبہ میں بلائے جاتے ہیں
ہر گام پہ ایسے بندوں کو دیدار کرائے جاتے ہیں
دردِ دل کی دوا محمدؐ ہیں بے نوا کی نوا محمدؐ ہیں
تیری مدح کو جب بھی کھلی ہے مری زباں
آیا بلائیں لینے کو میری ہے آسماں [۴]

۱۔ بزم اویسیہ، لاہور (صفحات ۱۷۲)
۲۔ کتاب میں ۶۵ اردو نعتیں، ۷ پنجابی نعتیں، ۲ مناقب، ایک نظم اور
۱۵ غزلیں ہیں۔
۳۔ کتاب میں کتابت کی بے شمار غلطیاں ہیں جن سے بعض مقامات پر
مطلب غتر بود ہوگیا ہے۔
۴۔ ۔۔ "ارمغانِ مدینہ" صائم چشتی کے ایک مجموعۂ نعت و منقبت کا نام
بھی ہے۔

## صوفی امینی ③ کلیاتِ صوفی[۱]

گھر گھر آج ہے روشن سرورِ عالم آئے ہیں
عبداللہ کے نورِ نظر ہیں، آمنہ بی بی جائے ہیں

جب سے الفت کا دیا ہم نے جلا رکھا ہے
تیری ہر بات پہ سر اپنا جھکا رکھا ہے

قیدی تیری زلفوں کے فرزانے ہزاروں ہیں
اے شاہِ حسیناں تیرے دیوانے ہزاروں ہیں

پیغام صبا لائی ہے دربارِ نبی سے
آئی جو مہک مجھ کو ہے گلزارِ نبی سے

بنے ہیں محمد ضیا دو جہاں کی
ہوئی آپ سے ابتدا دو جہاں کی[۲]

---

۱۔ بزم اویسیہ، لاہور۔ س ن صفحات ۹۶
۲۔ کتاب میں ۴۰ نعتیں اور ایک منقبت ہے۔

## صوفی وارثی میرٹھی

میلادِ صوفی[1]

ہر آفت سے چھڑا دیتا ہے صلِّ اللہ کا پڑھنا
ہر اک غم کو مٹا دیتا ہے صلِّ اللہ کا پڑھنا

آئیں تو مرے مولا بے پردہ ذرا ہو کر
میں نذر میں جاں دے دوں سو جاں سے فدا ہو کر

اس شان سے دنیا میں سلطانِ حجاز آیا
اللہ کو بھی اپنی خلّاقی پہ ناز آیا

اللہ کی رحمت سے ہر ایک نبی آیا
اور رحمتیں سب لے کر ماہِ مدنیؐ آیا

مقابلہ جو کیا عرش کا مدینے سے
تو عرش رتبے میں ہلکا رہا مدینے سے[2]

---

۱ـــــ جہانگیر بک ڈپو، لاہور (صفحات ۱۱۲)

۲ـــــ کتاب میں ۳ حمدیں، ۳۵ نعتیں، ایک پنجابی نعت، ۲ مناقب، ایک دعا، ۱۲ نظمیں اور ۲۴ غزلیں ہیں۔

## احمد خاں صوفی

مولود شریف جدید[1]

بزمِ میلادِ محمدؐ میں جو شامل ہوگا
ہے یقیں مجھ کو کہ وہ خلد میں داخل ہوگا

نبیوں میں آپ سا تو کوئی دوسرا نہیں شانِ خدا ہیں آپ و لیکن خدا نہیں

---

۱ـــــ مطبع رزّاقی کانپور (انڈیا) ۱۳۲۲ھ (صفحات ۸۰)

— کتاب میں ایک حمد، ۱۰ فارسی نعتیں اور ۸۰ اردو نعتیں ہیں۔

صہبا اختر — اقرا[۱]

ریاضت پیشگانِ عشق جب بھی نعت لکھتے ہیں
تو پھر ان کے قلم مصرعے نہیں، آیات لکھتے ہیں

کیا بات ترے نور کی مہرِ مدنی ہے
چھائی ہے جہاں دھوپ وہیں چھاؤں گھنی ہے

ہے سلسلۂ نورِ ازل سینہ بہ سینہ
انوارِ مدینہ ہیں، مدینہ بہ مدینہ

ہوائے نعت کا اک عمر سے میں بھی ہوں زنجیری
دلِ حسان[رض] دے مولا مجھے یا فکرِ بوصیری[رح]

سنیں گے حرفِ دل وہی کہ جن کی دسترس میں ہوں
گزارشاتِ بے صدا لیے نفس نفس میں ہوں[۲]

---

— مکتبۂ ندیم کراچی۔ ۱۹۸۱ (صفحات ۲۵۶)

— کتاب میں ۶ حمدیں، ۱۴۳ نعتیں (جن میں نعتیہ نظمیں اور آزاد نعتیہ نظمیں بھی شامل ہیں۔) ۴ نعتیہ رباعیات، ۲ نعتیہ قطعات اور ایک منقبت ہے۔

امن حسینی[۱] — ضامنِ حقیقت[۲]

حسنِ اخلاق و مساوات کے جوہر جاگے
آپ کی جنبش ابرو سے مقدّر جاگے

جن کی عظمت کا ثنا خواں ہوا خود ربِ ودود
کیسے سمجھے اسے انسان کی عقلِ محدود

وہاں پر رحمتِ خلّاقِ عالم بے گماں ٹھہرے
نگاہِ سرورِ کون و مکاں اک پل جہاں ٹھہرے
شعورِ زیست ہیں پائی جو کچھ کمی میں نے
غمِ نبی ؐ سے بدل لی ہر اک خوشی میں نے
ڈھونڈا اخرؔ نے جلوہ گہِ شش جہات میں
ان کی نظیر مل نہ سکی کائنات میں [۳]

---

۱ــــ سید ضامن علی
۲ ــــ بزمِ فروغِ ادب ، حیدر آباد نومبر ۱۹۸۶ء ۔ ص ۱۵۲
۳ ــــ کتاب میں ۷ حمدیں ۔ ۶۰ نعتیں ، ۳۲ مناقب اور ۶ نعتیہ قطعات ہیں

## ضیاء القادری [۱]

### (۱) نغمہ ہائے مبارک

سلام اے مصطفیٰ ؐ نورِ مجسم ، نورِ یزدانی
سلام اے مصطفیٰ ؐ ظلِ جمالِ ذاتِ رحمانی
تم ہو عرش کی زینت والے ، تم پہ لاکھوں سلام
تم ہو تاجِ شفاعت والے ، تم پہ لاکھوں سلام
السلام اے محرمِ اسرارِ قدرت السلام
السلام اے راز دارِ سرِّ وحدت السلام
درود پڑھ کے ثناخواں سلام کرتے ہیں
نبیؐ کو اپنے مسلماں سلام کرتے ہیں
سلام ان پر جو سلطانِ حریمِ عرشِ اطہر ہیں
سلام ان پر جو ختم الانبیاء ، محبوبِ داور ہیں [۲]

---

۱ ــــ مولانا یعقوب حسین بدایونی ۔

ـــــ ادارہ ترویج المناقب، کراچی۔ ۱۳۶۹ھ (صفحات ۴۸)
ـــــ کتاب میں ۱۸ سلام ہیں۔

## ضیاء القادری ۲ خزینۂ بہشت ۱

ہے نورِ ذات سرِ عرش ہمکنارِ حبیبؐ
تجلیٔ شبِ اسرا ہے پردہ دارِ حبیبؐ
مرتے ہیں، نہ آمادہ ہیں جینے کے لیے ہم
سرکارؐ، ترستے ہیں مدینے کے لیے ہم
الفتِ مصطفیٰؐ اگر قلب میں جیتے جی نہیں
ہم نفس ایسی زندگی موت ہے، زندگی نہیں
ہے روشن گو جبینِ ہر بشر انوارِ احمدؐ سے
مگر انساں کوئی واقف نہیں اسرارِ احمدؐ سے
جاں بحق ہوتے ہیں اس شوق میں جینے والے
قبر میں لاتے ہیں تشریف مدینے والے ۲

---

ـــــ ناشر ناظم جبلپوری صدر بزمِ ضیا، کراچی۔ ۱۹۵۹ (صفحات ۴۷۹)
ـــــ کتاب میں ۲ حمدیں، ۲۴۱ نعتیں، ۵۸ مناقب، ۱۰ نظمیں اور ۵ مناجاتیں ہیں

## ضیاء القادری ۳ نغمۂ ربانی ۱

"ولادت سرورِ عالمؐ" کے عنوان کے تحت پہلا شعر دیکھیے ۲
اثر صوتِ ملائک میں ہوا صلِ علیٰ پیدا
ہوئے محبوبِ حق یعنی محمد مصطفیٰؐ پیدا
سلامؑ کی اٹھان ملاحظہ کیجیے۔

سلام ان پر، جو خلاقِ ازل کے نورِ اوّل ہیں
سلام ان پر، خدا کے بعد جو دنیا سے افضل ہیں

"ذکرِ معراج صاحبِ بطحا" یوں شروع ہوتا ہے۔

زہے عز و علائے لیلۃ المعراج سلطانی
ہے سبحان الذی اسریٰ بعبدہٖ نصِ قرآنی

---

۱۔ آستانہ بک ڈپو۔ دہلی۔ طبع چہارم۔ ۱۹۶۴ء (صفحات ۶۴)

۲۔ اس طویل مثنوی کے مختلف عنوانات یہ ہیں۔ حمد و نعت، آفرینشِ عالم، پیدائش حضرت آدمؑ، شرفِ آدم، پیدائش حضرت حوّا، کیفِ اضطراری، ظہورِ شانِ کرم، آبادیٔ عالم، طوفانِ نوحؑ، خوابِ حضرت ابراہیمؑ، قتلِ اصحابِ فیل، دعائے خلیل، خصائلِ عبداللہ، وادیٔ بطحا میں آمد، ذبیح اللہ، قربانیٔ حضرت عبداللہ، اجمالِ عبداللہ، فاطمہ شامیہ، سازشِ قتلِ عبداللہ، حضرت عبداللہ اور فاطمہ شامیہ، پیام و سلام، آثارِ ولادتِ حضور رحمۃ للعالمینؐ، ظہورِ قدسی، صبحِ ولادت، مناظرِ سحر، ولادتِ سرورِ عالم، سلام، ذکرِ معراج صاحبِ بطحا (مثنوی ۵۱۴ اشعار پر مشتمل ہے)

## ضیاء القادری (۴) دیارِ نبیؐ[۱]

زہے صورتِ لاجوابِ محمدؐ
ہیں سلطانِ خوباں جنابِ محمدؐ[۲]

گدائے درِ تاجدارِ مدینہ
چلا آج سوئے دیارِ مدینہ

موسم ہے خوش آیند، مبارک ہے زمانہ
شیدائے مدینہ ہے مدینے کو روانہ

نہ اپنی کوئی منزل ہے، نہ اپنا کوئی جادہ ہے
مدینے کی تمنا ہے، مدینے کا ارادہ ہے ؎

زہے شان عز و علائے مدینہ
خدا خود ہے مدحت سرائے مدینہ ؎

---

مقتدرۂ ارباب اردو، لاہور۔ طبع اول۔ ۱۹۵۰ء صفحات ۴۲۸
شاعر کا منظوم سفرنامہ ہے۔ حصہ اول میں "تیاری اور سفر حجاز تا راہِ حجاز"
ہے جس میں ایک حمد، ۸ نعتیں، مثنوی کے ۲۹۰ اشعار اور ۲۰ مناقب
ہیں۔ حصۂ دوم میں ۲ نعتیں، ۲ مناجاتیں، مثنوی کے ۱۲۱۶ اشعار اور ۴۸
نظمیں ہیں۔ یہ حصہ "کراچی سے مکہ معظمہ" کے سفر کی منظوم روداد ہے
"دیارِ نبی" کے دونوں حصوں میں مدینۃ النبی میں حاضری کی روداد اور
کیفیات نہیں ہیں۔
ضیاء القادری کے کئی دیوان طبع نہیں ہو سکے۔ ان کی ایک تصنیف
"ستارۂ چشت" ۱۴۴ صفحات پر مشتمل ہے جس میں ایک حمد، ۹ نعتیں
اور ۱۰۱ مناقب ہیں۔ نعتوں کے مطلعے یہ ہیں

ہوں شیفتۂ صورتِ سلطان مدینہ
یارب ہو کبھی رویتِ سلطان مدینہ

تکمیل تمنا ہو یارب، پورا ہر اک ارماں ہو جائے
گر جان حزیں روضہ کے قریں سرکارؐ پہ قرباں ہو جائے

(تاریخ اردو کتاب گھر، کراچی ۔ ۱۳۷۰ھ)

حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کے واقعۂ شہادت کو بھی انہوں نے نظم کیا ہے

"مرقعِ یادگارِ شہادت" ۳۴۳۰۶۔ اشعار کی مثنوی ہے (انجمن امانت الاسلام کراچی۔ ۱۳۶۰ھ صفحات ۲۴۰) "جوارِ غوث الورٰی" ان کے سفرِ بغداد کی منظوم روداد ہے۔ جس میں ایک دعا، ۴۰ مناقب اور نظمیں، مثنوی کے ۷۷۳۔ اشعار اور ۱۳ قطعات ہیں۔ (ناشر: اصغر حسین صدیقی قادری، کراچی۔ ۱۳۰۳ھ، صفحات ۱۱۲)
ان کی نثر کی ایک تصنیف "تاریخ اولیائے حق" ہے جس کے آخر میں ۲۵۔ مناقب بھی شامل ہیں۔ (مطبوعہ مشہور پریس، کراچی ۱۳۷۷ھ صفحات ۱۴۴)
رئیس بدایونی کی مرتبہ کتاب "چراغِ صبحِ جمال" (مطبوعہ مشہور آفسٹ لیتھو پریس کراچی ۱۳۷۸ھ صفحات ۳۲) میں مولانا احمد رضا خاں بریلوی کے قصیدۂ نورانی "صبحِ طیبہ میں ہوا بٹتا ہے باڑا نور کا" کے علاوہ اسی زمین میں اسیر بدایونی (مولانا علی احمد قادری نقشبندی) کا ۶۵۔ اشعار کا قصیدہ "خلوت گہِ نور"، مولانا ضیاء القادری کا ۴۶۔ اشعار کا قصیدہ "نورِ خورشید" اور ان کے صاحبزادے نور قادری (محمد اظہر اسحق یوسف حسین) کا ۱۸۔ اشعار کا قصیدہ شامل ہیں۔ ضیاء القادری کے قصیدے کا مطلع ہے۔

اوجِ عرشِ پاک سے چمکا ستارا نور کا
صبحِ میلادِ نبیؐ عالم ہے سارا نور کا

نوٹ: ان کے باقی دو نعتیہ مجموعوں کا ذکر "ضمیمہ" میں آئے گا (محمود)

## طالب حسین طالب

پھول حمد و نعت کے:

بہاریں ہنسیں اور گل مسکرائے
محمدؐ جہاں میں ہیں تشریف لائے

ہر عالم کی جان رسولِ اکرمؐ ہیں
میرا دین ایمان رسولِ اکرمؐ ہیں

میں کیا سمجھاؤں، ہے کتنا بڑا رتبہ محمدؐ کا
یہ کیا کم ہے، نظر آیا نہیں سایہ محمدؐ کا

آپ ہی سے ہے دنیا کی یہ انجمن
آپ ہی سے ہیں پہاڑ اور بن
جن سے روشن ہیں شمس و قمر آپ ہیں
جن کی خاطر بنے بحر و بر آپ ہیں [۲]

---

۱۔۔۔ طارق پبلی کیشنز، لاہور۔ ایڈیشن دوم، اکتوبر ۱۹۹۲ء صفحات ۹۶، کتاب بچوں کے لئے ہے

۲۔۔۔ کتاب میں ۴۴ حمدیں اور ۲۹ نعتیں ہیں۔

## طالب ہمدانی [۱]

### اذکارِ جمیل [۲]

سلام اس پر کہ جز و دینِ حق جس کا فسانہ ہے
سلام اس پر، فضا میں گونجتا جس کا ترانہ ہے
تشریف لائے ہیں جب سے شاہِ دیں، طیبہ کی سرزمین میں
ذرے بھی بن گئے نگیں طیبہ کی سرزمین میں
محبت ہے محمد مصطفیٰ کی میرے سینے میں
میں رہتا ہوں ادھر لیکن مرا دل ہے مدینے میں
یہ سورج کی تجلی ہے، نہ حسن ماہ کا جلوہ
مرے دل میں چمکتا ہے عرب کے شاہ کا جلوہ
وردِ زباں یہ رکھ سبق صلِّ علیٰ محمد
ذکرِ نبی ہے ذکرِ حق، صلِّ علیٰ محمد [۳]

---

۱۔۔۔ طالب حسین شاہ ہمدانی لدھیانوی

۲۔۔۔ درگاہ چشتیہ، فیصل آباد پانچواں شیورع (صفحات ۷۲)

۲- کتاب میں ۲ حمدیں، ۱۴ نعتیں، ۲ نعتیہ قطعات، ۷ مناقب، ۹ ۲ نظمیں، اور ۵ قطعات ہیں

## طاہرہ سعید[1]

هدیۂ طاہرہ[2]

دے دے پھر کھوئی ہوئی شان مدینے والے
بزم اسلام ہے ویران مدینے والے[3]

---

۱ــــــ طاہرہ بانو۔

۲ــــــ خالد علیم نے خواجہ حمید الدین شاہد کی کتاب "حیدر آباد کے شاعر" کے حوالے سے لکھا ہے کہ "ہدیۂ طاہرہ" دو بار شائع ہوئی۔ (شام و سحر لاہور۔ نعت نمبر ۶۔ ص ۲۳۵۔ مضمون "اردو شاعرات کی نعت گوئی)

۳ــــــ ممتاز حسن نے "خیر البشر کے حضور میں" کے صفحہ ۲۲۰ پر بانو طاہرہ سعید کی اس نعت کے چھ اشعار دیئے ہیں۔ خالد علیم نے یہی چھ اشعار اپنے مضمون میں نقل کئے ہیں۔

## افضل طوفان[1]

سلطانِ سخن المسوم دیوانِ طوفانِ رحمت[2]

حورو ملک ہیں سارے خیر البشر پہ صدقے
عالم ہے در پہ قرباں، جبریل گھر پہ صدقے
نازل ہوا ہے قرآں اے جاں تری گلی میں
لاکھوں کو مل رہا ہے ایماں تری گلی میں
ہر دل کو کچھ ایسی بھلی سوجھتی ہے مدینے کی ہر دم گلی سوجھتی ہے
کس حسن کی اس گنبدِ خضرا میں کشش ہے
جاتی ہے تو واپس نہیں آتی نظرِ شوق

سیر ہو کر نہ کبھی آپ نے کھانا کھایا
شکم پاک سے اک دن بھی نہ چھٹ ہے

---

سید افضل شاہ خاں چشتی قادری

ناشر: سید احمد شاہ چشتی قادری، حیدرآباد۔ ۱۴۵۱ھ (صفحات ۱۴۴ سے زیادہ ہیں۔)

دیوان میں کم وبیش چار ہزار اشعار ہیں۔ اور قریب قریب تمام اصناف سخن موجود ہیں۔ ردیف وار غزلیات ہیں۔ تضمین، ترجیع، مثلث، مخمس، مسدس، مستزاد وغیرہ سب کچھ ہیں۔ کچھ خمسے اور مرثیے پوری زبان میں بھی ہیں۔ سلام بھی ہیں۔ (اردو میں نعتیہ شاعری ص ۵۰۱)

## طیب قریشی اشرفی دہلوی

جان ایمان[1]

غنچے کھلنے لگے گل مہکنے لگے، ہر زباں پہ محمد کا نام آگیا
چاند شرما گیا تارے چھپنے لگے، ارض کعبہ پہ ماہ تمام آگیا
خدا کے جلووں سے یا محمد! تمہارے جلووں میں روشنی ہے
تمہی ہو اس انجمن کی زینت، تمہی سے محفل سجی ہوئی ہے
مکھڑا پیارا نور کا ہالہ زلف گھنی گھنگھور
بدلی سے اک چاند جو نکلا، پھیلا گھر گھر شور
اک بار نظر جب بھی آقا نے اٹھائی ہے
سو بار مدینے میں جنت اتر آئی ہے
روضۂ اطہر رہے ہر دم نظر کے سامنے
کر رہا ہوں میں دعا باب اثر کے سامنے[2]

۱۔۔۔۔۔۔ مکتبہ نئی منزل، دہلی۔ پہلی بار۔ ۱۴۰۷ھ / ۱۹۸۷ (صفحات ۱۹۲)
۲۔۔۔۔۔۔ کتاب میں تین حمدیں، ۸۷ نعتیں، ۱۱ مناقب، ۳ نظمیں اور کئی قطعات ہیں۔ (پہلے مولودنامہ ہے۔ اس میں بھی نعتیں اور نعتیہ قطعات ہیں۔ آخر میں حصۂ نعت الگ بھی ہے)

## چراغ علی طپش[۱]

### مولودِ طپش[۲]

نعتِ احمد آج میں سب کو سنا دوں تو سہی
قال میں بھی حال کا جلوہ دکھا دوں تو سہی
ہے مولودِ احمد منانے کے قابل
یہ دولت نہیں ہے چھپانے کے قابل
ہے طپش یہ شوق قدِ دلجوئے محمد
اللہ دکھاؤ رخِ نیکوئے محمد
مریں گے شہِ انبیاء کہتے کہتے
حبیبِ خدا کی ثنا کہتے کہتے
تری ذات عالم میں آئی نہ ہوتی
تو ظاہر خدا کی خدائی نہ ہوتی[۳]

---

۱۔۔۔۔۔۔ سید چراغ علی حنفی القادری
۲۔۔۔۔۔۔ مطبع قیومی، کانپور ۱۳۷۲ھ (صفحات ۶۲)
۳۔۔۔۔۔۔ کتاب میں ایک فارسی حمد، ایک فارسی نعت، ۲۵ نعتیں، ایک نعتیہ نظم اور ۳ مناقب ہیں۔

## ظفر علی خاں

### (۱) بہارستان[۱]

کتاب کے صفحہ ۳۵ سے ۵۵ تک نعتیں ہیں۔ ان کے علاوہ نظم "آوازۂ خلق"

نعت ہی کے حوالے سے ہے۔ نمونۂ کلام ملاحظہ ہو۔

اے کہ ترا جمال ہے زینتِ محفلِ حیات
دونوں جہاں کی رونقیں ہیں ترے حسن کی زکوٰۃ

چشمہ ابل رہا ہے مدینہ میں نور کا
ہر اس کی موج رقص ہے میرے شعور کا

اے نشانِ محبتِ حق، مظہرِ شانِ جمیل
تونے کی تکمیلِ آئینِ مسیحاؑ و خلیلؑ

اے کہ آرائشِ ہماری داستاں کی تجھ سے ہے
اے کہ افزائش ہماری عز و شاں کی تجھ سے ہے

کہنے کو ہوں آج میں نعتِ رسولِ کریم
میری زباں کیوں نہ ہو رشکِ زبانِ کلیمؑ

زمانے میں چمکا ہے نامِ محمدؐ
ہوئی روکشِ صبح ، شامِ محمدؐ [۲]

---

[۱] مکتبۂ کارواں، لاہور (صفحات ۱۹۵)

[۲] کتاب میں ۱۶ اردو نعتیں اور ایک فارسی نعت ہے۔ باقی نظمیں ہیں کہیں کہیں کسی نظم میں نعت کا ایک آدھ شعر بھی مل جاتا ہے۔ نظم "لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ" میں اچھے نعتیہ اشعار ملتے ہیں۔ مثلاً

حضور سرورِ کون و مکاں کو لازم ہے — کہ دیجیے نذر تحیاتِ احسن و اکمل

## ظفر علی خاں (۴) خیالستان [۱]

اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْیٌ یُّوْحٰی جس کی شان میں آیا ہے
رحمتِ عالم ہو اک امی اس مکتوب کو لایا ہے [۲]

اے خاورِ حجاز کے رخشندہ آفتاب
صبح ازل ہے تیری تجلی سے فیض یاب
وہ شمع اجالا جس نے کیا چالیس برس تک غاروں میں
اک روز جھلکنے والی تھی سب دنیا کے درباروں میں [۲]
دل جس سے زندہ ہے وہ تمنا تمہی تو ہو
ہم جس میں بس رہے ہیں وہ دنیا تمہی تو ہو
رونقِ بزمِ دودۂ آدم صلی اللہ علیہ وسلم
خواجۂ گیہاں سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم [۴]

---

۱ــــــ مکتبۂ کارواں، لاہور (صفحات ۵،)

۲ــــــ "آوازۂ حق" بہارستان میں بھی شامل ہے۔ زیرِ نظر کتاب میں بھی۔ دو اور نعتیں ایسی ہیں جو دونوں مجموعوں میں ہیں۔ ، نئی نعتیں ہیں۔ ان کے علا مختلف عنوانات سے نظمیں شاملِ کتاب ہیں۔

۳ــــــ کتاب میں نعت کے پانچ مشہور اشعار ہیں۔ البتہ "بہارستان" کے سرآغاز میں اصغر حسین خاں نظیر لودھیانوی نے اس نعت کے دو مزید شعر بھی لکھے ہیں۔

۴ــــــ "نگارستان" کی ایک نظم "امت کے حق میں پیغمبر کی دعا" میں بھی نعت کے اشعار ہیں

## ظفر علی خاں (۳) خمستانِ حجاز [۱]

رونقِ بزمِ دودۂ آدم صلی اللہ علیہ وسلم
خواجۂ گیہاں سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم
محمد مصطفیٰ گنجِ سعادت کے امیں تم ہو
شفیع المذنبیں ہو رحمۃ للعالمیں تم ہو

جو کرتی ہے جہانگیری محمدؐ کی غلامی کر
عرب کا تاج سر پر رکھ خداوندِ عجم ہو جا
رسولؐ اللہ پر قربان ہو جا
خود اپنے درد کا درماں ہو جا
محمدؐ مصطفیٰ کی رحمۃ للعالمین سے
بڑھائی یارب اپنے لطف اور احساں کی شاں تو نے ۲

---

قاضی آرٹ پریس لاہور۔ اپریل ۱۹۸۷ء (صفحات ۱۰۴)
کتاب میں ایک حمد اور ۸۶ نعتیں شامل ہیں۔

## حافظ محمد ظہور الحق ظہور — زمزمۂ حق[1]

اے خدا کے آخری پیغامبر، تجھ پر سلام
سب سے اونچا ہے خدا کے بعد تیرا ہی مقام
لازم ہے مومنوں پہ اطاعت رسولؐ کی
دل میں ہو جاگزیں محبت رسولؐ کی
آپ مشہور ہیں زمانے میں
بھولے بھٹکوں کو رہ دکھانے میں
قرآنِ پاک آئینۂ شانِ مصطفیٰؐ
سنت ہے ایک چشمۂ فیضانِ مصطفیٰؐ
تجھ سا نہ کوئی اے شہِ خوباں نظر آیا
خود حسن ترے حسن پہ نازاں نظر آیا ۲

---

[1] کتب خانہ رشیدیہ، راولپنڈی۔ طباعت اول۔ ربیع الاول ۱۳۹۶ (صفحات ۲۸)

۲ـــــ کتاب میں ۱۲ حمدیں، ۴۱ نعتیں، ۴ مناقب، ۴۲ نظمیں اور ۷ رباعیاں

## حافظ ظہور احمد[1] — ندائے ظہور[2]

دور بیٹھے ترے دیدار کے مارے روئے
سبز گنبد کی طرف کر کے اشارے روئے

ہر اک ذرے میں حسنِ یار دیکھا
خدا کے نور کا اظہار دیکھا

جمالِ نبیؐ کی ثنا ہو رہی ہے
مرے دردِ دل کی دوا ہو رہی ہے

جسے ہو عشقِ رسالت مآب کیا کہنا
ہو اس پہ رحمتِ حق بے حساب کیا کہنا

اجڑی ہوئی بستی کو بسا کیوں نہیں دیتے
ڈوبی ہوئی کشتی کو ترا کیوں نہیں دیتے[3]

---

۱ـــــ صاحبزادہ طاہر مبین کے والد
۲ـــــ ناشر حاجی رانا محمد طفیل خاں، لائلپور (اب فیصل آباد) صفحات ۴۸
۳ـــــ کتاب میں ایک حمد، ایک مناجات، ۱۹۔ اردو نعتیں، ۱۴۔ پنجابی نعتیں، ۲۔ اردو مناقب، ۶ پنجابی مناقب، ایک اردو نظم، ۲۰ پنجابی کافیاں اور پنجابی نظمیں ہیں۔

## سید حافظ ظہور شاہ قادری — ظہورِ ہدایت[1]

خدا نے کیا رسولِؐ پاک کی صورت بنائی ہے
کہ جس کے وصفِ رخ میں سورۂ والشمس آئی ہے

نہ کیسے نصرتِ دینی میں وہ لشکر مظفر ہو
کہ جس کی لام ڈوری کا مدینہ ہیڈ کوارٹر ہو
عجب تسخیر کا حسن و جمال مصطفائیؐ ہے
کہ جس کے وصل کی تدبیر میں ساری خدائی ہے
محمدؐ سا اگر کوئی بشر ہو وے تو میں جانوں
جہاں میں گر نظیر ان کا دگر ہو وے تو میں جانوں
بے گماں بے ذات لاثانی رسول اللہؐ کی
شان ہر آیت ہے قرآنی رسول اللہؐ کی ۔۲

---

۔۔۔ ملک غلام نبی اینڈ سنز ۔ لاہور (صفحات ۴۸)
۔۔۔ کتاب میں ایک اردو حمد، ۳ پنجابی حمدیں ۔ ۵ اردو نعتیں، ۲۴ پنجابی نعتیں
ایک نعت مخلوط زبان" ۲ پنجابی مناقب اور ۵ پنجابی نظمیں ہیں۔

## علی ظہوری

نوائے ظہوری ۔۱

ہیں مہر و ماہتاب کی ہر سو تجلیات
عکسِ رخِ حضورؐ سے روشن ہے کائنات
تخلیق کا عنوان ہیں سرکارِ دو عالمؐ
توحید کا ارمان ہیں سرکارِ دو عالمؐ
لب پہ صلِ علیٰ کے ترانے، اشک آنکھوں میں آئے ہوئے ہیں
یہ ہوا، یہ فضا کہہ رہی ہے، آقاؐ تشریف لائے ہوئے ہیں
ت برستی ہوئی رحمت کی جھڑی ہے یہ سرورِ کونینؐ کے آنے کی گھڑی ہے
دردکا درماں، قرارِ جاں ہے نامِ مصطفیٰؐ
زندہ ہیں اس کے سہارے سب غلامِ مصطفیٰؐ ۔۲

---

۱ــــ مکتبہ حسان، قصور (صفحات ۸۰)
۲ــــ کتاب میں ایک حمد، ۵۴ نعتیں، ۵ مناقب اور ۱۴ غزلیں ہیں۔

## ظہیر صدیقی — خیر الوریٰ[۱]

بے مثل و لازوال ہے اک شانِ مصطفیٰ
دونوں جہاں کی جان ہے اک جانِ مصطفیٰ

دل میں جب جلوۂ سرکار نظر آتا ہے
دل مرا مرکزِ انوار نظر آتا ہے

درِ آقا کے کیا سماں دیکھا
سرنگوں درپہ آسماں دیکھا

دونوں جہاں کے مالک و مختار آپ ہیں
کون و مکاں کے محرمِ اسرار آپ ہیں

بگڑی بنتی ہے جہاں سب کی، بیاں سے پہلے
جی مرا چاہے، وہاں جاؤں جہاں سے پہلے[۲]

---

۱ــــ الجمیل پرنٹرز اینڈ پبلشرز، لاہور۔ ۱۹۷۹ (صفحات ۱۱۲)
۲ــــ کتاب میں ایک حمد اور ۱۰۲ نعتیں ہیں۔

## ڈاکٹر ظہیر الدین علوی — چشمۂ کوثر المعروف گلزارِ رسالت

محمدؐ کی غلامی نے سرورِ ناز بخشا ہے
خدا کی بے نیازی نے پرِ پرواز بخشا ہے[۲]

ہم بزمِ ناخدا کی عقیدت بنے رہے
دامن گہِ حبیبؐ کی الفت بنے رہے

خودی کا بندۂ صبر و رضا ہوں
سجودِ خاکِ پائے دلربا ہوں
محبوبِ کبریا کا رنگِ شفا ہے ہر جا
دامن گرِ حقیقت رنگِ بقا ہے ہر جا
زمیں تو ہے زمیں، عرش و فلک کی جو کہانی ہے
محمد مصطفیٰ کے نور کی رنگیں بیانی ہے[۳]

---

۔ مصنف، لاہور (صفحات ۲۴۰)
۲۔ کتاب میں ۲ حمدیں اور ۸۷ منظومات ہیں جن میں سے زیادہ تر نعتیں ہیں۔
۳۔ آغا صادق کے مجموعے کا نام بھی "چشمۂ کوثر" ہے۔

## عابد نظامی[۱] ① فیضانِ کرم[۲]

دو عالم کے سلطان اور اتنے سادہ
کہ خادم سوار اور خود ہیں پیادہ
وہ محسنِ اعظم، وہ سراپا کرم و جود
ہر آن وہی ہے مرا مقصد، مرا مقصود
نطق جبریل سے تائید کا طالب ہے قلم
آج لکھنی ہے مجھے نعتِ رسولِ اکرم
حق نے تجھ کو کون و مکاں کی ہر اک بات بتائی
تیرے آگے دنیا ایسے، جیسے ہاتھ پہ رائی
ہر شخص روضۂ اطہر سے اشکبار آیا وہ اپنے نامۂ اعمال کو نکھار آیا[۳]

---

۱۔ خواجہ عابد حسین۔

۲۔۔۔۔ ضیاء القرآن پبلی کیشنز، لاہور ۱۹۸۳ (صفحات ۱۲۰)
۳۔۔۔۔ کتاب میں ایک حمد، ۳، نعتیں اور ۳ قطعات ہیں۔

## عابد نظامی ② صلِّ علیٰ محمدؐ[1]

زر کی ہے آرزو، نہ تمنائے مال ہے
اللہ، تجھ سے عشقِ نبیؐ کا سوال ہے[2]

عابد قصیدہ گو ہوں میں اپنے حضورؐ کا
مجھ پر بڑا کرم ہے خدائے غفور کا

حق نے پیدا کئے جتنے بھی زمانے میں حسیں
آپ سا ان میں مگر اے شہِ دیںؐ! کوئی نہیں

یہی سہارا ہے اس جانِ ناتواں کے لئے
کہ دل میں عشق ہے سرکارِ دوجہاںؐ کے لئے

پیشِ نظر جو ہر گھڑی اُسوہ نبیؐ کا ہے
پھر تو حیات کا یہ سفر روشنی کا ہے[3]

---

۱۔۔۔۔ مکتبۂ تعمیرِ انسانیت، لاہور۔ ۱۹۸۵ (صفحات ۱۶۰)
۲۔۔۔۔ کتاب میں ۲۲ حمدیں اور ۹۳ نعتیں ہیں۔
۳۔۔۔۔ کیفی سرحدی کے ایک چھوٹے سے کتابچے کا نام بھی ''صلِّ علیٰ محمدؐ'' ہے

## عبدالرحمٰن عاجز[1] جامِ طہور[2]

نقش ہو دل پر نقشۂ احمد صلی اللہ علیہ وسلم
لب پہ ہو رقصاں نغمۂ احمد صلی اللہ علیہ وسلم

ہے نامِ محمدؐ سے عیاں شانِ محمدؐ جو شانِ محمدؐ ہے وہ شایانِ محمدؐ

ہر اک لب پہ ہے گفتگوئے محمدؐ
ہر اک دل میں ہے آرزوئے محمدؐ
طائرِ ذکرِ پیمبرؐ مائلِ پرواز ہے
یہ زمیں کیا، آسماں بھی فرش پا انداز ہے
دکھا دے خواب میں یارب کبھی صورت محمدؐ کی
بہت مدت ہوئی سہتے ہوئے فرقت محمدؐ کی

---

۱۔ عبدالرحمٰن عاجزؔ مالیر کوٹلوی
رحمانیہ دارالکتب، فیصل آباد، طبع دوم، فروری ۱۹۸۲، صفحات ۲۶۴
۱۹۷۸ میں صابرؔ براری کا مجموعۂ نعت "جام طہور" کے نام سے کراچی سے چھپا تھا
۲۔ کتاب میں ۵ حمدیں، عربی اور اردو میں ایک ایک دعا، ۴ نعتیں، مکہ اور مدینہ کے بارے میں ایک ایک نظم، ۱۱۲ غزلیں، ۱۹ قطعات اور ۲۶ متفرق نظمیں ہیں۔

## عارف عبدالمتین — بے مثال[۱]

آئینہ بن کے ہمیں عکس دکھایا تو نے
نسل در نسل ہمیں خود سے ملایا تو نے
حساب تجھ سے ہے روزِ حساب تجھ سے ہے
مرے گناہوں کو گویا حجاب تجھ سے ہے
مرے احساس پہ شبنم سی گرائی تو نے
دل میں اک آگ فروزاں تھی، بجھائی تو نے
زمیں تیری طرح ہے، نہ آسماں تجھ سا
بجز خدا نہیں کوئی بھی بیکراں تجھ سا

تری حدیث میں پنہاں تھی دو جہاں کی حدیث
اگر یہ بات نہ ہوتی تو پھر کہاں کی حدیث [۲]

---

۱۔۔۔۔۔ کاروانِ ادب، ملتان بار اوّل. فروری ۱۹۸۵ (صفحات ۱۶۸)
۲۔۔۔۔۔ کتاب میں ۲ حمدیں اور ۳۰۷ نعتیں ہیں۔ شروع میں " برگِ سبز " کے عنوان سے ایک نظم ہے۔

## محمد عاشق [۱]

### عقیدت کے پھول [۲]

علاجِ رنجش و غم ہے محمدؐ کی ثنا گوئی
دوائے دردِ پیہم ہے محمدؐ کی ثنا گوئی [۳]

عنواں سرورِ دل ہے، بیاں ہے نشاطِ جاں
معراجِ فکر سیرتِ سردارِ دو جہاں

ادراک ہے شیدائی، احساس تمنائی
اس در کی غلامی ہے اک ورثۂ آبائی

کراں تا کراں ہے بہارِ مدینہ
محمدؐ جو ہے آبیارِ مدینہ

ورائے فکر و دانش ہے مری سرکار کی عظمت
خدا ہی جانتا ہے احمدِ مختار کی عظمت [۴]

---

۱۔۔۔۔۔ (میجر ریٹائرڈ)
۲۔۔۔۔۔ عارف پبلی کیشنز، لاہور (صفحات ۳۰۴)
۳۔۔۔۔۔ کتاب میں ۱۰۶ نعتیں اور ۲۰۷ قطعات ہیں (جن میں سے کئی فارسی میں ہیں)
۴۔۔۔۔۔ اکلم جالندھری کے ۲۳۲ صفحات کے مجموعۂ نعت کا نام بھی " عقیدت کے پھول " ہے۔

**یم عاشق حسین** راحۃ العاشقین فی ذکرِ ولادتِ سید المرسلین [1]

کس طرح مجھ سے نعت رسولِ خدا کی ہو
طاقت کہاں جو مدحِ شہِ دوسرا کی ہو [2]

جب اہلِ ذوق مدحت آپ کی سنتے سناتے ہیں
پئے شرکت فرشتے بھی وہاں پر حاضر آتے ہیں

محمدؐ مصطفیٰؐ کے مرتبوں کو کوئی کیا جانے
انہیں روح الامیںؑ کچھ سمجھے یا ذاتِ خدا جانے

کیا جانے گا بندہ کوئی اعزازِ محمدؐ
دنیا سے نرالے ہیں سب اندازِ محمدؐ

بھلا دیکھو مسلمانو، محمدؐ کی عنایت کو
نہ بھولے وقتِ پیدائش بھی اپنی آپ امت کو [3]

---

[1] مطبع مجتبائی، لکھنؤ ۱۳۱۶ (صفحات ۴۴)

[2] کتاب میں ایک حمد، ۱۴ نعتیں، ۴ نعتیہ نظمیں اور ۱۷۸ اشعار کا قصیدۂ معراجیہ ہے۔

[3] کتاب کے آخر میں کچھ اور شعراء کی نعتیں بھی دی گئیں ہیں۔

**تم گیلانی** [1] وسیلہ [2]

نعت کہنے کو حسیں ہے اشک پیرایہ بہت
ڈھونڈ کر الفاظ عاصم میں تو شرمایا بہت

ان سے نسبت ہو تو پھر کیوں نہ کرے ناز کوئی
اس سے بڑھ کر نہیں کونین میں اعزاز کوئی

بھیجا ان پر درود اور دل کے اندر دیکھنا
کیسے قطرے میں سماتا ہے سمندر دیکھنا
دربارِ رسالت میں کس منہ سے قدم رکھوں
وابستۂ در ہو کر امید کرم رکھوں
مرا راہ بر مرا چارہ گر کوئی اور ان کے سوا نہیں
کہوں دل کی بات میں غیر سے مرے دین میں یہ روا نہیں [۳]

---

۱۔۔۔ سید احمد مسعود
۲۔۔۔ مصنف، لاہور، ۱۹۸۵ (صفحات ۱۱۲)
۳۔۔۔ کتاب میں ایک منظوم "حرفِ سپاس"، ایک حمد، ۶۳ نعتیں ہیں۔

## عاصی کرنالی [۱]

### (۱) مدحت [۲]

آپ کی بعثت سے پہلے تھا ہر منظر، ہر نقشِ دو عالم
اجڑا اجڑا، پھیکا پھیکا، ہلکا ہلکا، مدھم مدھم
روحِ مراد، جانِ تمنا کہیں جسے
تیری وہ ذات، مرکزِ دنیا کہیں جسے
عاصی ہوں، گزر جاؤں ذرا ان کی نظر سے
پھر دیکھنا، یہ عیب بدلتا ہے ہنر سے
خورشید و ماہتاب ہوئے، دل بھرا ہوا
جس پر تری نگاہ پڑی، آئنہ ہوا
شامل نہیں حضور کی چاہت رواج میں
اس عشق کا خمیر ہے میرے مزاج میں [۳]

۱ ــــ شریف احمد
۲ ــــ شیخ اکیڈمی، لاہور۔ بار اول ستمبر ۱۹۷۶ء اصفحات ۱۴۴
۳ ــــ کتاب میں ۲ حمدیں اور ۶۲ نعتیں ہیں۔

## عاصی کرنالی ۱ نعتوں کے گلاب ۲

درِ سخی کا ہے یہ توسیع منت مانگو
جس قدر مانگ سکو، اس سے زیادہ مانگو

ہم اپنے دل میں طیبہ کو گل افشاں دیکھ لیتے ہیں
کلی کے دیکھنے والے گلستاں دیکھ لیتے ہیں

ذرّہ ذرّہ ان کے شہرِ انور کا خورشید ہے
میری بات اہلِ نظر، ناقابلِ تردید ہے

جو خود محتاج ہیں، وہ اہلِ دولت مجھ کو کیا دیں گے
مجھے میرا خدا دے گا، محمد مصطفیٰ ؐ دیں گے

جس میں تیری بیکراں چاہت کی گنجائش ہوئی
آج تک اس مختصر دل کی نہ پیمائش ہوئی ۳

---

۱ ــــ کاروانِ ادب، ملتان صدر۔ بار اول ۱۹۸۶ء اصفحات ۱۱۲
۲ ــــ کتاب میں ۵۱ نعتیں ہیں

## عرش ملسیانی ۱ آہنگِ حجاز ۲

معطر فضا، مست ساری خدائی صبا مشک افشاں مدینے سے آئی ۳

حاملِ جلوۂ ازل، پیکرِ نورِ ذات تُو
شانِ پیمبری سے ہے سرورِ کائنات تُو

در محبوب پر سجدہ اگر اک بار ہو جائے
دل پُر آرزو سرچشمۂ انوار ہو جائے
اے جانِ حزیں چل دیکھ ذرا وہ روضۂ پاک مدینے میں
جس روضہ کی تنویر سے ہے اک نور جہاں کے سینے میں
زمانے بھر میں مسلّم پیمبری ہے تری
جو نقشِ قلبِ جہاں ہے وہ برتری ہے تری [۴]

---

۱ــــ پنڈت بالمکند (پنڈت لبھو رام جوش ملسیانی پدم بھوشن کے صاحبزا
۲ــــ مطبوعہ دہلی۔ ۱۹۵۳ (صفحات ۳۲)
۳ــــ کتاب میں دس نعتیں ہیں" یوں ضخامت کے لحاظ سے دس غزلیں ک
خاص وزن نہیں رکھتیں لیکن اس کی معنوی حیثیت نہائت گراں قدر
اس بنا پر کہ عرش کے بے پایاں خلوص کے علاوہ ان کے کلام کے شعر
محاسن انہیں مستقل نعت گو شعرا کی صف میں جگہ دیتے ہیں" (ار
میں نعتیہ شاعری۔ ص ۶۳۲)
۴ــــ میں کتاب نہیں دیکھ سکا۔ نمونۂ کلام انتخابِ نعت " بادۂ کوثر" مرتّ
محمد امین شرقپوری (سپیکو لمیٹڈ لاہور۔ باراول ۱۹۵۴) سے اور " ار
نعتیہ شاعری" سے لیا ہے۔

## عرشی غازی پوری [۱]

### انتخابِ عرشی فی ذکر میلاد النبیؐ [۲]

عزیزو، یارو، محبو، پیارو، چلو مدینے چلو مدینے
یہاں سے اٹھو شتاب نکلو، چلو مدینے چلو مدینے
عالم پہ فرضِ عین ہے الفت رسولؐ کی
دکھلائے گی بہشت محبت رسولؐ کی

اس جا نہ رہا غیر کا کھٹکا شب معراج
تھے عاشق و معشوق ہی یکجا شب معراج

خسرو کی غزل پر تضمین کا پہلا بند۔

ہے سب حسینانِ جہاں میں تجھ کو حاصل برتری
بس قدِ رعنا ہے ترا سروِ ریاضِ سروری
خالِ رخِ خوبی ہے تو اور شمع بزمِ دلبری
"اے چہرۂ زیبائے تو رشکِ بتانِ آزری
ہر چند وصفت می کنم در حسن زاں زیباتری ۲

---

—— محمد عزیز الدین
—— مطبع مجیدی، کانپور ربیع الاول ۱۳۵۵ھ (صفحات ۵۶)
—— کتاب نثر میں ہے جگہ جگہ نعتیں شامل کی گئی ہیں جن میں سے پانچ نعتیں، ایک مناجات اور ایک مخمس عرشی کے ہیں۔

## عرفان رشدی ۱ چراغِ مصطفویؐ ۲

جمال مظہرِ رعب و جلالتِ صمدی
رسولِ ربِّ دو عالم، محمدؐ عربی
احمدِ مرسل، امیں حضرت محمد مصطفیٰ
بالیقیں پیغمبرِ برحق ہیں محبوبِ خدا
تھے فائق جو حریمِ قدس کے مسند نشیں ہو کر
ہوئے اب جلوہ گر آئینۂ عرشِ بریں ہو کر
ازل سے حبیبِ خدا ہیں محمدؐ
کہ سردارِ ہر دو سرا ہیں محمدؐ

نبیؐ کی حُب بھی ایماں کی ایک شرطِ قبول
یہی تھا اور رہے گا قبول حق کا اصول [۳]

---

۱۔۔۔۔۔ مولانا اعجاز الدین احمد

۲۔۔۔۔۔ مجلسِ علمائے اسلام، لاہور۔ بار اول۔ ۱۳۸۸ھ (صفحات ۱۹۲)

۳۔۔۔۔۔ کتاب میں ایک حمد، ۱۹ نعتیں ۲ فارسی نعتیں، ۳ نعتیہ قطعات، ۲ مناقب اور ۱۶ نظمیں ہیں۔ آخر میں محمد انور جیلانی کی ایک نعت اور عرفان رشدی کی اہلیہ کی ایک نعت ہے۔

---

## محمد وجیہ السیما عرفانی — میرے حضورؐ [۱]

عزیزو، آؤ شہ دوسراؐ کی بات کریں
درود پڑھ کے رسولؐ خدا کی بات کریں
سرخط نامۂ تکمیل حضورؐ
سرحدِ خامۂ تنزیل حضورؐ
درودِ ذات نبیؐ پر، بہ التزام سلام
جہاں جہاں کوئی لیتا ہے ان کا نام سلام
میرے صلوات مرے سجدوں سے بڑھ کر نکلے
قوسِ تسلیم میں ڈوبے، سر کوثر نکلے
محبوبِ کائنات رسول کریمؐ ہیں مطلوبِ شش جہات رسول کریمؐ ہیں [۲]

---

۱۔۔۔۔۔ مصنف، لاہور۔ بار اول ۱۹۸۵ (صفحات ۱۳۶)

۲۔۔۔۔۔ کتاب میں ۵۳ نعتیں (جن میں سے ایک عربی کی چار فارسی کی اور باقی اردو کی ہیں) اور ایک نعتیہ قطعہ ہے۔

## ارجام محمد عزیز الدین [۱] — نظم الورع [۲]

۱۳۰۲

کتاب تخمیس بردہ مع ترجمہ و مخمس فارسی و اردو و پنجابی" ہے یعنی اس میں قصیدہ
دے ایک ایک شعر کا فارسی، اردو اور پنجابی مخمس کی صورت میں ترجمہ ہے۔ ایک
کا اردو ترجمہ دیکھیے۔

اک تہلکے برے میں ہوا ہوں میں مبتلا
بھاری بلا میں، حیف کہ میں آن کر پھنسا
جس سے پناہ مانگوں وہ اشادی دل جلا
اے اکرم جہاں نہیں کوئی بھی آسرا
بن تیری جب کہ سر پہ پڑے حادثہ بڑا

---

۱ ۔۔۔ بہاولپور کے تھے۔
۲ ۔۔۔ مطبع حسنی، بمبئی (صفحات ۱۱۴)

## زیز حاصل پوری [۱] — ① — جام نور [۲]

اہل دل جانتے ہیں شان ربیع الاول
آنکھ والوں کو ہے عرفان ربیع الاول
تمام منزلیں کونین کی نثارِ رسول ؐ
کہ عرش پاک بھی ہے فرش رہگزارِ رسول ؐ
انداز جو صفات کے سانچے میں ڈھل گئے
وہ سب تمہاری ذات کے سانچے میں ڈھل گئے
صبا مدینے میں جا کے محبوبؐ رب سے میرا سلام کہنا
پکڑ کے روضے کی جالیوں کو ادب سے میرا سلام کہنا

کیا کر سکے کوئی صفتِ ذاتِ مصطفیٰ
ادراک سے بلند ہیں درجاتِ مصطفیٰ ۳

---

۱۔۔۔۔۔ محمد عبد العزیز
۲۔۔۔۔۔ آئینہ بک ڈپو، لاہور۔ بار اول ۱۹۶۱ (صفحات ۸۸)
۳۔۔۔۔۔ کتاب میں ۶۳ نعتیں ہیں۔

## عزیز حاصلپوری ② صحیفۂ نور[۱]

جس کو ترے خیال کی پہنایاں ملیں
اس ذہن میں شعور کی گہرائیاں ملیں
ہے تفسیرِ طٰہٰ جبینِ محمدؐ تو یٰسٓ روئے مبینِ محمدؐ
چاہا کہ ذرا دیکھئے، قرآن میں کیا ہے
دیکھا تو ہر اک لفظ محمدؐ کی ثنا ہے
جہاں اس پیکرِ نوری کا ذکرِ خیر چلتا ہے
وہیں آتی ہے اپنی جان میں جان جی بہلتا ہے
جو کچھ بھی ہے کونین کے سلطاں کے لئے ہے
ہر خوبیٔ دوراں شہِ خوباں کے لئے ہے ۲

---

۱۔۔۔۔۔ المعارف، لاہور۔ ۱۹۸۲ (صفحات ۲۲۴)
۲۔۔۔۔۔ کتاب میں ۲ حمدیں اور ۱۵۴ نعتیں ہیں۔

## عزیز حاصلپوری ③ تضمینِ مبین

۱۴۰۲ھ

شروع میں مولانا احمد رضا خاں بریلوی کے مشہور سلام

"مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام" کے ۴۲ اشعار کی بصورت مخمس تضمین ہے۔ ایک بند دیکھئے۔

چھٹ گئی تیرگی، چمکا طیبہ کا چاند  بجھ گئی چاندنی، چمکا طیبہ کا چاند
دہر کو ضو ملی، چمکا طیبہ کا چاند  "جس سہانی گھڑی چمکا طیبہ کا چاند
اس دل افروز ساعت پہ لاکھوں سلام"

بعد میں علامہ اقبال کے ۴۶ اشعار کی تضمین بصورت مخمس ہے ایک بند دیکھئے۔

دل میں پیدا ہو اگر جذبۂ ایمان ویقیں  پھر تو یہ ہفت سماوات ہیں مومن کی زمیں
عقل سے دور سہی، عشق سے کچھ دور نہیں  "رہ یک گام ہے ہمت کے لئے عرشِ بریں
کہہ رہی ہے یہ مسلمان سے معراج کی رات"[۲]

---

۱۔ اجمیری کتب خانہ، ملتان۔ بار اول ۱۹۸۲ (صفحات ۶۴)
۲۔ کتاب کے آغاز میں ایک حمدِ باری تعالیٰ بھی ہے۔

## عزیز حاصلپوری (۴) جمال نور[۱]

کس سے بیاں علو ہو تری بارگاہ کا
تجھ کو لقب ملا ہے رسالت پناہ کا
تری نمود فصلِ بہار کی تزئین
تجھی سے ہے چمن روزگار کی تزئین
روشن روشن مہ طیبہ ترا اجالا ہے
مدینہ ہم کو اجالوں کا شہر لگتا ہے
کیجئے مدحِ محمدؐ، فن کو زیبائی ملے
فکر کو تابش، تخیل کو توانائی ملے

تیری نمود مطلعِ عرفانِ زندگی
تیرا وجود مقطعِ برہانِ زندگی [2]

---

۱۔ مکتبۂ غوثیہ، ملتان۔ محرم ۱۴۰۴ھ (صفحات ۱۲۸)
۲۔ کتاب میں ایک حمد اور ۹۰ نعتیں ہیں۔

## عزیز لطیفی — صبحِ بہاراں [1]

مجھ سے کیا ہو ثنائے نعتِ نبیؐ
خود خدا ہے فدائے نعتِ نبی

کیوں سر جھکاؤں حسرتِ بے جا کے سامنے
ہر وقت حاضری سی ہے، آقا کے سامنے

دلِ مضطر ہے میرا پارہ پارہ، یا رسول اللہ
مدینے سے ذرا ہو اک اشارہ، یا رسول اللہ

میں کس منہ سے کروں اور التجائیں، یا رسول اللہ
کہ ہر اک سانس ہے سو سو عطائیں، یا رسول اللہ

کچھ ایسا ہے معجز اثر سبز گنبد
جدھر دیکھتا ہوں اُدھر سبز گنبد

ذکرِ رسولِ پاک مری جان ہو گیا
اور جان کیا ہے حاصلِ ایمان ہو گیا [2]

---

۱۔ بزمِ جمیل رجسٹرڈ کراچی ۱۹۸۷ء (صفحات ۲۵۸)
۲۔ کتاب میں ۱۲۲ نعتیں، ۲ حمدیں اور ۱۶ مناقب ہیں۔

**عزیز لودھیانوی**[1] — **متاعِ عزیز**[2]

مچل رہی ہے مرے دل میں آرزوئے رسولؐ[3]
مروں کہ زندہ رہوں، ہو حریم کوئے رسولؐ

جس قدر بھی شہِ لولاکؐ سے ہم دور ہوئے
اس قدر ہی غم و آلام سے ہم چور ہوئے

بعد از خدا جو سب سے ہے بہتر، تمہی تو ہو
ہے جس کی حاکمی مرے دل پہ، تمہی تو ہو

مجھ کو شہ بطحاؐ کا دربار نظر آئے
اک بار نہیں بلکہ سو بار نظر آئے

جب دل پہ کھلے میرے، اسرار مدینے کے
ہر سمت سے برسے ہیں انوار مدینے کے[4]

---

۱۔ عزیز الرحمٰن
۲۔ مکتبۂ شگوفہ، گوجرانوالہ۔ بار اول ۱۹۸۰ (صفحات ۱۴۴)
۳۔ کتاب میں ۴ حمدیں، ایک حمدیہ قطعہ، ۳ نعتیہ سلام، ۶۴ نعتیں، ۵ نعتیہ قطعات، ۱۱ مناقب، ۹ منقبتیہ رباعیات، ۴ دعائیں اور ۶ قطعات ہیں۔

**عزیز وارثی** — **جسارت**[1]

نورِ خدا ہے روئے رسالت مآب میں
اب کون کس کو پیش کرے گا جواب میں

دید کے قابل ہے ان لوگوں کے جینے کی بہار
دیکھ آئے ہیں جو آنکھوں سے مدینے کی بہار

نزدیک آ رہا ہے رمضان کا مہینا
ساحل سے حاجیوں کا پھر آ لگا سفینہ
اللہ اللہ ترا دربار رسولِ عربیؐ
ترا دربار کرم بار رسولِ عربیؐ
یادِ شہ بطحا میں جو اشک بہاتے ہیں
گھر بیٹھ کے طیبہ کا وہ لطف اٹھاتے ہیں
کیوں بارہویں پہ ہے سبھی کو پیار آگیا
آیا اسی دن احمدِ مختار آگیا [2]

---

۱۔ المکتبۃ المدینہ، کراچی س ن (صفحات ۳۴)
۲۔ کتاب میں، نعتیں اور ۲ قطعے ہیں۔

## اقبال عظیم قاب قوسین [1]

مدینے کا سفر ہے اور میں نم دیدہ نم دیدہ
جبیں افسردہ افسردہ، قدم لغزیدہ لغزیدہ [2]
میں تو خود ان کے در کا گدا ہوں، اپنے آقا کو میں نذر کیا دوں
اب تو آنکھوں میں بھی کچھ نہیں ہے، ورنہ قدموں میں آنکھیں بچھا دوں
ہو چاہے اک زمانہ کسی رہنما کے ساتھ
ہم ہیں قسم خدا کی، فقط مصطفیٰؐ کے ساتھ
ہم مدینے میں تنہا نکل جائیں گے اور گلیوں میں قصداً بھٹک جائیں گے
ہم وہاں جا کے واپس نہیں آئیں گے، ڈھونڈتے ڈھونڈتے لوگ تھک جائیں گے
صد شکر اتنا ظرف مری چشمِ تر میں ہے
دیکھے بغیر سارا مدینہ نظر میں ہے [3]

۱ — پنجاب بک ہاؤس، کراچی۔ اشاعت دوم۔ اپریل ۱۹۸۴ء (صفحات ۱۴۴)
۲ — کتاب میں ایک حمد، ایک مناجات، ۵۵ نعتیں اور ۱۱ نعتیہ قطعات ہیں۔
۳ — بزم خدام الادب، دہلی نے جولائی ۱۹۸۷ء میں سید اقبال عظیم کی کلیات "ماحصل" کے نام سے شائع کی ہے جس کے حصۂ نعت میں ایک حمد، ایک مناجات، ۶۹ نعتیں اور ۱۰ نعتیہ قطعات ہیں۔

## ڈاکٹر ظہیر الدین علوی — چشمۂ کوثر[1]

خیالِ مصطفیٰ تڑپا رہا ہے
مری یہ زندگی سلجھا رہا ہے
محمدؐ کی غلامی میں سرورِ جاوداں پایا
خدا کی بے نیازی کا محیطِ بے کراں پایا
جن کی نہیں مثال وہ مرسل تمہی تو ہو
جو ہے خاتم انبیاء وہ مرسل تمہی تو ہو
اول حمد خداوند تعالےٰ بعد درود رسولؐ
جن و انس کے واسطے حق کا ہے یہ اصول
محبوبِ پاک کا صدقہ ہے رونق دو جہانوں کی
حقیقت کی حقیقت ہے حقیقت پاسبانوں کی[2]

---

۱ — مکتبۂ رحمت گوجرانوالہ۔ مارچ ۱۹۶۶ء (صفحات ۸۸)
۲ — کتاب میں اردو کی ایک حمد اور ۸۱ نعتیں اور ۲ پنجابی نعتیں شامل ہیں۔

## نذیر احمد علوی — گلہائے عقیدت[1]

دیارِ عرش سجائے گئے تری خاطر
تمام پردے اٹھائے گئے تری خاطر[2]

عکسِ روئے پاک سے کیا کیا منور ہوگیا
بزمِ دو عالم کا ہر گوشہ منور ہوگیا
ایک میری تمنا جو سینے میں ہے
اس تمنا کا حاصل مدینے میں ہے
جب سے سرکارِ مدینہ کی ضیا پائی ہے
میری ہر چاند ستارے سے شناسائی ہے
زہے رنگِ صبحِ بہارِ مدینہ
ہے جنت نشاں لالہ زارِ مدینہ ۳

---

۱ــــ مصنف، لاہور ۱صفحات ۸۰)
۲ــــ کتاب میں ایک حمد، ایک فارسی نعت، ۴۷ اردو نعتیں، ایک پنجابی نعت ۱۰ مناقب ہیں (ان کے دوسرے مجموعۂ نعت "حدیثِ عشق" کا ذکر "ضمیمہ" میں ہوگا)
۳ــــ "گلہائے عقیدت" کے نام سے خواجہ غلام جیلانی باصر کا ایک نعتیہ مجموعہ بھی

## امین علی نقوی[۱] — محمد ہی محمد[۲]

عوالم سے کامل ہے اسمِ محمدؐ
مکارم سے حامل ہے اسمِ محمد[۳]
دمک اٹھا ہے عالم اسم احمدؐ کی ضیاؤں سے
ملی ہے ماسوی اللہ کو عطا اس کی عطاؤں سے
رسولؐ اللہ کے در کی گدائی
دلِ ہر دور کو ہے راس آئی[۴]
درود اس کو کہ اس کے سر ہوا اسلام کا سہرا
سلام اس کو کہ اس کے سر ہے ہر اکرام کا سہرا[۵]

ـــ سید محمد امین علی نقوی (کتاب میں علی تخلص کیا ہے لیکن نام صرف "امین نقوی" لکھا ہے۔

باب الہدیٰ، فیصل آباد۔ بار اول ۱۹۸۵ (صفحات ۲۰۴)

پوری کتاب غیر منقوط ہے آفتاب احمد نقوی پیش لفظ میں لکھتے ہیں "میری معلومات کی حد تک دنیائے علم و ادب میں صنعت غیر منقوط میں، ولیں نذرانۂ عقیدت بحضور سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پیش کرنے کا اعزاز صرف اور صرف اسی کتاب کی صورت میں ممکن رہا ہے" (ص ۹)

خالد بزمی نے بھی "سرِ آغاز" میں لکھا ہے "ہم نے آج تک زیادہ سے زیادہ دربار اکبری کے نامور رتن فیضی کی تفسیر قرآن "سواطع الالہام" کا نام سنا ہے اس کے بعد ایک آدھ نظم یا غزل تو ایسی ہو سکتی ہے جس میں غیر منقوط الفاظ ہی استعمال کیے گئے ہوں۔ لہٰذا پورا مجموعہ ابھی تک کم از کم میرے علم و مطالعہ میں نہیں آیا" (ص ۱۳)

جمیل نقوی نے کہا "غالباً اردو کا یہ پہلا مجموعہ نعت ہے جو اس صنعت کے ساتھ مرتب کیا گیا ہے" (ص ۱۶)

سید احسن زیدی نے لکھا "سواطع الالہام سے آگے اس (امین نقوی) کی سعی، سعیٔ کامگار ہے" (ص ۱۹)

یوں آفتاب احمد نقوی اور جمیل نقوی تو "محمد ہی محمدؐ" کو پہلا غیر منقوط مجموعۂ نعت کہتے ہیں لیکن خالد بزمی اور احسن زیدی تو نعت کے علاوہ کسی اور صنف میں بھی سواطع الالہام کے بعد اسے دوسری غیر منقوط کتاب گردانتے ہیں حالانکہ صرف شعر کی بات کریں تو صبا متھراوی کے غیر منقوط کلام کا مجموعہ "مصدرِ الہام" ۱۹۸۱ء میں شائع ہوا۔ نعت کے حوالے سے دیکھیں تو بھی راغب مراد آبادی کی چالیس نعتوں، ایک حمد اور ۳۵ رباعیات کا مجموعہ "مدحِ رسولؐ" غیر منقوط حروف سے مرتب ہے اور ۱۹۸۳ میں چھپا تھا۔ "مدحِ رسول" کا سن تصنیف کلام ۱۹۷۹ لکھا

ہے۔ مختلف جگہوں سے یہ حوالے بھی ملتے ہیں کہ چوہدری دلو رام کوثری
بعد میں مسلمان ہو کر کوثر علی کوثری ہوئے انہوں نے بھی اسی صنعت میں ایک دیوان مرتب
کیا تھا۔ اگرچہ کوثری کا کلام میری نظر سے نہیں گزرا، نہ اس کی مثال کہیں دیکھی۔
لیکن ابن نقوی کی "محمد ہی محمد" کی اولیت کے دعوے درست ثابت نہیں ہوتے۔

---

۴ـــــ کتاب میں ۹ حمدیں، ایک عربی نعت، ۲ فارسی نعتیں، ایک پنجابی نعت
اردو نعتیں، ۲۳ منقبتیں اور نظمیں اور ۱۹ قطعات ہیں۔

۵ـــــ شاعر کا دوسرا مجموعۂ کلام "عشقِ محمدؐ" ۱۹۸۸ میں چھپا ہے۔ اس میں تخلص
"نقوی" استعمال کیا گیا ہے اس لئے اس کا ذکر تخلص کے حوالے سے
مقام پر ہوگا۔

## منشی عمر دراز خاں عمر[1]    شعلۂ عشق حصہ اول[2]

رخِ پُر نور کی منظور ہے مدحت مجھ کو
ورد ہے اس لئے والشمس کی سورت مجھ کو

عشقِ احمدؐ نے کیا ہے مستِ صہبا کی طرح
شوق میں لبریز ہوں میں جامِ مینا کی طرح

خدایا یہ حاصل مرا مدعا ہو میسر مجھے کوئے خیر الورا ہو

عجب جلوہ شبِ معراج تھا نورِ پیمبرؐ کا
چراغِ ماہ سے روشن ہے گنبد چرخِ اخضر کا

برباد کر کے عشق میں گھر بار یارسولؐ
میں دل سے آپ کا ہوں طلب گار یارسولؐ

- سرورق پر نام کے آگے لکھا ہے "مشہور نعت خواں مہتمم کارخانہ گاڑی بجھی انارکلی، لاہور
- مطبع دوآبہ ایجوکیشنل، لاہور سن ن صفحات ۴۴،
- کتاب منشی عمر کی مولفہ ہے کتاب میں مؤلف کی ۲ نعتیں اور ایک مناجات ہے۔ باقی نعتیں دوسرے شعراء کی ہیں۔

ت گورداسپوری ۱ والی بطحا ۲

ہر آئینہ ترا معکوس ہے، جواب نہیں
مثالِ خاکِ کفِ پا بھی آفتاب نہیں
بکھرے ہوئے ہیں جلوے ہر جا تری گلی میں
ذرے چمک رہے ہیں کیا کیا تری گلی میں
اب تک گواہ لوح و قلم آپ ہی کے ہیں
جو عرش پر گئے، وہ قدم آپ ہی کے ہیں
اس کا کیا واسطہ تیرے کسی مستانے سے
جس نے پی ہی نہیں آقا ترے میخانے سے
وہ آقا زینتِ عالم بھی، فخرِ انبیاء بھی ہے
خدا کا آخری پیغامبر بھی، دلربا بھی ہے ۳

---

۱۔ عنایت اللہ خاں۔
۲۔ ناشر احمد جان خاں، لاہور، صفحات ۱۶۰)
۳۔ کتاب میں ایک حمد ۴۳، اردو نعتیں، ایک پنجابی نعت، ۵ مناقب، ۲۷ نظمیں ۵ قطعات اور ۲۱ غزلیں ہیں۔

## غریب سہارنپوری[1] — خزینۂ رحمت یعنی عطریاتِ غریب[2]

۱۳۲۰ھ — ۱۹۰۲ء

شان میں جس نور کے آیا ہے آیہ نور کا
ہے بیاضِ صبح اس پر اک صحیفہ نور کا

قابَ قوسین و دَنا رتبہ ادنیٰ ان کا
ملکُ العرش سے پوچھے کوئی رتبہ ان کا

جبکہ محمّد کا عرب میں رخِ انور چمکا
نور چمکا وہ مدینے میں کہ گھر گھر چمکا

خدا کی خدائی میں کیا کیا نہ ہوگا
مگر آپ سا کوئی پیدا نہ ہوگا

آج ہیں رونق فزا محبوبِ حق بالائے عرش
حق بجانب ہے اگر حد سے سوا اترائے عرش[3]

---

۱۔ محمد خان
۲۔ نیو پریس، سہارنپور۔ بار اول (صفحات ۱۷۶)
۳۔ کتاب میں ۳ حمدیں، ایک مناجات، ایک التجاء، ۴۲ اردو نعتیں، ۲۱ فا نعتیں، ۱۰ مناقب، ایک نظم، تین مخمس اور ایک مسدس ہے۔

## شاہ محمد غلام رسول قادری — کلیاتِ قادری[1]

محبت حضرتِ خیر الوریٰ سے
حقیقت میں محبت ہے خدا سے

عشقِ احمدؐ میں جو میں چُور ہوا خوب ہوا
مقتضائے دلِ رنجور ہوا، خوب ہوا

دو جہاں میں ہے رواں سکہ رسول اللہ کا
دونوں عالم پڑھتے ہیں کلمہ رسول اللہ کا
جس کو حاصل رخ احمدؐ کا نظارہ ہو گا
اس کو دیدارِ خداوند تعالےٰ ہو گا
ازل سے عاشق و شیدا ہوں میں دیدارِ حضرتؐ کا
نہیں مشتاق اے رضواں تری گلزارِ جنت کا [۲]

---

۱۔ (مرتبہ صاحبزادہ فریدالدین القادری) شعبہ تصنیف و تالیف قادری مسجد، کراچی فروری ۱۹۸۵ ص ۲۰۸

۲۔ کتاب میں ۱۸ احمدیں، ۳۰ نعتیں، ۲، مناقب، ۴۲ نظمیں اور دو مثنویاں ہیں۔

## فدا خالدی [۱] م ص [۲]

اللہ غنی رتبہ عالی شہِ دیں کا
ہے عرشِ معلیٰ پہ قدم خاک نشیں کا
نوازا اس قدر حبِ نبیؐ نے جب آنکھیں بند کیں، پہنچے مدینے
اللہ اللہ شانِ کردارِ رسولؐ
ہیں دو عالم میں طلب گارِ رسولؐ
تم ہو بنائے دو جہاں صلِّ علیٰ محمدٍ
حاصلِ لفظِ کن فکاں صلِّ علیٰ محمدٍ
کیوں نہ ہوں آپ پہ قربان رسولؐ عربی
میرا ایمان ہو ایمان رسولِ عربی [۳]

---

۱۔ فدا خالدی دہلوی

۲ــــــ اشتیاق پرنٹنگ پریس، کراچی ۱۹۸۳ء / ۱۴۰۳ھ (صفحات ۱۶۰)
۳ــــــ کتاب میں ۵۴ نعتیں، ۲ حمدیں، ۴۰ رباعیاں ۹ نظمیں اور ایک قصیدہ ہے۔

## فرخ لاہوری [1]

## گلشن فرخ [2]
۱۳۱۱ھ

حق نے مجھ کو حُبِ احمدؐ میں کیا ممتاز ہے
طالعِ میموں پہ اپنے مجھ کو فخر و ناز ہے
یا رسولِ عربی شاہسوارِ مدنی
دولتِ حُسن سے حق نے ہے کیا تجھ کو غنی

---

۱ــــــ بی بی سلطان (شیر علی قزلباش کی صاحبزادی) وفات ۱۸۹۲ء
۲ــــــ ڈاکٹر ابو سلمان شاہجہانپوری نے کسی حوالے کے بغیر ان کے پاس مطبوعہ دیوان کا ذکر کیا ہے۔ (تذکرہ نعت گو شاعرات ص ۶۹)

## فروغ احمد

## نوائے بُردہ [1]

صفحہ ۴۵ تک ایک طویل مقدمہ ہے اس کے بعد قصیدہ بردہ شریف اور اس کا منظوم ترجمہ دیا گیا ہے پہلے شعر کا ترجمہ ملاحظہ کیجیے۔

تجھے یاد آ گئے کیا ذی سلم کے پیارے ہمسائے
یہ خون آمیز آنسو کیوں تری آنکھوں میں بھر آئے

دو اشعار کا مزید ترجمہ دیکھیے۔

سلام اس پر کہ جس نے عاجزوں کو سرفرازی دی
گدایانِ جہاں کو دو جہاں سے بے نیازی دی
ضمیرِ مصطفیٰؐ سوتے میں بھی ہشیار رہتا تھا
کہ آنکھیں آپ کی سوتی تھیں، دل بیدار رہتا تھا

— ادب اسلامی پبلی کیشنز، لاہور۔ طبع اول مارچ ۱۹۷۵ء

(میرے پاس جو نسخہ ہے اس میں صفحہ ۱۲۸ کے بعد کے صفحات نہیں ہیں)

**ما کوثری** آیاتِ نورانی

دلِ غم نصیب کا ماجرا نہ کہوں جو تم سے تو کیا کروں
تمہی ہو غریبوں کے آسرا، نہ کہوں جو تم سے تو کیا کروں

ہے ذکرِ مصطفیٰ صلعم شام و سحر رحمت کے سائے میں
اب اپنی زندگی ہوگی بسر رحمت کے سائے میں

شبِ معراج وقارِ شہِ دیں دیکھ لیا
قصرِ وحدت میں محمدؐ کو مکیں دیکھ لیا

مصیبت میں محمدؐ کا زباں پر نام آتا ہے
ہر آفت میں محمدؐ کا زباں پر نام آتا ہے

بڑا پر اثر ہے مدینے کا عالم
کہ خلدِ نظر ہے مدینے کا عالم

---

— محبوب بک ڈپو، بنگلور (انڈیا) ۱۹۵۷ء (صفحات ۶۴)

— کتاب میں ۴۷ نعتیں، ۵ نعتیہ قطعات اور ۵ مناقب ہیں

**ظل جالندھری** معجزاتِ رسولؐ

سلام اے گوہرِ تاجِ رسالت، بحرِ عرفانی
سلام اے گنجِ وحدت، آفتابِ نورِ ایمانی

محمدؐ مصطفیٰ، نورِ مجسم، نیرِ اعظم
حبیبِ کبریا، فخرِ رسالت، رحمتِ عالم

معجزۂ شق القمر کے بیان کا آغاز یوں ہے۔

نبوت آزمانے کے لئے سرکارِ حضرتؐ میں
ہوئے کفار حاضر ایک دن دربارِ حضرتؐ میں

مردہ لڑکی کو زندہ کرنے کے معجزے کا ذکر یوں شروع ہوتا ہے۔

کوئی غمگیں لہو روتا ہوا رنگِ مصیبت میں
بحالِ زار پہنچا سیدِ عالمؐ کی خدمت میں

معجزۂ معراج شریف کے بیان میں ایک شعر ہے

نہ کوئی آج تک ثانی ہوا پیدا محمدؐ کا
خدا کا مصطفیٰؐ شیدا، خدا شیدا محمدؐ کا [۳]

---

۱ ــــــ فضل محمد

۲ ــــــ ناشران، محمود اختر و محمد اجمل، لاہور۔ بار دوم ۱۹۸۵ (صفحات ۲۱۷)

۳ ــــــ کتاب میں ایک مناجات، ایک اعترافِ عجز، ایک سلام، ایک نعت کے بعد معجزات کے ذکر پر مشتمل ۲۵ منظومات ہیں آخر میں پھر ایک مناجات

## فضل حق

(۱) سوئے حرم [۱]

نبیؐ کا نقشِ پا ہو، میرا سر ہو ــــ اگر یوں ہو تو سجدہ بارور ہو

کوئی آنسو نہ تھا جس کو گہر ہوتے نہیں دیکھا
دعا کو تیرے در پر بے اثر ہوتے نہیں دیکھا

جب تلک یثرب [۲] سے بادِ ابر بار آتی نہیں
کچھ بھی ہو، ویرانۂ دل میں بہار آتی نہیں

یہ انقلاب کیسا چمن کی فضا میں ہے
گل میں جو چاہیے تھی، وہ آتش صبا میں ہے

بہت آشفتگی لے کر مری سرکارؐ نکلے ہیں
یہ دیوانے جو خستہ پا سرِ بازار نکلے ہیں ۳

---

۔ فیروز سنز لمیٹڈ، لاہور (صفحات ۹۶)
۔ مدینہ طیبہ
۔ کتاب میں ایک نعتیہ قطعہ، ۴۴۔ اردو نعتیں اور نعتیہ غزلیں، ۲ فارسی نعتیں ۲ مناقب اور ایک منظوم دعا ہے۔

حق

## ② آہنگِ حجاز ۱

تاجدارِ یثربؐ و بطحا سلام
اک گرفتارِ تمنا کا سلام ۲
لب پہ آیا ہے ترا نام رسولِ عربیؐ
ہیں معطر دہن و کام رسولِ عربیؐ
جو اشک بہا، ٹپکا بہ عنوانِ مدینہ
تھا زخمِ جگر گویا گلستانِ مدینہ
رسولِ پاکؐ ترے آستاں پہ آیا ہوں
ہجومِ درد سے لبریز جام لایا ہوں ۴

---

۔ فیروز سنز، لاہور (صفحات ۱۲۰)
۔ مدینۃ النبیؐ
۔ کتاب میں ایک فارسی حمد، ۱۱ فارسی نعتیں، ۴۰ اردو نعتیں اور آخر میں ۹ طویل نظمیں ہیں۔
۔ پنڈت بالمکند عرش ملسیانی کے مجموعۂ نعت مطبوعہ ۱۹۵۳ کا نام بھی "آہنگِ حجاز" تھا

## فضل حق

### (۳) مہرِ عرب [۱]

سلام ان پر کہ جن کے نام سے ناموسِ انساں ہے
سلام ان پر، فدا جن پر خدا کی ذاتِ سبحاں ہے
سلام آتا ہے لب پہ اور زباں کم ہوتی جاتی ہے
بیاں مشکل ہے، تدبیرِ بیاں کم ہوتی جاتی ہے
پھر مہرباں ہوا ہے غمِ فرقتِ رسولؐ
طے ہوگا اب سے کے مرحلۂ مدحتِ رسولؐ
غم اور زیادہ ہو، الم اور زیادہ
یاد آئیں مجھے شاہِ حرم اور زیادہ
دل بھی فدائے رسول، جاں بھی فدائے رسولؐ
نغمۂ ہستی فقط ساز نوائے رسول [۲]

---

۱۔۔۔ فیروز سنز لمیٹڈ، لاہور (صفحات ۵۶)
۲۔۔۔ کتاب میں ۲۶ اردو اور ۲۱ فارسی نعتیں ہیں۔

## فقیر قادری

### (۱) بادۂ رنداں [۱]

تسکینِ دل ہی روضۂ خیرالانامؐ ہے — سرمایۂ حیات محمدؐ کا نام ہے
ہے یہ آرزو دلِ زار کی، درِ مصطفیٰؐ کی فضا ملے
مرے شوق کی ہے یہ انتہا کہ دیارِ قبلہ نما ملے
تمہیدِ ذاتِ باری عنوانِ مصطفیٰؐ ہے
فرمانِ حق تعالیٰ فرمانِ مصطفیٰؐ ہے
اے صبا، یہ کہنا حضورؐ سے فقد اک فقیر کی داستاں
مجھے در پہ آنا نصیب ہو، میں بھی دیکھ لوں ترا آستاں

عصیاں سے ہے دامن آلودہ، اک چشم کرم ہو شاہِ امم
طیبہ کے دھنی اللہ غنی یا عالی نسب سلطانِ حرم ۲

---

۔۔ مکتبۂ غوثیہ، لاہور۔ بار اول ۱۹۶۹ ص ۷۶ ۱
۱۔۔ کتاب میں ۱۲، اردو نعتیں، ۹ فارسی نعتیں ۲۰، اردو، پنجابی مناقب ۱۲ فارسی مناقب، ۴، فارسی غزلیں۔ ایک فارسی مثنوی اور ۱۷، اردو غزلیں ہیں۔

## نصیر قادری

### (۲) نغمات قادری ۱

محبت مصطفیٰؐ کی موج زن ہے میرے سینے میں
ابھی کا ہو کے بیٹھا ہوں محبت کے سفینے میں
ہے ساری کائنات پہ شفقت حضورؐ کی
بالا ہے سب نبیوں سے عظمت حضورؐ کی
کہہ دو کوئی صبا سے درِ مصطفیٰؐ پہ جائے
میرے دل کی بیقراری جا کے انہیں سنائے
جب ملی حق سے ہے تری ذات مدینے والے
کتنی پر کیف تھی وہ رات مدینے والے
اٹھتے تھے شرارے جہاں جبریل کے پر سے
گزرا ہے بشر ہنس کے اسی راہگذر سے ۲

---

۱۔۔ مکتبۂ غوثیہ، لاہور۔ بار اول ۱۹۷۳ء صفحات ۱۴۴
۱۔۔ کتاب میں ایک حمد، ۲۰ نعتیں، ۳ نعتیہ قطعات، ۸ مناقب، ۸ نظمیں، ۷۱ غزلیں اور ایک پنجابی حمد، ۴ پنجابی نعتیں اور ۶ سرائیکی گیت شامل ہیں۔

## فقیر قادری ③ افکارِ قادری [1]

قسمت کو اگر منظور ہوا ، دربارِ رسالت دیکھیں گے
وہ حسنِ مجسم دیکھیں گے ، وہ حسنِ عقیدت دیکھیں گے
خواجۂ طیبہ [2] تری چشمِ کرم درکار ہے
اک نظر رحمت کی ہو جائے تو بیڑا پار ہے
اک رند کی تحریر کو نذرانہ کہا جائے
طیبہ کی زمیں پاک کو میخانہ کہا جائے
مجھے لے چلو آج پھر اُس گلی میں ، وہیں کچھ علاجِ دلِ زار ہو گا
میں لے آؤں گا خاک اُس آستاں کی ، تو پھر یہ دلِ زار سرشار ہو گا
فرش سے عرش تک ہے عجب روشنی ، سرِ عرشِ بریں کوئی مہمان ہے
عشق عاشق سے کرتا ہے سرگوشیاں ، کیا نرالا محبت کا عنوان ہے

---

۱ــــــ مکتبۂ غوثیہ ، لاہور ۔ بار اول ۔ ۱۹۷۳ء / صفحات ۹۶
۲ــــــ سرکار (صلی اللہ علیہ وسلم) نے مدینہ طیبہ کو "یثرب" لکھنے سے منع کیا ہے
۳ــــــ کتاب میں ۸ نعتیں ۔ ۲ اردو نظمیں ۔ ۲ ۔ اردو قطعے ۳ ۔ اردو مناقب ، اردو غزلیں ، ایک فارسی منقبت ، ۲ فارسی قطعات ، ۴ پنجابی مناقب ایک پنجابی نظم شامل ہے ۔

## فقیر قادری ④ جذباتِ قادری [1]

عجب دلنشیں ہے بہارِ مدینہ ـــــ بسا ہے نظر میں خمارِ مدینہ
یارب مجھے محبوب [2] کا دربار دکھا دے
سوئی ہوئی تقدیر کی تقدیر جگا دے

سکونِ قلب ملا ، لذتِ حیات ملی
درِ حبیبؐ ملا ، ساری کائنات ملی
عشقِ رسولِؐ پاک کہاں ، یہ بشر کہاں
اس داغ کی نمود کے قابل جگہ کہاں
دربارِ نبیؐ کا ہر ذرہ ہے حسن زمانی کیا کہنے
وہ صبح کا منظر کیا کہنے ، وہ شام سہانی کیا کہنے [۲]

---

مکتبۂ غوثیہ ، لاہور ۔ بار اول ۔ ۱۹۷۳ء (صفحات ۱۲۸)
کتاب میں ۲ حمدیں ، ۲۰ اردو نعتیں ، ۱۲ پنجابی نعتیں ، ۵ اردو مناقب ۸ پنجابی مناقب ، ۵ اردو نظمیں ، ۱۴ اردو غزلیں ، ۲ اردو قطعات ، ۱۲ پنجابی غزلیں ، ۲ پنجابی نظمیں ، ۵ اردو گیت ، ۷ پنجابی گیت اور ۷ پوربی گیت شامل ہیں ۔

## نیر قادری (۵) چشمِ نم [۱]

جس نے دیکھیں عرب کی فضائیں اس کو جنت کی پروا نہیں ہے
ہے نبیؐ ہی کا دربابِ جنت ، صاف کہتا ہوں پردہ نہیں ہے
یہی التجا ہے شہِ زمن ترا مجھ پہ لطف و کرم رہے
کسی اور در پہ نہ سر جھکے مری عاجزی کا بھرم رہے
زہے قسمت حبیبِ کبریائی تری الفت مرے دل میں سمائی
اے صلِّ علیٰ عظمتِ گلزارِ مدینہ
رشکِ گُلِ فردوس ہے ہر خارِ مدینہ
ہو کبھی جو وقتِ سفر مرا ، تو مدینہ میرا مقام ہو
یہی آرزوئے قدیم ہے جو قبول میرا سلام ہو [۲]

۱ـــــ مکتبۂ غوثیہ، لاہور۔ بار اول ۱۹۷۳ (صفحات ۱۴۴)

۲ـــــ کتاب میں ۱۳ نعتیں، ۱۳ مناقب، ۴۶ غزلیں اور ۴۲ قطعات ہیں۔

## حافظ محمد افضل فقیر

جانِ جہاں[۱]

بہارِ مصطفویؐ گلشنِ حیات میں ہے
ہزار موجِ طرب جس سے کائنات میں ہے
شوقِ حرم پاک میں اٹھتے ہیں قدم تیز
دشواریٔ منزل ہے یہاں عزم کو مہمیز
کیا فکر کی جولانی، کیا عرضِ ہنرمندی
توصیفِ پیمبرؐ ہے توفیقِ خداوندی
کب الٰہی سوئے طیبہ سفر اپنا ہوگا
زیست کی راہ میں ہر سمت اجالا ہوگا
شہرِ نبیؐ ہے نور سراپا لیے ہوئے
آغوش ذرہ ہے یدِ بیضا لیے ہوئے [۲]

---

۱ـــــ ملنے کا پتہ۔ مکتبۂ کارواں، لاہور۔ بار اول شوال ۱۴۰۲ھ (صفحات ۲۵۶)

۲ـــــ کتاب میں فارسی کی ایک حمد، ایک التجا، ۸ نعتیں، ۶ مناقب، منقبتی رباعیات اور ۲۳ عام رباعیات ہیں۔ اردو کی ۴۶ نعتیں، ۴ مناقب اور ۱۹ ہیں۔ پنجابی کی ایک نعت اور ۳ رباعیات ہیں۔ عربی کا ایک نعتیہ قصیدہ کی ۲ رباعیات اور ۱۱ عام رباعیات ہیں۔

# صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

ت کیا ہے۔ ذکرِ سلطانِ عرب کا اہتمام　　نعت کیا ہے۔ راحتِ قلبِ حزیں لطفِ دوام
ت کیا ہے۔ گلستانِ زندگانی کی بہار　　نعت کیا ہے۔ انشراحِ لطفِ رب کا اہتمام
ت کیا ہے۔ آنکھ میں لرزیدہ آنسو کی چمک　　نعت کیا ہے۔ دل میں خوابیدہ محبت کا قیام
ت کیا ہے۔ مطلعِ حسنِ یقیں کی چاندنی　　نعت کیا ہے۔ دل کے گلشن میں ہواؤں کا خرام
ت کیا ہے۔ جلوۂ صبحِ ازل، نورِ ابد　　نعت کیا ہے۔ شوق کا پیغام بہرِ خاص و عام
ت کیا ہے۔ دل کی چاہت حاصلِ سوز و گداز　　نعت کیا ہے۔ شاعرِ پُرشوق کا حسنِ کلام
ت کیا ہے۔ جذب و مستی رفعتِ ذوقِ یقیں　　نعت کیا ہے۔ خستہ سامانوں کا آقا کو سلام
ت کیا ہے۔ شوکتِ افکار کی رعنائیاں　　نعت کیا ہے۔ عاصیوں کا اپنے آقا سے کلام
ت کیا ہے۔ افتخارِ جملہ اصنافِ سخن　　نعت کیا ہے۔ کاروانِ عشق و مستی کی امام
نعت کیا ہے۔ فرقتِ شہرِ محمدؐ کی کسک　　نعت کیا ہے۔ دیدِ ارضِ شوق کی خواہش مدام
نعت کیا ہے۔ من کے آنگن میں ستاروں کا طلوع　　نعت کیا ہے۔ دل میں ہر پل عظمتِ خیرالانامؐ
نعت کیا ہے۔ ہر نفس عنبر فشانی کا گماں　　نعت کیا ہے۔ ہر بہ جاں الصلوٰۃ والسلام
نعت کیا ہے۔ جذبۂ توصیفِ محبوبِ خدا　　نعت کیا ہے۔ حسنِ ایماں سے نبی کا احترام
نعت کیا ہے۔ دورِ حاضر کا نشانِ امتیاز　　نعت کیا ہے۔ ملکِ شاعر سے عقیدت کا پیام
نعت کیا ہے۔ زندگانی کی بہارِ جاوداں　　نعت کیا ہے۔ فکرِ شاعر کے مہک جانے کا نام
نعت کیا ہے۔ روشنی ہی روشنی ہی روشنی　　نعت کیا ہے۔ شکرِ ربِ حضرتِ خیرالانام

نعت کیا ہے۔ روحِ انساں کو پیامِ آگہی
نعت کیا ہے۔ اے رضاؔ مدحِ محمدؐ کا نظام

——— پروفیسر محمد اکرم رضاؔ (گوجرانوالہ)

صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

نقابِ ہستی اُلٹ رہے ہیں، حجابِ ہستی اٹھا رہے ہیں
وہ ہر تعیُّن سے دور رہ کر، ہر اک تعیُّن پہ چھا رہے ہیں
وہ حق سے معراج پا چکے ہیں، ہم اُن سے معراج پا رہے ہیں
وہ مَا رَاٰی کیا ہے من رانی جو دیکھ آئے، دکھا رہے ہیں
کمالِ بی یسمعُ یہی ہے، کمالِ بی یبصرُ یہی ہے
جو سُن رہے ہیں سنا رہے ہیں، جو دیکھتے ہیں دکھا رہے ہیں
کہیں زمان و مکاں سے باہر، حدودِ وہم و گماں سے باہر
تعیُّنِ جسم و جاں سے باہر، وہ آپ اپنے کو پا رہے ہیں
مگر کمالِ ادب یہی تھا کہ پاس دیکھا تو دور سمجھا
نہیں تو وہ دور ہی کہاں تھے، جو پاس سے پاس آ رہے ہیں
فلک ہے لرزاں، ملک ہیں ترساں، کلیمؑ غش، برقِ طور سوزاں
جلالِ حق کی تجلّیوں کو وہ دیکھ کر مسکرا رہے ہیں
شہود بھی غیب سے نہیں کم، نظر ہے خیرہ، حواس ہیں گم
وہ ایک پردہ اُٹھا رہے ہیں، ہزار پردے گرا رہے ہیں
جب اصل معراج میں ہے اپنی، عروج میں ہے تمام ہستی
محیطِ امکاں کے سارے نقطے سمٹ کے مرکز پہ آ رہے ہیں
ذہینؔ اپنا یہی ہے ایماں، یہی ہے دانش، یہی ہے عرفاں
خدا کو اپنے جو ڈھونڈتے ہیں، وہی محمدؐ کو پا رہے ہیں

_____ حضرت بابا ذہین شاہ تاجیؒ

# صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

یہی ہے فوزِ عظیم اے دل، یہی ہے نائل مرام ہونا
گدائے مقبولِ آستانِ حضور خیر الانام ہونا

دیارِ یثرب میں بن کے آنا کسی کا وہ رحمتِ مجسّم
یہی ہے بندوں پہ قدرتِ کبریا کا الطافِ عام ہونا

وہ خاکِ کعبہ سے اٹھ کے چپکے سے ان کا عزمِ رحیل کرنا
وہ عرشِ اعلیٰ پہ خیر مقدم کا جوش سے اہتمام ہونا

وہ عرش والوں پہ خاکیوں کو دلیلِ عزّ و شرف کا ملنا
وہ سدرۃ المنتہیٰ پہ جا کر کسی کا مشقِ خرام ہونا

وہ روبرو ہو کے دیکھ لینا حقیقتِ مستتر کے جلوے
وہ عبد اور ھو کا مل کے آپس میں شوق سے ہم کلام ہونا

وہ نوعِ انساں کو آخرِ شب نویدِ فوزِ عظیم ملنا
وہ آفتابِ دلیلِ ظاہر کا مرگِ لیل الظلام ہونا

یہ حشر و عقبیٰ میں کامرانی ہے میری محرومیوں کا بدلہ
طہور و کوثر کی شرطِ اوّل تھی دہر میں تشنہ کام ہونا

خدا ہو تیرا نصیر میکش تو قاہرانِ زماں سے کہہ دے!
سعادتِ دو جہاں کا موجب ہے مصطفیٰؐ کا غلام ہونا

——— مرتضیٰ احمد خاں میکش

# صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

روحِ گل آپ سے ہے رنگِ چمن آپ سے ہے
شاہِ بطحا یہ عناصر کا چلن آپ سے ہے

ہیں مدینہ پہ فدا، روضۂ اطہر پہ نثار
رشکِ خُلد آپ کا محبوب وطن آپ سے ہے

آپ کی نعت سے جل اُٹھتے ہیں سینہ میں چراغ
میری تحریر، مرا حُسنِ سخن آپ سے ہے

آپ سے بھیک میں پائی ہے گلوں نے خوشبو
قریۂ خاک میں تنظیمِ چمن آپ سے ہے

خاک کو آپ کے قدموں سے ملی ہے توقیر
حُبِ دیں، حُبِ خدا، حُبِ وطن آپ سے ہے

آپ کے نطق کا صدقہ ہے مرا ذوقِ لطیف
میری تخییل، مرے شعر کا فن آپ سے ہے

مفت میں نام بڑا ہوتا ہے دیوانوں کا
رو بہ منزل تو زمانے کا چلن آپ سے ہے

آپ کے فیض سے کھلتے ہیں عناصر کے خواص
رنگ سبزے پہ ہے، پھولوں پہ پھبن آپ سے ہے

اپنی لکنت سے میں ہر چند ہوں معذورِ کلام
میری شہرت، مری توقیرِ سخن آپ سے ہے

آپ کا سایۂ داماں ہے پناہِ دارین
ہم غریبوں کا بھرم شاہِ زمن آپ سے ہے

موت کو آپ نے بخشی ہے حیاتِ جاوید
چادرِ نور شہیدوں کا کفن آپ سے ہے

در پہ غیروں کے جھکا ہے، نہ جھکے گا دانشؔ
میری سرکار، مرا رُوئے سخن آپ سے ہے

——————— احسان دانش

# صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

ائی عظمتوں کا آئینہ ہے
وہ اک انسان جو معجز نما ہے

ے دیکھا تو پیار آیا بشر پر
اسے پا کر یقیں آیا، خدا ہے

راغ زندگی کا نور ہے وہ
یہاں جو خیر ہے، اُس کی عطا ہے

مانہ لاکھ اپنی سمت بدلے
اُسی کو بالمقابل دیکھتا ہے

وہ دکھیارے دلوں کا چارہ گر ہے
وہ ٹوٹے حوصلوں کا آسرا ہے

زمین و آسماں اُس کے ثنا گر
کہ وہ پیغمبر ارض و سما ہے

اُسے دورِ زماں کیسے مٹائے
کہ وہ دارائے اقلیم بقا ہے

اُسے خاکِ لحد کیونکر چھپائے
کہ وہ خورشید چرخِ والضحیٰ ہے

ہ اس کا تاجِ سر اَلفقرُ فخرِی
قناعت اس کے پیروں کی حنا ہے

زمانہ کے غنی ہیں اس کے محتاج
خزانہ اُس کا تسلیم و رضا ہے

نبوت جامۂ زیبا ہے اس کا
ولایت اس کے ہاتھوں کا عصا ہے

شریعت، اس کی سیرت اس کا کردار
حکومت تسمۂ نعلینِ پا ہے

بشر اُس کی حقیقت ہے تو یارو!
ہمیں تحت البشر کہنا بجا ہے

جلیلؔ اوصاف کیا اس کے بیاں ہوں
ثنا خواں جس کا ربِ دوسرا ہے

———— حسن اختر جلیلؔ

# نعت لائبریری کے لیے عطیّات

| کتاب | عطیہ دہندہ |
|---|---|
| ۱۔ حیات النبیؐ از مولانا اللہ یار خاں<br>۲۔ بنات رسولؐ 〃<br>۳۔ حیاتِ طیبہ (انگریزی) از مولانا محمد اکرم اعوان<br>۴۔ سفرنامہ شیخ ابن بطوطہ (ترجمہ از مولوی محمد حسین)<br>۵۔ خدایا این کرم بارِ دگر کن از حافظ عبد الرزاق | پروفیسر محمد سعید صاحب<br>ابراہیم اینڈ سنز۔ یکی دروازہ، لاہور |
| ۶۔ جانِ جاناں از ڈاکٹر محمد مسعود احمد | انٹرنیشنل پبلی کیشنز، حیدر آباد، سندھ |
| ۷۔ الاسلام (سیرت نمبر)<br>۸۔ آئے آئے چن مدنی لو ہے جنت والے رب کھولے از ماسٹر محمد صادق | حکیم محمد موسیٰ صاحب امرتسری<br>۵۵۔ ریلوے روڈ۔ لاہور |
| ۹۔ منہجِ انقلابِ نبویؐ (سیرۃ النبیؐ کا اجمالی مطالعہ) از ڈاکٹر اسرار احمد | راجا رشید محمود<br>ایڈیٹر نعت |

تسنیم الدین احمد

ناظم نشر و اشاعت "ایوانِ نعت رجسٹرڈ" لاہور

# اخبارِ نعت

مرکزی انجمن غلامانِ حسانؓ لاہور پاکستان کے زیرِ اہتمام بتاریخ ۲۰ جولائی ۱۹۸۹ء بعد نمازِ مغرب الحمرا آرٹ سنٹر میں زیرِ صدارت حاجی شیخ محمد بشیر صاحب انتہائی عقیدت سے ایک محفلِ نعت منعقد ہوئی۔ الحاج شیخ محمد انور سرپرست اعلیٰ مرکزی نعت کونسل لاہور، محمد رشید صدر مرکزی نعت کونسل اور میاں عبدالمجید نے بطور مہمانانِ خصوصی شرکت کی۔ جبکہ مرکزی انجمن غلامانِ حسان کے سرپرست علی آفتاب اصغر ڈار نے محفلِ نعت کی سرپرستی کی۔ بارگاہِ رسالت میں الحاج میاں محمد اعظم چشتی، محمد اشرف چشتی، محبوب ہمدانی، مرغوب ہمدانی، منیر حسین ہاشمی، حاجی محمد بشیر نقشبندی، غلام حسن اور ظہور احمد نقشبندی نے نعتوں کے گلاب پیش کیے۔

علامہ سید ریاض حسین شاہ ڈائریکٹر ادارۂ تعلیمات اسلامیہ راولپنڈی نے "نعت کیا ہے؟" کے موضوع پر اپنا پُرمغز مقالہ پڑھ کر شرکائے محفل کو محظوظ کیا۔

---

مرکزی نعت کونسل لاہور پاکستان کے جائنٹ سیکرٹری جناب شیخ فیاض الدین کے دولت کدہ (ج/۵۶۔ بلاک ۲۔ ٹاؤن شپ لاہور) پر ۱۳ اگست ۸۹ کو بیادِ شہدائے کربلا ایک عظیم الشان محفلِ نعت زیرِ صدارت جناب شیخ سراج الدین منعقد ہوئی۔ الحاج شیخ محمد انور سرپرستِ اعلیٰ مرکزی نعت کونسل لاہور پاکستان، وحید حیدر شیخ سینئر نائب صدر مرکزی نعت کونسل لاہور پاکستان نے اس محفلِ نعت میں بطورِ خاص شرکت کی۔

قاری رفیع الدین سیالوی نے تلاوتِ کلامِ پاک سے محفلِ نعت کا آغاز کیا۔ حافظ مرغوب احمد ہمدانی، محمد اشرف چشتی، محمد ثناء اللہ بٹ، محبوب ہمدانی، محمد علی ظہوری، میاں محمد جہانگیر، اختر قریشی اور حاجی محمد بشیر نقشبندی نے بارگاہِ رسالت میں نعت سرا ہونے کی سعادت حاصل کی۔

---

الحاج حکیم منظور احمد ہمدانیؒ کا پہلا سالانہ عرسِ مبارک ۱۸۔ اگست، بروز جمعۃ المبارک کو دواخانہ ہمدم حیات، گمٹی بازار لاہور میں منایا گیا۔

مرحوم عمر بھر فروغِ نعت و منقبت کے لیے کوشاں رہے۔ ان کے صاحبزادگان جناب مرغوب ہمدانی اور محبوب ہمدانی کا مملکتِ خدا داد پاکستان کے ممتاز و محترم نعت خوانوں میں شمار ہوتا ہے۔

نعت پاک کے حوالے سے نہایت اہم شخصیات نے عرسِ مقدس کی پاکیزہ محفل میں شرکت کی اور ممتاز نعت خواں حضرات نے صاحبِ لولاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حضور نذرانۂ عقیدت و محبت پیش کیا۔ (محمد ثناء اللہ بٹ)

---

طلبہ کے دلوں میں محبتِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جذبے کو فروغ دینے کے لیے دارالاحسان جامعہ انجینئرنگ کے طالب علموں نے یکم اگست ۱۹۸۹ کو نماز عشا کے بعد ایک محفلِ نعت کا اہتمام کیا۔ جامعہ کے سابق وائس چانسلر ڈاکٹر احمد حسین قریشی صدر اور جسٹس ڈاکٹر منیر احمد مغل مہمانِ خصوصی تھے۔ ایڈیٹر نعت راجا رشید محمود کو خصوصی خطاب کی دعوت دی گئی تھی اور دارالاحسان برطانیہ کے امیر خواجہ مستنیر احمد خاص طور پر شاملِ تقریب ہوئے۔

قاری فخر عباس نے تلاوتِ قرآنِ مجید کی۔ یونیورسٹی کے طلبہ محمد اشرف، محمد اکرم

یدی اور ریاست علی کے بعد سلطان محمود، محب اللہ اظہر قادری، قاری زاہد علی،
ی شمس الدین، محمد شہزاد نامی دو بچوں، میاں جمیل، محمد شفیق، محمد اشرف چشتی،
نظام غوث احمد ہمدانی اور محمد اعظم چشتی نے بارگاہِ حبیب کبریا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم
یں ہدیہ نعت پیش کیا۔ محمد عاصم امیدوار الاحسان زرعی یونیورسٹی فیصل آباد نے
ارِ احسان کا تعارف کرایا۔ راجا رشید محمود ایڈیٹر نعت نے محبت رسول (صلی اللہ
علیہ وآلہٖ وسلم) اور اس کے تقاضوں کے حوالے سے مسلمان کے لیے نعت کی ناگزیریت
کے موضوع پر خطاب کیا۔

جامعہ کالمٹی پر یہ ہال کھچا کھچ بھرا ہوا تھا۔ طلبہ محبت و عقیدت کے انتہائی جذبات
کے ساتھ شریکِ محفل رہے۔ تقریب کے آخر میں خواجہ منیر احمد مغل (مہمان خصوصی)
نے اسلام کی سربلندی اور مسلمانوں کے اتحاد کے لیے خصوصی دعا کی۔ ناظم تقریب
محمد ایوب نے مہمانانِ گرامی کا شکریہ ادا کیا اور منتظمین تقریب کو محفل کی کامیابی پر مبارکباد
پیش کی۔

(محمد یونس، شیخ محمد اکرم)

## حلقۂ درودِ پاک اور محفلِ نعت و سلام

۱۴ اگست ۱۹۸۹ (پیر) کو بعد نمازِ عصر دفتر ماہنامہ نعت میں حلقۂ درود پاک
ہیں ۲۵، ۳۰۔ احباب اور بزرگوں نے شرکت کی اور نمازِ مغرب تک درود پاک پڑھا۔
اس کے بعد حضور رحمتِ ہر عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اور ان کے نبیرۂ عالی قدر
امام حسین علیہ السلام کی نیاز کے طور پر ماحضر پیش کیا گیا۔ کھانے کے بعد محفلِ نعت و
سلام منعقد ہوئی جس کا آغاز ماہنامہ نعت کے خوشنویس مولانا حافظ خلیل احمد نوری
نے تلاوتِ قرآنِ مجید سے کیا۔ محمد ثناء اللہ بٹ، سید الطاف الرحمٰن پاشا، محمد جہانگیر (جو اس بار
حبیب بنک لمیٹڈ کے مقابلۂ حمد و نعت میں پاکستان بھر میں دوسرے نمبر پر آئے)، سید

شمس الحق شاہ، عبدالحق ظفر چشتی اور محمد عمر بٹ نے حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ اور اُن کے نانا جان صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں ہدیۂ عقیدت پیش کیا۔ پنجابی کے معروف شاعر محمد بوٹا اثر انصاری فیض پور خورد (ضلع شیخوپورہ) سے بطورِ خاص اس محفل میں شرکت کے لیے آئے تھے، انہوں نے اور ایڈیٹر نعت نے اپنا پنجابی نعتیہ کلام آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں پیش کیا۔ محققِ عصر حکیم محمد موسیٰ امرتسری اور حاجی معراج دین کے علاوہ مجلسِ سخن رجسٹرڈ اور ایوانِ نعت رجسٹرڈ کے عہدیدار اور کارکن اور دیگر اہلِ محبت نے محفل میں شرکت کی جورات سوا دس بجے درود وسلام پر اختتام پذیر ہوئی۔

(چودھری محمد حنیف)

---

۲۱ر جولائی ۸۹ء کو ساہیوال میں حبیب بنک کی جانب سے سرکل کی سطح پر چار زونز (قصور، وہاڑی، اوکاڑہ، ساہیوال) کے درمیان مقابلۂ نعت خوانی ہوا۔ ڈپٹی کمشنر ساہیوال نے محفل کی صدارت کی جبکہ حضرت فقیہِ اعظم مولانا محمد نوراللہ نعیمیؒ بصیرپوری کے جانشین حضرت صاحبزادہ محمد محب اللہ صاحب نوری مہتمم دارالعلوم حنفیہ فریدیہ بصیرپور، مہمانِ خصوصی تھے۔ اوکاڑہ کے تاج دین نے مقابلے میں اوّل پوزیشن حاصل کی۔ صاحبِ صدارت کے علاوہ حضرت صاحبزادہ صاحب نے نعت کی اہمیت و ضرورت کے موضوع پر خطاب کیا۔ اُنھوں نے فرمایا کہ موجودہ پُرآشوب دور میں نعت کی اشاعت کی ضرورت اور بھی بڑھ گئی ہے اور جو افراد یا ادارے نعت کی خدمت میں مصروف ہیں، اُن کی مساعی قابلِ تحسین ہیں۔

(صاحبزادہ فیض المصطفیٰ)

---

# ایڈیٹر نعت کی تین النعمات

## حمد و نعت

مضامین: اسلام میں توحید کا تصور۔ حمد حامد اور محمود۔ احادیث میں حمد خداوندی۔ حمدیہ شاعری میں ذاتی حوالہ۔ بارگاہ خداوندی میں ملت کی فریاد۔ حمد اور نعت کا تعلق۔ حمد میں نعت کی صورتیں۔ قرآن مجید میں نعت صحابہ کرامؓ اور نعت۔ نعت کیا ہے۔ نعت کی تعریف۔ نعت میں احترام رسالت کے تقاضے آشوب عصر اور نعت۔ نعت میں شمائل و فضائل کا بیان۔ نعت میں اظہر عجز۔ نعت میں افتخار کی صورتیں ـــــ ۲۹ حمدیں (جن میں نعت بھی ہے) اور نعت کیا ہے کے موضوع پر ۲۰ نظمیں اور حمد کے موضوع پر اب تک شائع ہونے والی کتابوں کا تعارف

۲۰۸ صفحات ـــ مضبوط جلد ـــ خوبصورت چار رنگا گرد پوش ـــ قیمت: ۴۸ روپے

## میلاد النبی صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم

یوم ولادت سرکارؐ ۱۲ ربیع الاول یا ۹ ربیع الاول (ایک تحقیقی مقالہ) ظہور قدسی (نعتیہ شہ پارے) مستانہ بزم مولود (خواجہ حسن نظامی کی اچھوتی تحریر) محافل میلاد (تاریخی و تحقیقی جائزہ) عربی مولود نامے، حیات طیبہ میں ربیع الاول کی اہمیت (سیرت النبیؐ کا نیا رُخ) قبۂ مولد النبیؐ، میلاد کا فلسفہ ـــ اور دوسرے مضامین کے علاوہ ۸۰ کے قریب میلادیہ نعتیں۔ ۳۳۶ صفحات۔ خوبصورت اور مضبوط جلد جاذب نظر گرد پوش۔ قیمت ۲۷ روپے

## مدینۃ النبی صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم

مدینہ طیبہ کی فضیلت و فوقیت۔ مدینۃ الرسولؐ کے اسمائے مقدسہ۔ مدینہ، تاجدار مدینہ کی نظر میں۔ زیارت مدینہ کی اہمیت۔ مدینہ منورہ میں حاضری کی تمنا۔ سرکار کا شہر۔ مدینہ شناسی۔ روضۂ سرکارؐ۔ زیارت روضۂ اطہر کی خواہش۔ معنی محبت اور حدود نیت۔ تاریخ و آثار مدینہ۔ مدینہ، سرزمین محبت۔ مدینہ سفرناموں کی روشنی میں۔ اردو شاعری اور مدینہ طیبہ۔ نفس گم کردہ می آید جنید و بایزید ایں جا۔ پنجابی نعت میں مدینۃ الرسولؐ کا ذکر ان مضامین کے علاوہ مدینۃ النبیؐ پر ۲۹ نظمیں اور "مدینہ" ردیف کی ۲۸ نعتیں۔

۲۰۸ صفحات ـــ مضبوط جلد ـــ دیدہ زیب گرد پوش ـــ قیمت: ۴۸ روپے

**مکتبۂ ایوان نعت** رجسٹرڈ نزد جامع مسجد حنفی رضوی
نیو شالامار کالونی ملتان روڈ۔ لاہور

# ۱۹۸۸ء کے خاص نمبر

- جنوری ـــــــ حمدِ باری تعالیٰ
- فروری ـــــــ نعت کیا ہے
- مارچ ـــــــ مدینۃ الرسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ اوّل)
- اپریل ـــــــ اردو کے صاحبِ کتاب نعت گو (حصہ اوّل)
- مئی ـــــــ مدینۃ الرسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ دوم)
- جون ـــــــ اردو کے صاحبِ کتاب نعت گو (حصہ دوم)
- جولائی ـــــــ نعتِ قدسی
- اگست ـــــــ غیر مسلموں کی نعت (حصہ اوّل)
- ستمبر ـــــــ رسول نمبروں صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا تعارف (حصہ اوّل)
- اکتوبر ـــــــ میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ اوّل)
- نومبر ـــــــ میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ دوم)
- دسمبر ـــــــ میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ سوم)

# ماہنامہ نعت لاہور کے ۱۹۸۹ء کے خاص نمبر

| | |
|---|---|
| جنوری | لاکھوں سلام (حصہ اوّل) |
| فروری | رسولؐ نمبروں کا تعارف (حصہ دوم) |
| مارچ | معراج النّبی صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم (حصہ اوّل) |
| اپریل | معراج النّبی صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم (حصہ دوم) |
| مئی | لاکھوں سلام (حصہ دوم) |
| جون | غیر مسلموں کی نعت (حصہ دوم) |
| جولائی | کلامِ ضیاء (علامہ ضیاء القادریؒ) حصہ اوّل |
| اگست | کلامِ ضیاء (حصہ دوم) |
| ستمبر | اُردو کے صاحبِ کتاب نعت گو (حصہ سوم) |
| اکتوبر | درود و سلام (حصہ اوّل) |
| نومبر | درود و سلام (حصہ دوم) |
| دسمبر | درود و سلام (حصہ سوم) |

# بشکریہ

# ظہور سانچو (پرائیویٹ) لمیٹڈ

سائٹ ایریا، کورنگی، کراچی


قرآنِ حکیم کی مقدس آیات اور احادیثِ نبوی آپ کی دینی معلومات میں اضافے اور تبلیغ کے لیے شائع کی جاتی ہیں۔ اِن کا احترام آپ پر فرض ہے۔ ماہنامہ نعت کا ہر صفحہ حضور سرورِ کائنات علیہ السلام والصلوٰۃ کے ذکرِ مبارک سے مزیّن ہے۔ لہٰذا ماہنامہ نعت کو صحیح اسلامی طریقے کے مطابق بے حرمتی سے محفوظ رکھیں۔

جام شیریں
خالِص اجزاء۔ بہتر شربت
ملک کا واحد شربت جس کی تیاری میں پانی کا ایک قطرہ بھی شامل نہیں۔
عام شربت میں پانی اور مصنوعی اجزاء استعمال ہوتے ہیں جبکہ قرشی کے جام شیریں
میں خالص اجزاء کے عرقیات استعمال کیے جاتے ہیں۔
خالص اجزاء کے عرقیات کے استعمال کی وجہ سے اس کا ذائقہ منفرد ہے۔ پینے سے طبیعت بھی بھاری
نہیں ہوتی اور دوسرے شربتوں کے مقابلے میں یہ پیاس بڑھاتا نہیں بلکہ پیاس بجھاتا ہے۔ جام شیریں گرمیوں
میں لُو سے بچاتا ہے تسکین بخشتا ہے اور مفرح قلب ہے۔ جام شیریں کی ایک بوتل سے بغیر چینی ملائے ۳۰ گلاس
شربت بنایا جا سکتا ہے۔ قرشی کا جام شیریں خالص اجزاء۔ بہتر شربت
شربت
قرشی
تخلیق کی روایت۔ معیار کی ضمانت

صاف اور صحت بخش خون ہی
انسان کی اچھی صحت کا ضامن ہوتا ہے۔

خوُن میں فاسد مادّوں کی پیدائش سے پھوڑے پھُنسیاں،
خارش، دانے اور مہاسے وغیرہ جسم پر نمودار ہونے لگتے ہیں۔
ہمدرد کی صافی خوُن کو صاف اور صحت مند رکھتی ہے۔

صافی کا باقاعدہ استعمال جِلدی بیماریوں
سے محفوظ رہنے اور خون کی صفائی کا مفید ذریعہ ہے۔

جڑی بوٹیوں سے
تیار شدہ

صافی

سے خون بھی صاف
جِلد بھی صاف

ہم خدمتِ خلق کرتے ہیں


آوازِ اخلاق
بدزبانی ذہن کا سرطان ہے

ماہنامہ نعت لاہور

جلد: ۲ اکتوبر ۱۹۸۹ء شمارہ: ۱۰

# درود و سلام (حصہ اول)

ایڈیٹر: راجا رشید محمود

مشیرِ خصوصی: چوہدری رفیق احمد باجوہ ایڈووکیٹ

معاون: شہناز کوثر

خطاط: جمیل احمد قریشی تنویر رقم
خلیل احمد نوری

مینجر: اظہر محمود

قیمت ۱۰ روپے (فی شمارہ)
۱۲۰ روپے (زرِ سالانہ)

پرنٹر: حاجی محمد نعیم کھوکھر، جیم پرنٹرز۔ لاہور

پبلشر: راجا رشید محمود

بائنڈر: خلیفہ عبدالمجید، بک بائنڈنگ ہاؤس ۳۸۔ اردو بازار۔ لاہور

اظہر منزل مسجد سٹریٹ نمبر ۵ نیو شالامار کالونی۔ ملتان روڈ
لاہور (پاکستان) پوسٹ کوڈ ۵۴۵۰۰

(منظر رقم)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

درودِ پاک تو اللہ تعالیٰ کی ہاں میں ہاں ملانے کا نام ہے

اِس طرح مَیں اور آپ اپنی تمام تر خامیوں، غلطیوں اور گناہوں کے باوجود، اللہ کریم اور اُس کے فرشتوں کے ہم زبان ہونے کا شرف حاصل کر لیتے ہیں

یہ شرف کوئی معمولی شرف ہے؟

بندے کے لیے یہ مقام کم ہے کہ وہ اُسی کام میں لگ جائے جس میں اس کا خالق و مالک مصروف ہو ــــ اور، یہ کام وہ اُس کے حکم کی تعمیل میں کر رہا ہو

وہ کتنا عظیم کام ہوگا جس میں خالق اور مخلوق، معبود اور عابد، سب مشغول ہوں

ہم ایسے خاطیوں اور عصیاں شعاروں کو سورۂ احزاب نے کیا راہ سُجھا دی ہے! آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے حوالے سے قُربِ خداوندی کا یہ کیسا "شارٹ کٹ" ہے

نہ اِس سے بڑا کوئی مقام ہے، نہ اِس بڑے مقام تک پہنچنے کا اِس سے آسان کوئی ذریعہ ہے

لیکن خداوندِ قدوس و کریم نے اپنے اور بندے کے درمیان ایک فاصلہ یوں رکھا ہے کہ بندہ اگر بندہ ہے تو صرف درود پر اکتفا نہیں کرے گا، اپنے آقا و مولا علیہ التحیۃ والصلوٰۃ والسلام کو سلام بھی کرے گا ــــ اور سلام بھی ایسے جیسے سلام کرنے کا حق ہے

ــــ تو کیوں نہ ہم اللہ کی ہم زبانی کی عظمت بھی حاصل کر لیں اور تعمیلِ حکم کی سُرخروئی بھی ــــ درود و سلام کو شعار کر کے

درود بھی اور سلام بھی

یا اللہ! ہمارے سرکار صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر اتنی بار درود و سلام ہو جتنی بار آج تک درود یا درود و سلام بھیجا گیا اور آئندہ بھیجا جائے گا!

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ النَّبِیِّ

الْاُمِّیِّ وَآلِہٖ وَسَلِّمْ تَسْلِیْمًا ۔

یا اللہ! ہمارے آقا حضرت **محمد** (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)

پر جو نبیِ اُمّی ہیں اور آپ کی آل پر درود و سلام بھیج۔

# فہرست



## "درود شریف"

## "صلی اللہ علیہ وسلم" ردیف کی نعتیں

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ
مَّعْدَنِ الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ وَآلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ.

اے اللہ! ہمارے آقا و مولا حضرت محمد
(صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) پر جو چشمۂ جود و کرم ہیں اور آپ
کی آل پر درود، برکت اور سلام بھیج۔

# درود

نامِ حضرتؐ پہ لاکھ بار درود
بے عدد اور بے شمار درود

ہم کو پڑھنا خدا نصیب کرے
دم بہ دم اور بار بار درود

کون جانے درود کی قیمت
ہے عجب دُرِ شاہوار درود

مومنو آپؐ پر پڑھے جاؤ
با ادب اور باوقار درود

تا بہ کے عشقِ گل میں نوحہ گری
گُل سے بہتر ہے اے ہزار! درود

جائے مرہم ہے دل فگاروں کو
راحتِ جانِ بے قرار درود

نزع میں، گور میں، قیامت میں
ہر جگہ یار و غمگسار درود

جو محبِ نبیؐ ہے اے کافیؔ
چاہیے اُس کو بار بار درود

کفایت علی کافیؔ مراد آبادیؒ

# درود شریف

مونسِ بے کساں درود شریف
راحتِ عاشقاں درود شریف

طالبانِ وصال کو ہر دم
چاہیے بر زباں درود شریف

میری جانب سے اُن کے پاس ملک
لے چلے ارمغاں درود شریف

وہ بھی یا رب ہوں دن کہیں، کہ پڑھیں
ہو کے ہم کامراں درود شریف

یہ بھی اک فیضِ عشق ہے ورنہ
ہم کہاں اور کہاں درود شریف

شوقِ نامِ حضورؐ کا حسرت
بن گیا ترجماں درود شریف

مولانا فضل الحسن حسرت موہانی

# درود شریف

دم بہ دم پڑھ دلا درود شریف — حق سے بخشائے گا درود شریف
کو ہر حال میں پڑھیں مومن — ہر مرض کی دوا درود شریف
ت غنچے ہوئے گلستاں میں — بلبلوں نے پڑھا درود شریف
ج دل کھول کر پڑھو اس کو — کل کو بخشائے گا درود شریف
ہیوں ہی کی مغفرت کے لیے — لائے ہیں مصطفیٰؐ درود شریف
زو ہے بوقتِ مرگ مری — لب پہ ہو اے خدا درود شریف
خدمتِ شاہؐ میں پہنچتا ہے — روز صبح و مسا درود شریف
رحمتِ حق کا ہو نزول، پڑھو — مل کے سب دائما درود شریف
ہوگئیں اُس کی مشکلیں آساں — جس نے دل سے پڑھا درود شریف

مجھ کو پڑھنا نصیب ہو موسیٰ
روضۂ شہؐ پہ جا درود شریف

غلام مصطفیٰ موسیٰ بودھیانوی

# درود پڑھ

سیرِ چمن میں بیٹھ، لب جُو درود پڑھ!
کر یاد، پھُول دیکھ کے وہ رُو، درود پڑھ

ہر سانس وردِ صلِّ علیٰ سے مہکتی آئے
جنّت بنا رہے ترا ہر سُو، درود پڑھ

خالی نہ جائے کوئی بھی پل اُن کے ذکر سے
جتنا بھی وقت تجھ کو ملے، تُو درود پڑھ

دہلیزِ نور آنکھ میں رکھ اُس کریمؐ کی
سر کو جُھکا کے اے دلِ خوش خُو! درود پڑھ

کُنجِ لحد سے باغِ جناں تک رہے گی ساتھ
ہے خاص اس درود کی خُوشبُو، درود پڑھ

زنجیریٔ حیات، ہم آغوشِ وقت ہو
پھیلا صدا لئے نُور کے بازُو، درود پڑھ

اُن کی جناب میں سرِ تسلیم خم رہے
دِن ہو کہ رات، قلبِ رضا جُو، درود پڑھ

دُوری پہ رہ کے کیفِ حضُوری سے آشنا
ہونے کو ہے ہر ایک بُنِ مُو، درود پڑھ

یہ سوچ، تجھ کو کون سی نعمت عطا ہوئی
آنکھوں میں لا کے شُکر کے آنسُو درود پڑھ!

ڈاکٹر ریاض مجید (فیصل آباد)

خصوصی

# "صلّوا علیہ وسلّموا تسلیما"

——— تحریر: رفیق احمد باجواہ

تخلیقِ کائنات سے خالقِ کائنات کا واضح مقصد، زمین پر اپنا خلیفہ مقرر کرنا
تھا۔ اور اَن گنت برسوں کے بعد آخر وہ گھڑی آ پہنچی جو حاصلِ تمنائے ایزدی تھی۔ وہ
گھڑی، جب انسانی طبع کی پرورش و تربیت کے پے در پے ہزارہا تجربات کے بعد
کائنات و ماورائے کائنات ایک ہستی سے آگاہ ہوئے جسے خود خالق نے اپنی تمناؤں کا
اپنے معیار کا انسان یعنی "عبدہٗ" قرار دیا۔ یہی وہ ہستی ہے جو محمدؐ رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وآلہ
وسلم) کہلائی۔ **مُحَمّد** ایک ایسا لقب ہے جو تاریخِ انسانیت میں پہلی بار کسی کے لیے
استعمال ہوا ——— کہ محمدؐ کہلانے کا حق دار ہی وہ ہوتا ہے، جس کی وہ بھی تعریف کرے
جس کے سوا کسی کو تعریف سزاوار نہ ہو، سازگار نہ ہو۔

رب العالمین اور رحمۃ للعالمین کے مابین اس خلقی تعلق کے یوں آشکارا ہو جانے
سے عالم انسان کی گویا تقدیر ہی بدل گئی۔ رب العالمین نے جب حضور صلی اللہ علیہ وآلہ
وسلم کو عالمین کے لیے رحمت کہا تو واضح ہے کہ آپ کو زمان و مکاں اور لازمان ولامکاں
کے لیے رحمت قرار دیا۔ گویا آپؐ صرف انسانی زندگی کے لیے جو زمان و مکاں میں وقت
اور فاصلے میں محدود ہے، رحمت نہ تھے بلکہ جو کچھ زمان ومکاں اور لازمان ولامکاں
کی ہر دو کائناتوں میں موجود ہے، اس سب کچھ کے لیے رحمت تھے۔ جو آشکار ہے،
اُن کے لیے بھی، اور جو آشکارا نہیں، اس کے لیے بھی۔ ایک رحمت ——— جو ازل

سے پہلے بھی کارفرما تھی اور ابد کے بعد بھی کارفرما رہے گی۔ رحمت، جس کا ہونا اس سے
لازم و لابدی تھا کہ وہ نہ ہوتی تو حیاتِ کائنات اس کامل اہتمام و انتظام کے سا
رواں دواں نہ ہوتی۔

آشکارا ہونے سے پیشتر حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) وہ قوت تھے جو کائنات او
ماورائے کائنات کی جملہ تخلیقات کے نظام کو منشاءِ الٰہی کے مطابق قائم و دائم رکھے ہو
تھی۔ یہ قوت اگر نہ ہوتی تو نظمِ کائنات بھی نہ ہوتا۔ اس قوت کو محمدؐ کے نام سے اس
آشکار کیا گیا تاکہ انسانی زندگی اور کائنات کی زندگی میں ہم آہنگی پیدا ہو سکے۔ کارِ انسا
اور کارِ کائنات میں تصادم نہ رہے۔ کاروبارِ حیاتِ انسان بھی انہی اصولوں پر چلایا جا
جو کاروبارِ کائنات کے رہنما اصول ہیں ـــــــ کائنات اور انسان میں دوستی ہو جا
اسی کو دینِ اسلام کہتے ہیں کہ انسان اللہ کا خلیفہ بن کر انسانی زندگی کو منشاءِ الٰہی
مطابق چلانے کا اہل ہو اور اس پر کاربند ہو جائے، انسان اپنی صلاحیتوں کو ان
کمال تک بروئے کار لا سکے، انسان کسی اور کا عبد نہ رہے۔

ہر تخلیق کی کارکردگی اُس قوت کی محتاج ہوتی ہے جو اس کی کارکردگی کے نظ
کو قائم رکھے ہوئے ہو۔ یہی قوت ہر تخلیق کے لیے رحمت کہلاتی ہے۔ یعنی اللہ
قوت کو اپنے رحیم ہونے کے لیے بروئے کار لاتے ہیں، اس کو رحمت کہتے ہیں
اگر اللہ نے حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے عالمین کے لیے رحمت ہونے
اعلان کیا تو اِس میں نہ محض تعریف تھی، نہ اِس تعریف میں کوئی مبالغہ تھا۔ ایک
حقیقت تھی جو بیان ہوئی تاکہ انسانیت آگاہ ہو۔

علم کی دنیا میں قرآنِ پاک کا مقام ہی یہ ہے کہ اللہ نے انسانی زندگی میں
انسانوں پر رازہائے کائنات اِفشا کر دیئے۔ دوسرے رازوں کی طرح حضور
علیہ وآلہ وسلم) کا عالمین کے لیے رحمت ہونا بھی ایک راز تھا جو خوش وقتے وخو

یان ہو گیا۔ اور مبارک ہیں وہ لوگ جو اس راز کو پا گئے اور اُن کے ہو گئے۔ نزولِ قرآن
ن بھی کوئی معمولی واقعہ نہ تھا۔ کائنات میں کسی نے یہ بار نہ اُٹھایا۔ پہاڑوں پر نازل ہوتا
و روئی کے گالوں کی طرح اڑ گئے ہوتے۔ چنانچہ اس کے نزول کے لیے خالقِ کائنات
ن قوت کو بروئے کار لائے جو نظامِ کائنات کو باقاعدہ رکھے ہوئے تھی اور رحمت
کہلاتی ہے۔

یہ امر غور طلب ہے کہ اس راز سے پردہ اٹھاتے ہوئے یہ نہیں کہا گیا کہ ہم نے
ب کو عالمین کے لیے بطور رحمت تخلیق کیا۔ بلکہ یہ کہا کہ آپ کو بطور رحمت ارسال
یا۔ گویا رواں دواں کیا ——— جہاں رحیم ہوتا ہے وہاں رحمت تو موجود ہی ہوتی
ہے۔ بات فقط کارفرما کرنے کی ہوتی ہے۔ نظامِ عالمین میں یہ رحمت کارفرما
ہوتی تو عالمین ساکت ہوتے۔ نہ تحرّک ہوتا نہ تغیّر۔ رحیم ہونے کی صفت جب بھی
ر پردہ از ہوتی ہے، رحمت کارفرما ہوتی ہے۔ اللہ تعالیٰ کائنات کو ایک خاص
نضبط نظام ہی میں رکھنے کے لیے یہی ایک خاص صفت کو بروئے کار لائے۔
ہ صفت جب عمل میں آئی تو رحمت کہلائی ——— وہ غیر آشکارا ہو تو اس کا عملی
ر رحمت ہے۔ آشکارا ہو جائے، وجود میں آ جائے تو "محمد" (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)
کہلاتی ہے۔

اس قوت کو آشکار کرنے اور وجود میں لانے کے لیے جو دو قوتیں استعمال
ہوتیں، انہیں سوز و نور کہتے ہیں۔ سوز و نور کی آمیزش سے وہ "انرجی" پیدا ہوتی
ہے جو حیاتِ کائنات کی واحد ضمانت ہے۔ عام انسان کے جسم میں سے اس "انرجی"
ور چونکہ گزر جانی ہے، اس لیے اس انرجی کے چھوتے ہی انسان کی موت واقع
ہو جاتی ہے حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے جسم مبارک کو اس "انرجی" کو سمو لینے
خاصیت حاصل تھی۔ یہی راز "یُوحیٰ اِلَیَّ" میں بیان ہے اور یہی وہ انرجی

ہے جو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے جسم اور عرش الٰہی میں رابطہ رکھے ہوئے تھی یہ انرجی جب آگے گزر نہ پائے، سرکٹ میں آجائے تو روشن ہو جاتی ہے ۔ آپؐ چونکہ اِس انرجی کو سموئے ہوئے تھے اس لیے آپؐ کا سایہ نہیں تھا کہ نور کا سایہ نہیں ہوتا۔

اس تمہید کے بعد یہ امر غور طلب ہے کہ وہ کون سی اہم کارکردگی ہے جو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ذریعے سرانجام پا رہی ہے کہ اللہ بھی ان پر درود بھیجتے ہیں، اللہ کے فرشتے بھی، اور انسانوں کو بھی تلقین ہے کہ تم بھی ایسا ہی کیا کرو۔ اللہ اور فرشتوں کے ہم نوا رہا کرو۔ صلوٰۃ و درود کا حق دار فقط وہی ہوتا ہے جس پر کوئی گلہ، کوئی شکوہ نہ ہو۔ جس سے گلہ ہو، جس پر شکوہ ہو، اُس پر درود نہیں بھیجا جاتا۔ چنانچہ متعلقہ آیۂ کریمہ میں یہ راز بیان ہو رہا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ایسے انسانِ کامل ہیں کہ اللہ کو ان سے کوئی گلہ، کوئی شکوہ نہیں ہے لہٰذا وہ درود بھیجتا ہے۔ فرشتوں کو بھی ان سے کوئی گِلہ، کوئی شکوہ نہیں ہے لہٰذا وہ بھی درود بھیجتے ہیں۔ اور اے مسلمانو! آپؐ وہ سراپا رحمت ہیں کہ تم کو بھی حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے کوئی گِلہ، کوئی شکوہ نہیں ہوگا، لہٰذا لازم ہے کہ تم بھی ان پر درود بھیجو۔

یہ بات دعوٰی سے، بلا خوفِ تردید کہی جاسکتی ہے کہ گزشتہ چودہ صدیوں میں کوئی شخص حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے شکوہ کناں نہیں ہُوا۔ شکوہ نہ ہونے کی کیفیت ہی سے یہ امر ثابت و واضح ہے کہ اُمت اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا محبت کا رشتہ کتنا گہرا ہے۔ پھر بھلا کسی کو رحمت سے بھی شکوہ ہو سکتا ہے۔ درود کیا ہے؟ یہ رحمت کے نزول پر قلبِ انسانی کا ردِ عمل۔ ہر کوئی اپنی زندگی کو ٹٹول لے دوستوں سے، اعزہ و اقارب سے، ماں باپ بھائی بہنوں سے، حتّٰی کہ چاند سورج دن رات، بادلوں، بہار، خزاں ـــــ بلکہ اللہ تک سے شکوہ کناں رہا ہوگا۔

مگر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذاتِ اقدس سے کوئی شکوہ نہ کبھی کسی کو ہوا ہوگا، کہ یہی تقدیرِ نظمِ کائنات ہے۔

دورانِ صلوٰۃ ہم قیام میں ہوں تو اللہ سے ہمکلام ہوتے ہیں، اُس کے ربُ العالمین ہونے، اس کے الٰہ ہونے، تعریف کے صرف اسی کو سزاوار ہونے، اس کے رحمٰن و رحیم اور مالک ہونے کا اقرار و اعلان کرتے ہیں۔ پھر جن کے فیض سے ہمارے اور ہمارے خالق کے درمیان فاصلے معدوم ہوئے، ہم معراج کی کیفیت میں آگئے، ہم نے وقت اور فاصلے کو شکست دے دی، غائب تھے حضور میں آگئے، ——— التحیات میں اُن کی طرف رجوع ہوتے ہیں۔ التحیات میں انسان کی وہی کیفیت ہوتی ہے، وہی مقام ہوتا ہے جو زمین پر سر بلند پہاڑوں کا ہوتا ہے۔ قیام کے وقوع پذیر ہونے کے بعد مقیم کے ڈول جانے کا کوئی خطرہ یا خدشہ نہیں رہتا کہ مقیم التحیات میں آجاتا ہے۔ ایمان و ایقان کا یہ پہاڑ اس کیفیت میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مخاطب ہوتا ہے ——— اللہ کا فیضان جاری ہوا تو انسان سربسجدہ ہوگیا، سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی پکار اُٹھا۔ حضورؐ کا فیضان جاری ہوا تو "صَلِّ عَلٰی" بلند ہوا۔

انسان اللہ اور رسول (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) سے ہم کلام ہونے کی لذتوں کے زیرِ اثر اعلان کرتا ہے کہ میں نے دونوں کو دیکھ لیا، دونوں کو پا لیا ہے چنانچہ اب میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی الٰہ نہیں اور محمد (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) اس کے رسولؐ بھی ہیں، عبدہٗ بھی اور انسانِ کامل بھی۔ ان کیفیتوں سے گزرنے اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنے کے بعد ہی انسان اس قابل ہوتا ہے کہ وہ یہ اعلان کرے کہ میں اپنے دائیں بائیں کے لیے سلامتی ہوں۔ یوں ہو تو کوئی وجہ ہے کہ دایاں بایاں پکار نہ اُٹھے کہ ہم پر سلامتی بھیجنے والے، ہم تیرے لیے سلامتی

ہیں۔ درود اس لیے بھی پڑھا جاتا ہے کہ ملاقات ہو گئی اور اس لیے بھی کہ ملاقات ہو۔ ایک مقام "السّلام علیك ایّھا النبی" کا ہے اور ایک "اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی" کا۔ ایک مقام ہوش ہے اور ایک مقام جذب۔ ہوش و جذب میں اگر اعتدال نہ رہے تو انسان شاہد نہیں ہوتا۔ شاہد کون ہوتا ہے؟ جو دیکھ بھی سکے اور بتا بھی سکے، سن بھی سکے اور سنا بھی سکے۔ محسوس بھی کرے اور احساس دلا بھی سکے۔ ہوش و جذب متوازن نہیں ہوں گے تو ہو سکتا ہے، دیکھ سکو مگر بتا نہ سکو۔ یا پھر یونہی بتاتے رہو مگر دیکھ نہ سکو۔ یا دیکھ پاؤ تو پہچان نہ سکو۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کی ایک کیفیت یہ بھی ہے کہ انسان دیکھ بھی لیتا ہے اور دکھا بھی سکتا ہے۔ ہر چند کہ رحیم کو دیکھنے کی صورت ہوتی ہے مگر رحیم میں رحمت مرئی ہوتی ہے، دیدنی نہیں ہوتی۔ سمجھی جا سکتی ہے، محسوس نہیں کی جا سکتی۔ یہ دکھا دینے، محسوس کروا دینے ہی کے لیے تھا کہ عالمین کی رحمت کو آشکارا کیا گیا۔ اُسے وجود میں لا کر محمدؐ لقب دیا گیا۔ اور یوں، انسانوں کے لیے یہ ممکن ہوا کہ وہ حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کو دیکھ بھی سکیں اور دکھا بھی سکیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھنے کے آداب یہ ہیں کہ حلیہ ذہن نشین کرنے کی کوشش نہ کی جائے، نگاہوں میں بسا لیا جائے۔

حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رحمتوں کا انداز یہ بھی ہے کہ آپ کی قربتیں فرقت آشنا نہیں ہوتیں۔ آپ جو فاصلے ایک دفعہ ختم کر دیں، دوبارہ وارد ہونا ممکن نہیں ہوتا۔ یٰسٓ، حٰمٓ، طٰہٰ، مزمّل، مدثّر آپ کی رحمتوں کے سوتوں کے صفاتی و ذیلی القاب ہیں۔ جو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر سلام بھیجے، وہی اسی لیے اس کا اہل ہو جاتا ہے کہ اپنے آپ پر سلام بھیج سکے، انسانیت پر سلامتی وارد کر سکے انسانوں کو اس سے بڑھ کر اور کیا مقام درکار ہو گا۔ اور یہ مقام حاصل کرنے کے

ہے۔ اس سے آسان نسخہ اور کیا ہو کہ سلام بھیجو اور مجسم اسلام ہو جاؤ۔ لیکن نظم کائنات ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر سلام بھیجے بغیر اس مقام کا حصول ممکن نہیں۔ ہوئے حضورؐ پر سلام نہیں بھیجتے، اپنی ذات سے لٹتے رہنا اور پھر آپس میں لڑتے رہنا اُن کا مقدر ہو جاتا ہے۔ سلامتی گویا ان سے روٹھ جاتی ہے۔ اگر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر سلام بھیج دیا جاتے تو اپنے آپ پر سلام بھیجنے کی اہلیت کو کوئی معطل نہیں کر سکتا۔ انسان کی تمام محرومیوں کا علاج حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پہ سلام بھیجنا ہے۔ جونہی حضورؐ کو سلام کہو گے، اَلسَّلَامُ عَلَیْنَا وَعَلٰی عِبَادِ اللّٰہِ الصّٰلِحِیْنَ کہنے کے حق دار بن جاؤ گے۔ انسانوں کو اگر اپنی سلامتی درکار ہے، ان کی زندگی کا مدعا سلامتی کا حصول ہے تو آپؐ پر سلام بھیجیں اور سلامتی کو اپنا مقدر بنا لیں۔

صلوٰۃ کی عبارتیں محض روایتہ نہیں ہیں۔ ان کا تسلسل مشروط ہے، منزل بمنزل ہے۔ جو عالمین کی رحمت پر سلام بھیج رہا ہوتا ہے، وہ رحمتوں سے اپنا رابطہ مضبوط کر رہا ہوتا ہے، رحمتوں کو اپنا مقدر بنا رہا ہوتا ہے۔ جیسے اللہ کی حمد صلوٰۃ کا لازمی جزو ہے، اسی طرح حضور صلی اللہ علیہ وآلہ پر سلام و درود بھی شرط لازم ہے۔ دورانِ صلوٰۃ، درود بھیجتے وقت اللہ کی حمد اور اس کے حمید ہونے میں رشتہ قائم رکھنا بھی ضروری ہوتا ہے۔ یہ رشتہ اُس وقت تک قائم نہیں ہو سکتا، جب تک انسان اُس کی بھی تعریف نہ کرے جس کی تعریف اللہ کر رہا ہو۔ ممدوح سے واسطہ قائم کیے بغیر حمد بھی ادھوری رہتی ہے اور جس کی حمد کی جا رہی ہو، اس کا حمید ہونے کے ساتھ ساتھ مجید ہونا بھی ضروری ہے۔ غور کریں کہ کیا التحیات کے بغیر صلوٰۃ مکمل ہو سکتی ہے۔ کیا بغیر سلام کے، التحیات مکمل ہوتی ہے۔ کیا درود پڑھے بغیر، التحیات کے کیف کے تقاضے پورے ہوتے ہیں۔ کیا صلوٰۃ کے دوران درود پڑھے بغیر اپنے لیے، اپنے

والدین کے لیے، مومنین کے لیے مغفرت کی دعا کی جا سکتی ہے۔ کیا یہ واضح نہیں ہے کہ صلوٰۃ گزار کی زبان سے درود سنتے ہی اللہ تعالیٰ اتنے خوش ہو جاتے ہیں کہ وہ اپنی، والدین کی اور مومنین کی مغفرت طلب کرنے کا مناسب ترین لمحہ ہوتا ہے۔ یہ صرف درود پڑھنے کے بعد ہی ہے کہ صلوٰۃ گزار یہ دعا مانگنے کا اہل ہو جاتا ہے کہ اسے اور اس کی اولاد کو صلوٰۃ قائم کرنے والا بنا۔ کیا درود کا پڑھنا ہی ان دعاؤں کی قبولیت کا سبب نہیں بن جاتا۔ لازم ہے کہ ہم عالمین کی رحمت سے جو آشکار نہیں ہے، اور اُس رحمت سے بھی جو آشکار ا ہے، آگاہ بھی رہیں اور متعلق بھی ۔ یوں کہ تعلق محض ہی نہ ہو، بلکہ تعلق تمام تر محبّت کے ساتھ ہو، محبت جس کی کوئی حدود نہیں ہوتیں، نہ کوئی مقررہ انداز ہوتے ہیں ـــــ محبت جو دل میں رقصاں ہوتی ہے، نگاہوں میں تیرتی ہے ـــــ محبت جو نہ اوقات کی پابند ہوتی ہے، نہ فاصلوں کی ـــــ محبت جو ماحول کی، زمانے کی اور اس کی وارداتوں کی پابند نہیں ہوتی ـــــ محبت جو ہوتی ہے تو اپنی تمام تر وسعتوں کے ساتھ ہوتی ہے اور پھر کم نہیں ہوتی ـــــ محبت جو فراق میں بے قرار ہی نہیں رکھ رہی ہوتی، وصال میں بھی بیدار رکھتی ہے۔

دوران صلوٰۃ، اللہ اور رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) سے صیغہ حاضر متکلم میں یوں معروضات پیش کر کے جیسے انسان روبرو ہو، دراصل صلوٰۃ گزار ذرا تفصیل سے وہی کچھ کہہ رہا ہوتا ہے جو وہ کلمہ طیبہ لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ ادا کرتے وقت کہتا ہے۔ گویا کلمۂ طیبہ صلوٰۃ کا مخفف اور صلوٰۃ کلمۂ طیبہ کی وضاحت ہے۔ جس طرح "محمد رسول اللہ" کہے بغیر کلمہ کی تکمیل نہیں ہوتی اسی طرح التحیات میں رسول اکرم (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر صلوٰۃ (درود) بھیجے بغیر صلوٰۃ کی تکمیل نہیں ہوتی۔ جو مقام سورۃ الفاتحہ میں الحمد کو حاصل ہے، وہی مقام التحیات میں "اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ

یُّھَا النَّبِیُّ" کو حاصل ہے۔ جو مقام "صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ" کا ہے، وہی "اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ" کا ہے۔ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ" کو "کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ" کے ساتھ متوازی رکھ کر پڑھیں تو تصوف کا یہ راز بالکل واضح ہوجاتا ہے۔ جب انسان نے لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہ پکارا گویا اس نے سورہ مختصر ادا کی۔ جب اس نے صورت بنا ری تو گویا اس نے کلمۂ طیبہ کی وضاحت بیان کی۔ سورۃ الفاتحہ کا مقام بار بار دہرائی ہوئی سات آیات سَبْعًا مِّنَ الْمَثَانِیْ کا ہے۔ درود پاک کا وہی مقام ہے جو سورۃ الفاتحہ سے فیضان کا ہے۔ آیت اور اس کے فیضان میں وہی تعلق ہوتا ہے جو عاشق اور عشق میں ہوتا ہے۔ سورۃ الفاتحہ کی سات آیات سے سات رنگ پیدا ہوتے ہیں جو مجتمع ہو کر نور بن جاتے ہیں۔ اس نور کو قرآن کی زبان میں "نور الہدیٰ" کہا گیا ہے۔ کلمہ طیبہ، سورۃ الفاتحہ، صلوٰۃ اور قرآن تفصیل در تفصیل کا اجتماع ہے۔ درود سورۃ الفاتحہ کے سات رنگوں کے جلال کو اکرام میں تبدیل کر دیتا ہے۔ "اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِیْ خَلَقَ" اور "اِقْرَاْ وَرَبُّكَ الْاَكْرَمُ" میں پنہاں وہ راز جو انسان کو "عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ یَعْلَمْ" کی منزل سے آشنا کر دیتا ہے، صلوٰۃ و درود میں بھی پنہاں ہے۔ اللہ تعالیٰ نے مہلت و توفیق دی تو پھر کبھی تفصیل سے تحریر ہوگا۔ یہ امر بھی غور طلب ہے کہ حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کا اسم مبارک زبان پر آتے ہی گر لازم ہے کہ درود پڑھا جائے تو کیا مناسب نہ ہوگا کہ جب بھی کلمہ طیبہ پڑھا جائے، درود بھی پڑھا جائے کیوں کہ کلمہ طیبہ پڑھتے وقت بھی تو حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کا اسم مبارک زبان پر آتا ہے۔

---

## فخرِ نبوّت عظمتِ آدم
## صلی اللہ علیہ وسلم

آپ کا چہرہ شمعِ فروزاں ، گیسوئے مشکیں خیر کا عنواں
شہرِ علوم و مخزنِ عرفاں ، طٰہٰ و یٰسٓ سایۂ رحماں
بعد خدا کے آپ معظم صلی اللہ علیہ وسلم

بحرِ صداقت روحِ امانت ، رب کے دُلارے عاشقِ اُمّت
ایک نظر کی سب کو چاہت ، لاج رہے اے عظمتِ انساں
آپ سراپا رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم

مظہرِ اول مرسلِ خاتم ، اسوۂ اجمل ، حُسنِ مجسّم
یکتا و اعلیٰ ہادیٔ ارحم ، وحیٔ منزّل ، بولتا قرآں
فخرِ رسالت ، رہبرِ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم

نرمل نرمل اور کومل ہے ، دلکش پرتو شانِ غزل ہے
رُوحِ تغزّل فکر و عمل ہے ، آپ کی ہستی باعثِ ایماں
نور فشاں عالم در عالم صلی اللہ علیہ وسلم

مہکا ہو گلزارِ مدینہ ، رشکِ بہاراں ہو ہر لمحہ
کاش میں پاؤں آپ کا صدقہ ، پیشِ نظر ہو مصحفِ تاباں
لُطف بصارت پر ہو پیہم صلی اللہ علیہ وسلم

ابرار کرتپوری (دہلی)

# صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمۡ

فضل رُسل، سردارِ دو عالم — افضل، اشرف، اکرم، اقدم
نورِ ظہور ذاتِ مطہر — سب سے مقدم، سب سے مؤخر
صاحبِ لولاک، آیۂ رحمت — ظلِّ الٰہی، سایۂ رحمت
کہتی ہے ان سے رحمتِ داور — اِنَّا اَعۡطَیۡنٰکَ الۡکَوۡثَر
حکم اُن کا فرمان خدا کا — اِنۡ ھُوَ اِلَّا وَحۡیٌ یُّوۡحٰی

صلی اللہ علیہ وسلم

بدرِ دُجیٰ بھی، شمسِ ہدیٰ بھی — عاشق بھی، محبوبِ خدا بھی
شمعِ سُبل بھی ہادیٔ کل بھی — فخرِ بشر بھی، ختمِ رسل بھی
رحمت والے، رافت والے — شوکت والے، سطوت والے
اُمّی علم سِکھانے والے — راہِ علم دکھانے والے
دین کو کامل کرنے والے — خیر پہ عامل کرنے والے

صلی اللہ علیہ وسلم

عرش سے آگے بڑھنے والے — بے سیڑھی کے چڑھنے والے
سب سے اونچے گھرانے والے — بکری اونٹ چرانے والے
دونو جہاں کی دولت والے — فاقوں اور قناعت والے
یادِ الٰہی کرنے والے — فقر میں شاہی کرنے والے
اہل اللہ بنانے والے — شاہنشاہ بنانے والے

صلی اللہ علیہ وسلم

صلح و جنگ سکھانے والے نام و ننگ بچانے والے
وہ قانون بنانے والے حیراں سارے زمانے والے
بد کو نیک بنانے والے سب کو ایک بنانے والے
بندوں والے، مولا والے دُنیا والے، عقبیٰ والے
مسکین اور مسکینوں والے مَا اَوْحٰی کے خزینوں والے
صلی اللہ علیہ وسلم

اُن کے نور سے ظلمت زائل جَآءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِل
شرک و کفر و شر کو مٹایا اِنَّ الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوْقًا
ان کی اطاعت دین اور ایمان اُن کی محبّت دین اور ایمان
ہم جیتے ہیں ان کے سہارے ہم اُن کے ہیں اور وہ ہمارے
صلی اللہ علیہ وسلم

ہم بگڑوں کو بنائیں گے وہ بیڑا پار لگائیں گے وہ
صلی اللہ علیہ وسلم

پروفیسر حامد حسن قادری

# صلی اللہ علیہ وسلم

قدرت کا فیضان محمدؐ ذی رتبہ ذی شان محمدؐ
آنکھوں میں انوار کا جھومر دل کا اطمینان محمدؐ
صلی اللہ علیہ وسلم

حرف استحسان محمدؐ نبیوں کا سلطان محمدؐ
آب و گل کے معمورے میں ہے کامل انسان محمدؐ
صلی اللہ علیہ وسلم

غایت اولیٰ نام ہے اس کا آفاقی پیغام ہے اس کا
حجت کا اتمام ہوا ہے اللہ کی برہان محمدؐ
صلی اللہ علیہ وسلم

رحمت عالم، خیر سراپا نور ازل، تکوین کا منشا
کارگہ بستان ابد میں اک مثبت پیمان محمدؐ
صلی اللہ علیہ وسلم

حسب خلائق پاس اخوت میٹھے بول اور موہنی صورت
کانوں میں رس گھولتا جائے ہے ناطق قرآن محمدؐ
صلی اللہ علیہ وسلم

حکیم عبدالکریم ثمر

# صَلَّی اللّٰہُ عَلَیہِ وَسَلَّم

۱

احمدِ مُرسل ، سرورِ دوراں !
جب سے اس عاصی زائر کو
یہ فردوسِ وصال ملی ہے
میرے دل کی دیواروں پر
اسمِ اعظم نقش ہوا ہے
آپؐ کی کملی جائے پنہ ہے
آپؐ کی اُلفت زادِ رہ ہے
میرے آقا ، ہادیٔ عالم
صلی اللہ علیہ وسلّم

۲

آپؐ کے روضۂ اقدس پر
عرشِ بریں کے گنجینوں سے
کاہکشاؤں کے زینوں سے
قافلے کتنے افرشتوں کے
صبح و شام اترتے ہیں
لب پر لے کر ذکر یہ پیہم
"صلی اللہ علیہ وسلّم"

۳

شہرِ مدینہ — فجر کا منظر
وقتِ تہجّد — نور کی بارش
رُوح کی کونپل مہک اُٹھی ہے
جیسے شب کے اندھیاروں میں
پھُول پہ شبنم آ گرتی ہے
جھلمل جھلمل ، رم جھم رم جھم
صلی اللہ علیہ وسلّم

۴

کون و مکاں کے سارے رستے
حرمِ نبیؐ سے آملتے ھیں
اہلِ خرد کے ، فلسفیوں کے
ذہن پہ مہریں لگ جاتی ہیں
ہونٹ مقفّل ہو جاتے ہیں
اور مومن کا سجدۂ توبہ !
رحمتِ یزداں جھوم اٹھتی ہے
محوِ تکلّم حوریں باھم
صلی اللہ علیہ وسلّم

اکرمؔ باجوہ

# اللہ تعالیٰ فرشتوں اور اہلِ ایمان کا وظیفہ

تحریر: راجا رشید محمود

اللہ کریم جل وعلا کا ارشادِ گرامی ہے۔ اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ۔ یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا۔ (بے شک اللہ اور اس کے فرشتے نبی (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) پر درود بھیجتے ہیں۔ مسلمانو! ان پر درود بھیجو اور خوب خوب سلام عرض کرو)

حافظ عماد الدین ابو الفدا اسماعیل ابن کثیر القرشی الدمشقی اس آیۂ کریمہ کے نزول کی وجہ بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں "مقصود اس آیۂ شریفہ سے یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی قدر ومنزلت، عزت اور مرتبت لوگوں کی نگاہوں میں قائم ہو جائے اور وہ جان لیں کہ خود خدا تعالیٰ آپؐ کا ثنا خواں ہے اور اس کے فرشتے آپؐ پر درود بھیجتے رہتے ہیں۔ ملاءِ اعلیٰ کی یہ خبر دے کر اب زمین والوں کو حکم دیتا ہے کہ تم بھی درود وسلام بھیجا کرو تاکہ عالمِ علوی اور عالمِ سفلی کے لوگوں کا اس پر اجماع ہو جائے۔"[۱]

پیر محمد کرم شاہ الازہری کہتے ہیں "اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرما کر بتایا کہ یہ میرا حبیب اور میرا پیارا رسولؐ وہ ہے جس کی وصف وثنا میں اپنی زبانِ قدرت سے کرتا ہوں اور میرے سارے ان گنت فرشتے اپنی نورانی اور پاکیزہ زبانوں

سے اس کی جناب میں ہدیۂ عقیدت پیش کرتے ہیں"۔ ۳؎

مولانا ابوالاعلیٰ مودودی سیاق و سباق کے حوالے سے اس آیت کی شانِ نزول بیان کرتے ہیں "وقت وہ تھا جب دشمنانِ اسلام اس دینِ مبین کے فروغ پر اپنے دل کی جلن نکالنے کے لیے حضور (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کے خلاف الزامات کی بوچھاڑ کر رہے تھے اور اپنے نزدیک یہ سمجھ رہے تھے کہ اس طرح کیچڑ اچھال کر وہ آپؐ کے اس اخلاقی اثر کو ختم کر دیں گے جس کی بدولت اسلام اور مسلمانوں کے قدم روز بروز بڑھتے چلے جا رہے تھے۔ ان حالات میں یہ آیت نازل کر کے اللہ تعالیٰ نے دنیا کو یہ بتایا کہ کفار و مشرکین اور منافقین میرے نبی (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کو بدنام کرنے اور نیچا دکھانے کی جتنی چاہیں کوشش کر دیکھیں، آخر کار وہ منہ کی کھائیں گے، اس لیے کہ میں اس پر مہربان ہوں اور ساری کائنات کا نظم و نسق جن فرشتوں کے ذریعے سے چل رہا ہے، وہ سب اُس کے حامی اور ثنا خواں ہیں۔ وہ (کفار) اس کی مذمت کر کے کیا پا سکتے ہیں جبکہ میں اس کا نام بلند کر رہا ہوں اور میرے فرشتے اس کی تعریفوں کے چرچے کر رہے ہیں۔ وہ اپنے اوچھے ہتھیاروں سے اس کا کیا بگاڑ سکتے ہیں جبکہ میری رحمتیں اور برکتیں اس کے ساتھ ہیں"۔ ۴؎

مسلمانوں کے لیے درود و سلام کے اُس اُلوہی حکم کا سبب مولانا اشرف علی تھانوی یوں بیان کرتے ہیں "تا کہ آپ (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کا حقِ عظمت جو تمھارے ذمے ہے، ادا ہو"۔ ۵؎

مولانا مفتی محمد شفیع "معارف القرآن" میں لکھتے ہیں "اصل مقصود آیت کا، مسلمانوں کو یہ حکم دینا تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر صلوٰۃ و سلام بھیجا کریں، مگر اس کی تعبیر و بیان میں اس طرح فرمایا کہ پہلے حق تعالیٰ نے خود اپنا اور اپنے فرشتوں کا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے عملِ صلوٰۃ کا ذکر فرمایا۔ اس کے بعد

مومنین کو اس کا حکم دیا جس میں آپ کے شرف اور عظمت کو اتنا بلند فرما دیا
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں جس کام کا حکم مسلمانوں کو دیا جاتا ہے وہ
ہم دیا ہے کہ خود حق تعالیٰ اور اس کے فرشتے بھی وہ کام کرتے ہیں تو عام مومنین
نی پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے احسانات بے شمار ہیں، ان کو تو اس عمل کا بڑا
اہتمام کرنا چاہیے۔ اور ایک فائدہ اس تعبیر میں یہ بھی ہے کہ اس سے درود وسلام
بھیجنے والے مسلمانوں کی ایک بہت بڑی فضیلت یہ ثابت ہوئی کہ اللہ تعالیٰ نے
ان کو اس کام میں شریک فرما لیا جو حق تعالیٰ خود بھی کرتے ہیں اور اس کے فرشتے بھی۔

محمد شریف قاضی آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی سیرت طیبہ کے بیان میں
اس آیت کے حوالے سے تحریر کرتے ہیں "حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے احسانات
تمام نوع انسانی پر بے حد و حساب ہیں۔ ان کا حق ادا کرنے کی صرف ایک ہی صورت
ہے کہ ایک طرف آپؐ کے اسوۂ حسنہ کا پورے خلوص سے اتباع کیا جائے۔
دوسری طرف آپؐ کی ذات اقدس پر کثرت سے درود وسلام بھیجا جائے۔" ۸

مولانا امین احسن اصلاحی سورۂ الاحزاب کی اس آیۂ مبارکہ کے سلسلے میں رقم طراز
ہیں "نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو ایذا و آزار پہنچانے کے بجائے اہل ایمان کو حضور (صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم) کے معاملے میں جو رویہ اختیار کرنا چاہیے، یہ اس کی ہدایت ہے۔ فرمایا
کہ اللہ اپنے نبی (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر رحمت بھیجتا ہے اور اس کے فرشتے بھی
اس کے لیے رحمت کی دعا کرتے ہیں۔ اس وجہ سے اہل ایمان کے لیے بھی صحیح روش
خدا اور اس کے فرشتوں سے ہم آہنگ اور ہم رنگ، یہی ہے کہ وہ بھی نبی (صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم) پر زیادہ سے زیادہ درود وسلام بھیجیں۔" ۵

علامہ یوسف بن اسماعیل نبہانی فرماتے ہیں کہ یہ "آیت ماہ شعبان میں اتری تھی
اسی وجہ سے اس مہینے کو ماہِ صلوٰۃ کہا جاتا ہے۔" ۹

اس آیۂ مبارکہ میں فعل صلوٰۃ کے تین فاعل ہیں۔ اللہ تعالیٰ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کے فرشتے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجتے ہیں اور مسلمانوں کو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود وسلام بھیجنے کا حکم دیا گیا ہے۔

سب سے پہلے خداوند قدوس وکریم کے درود بھیجنے کا ذکر ہے۔ جب درود بھیجنے کی نسبت اللہ تعالیٰ کی طرف ہو تو اس کا کیا معنیٰ ہوتا ہے؟ علامہ آلوسی کہتے ہیں۔

"اللہ تعالیٰ کے درود بھیجنے کا یہ مفہوم ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے محبوبؐ کے ذکر کو بلند کر کے اس کے دین کو غلبہ دے کر اور اس کی شریعت پر عمل برقرار رکھ کے اس دنیا میں حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی عزت وشان بڑھاتا ہے اور روز محشر اُمت کے لیے حضورؐ کی شفاعت قبول فرما کر اور حضورؐ کو بہترین اجر و ثواب عطا کر کے اور مقام محمود پر فائز کرنے کے بعد اولین اور آخرین کے لیے حضورؐ کی بزرگی کو نمایاں کر کے اور تمام مقربین پر حضورؐ کو سبقت بخش کر حضورؐ کی شان کو آشکارا فرماتا ہے۔" [۱۰]

بخاری شریف میں حضرت ابوالعالیہؓ سے روایت ہے کہ خدا کا اپنے نبی (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر درود بھیجنا اپنے فرشتوں کے سامنے آپ کی ثنا وصفت بیان کرنا ہے۔ [۱۱]

شیخ عبدالحق محدث دہلوی "مدارج النبوت" میں لکھتے ہیں "ابوالعالیہ نے جو کہ تابعین میں سے ہیں، نبیٔ کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر حق تعالیٰ کے صلوٰۃ بھیجنے کے یہ معنی لیے ہیں کہ حق تعالیٰ کا فرشتوں کے سامنے اپنے نبی (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی ثنا کرنا اور اس کی بزرگی بیان فرمانا ہے۔" [۱۲]

محمد شریف قاضی اس آیۂ کریمہ کی وضاحت میں کہتے ہیں کہ "صلوٰۃ کا لفظ جب علیٰ کے صلہ کے ساتھ آتا ہے تو اس کے تین معنیٰ ہوتے ہیں۔ ایک، کسی پر مائل ہونا، اس کی طرف محبت کے ساتھ متوجہ ہونا اور اس پر جھکنا۔ دوسرے، کسی کی تعریف کرنا۔ تیسرے، کسی کے حق میں دعا کرنا۔ یہ لفظ جب اللہ تعالیٰ کے لیے بولا جائے تو

ہر ہے کہ تیسرے معنی میں نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ اللہ کا کسی اور کے لیے دعا کرنا قطعی ناقابل تصور ہے۔ اس لیے لامحالہ وہ صرف پہلے دو معنوں میں ہو گا۔"

مفتی محمد شفیع حضرت ابوالعالیہ کی روایت نقل کرنے کے بعد لکھتے ہیں: "اللہ تعالیٰ کی طرف سے آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی تعظیم دنیا میں تو یہ ہے کہ آپؐ کو بلند مرتبہ عطا فرمایا کہ اکثر مواقع اذان و اقامت وغیرہ میں اللہ تعالیٰ کے ذکر کے ساتھ آپؐ کا ذکر شامل کر دیا ہے، اور یہ کہ اللہ تعالیٰ نے آپؐ کے دین کو دنیا میں پھیلا دیا اور غالب کیا اور آپؐ کی شریعت پر عمل قیامت تک جاری رکھا۔ اس کے ساتھ آپ کی شریعت کو محفوظ رکھنے کا ذمہ حق تعالیٰ نے لے لیا ہے اور آخرت میں آپؐ کی تعظیم یہ ہے کہ آپ کا مقام تمام خلائق سے بلند و بالا کیا اور جس وقت کسی پیغمبر اور فرشتے کو شفاعت کی مجال نہ تھی، اس حال میں آپ کو مقام شفاعت عطا فرمایا جس کو مقام محمود کہا جاتا ہے۔"[۴]

سورۃ الاحزاب کی اس آیۂ کریمہ (نمبر ۵۶) کے پہلے حصے کو مولانا ابوالکلام آزاد بھی مقام محمود کی خبر کہتے ہیں۔ اور اسے دنیا و آخرت دونوں کے لیے قرار دیتے ہیں۔ لکھتے ہیں: "مقام محمود سے مقصود ایسا درجہ ہے جس کی عام طور پر ستائش کی جائے حسن و کمال کا ایسا مقام جہاں پہنچ کر محمودیت خلائق کی عالمگیر اور دائمی مرکزیت قائم ہو جائے کوئی عہد ہو، کوئی ملک ہو اور کوئی نسل ہو لیکن کروڑوں دلوں میں اس کی ستائش ہو گی۔ یہ مقام انسانی عظمت کی انتہا ہے۔ اس سے زیادہ اونچی جگہ اولادِ آدم کو نہیں مل سکی۔ انسان کی سعی و ہمت ہر طرح کی بلندیوں تک اڑ کر جا سکتی ہے لیکن یہ بات نہیں پا سکتی کہ روحوں کی ستائش اور دلوں کی مداحی کا مرکز بن جائے۔ بعض احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ اس مقام کا ایک مشہد وہ معاملہ ہو گا جو قیامت کے دن پیش آئے گا جبکہ اللہ کی حمد و ثنا کا علَم آپ (صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم) بلند کریں گے اور بلاشبہ محمودیت کا مقام دنیا و آخرت دونوں کے لیے ہے۔ جو ہستی یہاں محمودِ خلائق

ہے، وہاں بھی محمود و ممدوح ہو گی"۔ [۱۵]

مولانا شبیر احمد عثمانی تفسیری حاشیہ میں لکھتے ہیں "اللہ بھی نبی کریم صلعم (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر صلوٰۃ بھیجتا ہے یعنی رحمت و شفقت کے ساتھ آپؐ کی ثنا اور اعزاز و اکرام کرتا ہے"۔ [۱۶] مولانا مودودی کہتے ہیں: "اللہ کی طرف سے اپنے نبی (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر صلوٰۃ کا مطلب یہ ہے کہ وہ آپؐ پر بے حد مہربان ہے، آپؐ کی تعریف فرماتا ہے، آپؐ کے کام میں برکت دیتا ہے، آپؐ کا نام بلند کرتا ہے اور آپؐ پر اپنی رحمتوں کی بارش فرماتا ہے"۔ [۱۷] مولانا اشرف علی تھانوی کہتے ہیں "اللہ تعالیٰ کا رحمت بھیجنا تو رحمت فرمانا ہے اور مراد اس سے رحمتِ مشترکہ نہیں ہے کہ اس سے اختصاص مقصود ثابت نہیں ہوتا، بلکہ رحمتِ خاصہ ہے جو آپؐ کی شانِ عالی کے مناسب ہے"۔ [۱۸] مولانا عبدالماجد دریابادی اپنے تفسیری حاشیے میں بہت اختصار سے کام لیتے ہیں کہ "اللہ کا رحمت بھیجنا تو ظاہر ہی ہے"۔ [۱۹]

زیرِ نظر آیۂ کریمہ میں اللہ تعالیٰ کے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنے کے ساتھ ساتھ اللہ کے فرشتوں کے درود بھیجنے کی خبر بھی ہے۔ مولانا اشرف علی تھانوی کہتے ہیں کہ جو رحمتِ خاصہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اللہ کریم فرماتا ہے، فرشتوں کا درود اللہ کی اسی رحمتِ خاصہ کے لیے دعا ہے"۔ [۲۰] مولانا شبیر احمد عثمانی لکھتے ہیں کہ جس طرح اللہ تعالیٰ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر صلوٰۃ بھیجتا ہے یعنی رحمت و شفقت کے ساتھ آپؐ کی ثنا اور اعزاز و اکرام کرتا ہے، اسی طرح فرشتے بھی بھیجتے ہیں"۔ [۲۱] پیر محمد کرم شاہ کہتے ہیں کہ "جب اس کی نسبت ملائکہ کی طرف ہو تو صلوٰۃ کا معنی دعا ہے کہ ملائکہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں اس کے پیارے رسول (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے درجات کی بلندی اور مقامات کی رفعت کے لیے دست بدعا ہیں"۔ [۲۲] "تفہیم القرآن" میں ہے "ملائکہ کی طرف سے آپ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

صلوۃ کا مطلب یہ ہے کہ وہ آپؐ سے غایت درجے کی محبت رکھتے ہیں اور آپ کے حق میں اللہ سے دعا کرتے ہیں کہ وہ آپؐ کو زیادہ سے زیادہ بلند مرتبے عطا فرمائے۔ آپ کے دین کو سربلند کرے، آپؐ کی شریعت کو فروغ بخشے اور آپ کو مقام محمود پر پہنچائے۔[۲۳]
مولانا عبد الماجد دریابادی کہتے ہیں کہ "بندوں یعنی فرشتوں اور انسانوں کی صلوۃ بھیجنے کے معنی یہ ہیں کہ انہیں حکم مل رہا ہے کہ رسولؐ پر اس رحمت خاص کی دعا کرتے اور سے ان کے حق میں طلب کرتے رہیں۔ اسی کو ہماری زبان میں درود بھیجنا کہتے ہیں۔"[۲۴]
"فتح الباری" میں ہے کہ صلوۃ الملائکہ کے معنی یہ ہوں گے کہ اللہ نے اس کی رحمت طلب کی جائے اور مقصد طلب الزیادت ہے، طلب اصل الصلوۃ نہیں۔[۲۵]
شیخ عبد الحق محدث دہلوی نے اللہ تعالیٰ کے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجنے کے حوالے سے تحریر فرمایا "انبیاء علیہم السلام کی صلوۃ خدا، ان کی ثناء تعظیم ہے جو ہر ایک کے حال کے لائق ہے۔ خصوصاً سید الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم پر ان سب میں اخص اور افضل ہوگی۔"[۲۶] مبرد کے حوالے سے شیخ کہتے ہیں کہ "صلوۃ خدا، رحمت الٰہی ہے اور صلوۃ ملائکہ ان کی وہ رقت ہے جو طلب رحمت کے باعث ہوتی ہے۔"[۲۷]

اللہ تعالیٰ جل شانہ نے پہلے تو یہ خبر دی کہ اللہ اور اس کے فرشتے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجتے ہیں، پھر اہل ایمان کو حکم دیا کہ وہ بھی حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں درود و سلام کے گجرے پیش کریں۔ مفسرین نے اس موضوع پر گفتگو کرتے ہوئے احادیث مبارکہ نقل کی ہیں۔ ابن کثیر نے تو اس کا خاص اہتمام کیا ہے۔ چونکہ اللہ اور اس کے فرشتوں کے ذکر میں تو صرف درود بھیجنے کا ذکر تھا، مسلمانوں کو حکم دیتے ہوئے "صَلُّوْا عَلَیْہِ" کے ساتھ "وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا" بھی کہا گیا۔ یعنی یہاں درود کے ساتھ ساتھ سلام بھی پیش کرنا ضروری ٹھہرا بلکہ درود سے

بھی زیادہ زور سلام پر دیا گیا ——— اس لیے مفسرین نے درود کے ساتھ سلام کی بات بھی کی ہے۔ حضرت کعبؓ بن عجرہ کی روایت بخاری شریف، مسلم شریف، ترمذی، سنن دارمی، سنن نسائی اور سنن ابنِ ماجہ میں ——— حضرت ابوسعید خدریؓ کی روایت بخاری شریف، سنن نسائی، سنن ابن ماجہ میں ——— ابومسعود انصاریؓ کی روایت سنن دارمی میں ——— حضرت طلحہؓ کی روایت سننِ نسائی اور کنز العمال میں ——— حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کی روایت سننِ ابنِ ماجہ میں۔ —— حضرت بریدہ خزاعیؓ کی روایت مسند امام احمد بن حنبل میں اور حضرت عقبیٰ بن عمروؓ کی روایت مستدرک حاکم[۲۸] میں موجود ہے کہ صحابۂ کرامؓ نے سرکار (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کی خدمت میں عرض کیا کہ ہم یہ تو جانتے ہیں کہ آپ کو سلام کیسے پیش کریں۔ یہ فرمائیں کہ ہم آپ پر درود کس طرح بھیجیں۔۔
——— مفسرین لکھتے ہیں کہ صحابۂ کرامؓ نے جو یہ عرض کیا کہ آپ کی بارگاہ میں سلام کس طرح پیش کرنا ہے، اس کا تو ہمیں علم ہے، ——— اس کا مطلب یہ ہے کہ جو سلام تشہد میں پڑھا جاتا ہے یعنی "اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَ رَحْمَةُ اللّٰهِ وَ بَرَكَاتُهٗ" اس کا علم تو صحابۂ کرامؓ کو پہلے تھا، درود کے بارے میں بعد میں پوچھ لیا[۲۹] اور آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا کہ درود پاک انہیں وہ پسند ہے جس میں ان کے آباء کا اور آل کا ذکر ہے، یعنی درودِ ابراہیمی[۳۰]

سب کتابوں میں "سلام" کی یہی صورت لکھی ہے کہ "اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَ رَحْمَةُ اللّٰهِ وَ بَرَكَاتُهٗ" لیکن بعض حضرات نے اب اس میں ندائیہ صیغہ "اَيُّهَا" کو تبدیل کر کے "اَلسَّلَامُ عَلَى النَّبِيِّ وَ رَحْمَةُ اللّٰهِ وَ بَرَكَاتُهٗ" کر دیا ہے[۳۱] اس صورت حال پر سید محمد ہاشم افسوس کا اظہار کرتے ہوئے لکھتے ہیں "بعض غیر مقلدین آج کل "اَلسَّلَامُ عَلَى النَّبِيِّ" اختیار کرتے ہیں۔ خدا معلوم ان کا یہ فعل کن جذبات کی طرف اشارہ کر رہا ہے مگر روایت مشہورہ سے

...دی اور کسی ایک بیان کا اصل روایت میں اندراج واضح نہیں کی کسی دوسری
...ح روایت سے تائید نہیں ہو رہی ہو اور یہ اضافہ صرف صریح تعلیم نبوی کے
...ف ہو اور منشاء قرآنی سے الگ ہو کر اختیار کرنا غیر مقلد کی شان تو ہو سکتی
ہے، سنی اہل حدیث کا مذہب نہیں ہو سکتا۔[۳۲]

علامہ حافظ عماد الدین ابو الفدا اسمعیل ابن کثیر رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں "ب...
...لام سو اس کے بارے میں شیخ ابو محمد جوینی فرماتے ہیں کہ یہ بھی صلوٰۃ کے
...نی میں ہے۔ پس غائب پر اس کا استعمال نہ کیا جائے اور جو نبی نہ ہوں ان کے
...نہ اسے بولا بھی نہ جائے۔ . . . ہاں جو سامنے موجود ہو اس سے خطاب کر کے
...لام علیک یا سلام علیکم یا السلام علیک یا علیکم کہنا جائز ہے اور اس پر اجماع
ہے"[۳۳] مفتی احمد یار خاں نعیمی اس کی مزید توضیح کرتے ہوئے لکھتے ہیں "حضور (صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم) ہمیشہ حیات النبی ہیں اور سب کا درود و سلام سنتے ہیں، جواب دیتے
ہیں کیونکہ جو جواب نہ دے سکے، اسے سلام کرنا منع ہے۔ جیسے نمازی، سوتے ...ان۔[۳۴]

اللہ تبارک و تعالیٰ نے تو سیدھی سی بات فرمائی کہ اللہ اور اس کے فرشتے
...حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجتے ہیں۔ اے ایمان والو! تم بھی ان پر درود بھیجو
...اور ان کی خدمت میں خوب خوب سلام عرض کرو۔ لیکن بعض مفسرین اس ضمن میں
...بہت دور کی کوڑی لانے لگے ہیں۔ مثلاً غلام احمد پرویز فرماتے ہیں "جو مومن اس
مقصد عظیم (لوگوں کو ظلمات سے نکالنا اور روشنی میں لانا) کے حصول کی خاطر جد و جہد
کرتے ہیں، اللہ اور اس کے فرشتوں کی تائید و نصرت ان کے شامل حال ہوتی ہے۔
...اس کا نام درود و صلوٰۃ ہے۔ یہی تائید و نصرت جس سے مقصد ظلمات (طاغوتی نظام)
سے نور (نظام خداوندی) کی طرف لے جانا ہے، نبی اکرم (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم)
کو حاصل تھی جنہوں نے اپنے اسوۂ مقدسہ سے یہ بتایا کہ اس صفحۂ ارض پر اللہ کی حکومت

کس طرح قائم ہوتی ہے۔ اسی تائید ونصرت کی تاکید جماعت مومنین سے کی گئی ہے۔ یعنی حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے اس مقصدِ جلیلہ کے حصول اور اس کے بعد اس کے استحکام کے لیے عملی جدّ وجہد ـــــــ یہ ہے درود کا صحیح مفہوم، تاکہ انسانیت ہر طاغوتی نظام سے نجات حاصل کر کے خدا کی حکومت کے تابع زندگی بسر کر سکے۔" ۳۵

مولانا اشرف علی تھانوی اہلِ ایمان کے اپنے آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں ہدیۂ درود وسلام پیش کرنے کے اس حکمِ خداوندی کے متعلق کہتے ہیں: "...اسی طرح جس رحمت بھیجنے کا حکم ہے، اس سے مراد اس رحمتِ خاصہ کی دعا کرنا ہے اور اسی کو ہمارے محاورے میں درود کہتے ہیں اور اس دعا کرنے سے حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے مراتبِ عالیہ میں بھی ترقی ہو سکتی ہے کیونکہ ترقی کی کوئی حد نہیں۔" ۳۶

مولانا تھانوی مسلمانوں کی طرف سے درود پیش کرنے کو رحمتِ خاصہ کی دعا کرنا ٹھہراتے ہیں جس سے سرکار (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے مراتبِ عالیہ میں بھی ترقی ہو سکتی ہے۔ لیکن مفتی محمد شفیع کہتے ہیں "لفظِ صلوٰۃ کے اس جگہ ایک ہی معنیٰ لیے جائیں یعنی آپؐ کی تعظیم اور مدح وثنا اور خیر خواہی۔ پھر یہ معنیٰ جب اللہ تعالیٰ کی طرف منسوب ہوں تو اس کا حاصل رحمت ہوگا، اور فرشتوں کی طرف منسوب ہوں تو دعا واستغفار ہوگا، عام مؤمنین کی طرف منسوب کیا جائے تو دعا اور مدح وثنا و تعظیم کا مجموعہ ہوگا۔" ۳۷

مولانا محمد رمضان محقق النوری نے تفسیر قرطبی (ص ۲۳۔ جلد ۱۴) شفا شریف اور اس کی شرح قاری وخفاجی (ص ۴۵۴۔ جلد ۳) کے حوالے سے جلاء الافہام (ص ۲۹۰) کی یہ عبارت نقل کی ہے۔ اَثْنُوْا عَلَيْهِ فِيْ صَلٰوتِكُمْ وَمَسَاجِدِ وَفِيْ كُلِّ مَوْطِنٍ یعنی حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ثنا اپنی نمازوں اور اپنی مسجدوں اور ہر مقام میں کرو۔" ۳۸

ابو الارشاد بشیر احمد بیگ نے بھی مومنین کی طرف سے اپنے آقا و مولا علیہ الصلوۃ والثنا کی بارگاہ میں درود بھیجنا سرکار کی تعظیم اور اظہار عقیدت کا ذریعہ قرار دیا ہے اور سے درود بھیجنے والوں ہی کے لیے فائدہ مند قرار دیا ہے۔ [۳۹]

مولانا مودودی آیہ کریمہ کے اس حصے کی تفسیر میں رقم طراز ہیں: "تم جہالت کی تاریکیوں میں بھٹک رہے تھے، اس شخص (حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) نے تمھیں علم کی روشنی دی۔ تم اخلاق کی پستیوں میں گرے ہوئے تھے، اس شخص (حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) نے تمھیں اٹھایا اور اس قابل بنایا کہ آج محسود خلائق بنے ہوئے ہو، تم وحشت اور حیوانیت میں مبتلا تھے، اس شخص (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) نے تم کو بہترین انسانی تہذیب سے آراستہ کیا۔ کفر کی دنیا اسی لیے اس شخص (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر فار کھا رہی ہے کہ اس نے تم پر یہ احسانات کیے، ورنہ اس نے کسی کے ساتھ ذاتی طور پر کوئی بُرائی نہ کی تھی۔ اس لیے اب تمہاری احسان شناسی کا لازمی تقاضا یہ ہے کہ جتنا بغض وہ اس خیرِ مجسّم کے خلاف رکھتے ہیں، اُسی قدر بلکہ اس سے زیادہ محبت تم اس سے رکھو۔ جتنی وہ اس سے نفرت کرتے ہیں، اتنے ہی بلکہ اس سے زیادہ تم اس کے گرویدہ ہو جاؤ۔ جتنی وہ اس کی مذمت کرتے ہیں، اتنی ہی بلکہ اس سے زیادہ تم اس کی تعریف کرو۔" [۴۰]

صاحب "ضیاء القرآن" بھی مسلمانوں کی طرف سے درود کو آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رفعتِ شان کے لیے دعا قرار دیتے ہیں [۴۱]

مولانا امین احسن اصلاحی اس آیت سے سامنے آنے والی ایسی حقیقتوں کا تذکرہ کرتے ہوئے (جو نگاہ میں رکھنے کی ہیں) کہتے ہیں "جو لوگ نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر درود و سلام بھیجتے ہیں، وہ نبی صلعم [۴۲] پر کوئی احسان نہیں کرتے بلکہ خدا اور اس کے فرشتوں کی ہم نوائی کر کے وہ اپنے کو سزاوارِ رحمت بناتے ہیں۔" [۴۳]

مولانا مودودی کے نزدیک صلوٰۃِ مومنین کا مطلب حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا گرویدہ ہونا، ان کی مدح وثنا کرنا اور اُن کے لیے دعا کرنا ہے۔ لکھتے ہیں "صلوٰۃ کا لفظ علیٰ کے صلہ کے ساتھ آتا ہے تو اس کے تین معنیٰ ہوتے ہیں، ایک کسی پر مائل ہونا، اس کی طرف محبت کے ساتھ متوجہ ہونا اور اُس پر جھکنا۔ دوسرے، کسی کی تعریف کرنا۔ تیسرے، کسی کے حق میں دعا کرنا۔ یہ لفظ جب اللہ تعالیٰ کے لیے بولا جائے گا تو ظاہر ہے کہ تیسرے معنی میں نہیں ہو سکتا کیونکہ اللہ کا کسی اور سے دعا کرنا قطعاً ناقابلِ تصور ہے۔ اس لیے لامحالہ وہ صرف پہلے دو معنوں میں ہوگا۔ لیکن جب یہ لفظ بندوں کے لیے بولا جائے گا، خواہ وہ فرشتے ہوں یا انسان، تو وہ تینوں معنوں میں ہوگا۔ اس سے محبت کا مفہوم بھی ہوگا، مدح وثنا کا مفہوم بھی اور دعائے رحمت کا مفہوم بھی۔ لہٰذا اہلِ ایمان کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے حق میں "صَلُّوا عَلَیْہِ" کا حکم دینے کا مطلب یہ ہے کہ تم اُن کے گرویدہ ہو جاؤ، ان کے مدح وثنا کرو اور ان کے لیے دعا کرو۔" [۴۴]

جنگِ آزادی ۱۸۵۷ء کے مجاہد اور شہید مفتی عنایت احمد کاکوروی درود وسلام کے موضوع پر اپنی تالیف کے آغاز میں فرماتے ہیں "اس نے مسلمانوں کو بہ لفظ "یَا اَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا" خطاب کر کے درود وسلام بھیجنے کا بتاکید حکم دیا ـــــــ اس کی مثال یہ ہے ایک بادشاہ کو اپنے کسی امیر کی تعظیم کرانی اپنے سب تابعین سے منظور ہو تو اس کی دو صورتیں ہیں، ایک یہ کہ صرف حکم دے کہ تم فلاں کی تعظیم کرو۔ اور دوسرے یہ کہ بادشاہ خود اس امیر کی تعظیم کرے اور اپنے امرائے مقربین سے تعظیم کرائے۔ بعد اس کے سب رعایا وتابعین پر یہ بات بتاکید ظاہر کرے کہ ہم اور مقربین ہمارے فلاں امیر کی تعظیم کرتے ہیں۔ پھر بتاکید تمام حکم دے کہ تم سب اس کی تعظیم کرو۔" [۴۵]

برِّ صغیر پاک و ہند میں موجود مسلمانوں کے لیے ۱ اردو زبان میں ملنے والی تفاسیر کے حوالے سے یہ گفتگو اُن پر جہاں اس آیۂ کریمہ کا مفہوم واضح کر دے گی، وہاں شاید یہ بھی ظاہر کر دے کہ مفسّرین نے اس آیت کے مفاہیم و معانی کو اُجاگر کرنے میں دل و دماغ کے کون کون سے گوشوں کو استعمال کیا ہے اور کہاں کہاں اس آیۂ مبارکہ کے معلوم و معروف مطالب سے بوجوہ صرفِ نظر کی کوشش کی گئی ہے۔ اللہ کریم ہمیں محبتِ رسول ﷺ (صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم) کی دولت سے مالا مال کر دے کہ یہی ایمان کی بنیاد ہے۔

## حواشی:

(۱) الاحزاب۔۳۳: ۵۶ (۲) تفسیر ابنِ کثیر (اردو ترجمہ از محمد جوناگڑھی) جلد چہارم ص ۲۹۷ (۳) ضیاء القرآن۔ جلد چہارم۔ ص ۸۸ (۴) تفہیم القرآن۔ جلد چہارم۔ ص ۱۲۳، ۱۲۴ (۵) بیان القرآن۔ جلد ۹۔ ص ۶۳ (مطبوعہ مطبع مجتبائی) (۶) معارف القرآن۔ جلد ہفتم۔ ص ۲۲۱ (۷) محمد شریف قاضی۔ اُسوۂ حسنہ۔ ص ۱۵۰ (۸) تدبرِ قرآن۔ جلد ششم۔ ص ۲۶۷ (۹) یوسف بن اسمٰعیل نبہانی۔ الانوار المحمدیہ (ترجمہ پروفیسر غلام ربانی عزیز) مکتبہ نبویہ، لاہور۔ ص ۵۱۸ (۱۰) ضیاء القرآن۔ جلد چہارم ص ۸۹ (۱۱) تفسیر ابنِ کثیر۔ جلد چہارم۔ ص ۲۹۷/ ضیاء القرآن۔ جلد چہارم۔ ص ۸۸، معارف القرآن۔ جلد ہفتم۔ ص ۲۲۲/ انوارِ محمدیہ (علامہ نبہانی) ص ۵۱۸ (۱۲) مدارج النبوۃ حصہ اوّل (اردو ترجمہ از مولانا مفتی غلام معین الدین نعیمی) ص ۵۵۰ (۱۳) اُسوۂ حسنہ ص ۱۵۰ (۱۴) معارف القرآن۔ جلد ہفتم۔ ص ۲۲۲ (۱۵) ترجمان القرآن۔ جلد دوم۔ ص ۳۶۴، ۳۶۵/ ترجمان القرآن۔ جلد سوم۔ ص ۱۴ (۱۶) قرآن شریف مترجم (ترجمہ از مولانا محمود حسن دیوبندی) مطبوعہ ناشرانِ قرآن، لاہور۔ ص ۵۵۲ (۱۷) تفہیم القرآن۔ جلد چہارم۔ ص ۱۲۳ (۱۸) بیان القرآن۔ جلد ۹۔ ص ۶۳ (۱۹)

القرآن الحکیم (ترجمہ وتفسیر از مولانا عبدالماجد دریابادی) مطبوعہ تاج کمپنی لمیٹڈ، ص ۵۵۰،
(۲۰) بیان القرآن جلد نہم ص ۶۳ (۲۱) قرآن شریف مترجم (ترجمہ از مولانا محمود حسن دیوبندی) ص ۵۵۲ (۲۲) ضیاء القرآن۔ جلد چہارم۔ ص ۸۹ (۲۳) تفہیم القرآن۔ جلد چہارم۔ ص ۱۲۳ (۲۴) القرآن الحکیم (ترجمہ وتفسیر از مولانا عبدالماجد دریابادی) ص ۸۵۰ (۲۵) انوارِ محمدیہ۔ ص ۵۱۸ (۲۶) مدارج النبوت ص ۵۵۹
(۲۷) ایضاً (۲۸) برکت علی لودھیانوی، ابو انیس محمد۔ إِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ۔ ص ۲۲۔ ۳۹ (۲۹) تفسیر ابنِ کثیر۔ جلد چہارم ص ۲۹۸/ تفہیم القرآن۔ جلد چہارم ص ۱۲۵/ قرآن شریف مترجم (فوائد از مولانا شبیر احمد عثمانی) ص ۵۵۲/ صحیح مسلم بحاشیہ نووی۔ ص ۱۷۵/ منظور نعمانی، مولانا محمد۔ معارف الحدیث جلد سوم۔ ص ۲۹۸/ سعید شبلی، مولانا محمد۔ احسن الکلام فی فضائل الصلوٰۃ والسّلام۔ ص ۱۰
(۳۰) ابنِ کثیر۔ جلد چہارم۔ ص ۲۹۸/ قرآن شریف مترجم (فوائد از مولانا شبیر احمد عثمانی) ص ۵۵۲/ معارف القرآن۔ جلد ہفتم۔ ص ۲۲۳/ انوارِ محمدیہ۔ ص ۵۲۱/ سید محمد ہاشم، مولانا، فضائلِ درود وسلام۔ ص ۳۵ (۳۱) مثلاً مہتاب کمپنی، لاہور کے شائع کردہ قرآن مجید کے تفسیری حاشیے "فوائدِ سلفیہ المسمّٰی بہ اشرف الحواشی" میں "شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد عبدہٗ الفلاح" نے یہی کیا ہے۔ ص ۵۱ (۳۲) سید محمد ہاشم۔ فضائلِ درود وسلام ص ۴۷، ۴۸ (۳۳) تفسیر ابنِ کثیر۔ جلد چہارم۔ ص ۳۰۵ (۳۴) تفسیر نور العرفان مطبوعہ ادارہ کتب اسلامیہ ص ۶۷۹ (۳۵) پرویز، غلام احمد۔ معارف القرآن، جلد سوم (تاریخِ رسالت) مطبوعہ رتن پریس دہلی، ناشر معارف القرآن، نئی دہلی۔ ص ۲۵۸
(۳۶) تفسیر بیان القرآن (جلد ۹) مطبوعہ مطبع مجتبائی۔ ص ۶۳ (۳۷) معارف القرآن جلد ہفتم۔ ص ۲۲۲ (۳۸) محمد رمضان محقق النوری، مولانا۔ اذان اور درود وسلام جماعت اہلِ سنت، حویلی لکھا۔ ص ۵ (۳۹) الجامعہ (ماہنامہ) جامعہ محمدی شریف

جنات، شوال ۱۴۰۱ھ ص ۵۹ (مضمون "درود شریف کے فضائل و برکات") (۴۰)
تفہیم القرآن۔ جلد چہارم۔ ص ۱۲۴ (۴۱) ضیاء القرآن۔ جلد چہارم۔ ص ۸۹ (۴۲)
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (۴۳) تدبرِ قرآن۔ جلد ششم۔ ص ۲۶۷ (۴۴) تفہیم القرآن
جلد چہارم۔ ص ۱۲۴ (۴۵) عنایت احمد کاکوروی، مفتی۔ فضائل درود و سلام ص ۱۳۲

(۴۶) مشہور حدیث پاک (عن انسؓ بن مالک) حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا
تم میں سے کوئی شخص مومن نہیں ہو سکتا جب تک میں اس کے نزدیک اس کے باپ
اس کی اولاد اور تمام لوگوں سے زیادہ محبوب نہ ہو جاؤں (بخاری)

ور دِ جہاناں و ما فیہا صلی اللہ علیہ وسلم
ہم سب کی بخشش کا ذریعہ صلی اللہ علیہ وسلم
مرجع وہ لولاکَ لَمَا کا، شاہدِ اوّل ذاتِ خدا کا
کُن کا مرکز نور کا نقطہ صلی اللہ علیہ وسلم
فاصلہ جس میں اور خدا میں دو قوسین یا اُس سے کم تھا
شان میں اُس کی آیہ آیا صلی اللہ علیہ وسلم
مثل تو اس کا کیا ملنا تھا؟ سایہ بھی جس کا ہاتھ نہ آیا
گرچہ بہت تاریخ نے ڈھونڈا صلی اللہ علیہ وسلم
معبودانِ مصنوعی کے قبضے سے اللہ کے گھر کو
بہرِ ہمیشہ جس نے چھڑایا صلی اللہ علیہ وسلم
قاف و لام و میم و نون و صاد و حا، یٰسٓ و الف لا
کاف و عین و یا و طٰہٰ صلی اللہ علیہ وسلم

سید اصغر علی شاہ (ملتان)

صلی اللہ علیہ وسلم

حُسنِ مجسم، نور کا پیکر صلی اللہ علیہ وسلم
محسنِ اعظم، ہادیٔ اکبر صلی اللہ علیہ وسلم

مرتبہ سب سے اعلیٰ پایا، جن کا ثانی اور نہ سایہ
نور سراپا، جسمِ مطہّر صلی اللہ علیہ وسلم

آقا عرش پہ جانے والے، لوٹ کے فرش پہ آنے والے
ہادیٔ برحق شافعِ محشر صلی اللہ علیہ وسلم

حاصلِ ایماں نام ہے جن کا، لطف و کرم بھی عام ہے جن کا
ذکر ہے جن کا سب سے بڑھ کر صلی اللہ علیہ وسلم

آپ کا صدقہ کھاتے ہیں ہم، دل کی مرادیں پاتے ہیں ہم
آپ ہیں آقا، آپ ہی سرور صلی اللہ علیہ وسلم

گنبدِ خضرا پیشِ نظر ہو، جانب طیبہ علوی سفر ہو
ہر دم جاری یہ ہو زباں پر "صلی اللہ علیہ وسلم"

نذیر احمد علوی، لاہور

ب کی کوکھ میں صبحِ معطر صلی اللہ علیہ وسلم
سیپ کے اندر جیسے گوہر صلی اللہ علیہ وسلم

ق مبارک وحیٔ الٰہی، سارے پیمبرؑ اس کی گواہی
کوئی نہیں ہے اُس کا ہمسر صلی اللہ علیہ وسلم

ں کے لمحے زندہ زندہ، اُس کی باتیں ہیں پائندہ
سارے زمانوں کا ہے رہبر صلی اللہ علیہ وسلم

ہ کی دلدل چاٹ رہی ہے نفرت رشتے کاٹ رہی ہے
کوئی صورت ہو چارہ گر صلی اللہ علیہ وسلم

ت کریں تو شعلے لپکیں، چپ سادھیں تو آنکھیں چمکیں
سینوں میں ہے آگ سمندر صلی اللہ علیہ وسلم

ہر لحظہ نفسا نفسی ہے، لیکن ہر سُو بھیڑ لگی ہے
دنیا ہے اک عرصۂ محشر صلی اللہ علیہ وسلم

ہر زدوں کی بات بنے گی آقا! کب تک رات ڈھلے گی
کب دیکھیں گے صبحِ منور صلی اللہ علیہ وسلم

دیواروں میں کوئی روزن، آنکھیں پھر سے کر دے روشن
جاگے کوئی منظر خوشتر صلی اللہ علیہ وسلم

اشرف جاوید

# صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمۡ

ساقیٔ کوثر، شافعِ محشر صلی اللہ علیہ وسلم
دونو جہاں میں افضل و برتر صلی اللہ علیہ وسلم

رحمتِ عالم، فضلِ مجسم، محسنِ اعظم، دافعِ ہر غم
حُسنِ سراپا، نورِ سراسر صلی اللہ علیہ وسلم

نبیوں کے سلطان وہی ہیں، احمدِ والا شان وہی ہیں
جنّ و بشر کے ہیں وہی رہبر صلی اللہ علیہ وسلم

کوئی نہیں ہے اُن کا ثانی، کھول دیے سب رازِ نہانی
دولتِ علم لُٹائی آکر صلی اللہ علیہ وسلم

اوّل و آخر، اعلیٰ و افضل، ہر خوبی میں کامل و اکمل
ساری مخلوقات سے بہتر صلی اللہ علیہ وسلم

حق نے عطا کی دولتِ اسرا، قابَ قوسَینِ اَوْ اَدنیٰ
دیکھ ذرا قرآن اُٹھا کر صلی اللہ علیہ وسلم

عرشِ معلّٰی خوب سجا تھا اسرا کی شب حکمِ خُدا تھا
حور و ملک سب گائیں مل کر صلی اللہ علیہ وسلم

سرورِ عالم سیّدِ عالی، ان کی سب سے شان نرالی
پاک خُدا کے پاک پیمبر صلی اللہ علیہ وسلم

حامد انوارثی (فیصل آباد)

# صلی اللہ علیہ وسلم

خلق کے آقا، خلق کے سرور صلی اللہ علیہ وسلم
خالق کے ہادی، خلق کے رہبر صلی اللہ علیہ وسلم

صبح ازل کے مہرِ منور صلی اللہ علیہ وسلم
شامِ ابد کے روشن اختر صلی اللہ علیہ وسلم

کس کو ملا یہ رتبہ اعلیٰ کس کا قدم اس اوج پہ پہنچا
شل ہیں جہاں جبریل کے شہپر صلی اللہ علیہ وسلم

جور و مصائب سہنے والے حق پر قائم رہنے والے
صبر سراپا، عزم کے پیکر صلی اللہ علیہ وسلم

نورِ ہدایت، نورِ ایماں نورِ حقیقت، نورِ دل و جاں
پرتوِ نورِ خالقِ اکبر صلی اللہ علیہ وسلم

پرچم حمد اٹھانے والے، خلدِ نعیم دلانے والے
حامیٔ اُمّت، شافعِ محشر صلی اللہ علیہ وسلم

لافانی ہے کس کی نبوّت کون ہے صدرِ بزمِ رسالت
کس کا فیض ہے جاری گھر گھر صلی اللہ علیہ وسلم

شہرِ مدینہ اور قمر ہو، گنبدِ خضرا پیشِ نظر ہو
جاری ہو یہ ورد زباں پر "صلی اللہ علیہ وسلم"

قمر الدین رام نگری

صلی اللہ علیہ وسلم

رہبرِ صادق، شافعِ محشر صلی اللہ علیہ وسلم
رحمتِ خالق ذاتِ پیمبر صلی اللہ علیہ وسلم

عرش کا پل میں آنا جانا، رازِ خفی کا حق سے پانا
نورِ خدا تھا جسمِ مطہر صلی اللہ علیہ وسلم

نوحؑ کی کشتی پار لگائی، حامیِ یونسؑ، فخرِ مسیحا
یومِ ازل سے خلق کے رہبر صلی اللہ علیہ وسلم

حامیِ امت، شافعِ محشر، مالکِ جنت، ساقیِ کوثر
حسنِ سراپا، نور کے منظر صلی اللہ علیہ وسلم

یوسفِؑ کنعاں عکس ہے تیرا عرشِ خدا پر جلوہ تیرا
تیرا شیدا ربِ اکبر صلی اللہ علیہ وسلم

برقِ تپاں ہے سینہ میرا، شاق ہے مولا جینا میرا
چین نہیں ہے ہجر میں دم بھر صلی اللہ علیہ وسلم

بار ہے سر پر کوہِ گنہ کا، آپ ہی کا ہے مجھ کو سہارا
میری مدد ہو شافعِ محشر صلی اللہ علیہ وسلم

عبد الشافی نظامی

# صلی اللہ علیہ وسلم

کو نہیں کچھ خوفِ محشر صلی اللہ علیہ وسلم
دل میں ہے میرے یادِ سرور صلی اللہ علیہ وسلم

نے ہیں کونین کے سرور صلی اللہ علیہ وسلم
آج چراغاں کیوں نہ ہو گھر گھر صلی اللہ علیہ وسلم

کو سب کے دل کی خبر ہے، آپؐ کی ہر اک شے پہ نظر ہے
آپؐ ہیں ذاتِ حق کے مظہر صلی اللہ علیہ وسلم

رہ غنچوں کو کھلانے، سینوں کی سوزش کو مٹانے
آئی نسیمِ روضۂ سرور صلی اللہ علیہ وسلم

ئریں کو کیوں ہو خطرہ طوفانوں کی طغیانی سے
کشتیٔ دیں کے تم ہو رہبر صلی اللہ علیہ وسلم

ہ کرم سے حامیٔ امت، شافعِ محشر، روزِ محشر
چھائی ہے رحمت اہلِ خطا پر صلی اللہ علیہ وسلم

ہالی طیبہ کی زینت، حور و ملک ہیں محوِ حیرت
خلد بداماں ہے ہر منظر صلی اللہ علیہ وسلم

روزِ جزا اور تشنہ لبی کا خوف کرے اور آپؐ کا شیدا؟
شافعِ محشر ساقیٔ کوثر! صلی اللہ علیہ وسلم!

محمد سعادت حسین خاں وارثی شیدا

# صلی اللہ علیہ وسلم

پیارے محمد نور کے پیکر صلی اللہ علیہ وسلم — احمد مرسل، خلق کے سرور صلی اللہ علیہ وسلم

جسم مقدس، بوئے معطر، روئے منور، مطلع اول — نور کا تڑکا، نور کا منظر، صلی اللہ علیہ وسلم

ختم نبوت، آیۂ رحمت، مخزن حکمت، برج سعادت — اُمّی، فاضل، علم کے مصدر صلی اللہ علیہ وسلم

شمع شبستاں، منبع ایماں، مشعل فاراں، ہادی دوراں — حامل قرآں، قرآں یکسر صلی اللہ علیہ وسلم

دید کے قابل تھا یہ نظارہ، جلوہ نما تھا جلوہ آرا — تھی معراج کی رات منور صلی اللہ علیہ وسلم

ایسی صورت، ایسی سیرت، ایسا جلوہ، ایسا نقشہ — خاص حبیب خالق اکبر صلی اللہ علیہ وسلم

میرے مکرم، نور مجسم، نیر اعظم، قبلۂ عالم — شافع محشر، قاسم کوثر صلی اللہ علیہ وسلم

اسم گرامی، ہر جگ نامی، پیارے اُمّی پیارے پیامی — تیری غلامی راج سے بڑھ کر صلی اللہ علیہ وسلم

در پہ تھے جبریل سوالی لیکن تھی یہ شان عالی — فرش زمیں پر ٹاٹ کا بستر صلی اللہ علیہ وسلم

تیری یتیمی درد کا درماں، تیرا تبسم موسم خنداں — تیرا سراپا ذات کا مظہر صلی اللہ علیہ وسلم

بعد خدا کے آپ کا رتبہ، مثل ہو پیدا کب ہے گوارا ؟
ختم تھی صنعت ختم رسل پر صلی اللہ علیہ وسلم

بشیر گجراتی

# درود وسلام حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قرب کا ذریعہ

تحریر: فیاض حسین چشتی نظامی

یہ اصول دائمی ہے کہ جو کسی کا جتنا زیادہ اطاعت گزار رہتا ہے، اتنا ہی اس کے زیادہ قریب ہو جاتا ہے۔ اگر اطاعت کے ساتھ ساتھ قول و فعل سے محبت کا اظہار بھی ہو رہا ہو تو وہ قریب سے قریب تر اور پھر قریب ترین ہو جاتا ہے ——— اور اگر اطاعت کی اساس ہی محبت و عقیدت پر قائم ہو تو یہ منزلیں نسبتاً جلد طے ہو جاتی ہیں۔ فرمانبرداری اور محبت کی اس آخری ڈگری پر پہنچنے والے کو، لوگ فلاں کا "عاشق" کہنے لگتے ہیں۔ اور، ——— اور جب ڈگری وگری ختم ہو جاتی ہے تو وہ ہستی جس سے وہ محبت کر رہا ہوتا ہے، اس کو اپنا محبوب بنا لیتی ہے۔ کسی کا محبوب بن جانا قرب کی آخری منزل ہے۔

آج تقدیر نے مسلمانوں کے لیے چشم ظاہر سے حضور رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت کرنے، اور اس انداز میں ان کا قرب حاصل کرنے کے دروازے بند کر دیے ہیں۔ آج کوئی شخص آنحضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا صحابیؓ نہیں بن سکتا۔ آج کسی کے نصیب میں نہیں کہ وہ جنگِ احد میں حضور رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر ہونے والی، نیزوں، تلواروں، پتھروں اور تیروں کی بوچھاڑ اپنے ہاتھوں پر روکے۔

آج حضور احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی میزبانی یا مہمانی کا شرف کون حاصل کر سکتا ہے؟ آج صاحبِ لولاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمتِ اقدس میں

کھجوروں کے چند خوشے کس طرح پیش کیے جا سکتے ہیں، حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تقسیم فرما رہے ہوں تو چند کھجوریں کیسے حاصل کی جا سکتی ہیں ؟

اے قسمت! وہ لمحات تو کہاں سے لا سکتی ہے جن میں ساقیٔ کوثر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دستِ رحمت سے تشنہ پیاسوں کو دودھ کا پیالہ نصیب ہو؟ اب وہ ساعتیں کہاں سے آئیں گی جب لمحہ بھر کے لیے، پوری کائنات میں سب سے حسین و جمیل چہرۂ پُرنور کا دیدار نصیب ہو؟ اب امام الانبیاء صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اقتداء میں نماز ادا کرنے کی سعادت کس کے مقدر میں ہے ؟؟

ایسی باتیں سوچنے سے دل پھٹنے لگتا ہے، روح بے چین ہو کر قفسِ عنصری میں تڑپنے پھڑکنے لگتی ہے، مایوسیاں دل کو گھیر لیتی ہیں۔ دنیا کے کھیل تماشے اور دوسری دلچسپیاں روح کی بے چینی میں اضافہ کرتی ہیں۔ ٹھنڈی ہوا کے جھونکے لُو کے تھپیڑے محسوس ہونے لگتے ہیں۔ اپنے، پرائے سے لگنے لگتے ہیں۔ طبیعت افسردہ اور مغموم ہو جاتی ہے۔ دل کی پریشانی اپنی انتہا کو پہنچ جاتی ہے۔ انسان اپنے مقدر کو کچھ کہنے ہی لگتا ہے کہ اِن مایوس کُن اور تکلیف دہ حالات میں، آنکھیں آنسوؤں کا نذرانہ پیش کر کے دل کا بوجھ ہلکا کرنے کی کوشش کرتی ہیں۔

ایسے میں، گھٹا ٹوپ اندھیروں میں نور کا ایک راستہ دکھائی دیتا ہے۔ یہ راستہ اللہ جلّ جلالہٗ جی اور فرشتوں کی ہم زبانی کا راستہ ہے۔ یہ راستہ درود و سلام کا راستہ ہے۔ یہ نور کا وہ راستہ ہے جس کا راہی راستے میں کبھی تھکان محسوس نہیں کرتا، کبھی نہیں بھٹکتا، اور اگر بھٹکنے پر اُکسایا جائے تو اسے بھٹکنے نہیں دیا جاتا۔

یہ راستہ سراپا رحمت کا راستہ ہے۔ یہ راستہ نظرِ کرم کا راستہ ہے۔ یہ بحرِ ظلمات سے نکل کر نور کے محل تک پہنچنے کا سیدھا راستہ ہے۔ یہ دوری سے تقرّب کا راستہ ہے یہ راستہ میرے سرکار (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے دیدار کا راستہ ہے۔ یہی راستہ غفورٌ رحیم

جلّ جلالہٗ جی کے دیدار کا راستہ ہے۔

دنیا ہو یا آخرت، وقت نزع ہو یا لحد کا گھُپ اندھیرا، بچوں کو بوڑھا کر دینے والا روزِ محشر ہو یا عالمِ برزخ کا طویل دور، اعمال تُلنے کا وقت ہو یا دفترِ اعمال تھمانے کا لمحہ، پُل صراط ہو یا گناہوں کا گٹھڑ سر سے اُتار کر کھولے جانے کا منظر ——— ہمارا ہر ہر لمحہ حضورِ رسولِ کریم شفیع المذنبین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے قرب کا متلاشی اور اُن کی نظرِ کرم کا محتاج ہے۔

بزرگوں سے سنا ہے کہ شاہ ابرار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قبر میں تشریف لائیں گے اور درود خواں کی عذاب قبر سے خلاصی ہو جائے گی۔ بوقت زیارت اگر کوئی درود خواں اپنی اس خواہش کا اظہار کر دے کہ یا رسول اللہ (صلی اللہ علیک وسلم) اس اُمتی کو قدم بوسی کی اجازت مرحمت فرمائیں تو ——— تو یہ لمحات کتنے عجیب ہوں گے۔ یہ قرب کتنا عظیم ہوگا، یہ نیازمندی کیسی سر بلندی پر منتج ہوگی۔

قدم بوسی کے بعد اگر درود خواں سرکارِ والا تبار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے دست بستہ عرض کرے کہ یا احمدِ مختار صلی اللہ علیک وآلک وسلم! اس گنہگار درود خواں اُمتی کو بھی اپنے ساتھ لے چلیں تو کیا بعید ہے کہ عرش کے نوشاہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تبسم فرمادیں۔ سبحان اللہ۔ سبحان اللہ۔

اللہ جلّ جلالہٗ جی، زندہ باد! کیسی نظرِ کرم فرمائی اس درود خواں پر کہ حضور سرکارِ دوعالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا اُمتی بنا دیا، اور انھیں اپنے اُمتی کے لیے رؤف و رحیم فرما دیا!! ذرا غور کیجیے کہ وہ لمحات کتنی ان گنت رحمتوں کے حامل ہوں گے جب یہ درود خواں بندہ، لامکاں کے مکیں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رحمتوں کے زیرِ سایہ اللہ جل جلالہٗ جی کے دیدار سے فیض یاب ہوگا۔ اللہ اللہ!!

حدیث شریف میں ہے کہ جو شخص حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جتنا زیادہ درود شریف

پڑھے گا، وہ قیامت کے دن ان سے اتنا ہی قریب ہوگا (ترمذی شریف) لہذا جو شخص آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا قرب حاصل کرنا چاہتا ہے، اس کے لیے ضروری ہے وہ کثرت سے درود وسلام پڑھا کرے۔

آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ہمیں نوید دی ہے کہ اگر ہم عقبیٰ میں اپنی بہتری چاہتے ہیں، اللہ جل جلالہٗ کی رحمت سے مستفید ہونے کی تمنا رکھتے ہیں تو ہمیں درود پاک کا زیادہ سے زیادہ ورد کرنا چاہیے۔ کیونکہ سرکار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم قیامت کے دن سب سے زیادہ درود پڑھنے والے کو اپنے زیادہ قریب کرلیں گے اور جو جس درجے کا درود خواں ہے، اسی حساب سے ان کے قریب ہوگا ——— یہ تو حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا وعدہ ہے، سرکار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم دنیا میں بھی یہی طریقہ اپناتے تھے۔ امام شعرانی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔ ایک شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا۔ آپ مسجد میں تشریف فرما تھے۔ اس شخص نے سلام عرض کیا تو نبیٔ کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اسے حضرت سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے اور اپنے درمیان بٹھایا۔ حاضرین بہت حیران ہوئے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جبرئیل نے مجھے خبر دی ہے کہ وہ مجھ پر ایسا درود پڑھتا ہے جو کسی نے مجھ پر اس سے پہلے نہیں بھیجا (فضائل و برکاتِ درود شریف مطبوعہ مصطفائی مدرسہ، تعلیم القرآن، لاہور)

شیخ محقق حضرت عبدالحق محدث دہلویؒ نے سخاوی اور دوسرے محدثین کے حوالے سے لکھا ہے کہ محمد بن سعد بن مطرف سونے سے پہلے درود شریف کا ایک تعدادِ معینہ میں وظیفہ کیا کرتے تھے۔ ایک رات آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو دیکھتے ہیں کہ ان کے گھر میں تشریف لائے، ان کے مکان کو نورِ جمال سے مزین فرمایا اور کہا کہ اپنا منہ سامنے لا، تاکہ میں اُس کو بوسہ دوں، اس لیے کہ تو درود بہت پڑھتا ہے

گئے ہیں کہ مجھے شرم آئی کہ میں حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے سامنے اپنے منہ کو
جاؤں۔ لیکن میں نے اپنے رخسار کو آں سرور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دہن مبارک
کے سامنے کر دیا۔ آپ نے میرے رخسار پر بوسہ دیا۔ جب میں بیدار ہوا تو میرا تمام مکان
مشک کی خوشبو سے بھرا ہوا تھا۔ آٹھ روز تک میرے رخسار سے مشک کی خوشبو آتی
رہی' جذب القلوب الیٰ دیار المحبوب۔ اردو ترجمہ از سید حکیم عرفان علی بیگ بھیتی۔ ص ۲۰۵)

اسنادو فضائل بشائر الخیرات میں ہے: "آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہے
کہ جب آپ نے شب معراج میں رب عزّ وجل تک سیر کی تو رب عزّ وجل نے دریافت
کیا، اے محمد (صلی اللہ علیک وسلم) یہ زمین کس کی ہے؟ آپ نے عرض کیا، اے رب تعالیٰ
تیرے لیے۔ پھر حق تعالیٰ نے سوال کیا، اے محمد (صلی اللہ علیک وسلم) یہ حجابات کس
کے لیے ہیں۔ آپ نے جواب دیا، اے رب تعالیٰ، یہ تیرے لیے ہیں۔ پھر اللہ تعالیٰ نے
سوال کیا کہ اے محمد (صلی اللہ علیک وسلم) یہ کرسی کس کے لیے ہے؟ آپ نے جواب دیا،
اے رب! یہ تیرے لیے ہے۔ پھر حق تعالیٰ نے آپ سے پوچھا۔ تو کس کے لیے ہے؟
اس وقت نبیٔ کریم صلی اللہ علیہ وسلم سربسجدہ ہو گئے اور کچھ کہنے کے لیے حیا مانع ہوئی۔
اس موقع پر خود رب عزّ وجل نے ارشاد فرمایا کہ تو اس کے لیے ہے جو تجھ پر درود بھیجتا
ہے اور تیرے شرف اور بزرگی کو بڑھاتا ہے (بشائر الخیرات فی الصلاۃ علیٰ صاحب الآیات
البینات از حضرت غوث اعظم شیخ عبدالقادر جیلانیؒ۔ اردو ترجمہ۔ ص ۸)

خواب میں زیارت کی عنایت تو درود خوانوں پر ہوتی ہی ہے ---- کثرت
سے درود و سلام پڑھنے والوں کو سرکار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بیداری میں بھی زیارت
نصیب ہوتی ہے۔ شیخ نورالدین شعرانیؒ ہر روز دس ہزار بار درود شریف پڑھا کرتے
تھے جبکہ شیخ احمد زواریؒ کا روزانہ درود شریف کا وظیفہ چالیس ہزار تھا۔ ان ہر دو بزرگوں
کو اپنے آقا و مولا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بیداری میں زیارت نصیب ہوتی تھی۔ اندازہ

فرماتیے کہ ان کو اپنے سرکار صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا کتنا قرب حاصل ہوا۔

محترمہ رضیہ لال شاہ صاحب رحمہا اللہ تعالیٰ درود شریف کی کثرت فرمایا کرتی تھیں زندگی میں کئی بار انہیں سلطانِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت نصیب ہوئی حاضریٔ دربارِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے موقع پر اُنہیں گھر کے بارے میں کچھ پریشانی ہوئی تو اُسی دن دافع البلاء صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی بیداری میں زیارت نصیب ہوئی فرمایا کہ لاہور میں سب خیریت ہے۔ تم لوگ مدینۂ طیبہ میں آرام اور سکون سے رہو۔ محترمہؒ کے خاوند لال شاہ صاحب نے احقر کو بتایا کہ میں خود بھی گھر کے بارے میں پریشان تھا لیکن ہماری ساری باتیں رحمتِ ہر عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم سماعت فرما رہے تھے اور آن کی آن میں ہماری ساری پریشانیاں سرکار (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) نے دور فرما دیں۔

آخر میں اللہ جل جلالہٗ جی کی بارگاہ میں سربخم دعاگو ہوں کہ احقر کو، اس کی اولاد عزیز و اقارب اور دوستوں اور رادر معزز و محترم قارئینِ نعت کو کثرت سے درود شریف پڑھنے کی توفیق عطا ہو اور وقتِ نزع ہماری زبانوں پر درود و سلام کا ورد جاری ہو۔

افضل و اعلیٰ ، برتر و بالا ، نادر و یکتا ، کامل و اکرم
ماہِ معلّیٰ ، مہرِ مجلّیٰ ، حُسنِ سراپا ، نورِ مجسّم
خاکِ مدینہ تجھ سے منوّر ، عظمتِ کعبہ تجھ سے معظّم
سایۂ برکت ، آیۂ رحمت ، ابرِ سخاوت ، موجِ مکرّم
اک جیسے ہیں چاہے کچھ ہو ، تیرے کرم کے سارے موسم
صلی اللہ علیہ وسلّم
صلی اللہ علیہ وسلّم

صہبا اختر ، کراچی

# صلّی اللہ علیہ وسلّم

ن روشن چہرے والا صلّی اللہ علیہ وسلّم
تابشِ النجم، چاند کا ہالہ صلّی اللہ علیہ وسلّم

ی چادر کاندھے پہ ڈالے ظلمتِ شر کو خیر میں ڈھالے
اُمّی لقب وہ کملی والا صلّی اللہ علیہ وسلّم

صداقت فخرِ امانت، نورِ ہدایت ختمِ رسالت
جانچا پرکھا دیکھا بھالا صلّی اللہ علیہ وسلّم

لیاں کھائیں، پتّھر کھائے پھر بھی دُعا کو ہاتھ اٹھائے
خلقِ مجسّم رحمت والا صلّی اللہ علیہ وسلّم

ں کی نظر میں آقا نوکر، دونوں ہی یکساں، دونوں برابر
عدل کی عظمت رکھنے والا صلّی اللہ علیہ وسلّم

ں ہی رب کے نام کا سکّہ سارے جہاں میں جس نے چلایا
نام محمّد، مکّہ والا صلّی اللہ علیہ وسلّم

م جہاں کو جس نے سنوارا جس نے بدل کر فکر کا دھارا
ظلمتِ شب کو نور میں ڈھالا صلّی اللہ علیہ وسلّم

درس دیا کچھ ایسا نبیؐ نے، میرے لیے پرواز کہیں بھی
کوئی نہیں ہے گورا کالا صلّی اللہ علیہ وسلّم

پرواز اعظمی (بھارت)

جسمِ محمدؐ نور کا پُتلا صلی اللہ علیہ وسلم
شکل خُدا کے فضل کا نقشہ صلی اللہ علیہ وسلم

رحمت اور خود رحمتِ باری، نوری اور خود نُورِ الٰہی
بھیدی اور خود بھید خُدا کا صلی اللہ علیہ وسلم

گُلشن ہیں اور فیض کا گلشن، معدن ہیں اور لطف کا معدن
دریا ہیں اور فضل کا دریا صلی اللہ علیہ وسلم

خاص شفاعت کام ہے اُن کا، عام محمدؐ نام ہے اُن کا
برحق یہ اِسلام ہے اُن کا صلی اللہ علیہ وسلم

حق حق باتیں کہنے والے، بھوکے پیاسے رہنے والے
کھانے والے غم اُمّت کا صلی اللہ علیہ وسلم

صابر و شاکر، ہادی و رہبر، شافعِ محشر، ساقئ کوثر
وصف لکھوں کیفؔ آپؐ کے کیا کیا صلی اللہ علیہ وسلم

(حافظ عالمگیر خاں) کیفؔ ٹونکی

# صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمۡ

سب کے دہن اور ایک ہی فقرہ، صلی اللہ علیہ وسلم
سارے قلم اور ایک ہی املا، صلی اللہ علیہ وسلم

ہر ناشر کا ایک ہی جملہ، ہر شاعر کا ایک ہی مصرع
ہر منشی کی ایک ہی انشا "صلی اللہ علیہ وسلم"

میری عبادت میرا وظیفہ، بس یہی کہنا، بس یہی سننا
بس یہی لکھنا، بس یہی پڑھنا صلی اللہ علیہ وسلم

اُس اُمّی کا رتبہ دیکھو، خود اللہ پڑھاتے اُس کو
خود خالق فرماتے "اقرا" صلی اللہ علیہ وسلم

تن پر مزّمّل کی قبا ہے، کاندھوں پر یٰسؔ کی ردا ہے
سر پہ ہے طٰہٰ کا عمامہ صلی اللہ علیہ وسلم

امن و امانت، دین و دیانت، علم و عدالت، فہم و فراست
اُس کی نوازش، اس کا صدقہ صلی اللہ علیہ وسلم

اُس کے دم سے بادل برسا، گلشن مہکا، طائر چہکا
سورج نکلا، تارا چمکا، صلی اللہ علیہ وسلم

آنکھ لگی ہے سوئے مدینہ، آتشِ ہجر سے سوزاں سینہ
دل سے زباں تک ایک ہی نعرہ "صلی اللہ علیہ وسلم"

اس جیسا کوئی بھی نہیں تھا، اس جیسا کوئی بھی نہیں ہے
اس جیسا کوئی بھی نہ ہوگا صلی اللہ علیہ وسلم

عاصی کرنالی، ملتان

# صلی اللہ علیہ وسلم

سرورِ عالم سیدِ والا صلی اللہ علیہ وسلم
ختمِ رُسل پیغمبرِ بالا صلی اللہ علیہ وسلم

ان کا تبسّم روشن روشن، یادیں ان کی خوشبو خوشبو
حُسن کا پرچم، نور کا ہالہ صلی اللہ علیہ وسلم

ان پہ درودِ عشق ازل ہے، ان کو سلامِ حسنِ ابد ہے
خود بھی کہے اللہ تعالیٰ "صلی اللہ علیہ وسلم"

ان کی بلندی، ان کی عنایت، ان کی عطائیں، ان کی رحمت
ان کا کرم ہر آن ہے بالا صلی اللہ علیہ وسلم

دیکھیں گے ان کو، جانیں گے اُن کو، رُوح و نظر پہچانیں گے اُن کو
کرّم حُسنا، طاب جمالا صلی اللہ علیہ وسلم

اُن کے تصدّق، ان کے وسیلے، ہر نعمت پھر عام ہوئی ہے
قاسمِ نعمَ، کثرُ نوالا صلی اللہ علیہ وسلم

ہر وادی ہر گلشن نغمہ، ہر عالم ہر محفل نعرہ
افضل علوًا، فاق کمالا صلی اللہ علیہ وسلم

ہر مومن تسلیم بجاں ہے، ذکر و بیاں بس ایک زباں ہے
کہتا ہے ہر کہنے والا "صلی اللہ علیہ وسلم"

عرفانی سب اُن کی ثنا ہے، ان کی ثنا میں رب کی رضا ہے
رَضِیَ قولاً قبلِ مقالا صلی اللہ علیہ وسلم

محمد وجیہ السیما عرفانی (لاہور)

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

ثِ خلقِ آدم و حوّا صلی اللہ علیہ وسلم
فخرِ خلیلؑ و رشکِ مسیحا صلی اللہ علیہ وسلم

محمد نورِ خدا کا صلی اللہ علیہ وسلم
رُوئے منوّر برقِ تجلاّ صلی اللہ علیہ وسلم

اس کونین آپؐ کا جلوہ صلی اللہ علیہ وسلم
وجۂ فروغِ ملّتِ بیضا صلی اللہ علیہ وسلم

ن بہاراں گلشنِ طیبہ خُلد بداماں وادیٔ بطحا
روضۂ رضواں آپ کا روضہ صلی اللہ علیہ وسلم

مل ایماں نامِ محمدؐ درد کا درماں کام محمدؐ
راحتِ دُنیا جانِ تمنّا صلی اللہ علیہ وسلم

ہونے لگا جب ذکرِ ولادت پڑھنے لگے سب نعتِ رسالت
وجد میں افقرؔ آ کے پکارا "صلی اللہ علیہ وسلم"

افقرؔ موہانی وارثی

سایۂ یزداں ، مظہر یکتا صلی اللہ علیہ وسلم
آیۂ قرآں، صورتِ زیبا صلی اللہ علیہ وسلم

زینتِ بزمِ اہلِ تمنّا صلی اللہ علیہ وسلم
موجِ نظر ہے آئنہ پیما صلی اللہ علیہ وسلم

رنگ فزائے گلشن و صحرا صلی اللہ علیہ وسلم
ابرِ تجلّی ، نور کے دریا صلی اللہ علیہ وسلم

اُن کی یہ عظمت، ان کی یہ رفعت، اُنکی رسائی اُنکی پہنچ ہے
فرشِ زمیں سے تا بہ ثریّا صلی اللہ علیہ وسلم

ہر دو عالم زیرِ نگیں ہیں، جس جا دیکھو آپ ہی ہیں
سب کے آقا، سب کے مولا صلی اللہ علیہ وسلم

نازشِ دوراں، فخرِ جہاناں آپ کا اسلم تنہا تنہا
ایک نظر اِس پہ بھی خدا را صلی اللہ علیہ وسلم

اسلم یوسفی (ملتان)

لفظِ محمد سوچ کا قبلہ صلی اللہ علیہ وسلم
فکر کا معبد، دھیان کا کعبہ صلی اللہ علیہ وسلم
جس میں چلیں، بازارِ مقدس، جس میں رکیں، وہ غارِ مقدس
جس میں بسیں وہ شہر مدینہ صلی اللہ علیہ وسلم
مطلعِ مہرِ بصیرت کہیے، منبعِ نورِ ھدایت کہیے
صبح کی ساعت آپ کا چہرہ صلی اللہ علیہ وسلم
کمزوروں کا بوجھ اُٹھانا، دشمن پر شفقت فرمانا
آپ کی عادت، آپ کا شیوہ صلی اللہ علیہ وسلم
رحمتِ یزداں جسم ہے اُن کا، حلِّ مسائل اسم ہے اُن کا
مظلوم و محکوم کو مژدہ صلی اللہ علیہ وسلم
بے پر کی پرواز وہی ہے، بے در کی آواز وہی ہے
بے سرمایوں کا سرمایہ صلی اللہ علیہ وسلم

ذہن کو اس سے سیرابی ہو، قلب کو اس سے شادابی ہو
عقل کا نعرہ، عشق کا نغمہ صلی اللہ علیہ وسلم"

پروفیسر انور جمال (ملتان)

# صلی اللہ علیہ وسلم

نور تمہارا طور سے اعلیٰ — فرش تمہارا عرش سے بالا
گھر میں کرو میرے بھی اجالا — صلی اللہ علیہ وسلم

زیبِ بدن ہے مُہرِ نبوت — سر پہ درخشاں تاجِ رسالت
رُخ پہ ہے تاباں شانِ امامت — صلی اللہ علیہ وسلم

رُخ ہے تمہارا وہ رخِ انور — جس سے دو عالم سارا منور
جس کی ضیا ہے خلق کی رہبر — صلی اللہ علیہ وسلم

نورِ دو عالم تم سے ہے پیدا — ذات خدا کی تم پہ ہے شیدا
جلوۂ حق ہے تم سے ہویدا — صلی اللہ علیہ وسلم

تم سے ہے عظمت عرشِ بریں کو — تم سے ہے عزت فرشِ زمیں کو
تم سے مسرت قلبِ حزیں کو — صلی اللہ علیہ وسلم

نشۂ وحدت جام تمہارا — دل کا سکوں پیغام تمہارا
وردِ زباں ہے نام تمہارا — صلی اللہ علیہ وسلم

نائبِ حق ہو شاہِ مدینہ — تم پہ لٹاؤں دل کا خزینہ
پار کرو اُمّت کا سفینہ — صلی اللہ علیہ وسلم

اپنے درِ اقدس پہ بلا لو — مجھ کو سکونِ دل کی دعا دو
نقشِ غمِ دُنیا کے مٹا دو — صلی اللہ علیہ وسلم

ہے یہ تمنّا دین کے سرور — مجھ کو نسیمِ خلد بنا کر
کر دو نثارِ روضۂ اطہر — صلی اللہ علیہ وسلم

وحیدہ نسیم (کراچی)

عظمتِ آدم، نازشِ حوّا، صلی اللہ علیہ وسلم
حیرتِ موسیٰ، غیرتِ عیسیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

نورِ مقدم، حسنِ مجسّم، شافعِ محشر، سرورِ عالم
آپ کا رتبہ سب سے نرالا صلی اللہ علیہ وسلم

محرمِ یزداں، جلوۂ ایماں، مظہرِ عرفاں، شاہدِ امکاں
حاملِ قرآں، حاصلِ طٰہٰ صلی اللہ علیہ وسلم

چہرہ منوّر، زلف معنبر، نطق مؤثر، عرق معطّر
چشمِ محمد اللہ اللہ! صلی اللہ علیہ وسلم

دادِ تحمّل، رشکِ تجمّل، عرفِ مکمّل، نقشِ مکلّل
فخرِ ملائک، رہبرِ دنیا صلی اللہ علیہ وسلم

پیکرِ رحمت، محورِ حدت، پرتوِ فطرت، مرکزِ عفّت
نزہتِ دنیا، بہجتِ عقبیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

ارشدِ آثم، جاہل و ناداں، حرص و ہوس اور آز کا بندہ
مدحتِ حضرت، ارفع و اعلیٰ، صلی اللہ علیہ وسلم

علم الدین ارشد

# صلی اللہ علیہ وسلم

سرورِ طیبہ ، سرورِ بطحا صلی اللہ علیہ وسلم
سیّدِ دنیا ، سیدِ عقبیٰ ، صلی اللہ علیہ وسلم

جلوۂ فاراں ، لمعۂ یزداں ، حاملِ قرآں کاملِ ایماں
عشقِ مجسّم ، حسنِ سراپا ، صلی اللہ علیہ وسلم

نازشِ خوباں ، تابشِ دوراں ، عظمتِ انساں ، سطوتِ شاہاں
روحِ تماشا ، جانِ تمنّا صلی اللہ علیہ وسلم

ماہِ نبوت ، مہرِ ہدایت ، نجمِ بصیرت ، صبحِ سعادت
صورتِ زیبا ، سیرتِ یکتا صلی اللہ علیہ وسلم

رشکِ فصاحت ، کشفِ عنایت ، مخزنِ رحمت ، معدنِ حرمت
رحم کے ملجا ، لطف کے ماویٰ صلی اللہ علیہ وسلم

شانِ تکلّم ، آنِ تبسّم ، جانِ تجمّل ، کانِ تحمّل
اعلیٰ و ارفع ، ارفع و اعلیٰ صلی اللہ علیہ وسلم

صبحِ ازل سے شامِ ابد تک ، رزمِ خطا سے بزمِ عطا تک
نافعِ دنیا ، شافعِ عقبیٰ ، صلی اللہ علیہ وسلم

آبِ رواں سے ابرِ رواں تک ، فرشِ زمیں سے عرشِ بریں تک
نورِ محمدؐ ، جلوۂ زیبا صلی اللہ علیہ وسلم

آپؐ کے گھر کا ، آپ کے در کا ، میں بھی گدا ہوں آبلہ پا ہوں
آپؐ ہیں آقا ، آپ ہیں مولا ، صلی اللہ علیہ وسلم

فرحت شاہجہان پوری

# صلی اللہ علیہ وسلم

ب کا منصب آپ کا رتبہ صلی اللہ علیہ وسلم
فرش ہے مسند، عرش ہے تکیہ صلی اللہ علیہ وسلم

صحرا صحرا، گلشن گلشن، قریہ قریہ، بستی بستی
اُن کے کرم کی ہر سُو برکھا صلی اللہ علیہ وسلم

بحرِ عطا ہیں، ابرِ سخا ہیں، نورِ خدا ہیں شمعِ ھُدا ہیں
ہر پہلو سے آپ ہیں یکتا صلی اللہ علیہ وسلم

صبحِ ازل سے شامِ ابد تک تاباں تاباں خنداں خنداں
عکسِ جمالِ چہرۂ زیبا صلی اللہ علیہ وسلم

مخبرِ صادق، رہبرِ کامل، محسنِ اعظم، ھادیٔ برحق
عظمت کے عنواں ہیں کیا کیا صلی اللہ علیہ وسلم

جادہ جادہ، منزل منزل، جلوت جلوت، خلوت خلوت
روشن روشن نقشِ کفِ پا صلی اللہ علیہ وسلم |

کوئی ستم ہو، کوئی اَلم ہو، کوئی خطا ہو، کوئی سزا ہو
سب کا تدارک ایک یہ نسخہ "صلی اللہ علیہ وسلم"

نور کا پیکر، شاہدِ داور، ساقیٔ کوثر، شافعِ محشر
اللہ اللہ کملی والا صلی اللہ علیہ وسلم

تابش یہ ہے دل کی عبادت، اس سے بڑھ کر کیا ہے سعادت
دھڑکن دھڑکن نعتِ مُعلّٰی صلی اللہ علیہ وسلم

تابش صمدانی (ملتان)

# مسلمان کا مختصر درود

تحریر: علامہ احمد سعید کاظمیؒ

ارشادِ باری کی تعمیل میں مسلمان، حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی آل کو درود سے خارج کر کے نہیں پڑھتے بلکہ "اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ" کے ساتھ "وَ عَلٰی آلِ مُحَمَّدٍ" بھی ضرور پڑھتے ہیں۔ ارشادِ باری کی تعمیل میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے درود کے جو الفاظ اُمت کو تلقین فرمائے، ان میں "علیٰ آلِ محمد" کے الفاظ بھی شامل ہیں۔ جیسا کہ متفق علیہ حدیث میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا یہ فرمان وارد ہے "قُوْلُوْا اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ"، تم "اللّٰھم صلِّ علیٰ محمدٍ وّ علیٰ آلِ محمدٍ" کہا کرو۔ (مشکوٰۃ۔ ص ۸۶۔ طبع رشیدیہ دہلی)

اگر کسی روایت میں "آلِ محمدٍ" کے الفاظ نہیں تو اس کی بجائے ذُرِّیَّتِہٖ کے الفاظ موجود ہیں (بخاری، مسلم، مشکوٰۃ۔ ص ۸۶) اور ابوداؤد کی روایت میں ذُرِّیَّتِہٖ کے ساتھ اَھْلِ بَیْتِہٖ کے الفاظ بھی وارد ہیں (مشکوٰۃ۔ ص ۸۷)

اس لیے مسلمانوں کے درود کا اختصار "صلی اللہ علیہ وسلم" نہیں بلکہ اس کا اختصار "صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم" ہے۔ نسخِ مروّجہ میں لفظ آل کا ساقط کرنا ناسخین کا تصرّف ہے جو ہمارے نزدیک پسندیدہ نہیں۔

---

درودِ تاج پر اعتراضات کے جوابات۔ از علامہ کاظمیؒ۔ کاظمی پبلی کیشنز، ملتان ص ۹۲

# صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

صبحِ ازل کے نیّرِ تاباں! صلی اللہ علیہ وسلم
شامِ ابد کے ماہِ درخشاں، صلی اللہ علیہ وسلم

جلوہ بہ جلوہ جلوہ تمہارا، تم سے منوّر عالم سارا
حُسن تمہارا حسنِ حنیرا ماں صلی اللہ علیہ وسلم

وادیٔ طیبہ طور بداماں ۔ طور بداماں، نوُر بداماں
نوُر سے ہیں یہ نور کے ساماں صلی اللہ علیہ وسلم

کرنیں بن کر مہرِ عرب کی، نور بکھیر رہی ہیں ہر سُو
نوُر نگر کی نوُری گلیاں صلی اللہ علیہ وسلم

مطلعِ حسن و خوبی تم ہو، مقطعِ حسن و خوبی تم ہو
حُسنِ حسیناں، خوبیٔ خوُباں صلی اللہ علیہ وسلم

تم نے جسے ایمان دیا ہے۔ اُس نے تم کو مان لیا ہے
دافعِ کفر و داعیٔ ایماں صلی اللہ علیہ وسلم

حشر بپا ہے خلق کھڑی ہے، سوُرج سر پہ دھوپ کڑی ہے
لیجیے زیرِ سایۂ داماں صلی اللہ علیہ وسلم

تم نے نعت عزیزِ غزلخواں، کیا ایمان افروز کہی ہے
اور ہے خوب اِس نعت کا عنواں "صلی اللہ علیہ وسلم"

عزیز حاصلپوری

# صلی اللہ علیہ وسلم

رحمتِ یزداں ، مہبطِ قرآں صلی اللہ علیہ وسلم
قبلۂ ایماں ، کعبۂ ارماں صلی اللہ علیہ وسلم

معدنِ احساں ، کانِ سخاوت، چشمۂ عرفاں، بحرِ ہدایت
غم کے مداوا ، درد کے درماں صلی اللہ علیہ وسلم

دل کی مسرت، آنکھ کے تارے، رُوح کی فرحت، جان سے پیارے
لطفِ مجسّم ، پیکرِ احساں صلی اللہ علیہ وسلم

چاند سے بڑھ کر رُوئے درخشاں ، زلف معطّر خُلد بداماں
حُسن میں رشکِ یُوسفِ کنعاں صلی اللہ علیہ وسلم

خلقِ عظیم اور شان نرالی ، ذاتِ کریم اور عیب سے خالی
ساقیٔ کوثر ، ہادیٔ دوراں صلی اللہ علیہ وسلم

نُور ہے سینہ، قلب ہے حکمت اور پسینہ پھول کی نکہت
دہن ہے گُل ، لب غنچۂ عرفاں صلی اللہ علیہ وسلم

درد و الم میں مونس و ہمدم، کون و مکاں کے مصلحِ اعظم
دہر کے سلطاں، فقر پہ نازاں صلی اللہ علیہ وسلم

اُن کی نبوّت سب سے ہے افضل، اُن کی شریعت کامل و اکمل
کُفر ہے اُن کے نام سے لرزاں صلی اللہ علیہ وسلم

نغمۂ وحدت سب کو سنایا، رازِ حقیقت سب کو بتایا
مشکلیں کر دیں دہر کی آساں صلی اللہ علیہ وسلم

(حلیم کشّل)

صلی اللہ علیہ وسلم

رحمت عالم خاصۂ یزداں صلی اللہ علیہ وسلم
شاہِ رُسل، پیغمبرِ ذی شاں صلی اللہ علیہ وسلم

ظلِ الٰہی، طورِ تجلّی، آئینہ دارِ عرشِ معلّی
صدر نشینِ محفلِ امکاں صلی اللہ علیہ وسلم

سرورِ کُل محبوب الٰہی، تختِ نشینِ مسندِ شاہی
شاہِ دوعالم، خسروِ خوباں صلی اللہ علیہ وسلم

جنبش لب جاں بخش دو عالم خادمِ در شاہانِ معظم
نازشِ عیسیٰؑ، فخرِ سلیماںؑ صلی اللہ علیہ وسلم

عفو وعطا فرمانے والے، روزِ جزا کام آنے والے
شافعِ محشر، مالکِ میزاں صلی اللہ علیہ وسلم

کاشفِ وحدت لب ہیں تمہارے وحیِ خدا اقوال ہیں سارے
آیۂ رحمت، صاحبِ قرآں صلی اللہ علیہ وسلم

ہاکے لب اعجاز کا ایما، پڑھتے ہیں بُت توحید کا کلمہ
آپ کا ہے یہ فیض نمایاں، صلی اللہ علیہ وسلم

نورِ مجسّم، سرورِ ذی شاں، آپ کی رحمت آپ کا احساں
شانِ نزولِ سورۂ رحماں صلی اللہ علیہ وسلم

واسطۂ پیدائشِ آدم ، آئینۂ آرائشِ عالم
وجہِ نمودِ گلشنِ ایماں صلی اللہ علیہ وسلم

عیدِ ولادت کی یہ خوشی ہے کون و مکاں میں دھوم مچی ہے
خلق میں آئے ہیں شہِ ذی شاں صلی اللہ علیہ وسلم

رم جھم نور کے بادل چھائے، بادِ صبا نے پھول کھلائے
کہتی ہیں کھل کر سب کلیاں "صلی اللہ علیہ وسلم"

عام ہے سب پہ رحمتِ باری، آئی عرب سے بادِ بہاری
بلبلِ سدرہ ہے یہ غزل خواں صلی اللہ علیہ وسلم

حکم فرشتوں کو ہے صدا دیں، پائیں گے سب منہ مانگی مرادیں
مانگیں دعا کہہ کہہ کے مسلماں "صلی اللہ علیہ وسلم"

سب سے نکمّا سب سے بُرا ہے لیکن نازاں اس پہ ضیاؔ ہے
میرا نبیؐ ہے شافعِ عصیاں صلی اللہ علیہ وسلم

لسان الحسّان علّامہ ضیاؔ القادری بدایونیؒ

# صلی اللہ علیہ وسلم

جلوہ فروزِ محفلِ امکاں صلی اللہ علیہ وسلم
قبلۂ ملّت ، کعبۂ ایماں صلی اللہ علیہ وسلم

نقشِ جمیلِ صانعِ قدرت، جلوہ نمائے نورِ حقیقت
نورِ مجسّم ، حسنِ فروزاں صلی اللہ علیہ وسلم

مرکزِ وحدت ، آیۂ رحمت ، صدر نشینِ بزمِ قیامت
ساقیٔ کوثر ، شافعِ عصیاں صلی اللہ علیہ وسلم

اُمتِ عاصی کے رکھوالے، کشتیٔ دل کے کھیون ہارے
دل ہیں زخمی ، آنکھیں گریاں صلی اللہ علیہ وسلم

لاج ہے تیرے ہاتھ ہماری، آن پڑی ہے ساعت بھاری
ہم ہیں اور باطل کے طوفاں صلی اللہ علیہ وسلم

چشمِ کرم اے رحمتِ کامل! نگہِ تلطّف رہبرِ منزل!
تیری امت ہے سرگرداں صلی اللہ علیہ وسلم

حافظ مظہرالدین

احمدِ مرسل، ختمِ رسولاں صلی اللہ علیہ وسلم
شافعِ محشر، رحمتِ یزداں صلی اللہ علیہ وسلم

رہبرِ کامل، ناظمِ اعلیٰ، سب دنیا کے ملجا و ماوا
غایت اولیٰ مظہرِ قرآں صلی اللہ علیہ وسلم

ہر اک درد کا کر گئے درماں، ہر مشکل کو کر گئے آساں
ہادیٔ برحق مشعلِ ایماں صلی اللہ علیہ وسلم

اُمّی ہو کر راز بتائے پنہاں تھے جو اہلِ نظر سے
فلسفہ داں سب ہو گئے حیراں صلی اللہ علیہ وسلم

نبیوں کو بھی شوق ہوا تھا آپؐ کی امت میں آنے کا
کر دیں آتنی نعمتیں ارزاں صلی اللہ علیہ وسلم

فرش نشیں ہیں، عرش مکاں ہیں، کل عالم کے روحِ رواں ہیں
ہر ذرّے پر ان کے احساں صلی اللہ علیہ وسلم

اس دُنیا کا مال و دولت جان و دل اور رشتے ناتے
سب کچھ اُن کی آن پہ قرباں صلی اللہ علیہ وسلم

محمد یعقوب خاں حاکم بھٹی (لاہور)

روئے منور آیۂ قرآں صلی اللہ علیہ وسلم
ذاتِ مقدس جلوۂ یزداں صلی اللہ علیہ وسلم

آپ ہیں ہر اک درد کا درماں صلی اللہ علیہ وسلم
کیجیے چارہ سازئ عصیاں صلی اللہ علیہ وسلم

آپ رسولِ فخرِ رسولاں صلی اللہ علیہ وسلم
آپ نبئ صاحبِ قرآں صلی اللہ علیہ وسلم

ارض و سما کیا لوح و قلم کیا، حور و ملک کیا جن و بشر کیا
آپ کے سب شرمندۂ احساں صلی اللہ علیہ وسلم

آپ کے صدقے ہیں انساں کو عزت و عظمت ان میسر
آپ کا ممنونِ عظمتِ انساں صلی اللہ علیہ وسلم

وحدتِ یزداں تم سے پائی تم نے خدا کی شان دکھائی
تم ہو اس کی حجت و برہاں صلی اللہ علیہ وسلم

ہستئ عالم ایک فسانہ، آپ کی ہستی ایک حقیقت
روحِ روانِ عالمِ امکاں صلی اللہ علیہ وسلم

حالِ ادب کب تم سے نہاں ہے اُسکی تمنا تم پہ عیاں ہے
اے ہمہ دانِ حسرت و داماں صلی اللہ علیہ وسلم

ادب سیمابی

جسمِ معطّر رُوح منوّر صلی اللہ علیہ وسلم
ذکرِ جمالِ پاک ہے لب پر صلی اللہ علیہ وسلم

پیکرِ خوبی جانِ لطافت، سب سے نُمایاں سیرت و صورت
آپ پہ قُرباں ماہ و اختر صلی اللہ علیہ وسلم

آپؐ کی جانب سب کی نگاہیں، آپ سے آساں زیست کی راہیں
آپؐ چراغِ محفلِ داور صلی اللہ علیہ وسلم

یہ معراجِ بشر تو دیکھو، عرش پہ ہیں خالق سے باتیں
اللہ اللہ شانِ پیمبر صلی اللہ علیہ وسلم

نُور ہے خود اپنا سرمایہ، نور کا کب ہوتا ہے سایہ
بے سایہ ہے جسمِ اطہر صلی اللہ علیہ وسلم

سید ذکی علی ادیب

# چہل حدیث

## ——— درود و سلام کے صیغے

مرتبہ: مولانا اشرف علی تھانوی

مولانا اشرف علی تھانوی نے فضائل درود و سلام پر ایک رسالہ "زاد السعید فی الصلوٰۃ علی النبی الوحید صلی اللہ علیہ وسلم" لکھا جس کے دسویں باب میں درود و سلام پر مبنی چالیس احادیث مبارکہ اکٹھی کر دیں۔ ان میں سے ۲۵ صیغے درود کے ہیں اور ۱۵ سلام کے۔ اس کام میں درود و سلام اور چہل حدیث کی تبلیغ کا دُہرا ثواب ہے۔

مولانا نے آغاز میں لکھا ہے: "یوں تو مشائخ کرام سے صدہا صیغے اس کے منقول ہیں۔ دلائل الخیرات اس کا ایک نمونہ ہے، مگر اس مقام پر صرف جو صیغے صلوٰۃ و سلام کے، احادیث مرفوعہ حقیقیہ یا حکمیہ میں وارد ہیں، ان میں سے چالیس صیغے مرقوم ہوتے ہیں۔" (زاد السعید مطبوعہ تاج کمپنی لمیٹڈ ص ۲۶)

ان چالیس احادیث کی اسناد یہ ہیں (۱) بزار و طبرانی (۲) مسند احمد (۳) ابن حبان (۴) بیہقی (۵) بخاری۔ مسلم۔ نسائی (۶) مسلم (۷) ابن ماجہ (۸) نسائی (۹) ابو داؤد (۱۰) ابو داؤد (۱۱) ترمذی۔ ابو داؤد۔ مسلم (۱۲) نسائی۔ ابو داؤد۔ ابن ماجہ (۱۳) مسلم (۱۴) ابو داؤد۔ (۱۵) طبری (۱۶) کتاب الصلوٰۃ، خیر و بری (۱۷) مجد الائمہ ترجمانی (۱۸) صحاح ستہ (۱۹) نسائی۔ ابن ماجہ۔ حصن حصین (۲۰) نسائی۔ حصن حصین (۲۱) القول البدیع (۲۲) مسند احمد۔ مستدرک حاکم۔ بیہقی۔ نزل الابرار

(۲۳) دارقطنی (۲۴) مسند احمد (۲۵) نسائی۔ حصن حصین (۲۶) نسائی (۲۷) نسائی (۲۸) نسائی (۲۹) نسائی (۳۰) نسائی (۳۱) مؤطا امام مالک حصن حصین (۳۲) معجم کبیر طبرانی۔ معجم اوسط طبرانی۔ حصن حصین (۳۳) ابوداؤد، حصن حصین (۳۴) مؤطا امام مالک (۳۵) مؤطا (۳۶) مؤطا (۳۷) طحاوی۔ معاویہ (۳۸) ابوداؤد (۳۹) ابن حبان۔ حصن حصین (۴۰) مصنف ابن ابی شیبہ حصن حصین۔

---

# صِیَغِ صَلٰوۃ

(۱) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ اَنْزِلْهُ الْمَقْعَدَ الْمُقَرَّبَ عِنْدَكَ۔

(۲) اَللّٰهُمَّ رَبَّ هٰذِهِ الدَّعْوَةِ الْقَآئِمَةِ وَالصَّلٰوةِ النَّافِعَةِ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّارْضَ عَنِّىْ رِضًا لَّا تَسْخَطُ بَعْدَهٗ اَبَدًا۔

(۳) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ وَصَلِّ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ۔

(۴) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ ارْحَمْ مُحَمَّدًا وَّاٰلَ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ وَبَارَكْتَ وَرَحِمْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ۔

(۵) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۞

(۶) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ وَّبَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۞

(۷) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرٰهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۞

(۸) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ وَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۞

(۹) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَبَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۞

(۱۰) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰی

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ﴿

(۱۱) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اٰلِ اِبْرٰهِيْمَ فِى الْعٰلَمِيْنَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ﴿

(۱۲) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّاتِهٖ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّاتِهٖ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ﴿

(۱۳) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّاتِهٖ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّاتِهٖ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ﴿

(۱۴) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ النَّبِيِّ وَاَزْوَاجِهٖ اُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَذُرِّيَّاتِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ﴿

(۱۵) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَتَرَحَّمْ عَلٰى مُحَمَّدٍ

وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا تَرَحَّمْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ؕ

(۱۶) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ تَرَحَّمْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا تَرَحَّمْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ تَحَنَّنْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا تَحَنَّنْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ سَلِّمْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا سَلَّمْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ؕ

(۱۷) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ بَارِكْ وَسَلِّمْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّارْحَمْ مُحَمَّدًا وَّ اٰلَ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ وَ بَارَكْتَ وَتَرَحَّمْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ فِى الْعٰلَمِيْنَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ؕ

(۱۸) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ

وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۔

(۱۹) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ كَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَبَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۔

(۲۰) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ ٰالنَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَبَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدِ ٰالنَّبِیِّ الْاُمِّیِّ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۔

(۲۱) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَكُوْنُ لَكَ رِضًی وَّلَهٗ جَزَآءً وَّلِحَقِّهٖ اَدَآءً وَّاَعْطِهِ الْوَسِیْلَةَ وَالْفَضِیْلَةَ وَالْمَقَامَ الْمَحْمُوْدَ الَّذِیْ وَعَدْتَّهٗ وَاجْزِهٖ عَنَّا مَا هُوَ اَهْلُهٗ وَاجْزِهٖ اَفْضَلَ مَا جَازَیْتَ نَبِیًّا عَنْ قَوْمِهٖ وَرَسُوْلًا عَنْ اُمَّتِهٖ وَصَلِّ عَلٰی جَمِیْعِ اِخْوَانِهٖ مِنَ النَّبِیّٖنَ وَالصّٰلِحِیْنَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ۔

(۲۲) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ ٰالنَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ وَبَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدِ ٰالنَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۔

۲۳) اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اَهْلِ بَيْتِهٖ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَيْنَا مَعَهُمْ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اَهْلِ بَيْتِهٖ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلَيْنَا مَعَهُمْ صَلَوَاتُ اللّٰهِ وَصَلَوٰتُ الْمُؤْمِنِيْنَ عَلٰى مُحَمَّدِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ ۝

۲۴) اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ صَلَوَاتِكَ وَرَحْمَتِكَ وَبَرَكَاتِكَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا جَعَلْتَهَا عَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ وَّبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ۝

۲۵) وَصَلَّى اللّٰهُ عَلَى النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ ۝

# صِيَغُ السَّلَامِ

۲۶) اَلتَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ وَالصَّلَوٰتُ وَالطَّيِّبَاتُ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصّٰلِحِيْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ ۝

۲۷) اَلتَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ الطَّيِّبَاتُ الصَّلَوٰتُ لِلّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ

اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى
عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ
اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ ٭

(۲۸) اَلتَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ الطَّيِّبَاتُ اَلصَّلَوَاتُ لِلّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ
اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَ
عَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا
اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ
وَرَسُوْلُهٗ ٭

(۲۹) اَلتَّحِيَّاتُ الْمُبَارَكَاتُ اَلصَّلَوٰتُ الطَّيِّبَاتُ لِلّٰهِ سَلَامٌ
عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ سَلَامٌ عَلَيْنَا
وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ
وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ ٭

(۳۰) بِسْمِ اللّٰهِ وَ بِاللّٰهِ اَلتَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ وَالصَّلَوَاتُ وَ
الطَّيِّبَاتُ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَ
بَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ
اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ
وَرَسُوْلُهٗ اَسْاَلُ اللّٰهَ الْجَنَّةَ وَاَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ النَّارِ ٭

(۳۱) اَلتَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ الزَّاكِيَاتُ لِلّٰهِ الطَّيِّبَاتُ اَلصَّلَوَاتُ لِلّٰهِ
اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ

عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ
اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ ؏

(۳۲) بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ خَيْرِ الْاَسْمَآءِ اَلتَّحِيَّاتُ الطَّيِّبَاتُ
اَلصَّلَوَاتُ لِلّٰهِ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا
شَرِيْكَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ اَرْسَلَهٗ
بِالْحَقِّ بَشِيْرًا وَّنَذِيْرًا وَّاَنَّ السَّاعَةَ اٰتِيَةٌ لَّا رَيْبَ
فِيْهَا اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ
اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ اَللّٰهُمَّ
اغْفِرْ لِيْ وَاهْدِنِيْ ؏

(۳۳) اَلتَّحِيَّاتُ الطَّيِّبَاتُ وَالصَّلَوَاتُ وَالْمُلْكُ لِلّٰهِ اَلسَّلَامُ
عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ ؏

(۳۴) بِسْمِ اللّٰهِ اَلتَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ اَلصَّلَوَاتُ لِلّٰهِ الزَّاكِيَاتُ لِلّٰهِ
اَلسَّلَامُ عَلَى النَّبِيِّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا
وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ شَهِدْتُّ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ
شَهِدْتُّ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ ؏

(۳۵) اَلتَّحِيَّاتُ الطَّيِّبَاتُ اَلصَّلَوَاتُ الزَّاكِيَاتُ لِلّٰهِ اَشْهَدُ
اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَنَّ مُحَمَّدًا
عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ
اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ

(۳۶) اَلتَّحِيَّاتُ الطَّيِّبَاتُ اَلصَّلَوَاتُ الزَّاكِيَاتُ لِلّٰهِ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُ اللّٰهِ وَ رَسُوْلُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَ بَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ ۔

(۳۷) اَلتَّحِيَّاتُ اَلصَّلٰوتُ لِلّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَ بَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ ۔

(۳۸) اَلتَّحِيَّاتُ لِلّٰهِ اَلصَّلَوَاتُ الطَّيِّبَاتُ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ ۔

(۳۹) اَلتَّحِيَّاتُ الْمُبَارَكَاتُ اَلصَّلٰوتُ الطَّيِّبَاتُ لِلّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَ اَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللّٰهِ ۔

(۴۰) بِسْمِ اللّٰهِ وَ السَّلَامُ عَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ ۔

صلی اللہ علیہ وسلم

کیوں نہ ہوں مَیں قربانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم
ہاتھ میں ہے دامانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

پھیلی ہوئی ہے ہر دو جہاں میں، فرش زمیں پہ کون مکاں میں
خوشبوئے بستانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

حق نے عطا کی معراج اُن کو، بخشا شفاعت کا تاج اُن کو
اللہ اللہ شانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

قدموں میں تھی گو اُن کے شاہی، پر وہ تھے مستِ عشقِ الٰہی
فقر رہا سامانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

کیوں ہے جہاں آئینہ ساماں، کھل نہ سکے گا قلبِ پریشاں
دل تو ہے حیرانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

آؤ جلیس طیبہ ہو آئیں، اپنا مقدر چل کے بنائیں
بن جائیں مہمانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

دُنیا کا ارمان کروں کیوں، دنیا پہ بہزادؔ مروں کیوں
کافی ہے ارمانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

زائرِ مدینہ بہزاد لکھنوی

# صلّی اللہ علیہ وسلّم

ہے نورِ خدا انوارِ محمّد صلی اللہ علیہ وسلم
رشکِ قمر رخسارِ محمّد صلی اللہ علیہ وسلّم

حق سے کہیں گے روزِ قیامت، بخش دے اُمّت بخش دے اُمّت
ہو گی یہی تکرارِ محمّد صلی اللہ علیہ وسلّم

کیوں حضرتِ عیسیٰؑ یہ تو کہو، مُردے تو جیے پر کوئی کبھی
اچھا بھی کیا بیمارِ محمّد صلی اللہ علیہ وسلّم

محشر میں نہ ہوگا اُس کو خطر، بے کھٹکے وہ پائے خُلد میں گھر
جس نے کہ کیا اقرارِ محمّد صلی اللہ علیہ وسلّم

ہے عرشِ معلّٰی شام و سحر، لے کر کے شعاعِ شمس و قمر
جاروب کشِ دربارِ محمّد صلی اللہ علیہ وسلّم

از عرشِ بریں تا تحتِ ثریٰ، ہو نورِ خدا کا جلوہ نما
بے پردہ جو ہوں رُخسارِ محمّد صلی اللہ علیہ وسلّم

محشر میں جو پوچھے مجھ سے خدا تو کون ہے، اتنا کہہ دوں گا
ہُوں نقشِ قدم بردارِ محمّد صلی اللہ علیہ وسلّم

ہوتے نہ کبھی یہ ارض و فلک یا جنّ و بشر یا حُور و ملک
ہوتا نہ اگر اظہارِ محمّد صلی اللہ علیہ وسلّم

احمدؐ میں احد میں فرق ہے جو ممتازؔ نہ اُس کا بھید کہو
جانے ہے خدا اسرارِ محمّد صلی اللہ علیہ وسلم

ممتاز گنگوہی

# صلی اللہ علیہ وسلم

جا کے صبا تو کوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم
لا کے سنگھا خوشبوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

چاک ہے ہجر سے اپنا سینہ، دل میں بسا ہے شہر مدینہ
چشم لگی ہے سوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

حشر کا خوف ہے سب پر غالب، سب ہیں رضائے حق کے طالب
حق کی نظر ہے سوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

شمس و قمر میں ارض و فلک میں، جن و بشر میں حور و ملک میں
عکس فگن ہے روئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

مشک و گلاب و عود و عنبر خاک میں ڈالوں سب کے اوپر
پاؤں اگر خوشبوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

ہو نہ کبھی تا حشر نمایاں، ایسا ہلال عید ہو قرباں
دیکھے اگر ابروئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

دین کے دشمن ان کو ستائیں، دیں یہ ہمیشہ ان کو دعائیں
سب سے نرالی خوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

ہو نہ جمیل قادری مضطر، ہاتھ اٹھا کر حق سے دعا کر
مجھ کو دکھا دے کوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

جمیل قادری رضوی

دین کا سرور کون؟ محمدؐ — قوم کا رہبر کون؟ محمدؐ
افضل و برتر کون؟ محمدؐ — صلی اللہ علیہ وسلم

مالکِ دنیا، وارثِ جنّت — موجدِ الفت، موجبِ رحمت
شافعِ محشر کون؟ محمدؐ — صلی اللہ علیہ وسلم

حُسنِ سراپا، نورِ مجسّم! — جانِ جہان و دلبرِ عالم
شاہدِ انور کون؟ محمدؐ — صلی اللہ علیہ وسلم

مرسلِ برحق، رحمتِ عالم — خالقِ فرحت، قاسمِ زم زم
ساقیِ کوثر کون؟ محمدؐ — صلی اللہ علیہ وسلم

مہبطِ قرآں، خاورِ عرفاں — نیّرِ ایماں، جلوۂ یزداں
خیر کا مظہر کون؟ محمدؐ — صلی اللہ علیہ وسلم

برجِ رسالت، ماہِ دو عالم — نورِ ہدایت، مہرِ معظّم
حسن کا پیکر کون؟ محمدؐ — صلی اللہ علیہ وسلم

طاؔلقِ مضطر جس کا سلامی — جس کے ثنا خواں سعدیؒ و جامیؒ
ہے وہ پیمبر کون؟ محمدؐ — صلی اللہ علیہ وسلم

طاؔلق ہمدانی لدھیانوی (فیصل آباد)

# صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

شانِ خدا ہے شانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم
جانِ جہاں ہے جانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

فرشِ زمیں سے عرشِ بریں تک جلوہ فزا ہے بیشک بے
چہرۂ نور افشانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

روزِ ازل سے خلق پہ بیشک جاری رہے گا روزِ ابد تک
صبح و مسا فرمانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

رتبۂ محبوبیٔ حق کا کیونکہ کوئی لائق ہوتا
خاص یہ ہے شایانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

خاکِ قدم سے کحل جواہر چشم ملائک جس سے منور
دونوں جہاں قربانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

قطرۂ شبنم رشکِ گہر ہو صبحِ چمن میں جلوہ گر ہو
وصفِ دُرِ دندانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

شاد ہوتے دیدارِ خدا سے عرشِ بریں پر جس دم پہنچے
نکلے سب ارمانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

ہے یارب قاسم کو حسرت سر پہ ہو میرے روزِ قیامت
سایہ فگن دامانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

قاسم

# صلی اللہ علیہ وسلم

کعبۂ دل ہے نامِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم
جزوِ ایماں نامِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

جس کے عمل ہوں افضل و بہتر، اس کو کھلے ہیں جنت کے در
ہم کو ملا پیغامِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

تیرا یہ میخانہ رضواں کر سکتا ہے اس کو شاداں
جس نے پیا ہے جامِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

آپؐ نے جو کچھ بھی فرمایا، سامنے اپنے آج وہ آیا
سچ ہیں سب الہامِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

آپؐ کے ہیں سب پیرو پیمبر، ایسی فضیلت کس کو میسّر
اونچا سب سے بامِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

نام سے جس کے کفر ہراساں، سطوتِ قیصر لرزاں لرزاں
ہے یہ جہاد انعامِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

جان کی اب پرواہ کسے ہے اس دُنیا کی چاہ کسے ہے
حرزِ جاں ہے نامِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

خالقِ کُل کو شوق جو آیا آخر اپنے پاس بلایا
صلِّ علیٰ اکرامِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

آرزو ہے مسرورؔ کی یارب، وقتِ نزع ہو لب پہ اس کے
اعلیٰ و اطہر نامِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم

مسرورؔ بدایونی

# درود شریف کے فوائد

علامہ شمس الدین سخاویؒ کی "القول البدیع" اور شیخ عبدالحقؒ محدث دہلوی کی "جذب القلوب" کے حوالے سے

۱۔ حبیبِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر درود پاک پڑھنے والے پر اللہ تعالیٰ درود بھیجتا ہے۔ ایک کے بدلے ایک نہیں، بلکہ ایک کے بدلے کم از کم دس۔
۲۔ درود پاک پڑھنے والے کے لیے رب تعالیٰ کے فرشتے رحمت اور بخشش کی دعائیں کرتے ہیں۔
۳۔ جب تک بندہ درود پاک پڑھتا ہے، فرشتے اس کے لیے دعائیں کرتے رہتے ہیں۔
۴۔ درود پاک گناہوں کا کفارہ ہے۔
۵۔ درود پاک سے عمل پاک ہو جاتے ہیں۔
۶۔ درود پاک خود اپنے پڑھنے والے کے لیے اللہ تعالیٰ سے استغفار کرتا ہے۔
۷۔ درود پاک پڑھنے سے درجے بلند ہوتے ہیں۔
۸۔ درود پاک پڑھنے والے کے لیے ایک قیراط ثواب لکھا جاتا ہے جو کہ اُحد پہاڑ جتنا ہے۔
۹۔ درود پاک پڑھنے والے کو پیمانے بھر بھر کر ثواب ملتا ہے۔
۱۰۔ جو درود پاک ہی کو وظیفہ بنا لے، اس کے دنیا و آخرت کے سارے کے سارے

کام اللہ تعالیٰ خود اپنے ذمے لے لیتا ہے۔

۱۱۔ درودِ پاک پڑھنے کا ثواب غلام آزاد کرنے سے بھی افضل ہے۔

۱۲۔ درودِ پاک پڑھنے والا، ہر قسم کے ہولوں سے نجات پاتا ہے۔

۱۳۔ شفیع المذنبین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم درودِ پاک پڑھنے والے کے ایمان کی گواہی دیں گے۔

۱۴۔ درودِ پاک پڑھنے والے کے لیے شفاعت واجب ہو جاتی ہے۔

۱۵۔ درودِ پاک پڑھنے والے کے لیے اللہ تعالیٰ کی رضا اور رحمت لکھ دی جاتی ہے

۱۶۔ اللہ تعالیٰ کے غضب سے امان لکھ دی جاتی ہے۔

۱۷۔ اس کی پیشانی پر لکھ دیا جاتا ہے کہ یہ نفاق سے بری ہے۔

۱۸۔ لکھ دیا جاتا ہے کہ یہ دوزخ سے بری ہے۔

۱۹۔ درودِ پاک پڑھنے والے کو قیامت کے دن عرشِ الٰہی کے سائے کے نیچے جگہ دی جائے گی۔

۲۰۔ درودِ پاک پڑھنے والے کی نیکیوں کا پلڑا وزنی ہو گا۔

۲۱۔ درودِ پاک پڑھنے والے کے لیے جب وہ حوضِ کوثر پر جائے گا، خصوصی عنایت ہو گی۔

۲۲۔ درودِ پاک پڑھنے والا کل سخت پیاس کے دن امان میں ہو گا۔

۲۳۔ پُل صراط پر سے نہایت آسانی سے اور تیزی سے گزر جائے گا۔

۲۴۔ پُل صراط پر اسے نور عطا ہو گا۔

۲۵۔ درودِ پاک پڑھنے والا موت سے پہلے اپنا مکان جنت میں دیکھ لیتا ہے۔

۲۶۔ درودِ پاک پڑھنے والے کو جنت میں کثرت سے بیویاں عطا ہوں گی۔

۲۷۔ درودِ پاک کی برکت سے مال بڑھتا ہے۔

۲۸۔ درودِ پاک پڑھنا عبادت ہے۔
۲۹۔ درودِ پاک اللہ تعالیٰ کے نزدیک سب نیک عملوں سے پیارا ہے۔
۳۰۔ درودِ پاک مجلسوں کی زینت ہے۔
۳۱۔ درودِ پاک تنگ دستی کو دور کرتا ہے۔
۳۲۔ درودِ پاک پڑھنے والا قیامت کے دن سب لوگوں سے، حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے زیادہ قریب ہوگا۔
۳۳۔ درودِ پاک، درود شریف پڑھنے والے کو اور اس کی اولاد کو اور اس کی اولاد کی اولاد کو رنگ دیتا ہے۔
۳۴۔ درودِ پاک پڑھ کر جس کو بخشا جائے، اسے بھی نفع دیتا ہے۔
۳۵۔ درودِ پاک پڑھنے والے کو اللہ تعالیٰ کا اور پھر اس کے حبیب صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا قرب نصیب ہوتا ہے۔
۳۶۔ درودِ پاک پڑھنے سے دشمنوں پر فتح و نُصرت حاصل ہوتی ہے۔
۳۷۔ درودِ پاک پڑھنے والے کا دل زنگ سے پاک ہو جاتا ہے۔
۳۸۔ درودِ پاک پڑھنے والے سے لوگ محبت کرتے ہیں۔
۳۹۔ درودِ پاک پڑھنے والا لوگوں کی غیبت سے محفوظ رہتا ہے۔
۴۰۔ درودِ پاک پڑھنے والے کو حضور رحمۃ للعالمین شفیع المذنبین صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی خواب میں زیارت ہوتی ہے۔
۴۱۔ ایک بار درود پڑھنے سے دس گناہ معاف ہوتے ہیں، دس نیکیاں لکھی جاتی ہیں، دس درجے بلند ہوتے ہیں، دس رحمتیں نازل ہوتی ہیں۔
۴۲۔ درودِ پاک پڑھنے والے کی دعا قبول ہوتی ہے۔
۴۳۔ درودِ پاک پڑھنے والے کا کندھا جنت کے دروازے پر حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

کے کندھے مبارک کے ساتھ چھو جائے گا۔

۴۴۔ درودِ پاک پڑھنے والا قیامت کے دن سب سے پہلے آقائے دو جہاں صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے پاس پہنچ جائے گا۔

۴۵۔ درودِ پاک پڑھنے والے کے سارے کاموں کے لیے قیامت کے دن حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم متوَلّی (ذمّہ دار) ہو جائیں گے۔

۴۶۔ درودِ پاک پڑھنے سے دل کی صفائی ہوتی ہے

۴۷۔ درودِ پاک پڑھنے والے کو جانکنی میں آسانی ہوتی ہے۔

۴۸۔ جس مجلس میں درودِ پاک پڑھا جائے، اس مجلس کو فرشتے رحمت سے گھیر لیتے ہیں

۴۹۔ درودِ پاک پڑھنے سے سیدالانبیاء حبیبِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی محبت بڑھتی ہے۔

۵۰۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم خود درودِ پاک پڑھنے والے سے محبت فرماتے ہیں۔

۵۱۔ قیامت کے دن سیّدِ دوعالم نورِ مجسّم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم درودِ پاک پڑھنے والے سے مصافحہ کریں گے۔

۵۲۔ فرشتے درودِ پاک پڑھنے والے کے ساتھ محبت کرتے ہیں۔

۵۳۔ فرشتے درودِ پاک پڑھنے والے کے درود شریف کو سونے کے قلم سے چاندی کے ورقوں پر لکھتے ہیں۔

۵۴۔ درودِ پاک پڑھنے والے کا درود شریف فرشتے دربارِ رسالت میں لے جا کر یوں عرض کرتے ہیں "یارسول اللہ (صلی اللہ علیک وسلم) فلاں کے بیٹے فلاں نے حضور کے دربار میں درودِ پاک کا تحفہ حاضر کیا ہے۔

۵۵۔ درود پڑھنے والے کا گناہ تین دن تک فرشتے نہیں لکھتے۔

---

القول البدیع ص ۱۰۱ / جذب القلوب ص ۲۵۲۔ بحوالہ آبِ کوثر از مفتی محمد امین مطبوعہ فیصل آباد۔ ۱۴۰۷ھ ص ۸

رش بریں تیری پیشانی صلی اللہ علیہ وسلم
دونو جہاں میں تو لاثانی صلی اللہ علیہ وسلم

ہیں خار بچھانے والوں کو بھی دی ہیں تو نے دعائیں
دنیا ہے غرقِ حیرانی صلی اللہ علیہ وسلم

مجبوروں اور ناداروں پر شفقت کرنا سیکھ چکی ہے
سب سلطانوں کی سلطانی صلی اللہ علیہ وسلم

سب احکام ترے انصاف کے نام کو اونچا کرنے والے
ہر ارشاد ترا قرآنی صلی اللہ علیہ وسلم

باعثِ رشک ہے یوسفؑ جیسے پیغمبر کی نظروں میں بھی
تیری پاکیزہ دامانی صلی اللہ علیہ وسلم

رُرقیں خیرات کے طور پہ دیتی ہے تاریکیوں کو
چہرۂ اقدس کی تابانی صلی اللہ علیہ وسلم

تیری مدحت کے قابل الفاظ کہاں سے لاؤں آقا
میری عقل تو ہے دیوانی صلی اللہ علیہ وسلم

دنیا کے سب سلطانوں کے دل میں ہے یہ حسرتِ رفعت
کاش ملے اُن کی دربانی صلی اللہ علیہ وسلم

(ادارہ رفعتِ سلطان، جھنگ)

ذہنوں کے دشت میں پھول اُگائے صلی اللہ علیہ وسلم
جس نے اندھیروں میں دیپ جلائے صلی اللہ علیہ وسلم

ہستی کی راہوں میں لوگو بھٹکے ہوئے انسان کی خاطر
رہبرِ کامل بن کے جو آئے صلی اللہ علیہ وسلم

جس کا سراپا نور کا مظہر جس کی محبت مرکزِ ایماں
شاہِ رسولاں جو کہلائے صلی اللہ علیہ وسلم

جس کے جمالِ مہر نے یارو، ایک تجلّی ایک جھلک سے
کفر کے اختر و مہ گہنائے صلی اللہ علیہ وسلم

حشر کی دُھوپ سے بچنے کی خاطر جس کی ردائے سیاہ کے نیچے
عاصی چلیں گے سائے سائے صلی اللہ علیہ وسلم

کرب کے لمحوں میں ہم نفسو، نام سکوں پیراہن جس کا
دل میں دھنک بن کر لہرائے صلی اللہ علیہ وسلم

پروفیسر سہیل اختر (بہاولپور)

# صلی اللہ علیہ وسلم

ماہِ حرا فاران سے نکلا عشقِ بتاں ایقان سے نکلا
ماند پڑا اصنام کا جادو صلی اللہ علیہ وسلم

چلنے لگیں رحمت کی ہوائیں پاک ہوئیں مسموم فضائیں
دشت و چمن میں پھیلی خوشبو صلی اللہ علیہ وسلم

ابرِ کرم ہر جانب چھایا، ملکِ عرب کا والی آیا
جنگل مہکے سرسبز ہوئی لو صلی اللہ علیہ وسلم

اہلِ جہاں کی قسمت جاگی، سورج نکلا ظلمت بھاگی
پھیلا نورِ نبوت ہر سو صلی اللہ علیہ وسلم

بعثتِ مرسل سمے سہانے، مل بیٹھے اپنے بیگانے
ختم ہوا احساسِ من و تو صلی اللہ علیہ وسلم

دین کے ساتھ ہے دنیا روشن حسنِ عمل سے عقبیٰ روشن
خوب سے خوب اس کا ہر پہلو صلی اللہ علیہ وسلم

یاد آئے بطحا کے منظر، کوندے لپکے دل کے اندر
نوکِ مژہ پر چمکے آنسو صلی اللہ علیہ وسلم

لوگ کئی مجذوب ہوئے ہیں، غیروں سے منسوب ہوتے ہیں
راسخ کا مقصود وہ خوشبو صلی اللہ علیہ وسلم

راسخ عرفانی

# صلی اللہ علیہ وسلم

پڑھیں نہ کیوں حلقے میں آکے "صلی اللہ علیہ وسلم"
خادم جتنے ہیں آقا کے صلی اللہ علیہ وسلم

آقا پر راضی ہے خالق، آقا ہیں ہر چیز کے مالک
آقا ہیں محبوبِ خدا کے صلی اللہ علیہ وسلم

ہر اہلِ ایمان کے لب تک، صبح و شام نہ ہوگا کب تک
بیٹھیں گے سب سے پڑھوا کے "صلی اللہ علیہ وسلم"

پھر پھر کر دل دیکھے اپنا، طیبہ کو جانے کا سپنا
ہے جو زباں پہ گھوم گھما کے "صلی اللہ علیہ وسلم"

"صلی اللہ علیک وسلم"، کہو گے روضے پر جو ہمدم!
جاؤ گے ہم کو بھی سنا کے "صلی اللہ علیہ وسلم"

پڑھنے والے پر آقا بھی خوش ہوتے ہیں اور خدا بھی
سو معنے ہیں ایک دعا کے "صلی اللہ علیہ وسلم"

شیطاں روئے، شیطاں ہارے، جب کوئی صلوات پکارے
ہم جیتے سب سے کہلا کے "صلی اللہ علیہ وسلم"

اُس کا نصیبہ کھل جائے گا، خالق رحمت فرمائے گا
پڑھ لے گا جو سر کو جھکا کے "صلی اللہ علیہ وسلم"

نقش ہے عظمت اُن کی دل پر، روح بھی ہے محمود ثنا گر
نغمے گائیں مدح و ثنا کے "صلی اللہ علیہ وسلم"

راجا رشید محمود

# صَلّی اللہُ عَلَیہِ وَسَلّم

اُمّی لقب اور علم کا مصدر صلی اللہ علیہ وسلم
اہلِ سخن ہیں آج بھی ششدر۔ صلی اللہ علیہ وسلم

شعلۂ زیبا نور کا پیکر، کون و مکاں ہیں جس سے منوّر
حسنِ خدائے پاک کا مظہر صلی اللہ علیہ وسلم

صدرِ زمانہ سرورِ عالم، ہادیٔ دوراں عظمتِ آدم
وارثِ امّت مالکِ کوثر صلی اللہ علیہ وسلم

مونس و ہمدم ناصر و یاور، شافعِ محشر بندہ پرور
شیدا ہے اس پر خالقِ اکبر صلی اللہ علیہ وسلم

فضل و شرف میں سب سے محکم، دونوں جہاں کا محسنِ اعظم
اکرم و اکمل، طاہر و اطہر صلی اللہ علیہ وسلم

حاصلِ ایماں اس کی محبت اس کا تصوّر عینِ عبادت
شانِ نبوت ختم ہے اس پر صلی اللہ علیہ وسلم

اس کا کرم ہے سایہ گستر، ہے جو سکونِ قلب میسّر
جاری ہے پیہم میری زباں پر "صلی اللہ علیہ وسلم"

تاجِ شفاعت سر پہ سجا ہے، ساری خدائی اس پہ فدا ہے
اس کا یہ رتبہ اللہ اکبر صلی اللہ علیہ وسلم

حسرتِ دل ہو کاش یہ پوری، آئے قضا ستّار جو میری
سجدہ کناں ہوں اس کے در پر صلی اللہ علیہ وسلم

ستّار وارثی

# حلقۂ درودِ پاک

اللہ کریم جل شانہٗ اور اس کے فرشتے ہمارے آقا و مولا علیہ التحیۃ والصلوٰۃ والسلام پر درود بھیجتے ہیں۔ ہمیں خالق و مالکِ حقیقی نے حکم دیا ہے کہ ہم بھی اُن کی بارگاہ میں درود و سلام کا ہدیہ پیش کریں۔ پھر سرکار صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم نے خود فرمایا کہ اُس شخص کی ناک خاک آلود ہو جو میرا نام سنے اور درود نہ پڑھے ——

ظاہر ہے کہ حضور رحمۃ للعالمین (صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم) جس شخص کی ذلّت کا اعلان فرما رہے ہیں، وہ کم از کم ماہنامہ نعت کا کوئی قاری نہیں ہو سکتا۔ چنانچہ ہمیں یقین ہے کہ آپ جب اور جہاں حضور اکرم صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم کا اسمِ گرامی لیتے یا سنتے ہیں، درود و سلام پیش کرنے کی سعادت سے محروم نہیں رہتے۔ لیکن بزرگانِ دین نے اجتماعی صورت میں درود و سلام پڑھنے کے بہت فوائد اور فضائل بیان کیے ہیں، اس لیے اگر آپ مہینے میں، ہفتے میں یا دن میں کوئی وقت مقرر کر کے کسی مسجد میں، کسی ہال میں، دوستوں کے ساتھ یا گھر میں بیٹھ کر بالالتزام درود و سلام پڑھتے ہوں تو ہمیں اطلاع دیں تاکہ ماہنامہ نعت کے تمام قاری اس سے آگاہ ہو سکیں۔ اگر آپ کوئی خاص درود پاک پڑھتے ہوں تو وہ بھی تحریر کر دیں۔ اگر کسی بزرگ کی اجازت سے پڑھتے ہوں تو ان بزرگ کا اسمِ گرامی بھی لکھیں —— شاید اس طرح اُن احباب کو بھی یہ سعادت نصیب ہو جائے جو اَب تک محروم ہیں۔

(فیاض حسین چشتی نظامی۔ خادمِ حلقۂ درود پاک)

# اخبارِ نعت

ادبی تنظیم "محفلِ نعت" پچھلے چند ماہ سے اسلام آباد میں مصروفِ عمل ہے۔ محفلِ نعت کے صدر سید محمد سبطین شاہجہانی، نائب صدر صابر کاسگنجوی، سیکرٹری عرش ہاشمی اور جائنٹ سیکرٹری میاں تنویر قادری ہیں۔ مجلسِ عاملہ میں رئیس بدایونی، پروفیسر افتدار الدین ساجد، عارف صدیقی، سید آلِ احمد رضوی، شیدا چشتی شامل ہیں۔

محفلِ نعت اسلام آباد کا تیسرا ماہانہ نعتیہ مشاعرہ ٹی اینڈ ٹی کالونی سیکٹر جی ۸/۴ کی جامع مسجد الصدیق سے ملحقہ لائبریری میں منعقد ہوا۔ میزبانی کے فرائض رئیس بدایونی نے ادا کیے۔ صدارت محمد سبطین شاہجہانی نے کی جبکہ سید حسنین کاظمی شاد مہمانِ خصوصی تھے۔

صابر کاسگنجوی نے تلاوتِ کلامِ پاک کی اور رئیس بدایونی نے آدابِ محفلِ نعت پر مختصر گفتگو کی۔ مشاعرے میں پندرہ شعرائے کرام نے حصہ لیا۔ انتخابِ کلام نذرِ قارئین ہے۔

**عرش ہاشمی**
(ناظمِ مشاعرہ)

جب سے خیال اُن کی اطاعت کا آگیا
میں گویا اپنی زیست کے مقصد کو پا گیا
یارب وہ دن بھی آئیں کہ پوچھیں جو عرش کو
معلوم ہو کہ وہ تو مدینے چلا گیا

**اکبر حمزی**

عرش ہوا ہے ان سے منور، عکس ہے ان کا فرشِ زمیں پر
نورِ مجسّم، نیّرِ اعظم، صلی اللہ علیہ وسلم

بیدل جونپوری
ستم ترکِ وطن میں جو سہے سب بھول جاتے ہیں
ہمیں یاد آتی ہے مکّے سے جب ہجرت محمدؐ کی

مصطفیٰ علی سیّد
میں گدا ہوں اُن کے در کا یہی میری خسروی ہے
میں طلب کروں خدائی، مجھے یہ نہیں گوارا

اسلم راہی
جسم دریدہ، چاک گریباں، خالی دامن، زلفیں پریشاں
لے کے چلا ہوں سوئے محمد، صلی اللہ علیہ وسلم

اقتدارالدین ساجد
رواں ہوں دل کے گلستاں میں حمد کی نہریں
زباں پہ نعتِ محمدؐ کی آبشار رہے

میاں تنویر قادری
مستانۂ حجاز ہوں روزِ الست سے
میں بے نیازِ پرسشِ یومِ نشور ہوں

عاشق حسین عاشق
وہ ہیں مصروفِ جلوہ گری آج بھی مثلِ روزِ ازل
ان کی گردِ کفِ پا کی پہچان ہے کہکشاں کہکشاں

عارف صدیقی
دل سے عارف ہو گر اتباعِ نبیؐ!
ہاتھ آجائے جنّت خدا کی قسم

ظفر اکبر آبادی
یہاں حسنِ فردوس ہر گام پر ہے، یہاں خُلد نظارہ ایک اک نظر ہے
تمہارا نگر پھر تمہارا نگر ہے، تمہاری گلی پھر تمہاری گلی ہے

رئیس بدایونی
تو ہے محبوبِ خدا، تیرا ہے محبوبِ خدا
کتنا محبوب ہے اللہ سے رشتہ تیرا
سر میں سودائے مدینہ ہے، مدینہ میں ہے دل
دل میں روضہ ہے ترا، روضے میں جلوہ تیرا

صابر کاسگنجوی — سجدہ سنت کے مطابق جو ادا ہوتا ہے
چشمِ پُر شوق کو دیدارِ خدا ہوتا ہے

حسن نجمی — ساعتیں وقت کی سانس لیتی رہیں، کتنی قرنوں میں ڈھلتی ہیں یک پل
تیری کیا بات ہے، تیرا کہنا ہے کیا، تو یہاں تو وہاں، سرورانبیا

سید حسنین کاظمی شاد (مہمان خصوصی) —
اک قصیدہ خدا نے لکھا نعتیہ
اس قصیدے میں ہر قافیہ آپ ہیں
قاب قوسین حدِ ادب بن گئی
ورنہ اس حد سے بھی ماورا آپ ہیں

محمد سبطین شاہجہانی (صدرِ محفل) —
طائرِ دل کی دل سے خواہش ہے
اک بنے آشیاں مدینے میں
گنبدِ پاک کے ادب کے سبب
جھکتا ہے آسماں مدینے میں

(عرش ہاشمی)

---

حلقۂ اربابِ ذوق اور انجمن طلباءِ اسلام، چھانگا مانگا کے زیرِ اہتمام ۸ اگست ۱۹۸۹ء کو بعد نمازِ عشا چھانگا مانگا میں ایک نعتیہ محفلِ مشاعرہ ہوئی جس کی صدارت پروفیسر حفیظ تائب نے کی۔ مہمانِ خصوصی ایڈیٹر نعت راجا رشید محمود تھے۔ بھائی پھیرو، چونیاں، فیصل آباد، ساہیوال، اوکاڑہ اور دیگر کئی مقامات سے شعرائے کرام اس محفلِ مشاعرہ میں شرکت کے لیے تشریف لائے۔ لاہور سے صاحبِ صدارت اور مہمانِ خصوصی کے علاوہ سید عاصم گیلانی نے شرکت کی۔ ارشاد جاوید ناظمِ تقریب تھے۔ دو تین نعت خواں حضرات نے بھی بارگاہِ سیدِ ابرار صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم میں ہدیۂ نعت پیش کیا۔

(رپورٹر)

# نعت لائبریری کے لیے عطیّات

شہزاد احمد صاحب
انجمن ترقی نعت
کراچی

۱۔ یا رسول اللہ صلی اللہ علیک وسلم
از رفیق احمد کلام رضوی

۲۔ گلدستۂ سلام بحضور سید الانام
از رفیق احمد کلام رضوی و
سید مختار علی

۳۔ قصیدۂ رسول تہامی صلی اللہ علیہ وسلم (دو عدد)
از حافظ عبد الغفار حافظ

۴۔ شانِ حضورؐ بزبانِ حق
از محمد اسلم نقشبندی قادری

۵۔ میخانۂ تصور ۱۴۰۳ھ
از آباد پیلی بھیتی

۶۔ فلسفۂ عبادات اسلامی
از عبد الحامد قادری بدایونی

۷۔ م ص از فدا خالدی

۸۔ ارمغانِ حافظ از حافظ عبد الغفار حافظ

چودھری محمد ریاض صاحب
محمود ریاض پرنٹرز۔ لاہور

۹۔ تعلیماتِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
از محمود احمد ظفر

| کتاب | عطیہ |
|---|---|
| اطاعتِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم<br>از آغا اشرف | چودھری محمد ریاض صاحب |
| زاد السعید از مولانا اشرف علی تھانوی<br>۔ خواجہ محمد اکبر وارثی کا میلادِ اکبر<br>از خواجہ محمد اکبر وارثیؒ<br>ا۔ مجموعۂ درود شریف<br>ا۔ میلادِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم<br>از محمد بن علوی مالکی | محمد شفیع صاحب<br>ہجویری پبلشرز ۔ لاہور |
| ا۔ رہبرِ عالمؐ از قاضی عبدالحلیم اثر افغانی الحسینی<br>۔ ماہنامہ الجامعہ (مئی ۱۹۸۹ء) | حکیم محمد موسیٰ صاحب امرتسری<br>۱۵۵ ۔ ریلوے روڈ ۔ لاہور |
| ا تاجدار یمنؓ از محمد نصیر احمد اویسی | مصنف مرکزی انجمن غلامانِ اویس قرنی گوجرانوالہ |
| ا۔ احکامِ میت از مفتی محمد سیف الرحمٰن قادری | محمد یوسف صاحب ناظم دارالعلوم اسلامیہ رحمانیہ |
| ا۔ مجموعہ صلوات الرسول فی صلوٰتہٖ وسلامہٖ<br>(دو جلدوں میں تیس اجزا)<br>از حضرت خواجہ عبید الرحمٰن چھوہرویؒ | صاحبزادہ طیب الرحمٰن صاحب<br>دارالعلوم اسلامیہ رحمانیہ<br>ہری پور |
| ۱۰۔ حدیثِ ایمان (مجموعہ حمد و نعت)<br>از صوفی فضل الدین فدا آکھیم کرنی | احسن عمرانی صاحب<br>فردوس کالونی ۔ نواں کوٹ ۔ لاہور |
| ۱۱۔ مقامِ مومن<br>از راجا رشید محمود | تنویر احمد قادری صاحب<br>محلہ قاضی خیلاں بازار کلاں پشاور شہر |
| ۱۲۔ قصیدۃ الحسنیٰ (فوٹو سٹیٹ)<br>از محمد موسیٰ روحانی بازی | سید جمیل احمد رضوی صاحب<br>ڈپٹی چیف لائبریرین ۔ پنجاب یونیورسٹی لائبریری<br>لاہور |

## سب سے پہلا، جامع، مُستند اور یادگار

# زیرِ ترتیب نعتیہ انسائیکلوپیڈیا

جس میں حمدیہ کتب کی تفصیل ہوگی، نعتیہ مجموعوں کا تفصیلی تعارف ہوگا، آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی بارگاہ میں پیش کیے جانے والے سلاموں کی کتابوں کا مکمل تذکرہ ہوگا، صحابہؓ اہل بیت اطہار، اولیاء اللہ اور بزرگانِ دین کی منقبتوں پر مشتمل کتب کا تفصیلی جائزہ لیا جائے گا۔ چھوٹے بڑے مجموعہ ہائے انتخابِ نعت، اہم نعتیہ مضامین، اخبارات کے خصوصی نعتیہ ایڈیشن، رسائل و جرائد کے نعتیہ نمبر، تحقیقی نعتیہ مقالوں، نعتیہ منظوم مولودناموں، معراج ناموں، نورناموں، منظوم تراجم قرآنِ حکیم، منظوم تراجم احادیث مقدّ منظوم سیرت، حجازِ مقدس کے منظوم سفرناموں اور منظوم تاریخ اسلام پر ہونے والے کام کا جائزہ ہوگا۔ علاقائی، ملکی و غیر ملکی زبانوں میں ہر زبان کی پہلی نعت، پہلا نعت گو، پہلا نعتیہ دیوان، پہلی نعتیہ تحقیق اور پہلے نعتیہ ریسرچ سکالر کا تعارف دیا جائے گا۔ نعت لکھے گئے تحقیقی مقالوں اور مقالہ نگاروں کا اور شعبۂ نعت پر مستقل کام کرنے والے حضرات، انجمنوں، اداروں، لائبریریوں اور مکتبوں کا تعارف ہوگا۔ ہر نعت خو کا تفصیلی تعارف، نعتیہ آڈیو، ویڈیو کیسٹ کی ترتیب اور تحریک نعت کا مفصل جائزہ پیش کیا جائے گا ـــــ شعبۂ نعت سے تعلق رکھنے والے حضرات جلد از جلد اپنا مکمل تعا اپنی آراء اور اپنی مطبوعہ و غیر مطبوعہ کتابوں سے انجمن کو نوازیں۔

شہزاد احمد۔ ایم اے اسلامیات
بانی و صدر انجمن ترقیٔ نعت (ٹرسٹ)
۸۔ اے روشن آباد۔ شاہ فیصل کالونی نمبر ۵۔ کراچی

# ایڈیٹر نعت کی چند مطبوعات

ایڈیٹر "نعت" کی بیس [۲۰] سے زیادہ تصانیف / تالیفات شائع ہو چکی ہیں۔

ان میں سے مندرجہ ذیل کتابیں دستیاب ہیں۔

۱۔ **حدیثِ شوق** | دوسرا مجموعہ جس میں ۸۰ نعتیں ہیں۔ آخر میں ایڈیٹر "نعت" کی نعتیہ شاعری کے بارے میں اہلِ علم و دانش کی آرا شامل ہیں۔

دوسرا ایڈیشن۔ صفحات ۱۷۶۔ قیمت ۲۴ روپے۔

۲۔ **نعتاں دی ڈالی** | پنجابی مجموعۂ نعت جسے ۱۲ ربیع الاول ۱۴۰۹ھ کو صدارتی ایوارڈ دیا گیا۔ کتاب میں ۶۳ نعتیں ہیں۔ "حدیثِ شوق" کی طرح اس مجموعے میں بھی حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے لیے "تُو" یا "تم" کا صیغہ استعمال کرنے کی جسارت نہیں کی گئی۔ صفحات ۱۴۴۔ قیمت ۳۰ روپے۔

۳۔ **قُلزمِ رحمت** | امیر مینائی کے مجموعۂ نعت "محامدِ خاتم النبیینؐ" میں سے اَسّی [۸۰] نعتوں کا انتخاب۔ شروع میں "امیر مینائی اور اُن کی نعت" کے عنوان سے تحقیقی مقدمہ۔ صفحات ۹۶۔ قیمت ۱۰ روپے۔

۴۔ **نعتِ حافظ** | حافظ پیلی بھیتی کے آٹھ نعتیہ مجموعوں کا انتخاب۔ شروع میں "حافظ اور کلامِ حافظ" کے عنوان سے ۳۵ صفحات کا مقدمہ۔ صفحات ۲۸۰۔ قیمت ۷۵ روپے۔

۵۔ **میرے سرکارؐ** | سیرۃ النبیؐ کے مختلف موضوعات پر ایڈیٹر "نعت" کے فکر انگیز اور بصیرت افروز مضامین کا مجموعہ۔ صفحات ۱۴۴۔ قیمت ۱۸ روپے۔

**۶۔ احادیث اور معاشرہ** حُسنِ معاشرت کے بارے میں آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تیس ۳۰ احادیث مبارکہ کی تشریح۔ دوسرا ایڈیشن۔ صفحات ۱۵۲۔ قیمت ۱۸ روپے۔

**۷۔ ماں باپ کے حقوق** کتاب ۱۷ ابواب پر مشتمل ہے۔ کتاب کی تالیف میں ۵۰ سے زیادہ کتابوں سے استفادہ کیا گیا ہے۔ اپنے موضوع پر حرفِ آخر کی حیثیت رکھتی ہے۔ صفحات ۱۱۲۔ قیمت ۲۱ روپے۔

**۸۔ اقبالؒ قائدِ اعظمؒ اور پاکستان** بانیٔ پاکستان، حکیم الامت اور مملکتِ خداداد پاکستان کے بارے میں نہایت اہم تحریر۔ دوسرا ایڈیشن۔ صفحات ۱۶۰۔ قیمت ۳۰ روپے۔

**۹۔ اقبالؒ و احمد رضا۔ مدحت گرانِ پیغمبرؐ** علامہ اقبالؒ اور مولانا احمد رضا خاں بریلویؒ کی قدرِ مشترک عشقِ رسول علیہ التحیۃ والتسلیم۔ ایک جامع تحریر۔ تیسرا ایڈیشن۔ صفحات ۱۱۲۔ قیمت دس روپے۔

**۱۰۔ راج دُلارے** بچوں کے لیے ایڈیٹر "نعت" کی نظمیں۔ دوسرا ایڈیشن۔ دورنگی طباعت۔ صفحات ۹۶۔ قیمت ۱۸ روپے۔

**۱۱۔ تحریکِ ہجرت ۱۹۲۰** تحریکِ ہجرت ۱۹۲۰ء کے اسباب وعلل اور اس کے عواقب و نتائج کا یہ پہلا تاریخی اور تحقیقی تجزیہ ہے جسے حقائق کی روشنی میں دیکھا اور پرکھا گیا ہے۔ دوسرا ایڈیشن۔ صفحات ۴۶۴۔ قیمت ۸۵ روپے۔

**۱۲۔ منشورِ نعت** اُردو اور پنجابی نعتیہ فردیات کا مجموعہ۔ صفحات ۱۷۶۔ قیمت ۵۰ روپے

آپ کو جن کتابوں کی ضرورت ہو، اُن کی قیمت بھیج دیں۔ کتابیں فوراً بھیج دی جائیں گی۔

**اختر کتاب گھر** اظہر منزل۔ نیو شالامار کالونی۔ ملتان روڈ۔ لاہور

ماہنامہ "نعت" لاہور

# ۱۹۸۸ء کے خاص نمبر

- جنوری ——— حمدِ باری تعالیٰ
- فروری ——— نعت کیا ہے
- مارچ ——— مدینۃ الرسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (حصہ اوّل)
- اپریل ——— اردو کے صاحبِ کتاب نعت گو (حصہ اوّل)
- مئی ——— مدینۃ الرسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (حصہ دوم)
- جون ——— اردو کے صاحبِ کتاب نعت گو (حصہ دوم)
- جولائی ——— نعتِ قدسی
- اگست ——— غیر مسلموں کی نعت (حصہ اوّل)
- ستمبر ——— رسول نمبروں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا تعارف (حصہ اوّل)
- اکتوبر ——— میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (حصہ اوّل)
- نومبر ——— میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (حصہ دوم)
- دسمبر ——— میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (حصہ سوم)

| | |
|---|---|
| جنوری | لاکھوں سلام (حصہ اوّل) |
| فروری | رسولؐ نمبروں کا تعارف (حصہ دوم) |
| مارچ | معراج النبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم (حصہ اوّل) |
| اپریل | معراج النبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم (حصہ دوم) |
| مئی | لاکھوں سلام (حصہ دوم) |
| جون | غیر مسلموں کی نعت (حصہ دوم) |
| جولائی | کلامِ ضیاء (علامہ ضیاء القادریؒ) حصہ او |
| اگست | کلامِ ضیاء (حصہ دوم) |
| ستمبر | اُردو کے صاحبِ کتاب نعت گو (حصہ سو |
| اکتوبر | درود و سلام (حصہ اوّل) |
| نومبر | درود و سلام (حصہ دوم) |
| دسمبر | درود و سلام (حصہ سوم) |

قرآنِ حکیم کی مقدس آیات اور احادیثِ نبویؐ آپ کی دینی معلومات میں اضافے اور تبلیغ کے لیے شائع کی جاتی ہیں۔ اِن کا احترام آپ پر فرض ہے۔ ماہنامہ **نعت** کا ہر صفحہ حضور سرورِ کائنات علیہ السلام والصلوٰۃ کے ذکرِ مبارک سے مزین ہے۔ لہٰذا ماہنامہ **نعت** کو صحیح اسلامی طریقے کے مطابق بے حرمتی سے محفوظ رکھیں۔

# Islam is our life

A true Muslim not only believes in Islam, he lives it. And, from such highly motivated people flows the Islamic way of life - - - peace and good n all humanity. This is what our State ands for - and for this all of us must strive.

PSO Pakistan State Oil Company Limited

رجسٹرڈ نمبر ایل ۸۲۹۱

ماہنامہ … لاہور

# السلام علیک

ایہا النبی صلی اللہ علیہ وسلم
ورحمۃ اللہ
وبرکاتہ

محکمہ تعلیم پنجاب کے سرکلر نمبر ایس او (پی آئی) ۴-۷۴/۸۰ کی رو سے منظور شدہ ○ ڈائریکٹر تعلیمات (کالجز) بلوچستان کے سرکلر نمبر سی ایس ۳/۴/۷۰/جلد ۴/۸۸/۳۶۰۵ | ج. بذ

جلد: ۲ نومبر ۱۹۸۹ء شمارہ: ۱۱

# درود و سلام (حصّہ دوم)

ایڈیٹر: راجا رشید محمود

مشیرِ خصوصی: چوھدری رفیق احمد باجوہ ایڈووکیٹ

معاون: شہناز کوثر

خطاط: جمیل احمد قریشی تنویر رقم
خلیل احمد نوری

قیمت: ۱۰ روپے (فی شمارہ)
۱۲۰ روپے (زرِ سالانہ)

مینجر: اظہر محمود

پرنٹر: حاجی محمد نعیم کھوکھر۔ جیم پرنٹرز۔ لاہور

پبلشر: راجا رشید محمود

بائنڈر: خلیفہ عبدالمجید۔ بک بائنڈنگ ہاؤس ۳۸۔ اردو بازار۔ لاہور

اظہر منزل مسجد سٹریٹ نمبر ۵ نیو شالامار کالونی۔ ملتان روڈ
لاہور (پاکستان) پوسٹ کوڈ ۵۴۵۰۰

(منظر رقم)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

اللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰینَا
مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا وَمَوْلٰینَا
مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ
وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰینَا
مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا وَمَوْلٰینَا
مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی اِبْرَاھِیْمَ
وَعَلٰی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ
اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ
وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ

جمیل قریشی

# فہرست



## "صلّی اللہ علیہ وسلّم" ردیف کی نعتیں



## "صلّی اللہ علیک وسلّم" ردیف کی نعتیں

# صلی اللہ علیہ وسلم

جانِ گلستاں نامِ محمدؐ صلی اللہ علیہ وسلم
روحِ بہاراں نامِ محمدؐ صلی اللہ علیہ وسلم

صلی اللہ علیہ وسلم ذاتِ مقدس نورِ مجسم
شمعِ فروزاں نامِ محمدؐ صلی اللہ علیہ وسلم

نامِ محمدؐ غم میں مداوا ہر مشکل میں ملجا و ماویٰ
درد کا درماں نامِ محمدؐ صلی اللہ علیہ وسلم

حاملِ قرآں رحمتِ یزداں امن کا ساماں خلد بداماں
کعبۂ ایماں نامِ محمدؐ صلی اللہ علیہ وسلم

نامِ محمدؐ جانِ تمنا، روح کی خواہش، جاں کا تقاضا
قلب کا ارماں نامِ محمدؐ صلی اللہ علیہ وسلم

سید نجم نعمانی سبزواری (لاہور)

# احسانات الٰہی کا معاوضہ

تحریر: جمال بلی (اہلیہ مجد حیدرآبادی)

میں کسی بُلانے والے کی سریلی آواز اور آ آ آ کی صدا پر خلا میں اُڑی چلی جا رہی ہوں۔ روحانی راگ کی دلکش آواز مجھے اپنی طرف کھینچ رہی ہے اور میں، ہاں صرف میں، اس صدا پر کان لگائے، ٹھیک اس آواز کی سیدھ پر کھنچی جا رہی ہوں۔

نغمے کے ہر اک سُر پہ سر دُھنتا ہوں ۔۔۔ سُن ہو کے گُلِ گُلشنِ ھُو چنتا ہوں
آ آ آ کی آ رہی ہے آواز ۔۔۔ دیکھا نہیں آنکھ سے مگر سُنتا ہوں

نہیں معلوم کہاں تک جانے اور کتنی مسافت طے کرنے پر ایک جلالی نور کا دائرۂ عظیم میرے سامنے نمودار ہوتا ہے اور ابتداءً اس دائرے سے ایک زبردست گونج یا گرج کی آواز سنائی دیتی ہے۔ پھر اس گونج کی آواز مدہم ہوتی ہوئی... غیر مفہوم الفاظ کی کیفیت پیدا کرتی ہے... پھر وہ غیر مفہوم الفاظ میرے کانوں تک پہنچ کر اس مفہوم کو ظاہر کرتے ہیں...

کیا تجھ پہ میرے احسانات ہیں؟

یہ سن کر، جو کسی روحانی اور مادی تفریق کے بغیر صرف میں محسوس ہو رہی تھی —— اس عجیب سوال کے جواب میں سرِ نیاز خم کر دیتی ہوں، اس وقت مجھے یہ محسوس ہوتا ہے کہ میرے ساتھ اور بھی بہت سی ہستیاں اس ادائے نیاز میں شریک ہیں اور خاموش زبان سے اپنے حقیقی محسن کے احسانات کا اقرار

کر رہی ہیں۔

پھر اسی دائرۂ عظمیٰ سے انھی تدریجی منازل کے ساتھ یہ ارشاد ہوتا ہے کہ

اچھا ہمارے احسانات بیان کرو

اِس ارشاد پر میں اور میری ساتھی دوسری ہستیاں نہایت لطیف اور میٹھے سُروں میں اپنے محسن کی حمد کا گیت اِس طرح گاتی ہیں:

خداوندِ ارض و سما، عرش والے
کریں تیری تعریف کیا فرش والے

ستاروں سے سقفِ فلک کو سجایا چراغِ مہ و مہر تُو نے جلایا
تری حکمتیں کون سمجھے خدایا کہ ہے دھوپ بھی تیری رحمت کا سایہ

خداوندِ ارض و سما عرش والے
کریں تیری تعریف کیا فرش والے

کبھی خشک صحرا کو دریا بنایا کبھی سطحِ دریا کو صحرا بنایا
ہمارے لیے تُو نے کیا کیا بنایا بہت کچھ بنایا اور اچھا بنایا

خداوندِ ارض و سما عرش والے
کریں تیری تعریف کیا فرش والے

عجب ظُلمت و نور کا پردہ ڈالا کبھی ہے اندھیرا، کبھی ہے اُجالا
ہر اک آن ہے تیرا جلوہ نرالا تری حمد ہم کیا کریں حق تعالیٰ

خداوندِ ارض و سما عرش والے
کریں تیری تعریف کیا فرش والے

ترا فیض ہے جوہرِ زندگانی ترا فضل، بال و پرِ زندگانی
نچھاور ہے تجھ پر زرِ زندگانی ترے پاؤں پر ہے سرِ زندگانی

خداوندِ ارض و سما عرش والے
کریں تیری تعریف کیا فرش والے

نہ جاگے تھے دم بھر کہ پھر سو گئے ہم — چلے دو قدم تھے کہ گم ہو گئے ہم
پلٹ کر نہ پھر آ سکے جو گئے ہم — نہ پا کر تجھے، آپ خود کھو گئے ہم

خداوندِ ارض و سما عرش والے
کریں تیری تعریف کیا فرش والے

یہاں تک اظہارِ احسانات کر کے ہم خاموش ہو جاتے ہیں۔
پھر اسی دائرے سے اسی تدریجی طور پر یہ آواز آتی ہے...
کہو اور کیا احسانات ہیں
ہم اس کے جواب میں کہتے ہیں... سُبْحَانَكَ لَا عِلْمَ لَنَا اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا۔
پھر آواز آتی ہے۔ اچھا تو کہو کہ ہم نے تم کو کیا کیا سکھایا؟
ہم کہتے ہیں ——

ہمیں شرک کی آفتوں سے بچایا — ہزاروں خداؤں سے ہم کو چھڑایا
عجب درسِ توحید تو نے سکھایا — ضلالت زدوں کو ہدایت پہ لایا

خداوندِ ارض و سما عرش والے
کریں تیری تعریف کیا فرش والے

منوّر کیا حق سے ساری فضا کو — بھرا نورِ ایماں سے ارض و سما کو
مٹا کر دلوں سے خودی کی ہوا کو — کیا دل نشیں کلمۂ طیبہ کو

خداوندِ ارض و سما عرش والے
کریں تیری تعریف کیا فرش والے

اس وقت ہمارے اس بیان پر، ہماری مخاطب (غائب) ہستی سے ہم کو وجدوُدا

کی کیفیت محسوس ہوتی ہے اور ہمارے بیان کے ہر جملے پر سبحان اللہ، سبحان اللہ کی آواز آتی ہے

پھر سوال ہوتا ہے:

تم کو راہِ توحید کس نے دکھائی؟

کلمۂ توحید "لا الٰہ الاّ اللہ" کس نے سکھایا؟

اس سوال پر ہیں اور میرے تمام ساتھی دم بخود ہوکر رہ جاتے ہیں۔ اپنے راہنما کا نام کسی کے منہ سے نہیں نکلتا۔ یکایک، ہماری اِس تشویش اور پریشانی کے عالم میں، کسی اذان دینے والے کی آواز کی طرح ایک آواز

محمد رسول اللہ

فضائے کائنات میں گونجتی ہوئی ہمارے کانوں تک پہنچتی ہے اور ہم اس آواز کے ختم ہونے سے پہلے، اس گونجتی ہوئی آواز کے ہم نوا ہوکر "محمد رسول اللہ" پکار اُٹھتے ہیں۔

اِس جواب پر پھر پہلے سے زیادہ، ہم کو اپنی مخاطب ہستی سے وجد و سرور کی کیفیت محسوس ہوتی ہے اور یہ ارشاد ہوتا ہے کہ ........

اے میرے بندے کے ممنونِ احسان بندو! واقعی محمد (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کا احسان ہے کہ اس نے تم گمراہوں کو راہ دکھائی اور میرا پیغام کما حقہ، تم تک پہنچا کر حقِ رسالت ادا کیا۔ اِسی لیے میں اور میرے فرشتے اس پر ہمیشہ رحمت نازل کیا کرتے ہیں........ لیکن، تمہارے پاس ہمارے اِن احسانات کا کیا معاوضہ ہے؟

اِس سوال پر ایک دفعہ ہم سب گھبرا اُٹھتے ہیں اور جواب دینے کی جگہ کانپتے اور کپکپاتے ہوئے، نہایت عجز و الحاح کے ساتھ رکوع کی حد تک خم ہو جاتے ہیں۔

یکایک وہی پُرجلال اور دل دہلا دینے والی آواز، نہایت نرم اور شیریں
لہجے میں تبدیل ہوکر یہ کہتی ہوئی سنائی دیتی ہے:
گھبراؤ نہیں۔ تم بھی اِن احسانات کا معاوضہ ادا کر سکتے ہو، اگر خدا نے چاہا!
اس ارشادِ فضل بنیاد پر ہم سب ادبدا کر (کسی کے قدموں پر) بے پایاں
مسرت کے ساتھ سجدے میں گر پڑتے ہیں اور اُس وقت ہمارے دل و دماغ
میں نامتناہی سرور کی لہریں دوڑتی ہوئی محسوس ہوتی ہیں۔
پھر حکم ہوتا ہے: سجدے سے سر اٹھا کر، اچھی طرح آنکھیں کھولو۔ دیکھو، ادھر دیکھو!
حکم کی اتباع میں ہم سجدے سے سر اٹھا کر بالمقابل آنکھیں کھولتے ہیں۔
یکایک ہماری آنکھوں کے سامنے ابتداءً انسانی صورت کی طرح ایک
صورت نمایاں ہوتی ہے۔ میں قطعیت کے ساتھ نہیں کہہ سکتی کہ وہ صورت
کسی انسان کی تھی یا انسان کے مانند تھی یا انسانوں کی سی اس میں خاصیت تھی۔ صورت
پُرنور تھی، مگر کیسی صورت؟ جس میں ہزاروں ماہتابوں کا حُسن اور کروروں
آفتابوں کا جاہ وجلال تھا۔ دیکھتے ہی دیکھتے، بجلی کی چمک کی طرح اس کی آب و
تاب، چمک دمک بڑھتی گئی۔
بڑھتے بڑھتے اس روشن بدلی سے ایک ایسا بدرِ کامل اور اس نورانی نقاب
سے ایک ایسا دلفریب اور دلکش نقشہ یا چہرہ برآمد ہوا جس کی تعریف نہ کوئی
انسانی شاعر کر سکتا ہے، نہ کوئی روحانی مصوّر اس کی تصویر کھینچ سکتا ہے۔ اس کا
نقشہ نہ تصوّر میں آسکتا ہے، نہ کسی کا خیال وہاں تک پہنچ سکتا ہے۔
جب وہ صورت، یا صورت والا، اپنی سراپا اعجاز و نیم باز، محبت بھری آنکھوں
سے ہم پر نظر ڈالتا ہے ــــــ بے ساختہ میں اور میرے تمام ساتھی "صلّی
اللہُ علیکَ یَا محمّد، صلی اللّٰہ علیک یارسول اللّٰہ"
پکار اُٹھتے ہیں۔

اے ایمان والو! احساناتِ الٰہی کا یہی معاوضہ ہے کہ اپنے محسن پر ہر صلوٰۃ پڑھا کرو۔

یَا اَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْهِ وَ سَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰی بِاَنْ تُصَلِّیَ عَلَیْهِ

احسان ہر آن ہے یا الٰہی تیرا
ممنونِ جہان ہے یا الٰہی تیرا
میں اور معاوضہ ترے احسانوں کا
کتنا احسان ہے یا الٰہی تیرا

ماہنامہ "نظام المشائخ" دہلی۔ رسول نمبر۔ اگست ۱۹۳۱ء۔ ص ۵ تا ۸

---

اُس پیکرِ جمیل و پُر انوار پر درود
تقدیسِ رُخ، صباحتِ رخسار پر درود
چشمِ فیوض و دستِ گہربار پر درود
انسانیت کے طالعِ بیدار پر درود

لاکھوں سلام بعثتِ دُرِّ یتیم پر
صد مرحبا نویدِ مسیحؑ و کلیمؑ پر

انورجمال (ملتان)

۱۱

# صلی اللہ علیہ وسلم

اِہ رسل سُلطانِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم
شافعِ اُمّت، شاہدِ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم

ینہِ عرفانِ الٰہی، صاحبِ فیضِ نامتناہی
خلقِ خدا کے مونس و ہمدم صلی اللہ علیہ وسلم

م رُسل میں، حق کی نظر میں، حور و ملائک جنّ و بشر میں
آپ ہیں سب سے افضل و اکرم صلی اللہ علیہ وسلم

ُسن ازل کے ہو آئینہ، مطلعِ کُن ہے آپ سینہ
نورِ الٰہی، نورِ مجسّم صلی اللہ علیہ وسلم

اج خلیلؑ و جاہِ سلیمانؑ، طورِ نگاہِ موسیٰ عمرانؑ
فخرِ مسیحاؑ، نازشِ آدمؑ صلی اللہ علیہ وسلم

ہد تمہارا ختمِ نبوّت، نور تمہارا باعثِ خلقت
سب سے مؤخر سب سے مقدّم صلی اللہ علیہ وسلم

بدر و حنین و خندق و خیبر آپ کی شہ زوری کے ثناگر
فتح بداماں آپؐ کا پرچم صلی اللہ علیہ وسلم

آپ سے لرزاں قوتِ باطل آپ لواء الحمد کے حامل
آپ کو حاصل نصرتِ پیہم صلی اللہ علیہ وسلم

توڑ دیئے کفار کے کس بل، ڈال دی فوجِ کفر میں ہل چل
سبحان اللہ آپؐ کا دم خم صلی اللہ علیہ وسلم

تیری قسم اے خلق کے رہبر تیرے قدم تیری چوکھٹ پر
ساری خدائی کے ہیں سر خم صلی اللہ علیہ

تجھ سے جہاں نے لو ہے لگائی، دیتی ہے دنیا تیری دہائی
تجھ سے ہدایت یاب ہے عالم صلی اللہ علیہ و

خلق پہ نازل قہرِ خدا ہے، کثرتِ عصیاں کی یہ سزا ہے
شاہا امنِ جہاں ہے برہم صلی اللہ علیہ و سلم

اہلِ جفا ہیں دشمنِ امت، ملتِ حق ہے وقفِ مصیبت
چشمِ کرم اے رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم

دیکھیے ہر مظلوم کی حالت کیجئے شاہا چشمِ عنایت
سنیئے فغانِ مسلمِ پُر غم صلی اللہ علیہ وسلم

گنبدِ خضریٰ کے شیدائی، وادیٔ بطحا کے سودائی
سوئے حرم تکتے ہیں ہر دم صلی اللہ علیہ وسلم

قیدِ الم سے ہم کو نکالو، سوئے مدینہ جلد بلالو!
پیارے نبی محبوبِ مکرم صلی اللہ علیہ وسلم

ہے یہ تمنا، ہے یہی ارماں، آپ کے در پر اے شہِ ذیشاں
بہرِ سلامی حاضر ہوں ہم صلی اللہ علیہ وسلم

خانہ بدوش، آوارہ وطن ہوں تشنۂ دید و تشنہ دہن ہوں
دو مجھے جامِ کوثر و زمزم صلی اللہ علیہ وسلم

ہے یہ ضیا کو شام و سحر دھن عرضِ ضیا سلطانِ امم سن
عشقِ مدینہ دل سے نہ ہو کم صلی اللہ علیہ وسلم

لسان الحسان مولانا ضیا القادری بدایونیؒ

مدینہ ، شاہِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم
حق کی توحید اس کا پرچم صلی اللہ علیہ وسلم

ل اس کی زلفِ پیچاں، والشمس اس کا روئے درخشاں
فخرِ آدم ، رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم

حقیقت سب سمجھایا ، غیب الغیب شہود میں آیا
اُمّی میں یہ علم کا عالم صلی اللہ علیہ وسلم

ہے دن میلادِ نبیؐ کا ، آج یہ دن ہے کیسی خوشی کا
آؤ کہیں سب مل کر باہم "صلی اللہ علیہ وسلم"

ہرِ ذاتِ باری تعالیٰ، سب سے اولیٰ سب سے اعلیٰ
نورِ محمدؐ ، ہادیٔ اعظمؐ صلی اللہ علیہ وسلم

حق کا حق ادا کرنا ہو، رب کو راضی گر رکھنا ہو
ورد رکھو تم امجدؔ ہر دم "صلی اللہ علیہ وسلم"

(امجد حیدر آبادی)

حسنِ سراپا نورِ مجسّم صلی اللہ علیہ وسلم
اُن کی ضیا عالم در عالم صلی اللہ علیہ وسلم

مصحفِ رُخ کی شان عجب ہے، وہ رُخ جس پر شیدا رب ہے
جسمِ مطہر، راحتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم

عالی نسب ہیں، اُمّی لقب ہیں، مظہرِ شان و حکمتِ رب ہیں
بحرِ علوم و درسِ مجسّم صلی اللہ علیہ وسلم

نقشِ قدم ہیں شمعِ ہدایت، دستِ مبارک، سایۂ رحمت
پیاری ہیں آنکھیں، نظریں مکرم صلی اللہ علیہ وسلم

یاد میں ان کی اشک بہائیں، آنکھوں کا معیار بڑھائیں
دل مصروفِ ثنا ہو ہر دم صلی اللہ علیہ وسلم

سیرتِ اقدس، نورِ ہدایت، لطفِ سخاوت، میری ضرورت
اُن کی توجہ زیست کا مرہم صلی اللہ علیہ وسلم

شافع تم ہو، مولیٰ تم ہو، ہاں ابرار کے آقا تم ہو
ایک نظر ہو، رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم

ابرار کرتپوری (بھارت)

ل گیتی نازشِ آدم صلی اللہ علیہ وسلم
ختمِ رسلؐ سرمایۂ عالم صلی اللہ علیہ وسلم

ح محبّت جانِ عنایت حلم سراپا آیۂ رحمت
پیکرِ شفقت لطفِ مجسّم صلی اللہ علیہ وسلم

ز رُخ بزمِ ھدیٰ بھی آبروئے گلزارِ صفا بھی
خود ہی سورج خود ہی شبنم صلی اللہ علیہ وسلم

ی صدا آوازِ زمانہ، تیرا نفس ہے سازِ مدینہ
تجھ سے بلند انسان کا پرچم صلی اللہ علیہ وسلم

ے ساتھی پھول کی خوشبو، تیرے صحابہؓ چاند کی کرنیں
اور تو ہے ان سب سے مکرم صلی اللہ علیہ وسلم

ازل سے شامِ ابد تک، تیرا ہی چرچا تیری ہی باتیں
تو ہے محیطِ ہر دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم

پر قرباں میرے اب و جد، تجھ پہ تصدق میری نسلیں
تیرے قدم سے اپنا دم خم صلی اللہ علیہ وسلم

تیری لگن کے سائے سائے پہنچا تیرے دربار تک اختر
روزِ جزا کا اب اسے کیا غم صلی اللہ علیہ وسلم

اختر ہوشیارپوری

# صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

قبلۂ عالم، کعبۂ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم
افضل و اکرم بہتر آدم صلی اللہ علیہ وسلم

شینِ شفاعت، رائے رفاہت، عینِ عنایت حائے حمایت
میم مبشر دالِ آدم صلی اللہ علیہ وسلم

تاجِ "لعمرک" سائرِ اسرا، بادۂ اطہر جامِ "فترضیٰ"
سرِّ "ما اوحیٰ" سے محرم صلی اللہ علیہ وسلم

شمع فروزِ خلوتِ داور، عاشقِ مولا، مولا کے دلبر
حسن کی صورت، نورِ مجسّم صلی اللہ علیہ وسلم

دولتِ دنیا، نعمتِ عقبیٰ، مقصدِ اقصیٰ مطلبِ کبریٰ
کارروائے جملہ عالم صلی اللہ علیہ وسلم

آنکھ میں پتلی، نور بصر میں، لعل میں لالی، آب گہر میں
چشم و چراغِ نیّرِ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم

موسیٰ قربت، عیسیٰ رفعت، یونس خلوت، ہارون فطنت
خضر کے رہبر، نوح کے ہمدم صلی اللہ علیہ وسلم

دونو جہاں میں دھوم تمہاری، کون و مکاں میں دھوم تمہاری
ارض سے لے تا عرشِ معظم صلی اللہ علیہ وسلم

جب تک تیرے دم میں ہے دم، ورد غریبؔ اپنا رکھ ہر دم
صلی اللہ علیہ وسلم، صلی اللہ علیہ وسلم

(غریب سہارنپوری)

# صلّی اللہ علیہ وسلّم

شام و سحر ہے لب پر ہر دم "صلّی اللہ علیہ وسلّم"
اسمِ محمّدؐ اسمِ اعظم صلّی اللہ علیہ وسلّم

راہنمائے منزلِ وحدت، صاحبِ تاجِ ختمِ نبوت
ذاتِ احد کا عکسِ مکرم صلّی اللہ علیہ وسلّم

صورتِ زیبا مظہرِ یزداں، سیرتِ اقدس مصحفِ قرآں
چلتا پھرتا دینِ مجسّم صلّی اللہ علیہ وسلّم

اصلِ شریعت، کانِ طریقت، معدنِ عرفاں، کنزِ حقیقت
ہادیٔ اکمل، مرشدِ اعظم صلّی اللہ علیہ وسلّم

صبر کا خوگر، حق کا پیامی، صلح کا پیکر، امن کا داعی
حلمِ مشکّل، خلقِ مجسّم صلّی اللہ علیہ وسلّم

والی و مولا، چارۂ عصیاں، خسروِ دو عالم، شاہِ رسولاں
آنکھ کی ٹھنڈک، قلب کا مرہم صلّی اللہ علیہ وسلّم

پھولوں کی بو باس وہی ہیں، گلشنِ حق کی راس وہی ہیں
آپؐ کی خوشبو عالم عالم صلّی اللہ علیہ وسلّم

عقل و خرد کی حد ہی کیا ہے، فکر و نظر کی وسعت کیا ہے
آپؐ میں ہر اک علم ہے مدغم صلّی اللہ علیہ وسلّم

پیشِ نظر ہے جلس مسلسل، تشنہ دہن ہے کونپل کونپل
بادِ محبّت، بارشِ شبنم صلّی اللہ علیہ وسلّم

مناظر حسین نظر (ملتان)

# صلی اللہ علیہ وسلم

محسن اور احسانِ مجسم صلی اللہ علیہ وسلم
رحمت اور پھر رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم

افضل و اعلیٰ احسن و اعظم صلی اللہ علیہ وسلم
اکمل و اجمل، اکرم و ارحم صلی اللہ علیہ وسلم

ذکرِ اُمت، فکرِ اُمت، یادِ اُمت، دردِ اُمت
ہر لحظہ، ہر لمحہ، ہر دم صلی اللہ علیہ وسلم

ہر جلوہ تکمیلِ رسالت، ہر تیور اعلانِ شفاعت
پرچم رحمت زلفِ برہم صلی اللہ علیہ وسلم

نظروں میں اندازِ نوازش، باتوں میں الطاف کی بارش
جلووں میں تسکینِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم

ہر سرِ تقدیر سے آگہ، ہر رمزِ مستور سے واقف
ہر رازِ تکوین کے محرم صلی اللہ علیہ وسلم

دامن میں حکمت کی ہوائیں، زلفوں میں رحمت کی گھٹائیں
روئے مبارک، مصحفِ محکم صلی اللہ علیہ وسلم

ارماں کی توقیر تو دیکھو، ارماں کی تقدیر تو دیکھو
عبدِ حضورِ سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم

ارماں اکبر آبادی

# صَلَّى اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

یرے مکرّم، میرے معظّم صلی اللہ علیہ وسلم
دونوں جہاں کے دل کے محرم صلی اللہ علیہ وسلم

زش کے ملجا، عرش کے ماویٰ! درد کا میرے کوئی مداوا
دیجیے میرے زخم کا مرہم صلی اللہ علیہ وسلم

چشم کرم سرکارِ مدینہ، ڈوب چلا ہے میرا سفینہ
آپ ہیں کشتی بانِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم

آپؐ ہیں میرے حال سے واقف، قیل سے واقف، قال سے واقف
آپ کو ہے معلوم مرا غم صلی اللہ علیہ وسلم

آپ کے دردِ عشق میں آقا، مجھ کو ملی ہیں نعمتیں کیا کیا
کیفِ مسلسل، لذّتِ پیہم صلی اللہ علیہ وسلم

رحمتِ داور، شافعِ محشر، طیّب و طاہر، نور کے پیکر
اوّل و آخر، مرجعِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم

مزّمّل، مدثّر، طٰہٰ، مظہرِ رب، معراج کے دولہا
آپ پہ ہر توصیف مکرّم صلی اللہ علیہ وسلم

دیجیے اب تو اذنِ حضوری، کیجیے دُور خُدا را دُوری
پائے عزیزؔ بھی چین کوئی دم صلی اللہ علیہ وسلم

عزیزؔ حاصلپوری

# صلی اللہ علیہ وسلم

ہادیٔ کامل رہبرِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم
آپ کا دین ہے دینِ مسلّم صلی اللہ علیہ وسلم

نامِ محمدؐ لب پہ ہے جاری، کیف ہے جس کا دل پہ طاری
کیوں نہ درود کا ورد ہو پیہم صلی اللہ علیہ وسلم

آپؐ کی ذات ہے مخزنِ عرفاں، آپؐ سراپا حاصلِ قرآں
آپ کا دامن تھاموں محکم صلی اللہ علیہ وسلم

ذوقِ خدائی آپؐ نے بخشا، زندہ ہے جس سے ملّتِ بیضا
دیکھ ذرا کیفیّتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم

کفر کی ظلمت دور ہوئی ہے، آج فضا پُر نور ہوئی ہے
واہ ظہورِ رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم

عشقِ محمدؐ عشقِ خدا ہے، اس سے بقائے ارض و سما ہے
ہے یہی کیفیؔ بات مسلّم صلی اللہ علیہ وسلم

کیفی سرحدی (پشاور)

حُسنِ سراپا، عشقِ مجسّم صلی اللہ علیہ وسلم
روئے منوّر، گیسوئے پُرخم صلی اللہ علیہ وسلم

صاحبِ قرآں، فخرِ رسولاں، خسروِ دیں وہ رحمتِ یزداں
بادۂ عرفاں، ساقیٔ عالم صلی اللہ علیہ وسلم

اُنس کا مرکز، خیر کا مامن، شوق کا مرجع، درد کا مسکن
حُسن کا منبع عشق کا سنگم صلی اللہ علیہ وسلم

زمزمۂ وحدت، نغمۂ کثرت، سازِ محبت، رازِ خلقت
عنوانِ افسانۂ آدم، صلّی اللہ علیہ وسلم

فرش سے ہے تا عرش اجالا، ذرّہ ذرّہ نور کا ہالہ
شمعِ دو عالم، مہرِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم

اے کہ طبیبِ عالمِ امکاں، چارہ گرِ بیماریٔ انساں
تُو نے رکھا زخموں پر مرہم صلی اللہ علیہ وسلم

سازِ ازل سے سوزِ ابد تک، ایک ترنّم، ایک تلاطم
بربطِ جاری، نغمۂ پیہم صلی اللہ علیہ وسلم

سر میں سجودِ شوق کا طوفاں آنکھوں میں سو ابرِ باراں
کوئے مدینہ اور یہ موسم صلی اللہ علیہ وسلم

ساغر نظامی

# صلی اللہ علیہ وسلم

نُورِ مجسّم ، رُوحِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم
اہلِ نظر کے کعبۂ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم
رُوحِ بہارِ گلشنِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم
شفقتِ دائم رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم
ماہِ نبوّت ، مہرِ رسالت، رازِ محبت، شمعِ ہدایت
آیۂ رحمت ، شارعِ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم
عرش کی رفعت فرش کی زینت، مالکِ جنّت شافعِ امت
ساقیٔ کوثر، مالکِ زمزم صلی اللہ علیہ وسلم
فخرِ رسل کی اُمت نے بھی ، فخرِ اُمم کا رُتبہ پایا
رحمتِ حق کی بارشِ اورہم صلی اللہ علیہ وسلم
حُبِّ محمدؐ دولتِ ایماں، یادِ محمدؐ نورِ دل وجاں
ذکرِ محمد دافعِ ہر غم صلی اللہ علیہ وسلم

دیکھ کلیمؔ اس جانِ چمن کے رُوئے مبیں پر نُوری پسینہ
پھول پہ جیسے گوہرِ شبنم صلی اللہ علیہ وسلم

کلیمؔ

صلی اللہ علیہ وسلم

حسنِ سراپا نورِ مجسّم صلی اللہ علیہ وسلم
اس کی کیا توصیف کریں ہم صلی اللہ علیہ وسلم

یاد ہے اس کی دل میں ہمارے روشن ہیں پلکوں پہ ستارے
دامنِ گل پہ جیسے ہو شبنم صلی اللہ علیہ وسلم

وجہ بنائے ارض و سما ہے جانِ جہاں محبوبِ خدا ہے
اُمّی لقب وہ رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم

میرے نبیؐ کی بات نہ پوچھو میرے نبیؐ کی شان نہ پوچھو
جتنی کرو تعریف ہے وہ کم صلی اللہ علیہ وسلم

اس کا منشا رب کا منشا، اس کی باتیں رب کی باتیں
وہ ہے خدائے پاک کا محرم صلی اللہ علیہ وسلم

اس سے پہلے کچھ بھی نہیں تھا، وہ جو نہ ہوتا کچھ بھی نہ ہوتا
ہے وہ بنائے وجہِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم

سایہ ہے اس کا بدرؔ زمیں پر لہراتا ہے عرشِ بریں پر
میرے نبی کے نام کا پرچم صلی اللہ علیہ وسلم

بدرؔ ساگری (حیدرآباد)

صلی اللہ علیہ وسلم

سیرتِ یزداں، صورتِ آدم صلی اللہ علیہ وسلم
حُسنِ مکمل، عشقِ مجسم صلی اللہ علیہ وسلم

شمعِ فروزاں محفلِ گل ہیں، مہرِ منورِ بزمِ رُسل ہیں
جسم مؤخر، روح مقدم صلی اللہ علیہ وسلم

شاہِ مدینہ مالکِ بطحا، نازشِ دنیا، زینتِ عقبیٰ
کون و مکاں کے صدرِ مکرم صلی اللہ علیہ وسلم

ذکرِ مقدس ارفع و اعلیٰ، نامِ مبارک اطہر و بالا
ذاتِ گرامی، افخر و اعظم صلی اللہ علیہ وسلم

جُنبشِ لب فرمانِ کرم ہے، لوحِ جبیں عنوانِ کرم ہے
عقدہ کشائے مشکلِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم

ساقیٔ کوثر، چشمۂ فیضاں، ابرِ نوازش، لطف بداماں
رحمتِ حق کی بارشِ پیہم صلی اللہ علیہ وسلم

ہے تجھے حاصل جن کی غلامی، حشر میں ہوں گے جب وہی حامی
انورؔ غم گیں پھر تجھے کیا غم صلی اللہ علیہ وسلم

انورؔ صابری دیوبندی

# صلی اللہ علیہ وسلم

ہادیٔ برحق رہبرِ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم
شافعِ محشر رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم

حُسنِ مکمل نورِ مجسّم صلی اللہ علیہ وسلم
فخرِ رسالت نازشِ آدم صلی اللہ علیہ وسلم

شمعِ ہدایت شارعِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم
ختمِ رسولاں، رہبرِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم

جس کا نہیں ہے کوئی ماویٰ جس کا نہیں ہے کوئی ملجا
اس کے ہیں مونس اس کے ہمدم صلی اللہ علیہ وسلم

مشکلیں اس کی کیوں نہ ہوں آساں کیوں نہ ہوں اس پر فضلِ یزداں
جس کا وظیفہ ہو یہی پیہم صلی اللہ علیہ وسلم

اپنوں سے ہر آن محبّت غیروں پر ہر روز عنایت
رحمتِ عالم خلقِ مجسّم صلی اللہ علیہ وسلم

میرے مولا میرے آقا قبر میں میری آئیں جس دم
وردِ زباں ہو میرے اس دم "صلی اللہ علیہ وسلم"

صابر کو روضہ پہ بلالو ارماں اس کے دل کا نکلو
تھام کے جالی وہ کہے پیہم "صلی اللہ علیہ وسلم"

صابر براری (کراچی)

فرش ہے جن کا عرشِ معظّم — صلی اللہ علیہ وسلم
خلق میں سب سے وہ ہیں مکرّم — صلی اللہ علیہ وسلم

آپ کی سیرت آپ کا چہرہ — نور کا جلوہ نور کا پردہ
ماہِ منوّر نیّرِ اعظم — صلی اللہ علیہ وسلم

آپ ہی مرکز آپ ہی محور — آپ ہی منزل آپ ہی رہبر
عالمِ رحمت، رحمتِ عالم — صلی اللہ علیہ وسلم

آپ گئے معراج کو جس شب — دیکھ رہی تھی راکب و مرکب
گردشِ دوراں رک رک تھم تھم — صلی اللہ علیہ وسلم

کاہکشاں کیا جھوم رہی ہے — راہ کو اُن کے چوم رہی ہے
اب تک اس پر کیف کا عالم — صلی اللہ علیہ وسلم

سایہ بن کر ابر کا ٹکڑا — ساتھ چلا تھا صحرا صحرا
آپ کی خاطر بدلا موسم — صلی اللہ علیہ وسلم

چاند کو دو ٹکڑے فرمایا — نخلِ صحرا دوڑ کے آیا
کنکر بولے مل کے باہم — "صلی اللہ علیہ وسلم"

آپ نے جو دستور دیا ہے — دُنیا کے ہر دکھ کی دوا ہے
اس پر اپنا ایماں محکم — صلی اللہ علیہ وسلم

کانوں میں رس گھول رہی ہے — دل کی دھڑکن بول رہی ہے
ہولے ہولے مدھم مدھم — "صلی اللہ علیہ وسلم"

عبدالمنان راز کاشمیری

# صلی اللہ علیہ وسلم

مافعِ محشر رہبرِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم
دونوں جہاں کے مصلحِ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم

مری تمنا ذاتِ محمدؐ قلب و جگر سوغاتِ محمدؐ
دُنیا میں ہیں سب سے معظم صلی اللہ علیہ وسلم

نبہ کے در پر میری نظر ہو نقشِ قدم پر آپ کے سر ہو
دل ہے پریشاں آنکھ ہے پُرنم صلی اللہ علیہ وسلم

کے تارے دل کے سہارے کانِ مراد و جانِ تمنا
پیکرِ نوری، خلقِ مجسم صلی اللہ علیہ وسلم

باں، مایۂ عرفاں فخرِ رسولاں دُکھ کے درماں
رحمتِ عالم، ہادیٔ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم

اوّل و آخر، اکمل و اکبر افضل و اعلیٰ بالا و برتر
بعدِ خدا تم سب سے مکرم صلی اللہ علیہ وسلم

علیم عاقل بریلوی

صلی اللہ علیہ وسلم

بگڑے کام بنانے والے، ڈوبتی ناؤ ترانے والے
زخمِ جگر کے شافیٔ مرہم صلی اللہ علیہ وسلم

تشنہ لبوں کو ساغرِ کوثر، بخشیں گے وہ یومِ محشر
مٹنے والے اُمّت کے غم صلی اللہ علیہ و

عام ہے رحمت خلقِ خدا پر ہردم آپؐ کی، مالکِ کوثر
رحمت کے دریائے اعظم صلی اللہ علیہ و

قبر میں جلوہ دکھانے والے سوئے ہوؤں کو جگانے والے
کھانے والے اوروں کا غم صلی اللہ علیہ و

ہنستے ہوؤں کو رُلانے والے، روتے ہوؤں کو ہنسانے والے
رکھ کر آنکھیں اپنی پُرنم صلی اللہ علیہ و

مُشک و گلاب پسینہ اُن کا، خطۂ خُلد مدینہ اُن کا
روضہ اُن کا عرش سے اعظم صلی اللہ علیہ

بارشِ رحمت کام ہے اُن کا، ساغرِ وحدت جام ہے اُن کا
ساقیٔ کوثر اسمِ اعظم صلی اللہ علیہ

آلِ عبا کو شامل کرکر، ورد کیا کر خاکی اکثر
عَلٰی نَبِیِّ اللّٰہِ الْاَکْرَم صلی اللہ علیہ وسلم

خاکی کاظمی امروہوی

# صلی اللہ علیہ وسلم

فخرِ آدم سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم
سب سے برتر سب سے مکرم صلی اللہ علیہ وسلم

ہر اک کا غم کھانے والے سب پہ کرم فرمانے والے
دکھ کا مداوا زخم کا مرہم صلی اللہ علیہ وسلم

ان کا یہ رقبہ ارض و سما ہیں، شمس و قمر اعجاز نما ہیں
ان کی بدولت نظمِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم

دشمن کی بھی دلجوئی کی، در سے نہ لوٹا خالی کوئی
رحمت و رافت امرِ مسلّم صلی اللہ علیہ وسلم

فقر سے دو دو فاقے اکثر، قدرت ہر اک شے پہ میسر
راحت کے سامان فراہم صلی اللہ علیہ وسلم

چشمِ کرم اے رحمتِ عالم جمعیّت ہو کفر کی برہم
اوج پہ آئے دین کا پرچم صلی اللہ علیہ وسلم

حشر کے دن ہے رحمتِ یزداں آپ کی خوشنودی کی خواہاں
شیوا کو کس بات کا پھر غم صلی اللہ علیہ وسلم

شیوا بریلوی

# صلی اللہ علیہ وسلم

مالکِ کل کے وہ ہیں محرم صلی اللہ علیہ وسلم
ہاتھ میں اُن کے نبضِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم

کیسے یہ سمجھے کوئی حقیقت یہ ہے بڑا انعامِ مشیت
سب سے مؤخر سب پہ مقدم صلی اللہ علیہ وسلم

ہر اک بُت کا آج ہے سر خم، کفر کی دُنیا میں ہے ماتم
آئے جہاں میں ہادئ عالم صلی اللہ علیہ وسلم

سرمۂ عرفاں خاکِ کفِ پا ، اللہ اللہ اُن کا رُتبہ
آیۂ رحمت نورِ مجسم صلی اللہ علیہ وسلم

ان کی نوازش کا یہ عالم سب پر ان کا لطف ہے پیہم
کیوں نہ ہو ان کے سامنے سر خم صلی اللہ علیہ وسلم

پھر بھی نہ اُن کے وصف بیاں ہوں، کون و مکاں جو مدحت خواں ہوں
کون و مکاں کے محسنِ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم

کس کو دکھایا رب نے جلوہ، اب تک کوئی اس اوج پہ پہنچا
زیرِ قدم ہے عرشِ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم

دل ہے اک اور سیکڑوں ہیں غم، صبر کا ہے شیرازہ برہم
اپنے نظر ہو چشمِ ترحم صلی اللہ علیہ وسلم

حمایت (کراچی)

# صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمۡ

رُوحِ امکاں ، فخرِ آدم صلی اللہ علیہ وسلم
شمعِ ہدایت رہبرِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم

رخشندہ مہتابِ ایماں ، نورِ یزداں، مہرِ تاباں
ہادیٔ دوراں محسنِ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم

ساقیٔ کوثر بالا برتر، حامیٔ دوراں، شافعِ محشر
ابرِ رحمت ، نورِ مجسّم صلی اللہ علیہ وسلم

اللہ اللہ شانِ رفعت، اس دہلیزِ دَر کی عظمت
جس پہ سرِ جبریلؑ کرے خم صلی اللہ علیہ وسلم

کر ہو کوئی ہم پایہ، جسمِ خاکی غائب سایہ
چُومے نعلین عرشِ معظّم صلی اللہ علیہ وسلم

اے محبوبِ ربّ العزّت، عاصی پارسؔ کی ہے حسرت
تیرے روضے پر نکلے دم صلی اللہ علیہ وسلم

نذیر پارسؔ (فیصل آباد)

اصلِ فروعِ نسلِ آدم صلی اللہ علیہ وسلم
رونقِ بزمِ ہستیٔ عالم، صلی اللہ علیہ وٗ
مہرِ ہدایت، نورِ مجسّم صلی اللہ علیہ وسلم
داعیِ ایماں، ذاتِ مکرم صلی اللہ علیہ وٗ
سرورِ عالم، ختمِ رسولاں، ہادیٔ دوراں مخزنِ عقل
حاکمِ اعلیٰ شاہِ معظّم صلی اللہ علیہ وٗ
معدنِ ایماں، صاحبِ قرآں منبعِ خلق وجود وسخاوت
ذاتِ گرامی رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وٗ
عکسِ صفاتِ خالقِ اکبر، شاہِ دوعالم، مہرِ رسالت
وجہِ سکونِ خاطرِ پُرغم صلی اللہ علیہ

شافعِ محشر، ساقیٔ کوثر، سرورِ عالم، مظہرِ داور
خذ بیدی مولائی ترحّم صلی اللہ علیہ وسلم

ستمؔ گیاوی

# صَلَّی اللہُ عَلَیہِ وَسَلَّم

رہبرِ کامل ، ہادیٔ اعظم ، صلی اللہ علیہ وسلم
فخرِ جہاں ، سلطانِ دو عالم ، صلی اللہ علیہ وسلم
احمدِ مُرسل ، سیّدِ اکرم ، صلی اللہ علیہ وسلم
شافعِ اُمّت ، نازشِ آدم ، صلی اللہ علیہ وسلم
رحمتِ عالم ، نُورِ مجسّم صلی اللہ علیہ وسلم
عرشِ بریں کے نیّرِ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم

ہر درخشاں رُوئے منوّر ، صلی اللہ علیہ وسلم
غیرتِ سنبل ، زُلفِ معنبر صلی اللہ علیہ وسلم
درد کے درماں ، شافعِ محشر صلی اللہ علیہ وسلم
لکِ جنّت ، ساقیِ کوثر صلی اللہ علیہ وسلم
رحمتِ عالم ، نُورِ مجسّم صلی اللہ علیہ وسلم
عرشِ بریں کے نیّرِ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم

شفِ راز و سرِّ حقیقت صلی اللہ علیہ وسلم
رِ سخاوت ، کانِ مروّت صلی اللہ علیہ وسلم
رجِ شرافت ، اوجِ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم
فضل و برتر شانِ نبوّت صلی اللہ علیہ وسلم
رحمتِ عالم ، نُورِ مجسّم صلی اللہ علیہ وسلم
عرشِ بریں کے نیّرِ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم

ظلمتِ کفر مٹانے والے آپؐ ہیں یا سلطانِ دوعالم
سیدھی راہ دکھاتے والے آپؐ ہیں یا سلطانِ دوعالم
بگڑے کام بنانے والے آپؐ ہیں یا سلطانِ دوعالم
اُمّت کے بخشانے والے آپؐ ہیں یا سلطانِ دوعالم
رحمتِ عالم ، نُورِ مجسّم صلی اللہ علیہ وسلم
عرشِ بریں کے نیّرِ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم

مخزنِ حلم و صدق و صفا ہیں احمدِ مُرسلؐ ساقیِ کوثر
معدنِ جود و خلق و عطا ہیں احمدِ مُرسلؐ ساقیِ کوثر
داعیِ شکر و صبر و رضا ہیں احمدِ مُرسلؐ ساقیِ کوثر
باعثِ لطف و مہر و وفا ہیں احمدِ مُرسلؐ ساقیِ کوثر
رحمتِ عالم ، نُورِ مجسّم صلی اللہ علیہ وسلم
عرشِ بریں کے نیّرِ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم

اوجؔ گیاوی

# درود شریف ــ فوائد و فضائل

تحریر: پروفیسر ابوبکر غزنوی

سورۂ احزاب میں ہے:

إِنَّ اللّٰهَ وَ مَلٰئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ يَا أَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَ سَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا۔

ترجمہ: یقیناً اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے پیغمبر علیہ الصلوٰۃ و السلام پر درود بھیجتے ہیں۔ اے ایمان والو! تم بھی اُن پر خوب صلوٰۃ و سلام بھیجو۔

خود خدا اُن پر درود بھیج رہا ہے۔ قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے انبیاء کرام کی توصیف اور تعریف فرمائی اور ان کی تعظیم و تکریم کا حکم دیا۔ حضرت آدمؑ کو پیدا کیا تو فرشتوں کو حکم دیا کہ انہیں سجدہ کرو۔ ظاہر ہے کہ یہ تعظیم ایسی ہے کہ خود خدا اس میں شریک نہ تھا۔ [شر]ف اور اعزاز صرف حضور علیہ الصلوٰۃ و السلام ہی کو حاصل ہے کہ اولاً خود خدا اُن پر [درو]د بھیج رہا ہے۔ اپنی مخصوص ترین رحمتیں ان پر نازل فرما رہا ہے۔ اس کے ملائکہ اس پر [درو]د بھیج رہے ہیں۔ تمام ملائکہ مقربین، حاملین عرش، ساتوں آسمانوں میں بسنے والے، [کرام] الکاتبین سب حضور علیہ الصلوٰۃ و السلام پر درود بھیج رہے ہیں۔

اللہ تعالیٰ نے اس آیت میں فرمایا ہے کہ عالم علوی میں میرے حبیبؐ پر درود و سلام [بھیجا جا ر]ہا ہے۔ اے عالم سفلی میں بسنے والو! تم بھی ان پر پیہم درود و سلام بھیجو، تاکہ عالم سفلی

اور عالم علوی بیک وقت میرے حبیبؐ پر درود وسلام سے گونج اٹھے۔ تاکہ عرش بریں سے فرش زمین تک پیہم غلغلہ برپا ہو۔ "صلی اللہ علیہ وسلم"

آیت کو لفظ "اِنَّ" کے ساتھ شروع کیا جو حرف تاکید ہے۔ یعنی یقیناً اللہ تعالیٰ درود بھیج رہا ہے اور صیغہ مضارع کا استعمال کیا۔ . . . "یُصَلُّوْنَ" کہا۔ یعنی یہ نہیں کہا کہ اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے کبھی اس پر درود بھیجتے ہیں اور کبھی نہیں بھیجتے! صیغہ مضارع اس بات پر دلالت کر رہا ہے کہ مسلسل اور پیہم درود بھیجتے ہیں۔

علامہ محمود آلوسی رحمۃ اللہ علیہ روح المعانی میں لکھتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے کسی امت کو حکم نہیں دیا کہ وہ اپنے پیغمبر پر درود وصلوٰۃ بھیجیں۔ یہ خصوصیت حضور اقدس علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی کی ہے کہ ان پر درود بھیجنے کا حکم ہوا۔

حضرت رصاع نے فرمایا کہ اس آیت میں لفظ "اللّٰہ" آیا ہے جو خدا کا ذاتی نام ہے اور جامع جمیع اسماء وصفات ہے۔ اگر خدا کہتا "اِنَّ الرَّبَّ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ" یا "اِنَّ الرَّحْمٰنَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ" تو وہم ہو سکتا تھا کہ ان پر صرف اسم رب یا اسم رحمٰن ہی کا فیضان ہوتا ہے۔ لیکن لفظ "اللہ" سے معلوم ہوا کہ ان پر ذات اور تمام اسماء وصفات کا فیضان وارد ہوتا ہے۔ حضرت رصاع نے یہ بھی فرمایا کہ حضور علیہ السلام کے بہت سے اسماء ہیں۔ یہاں نبی کے لفظ سے ذکر فرمایا اور دوسرے اسماء وصفات کا ذکر نہ فرمایا، اس لیے کہ آپ کی اور دوسرے انبیاء کی یہ صفت سب سے نمایاں ہے کہ اللہ تعالیٰ انہیں علوم عطا کرتا ہے۔ وہ معارف کی خبر دیتے ہیں۔ حضور علیہ السلام سے غایت درجہ تکریم وتعظیم مقصود تھی، اس لیے "علی النبی" کہا اور ذاتی نام یعنی لفظ محمد کے ساتھ ان کا ذکر نہ کیا۔

وہ لوگ جو دین میں کٹ حجتیاں کرتے ہیں، کہتے ہیں کہ اللہ اور اس کے فرشتے

حضور پر صلوٰۃ وسلام بھیجتے ہیں تو ہمارے درود کی انہیں کیا حاجت ہوئی ؟ جب خود
خدا ان پر درود بھیج رہا ہے، تو ہمارے درود کی انہیں کچھ احتیاج نہیں۔ اگر اس
زاویۂ نگاہ سے دیکھا جائے تو وہ ذاتِ گرامی جس پر خود خدا درود بھیج رہا ہے،
فرشتوں کے درود کی بھی محتاج نہیں۔ حقیقت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے یہ حکم محض
اکراماً و تعظیماً لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم" دیا ہے اور ہم پر شفقت کی تاکہ اس
بہانے ہم اجر و ثواب کے مستحق ٹھہریں۔

رحمتِ حق بہانہ می جوید

رحمتِ حق بہانے جوید

مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ صَلٰوةً وَّاحِدَةً صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ عَشْرًا

(جو مجھ پر ایک بار درود بھیجتا ہے، اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل کرتا ہے)

وہ انسانیت کا محسنِ اعظم.... وہ اللہ اور مخلوق کے درمیان واسطۂ عظمیٰ.... وہ
جس نے انسانیت کو خیر و شر کی حقیقت سمجھائی.... وہ جو اللہ کی معرفت، اس کی
محبت اور تقرب کا وسیلۂ کبریٰ ہے۔ وہ کتاب و حکمت کی تعلیم دینے والا، روحوں کا
تزکیہ کرنے والا، وہ یتیموں، مسکینوں، بیواؤں، محتاجوں اور لاوارثوں پر ابرِ رحمت
بن کر برسنے والا.... اس کے احسانات ہم پر اس قدر زیادہ ہیں کہ ہمارا صلوٰۃ وسلام
اس کے احسانات کے لاکھویں حصہ کی مکافات و جزا بھی نہیں ہو سکتا، اس لیے
اہل اللہ نے کہا کہ صلوٰۃ وسلام کی کسی مقدار پر بھی پہنچ کر یہ خیال نہ کرو کہ تم نے سرورِ دو عالمؐ
کا حق ادا کر دیا۔ یہ تو تم نے اپنے ہی لیے رحمت کا سامان کیا۔ اگر تمام اُمتِ محمدیہ کے
افراد مل کر صبح و شام، مسلسل اور پیہم ان پر درود وسلام بھیجیں، تو بھی اُس محسنِ اعظمؐ
کا حق ادا کرنے سے یکسر قاصر رہیں۔

اُوپر دی ہوئی آیت پر غور کیجیے۔ اس آیت میں یہ نہیں کہا کہ تم صلوٰۃ وسلام کی دعا

کرو تو میں صلوٰۃ وسلام نبی اکرمؐ پر بھیجوں گا۔ فقرے کی ساخت پر غور کیجیے، امر و جواب الا نہیں ہے، شرط و جزا نہیں ہے، بلکہ یوں کہا کہ اللہ تو درود بھیج رہا ہے کہ وہ اللہ کی مخصوص ترین رحمتوں کا محیط تو ہیں ہی، تم بھی درود بھیجو کہ اس کی برکت سے تمہیں بھی اپنی رحمتوں سے نوازے۔ ان پر تو رحمتیں پیہم برس ہی رہی ہیں، اے حلقہ بگوشان محمدؐ! تم بھی جھولیاں بھر لو۔ وہ ذاتِ گرامی جس پر خود خدا اور تمام فرشتے مسلسل اور پیہم صلوٰۃ و سلام بھیج رہے ہیں، ان کو تمہارے درود کی حاجت کیا ہے۔

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے اسمِ گرامی کے ساتھ "سیّدنا" کا لفظ بڑھانے پر بعض لوگ اعتراض کرتے ہیں۔ مغالطے کا باعث غالباً ابوداؤد کی ایک حدیث ہے۔ سننِ ابوداؤد میں ایک صحابی ابومطرف سے روایت ہے کہ وہ کہتے ہیں، میں ایک وفد کے ساتھ بارگاہِ رسالت میں حاضر ہوا۔ ہم نے عرض کی "اَنْتَ سَیِّدُنَا" (آپ ہمارے سردار ہیں) حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا "اَلسَّیِّدُ اللّٰہُ" یعنی حقیقی سیادت اور کمالِ سیادت تو اللہ ہی کے لیے ہے۔ ابوداؤد شریف ہی میں ایک صحابی کا قصہ منقول ہے، انہوں نے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی پشت مبارک پر مُہرِ نبوت دیکھ کر یہ درخواست کی تھی یہ جو اُبھرا ہوا گوشت آپ کی پشت مبارک پر ہے مجھے دکھلائیے، میں طبیب ہوں، میں اس کا علاج کروں گا۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا: طبیب تو اللہ تعالیٰ ہے جس نے اسے پیدا کیا۔ اس حدیث کی بنا پر معالجوں کو طبیب کہنا کون حرام قرار دے سکتا ہے۔

سچی بات تو یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے اسمائے حسنیٰ میں "طبیب" شمار ہی نہیں ہوتا۔ قرآن کے تیس پاروں میں کہیں اللہ کے لیے طبیب کا لفظ استعمال نہیں ہوا۔

حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے خود اپنے بارے میں ارشاد فرمایا:

اَنَا سَیِّدُ النَّاسِ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ (بخاری و مسلم)

(میں قیامت کے دن اولادِ آدم کا سردار ہوں گا)
ترمذی شریف میں حضرت ابوسعید خدریؓ کی روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم
نے فرمایا:

اَنَا سَیِّدُ وُلْدِ اٰدَمَ یَوْمَ القِیٰامَۃِ وَلَا فَخْرَ

(میں قیامت کے دن اولادِ آدم کا سردار ہوں گا اور اس پر کوئی فخر نہیں کرتا ہوں)
آپ نے اپنے نواسے حسنؓ کے بارے میں فرمایا:

اِبْنِیْ ھٰذَا سَیِّدٌ (میرا یہ بیٹا سردار ہے)

حضرت عبداللہ ابنِ مسعودؓ کا ایک قول ابنِ ماجہ میں ہے۔ انہوں نے فرمایا کہ جب تم حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام پر درود بھیجا کرو تو اسے سنوار لیا کرو۔ میں اُمید کرتا ہوں کہ وہ ویسے ہی حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے سامنے پیش کیا جاتا ہے۔ لوگوں نے کہا ہمیں سکھا دیجیے۔ انہوں نے فرمایا کہ درود یوں پڑھا کرو۔

"اللّٰھم اجعل صلوٰتک ورحمتک وبرکاتک علیٰ سیّد المرسلین وامام المتقین وخاتم النبیین محمد عبدک ورسولک امام الخیر وقائد الخیر ورسول الرحمۃ اللّٰھم ابعثہ مقاماً محموداً یغبط بہ الاولون والاٰخرون اللّٰھم صل علیٰ محمد وعلیٰ اٰل محمد کما صلیت علیٰ ابراھیم وعلیٰ اٰل ابراھیم انک حمید مجید وبارک علیٰ محمد وعلیٰ اٰل محمد کما بارکت علیٰ ابراھیم وعلیٰ اٰلِ ابراھیم انک حمید مجید"

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ جیسے جلیل القدر صحابی "علیٰ سید المرسلین" کہنے کی تلقین فرما رہے ہیں تو اللّٰھم صل علیٰ سیدنا محمد کہنے پر معترض ہونے کی گنجائش

کہاں باقی رہی۔

بعض لوگ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے اسمِ گرامی کے ساتھ "مولانا" کا لفظ بھی پسند نہیں کرتے۔ غزوۂ اُحد کے قصے میں ابوسفیان کا جواب دیتے ہوئے حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا تھا " اللّٰہُ مولانا ولا مولیٰ لکم"

لیکن اس سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ غیراللہ کے لیے مولیٰ کا لفظ بولنا جائز نہیں ہے۔ یہاں بھی کمالِ ولایت مراد ہے کہ حقیقی مولیٰ اللہ تعالیٰ ہی ہے۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے حضرت زید بن حارثہ سے فرمایا تھا:

اَنْتَ اَخُوْنَا وَمَوْلَانَا (صحیحین)

مسند احمد اور ترمذی شریف میں ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا:

من کنت مولاہ فعلی مولاہ

(جس کا میں دوست ہوں، علیؓ بھی اس کے دوست ہیں، جس کا میں حامی و ناصر ہوں، علیؓ بھی اس کے حامی و ناصر ہیں)

یہ عجیب بات ہے کہ بعض نیم خواندہ مولوی اپنے نام کے ساتھ تو بڑے التزام کے ساتھ "مولانا" لکھ لیتے ہیں لیکن حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو مولانا کہنے میں انہیں تامل ہے اور اسے ناجائز قرار دیتے ہیں حقیقت یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی صفتِ سیادت اور ولایت ازلی ہے، ابدی ہے، دائمی ہے، سرمدی ہے، قدیم ہے، مستقل بالذات ہے، لاانتہاہی ہے اور جب صفتِ سیادت و ولایت سے مخلوق متصف ہوتی ہے تو یہ صفت حادث ہوتی ہے، محدود ہوتی ہے اور اللہ کی صفت سے ماخوذ ہوتی ہے پس حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو مولیٰنا کہنے میں کچھ قباحت نہیں بلکہ عین حسنِ ادب ہے۔

شیخ عبدالحقؒ کو جب ان کے شیخ عبدالوہاب متقیؒ نے مدینہ منورہ کی زیارت کے لیے رخصت کیا تو فرمایا، عبدالحق اس بات کو سمجھو اور پلے باندھو کہ اس سفر میں فرائض

ی ادائیگی کے بعد سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم پر درود شریف سے بہتر کوئی عبادت
نہیں ہے۔ اپنے تمام اوقات اسی پر صرف کرنا اور کسی بات میں مشغول نہ ہونا۔ شیخ
بدالحق نے عرض کیا کہ کوئی تعداد مقرر فرما دیجیے۔ فرمایا' بے حد و حساب پڑھو ،
وقت درود تمہاری زبان پر جاری ہو اور اس کے انوار میں ڈوب جاؤ۔ بالخصوص
ہ کے روز تو درود و سلام میں ڈوب جانا چاہیے۔

اوس بن اوس کی روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا،

"تم جو دن بسر کرتے ہو' ان میں سے سب سے افضل جمعہ کا دن ہے۔ اسی
ن آدم کو اللہ نے پیدا کیا، اسی دن ان کی روح قبض کی گئی، اسی دن صور پھونکا
ئے گا۔ اسی دن سب پر بے ہوشی طاری ہو گی تو اس دن مجھ پر درود پڑھا کرو۔
ئی تمہارا درود میرے سامنے پیش کیا جاتا ہے۔ لوگوں نے عرض کیا کہ جب آپ
ی ہو جائیں گے تو ہمارا درود کیوں کر آپ کے سامنے پیش ہو سکے گا۔ فرمایا اللہ
الیٰ نے زمین پر حرام کر دیا ہے کہ وہ انبیاء کے جسموں کو کھا سکے۔"

اسی طرح حضرت ابوالدرداء رضی اللہ عنہ نے روایت کی ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ
لسلام نے فرمایا:

"جمعہ کے روز درود کثرت سے پڑھا کرو۔ اس لیے کہ وہ یوم مشہود ہے۔ فرشتے
ں میں شریک ہوتے ہیں۔ جو مجھ پر درود پڑھتا ہے س کا درود میرے سامنے پیش
یا جاتا ہے۔ میں نے عرض کیا: کیا وفات کے بعد بھی پیش کیا جائے گا۔ فرمایا اللہ نے
مین پر حرام کر دیا ہے کہ وہ نبیوں کے جسم کھائے۔ اللہ کا پیغمبر قبر میں بھی زندہ ہوتا
ہے، اسے رزق دیا جاتا ہے۔"

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:
من صلّی علی صلوٰۃ واحدۃ صلی اللہ علیہ عشرًا (مسلم و ابوداؤد)

شاہِ عرب، کونین کی رحمت صلی اللہ علیہ وسلم
جلوۂ حق، احسانِ مشیّت صلی اللہ علیہ و

جن و بشر جو کھٹ کے بھکاری، حُور و ملک سب ہیں درباری
خالقِ کُل خود واصفِ عظمت صلی اللہ علیہ

رُوحِ دو عالم شاہِ رسولاں نور سراپا حاصلِ امکاں
حُسنِ ازل شہکارِ قدرت صلی اللہ علیہ

نکہتِ گیسو جانِ بہاراں، نورِ تبسّم، ماہِ درخشاں
طلعتِ زیبا، نازشِ فطرت صلی اللہ علیہ

خالق کی پہچان ہو آقا، بندوں کے ایمان ہو آقا
کُل قرآں دیوانِ مدحت صلی اللہ علیہ

نُور کا ساگر تُمری نگریا، عطر کی موجیں تمرُمی ڈگریا
گلیوں میں بٹتی ہے جنت صلی اللہ علیہ

غم کی دُھوپ میں پیار کے بادل روحِ سکوں جب قلب ہو بیکل
جانِ کرم الطاف کی وسعت صلی اللہ علیہ وسلم

بیکل اتساہی بلرام پوری (بھار

# صلی اللہ علیہ وسلم

ر مبینِ چرخِ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم
دُرِّ یتیمِ سلکِ نبوت صلی اللہ علیہ وسلم

رِ عنایت، قلزمِ شفقت صلی اللہ علیہ وسلم
منبعِ عرفاں، مخزنِ حکمت صلی اللہ علیہ وسلم

ہِ نبوت، مہرِ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم
نورِ ازل کے مطلعِ رحمت صلی اللہ علیہ وسلم

لس کو ملی ہے ایسی فضیلت کس کو ہے حاصل ایسی وجاہت
ساقیٔ کوثر، صاحبِ جنت صلی اللہ علیہ وسلم

ئینہ دارِ نورِ الٰہی، نشر کنِ دستورِ الٰہی!
حجتِ دین و داعیٔ وحدت صلی اللہ علیہ وسلم

شافعِ محشر، ہادیٔ صادق، مظہرِ لطف و رحمتِ خالق
والیٔ ملت، حامیٔ امت صلی اللہ علیہ وسلم

موجبِ فخرِ یوسفِؑ کنعاں، مژدۂ عیسیٰؑ، جلوۂ یزداں
جانِ خلیلؑ، صاحبِ عظمت صلی اللہ علیہ وسلم

مشعلِ ایماں، حاصلِ ارماں، تم ہو بہارِ گلشنِ رضواں
مہرِ طریقت، شمعِ شریعت صلی اللہ علیہ وسلم

نذرِ خزاں ہے گلشنِ ملت، ہم ہیں اسیرِ کلفت و آفت
ایک نگاہِ الفت و رافت صلی اللہ علیہ وسلم

حاملِ قرآں جلوۂ فرقاں، حاملِ ایماں چشمۂ عرفاں
صاحبِ دانش، پیکرِ حکمت صلی اللہ علیہ وسلم

مطلوبِ حق، حق کے طالب، وحی یا اُوحیٰ کے مخاطب
اُن پہ عیاں ہر سرِّ حقیقت صلی اللہ علیہ وسلم

نازشِ انساں، فخرِ دو عالم، ہادیٔ برحق رہبرِ اعظم
محسنِ دوراں، شافعِ اُمّت صلی اللہ علیہ وسلم

عرشِ کرم کا ایک ستارا دُکھیوں بیواؤں کا سہارا
بہرِ یتیماں دامنِ شفقت صلی اللہ علیہ وسلم

فرقِ رنگ و نسل مٹایا، شاہ و گدا کو ایک بنایا
دے کے جہاں کو درسِ اخوّت صلی اللہ علیہ وسلم

میری زباں اور اُن کا قصیدہ خود ہے خدا جن کا گرویدہ
ختم اُن پر ہر ایک فضیلت صلی اللہ علیہ وسلم

اُن کی ثنا اور میرا قلم ہے، یہ مجھ پر سب اُن کا کرم ہے
یزدانی! سب اُن کی عنایت، صلی اللہ علیہ وسلم

یزدانی جالندھری (لاہور)

# صلی اللہ علیہ وسلم

ہ گہِ خورشیدِ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم
حسن کا مرکز، عشق کی جنت صلی اللہ علیہ وسلم

ب کی سیرت، آپ کی صورت صلی اللہ علیہ وسلم
آئینہ دارِ حسن حقیقت صلی اللہ علیہ وسلم

ت و رحمت کا یہ عالم آنکھ میں آنسو سجدہ میں سر خم
لب پہ دعائے بخششِ امت صلی اللہ علیہ وسلم

رضِ تاباں نور کی سورۃ، قامتِ موزوں نورِ خراماں
نقشِ کفِ پا عرش کی زینت صلی اللہ علیہ وسلم

ایں جلوے عام ہے رحمت اب کے یہ ذوقِ دید کی قسمت
نور فشاں ہے ماہِ نبوت صلی اللہ علیہ وسلم

ہرِ نبیؐ اور غم کی لطافت خوب ہیں واقف اہلِ محبت
بخش دے خالق جس کو یہ نعمت صلی اللہ علیہ وسلم

ذکرِ حیاتؔ اس روئے حسیں کا اور تصور اس کی جبیں کا
باعثِ رحمت، عینِ عبادت، صلی اللہ علیہ وسلم

حیاتؔ وارثی

# صلی اللہ علیہ وسلم

حلم کا لہجہ نطقِ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم
خوشبو خوشبو صورت و سیرت صلی اللہ علیہ وسلم

بخششِ یزداں، مشعلِ فاراں، شارحِ قرآں، حاصلِ ایماں
جانِ تمنّا، نورِ ہدایت صلی اللہ علیہ وسلم

خلق کا رہبر، شافعِ محشر، زہد کا پیکر، حسن کا محور
ذاتِ گرامی فخرِ نبوت صلی اللہ علیہ وسلم

اوجِ بشر معراجِ رسالت، شاہِ امم سرتاجِ رسالت
سلطانی میں عجز و قناعت صلی اللہ علیہ وسلم

موجۂ نکہت طرزِ خطابت، جملہ جملہ حسنِ فصاحت
فقرہ فقرہ درسِ شریعت صلی اللہ علیہ وسلم

خنداں خنداں چہرۂ تاباں، زلفِ معطر جانِ بہاراں
شاہدِ رعنا زینتِ جنّت صلی اللہ علیہ وسلم

راسخ وہ گلزارِ مدینہ، بابِ حرم فردوس کا زینہ
روضۂ مرسل موجبِ رحمت صلی اللہ علیہ وسلم!

راسخ عرفانی (گوجرانوالہ)

اخترِ برجِ اوجِ سیادت صلی اللہ علیہ وسلم
گوہرِ مہرِ ختمِ نبوت صلی اللہ علیہ وسلم

جن کے لیے کونین بنے ہیں، کرسی و عرش و فرش سجے ہیں
کُن فیکون کی غرض و غایت صلی اللہ علیہ وسلم

عیسیٰ مریم، موسیٰ دوراں، سارے نبی ہیں ان کے ثناخواں
سب کے لبوں پہ اُن کی بشارت صلی اللہ علیہ وسلم

شمس و قمر سے روشن چہرہ، نُور کا پرتو نورِ سراپا
بے سایہ اک سایۂ رحمت صلی اللہ علیہ وسلم

رُوئے حسیں یا ماہِ مبیں ہے، اخترِ تاباں ہے کہ جبیں ہے
دُور ہوئی کونین کی ظلمت صلی اللہ علیہ وسلم

سب نبیوں میں افضل و برتر، کامل و اکمل، طاہر و اطہر
پیکرِ رافت، آیۂ رحمت صلی اللہ علیہ وسلم

لوحِ ازل کا حرفِ مجلّا، مزمّل یٰسٓ اور طٰہٰ
باعثِ خلقت، رازِ مشیت صلی اللہ علیہ وسلم

قرآں کا ہر حرف اور نقطہ، ان کا ہے بے مثل قصیدہ
ہر سورۃ آئینۂ سیرت صلی اللہ علیہ وسلم

اللہ اللہ حفظِ امانت، اللہ اللہ حسنِ دیانت
دشمن بھی دیتے ہیں شہادت صلی اللہ علیہ وسلم

سورۂ "واللیل" آپ کے گیسو، معنیٔ قوسین آپ کے ابرو
رب سے ہے حاصل آپ کو قربت صلی اللہ علیہ وسلم

آپ ہی کا ہے ہم کو وسیلہ، آپ ہی کا ہے ہم کو سہارا
بہرِ خدا ہو چشمِ عنایت صلی اللہ علیہ وسلم

جھولی ہماری خالی ہے داتا، بہرِ خدا بھر دیجیے شاہا!
بیٹھے ہیں کب سے طالبِ رحمت صلی اللہ علیہ وسلم

آپ کا فیضیؔ مدح سرا ہے، آپ ہی کے در کا وہ گدا ہے
کاش ہو اس پر چشمِ عنایت صلی اللہ علیہ وسلم

فیضیؔ سمبلپوری

حقیقت، جلوۂ فطرت، صلی اللہ علیہ وسلم
عرش کی رونق، فرش کی زینت، صلی اللہ علیہ وسلم

صبحِ ازل رخسارِ منور، شامِ ابد گیسوئے مطہر
اللہ اللہ آپ کی صورت، صلی اللہ علیہ وسلم

رہبرِ عالم، ہادیٔ دوراں، سارے جہاں پر آپ کا احساں
سب کی خاطر آپ ہیں رحمت، صلی اللہ علیہ وسلم

جامِ کوثر سب کو پلایا، مژدۂ رحمت سب کو سنایا
ساقیٔ کوثر، مالکِ جنت، صلی اللہ علیہ وسلم

پتھر کے بدلے پھول کی بارش، واہ رے اُن کی شانِ نوازش
دشمنِ جانی پر بھی عنایت، صلی اللہ علیہ وسلم

ذکرِ نبیؐ ہے باعثِ رحمت، ذکرِ نبیؐ ہے کیف و مسرت
مجھ کو حفیظؔ اس سے ہے عقیدت، صلی اللہ علیہ وسلم

حفیظؔ بنارسی

# صلی اللہ علیہ وسلم

اللہ اللہ آپؐ کی عظمت صلی اللہ علیہ وسلم
مدح سرا ہے ربّ العزت صلی اللہ علیہ وسلم

نورِ قدم کی تابانی کا جس میں نظر آتا ہے جلوہ
آئینہ ہے آپ کی صورت صلی اللہ علیہ وسلم

حق نے تم کو پاس بلایا، پاس بلا کر تم کو بنایا
شافعِ محشر، مالکِ جنّت صلی اللہ علیہ وسلم

مانا میرے جرم ہیں بے حد لیکن رحمت والے محمدؐ
ان سے بڑی ہے آپ کی رحمت صلی اللہ علیہ وسلم

خلقت میں بھی ہو تم شامل، خالق سے بھی تم ہو واصل
سمجھیں تمہاری کیسے حقیقت صلی اللہ علیہ وسلم

آدمؑ سے تا حضرتِ موسیٰؑ، موسیٰؑ سے تا حضرتِ عیسیٰؑ
سارے نبی ہیں آپ کی اُمّت صلی اللہ علیہ وسلم

فرقت میں بے لطف ہے جینا، پاس بلا لو شاہِ مدینہ
سالک کو اب بہرِ رحمت صلی اللہ علیہ وسلم

عبد الغنی سالک (لالہ موسیٰ)

ہر عبادت دوگونہ خوبیوں کو شامل ہے۔
اوّل، عبدیت و بندگی کا تقاضا ہے کہ ہم اپنے معبود کے حکم کی تعمیل اور اطاعت
ں۔ اللہ تعالیٰ جو ہمارا معبودِ یکتا ہونے کے علاوہ ہمارے وجود و لوازمِ وجود کا خالق
ہے۔ اس کے کسی حکم کی اطاعت میں پس و پیش انتہائی بے عقلی، جہل اور
ی ہے۔

دوم، ہر عبادت کی بجاآوری ہمیشہ نئے الطاف و اکرام اور نوازش کا
ب ہے۔ لہٰذا فرمانِ الٰہی صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا کی
ندی صرف اس لیے کی جائے کہ یہ اللہ رب العزت کا حکم ہے اور ایسا پسندیدہ
ہے کہ ذاتِ حق تعالیٰ قول و فعل سے اس کارِ عظیم میں شریک و متوجہ ہے۔ اِنَّ
للہَ وَ مَلٰئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ (تحقیق اللہ اور اللہ کے
شتے صلوٰۃ بھیجتے رہتے ہیں نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر) تو ہمارا یہ فعل اپنی جگہ بندگی
لازمہ ہو جاتا ہے۔ ارشادِ الٰہی ہے: يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا
يْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا (پس اے ایمان والو! تم صلوٰۃ و سلام بھیجو اُن پر)

جو بے اندازہ انعامات اور بے حد و حساب برکات درود و سلام سے حاصل
تی ہیں، ان کو دیکھتے ہوئے صلوٰۃ و سلام کے محض تصوّر سے ایمان میں قوت،

روح میں لطافت، قلب میں فرحت پیدا ہوتی ہے۔ صلوٰۃ و سلام سے حضور
تازہ ہوتی ہے اور ہر آن مقام قرب کی طرف بتدریج ترقی ہوتی رہتی ہے۔
ہماری ہر عبادت، تمام دعائیں، استغفار اور توبہ بارگاہِ صمدیت تک وصول و رسا
لیے صلوٰۃ و سلام ہی سے اپنی قوتِ صعود اور پرواز حاصل کرتی ہے۔

امام رازی رحمۃ اللہ علیہ نے کیا خوب کہا ہے، ہماری درود خوانی سوائے ا
کچھ نہیں ہے کہ ہم اللہ رب العزت کی صلوٰۃ رسانی کا یا تو اپنی زبان میں ذکر کر
ہیں جیسے صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ ، اَلصَّلٰوةُ عَلَيْهِ ، صَلَّى اللّٰهُ عَلَ
اَلصَّلٰوةُ عَلَيْكَ یا حاضرینِ دربار کی طرح اپنے مالک و آقا کے فعل کی تائی
کرتے ہوئے ان کی ہاں میں ہاں ملا دیتے ہیں مثلاً اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلَيْهِ۔ جب
درود انسانوں کا اپنا فعل نہیں ہے بلکہ خالصتاً فعلِ الٰہی ہے تو بندہ اگر اللہ تعا
کا فعل کرے یا اللہ جل شانہٗ کی ہاں میں ہاں ملائے تو ایسے اعمال میں قبول و نام
کی بحث سرے سے پیدا ہی نہیں ہوگی۔ بلکہ درود ہمیشہ مقبول ہی ہوگا، کیونکہ
اللہ جلّ مجدہٗ کا اپنا فعل ہے۔ وہ خود فاعل بھی ہے اور خود ہی قبول کرنے کا اختی
رکھتا ہے۔ اور ہمیں درود خوانی کا ثواب تو محض اللہ کریم و مفضال کی ہاں میں ہا
ملانے سے بالکل مفت حاصل ہوتا ہے۔

امام رازی اس مقام پر ایک دوسری بات اور بھی تحریر فرماتے ہیں جو بہت دلچ
اور نہایت دلکش نکتہ ہے کہ استغفار و درود میں کامیابی و نجات کے لیے درود زیا
محفوظ طریقہ ہے۔ کیونکہ درود کے نامنظور و مقبول ہونے کا سوال ہی پیدا نہیں ہو
یہ تو سراسر فعلِ الٰہی ہے اور ہم تو محض صَلَّى اللّٰهُ جیسے تائیدی کلمات کہنے وال
اور اللہ جلّ شانہٗ کی ہاں میں ہاں ملانے والے ہیں۔ مگر استغفار تو بندہ کی طرف سے
درخواست ہے، جس میں اپنے گناہوں کی معافی چاہی جاتی ہے۔ لہٰذا دعاؤں میر

اگر اللہ کی طرف کامل توجہ، کامل اخلاص روح و قلب اور جسم و جان کے ساتھ کامل سپردگی ہوئی، دعائیں مقبول ہوں گی ورنہ اخلاص و توجہ میں کوئی کمی رہی تو اللہ رب العزت ان دعاؤں کو اگر رد فرما دے تو جائے تعجب و مقام شکایت نہیں ہے۔ لہٰذا استغفار کی قبولیت کا یقین نہیں کیا جا سکتا اور درود کی قبولیت میں کسی شک کی گنجائش نہیں ہے۔

—— ان حالات میں پرامن اور طمانیت بخش راہ یہ ہے کہ ہم زیادہ سے زیادہ صلوٰۃ و سلام کا ورد رکھیں اور عفو و استغفار کا کام حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے حوالے کر دیں، کیونکہ قرآن کریم کے اپنے اعلان کے مطابق حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم بھی اپنی اُمت کے لیے رب العزت کی بارگاہ میں عفو و مغفرت کے طلب گار رہتے ہیں اور حضورؐ کی دعا کی قبولیت ہر حال میں یقینی ہے۔

دوسری بات یہ کہ صلوٰۃ و سلام کی کثرت سے مومن کو حضور سید عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا قرب حاصل ہوتا ہے اور جن خوش نصیبوں کے لیے آپ طلب گار مغفرت اور داعی عفو ہوں، ان میں درود پڑھنے والوں کا اندراج ہو جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ تصفیۂ باطن اور تزکیۂ روح اور حصولِ تقرب کے لیے تمام سلاسلِ اولیا صلوٰۃ و سلام سے سفرِ سلوک شروع کرتے ہیں اور اپنے طالب و مرید کو کثرتِ صلوٰۃ و سلام کی ہدایت کرتے ہیں۔ کیونکہ یُزَکِّیْھِمْ (حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم لوگوں کا تصفیہ کرتے ہیں) حضورؐ کی خصوصی صفت ہے جس میں کوئی نبی شریک نہیں۔ اور روح و باطن کا تزکیہ اسی وقت ممکن ہے جب طالب، حضرت مزکّی علیہ الصّلوٰۃ والسلام کی جناب میں رسائی حاصل کرے۔ درود و سلام سے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا تقرب حاصل ہوتا ہے اور جوں جوں اس مرکزِ نور تک رسائی حاصل ہوتی جائے گی، قلب و روح کا تزکیہ ہوتا جائے گا اور روشنی ملتی جائے گی۔

---

# صلی اللہ علیہ وسلم

خواجۂ گیہاں سرورِ دوراں صلی اللہ علیہ وسلم — کون و مکاں سب آپ پہ قرباں صلی اللہ علیہ وسلم

جانبِ بطحا عزم سفر ہے گنبدِ خضرا پیشِ نظر ہے — آپ کی رحمت آپ کا احساں صلی اللہ علیہ وسلم

نورِ خدا کے مظہرِ کامل، حجتِ حق کے پیکرِ اکمل — سرتا پا سیپارۂ قرآں صلی اللہ علیہ وسلم

سچی بات رُکے تو کیونکر، پرچمِ شوق جھکے تو کیونکر — شورش کا ہے آپ سے پیماں صلی اللہ علیہ وسلم

---

دیکھ تری امت کی نبضیں ڈوب چکی ہیں ڈوب رہی ہیں — دھیرے دھیرے مدھم مدھم صلی اللہ علیہ وسلم

دیکھ صدف سے موتی ٹپکے، دیکھ حیا کے ساغر چھلکے — سب کی آنکھیں پُرنم پُرنم صلی اللہ علیہ وسلم

قریہ قریہ بستی بستی، دیکھ مجھے، میں دیکھ رہا ہوں — نوحہ نوحہ ماتم ماتم صلی اللہ علیہ وسلم

اے آقا، اے سب کے آقا، ارض و سما ہیں زخمی زخمی — ان زخموں پہ مرہم مرہم! صلی اللہ علیہ وسلم

---

خلق ہوئے کونین کے مولا صلی اللہ علیہ وسلم — خالق خود ہیں والہ و شیدا صلی اللہ علیہ وسلم

نور سراسر حسن سراپا صلی اللہ علیہ وسلم — اہلِ جہاں کے ملجا و ماویٰ صلی اللہ علیہ وسلم

رحمتِ باری جھوم رہی ہے روئے منور چوم رہی ہے — آگیا کالی کملی والا صلی اللہ علیہ وسلم

شورش ہم آشفتہ سروں کا اس دنیا میں کوئی نہیں ہے

ان کا بھروسا، ان کا سہارا صلی اللہ علیہ وسلم

شورش کاشمیری

# صلی اللہ علیہ وسلم

ب پہ ثنائے سیدِ والا صلی اللہ علیہ وسلم
دل میں ولائے سیدِ والا صلی اللہ علیہ وسلم

لی ڈالی، غنچہ غنچہ، کونپل کونپل، پتا پتا
نغمہ سرائے سیدِ والا صلی اللہ علیہ وسلم

ہے الفت، نعمت سے رغبت، دل کی دولت، روح کی فرحت
سب ہے عطائے سیدِ والا صلی اللہ علیہ وسلم

ری تمنا، میرا ارادہ، میرا منشا، میری رائے
حسبِ رضائے سیدِ والا صلی اللہ علیہ وسلم

ت جگمگ، جھلمل جھلمل، ہوگئی میرے دل کی منزل
یاد جب آئے سیدِ والا صلی اللہ علیہ وسلم

سارے خلائق، سارے علائق سے ہے رشتہ آپ کا فائق
رازؔ فدائے سیدِ والا صلی اللہ علیہ وسلم

محمد نورِ ہدیٰ ہے صلی اللہ علیہ وسلم
مظہرِ شانِ ربِّ علا ہے صلی اللہ علیہ وسلم

فصاحت ان کا تکلم، روحِ جنت صبا ان کا تبسم
جاں پرور اک ایک ادا ہے صلی اللہ علیہ وسلم

ان میں سب نبیوں سے اعلیٰ سب سے برتر سب سے بالا
سرورِ دیں محبوبِ خدا ہے صلی اللہ علیہ وسلم

رسالت کا گلِ خنداں روحِ گلستاں صبحِ بہاراں
مہکی مہکی جس کی فضا ہے صلی اللہ علیہ وسلم

ہونٹوں پر جو نعتِ نبی ہے تیرے مقدر کی خوبی ہے
رازؔ یہ ساری اُن کی عطا ہے صلی اللہ علیہ وسلم

(خواجہ عبدالمنان) رازؔ کاشمیری

گلشن گلشن، غنچہ غنچہ صلی اللہ علیہ وسلم
ڈالی ڈالی، پتّا پتّا صلی اللہ علیہ وسلم

منزل منزل، رستہ رستہ صلی اللہ علیہ وسلم
محفل محفل، جلوہ جلوہ صلی اللہ علیہ وسلم

جنگل جنگل، قریہ قریہ، پربت پربت، صحرا صحرا
ساحل ساحل، دریا دریا صلی اللہ علیہ وسلم

دشمن دشمن لرزاں لرزاں، دنیا دنیا حیراں حیراں
رحمت رحمت لحظہ لحظہ صلی اللہ علیہ وسلم

---

مہرِ محبت، ماہِ عقیدت صلی اللہ علیہ وسلم
نورِ صباحت، شمعِ لطافت صلی اللہ علیہ وسلم

آپ سے پیارا کوئی نہیں ہے، آنکھ کا تارا کوئی نہیں ہے
آپ زمانے بھر کی چاہت صلی اللہ علیہ وسلم

صبحِ ازل کی رنگینی کی، شامِ ابد کی سنگینی کی
آپ پہ ظاہر اک اک ساعت صلی اللہ علیہ وسلم

آپ کی رحمت قریہ قریہ، آپ کی برکت کوچہ کوچہ
محفل محفل آپ کی عظمت صلی اللہ علیہ وسلم

آپ کا دین ہے دینِ حقہ، آپ کا رستہ سیدھا رستہ
آپ ہی دنیا، آپ ہی جنت صلی اللہ علیہ وسلم

مادیت کی دھوپ چڑھی ہے، انساں پہ مشکل کڑی ہے
آپ ہی تو ہیں سایۂ رحمت صلی اللہ علیہ وسلم

---

آپ کی امت ڈول رہی ہے رستہ حق کا بھول گئی ہے
کر دو آقا چشمِ عنایت صلی اللہ علیہ وسلم

محمد احمد شاد (گوجرانوالہ)

# صلی اللہ علیہ وسلم

کام کمال کرامت والا، نام دلوں کی راحت والا
باتوں میں دکھ درد کے مرہم صلی اللہ علیہ وسلم

سب لوحیں تقدیروں والی سب صبحیں تنویروں والی
آپ کے نام اے اسم مکرّم صلی اللہ علیہ وسلم

سارے رنگ جمالوں والے جلوے سب تمثالوں والے
آپ کا نقش ان سب پر محکم صلی اللہ علیہ وسلم

احسان اکبر

---

اللہ اللہ شانِ محمّد صلی اللہ علیہ وسلم
ہر دل ہے قربانِ محمّد صلی اللہ علیہ وسلم

رازِ حقیقت وہ کیا جانے، ذاتِ خدا وہ کیا پہچانے
جس کو نہ ہو عرفانِ محمّد صلی اللہ علیہ وسلم

محمد یسین تسکین

---

آپ کی اک اک بات ہے رحمت صلی اللہ علیہ وسلم
آپ سراپا نطق ھدایت صلی اللہ علیہ وسلم

دریاؤں میں ایک سفینہ، صحراؤں میں میٹھا پانی
راتوں میں مہتاب کی صورت صلی اللہ علیہ وسلم

جس ایمان کے شعلے نے ہر ظلمت کو چمکایا تھا
آج وہ ہے بے نورِ عقیدت صلی اللہ علیہ وسلم

طفیل دارا (لاہور)

قبلۂ دیں آقائے دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم
ختمِ رُسل فخرِ بنی آدم صلی اللہ علیہ وسلم
نازِ مشیّت، فخرِ نبوّت، مخزنِ صدق و مہر و مروّت
پیکرِ رحمت، خُلقِ مجسّم صلی اللہ علیہ وسلم
جادۂ حق دکھلانے والے، عرشِ بریں پر جانے والے
باعثِ تکوینِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم
مصدرِ ایماں، حاملِ قرآں، نام ترا تسکینِ دل و جاں
ذکر ترا ہر شے پہ مقدّم صلی اللہ علیہ وسلم

سید مبارک علی شاہین

---

شافعِ اُمّت، رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم
حسنِ سراپا خُلقِ مجسّم صلی اللہ علیہ وسلم
فخرِ رسالت جس کی رسالت، ختمِ نبوّت جس کی نبوّت
امجد و افضل، اکمل و اکرم صلی اللہ علیہ وسلم
رونقِ ہستی، صبحِ بہاراں، شمعِ ہدایت، مہرِ درخشاں
جس پہ نازاں ہر دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم
صاحبِ قرآں منبعِ عرفاں، نازشِ فطرت، مظہرِ یزداں
داعیٔ اکبر، رہبرِ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم
رحمتِ عالم محسنِ دوراں، چشمۂ عرفاں مرکزِ ایماں
رُوحِ زمانہ نازشِ آدم صلی اللہ علیہ وسلم

ڈاکٹر سید نازش نقوی (لاہور)

# صلی اللہ علیہ وسلم

ماہِ رسالت مہرِ ہدایت صلی اللہ علیہ وسلم
بحرِ عنایت چشمۂ راحت صلی اللہ علیہ وسلم
گلشن گلشن خوشبو اُس کی، دھوم مچی ہے ہر سُو اس کی
پھولوں میں ہے اس کی نکہت صلی اللہ علیہ وسلم
ذکر اس کا ہے جان سے پیارا، درد اس کا ہے دُکھ کا چارا
نام اس کا کونین کی زینت صلی اللہ علیہ وسلم
سر پر اس کے تاجِ شرافت، پُشت پر اس کی مُہرِ نبوت
اس کی جبیں پر نورِ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم
نبیوںؑ کے سردار وہی ہیں، اُمّت کے غمخوار وہی ہیں
سرتاپا رحمت ہی رحمت صلی اللہ علیہ وسلم

حافظ انصر لدھیانوی

---

آپؐ سے روشن چاندنی راتیں، صلی اللہ علیہ وسلم
نور کی ہر سُو ہیں برساتیں، صلی اللہ علیہ وسلم
چاند ستارے آپؐ پہ وارے، دونوں جہاں میں آپؐ نیارے
قریہ قریہ آپؐ کی باتیں، صلی اللہ علیہ وسلم
مہرِ منوّر، بندہ پرور، آپؐ کے جلوے ہر سُو ظاہر
اپنے لیے ہیں یہ سوغاتیں، صلی اللہ علیہ وسلم

سیما آدم مرزا (گوجرانوالہ)

# صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمۡ

ہادیٔ برحق، فخرِ رسُولاں صلی اللہ علیہ وسلم
مخبرِ صادق، صاحبِ قرآں صلی اللہ علیہ وسلم

عرش کی زینت، فرش کی عظمت، کون و مکاں میں باعثِ برکت
رحمتِ عالم، خلق کے نگراں صلی اللہ علیہ وسلم

کانِ صداقت، جانِ سخاوت، ماہِ طریقت، مہرِ رسالت
فخرِ دو عالم، محسنِ انساں صلی اللہ علیہ وسلم

قاسمِ نعمت، ناظمِ جنّت، دونوں جہاں پر جن کی حکومت
زیرِ نگیں ہے عالمِ امکاں صلی اللہ علیہ وسلم

خاکِ کفِ پا چشم کا سُرمہ، آبِ دہن ہر درد کا درماں
غم کا مداوا، دافعِ حرماں صلی اللہ علیہ وسلم

سکندر لکھنوی (کراچی)

---

اُن کے پیار میں کھوئے ہُوئے ہیں، ایک لڑی میں پروئے ہُوئے ہیں
اصفر و ابیض، احمر و اسود صلی اللہ علیہ وسلم

اُن کے نور سے دل ہے منور، اُن کے کرم سے جاں ہے مکرّم
ان پر قُرباں میرے اب وجد، صلی اللہ علیہ وسلم

پروفیسر کرم حیدری (راولپنڈی)

مرتبہ: راز کاشمیری　　　تحریر: کوثر پروین

خواجہ عبدالمنان رازؔ کاشمیری مرحوم نے "صلی اللہ علیہ وسلم" ردیف کی پابندی
اتھ ایک انتخاب شائع کیا جس میں ۱۹۲ نعتیں شامل ہیں۔ بقول ڈاکٹر وحید قریشی "یہ
کئی نسلوں کے شعرا کی فکری اور جذباتی عقیدت کو پیش کرتا ہے" (فلیپ) یہ انتخاب
ن مشن پاکستان، لاہور نے شائع کیا جو محمد رفیق اشرفی مرحوم کے ساتھ ہی مرحوم ہو گیا
رہ انھی کے دم قدم سے تھا۔ کتاب کا انتساب یوں ہے:

"حضرت آمنہ کے نام؛

ہوئی پہلوئے آمنہؓ سے ہویدا
دعائے خلیلؑ و نویدِ مسیحاؑ"

"تقدیم" میں حفیظ تائبؔ نے درود و سلام کے موضوع پر گفتگو کرتے ہوئے لکھا "حضور
م (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) نے درود و سلام پڑھنے کے جو طریقے بتائے، اُن کے تمام
م "صلی اللہ علیہ وسلم" میں یکجا کر دیے ہیں۔ قیاس یہ ہے کہ یہ الفاظ رسولِ معظم صلی اللہ علیہ
کے وصال تک یا پھر سانحۂ وصال کے وقت وضع کر لیے گئے تھے، کہ تابعین کی کتابوں
جہاں کہیں وصالِ نبویؐ مذکور ہے، وہاں حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے اسم گرامی
ساتھ یہ الفاظ درج ہیں ـــــــ اُردو وہ خوش قسمت زبان ہے جس میں یہ مبارک

جملہ مستقل طور پر حصۂ شعر بنا ہے اور بہت سے شعرا نے "صلی اللہ علیہ وسلم" کو ردیف بنا کر نعتیہ غزلیں/نظمیں کہی ہیں" (ص ۱۴)

زیرِ نظر منثور و منظوم مجموعۂ درود و سلام مرتب کرتے وقت رازؔ کاشمیری کی یہ کتاب یوں پیشِ نظر رہی ہے کہ جو منظومات اس کتاب میں نہیں ہیں، صرف وہی اس مجموعۂ درود و سلام میں شامل کی جائیں۔

رازؔ کاشمیری مرحوم کی مرتبہ کتاب "صلی اللہ علیہ وسلم" میں شامل نعتوں کا ایک ایک شعر ملاحظہ فرمائیے (نعت کے جتنے اشعار کتاب میں دیے گئے ہیں، ان کی تعداد شعر کے آخر میں درج کر دی گئی ہے)

| | |
|---|---|
| شورش کاشمیری | نور سراسر، حسن سراپا صلی اللہ علیہ وسلم<br>اہلِ جہاں کے ملجا و ماویٰ صلی اللہ علیہ وسلم (۹) |
| آفتاب احمد بسمل | بسملؔ ان پر دل سے فدا ہے ورد زباں اب صبح و مسا ہے<br>صلی اللہ علیہ وسلم، صلی اللہ علیہ وسلم (۵) |
| اثر صہبائی | عشقِ محمدؐ دل میں نہاں ہے، نام محمدؐ لب پہ رواں ہے<br>رگ رگ میں خوشبوئے محمدؐ صلی اللہ علیہ وسلم (۶) |
| احسان اکبر | سارے رنگ جمالوں والے، جلوے سب تمثالوں والے<br>آپ کا نقش ان سب پر محکم صلی اللہ علیہ وسلم (۶) |
| احسان دانش | شام نے اس دہلیز سے پائی خواب کی لذت، قلب کی راحت<br>صبح نے مانگے نور کی جام صلی اللہ علیہ وسلم (۶) |
| احسان رانا | صبحِ ازل کی بادِ بہاری، شامِ ابد تک جاری و ساری<br>سلسلۂ فیضانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۶) |

احمد ندیم قاسمی — اُس کا جلال ہے بحر و بر میں، اس کا جمال ہے کوہ و کمر میں
اس کی گرفت میں عالمِ اشیا صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

اختر الحامدی — ہے یہ دعائے اخترِ عاصی، موت ہو حاصل مثلِ شہیدی
پیشِ مزارِ سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

اختر انصاری اکبرآبادی — وہ اللہ کے جلوے دیکھیں، وہ رازِ معراج کو جانیں
وہ سارے اسرار کے محرم صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

ادب سیمابی — اُن کو پا کر حق کو پایا، بے پایاں ہے ان کا پایہ
دامنِ حق دامانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

ارشد امروہوی — عشقِ محمدؐ، ذکرِ محمدؐ، مقصدِ ہستی ہے یہی ارشد
وردِ رہے دن رات یہ پیہم صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

ارشد میر — آپ ہیں دکھیاروں کا سہارا، بے چاروں کا آپ ہیں چارہ
آپ نویدِ عیسیٰؑ مریم صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

ارمان عثمانی — آپ تو ہیں محبوب خدا کے، آپ کا ثانی کوئی نہیں ہے
کوئی نہیں ہے آپ کا ہمسر صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

اسرار احمد سہاروی — ان کی ولادت صبحِ سعادت، ان کی بعثت نورِ حقیقت
ان کی شریعت مرگِ توہّم صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

اسرار قریشی — وہ ہیں عرشِ علیٰ کے راہی، حق نے خود دی ان کی گواہی
حق کے داعی، حق کے محرم صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

اعجاز رحمانی — سورج اور مہتاب ستارے، پھول، دھنک، روشن سیارے
عکسِ لب و رخسارِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

اعظم چشتی — ہادی آئے، رہبر آئے، لیکن کوئی نہ آیا بن کر
ضامن بخشش، شافعِ اُمت صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

افتخار فخر — کون و مکاں کے سناٹے میں ایک ہی نعرہ گونج رہا ہے
ارض و سما کے لب پر ہر دم صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

اقبال احمد راہی — اس کا در ہے مرکزِ رحمت، اُس کی اُلفت باعثِ فرحت
نورِ دل و جاں اُس کا جلوہ، صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

اقبال سرہندی — نور سوار اور نور سواری، نور تھا جادہ، نور تھی منزل
نور ہی نور تھا نور نگہ تک، صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

اقبال سہیل اعظم گڑھی — کنزِ دقائق، حصنِ حقائق، جانِ حدائق، روحِ خلائق
سب پر فائق، سب پر اقدم، صلی اللہ علیہ وسلم (۸۵)

اقبال صفی پوری — چارہ سازِ تیرہ نصیباں، پُرسانِ احوالِ غریباں
سنتے سب کے دل کی صدا ہیں، صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

اکبر کاظمی — زیست کا رستہ دکھلائے گا، گویا ابد تک کام آئے گا
آخری خطبہ میرے نبیؐ کا، صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

امیر مینائی — بحرِ سخاوت، کانِ مروّت، آیۂ رحمت، شافعِ اُمت
مالکِ جنّت، قاسمِ کوثر، صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

امین خیال — آپ پہ ہے قربان ہمارا، دنیا کا ایک ایک سہارا
مال اولاد اور جان، محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

امین گیلانی — اس پر ہے بارش رحمت کی، اس کو بشارت ہے جنّت کی
جس کا ہمیشہ ورد رہے گا "صلی اللہ علیہ وسلم" (۷)

انجم یوسفی — جس نے حق کو حق پہچانا اور نبیؐ کو رہبر جانا
پالی اُس نے جنّت سستی، صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

| | |
|---|---|
| نور فیروزپوری | آنکھیں مئے توحید کے قلزم، خندہ جبیں اور لب پہ تبسم<br>طرزِ تکلم روکشِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |
| نور مسعود | ان کی یاد کی ایسی مہک ہے، پھیلی ہوئی جو روح تلک ہے<br>نقش انھی کا نام ہے دل پر صلی اللہ علیہ وسلم (۶) |
| نور ملک | راحتِ جاں ہے نامِ محمدؐ، وردِ زباں ہے نامِ محمدؐ<br>کہتی ہے دل کی ہر اک دھڑکن "صلی اللہ علیہ وسلم" (۷) |
| بشیر احمد بشیر | شمس و قمر ہوں، ارض و سما ہوں، دشت و جبل ہوں، ابر و صبا ہو<br>ہے یہی ہر دم سب کی زباں پر "صلی اللہ علیہ وسلم" (۷) |
| بشیر حسین ناظم | آپ کی ضو سے اے مہِ خوباں، روشن روشن تاباں تاباں<br>میری کتابِ زیست کے کالم صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |
| بہزاد لکھنوی | دل کے سکوں کا راز ہے اتنا، جو پوچھے، اس سے کہہ دینا<br>لیتے رہو بس نامِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۵) |
| بیدم وارثی | نام اسی کا بابِ کرم ہے، دیکھو یہی محرابِ حرم ہے<br>دیکھ خمِ ابروئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۵) |
| پہل آگروی | آپ کی عظمت عظمتِ بے حد، آپ ہیں محمود، آپ ہیں احمدؐ<br>عرش پہ روشن نامِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۴) |
| تابش صدیقی | رحمت رحمت شفقت شفقت، علم کی بعثت عقل کی بعثت<br>علم مجسم، عقل دُر افشاں، صلی اللہ علیہ وسلم (۵) |
| تبسم رضوانی | صدیقؓ و فاروق معظمؓ، عثمانؓ اور علیؓ مکرمؓ<br>یکتا ہیں یارانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |
| تسخیر رضوی | جن کا بیاں والنجم کی زینت، خود قرآں میں جن کی مدحت<br>قوس وہ ہیں ابروئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |

| | |
|---|---|
| ثاقب عرفانی | عالم عالم ہے اقراری، کیا خاکی، کیا نوری، ناری<br>ہوا نہ ہوگا اُن کا ہمسر صلی اللہ علیہ وسلم |
| جعفر بلوچ | عشق ہو اور آداب میں خست، نعت ہو اور لفظوں میں کفایت<br>کہنا ہوگا بجائے صلعم، صلی اللہ علیہ وسلم (۵) |
| جمیل قادری | قبر سے جس دم سر کو اٹھاؤں، ساری مرادیں دل کی پاؤں<br>دیکھوں رُخِ زیبائے محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۵) |
| حافظ امرتسری | ماشاء اللہ حُسنِ محمد، سُبحان اللہ، نور کا پیکر<br>نورِ مکمّل، نورِ مجسّم، صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |
| حافظ چشتی تونسوی | عرشی فرشی ان کے در پر، تاجِ شفاعت ان کے سر پر<br>قاسمِ کوثر، وارثِ زمزم صلی اللہ علیہ وسلم (۶) |
| حافظ لدھیانوی | اُمّت کا غم خوار وہی ہے، عالم کا سردار وہی ہے<br>ہادیٔ دوراں نورِ مجسّم صلی اللہ علیہ وسلم (۵) |
| حافظ محمد افضل فقیر | دوش پہ نورانی چادر ہے، امروزِ ملّت پہ نظر ہے<br>فردائے پُرسش کا نگہباں صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |
| حافظ مظہر الدین | آپ ہی مفہومِ فَتَدَلّٰی، آپ ہی صورت آپ ہی معنیٰ<br>آپ ہی جلوہ، آپ ہی محرم، صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |
| حامد حسن حامد | تابعِ فرماں ساری خدائی، عرشِ عُلیٰ تک ان کی رسائی<br>اللہ اکبر، اللہ اکبر! صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |
| حامد یزدانی | لطف کا دریا، خیر کا زمزم، عدل کی دنیا، حسن کا عالم<br>امن کا ضامن، خُلق کا پیکر صلی اللہ علیہ وسلم (۵) |
| حبیب اللہ اوج | آپ نے حق کو آنکھ سے دیکھا، آپ کو حق نے پاس بلایا<br>آپ مکرم، آپ معظم صلی اللہ علیہ وسلم (۵) |

| | |
|---|---|
| حبیب کیفوی | دنیا اس کی مقتدیٰ اس کی ، جس کی جانب ہو جاتا ہے<br>گوشۂ چشمِ لطفِ پیمبر صلی اللہ علیہ وسلم (۵) |
| حسرت قریشی | حشر کا میداں ، عدل کی میزاں ، ہر مذنب ہے لرزاں ترساں<br>آپؐ کے لب پر " اِرْحم اِرْحم " صلی اللہ علیہ وسلم (۵) |
| حفیظ تائب | مرسل اس کے نام پہ شیدا ، عاصی بھی رحمت کے جویا<br>سارے زمانے اس کے پیرو ، صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |
| حفیظ صدیقی | ہم پر وا ہو جائے ان کی چشم کرم تو ایک ہی پل میں<br>دور ہوں ساری دنیا کے غم صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |
| حکیم عبداللہ | حشر کی خبریں ، نشر کی خبریں ، صور کی خبریں ، قبر کی خبریں<br>تو نے بتائیں میرے محرم صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |
| حمید جالندھری | جب گمراہ تھی انسانیت ، دے کر اس کو درسِ اخوت<br>ایک نئے قالب میں ڈھالا ، صلی اللہ علیہ وسلم (۵) |
| خاکی امروہوی | وعدۂ جنت اُس کے لیے ہے ، اُن کی شفاعت اس کے لیے ہے<br>وردِ زباں ہو جس کے پیہم " صلی اللہ علیہ وسلم " (۵) |
| خالد بزمی | ان کا ہر دعوٰی برحق ہے ، ان کا قول سراسر حق ہے<br>ان کا فعل ہے باطل کا رد ، صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |
| خالد بنگالی | یادِ نبیؐ ہے یُمن سے مملو ، روزِ شفاعت ثقلِ ترازو<br>جسم کی خوشبو عطر سے بڑھ کر صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |
| خالد شفیق | اُن سے وابستہ ہر برکت ، اُن کے قدموں میں ہر رفعت<br>اُن کی عطا ہے نورِ بصیرت صلی اللہ علیہ وسلم (۵) |
| خالد علیم | دانش و حکمت ، فہم و فراست جرأت و ہمت ، صبر و قناعت<br>اللہ اللہ آپ کی سیرت صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |

خورشید انصاری — مہرِ رسالت کی یہ ضیا ہے، شب کا اندھیرا ختم ہوا ہے
کیسی نکلی دھوپ نکھر کر ، صلی اللہ علیہ وسلم

دعا ڈبائیوی — دشمن کی بھی بات نہ ٹالی، سب پر یکساں رحمت عالی
خُلق مجسّم ، رحم سراسر، صلی اللہ علیہ وسلم

مولانا دیدار علی شاہ — مہ سے زیادہ، مہر سے افزوں، غالب سب نوری جسموں پر
نورِ رُخِ زیبائے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

راجا رشید محمود — ان کا اُسوہ، ان کی سیرت، ہر مومن کے دل کی راحت
ہیں انسانِ کامل احمد صلی اللہ علیہ وسلم

راز کاشمیری — فقر و قناعت ان کا لبادہ، ذکر و عبادت ان کا جادہ
شوق و عزیمت ان کا مرکب صلی اللہ علیہ وسلم

راسخ عرفانی — میرے قلم کی آن محمدؐ، میرے سخن کی جان محمدؐ
ہادیٔ برحق، شارحِ قرآں صلی اللہ علیہ وسلم

راغب مرادآبادی — ذکر ہو صبح و شام اسی کا، عام کرو پیغام اسی کا
نام ہے جس کا حرزِ دل و جاں صلی اللہ علیہ وسلم

روش صدیقی — دینِ مبیں فیضان ہے اس کا، ذوقِ یقیں احسان ہے اس کا
اس کی اک اک بات میں حکمت، صلی اللہ علیہ وسلم

ریاض حسین چودھری — حُبِّ خدا ہے جام اُمّی کا، فیضِ رسالت عام اُمّی کا
ہادیٔ کامل نام اُمّی کا، الفت ہے پیغام اُمّی کا
شاعر یہ بے دام اُمّی کا، لایا ہے بس اشکِ ندامت
صلی اللہ علیہ وسلم ، صلی اللہ علیہ وسلم

زاہدہ صدیقی — شاہوں کے سارے دروازے، میری نظر میں ہیچ ہیں سارے
میرے لیے کافی اس کا در صلی اللہ علیہ وسلم

حمید صدیقی
دیکھ رہی ہے نور کے ساماں، پاسِ ادب سے حیراں حیراں
جا کے نظر جالی کے اندر، صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

زبیر نازش
روزِ ازل سے نورِ ہدایت، تا بہ ابد ہیں چشمۂ رحمت
جاری ہے فیضانِ رسالت صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

زہیر کنجاہی
کھولے سب اسرار خودی کے، پھیلائے انوار خودی کے
تنویرِ عرفانِ خدا ہیں، صلی اللہ علیہ وسلم (۶)

زیبا ناروی
درہم و برہم خلقِ خدا تھی، مضطر مضطر آدم خاکی
وجہِ سکوں ہے آپ کی آمد صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

ساغر نظامی
اُنس کا مرکز، خیر کا مامن، شوق کا مرجع، درد کا مسکن
حُسن کا منبع، عشق کا سنگم صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

سبطین شاہجہانی
آپ کے لطف و کرم سے لہکا، گلشنِ ہستی، چہرۂ دنیا
آپ کا نام ہے رشکِ بہاراں صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

سرور انبالوی
آپ سے ترساں خاطی و خائن، آپ کے جلوے ظاہر و باطن
آپ کا نور ہے عالم عالم صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

سرور بجنوری
ذرّہ ذرّہ کوکبِ رخشاں، کوچہ کوچہ رشکِ گلستاں
ان کا مدینہ نور کی بستی، صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

سلام کاشمیری
چشمے پھوٹے، جنگل لہکے، آئیں بہاریں گلشن مہکے
پھیلی جب خوشبوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

سلطان صبروانی
صاحبِ دانش، صاحبِ بُرہاں، اُن کا ہر فرمان ہے قرآں
اُن کا ہر ارشاد ہے محکم، صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

امجد الطاف
دل کے اندھیرے اک اک کر کے، آگے پیچھے کیسے بھاگے
آیا زباں پر نام یہ جس دم، صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

| | |
|---|---|
| سلیم گیلانی | جنّ و بشر پر ان کا کرم ہے، حور و ملک پر ان کی عطا ہے<br>کون و مکاں پر اُن کے احساں صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |
| سیّد فیضی | مطلعِ روشن برجِ قمر میں، جلوے ہی جلوے دام نظر میں<br>نورِ بصارت، نورِ بصیرت صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |
| کرم حیدری | اس کے پیار میں کھوئے ہوئے ہیں، ایک لڑی میں پروئے ہوئے ہیں<br>احمر و اصفر، ابیض و اسود، صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |
| سیماب اکبر آبادی | وقفِ سخاوت دستِ مکرّم، سقفِ عنایت آپؐ کا پرچم<br>خُلقِ مجسّم خوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |
| صابر براری | ایک طرف مخلوقِ خدا ہے، دوسری جانب ذاتِ خدا ہے<br>رابطہ باہم کون، محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |
| صابر گیلانی | ان کی عطائیں دامن دامن، ان کی ضیائیں آنگن آنگن<br>ان کی بہاریں ڈالی ڈالی، صلی اللہ علیہ وسلم (۵) |
| صبا اکبر آبادی | حمد سراپا، نام محمد صلی اللہ علیہ وسلم<br>خاک پہ بستر عرش پہ مسند صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |
| ضیاء القادری | بس یہ تمنّا ہے دمِ رحلت، سر ہو مرا اور بابِ رحمت<br>لب پہ ہو یا اللہ "محمد صلی اللہ علیہ وسلم" (۵) |
| ضیا محمد ضیا | دونوں جہاں میں شاد رہے گا، ہر غم سے آزاد رہے گا<br>ساتھ ہے جس کے اُس کی حمایت صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |
| طاہر شادانی | اُس پہ فدا سلمانؓ و ابوذرؓ، اس کے گدا ہمدوش سکندر<br>وہ اقلیمِ فقر کا سلطاں صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |
| طاہر قریشی | آپ نے انسانوں کو سکھایا دنیا میں رہنے کا سلیقہ<br>آپ ہی ٹھہرے ہادیٔ اکبر صلی اللہ علیہ وسلم (۷) |

طاہر لاہوری
نبیوں کے سردار وہی ہیں، اُمت کے غم خوار وہی ہیں
کتنا پیارا نام ہے ان کا ، صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

طفیل دارا
آپ کی عظمت آپ کی رفعت، فہم بشر میں کیسے آئے
آپ سے بس اللہ ہی بڑا ہے صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

طفیل ہوشیارپوری
بول کیا انسان کا بالا، عظمت کو انوار میں ڈھالا
ہم سب کی تقدیر اُجالی ، صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

ظفر زیدی
خلق الٰہی پیکرِ ایماں ۔ حق کی گواہی معنیٔ قرآن
جلوۂ یزداں حسن کا عالم ، صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

ظفر علی خاں
ہوگئی اس پہ ختم رسالت دیتے گئے ہیں جس کی شہادت
موسیٰؑ ِ عمراں ، عیسیٰؑ بِ مریم صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

ظہور الحسن شارب
فخر زماں ہو، جانِ جہاں ہو، عقدہ کشا ہو؛ قبلہ نما ہو
ادنیٰ غلامے شاربِ کمتر صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

ظہیر احمد ظہیر
شاہِ اُمم کا ذکر ہے جاری روح پہ ہے اک کیف سا طاری
لب پہ حلاوت ذہن معطر ، صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

عابد نظامی
میرے قائد ماؤ نہ لینن ، میرے ہادی مارکس نہ لنکن
کملی والا میرا رہبر صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

عارف بیگ
موجبِ خلقت ، مظہرِ قدرت ، نازِ مشیت ، مقصدِ فطرت
سِرِّ عُلیٰ کے واقف و محرم صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

عارف عبد المتین
ان سے ملتی ہے آگاہی ، وہ ہیں ذات حق کی گواہی
ان کی حدیثیں حُسنِ خبر ہیں صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

عارفہ حلیم
منہ کے بل بُت آن گرے ہیں، ہاتھ میں کنکر بول رہے ہیں
اللہ اللہ شانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۶)

عالم جے پوری
غارِ حرا سے عرشِ عُلیٰ تک ، حرفِ دعا انفاسِ مبارک
بخششِ اُمت ان کا مقصد، صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

**عاصم گیلانی**
اُن کا تصرف کون و مکاں پر چھوڑ کے ان کو جائیں کہاں پر
وہ ہیں ہمارے، ان کے ہم ہیں، صلی اللہ علیہ وسلم (۶

**عاصی کرنالی**
دھڑکن دھڑکن چاپ ہے اس کی، ذہنِ بشر پر چھاپ ہے اس کی
اس کی چمک نزدیک رگِ جاں، صلی اللہ علیہ وسلم (۷

**عاطر ہاشمی**
عزت کی توقیر بڑھائی، سوئی ہوئی تقدیر جگائی
پھیلائی یوں عظمتِ آدم، صلی اللہ علیہ وسلم (۵

**عبدالرحمٰن عاجز**
ان کی محبت، ان کی اطاعت، وجہِ مسرت باعثِ راحت
خُلد بداماں کوچۂ احمد صلی اللہ علیہ وسلم (۰

**عبدالعزیز خالد**
جس کو نویدِ خدائے اکبر اِنَّا اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَر
اِنَّ شَانِئَکَ ھُوَ الْاَبْتَر صلی اللہ علیہ وسلم (۲

**عبدالکریم ثمر**
عرش کی زینت نامِ محمدؐ، درد کا درماں جامِ محمدؐ
ذکرِ محمدؐ زیست کا ساماں، صلی اللہ علیہ وسلم (

**عثمان اکبر**
گمراہوں کو راہ دکھائی، سب کو سچی بات بتائی
کیوں نہ خدائی ہو گرویدہ، صلی اللہ علیہ وسلم (

**عزیز حاصلپوری**
بزمِ دُنیا کے انجمن آرا، کاشفِ کل اسرارِ فاوحیٰ
رازِ حریمِ عرش کے محرم، صلی اللہ علیہ وسلم (

**عزیز لدھیانوی**
آج بھی ہیں آنکھوں میں سمائے ارضِ مدینہ کے نظارے
کم نہ کبھی ہو ذوق فراواں صلی اللہ علیہ وسلم (

**غلام شبیر بخاری**
ساقیٔ کوثر، شافعِ محشر صدق کے پیکر جذب کے مصدر
شوقِ مسلسل، وجد دمادم، صلی اللہ علیہ وسلم (

**غلام رسول ازہر**
آپ خدا ہے جس کا ثنا خواں، مرتبہ دانِ ذاتِ مکرم
کون و مکاں پر جس کا پرچم صلی اللہ علیہ وسلم (

**فدا کلیم کرنی**
جانِ حقیقت، شافعِ محشر، رُوح کی تسکیں یادِ پیمبرؐ
راحتِ دل اذکارِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

**فطرت عثمانی**
نور کا مرکز، گنبدِ خضرا، حجرۂ اقدس جنّتِ ماویٰ
عرصۂ تربت، عرش بداماں صلی اللہ علیہ وسلم (۶)

**فقیر الحسنی**
شمس شرافت، ماہِ دیانت، نجم نجابت، صبحِ صباحت
روضِ ریاضت، منشاءِ مولیٰ صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

**فوزیہ تسنیم**
ممنون ان کا طبقۂ نسواں، حرمتِ آدم کے وہ نگہباں
ہیں تسنیم وہ سب کے رہبر صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

**فیض لدھیانوی**
بے شک اس کی شان ہے اونچی، پیارے حق نے جس کو بخشی
کل نبیوں پر بالا دستی، صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

**فیضی سنبھلپوری**
دین پناہ و خسروِ عالم، زخمِ جہاں کے آپؐ ہیں مرہم
مژدۂ امن و مایۂ رحمت صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

**قمر میرٹھی**
فرشِ زمیں سے اوجِ فلک تک، جن و بشر سے حور و ملک تک
کس پہ نہیں احسانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

**قمر یزدانی**
گلشن میں ہیں طائر چہکے، پھول کھلے اور غنچے مہکے
شبنم کا یہ وِرد ہے پیہم "صلی اللہ علیہ وسلم" (۶)

**قمر علیم**
حُسن سراپا اس کی صورت، صدق سراسر اس کی سیرت
حق ہی حق پیغامِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

**قمر نظر**
ان کے نگر کو ہے یہ فضیلت، بیت اللہ سے بھی ہے قربت
وردِ جہاں ہوتا ہے ہر دم، صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

**ایت علی کافی**
آپ کفیلِ کارِ اُمت، آپ شفیعِ روزِ قیامت
ہیں بے حد احسانِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

**کلیم عثمانی**
چودھویں شب کا حاصل منظر، نور بداماں روضۂ اطہر
اس پہ مسلسل بارشِ شبنم، صلی اللہ علیہ وسلم

**کوثر نظامی**
خاطی و عاصی لاکھ ہیں لیکن شہ نے جو چاہا، جائیں گے اک دن
سوئے مدینہ کہتے ہوئے ہم "صلی اللہ علیہ وسلم"

**کیف ٹونکی**
ظلمتِ کفر کو کس نے ٹالا، کس نے کیا عالم میں اُجالا
شمعِ ہدایت کون؟ محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

**گوہر ملسیانی**
جنبشِ لب سے غنچے چٹکیں، بوئے بدن سے کلیاں مہکیں
بات کے سچے، قول کے محکم، صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

**ماہر القادری**
قاسمِ جنّت، ساقیٔ کوثر، دین کا ہے اتمام انھی پر
خاتمِ دورِ وحی و نبوّت صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

**مجید لاہوری**
سمٹے تو محرابِ حرم ہے اور پھیلے تو بابِ حرم ہے
حُسنِ خطِ ابروئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

**محب لکھنوی**
پوچھتے کیا ہو مجھ سے فرشتو، اپنی ہی آنکھوں سے دیکھو
نقش ہے دل پر کون؟ محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۶)

**محمد احمد اریب**
وہ ہیں چراغِ بزمِ نبوت، وہ ہیں ماہِ بُرجِ رسالت
روشن ان سے عدل کی مشعل صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

**محمد احمد شاد**
فرشِ زمیں پر آپؐ کا شہرہ، عرشِ بریں پر آپؐ کا چرچا
آپ کا ذکر ہے ہر جا، ہر دم صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

**محمد خاں کلیم**
ان کے کرم نے ہم کو دیا ہے، ان کی عطا سے ہم نے لیا ہے
طرزِ تمدّن، رنگِ معیشت، صلی اللہ علیہ وسلّم (۷)

**محمد یعقوب حاکم**
میرا مال اور میری دولت، میری جان اور میری عزت
سب کچھ اُن کی آن پہ قرباں صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

ر سدیدی — جادو تاریکی کا ٹوٹا، پھیل گیا ہر سمت اُجالا
چمکا جب خورشیدِ نبوت، صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

رور بدایونی — مٹ جائیں دنیا کے الم سب، عقبیٰ سے ہو جائیں بے غم
کرتے رہیں جو ورد برابر "صلی اللہ علیہ وسلم" (۵)

گنگوہی — نغمۂ بلبل صلِّ علیٰ ہے، غنچہ چٹک کر بول رہا ہے
پھیلی ہر سُو بوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

ہزاروی — جس کے ثنا خواں یوسُفِ کنعاں، جس کے طالب موسیٰ عمراں
جس کے مبشر عیسیٰ و مریم صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

ور احمد مجور — پتا پتا جن کا ہوا خواہ، بوٹا بوٹا جن کا ثنا خواں
زمزم و کوثر جوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۶)

زبیری — پیشِ نظر ہے ان کا جلوہ، راہِ عمل ہے اُن کا اُسوہ
راہ نما ہے خوئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

چودھری — اس کی خواہش رب کی خواہش، اس کی باتیں رب کی باتیں
اس کے فرمودات مسلّم صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

زیدی — اُن کے کرم کی یادِ صبا نے بستی بستی پھول کھلائے
بن گئے ویرانے بھی گلشن، صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

لودھیانوی — عرشِ بریں پر گام رکھا جب، حور و ملائک بول اُٹھے سب
"صلی اللہ علیہ وسلم۔ صلی اللہ علیہ وسلم" (۷)

عت علی واصف — من مندر میں مورت ان کی، نینوں میں ہے صورت ان کی
ہر دم ہیں وہ سنگ ہمارے صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

ف فتحپوری — شمعِ ہدایت نورِ بصیرت، آپ کا علم اور آپ کی حکمت
جس سے دور ہوئی ہر ظلمت صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

**وحید خیال**
خُلق نے ان کے کام کیا ہے، اپنے عدو کو رام کیا ہے
ایسی مروّت، ایسی محبت، صلی اللہ علیہ وسلم (۵)

**وفا براہی**
شانِ فروغِ نورِ تجلّی، جلوۂ بامِ طورِ تجلّی
رونقِ صبح و شام محمد صلی اللہ علیہ وسلم (۷)

**وہاب عادل**
کیا کہیے عظمت اس گھر کی، کیا کہیے رفعت اُس در کی
نوری کریں جس کی دربانی، صلی اللہ علیہ وسلم (۶

**ہارون الرشید ارشد**
اللہ اللہ آپ کے جلوے، ماند ہوئے ہیں جن کے آگے
دن کا سورج، شب کے تارے صلی اللہ علیہ وسلم (

**یزدانی جالندھری**
ان کی ثنا اور میرا قلم ہے، یہ مجھ پر سب اُن کا کرم ہے
یزدانی! سب اُن کی عنایت، صلی اللہ علیہ وسلم (

**یعقوب پرواز**
میں ہی نہیں پرواز ثنا گر، اس کی ثنا خوانی ہے گھر گھر
اُتر، دکھن، پورب، پچھم، صلی اللہ علیہ وسلم (

**یعقوب طاہر**
جن کے قدموں کی مٹی ہے، جن کے پسینے کا قطرہ ہے
آنکھ کا سرمہ، دل کا تقاضا صلی اللہ علیہ وسلم (۵

**یوسف ظفر**
عصمت و عفّت کا رکھوالا، درسِ اخوّت دینے والا
عظمت کے اسرار کا محرم صلی اللہ علیہ وسلم (

**جان کاشمیری**
مرجعِ عالم عتبۂ عالی، قدسی بھی اُن کے در کے سوالی
روحِ امیں دیتا ہے دستک، صلی اللہ علیہ وسلم (

**راشد بزمی**
مخلوقات کی عزّت ان سے، موجودات کی شوکت ان سے
نبیوں کے ہیں شاہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم (

**محمد شیر افضل جعفری**
رحمت کا رانجھا کہلائے، ہر اک کا سانجھا کہلائے
بَیری کا بھی بیلی ساجن، صلی اللہ علیہ وسلم (

کتاب میں نعتیں جس ترتیب سے دی گئی ہیں، وہی ترتیب اشعار کے انتخاب
میں برقرار رکھی گئی ہے، نعتیہ غزلوں میں سے ایک ایک شعر تو نذرِ قارئین کر دیا گیا
ہے۔ جن شعراء کی نعتیہ نظمیں شاملِ کتاب ہیں، ان کی اسماءِ گرامی کے ساتھ وہ صفحہ نمبر
بھی دیا جا رہا ہے جس پر وہ نظم چھپی ہے:
اثر لدھیانوی (۲۱) افضل آرش (۴۶) انور جمال (۵۶) بشیر منذر (۶۲) تحسین فراقی
(۶۸) جام نوائی بدایونی (۱۷) جوہر نظامی (۴۷) حامد حسن قادری (۸۱) حفیظ الرحمٰن
احسن (۸۶) رشید کامل (۱۰۳) سلیم کاشر (۱۱۷) سمیع اللہ قریشی (۱۱۸) شاہ
ابدال پھلواری (۱۲۴) صلاح الدین ناسک (۱۲۸) علیم ناصری (۱۵۶) مظفر وارثی
(۱۸۲) منصور احمد خالد (۱۸۷) میجر محمد عاشق (۱۹۰) نعیم صدیقی (۱۹۵) یونس احقر (۲۰۶)
کتاب میں اوپر جلی قلم سے شاعر کا نام اور نیچے نعت دی گئی ہے۔ ہمارا
متقاضی ہے کہ پہلے ہمارے آقا و مولا صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی تعریف ہو
ہدیہ عقیدت پیش کرنے والے شاعر کا نام نیچے ہو۔
بعض نعتوں میں اس امر کا التزام موجود ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم
اسم گرامی کے ساتھ "صلی اللہ علیہ وسلم" آئے۔ اثر صہبائی، اثر لدھیانوی،
ن رانا، ادب سیمابی، اعجاز رحمانی، امین خیال، بہزاد لکھنوی، بیدم وارثی،
رضوانی، تسخیر رضوی، جمیل قادری رضوی، مولانا دیدار علی شاہ الوری،
م کاشمیری، سیماب اکبر آبادی، شاہ ابدال پھلواروی، صابر براری، علامہ
القادری بدایونی، عارفہ حلیم، فضل الدین فدا کھیم کرنی، قمر میرٹھی، قیصر علیم،
ت علی کافی مراد آبادی، کیف ٹونکی، مجید لاہوری، محب لکھنوی، ممتاز
ی، منظور احمد مہجور مکان شریفی، منیر زبیری، وفا براہی اور راشد بزمی نے
حضور صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے اسم گرامی "محمد" کے ساتھ
اللہ علیہ وسلم ردیف استعمال کی ہے۔

ایڈیٹر نعت راجا رشید محمود اور عبدالرحمٰن عاجز مالیر کوٹلوی نے ردیف "احمد صلی اللہ علیہ وسلم" کے ساتھ نعتیں کہی ہیں۔ اور علامہ اختر الحامدی الضیائی نے "سرور صلی اللہ علیہ وسلم" ردیف میں نعت کہی ہے۔

پروفیسر حفیظ تائب نے "تقدیم" میں لکھا ہے کہ پہلے اس ردیف کو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اسمِ گرامی کے بغیر استعمال نہیں کیا جاتا تھا۔ غالباً امیر مینائی نے حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اسمِ گرامی کے بغیر یہ ردیف استعمال کرنے کی طرح ڈالی۔ ردیف کے ساتھ ہم صوت قافیہ استعمال کرنے کی پہل غالباً ظفر علی خاں نے کی۔ (ص ۱۵)

ہمارے خیال میں جب حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اسمِ گرامی کو ردیف کا حصہ بنانا چھوڑا گیا تو کوشش کی گئی کہ جن قافیوں میں سرکار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے تعریفی اسماء کی تراکیب بن سکتی ہوں، وہ قافیے استعمال کیے جائیں۔ اِکّا دُکّا قافیہ ایسا بھی آجاتا رہا جس میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذاتِ گرامی کا حوالہ نہ بنتا تھا لیکن عموماً اس کا التزام کیا جاتا تھا۔

نعت کے کینوس کو وسیع کرنے کی غرض سے ان بزرگوں نے "محمد صلی اللہ علیہ وسلم" کے بجائے "صلی اللہ علیہ وسلم" ردیف استعمال کرنا شروع کی لیکن زیادہ قافیوں میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذاتِ گرامی کی بات کی۔ مثلاً امیر مینائی کی نعت (ص ۵۲) کے قافیے، شافعِ محشر، خاص پیمبر، خضر کے رہبر، قاسمِ کوثر، روحِ مصوّر۔ اس نعت کے اِن سات اشعار میں دو اشعار ایسے ہیں جن کے قافیے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذاتِ گرامی کا حوالہ نہیں ہیں لیکن ان میں یہ التزام کیا گیا ہے کہ ہر شعر کے اسی دوسرے مصرعے میں، جس میں ردیف آرہی ہے، سرکار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ذکر موجود ہو۔

فخرِ جہاں ہیں، عرش مکاں ہیں، شاہِ شہاں ہیں، سیف زباں ہیں
سب پہ عیاں ہیں آپ کے جوہر صلی اللہ علیہ وسلم
دولتِ دنیا خاک برابر، ہاتھ کے خالی، دل کے تونگر
مالکِ کشور، تخت نہ افسر صلی اللہ علیہ وسلم

ایسے اشعار جن میں درود و سلام کے حوالے سے بات ہو، ان کا معاملہ تو ویسے ہی مختلف ہے جیسے امیر کی اسی نعت کا مقطع:

مہر سے مملو ریشہ ریشہ، نعت امیر اپنا ہے پیشہ
وردِ ہمیشہ دن بھر، شب بھر "صلی اللہ علیہ وسلم"

آہستہ آہستہ اس ردیف "صلی اللہ علیہ وسلم" پر طبع آزمائی کی کوشش نے یہ رنگ بھی دکھایا کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذاتِ گرامی کا حوالہ ذرا دور ہوتا گیا۔ یوں، کہ حضورؐ کے لیے ضمیر تو پہلے مصرعے میں استعمال ہوئی اور "صلی اللہ علیہ وسلم" تو ظاہر ہے کہ ردیف ہے، اسے تو دوسرے مصرعے کے آخر ہی میں آنا ہے۔ مثلاً:

آپؐ کے خُلق اخلاق کی باتیں، لطف انعام کرم سوغاتیں
جاری آدم سے تا ایں دم صلی اللہ علیہ وسلم (ص ۲۲)

غارِ حرا میں وہ تنہا تھا، تنہائی میں بھی یکتا تھا
چار طرف ذکر اقرأ تھا صلی اللہ علیہ وسلم (ص ۲۵)

باغِ جہاں کا حارس نامی، جس نے مٹائی رسم غلامی
پھر سے سنوارا گلشنِ آدم صلی اللہ علیہ وسلم (ص ۴۰)

دھرتی تھی مدت سے اُبھاگن، جب وہ آئے بن کے ساجن
بن بیٹھی یہ نار سہاگن صلی اللہ علیہ وسلم (ص ۵۹)

---

اُس کی نظر میں سب تھے برابر، کوئی گدا اگر ہو کہ تونگر
کوئی گورا ہو یا کالا ۔ صلی اللہ علیہ وسلم (ص ۹۰)

نور سے جس کے طور ہوں سینے، بُغض ہوں ختم اور دور ہوں کینے
جاؤ مدینے گر نہیں باور ۔ صلی اللہ علیہ وسلم (۹۳)

تھا یہ بھی اعجاز نبیؐ کا، فرق مٹا محتاج و غنی کا
ایک ہوئے سرمایہ و محنت ، صلی اللہ علیہ وسلم (ص ۱۰۴)

سیلِ الم میں، قریۂ غم میں، اُس کا جو مل جائے سہارا
پھر مجھ کو کاہے کا رہے ڈر ۔ صلی اللہ علیہ وسلم (ص ۱۰۶)

فیضؔ ہے عاجز اُس کی ثنا سے، کاش قوافی کام کے ہوتے
نعت کے بدلے کھل کے پرستی ۔ صلی اللہ علیہ وسلم

خندق میں سلمانؓ نے دیکھا، اُن کے لطف و عطا کا جلوہ (ص ۱۶۲)
کھول دیے ابواب رحمت صلی اللہ علیہ وسلم (ص ۱۶۳)

بالآخر اس کا نتیجہ یہ نکلا کہ بعض شعرا نے کوئی ضمیر استعمال کیے بغیر بھی اس ردیف میں کوئی شعر کہہ دیا اور بعض اشعار ایسے بھی نظر آئے جن میں ردیف کے بغیر بات مکمل ہو جاتی ہے اور ردیف غیر ضروری معلوم ہونے لگتی ہے۔ مثلاً

سعدؓ و سعیدؓ و زبیرؓ و طلحہؓ، ابنِ عوفؓ اور ابو عبیدہؓ
گلکدۂ دیں جن سے ہے خُرم صلی اللہ علیہ وسلم (ص ۴۹)

وادیٔ بطحا نور کا عالم، کوہِ اُحد پر طور کا عالم
دیکھ لے بیشک دیدۂ بینا ۔ صلی اللہ علیہ وسلم (ص ۵۴)

ہر سو نورِ ہدایت پھیلا، بجنے لگا توحید کا ڈنکا
ختم ہوئی اصنام پرستی ۔ صلی اللہ علیہ وسلم (ص ۵۵)

(ایک صاحب نے تو "پستی" کا قافیہ استعمال کیا ہے (ص ۱۶۲) جو درود و سلام کے ساتھ اچھا نہیں لگتا)

جیت گئے اسلام کے غازی، ہر گئی آخر کفر کی بازی
جھک نہ سکا اسلام کا پرچم صلی اللہ علیہ وسلم (ص ۱۴۷)
دعوتِ حق کا کوندا لپکا، چھٹ گئی ظلمت ہوا سویرا
ہو گیا شرک اور کفر کا سرخم۔ صلی اللہ علیہ وسلم (ص ۱۴۷)
یارب! دیکھ مری مجبوری    نعت نہ مجھ سے ہوگی پوری
مجھے عطا کر دے مزدوری    خشک ہوا جاتا ہے پسینہ
صلی اللہ علیہ وسلم (ص ۱۵۶)

بعض شعراء نے کسی شعر میں مدینۂ طیبہ کا ذکر کیا ہے اور ردیف تو ظاہر ہے کہ یہی ہے "صلی اللہ علیہ وسلم"۔ مثلاً:

سر میں سجودِ شوق کا طوفاں آنکھوں میں ہو ابرِ بہاراں
کوئے مدینہ اور یہ موسم صلی اللہ علیہ وسلم (ص ۱۱۱)
شہرِ مدینہ میں پھر جاؤں اور وہاں کا ہی ہو جاؤں
عمرِ ابد بھی مجھ کو ہو کم۔ صلی اللہ علیہ وسلم (ص ۱۱۶)
کاش کوئی دن ایسا آئے، مجھ کو مدینے میں لے جائے
چوم لوں میں روضے کی جالی۔ صلی اللہ علیہ وسلم (۱۲۶)
طاؔہر کی آنکھوں کا تارا، طاؔہر کے ہر غم کا سہارا
شہرِ مدینہ پیارا پیارا۔ صلی اللہ علیہ وسلم (ص ۱۳۳)

بعض اشعار میں آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے خطاب کر کے کوئی بات کہی گئی ہے لیکن ظاہر ہے کہ ردیف "صلی اللہ علیہ وسلم" ہی ہے۔ حالانکہ جب واحد

حاضر کے صیغے میں خطاب کیا جائے تو درود پاک "صلی اللہ علیک وسلم" ہونا چاہیے۔
مگر ہمارے شعرائے کرام ہی پر کیا منحصر ہے، اس میں تو ہمارے نام نہاد علما بھی عجیب
کھا جاتے ہیں اور "یارسول اللہ" کے بعد صلی اللہ علیک وسلم نہیں لکھتے، صلی اللہ
علیہ وسلم لکھ دیتے ہیں۔ بہرحال، آپ زیرِ نظر کتاب میں سے چند ایسے نمونے دیکھیے
جہاں "صلی اللہ علیک وسلم" کا محل تھا لیکن ـــــــــ

سب لوحیں تقدیروں والی، سب صُبحیں تنویروں والی
آپ کے نام اے اسمِ مکرّم! صلی اللہ علیہ وسلم (ص ۲۲)

دونو جہاں کے آپ ہیں والی، اوج کا دامن کیوں ہے خالی
ایک نظر اے محسنِ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم (ص ۸۲)

لاکھوں سلام اے ہادیٔ برحق، امت پھر محتاج ہے تیری
جس کی زباں پر اب بھی ہے ہر دم صلی اللہ علیہ وسلم (ص ۱۰۵)

یہ جو چند نکتے بیان کیے گئے ہیں، ان کا مقصد قطعاً کسی قابلِ احترام شاعر کی
توہین نہیں ہے۔ اور یہ بھی نہیں کہ صرف زیرِ نظر کتاب میں یہ نمونے آئے ہیں، اور
کہیں نظر نہیں آتے۔ اس قسم کی لغزشیں کہیں بھی نظر آسکتی ہیں، کسی سے بھی
ہوسکتی ہیں ـــــ مضمون میں ان کے بیان کا ایک ہی مقصد ہے کہ جس حد تک
ممکن ہو، ہم آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں مؤدب کھڑے دکھائی
دیں کہ دونو جہاں میں کامرانی و کامیابی کا راز اسی نکتے میں ہے۔

# صلی اللہ علیہ وسلم

آج ذرا اے رشکِ سخنور گھول فضا میں عود و عنبر
"رَبِّ اشرَح لِی صَدرِی" کہہ کر بھیج درود اس ذات کے اوپر
جس کا لقب ہے رحمتِ عالم
صلی اللہ علیہ وسلم

جو ہے رضائے داورِ محشر شکلِ بشر میں نور کا پیکر
اس کا مدینہ اللہ اکبر فرشِ زمیں پر عرش کا منظر
ارض و سما میں افضل و اکرم
صلی اللہ علیہ وسلم

گنبدِ خضرا بیتِ یقیں ہے بیتِ یقیں ہے، محورِ دیں ہے
محورِ دیں ہے، فخرِ زمیں ہے فخرِ زمیں ہے، قلب نشیں ہے
قلب نشیں ہے مثلِ زمزم
صلی اللہ علیہ وسلم

رشک ترابی (سرگودھا)

چشمۂ رحمت، ذاتِ مجسّم سرّ خلیلؑ و نازشِ آدمؑ
صلی اللہ علیہ وسلم
خیرِ مثل، پیکرِ رحمت ساقیِ کوثر، مالکِ زمزم
صلی اللہ علیہ وسلم
شرحِ قرآں، جانِ ایماں سرورِ دیں، سردارِ دو عالم
صلی اللہ علیہ وسلم
مظہرِ وحدت، پیکرِ رحمت محسنِ باطن، فضلِ مجسّم
صلی اللہ علیہ وسلم
مُرشد و ہادی، صورتِ احساں خیرِ مدلّل، سرورِ عالم
صلی اللہ علیہ وسلم
جلوہ نُمائے نُورِ حقیقت فخرِ حسیناں، مصلحِ اعظم
صلی اللہ علیہ وسلم
جادہ شناسِ منزلِ وحدت شرحِ قرآں، عابدِ پیہم
صلی اللہ علیہ وسلم
شانِ یزداں، لطفِ رحماں جانِ ایماں، فضلِ مجسّم
صلی اللہ علیہ وسلم
معنیِ یٰسٓ، رونقِ کعبہ شرحِ کمالش، حسنِ مسلّم
صلی اللہ علیہ وسلم

بیتابؔ کالپوری

صلی اللہ علیہ وسلم

احمدِ مُرسل، نورِ دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم
آیۂ رحمت، نورِ مجسّم صلی اللہ علیہ وسلم

جن کے ثنا خواں یوسفؑ کنعاں    جن کے طالب موسیٰؑ عمراںؑ
جن کے مبشّر، عیسیٰؑ مریم صلی اللہ علیہ وسلم

صبحِ ازل ہے جن سے معطّر    شامِ ابد ہے جن سے منوّر
مالکِ جنّت، نیّرِ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم

در ہے جن کا درد کا درماں    جن کے ہیں جبریلؑ سے درباں
شافعِ محشر، رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم

جسم ہے جن کا نور کا پیکر    جن کا پسینہ بھی ہے معطّر
زُلف کا ہے کچھ اور ہی عالم صلی اللہ علیہ وسلم

کس نے دیکھا جلوۂ جاناں    کس نے پایا قُربِ یزداں
تیرے سوا ہے کون وہ محرم صلی اللہ علیہ وسلم

کاش میں روئے زلیستؐ نکھاروں    ذکر میں تیرے عمر گزاروں
لب پر ہو منشورؔ کے ہر دَم صلی اللہ علیہ وسلم"

محمد عبد الصبور بیگ منشورؔ

# صلی اللہ علیہ وسلم

نام تمہارا وردِ زباں ہے — ذکر تمہارا راحتِ جاں ہے
مثلِ گل ہر زخم نہاں ہے — صلی اللہ علیہ وسلم

تم ہی بنائے ارض و سما ہو — تم ہی تو محبوبِ خدا ہو
تم ہی شافعِ روزِ جزا ہو — صلی اللہ علیہ وسلم

تاجِ رسالت سر پہ سجایا — نبیوں کا سردار بنایا
عرش پہ حق نے تمہیں بلایا — صلی اللہ علیہ وسلم

چھایا تھا گھنگھور اندھیرا — کوئی نہ سورج تھا نہ سویرا
آپ نے آکر نور بکھیرا — صلی اللہ علیہ وسلم

مجھ پر بھی اک چشمِ کرم ہو — ختم کہیں احساسِ غم ہو
سرورِ دیں ہو، شاہِ امم ہو — صلی اللہ علیہ وسلم

اب تو سعیدِ افسردہ کو — دُور نہ رکھو، پاس بلا لو
ساقیٔ کوثر جام پلا دو — صلی اللہ علیہ وسلم

سعید احمد سعیدی (حیدرآباد سندھ)

# صلی اللہ علیک وسلم

ادیٔ دوراں حاملِ قرآں صلی اللہ علیک وسلم
مصدرِ دانش، مظہرِ عرفاں صلی اللہ علیک وسلم

وش پہ رخشاں امن کا پرچم لطفِ مجسّم رحمتِ عالم
مشفقِ اعظم، محسنِ انساں صلی اللہ علیک وسلم

ال نشیں ہیں خندہ جبیں ہیں، سیدِ دیں ہیں زیرِ نگیں ہیں
ملکِ سلیماں عالمِ امکاں صلی اللہ علیک وسلم

ادت حسنِ صداقت ماہِ نبوت، مہرِ رسالت
آیۂ رحمت مُرسلِ رحماں صلی اللہ علیک وسلم

خاوت بحرِ عنایت قاسمِ نعمت ناشرِ حکمت
ماہرِ فطرت صدرِ دبستاں صلی اللہ علیک وسلم

ل عادل، عالم عامل، فاضل کامل، ماحیِ باطل
گنجِ فضائل مخزنِ ایقاں صلی اللہ علیک وسلم

رب ہیں فخرِ عرب ہیں، قصرِ ادب ہیں اُمّی لقب ہیں
آگہی ارزاں علم کے فاراں صلی اللہ علیک وسلم

تے جگائے مُردے جلائے رہ پہ لگائے اپنے پرائے
سرکش و سلطاں سر بہ گریباں صلی اللہ علیک وسلم

نعتِ نظیرِ عشق طریقت ہے سبدِ گلہائے عقیدت
شکلِ خیاباں، مثلِ گلستاں صلی اللہ علیک وسلم

اصغر حسین خاں نظیر لودھیانوی

# صَلَّی اللہُ عَلَیکَ وَسَلَّم

اے بطحا کے رہنے والے! لائے ہیں دور سے ہم کچھ نالے
اذنِ وصول عطا ہو ان کو سمع قبول عطا ہو ان کو
صلی اللہ علیک وسلم

خشک و تر پر راج ہے تیرا جنّ و بشر محتاج ہے تیرا
رہبرِ راہِ اسرا تو ہے صاحبِ طیبہ و بطحا تو ہے
وادیٔ ایمن فاراں تجھ سے ریگستان بہاراں تجھ سے
صلی اللہ علیک وسلم

بندوں کا مطلوب ہے تو ہی اللہ کا محبوب ہے تو ہی
تیرا مقام محبوبیّت ہے وہ نبوت اور عبدیّت
ختمِ رُسُل کی شان یہی ہے اللہ کا احسان یہی ہے
صلی اللہ علیک وسلم

اچھوں کا سرتاج ہے تو ہی انسانوں کی لاج ہے تو ہی
تیرے دل میں دردِ جہاں کا تو ہی دل ہے کون و مکاں کا
مسکینوں کو وقر تجھی سے صاحبِ فخر ہے فقر تجھی سے
مزدوروں کا حامی تو ہے ماحیٔ رسمِ غلامی تو ہے
صلی اللہ علیک وسلم

نسلی نخوت تو نے مٹائی رسمِ جہالت تو نے مٹائی
کالے، گورے، کمتر، برتر تیرے آگے سب ہیں برابر

ورت کا اعزاز بڑھایا    حیواں کو انسان بنایا
بیبیوں کا محبوب بنا تو    بچوں کا مطلوب بنا تو
ادم تیرے تجھ پر نازاں    ساتھی تیرے تجھ پر قرباں

صلی اللہ علیک وسلم

تُو نے ایسی راہ دکھائی    جو تھے دشمن، بن گئے بھائی
تُو نے رسمِ شرک مٹائی    دُنیا کو توحید سکھائی
سجدۂ غیر سے اس کو بچایا    انساں کو خود دار بنایا
تُو نے طلسمِ کاہن توڑا    عبد و احد کا رشتہ جوڑا

صلی اللہ علیک وسلم

اونچا حق کا نام تجھی سے    عزتِ دینِ اسلام تجھی سے
عالمگیر یہ دین ہے تیرا    مصر و ہند و چین ہے تیرا
حق کا ڈنکا تُو نے بجایا    باطل کو مٹی میں ملایا
یری دعوت، دعوتِ محکم    تیرا مخاطب سارا عالم

صلی اللہ علیک وسلم

نیا دنیا تیری ہدایت    عالم عالم تیری رحمت
ہر عاصی پر تیری نوازش    ہر خاطی کو تجھ پر نازش
م پہ زمین اب تنگ ہے مولا!    دنیا برسرِ جنگ ہے مولا!
ے طیبہ میں سونے والے!    امتِ عاصی کے رکھوالے
یک نظر رحمت کی ہم پر    شافعِ محشر! شافعِ محشر!
ے حق کی کشتی کے کھویّا    ڈگمگ ہے امت کی نیّا
اتھ ذرا دو چار لگا دے    اپنا بیڑا پار لگا دے

صلی اللہ علیک وسلم

شمس منیری

# صلی اللہ علیہ وسلم

نورِ تمام و پرتوِ یزداں، صلّی اللہ علیک وسلّم
رحمتِ عالم، سایۂ رحماں صلّی اللہ علیک وسلّم
رہبرِ کامل، منبعِ عرفاں، صلّی اللہ علیک وسلّم
کعبۂ دین و قبلۂ ایماں صلّی اللہ علیک وسلّم
نازِ محبت، رازِ محبت، سوزِ محبت، سازِ محبت
ملکِ محبت کے ہو سلطاں صلّی اللہ علیک وسلّم
لیل و نہارِ اہلِ شریعت، صبح و مسائے عالمِ وحدت
گیسوئے مشکیں روئے درخشاں صلّی اللہ علیک وسلّم
ختمِ رسالت، مہرِ نبوت، معراجِ تنظیمِ شریعت
شمعِ ہدایت مشعلِ ایقاں صلّی اللہ علیک وسلّم
جس نے حضورِ منبعِ رحمت جھک کے کیا اظہارِ تمنّا
ہے وہ گلِ مقصود بداماں صلّی اللہ علیک وسلّم
خواب میں پھر دیدار دکھائیں، میری دُنیا پر چھا جائیں
آپ پہ میرا سب کچھ قرباں صلّی اللہ علیک وسلّم

اے مرے بطحا جانِ دو عالم، چشم و دلِ شرقی کے مرکز
بہرِ حضوری دل ہے پریشاں صلّی اللہ علیک وسلّم

امیر الاسلام شرقی

# صلی اللہ علیہ وسلم

ختمِ رسولاں، مبدأِ ایماں صلی اللہ علیک وسلم
منزلِ رحمت، مہبطِ قرآں صلی اللہ علیک وسلم

عرش سے اونچا آپ کا پرچم، ہر دو جہاں میں رحمت پیہم
آپ کی یادیں نور کا برہاں صلی اللہ علیک وسلم

آپ کی خاطر کون و مکاں ہیں، آپ امامِ دہر و زماں ہیں
سارا انظامِ خلق ثنا خواں صلی اللہ علیک وسلم

پ امیرِ جادۂ برکت آپ کی امّت برتر امّت
آپ کی خاطر نعمتِ یزداں صلی اللہ علیک وسلم

پ سے حسنِ خلق عبارت، آپ جمالِ کُل کی نہایت
خیر کا مرجع، رحم کا پیماں صلی اللہ علیک وسلم

مَیں عرفانیؔ اک بے چارہ، نسبت آپ سے رحمت و نعمت
جانِ جہاں ہو، جان کے جاناں صلی اللہ علیک وسلم

محمد وجیہ السیما عرفانی (لاہور)

رحمتِ عالم، نورِ مجسّم صلی اللہ علیک وسلم
رہبرِ دوراں، مصلحِ اعظم صلی اللہ علیک وسلم

سب سے بڑی ہے ذات خدا کی جس نے بنائی دُنیا ساری
اس کے بعد ہیں آپ مکرم صلی اللہ علیک وسلم

آپ کے ساتھی حیدرؓ و سلمانؓ، صدیق و فاروقؓ و عثمانؓ
خالدؓ و سعدؓ و بوذرؓ و ارقمؓ صلی اللہ علیک وسلم

آپ کے نام ہیں کتنے پیارے، آنکھ کی ٹھنڈک، دل کے سہارے
احمدؐ و حامدؐ، حاشرؐ و احشمؐ صلی اللہ علیک وسلم

اللہ اللہ آپ کا رُتبہ، آپ نہ ہوتے کچھ بھی نہ ہوتا
آپؐ پہ نازاں کل بنی آدم صلی اللہ علیک وسلم

آپؐ زمانے میں جب آئے، دُور ہوئے سب شرک کے سائے
لہرایا توحید کا پرچم صلی اللہ علیک وسلم

آقا! مجھ پہ چشمِ کرم ہو، للہ دور مرا ہر غم ہو
آپ پہ قرباں میرے اب و عم صلی اللہ علیک وسلم

عابد نظامی (لاہور)

# صلی اللہ علیک وسلم

آپ ہیں بے شک سیّدِ عالم صلی اللہ علیک وسلم
ربِّ جہاں کے نائبِ اعظم صلی اللہ علیک وسلم

آپ کی صورت، حق کی صورت، دافعِ ظلمت، قاسمِ راحت
سیرت ہے فرقانِ معظّم صلی اللہ علیک وسلم

آپ کی ذات ہے صاحبِ قرآں، آپ کی اُلفت، حاصلِ ایماں
آپ کے خادم، سب بنی آدم صلی اللہ علیک وسلم

آپ مہِ دربارِ الٰہی، شامِ ابد تک آپ کی شاہی
سب سے اُونچا آپ کا پرچم صلی اللہ علیک وسلم

آپ کا پایہ کس نے پایا، سارے جہاں پر آپ کا سایہ
آپ ہیں ساقیٔ کوثر و زمزم صلی اللہ علیک وسلم

مداقت مہرِ رسالت، جانِ محبت، کانِ سخاوت
خیرِ سراپا، نورِ مجسّم صلی اللہ علیک وسلم

ِ بریں کے آپ ہیں مہماں، زائرِ رحماں، نازشِ دوراں
آپ کی عظمت سب کو مسلّم صلی اللہ علیک وسلم

آپ کا واصف حق تعالیٰ، آپ رسولوں میں ہیں اعلیٰ
نقوی کا یہ وِرد ہے ہر دم "صلی اللہ علیک وسلم"

محمد امین علی نقوی (فیصل آباد)

اصلِ وجودِ ہر دو عالم صلی اللہ علیک وسلم — نورِ جبینِ حضرتِ آدمؑ صلی اللہ علیک وسلم
حسنِ مکمل، نورِ مجسّم صلی اللہ علیک وسلم — ماہِ منور، نیرِّ اعظم صلی اللہ علیک وسلم
جب عزمِ تخلیقِ عالم خالقِ عالم نے فرمایا — تم کو بنایا سب سے مقدم صلی اللہ علیک وسلم
بعد از ذاتِ خدائے برتر آپ کی ذاتِ اقدس و اطہر — سب سے مقدم سب سے مکرّم صلی اللہ علیک وسلم
آپ کے فیضِ عام سے آقا سرسبز و شاداب و تازہ — ہو گئی کشتِ بزمِ عالم صلی اللہ علیک وسلم
عالمِ بالا سے جب آئی بزمِ جہاں میں ذاتِ قدسی — بارشِ رحمت برسی چھم چھم صلی اللہ علیک وسلم
آپ دعائے خلیل اللّٰہی آپ نویدِ روح اللّٰہی — آپ رسولِ صادقِ عالم صلی اللہ علیک وسلم
آپ کی تبلیغِ صادق سے آپ کی تعلیمِ برحق سے — ملتِ ابراہیمؑ منظّم صلی اللہ علیک وسلم
اصلاحِ اخلاقِ عالم آپ نے کی از سعئ پیہم — آپ جہاں کے محسنِ اعظم صلی اللہ علیک وسلم
آپ سے ہے تکمیلِ ہدایت آپ سے ہے تعمیمِ نعمت — آپ نبوت کے ہیں خاتم صلی اللہ علیک وسلم

ایک نظر اُفقِ مسکیں پر از رہِ لطف و کرم سرورؐا!
صلی اللہ علیک وسلم، صلی اللہ علیک وسلم

میر اُفق کاظمی امروہوی

# صلی اللہ علیک وسلم

رحمتِ یزداں آپ کی رحمت صلی اللہ علیک وسلم
رہبرِ عالم، جانِ نبوت صلی اللہ علیک وسلم

آپ کا چہرہ جالب ہستی، روحِ روانِ بزمِ ہستی
آپ کے سر ہے تاجِ شفاعت صلی اللہ علیک وسلم

بزمِ جہاں کی آخری حد تک، صبحِ ازل سے شامِ ابد تک
نور فشاں ہے آپ کی صورت صلی اللہ علیک وسلم

پتھر کھا کے پھول لٹائے، رحمت کے انداز بتائے
حاصلِ ایماں شافعِ امت صلی اللہ علیک وسلم

رہتی دنیا تک ہے درخشاں مثلِ شمعِ عظمتِ ایماں
آپ کا اسوہ، آپ کی سیرت صلی اللہ علیک وسلم

چاند کو دو ٹکڑے فرمایا، سورج کو واپس لوٹایا
کس کو ملی ہے آپ سی قدرت صلی اللہ علیک وسلم

---

فخرِ دو عالم، نورِ دل و جاں صلی اللہ علیک وسلم
پیکرِ رحمت، سیدِ ذی شاں صلی اللہ علیک وسلم

رشکِ خلیلؑ و جانِ مسیحاؑ، فائزِ اوجِ عرشِ معلّٰی
وجہِ قرارِ روحِ پریشاں صلی اللہ علیک وسلم

آپؐ کے چرچے بحر و بر میں، آپؐ کے جلوے شمس و قمر میں
مظہرِ اکراماتِ یزداں صلی اللہ علیک وسلم

مقہوروں کو قوت بخشی، مظلوموں کو راحت بخشی
آپ کا اسوہ پرتوِ قرآں صلی اللہ علیک وسلم

دشمن کو سینے سے لگایا، غم کے ماروں کو اپنایا
رحمتِ عالم، ہادیِ دوراں صلی اللہ علیک وسلم

اے محبوبِ خالقِ اکبر! آپؐ کی عزت اور حرمت پر
مال و جان، اولاد ہیں قرباں صلی اللہ علیک وسلم

بندوں کو آقائی بخشی، حکمت اور دانائی بخشی
جانِ رضا و حاصلِ ایماں صلی اللہ علیک وسلم

محمد اکرم رضا (گوجرانوالہ)

ہم پہ ہو تیری رحمت جھم جھم صلی اللہ علیک وسلم
تیرے ثنا خواں عالم عالم صلی اللہ علیک وسلم

ہم ہیں تیرے نام کے لیوا اے دھرتی کے پانی دیوا
یہ دھرتی ہے برہم برہم صلی اللہ علیک وسلم

تیری رسالت عالم عالم تیری نبوّت خاتم خاتم
تیری جلالت پرچم پرچم صلی اللہ علیک وسلم

دیکھ صدف سے موتی ٹپکے دیکھ حیا کے ساغر چھلکے
سب کی آنکھیں پُرنم پُرنم صلی اللہ علیک وسلم

اے آقا اے سب کے آقا ارض و سما ہیں زخمی زخمی
ان زخموں پہ مرہم مرہم صلی اللہ علیک وسلم

شورش کاشمیری

# صَلَّی اللہُ عَلَیکَ وَسَلَّم

یرے پیمبر میرے مولا صلّی اللہُ علیکَ وسلّم
میں ہُوں گداگر میرے مولا صلی اللہ علیک وسلم

ۃ بندھے ہیں اور جُھکا ہے' آپؐ کے دروازے پہ کھڑا ہے
ایک ثنا گر میرے مولا صلی اللہ علیک وسلم

زتِ عصیاں سے ہے کالا، پر میں لایا ہُوں یہ چہرہ
اشکوں سے تر میرے مولا صلی اللہ علیک وسلم

یوزہ گر آپ کا ہُوں مَیں' بے حیثیّت میرے لیے ہیں
سیم و جواہر میرے مولا صلی اللہ علیک وسلم

پ سے ہے اللہ کو اُلفت، میں کیا اور کیا میری محبّت
چاہُوں کیونکر میرے مولا صلی اللہ علیک وسلم

ل جانی ہے جاں جائے تو، دل میں یہی ہے موت آئے تو
آپؐ کے در پر میرے مولا صلی اللہ علیک وسلم

تِ عرش کو کرتا ہے طے، آپؐ کی چوکھٹ پر جُھکتا ہے
جس جس کا سر میرے مولا صلی اللہ علیک وسلم

ہاں کی تشریف ارزانی کا، چاروں کوٹ ہوا ہے چرچا
عید ہے گھر گھر میرے مولا صلی اللہ علیک وسلم

مدح کرے محمود سا انساں کیسے جب ہے آپ ثنا خواں
آپ کا داور میرے مولا صلی اللہ علیک وسلم

راجا رشید محمود

اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ

بے شک اللہ اور اس کے فرشتے نبی

(صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ) پر درود بھیجتے ہیں

يَآاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا.

(سُوْرَةُ الْاَحْزَاب آيت: ۵۶)

اے ایمان والو! تم (بھی) اُن پر درود بھیجو اور سلام بھیجو جیسا کہ سلام بھیجنے کا حق ہے۔

# حلقۂ درودِ پاک

[حضور رسولِ اکرم حبیبِ محترم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا: اللہ تعالیٰ کی طرف سے کچھ فرشتے سیاحت کے لیے مقرر ہیں، جب وہ ذکر کے حلقے کے پاس سے گزرتے ہیں تو ایک دوسرے کو کہتے ہیں، بیٹھو بیٹھو! جب وہ لوگ دعا مانگتے ہیں تو فرشتے آمین کہتے ہیں اور جب وہ لوگ نبیٔ کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم پر درودِ پاک پڑھتے ہیں تو فرشتے بھی ساتھ ساتھ پڑھتے ہیں۔ اور جب لوگ فارغ ہو جاتے ہیں تو فرشتے ایک دوسرے سے کہتے ہیں، ان لوگوں کے لیے خوشخبری ہے۔ اب یہ لوگ اپنے گھروں کو بخشے ہوئے جا رہے ہیں۔ (آبِ کوثر مرتبہ مفتی محمد امین، ص ۵۹)]

---

(۱) جامع مسجد وارث کالونی نزد چونگی ملتان روڈ، لاہور میں ہر جمعۃ المبارک کو نمازِ عصر کے بعد **حلقۂ درودِ پاک** قائم ہوتا ہے اور اہلِ محلّہ ذوق و شوق کے ساتھ اپنے آقا و مولا علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بارگاہ میں ہدیۂ درود و سلام پیش کرتے ہیں۔ اس جامع مسجد کے خطیب ماہنامہ نعت کے خوشنویس حافظ خلیل احمد نوری ہیں اور مجلسِ انتظامیہ کے سربراہ محمد یعقوب اُپل۔

(۲) جامعہ اشرفیہ، فیروز پور روڈ، لاہور میں ہر جمعۃ المبارک کو نمازِ عصر سے مغرب تک حلقۂ درودِ پاک قائم ہوتا ہے جس میں دور دور سے اہلِ محبت شریک ہو کر درود شریف "اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَاٰلِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ" پڑھتے ہیں۔ یہ حلقۂ درودِ پاک مولانا عبدالرحمٰن کی نگرانی میں قائم ہے۔

(۳) جامع مسجد فیض روڈ، مسلم ٹاؤن، لاہور میں ہر جمعہ کو بعد نمازِ عشاء حلقۂ درودِ پاک ہوتا ہے جس میں اہلِ محلّہ جمع ہو کر محبت و عقیدت سے پانچ سو مرتبہ درود شریف پڑھتے ہیں۔

(فیاض حسین چشتی نظامی)

---

# نعت لائبریری کے لیے عطیات

۱۔ فضائلِ درود شریف
مؤلفہ محمد سلطان احمد مسعود چشتی
۲۔ درود شریف
۳۔ دعائے فلاحِ دارین مع مناجات
بہ بارگاہِ خالقِ کونین از امیر النساء بیگم
۴۔ سرکارِ غوثِ اعظم مع فضائلِ درود شریف
۵۔ صلوٰۃ الرسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

محققِ عصر
حکیم محمد موسیٰ امرتسری صاحب
۵۵۔ ریلوے روڈ۔ لاہور

۶۔ شرف النبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم
از امام ابو سعید عبد الملک (ترجمہ اقبال احمد فاروقی)
۷۔ حدائقِ بخشش از اعلیحضرت احمد رضا خاں بریلوی

راجا رشید محمود
ایڈیٹر نعت

۸۔ اسلام اور شخصیت پرستی، اذان اور
درود شریف
از فیاض احمد کاوش

محمد قدرت اللہ بیگ صاحب
میرپور خاص (سندھ)

۹۔ تنویرِ ایمان
از سید عابد علی عابد بریلوی

عبد الحق ظفر چشتی صاحب
کرم پبلی کیشنز مصطفیٰ آباد، لاہور
فوٹوسٹیٹ کی اجازت دی۔

| | |
|---|---|
| مقالاتِ ایوبی (حصہ سوم)<br>از حافظ محمد ایوب<br>صلوٰۃ الصفا فی نور المصطفیٰ ؐ<br>از اعلیٰحضرت احمد رضا خاں بریلوی ؒ<br>قمر التمام فی نفی الظل عن سید الانام ؐ<br>از اعلیٰحضرت احمد رضا خاں بریلوی<br>شفاعت مصطفیٰ ؐ<br>از اعلیٰحضرت احمد رضا خاں بریلوی<br>انوار الحق فی الصلوٰۃ علیٰ سید الخلق محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم<br>مترجمہ سید محفوظ الحق شاہ<br>حیاتِ جاوداں<br>از ڈاکٹر احمد حسین قریشی قلعہ داری | سید عارف محمود مہجور رضوی صاحب<br>گجرات |
| الصلوٰۃ والسلام (فوٹوسٹیٹ)<br>از سید فردوس علی شاہ<br>آہنگِ حجاز (فوٹوسٹیٹ)<br>از عرش ملسیانی<br>فضائلِ درود شریف (فوٹوسٹیٹ)<br>از قاری فیوض الرحمٰن<br>دیوانِ حمد ایزدی (فوٹوسٹیٹ)<br>از مفتی غلام سرور لاہوری | لائبریری پنجاب یونیورسٹی لاہور<br>سے فوٹوسٹیٹ حاصل کی |

| کتاب | ماخذ |
|---|---|
| ۲۰۔ حریمِ نور (فوٹوسٹیٹ) از صادق دہلوی | لائبریری پنجاب یونیورسٹی لاہور سے فوٹوسٹیٹ حاصل کی |
| ۲۱۔ مثنوی عاشقِ رسولؐ (فوٹوسٹیٹ) از مولوی سید شاہ ابراہیم | |
| ۲۲۔ سلسلہ چہل حدیث (حصہ اول) از محمد حفیظ اللہ ٹونکی | |
| ۲۳ سلام الاسلام از محمد کاظم حسین | |
| ۲۴۔ الصلوٰۃ والسلام از امام ابن قیم الجوزیہ (ترجمہ قاضی سلیمان منصور پوری) | |
| ۲۵۔ احسانِ عظیم | صوفی غلام حسین امینی اویسی ۱۲۲۔ فیروز پور روڈ۔ لاہور |
| ۲۶۔ شریف الصلوات علیٰ سیدِ کائنات از شرافت نوشاہی | محمد اسلم سلیم نوشاہی صاحب |
| ۲۷۔ حیاتِ رسولؐ از مولانا محمد بخش مسلم | اعزاز الدین پبلشرز اینڈ پرنٹرز مسلم مسجد، لاہور |
| ۲۸۔ حکمتِ نبویؐ از علی اصغر چودھری | |

---

○ ۱۴ اکتوبر (۱۲ ربیع الاول) کو صبح دس بجے فیاض حسین چشتی نظامی صاحب کے گھر واقع علی ہاؤس، مسلم ٹاؤن، نزد پاسپورٹ ہاؤس میں محفلِ درود و نعت ہوئی۔ سید رضا زیدی، راز شوکت علی اور دوسرے حضرات نے نعت خوانی کی۔ ایک ڈیڑھ گھنٹہ درود پاک پڑھا گیا۔ منیر احمد غازی ڈائرکٹر جنرل آڈٹ پی ٹی اینڈ ٹی اور راجا رشید محمود ایڈیٹر "نعت" لاہور نے درود پاک کی اہمیت اور فضائل پر گفتگو کی۔ (رفیق احمد خان)

# ایڈیٹر نعت کی نئی تالیفات

## حمد و نعت

مضامین: اسلام میں توحید کا تصور۔ حمد حامد اور محمود۔ احادیث میں حمدِ خداوندی۔ حمدیہ شاعری میں ذاتی حوالہ۔ بارگاہِ خداوندی میں ملّت کی فریاد۔ حمد اور نعت کا تعلق۔ حمد میں نعت کی صورتیں۔ قرآن مجید میں نعت صحابۂ کرامؓ اور نعت۔ نعت کیا ہے۔ نعت کی تعریف۔ نعت میں احترامِ رسالت کے تقاضے آشوبِ عصر اور نعت۔ نعت میں شمائل و فضائل کا بیان۔ نعت میں اظہارِ عجز۔ نعت میں افتخار کی صورتیں —— ۲۹ حمدیں (جن میں نعت بھی ہے) اور "نعت کیا ہے" کے موضوع پر ۲۰ نظمیں اور حمد کے موضوع پر اب تک شائع ہونے والی کتابوں کا تعارف

۲۰۸ صفحات —— مضبوط جلد —— خوبصورت چار رنگا گردپوش —— قیمت: ۴۸ روپے

---

## میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

یومِ ولادتِ سرکارؐ ۱۲ ربیع الاوّل یا ۹ ربیع الاوّل (ایک تحقیقی مقالہ) ظہورِ قدسی (نعتیہ نثر پارے) مستانہ بزمِ مولود (خواجہ حسن نظامی کی اچھوتی تحریر) محافلِ میلاد (تاریخی و تحقیقی جائزہ) عربی مولود نامے، حیاتِ طیبہ میں ربیع الاوّل کی اہمیت (سیرت النبیؐ کا نیا رُخ) قبۂ مولد النبیؐ، میلاد کا فلسفہ —— اور دوسرے مضامین کے علاوہ ۸۰ کے قریب میلادیہ نعتیں۔ ۳۳۶ صفحات۔ خوبصورت اور مضبوط جلد۔ جاذبِ نظر گردپوش۔ قیمت ۲۷ روپے

---

## مدینۃ النبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

مدینہ طیبہ کی فضیلت و فوقیت۔ مدینۃ الرسولؐ کے اسمائے مقدسہ۔ مدینہ، تاجدارِ مدینہؐ کی نظر میں۔ زیارتِ مدینہ کی اہمیت۔ مدینہ منورہ میں حاضری کی تمنا۔ سرکارؐ کا شہر۔ مدینہ شناسی۔ روضۂ سرکارؐ۔ زیارتِ روضۂ اطہر کی خواہش معنیٔ محبت اور حدودِ نیت۔ تاریخ و آثارِ مدینہ۔ مدینہ، سرزمینِ محبت۔ مدینہ سفرناموں کی روشنی میں، اردو شاعری اور مدینہ طیبہ۔ نفس گم کردہ می آید جنید و بایزید ایں جا۔ پنجابی نعت میں مدینۃ الرسولؐ کا ذکر ان مضامین کے علاوہ مدینۃ النبیؐ پر ۲۹ نظمیں اور "مدینہ" ردیف کی ۲۸ نعتیں۔

۲۰۸ صفحات —— مضبوط جلد —— دیدہ زیب گردپوش —— قیمت: ۴۸ روپے

---

## مکتبہ ایوانِ نعت (رجسٹرڈ)

نزد جامع مسجد سُنی رضوی
جامعہ نعیمیہ الامارکا لونی ملتان روڈ۔ لاہور

# ۱۹۸۸ء کے خاص نمبر

- جنوری ـــــ حمدِ باری تعالیٰ
- فروری ـــــ نعت کیا ہے
- مارچ ـــــ مدینۃ الرسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ اوّل)
- اپریل ـــــ اردو کے صاحبِ کتاب نعت گو (حصہ اوّل)
- مئی ـــــ مدینۃ الرسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ دوم)
- جون ـــــ اردو کے صاحبِ کتاب نعت گو (حصہ دوم)
- جولائی ـــــ نعتِ قدسی
- اگست ـــــ غیر مسلموں کی نعت (حصہ اوّل)
- ستمبر ـــــ رسول نمبروں صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کا تعارف (حصہ اوّل)
- اکتوبر ـــــ میلادالنبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ اوّل)
- نومبر ـــــ میلادالنبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ دوم)
- دسمبر ـــــ میلادالنبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم (حصہ سوم)

# ماہنامہ نعت لاہور کے ۱۹۸۹ء خاص نمبر

| | |
|---|---|
| جنوری | اسم لاکھوں سلام (حصہ اوّل) |
| فروری | رسولؐ نمبروں کا تعارف (حصہ دوم) |
| مارچ | معراج النبیؐ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (حصہ اوّل) |
| اپریل | معراج النبیؐ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (حصہ دوم) |
| مئی | لاکھوں سلام (حصہ دوم) |
| جون | غیر مسلموں کی نعت (حصہ دوم) |
| جولائی | کلامِ ضیاء (علامہ ضیاء القادریؒ) حصہ اوّل |
| اگست | کلامِ ضیاء (حصہ دوم) |
| ستمبر | اردو کے صاحبِ کتاب نعت گو (حصہ سوم) |
| اکتوبر | درود و سلام (حصہ اوّل) |
| نومبر | درود و سلام (حصہ دوم) |
| دسمبر | درود و سلام (حصہ سوم) |

# اخبارِ نعت

## دربارِ داتاؒ پر محفلِ نعت

۹ر اکتوبر ۱۹۸۹ کو بعد نماز عشاء ایوانِ نعت نے اُس عالی مرتبت ولیٔ کامل کے آستانے پر محفلِ نعت کا اہتمام کیا جو بقول علامہ اقبال مخدومِ اُمم ہے۔ خاکِ پنجاب کو اُس کے دمِ قدم سے زندگی اور تابندگی ملی ہے اور جس کا مزار پُرانوار "پیرِ سنجر" کے لیے حرم کا درجہ رکھتا ہے۔

فائیو سٹار ہوٹلوں اور عجائب گھر آڈیٹوریم میں مجلسِ سخن کی برپا کردہ محافلِ نعت کی لذتوں سے آشنائی کے بعد اب حاضرین نے دربارِ داتا پر مدحتِ مصطفیٰ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کا مزہ لیا۔ نعت کی اس محفل کے صاحبِ صدارت جناب جسٹس محبوب احمد تھے۔ مہمانانِ خصوصی کی نشستوں پر محققِ عصر محسنِ اہلِ سنت حکیم محمد موسیٰ امرتسری مدظلہ کے علاوہ شیخ عبدالحمید جیلانی صاحب اور حافظ منظور احمد صاحب جلوہ افروز تھے۔

لاہور کے ایک نہایت عمدہ قاریٔ قرآن نے تلاوت سے دلوں کو گرمایا۔ منتظمِ محفل جناب راجا رشید محمود نے تمہیدی کلمات میں فرمایا کہ ہم آج حضرت داتا گنج بخش علیہ الرحمہ کے آستانے پر اپنے آقا و مولا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا ذکرِ مبارک سننے اور سنانے کے لیے حاضر ہوئے ہیں۔ ہمیں اُمید ہے کہ صاحبِ آستانہ سفارش فرمائیں گے اور ہماری اس کوشش کو شرفِ قبولیت عطا ہوگا۔ ایڈیٹر نعت کے تمہیدی کلمات سے قبل ناظمِ محفل نے حاضرین سے اس مدعا کے ساتھ پانچ منٹ تک درود و سلام پڑھوایا کہ اگر کہیں اس محفل میں سرکار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نامِ مبارک سن کر درود پڑھنے میں کوتاہی ہو جائے تو یہ تعدادِ درود اُس خطا کا کفارہ بن جائے۔

گوجرانوالہ کے معروف نعت گو شاعر جناب پروفیسر محمد اکرم رضا نے نعتِ مصطفیٰ ؐ سے دلوں کو منور کیا۔ نعت خوانانِ محترم میں مقبول احمد سعیدی ہاشمی، رضا زیدی، عبدالرشید چشتی اور شہزاد ناگی نے خوب رنگ جمایا۔ الطاف الرحمٰن پاشا اور ثناء اللہ بٹ نے منتخب اشعارِ نعت کے حسین و جمیل گلدستوں کی مہکار سے محفل کو سرشار کیا۔ آخر میں درود و سلام بحالتِ قیام پڑھا گیا۔ (خلیل احمد فردی، ناظمِ تقریب)

قرآنِ حکیم کی مقدس آیات اور احادیثِ نبویؐ آپ کی دینی معلومات میں اضافے اور تبلیغ کے لیے شائع کی جاتی ہیں۔ اِن کا احترام آپ پر فرض ہے۔ ماہنامہ نعت کا ہر صفحہ حضورِ سرورِ کائنات علیہ السلام والصلوٰۃ کے ذکرِ مبارک سے مزیّن ہے۔ لہٰذا ماہنامہ نعت کو صحیح اسلامی طریقے کے مطابق بے حرمتی سے محفوظ رکھیں۔

ماہنامہ نعت لاہور

جلد: ۲ دسمبر ۱۹۸۹ء شمارہ: ۱۲

# درود و سلام (حصہ سوم)

ایڈیٹر: راجا رشید محمود

مشیرِ خصوصی: چوہدری رفیق احمد باجوہ ایڈووکیٹ

معاون: شہناز کوثر

خطاط: جمیل احمد قریشی تنویر رقم
خلیل احمد نوری

قیمت: ۱۰ روپے (فی شمارہ)
۱۲۰ روپے (زرِ سالانہ)

مینجر: اظہر محمود

پرنٹر: حاجی محمد نعیم کھوکھر جیم پرنٹرز۔ لاہور پبلشر: راجا رشید محمود

بائنڈر: خلیفہ عبدالمجید، بک بائنڈنگ ہاؤس، ۳۸۔ اردو بازار۔ لاہور

اظہر منزل مسجد سٹریٹ نمبر ۵ نیو شالا مار کالونی۔ ملتان روڈ
لاہور (پاکستان) پوسٹ کوڈ ۵۴۵۰۰

(منظر رقم)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا صَلَّیْتَ عَلَیْہِ وَمَلٰٓئِکَتُکَ وَجَمِیْعُ مَخْلُوْقَاتِکَ حَتّٰی الْاٰنَ وَتُصَلِّیْ عَلَیْہِ اِلَی الْاَبَدِ وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَبَارِکْ وَسَلِّمْ تَسْلِیْمًا

(یا اللہ! ہمارے آقا و مولا حضرت محمد (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) پر اور اُن کی آل اور اَصحاب پر اُتنی تعداد میں دُرود اور خُوب سلام بھیج جتنی تعداد میں تُو نے اور تیرے فرشتوں اور تیری تمام مخلوقات نے آج تک بھیجا اور اَبد تک بھیجتے رہیں گے۔)

حسبِ ارشاد

# فہرست



## اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَام

## نعتیں

# الصّلوٰۃ والسّلام

الصّلوٰۃ اے ماتہیدستان محشر را کفیل!
السّلام اے یومِ پرسش "حَسْبُنَا نِعْمَ الْوَکِیْل"!
الصّلوٰۃ اے دردِ عصیاں را دو لئے جاں نواز!
السّلام اے آتشِ جاں را نویدِ سلسبیل!
الصّلوٰۃ اے از تو روشن بزمِ توریت و زبور!
السّلام اے از تو گلشن جَیبِ موسیٰؑ و خلیلؑ
الصّلوٰۃ اے آیۂ تقدیس را برہانِ صدق!
السّلام اے نسخۂ توحید را شرحِ جلیل!
الصّلوٰۃ اے "طَرِّقُوْا" گویاں براہت قدسیاں!
السّلام اے مروحہ جُنباں بزمت جبرئیلؑ!
الصّلوٰۃ اے محوِ شوقت خستگانِ شرق و غرب
السّلام اے در فراقت گریہ ہائے گنگ و نیل!
الصّلوٰۃ اے چشم مہرت بندہ گیم را صلہ!
السّلام اے کیفِ وردت عشق را اجرِ جمیل!
بینوا یانہ بدرگاہِ تو سر افگندہ ایم
یا بران و یا بخوانِ تو خواجہ ما بندہ ایم

آغا حشر کاشمیری

# ٹرانسمیٹر کے ساتھ
# ذہنی مرکز کا کنکشن

تحریر: قدرت اللہ شہاب

میں چار بجے (ورنیکلر کا) دوسرا پرچہ دینے (جھکو رصاحب سے) روپڑ کے لیے پیدل روانہ ہو گیا۔ شدید سردیوں کے دن تھے۔ چاروں طرف بڑی گہری دُھند چھائی ہوئی تھی۔ ابھی کچھ دور ہی گیا تھا کہ نہر کی پٹڑی کے عین درمیان دو انگارہ سی آنکھیں مجھے گھورتی نظر آئیں۔ میں نے کھانس کھنکار کر اپنی لاٹھی زمین پر زور زور سے ماری، تو جنگلی بلا "میاؤں" کر کے جھاڑیوں میں بھاگ گیا۔ آگے گیا تو ایک ٹُنڈ مُنڈ درخت پر بہت سے بندر اور چند لنگور شاخ بشاخ اُلٹی قلابازیاں کھا رہے تھے۔ ایک لنگور بڑی عجیب بازی گری دکھا رہا تھا۔ درخت کی شاخ کے گرد وہ اپنی دُم لپیٹ کر جھولے کی طرح جُھولتا تھا، اور پھر فضا میں قلابازیاں کھاتا ہوا کسی دوسری شاخ کی طرف لپکتا تھا۔ لیکن دوسری شاخ کو چھُوئے بغیر وہ اُسی طرح ہوا میں قلابازی کھا کر واپس لوٹتا تھا۔ دو تین بندر نہر کی پٹڑی پر بھی بیٹھے تھے۔ اُونگھتے کو ٹھیلتے کا بہانہ۔ نیّت تو میری پہلے سے ڈانواں ڈول ہو رہی تھی۔ اب بندروں اور لنگوروں کو اپنی راہ میں حائل دیکھا تو دل نے بے اختیار گواہی دی کہ جان ہے تو جہان ہے پیارے۔ امتحان کو گولی مارو اور آرام سے گھر واپس لوٹ چلو۔ ورنیکلر فائنل اگلے سال بھی ہو جائے گا۔ میں اسی شش و پنج میں کھڑا تھا کہ سناٹے میں دور سے "ہری اوم، ہری اوم" کی آواز لہرائی اور تاریکی میں ایک پتلا سا سایہ اُبھرا، اور "ہری اوم"، "رام رام ست ہے" کی مالا جپتا تیز تیز

میرے قریب سے گزر گیا۔ یہ مکسودن پادھا تھا۔

مکسودن پادھا چمکور صاحب کے ہندوؤں کا پروہت تھا۔ سکھ اور مسلمان بھی اس سے اپنے بچوں کی جنم پتریاں بنواتے تھے۔ اذان کی آواز پر وہ خالی ٹین بجانا شروع کر دیتا تھا تاکہ بول سنائی نہ دیں۔ درود شریف سُن کر وہ دونوں کانوں میں انگلیاں ٹھونس لیتا تھا۔ جب کبھی وہ ہمارے محلے سے گزرتا تھا تو مسلمان بچے زور زور سے درود شریف پڑھ کر اس کے پیچھے ہو لیتے تھے۔ یہ سُن کر مکسودن پادھا کانوں میں اُنگلیاں دیے اِتنی تیزی سے بھاگنا شروع کر دیتا تھا کہ ہم لوگ بھی اس کے تعاقب میں بُری طرح ہانپنے لگتے تھے۔

میرے قریب سے گزر کر مکسودن پادھا جب بندروں کے پاس پہنچا تو ان کا ایک جمِ غفیر اس کے گرد جمع ہو گیا۔ ہنومان جی کو نمسکار کر کے مکسودن نے ایک پوٹلی کھولی اور بہت سی پُوریاں بندروں کے سامنے ڈال دیں۔ پھر وہ نہر کے کنارے ایک پتّھر کی سل پر بیٹھ گیا اور پانی کی گڑویاں سر پر ڈال کر چھپا چھپ نہانے لگا۔

ایک ساٹھ ستر برس کے دبلے پتلے منحنی سے برہمن کی شانِ مردانگی دیکھ کر میرے اسلام کی رگِ حمیّت بھی کسی قدر پھڑکی۔ میں چھاتی نکال کر لاٹھی گھماتا بڑے آرام سے بندروں کے پاس سے نکل آیا جن کی توجہ بہرحال پُوریوں پر مرکوز تھی اور مکسودن پادھا سے کچھ دور رُک کر اس کی رام رام کے جواب میں زور زور سے درود شریف پڑھنے لگا۔ مسکودن پادھا نے پہلے تو ایڑیاں اُٹھا اُٹھا کر آواز کی سمت کا کھوج لگایا اور پھر درود شریف کے الفاظ سُن کر اس نے یک لخت دونو کانوں میں اُنگلیاں ٹھونس لیں۔ میں درود شریف بند کرتا تھا تو وہ کان کھول دیتا تھا۔ اور جب دوبارہ پڑھنے لگتا تو پھر اُنگلیاں ٹھونس لیتا۔ جی تو بہت چاہا کہ ہری اوم ہری اوم اور درود شریف کی آنکھ مچولی کا یہ کھیل جاری رکھوں لیکن میری منزل کھوٹی ہوتی تھی اس لیے میں باآواز

درود شریف کا ورد کرتا آگے بڑھ گیا۔ درود شریف پڑھتے پڑھتے میری رگوں میں جمی ہوئی برف پگھلنے لگی۔ پھر جسم پر ہلکی ہلکی حرارت کی ٹکور ہونے لگی اور اس کے بعد ایسا محسوس ہوا جیسے میں نے الیکٹرک بلینکٹ اوڑھا ہوا ہو۔ تین سوا تین گھنٹے کے بعد جب میں امتحان کے ہال میں پہنچا تو خاصا پسینہ آیا ہوا تھا۔ میں نے آرام سے پرچہ کیا، اور پھر ہال سے اُٹھ کر درود شریف پڑھتا ہوا خراماں خراماں شام تک گھر پہنچ گیا۔

امتحان کے باقی آٹھ دن بھی میں اسی لائحۂ عمل پر بڑی پابندی سے کاربند رہا۔ جب نتیجہ نکلا تو ورنیکلر فائنل کا وظیفہ تو مجھے صرف دو برس کے لیے ملا لیکن درود شریف کا وظیفہ میرے نام تاحیات لگ گیا۔

یہ ایک ایسی نعمت مجھے نصیب ہوئی، جس کے سامنے کرم بخش کے سارے "اُجیلچے" (وظیفے) گرد تھے۔ اس کے لیے نہ پرانی باؤلی کے پانی میں رات کو دو دو پہر ایک ٹانگ پر کھڑا ہونا پڑتا تھا۔ نہ کنوئیں میں اُلٹا لٹک کر چلّہ معکوس کھینچنے کی ضرورت تھی۔ نہ گنگا ماڑی میں ڈھول کی تال پر کئی کئی گھنٹے "حال" کھیلنے کی حاجت تھی۔ نہ مراقبہ کی شدّت تھی، نہ مجاہدے کی حدّت تھی، نہ ترکِ حیوانات، نہ ترکِ لذات، نہ تقلیلِ طعام نہ تقلیلِ منام، نہ تقلیلِ کلام، نہ تقلیلِ اختلاط مع الانام، نہ رجعت کا ڈر، نہ وساوس کی فکر، نہ خطرات کا خوف۔ یہ تو بس ایک تختِ طاؤس تھا، جو اَن دیکھی لہروں کے دوش پر سوار آگے ہی آگے، اُوپر ہی اُوپر رواں دواں رہتا تھا۔ درود شریف نے میرے وجود کے سارے کے سارے اُفقوں کو قوسِ قزح کی لطیف رداؤں میں لپیٹ لیا۔ گھُپ اندھیروں میں مہین مہین سی شعاعیں رچ گئیں، جنہیں نہ خوف و ہراس کی آندھیاں بجھا سکتی تھیں نہ افکار و حوادث کے جھونکے ڈگمگا سکتے تھے۔ تنہائی میں انجمن آرائی ہونے لگی۔ بھری محفل میں حجروں کی خلوت سما گئی۔ دل شاد، روح آباد۔

جسم یوں جیسے کششِ ثقل سے بھی آزاد۔ سب سے بڑی بات یہ تھی کہ درود شریف کی برکت سے پردۂ خیال پر ایک ایسی بابرکت ذات کے ساتھ قربت کا احساس جاری و ساری رہتا تھا جس کے پاؤں کی خاک اغواث اور اقطاب اور اوتاد و ابدال کی آنکھ کا سرمہ۔ جس کے قدموں میں دنیا کامران اور عقبیٰ بھی بامراد۔ جس کے ذکر کے نور سے عرش بھی سربلند اور فرش بھی سرفراز۔ جس کا ثانی نہ پہلے پیدا ہوا، نہ آگے کبھی ہوگا —— اور جس کی آفرینش پر ربّ البدیع الخالق الباری المصوّر نے اپنی صنّاعی کی پوری شان تمام کردی۔

بلغ العلیٰ بکمالہ    کشف الدجیٰ بجمالہ
حسنت جمیع خصالہ    صلّوا علیہ وآلہٖ

دو برس بعد میں نے میٹریکولیشن کا امتحان بھی بالکل اسی طرح روپڑ اور چمکور صاحب کے درمیان روزانہ پاپیادہ آتے جاتے اور درود شریف کا وِرد کرتے کرتے پاس کرلیا۔ ...... دونو امتحانوں کے سنٹر گیارہ میل دور روپڑ شہر میں تھے۔ میں ہر صبح گیارہ میل پیدل چل کر پرچہ دینے جاتا تھا اور شام کو اسی طرح پاپیادہ گھر واپس لوٹ آتا تھا۔ حسنِ اتفاق سے ہر روز بائیس میل پیدل سفر کاٹنے کا جو نسخہ میرے ہاتھ آیا، اس نے میری زندگی کی کایا پلٹ کے رکھ دی۔ وہ نسخہ یہ تھا کہ میں سارا راستہ کبھی زور زور سے پکار کر اور کبھی خاموشی سے آہستہ آہستہ درود شریف کا ورد کرتا رہتا تھا۔ دراصل یہ ورد میں نے ایک ہندو برہمن کو ستانے کے لیے مذاق ہی مذاق میں شروع کیا تھا، لیکن رفتہ رفتہ درود شریف کی برکت نے میرے ہوش و حواس اور میرے تن بدن کو ایک ردائے نوری سے ڈھانپ لیا۔ اس کے بعد عمر بھر کے لیے ہر روز ایک مقررہ وقت تک درود شریف پابندی سے پڑھنا میری عادتِ ثانیہ بن گئی۔ آٹھویں جماعت والے فرینکولر فائنل کے امتحان کے دوران جب میں نے منہ اندھیرے نہر سرہند کے

۔۔ے مذاق ہی مذاق میں یہ ورد شروع کیا تھا تو چند روز بعد ایک عجیب خواب نظر
۔ خواب میں تا حدِ نگاہ ایک وسیع و عریض صحرا پھیلا ہوا تھا۔ میں اس میں کسی جانب
ز رفتاری سے بھاگتا ہوا چلا جا رہا تھا۔ صحرا کی ریت اتنی گہری تھی کہ میری ٹانگیں گھٹنوں
ٹنوں تک اس میں دھنس دھنس جاتی تھیں۔ سانس پھول کر جب مزید بھاگنا محال
ہو گیا تو میں گھٹنوں کے بل گھسٹتا گھسٹتا آگے بڑھتا گیا۔ کچھ عرصہ کے بعد جب گھٹنے
ی جواب دے گئے تو میں منہ کے بل ریت پر لیٹ گیا اور اپنی ٹھوڑی اور پنجے ریت
ں گاڑ گاڑ کر پیٹ کے بل آگے کی جانب رینگنے لگا۔ اس شدید مشقت سے میرا سانس
ی طرح پھول گیا تھا، میرے گھٹنے، پیٹ اور ہاتھ شل ہو گئے تھے اور میرے
سینے میں درد کی شدید ٹیسیں اُٹھ رہی تھیں۔ اسی طرح رینگتے رینگتے اچانک ایک
ماز نما چٹائی کا ایک کونہ میرے ہاتھ میں آ گیا۔ وہ چٹائی ایک کھجور کے درخت
ے نیچے بچھی تھی۔ اور حضور رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم اس پر دوزانو تشریف فرما تھے۔ حضور (صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم) نے ایک ہلکی سی مسکراہٹ کے ساتھ میری جانب دیکھا اور عین اس وقت میری آنکھ کھل گئی۔

یہ خواب دیکھ کر میں کچھ دیر اپنے بستر پر گم سُم بیٹھا رہا۔ پھر مجھے بے اختیار رونا
گیا۔ رونے کی آواز سُن کر ماں جی بھی جاگ اٹھیں۔ وہ میری چارپائی پر آ کر بیٹھ گئیں۔
ور پیار سے بولیں "کیوں بچہ کوئی خواب دیکھا ہے؟"

"ہاں ماں جی ایک عجیب خواب دیکھا ہے۔"

ماں جی نے سونگھنے کے انداز میں چند لمبے لمبے سانس لیے اور بگڑ کر بولیں۔
"کتنی بار کہا ہے کہ رات کو خوشبو دار تیل نہ لگایا کرو۔ اب اگر ڈر نہ لگے تو اور کیا ہو؟
یکن تم بات مانتے ہی نہیں۔"

میں نے انہیں یقین دلایا کہ میں نے کوئی خوشبو والا تیل استعمال نہیں کیا،
ور جلدی جلدی انہیں اپنا خواب من و عن سُنا ڈالا۔ سنتے ہی انہوں نے مجھے

گلے لگالیا اور خود بھی بے اختیار رونے لگیں۔ ہم دونوں یونہی چپ چپ بیٹھے روتے رہے۔ معلوم نہیں یہ خوشی کے آنسو تھے، یا شکرانے کے آنسو تھے۔ یا ظرف سے زیادہ نعمت عطا ہونے پر چھلک جانے کے آنسو تھے.......

ساری کائنات میں ایک اور صرف ایک ایسا عمل ہے جو اللہ تعالیٰ، فرشتوں اور انسان کے درمیان یکساں طور پر مشترک ہے۔ قرآن کریم کے پارہ ۲۲ میں سورۃ ۱۱ کی آیت نمبر ۵۶ کے الفاظ میں وہ عمل یہ ہے:

"بے شک اللہ اور اس کے فرشتے نبی (صلی اللہ علیہ و آلہٖ سلم) پر درود بھیجتے ہیں۔ اے ایمان والو! تم بھی ان پر درود اور خوب سلام بھیجا کرو۔"

یوں تو اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک میں بہت سے احکامات نازل فرمائے ہیں جن کا بجالانا ہر اہلِ ایمان کا فرض ہے۔ بہت سے انبیاء کرام کی توصیفیں بھی کی ہیں اور ان کے بہت سے اعزاز و اکرام بھی بیان فرمائے ہیں لیکن کسی حکم یا کسی اعزاز و اکرام میں یہ نہیں فرمایا کہ میں بھی یہ کام کرتا ہوں، تم بھی کرو۔ یہ اعزاز صرف ہمارے رسولِ مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے ہے کہ اللہ تعالیٰ نے درود کی نسبت اولاً اپنی طرف اور اپنے فرشتوں کی طرف کر کے مسلمانوں کو خطاب کیا کہ اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں۔ اے مومنو تم بھی درود بھیجو۔ یہی ایک واحد امر ہے کہ جس میں اللہ تعالیٰ نے صرف حکم دے کر اس کی تعمیل کا مطالبہ نہیں کیا۔ بلکہ خود اپنے ایک عمل کی مثال دے کر اس کی تقلید کی فرمائش کی ہے۔ ایک عبد کی فضیلت کا اس سے بڑھ کر کوئی اور تصور میں بھی لانا محال ہے۔

درود شریف میں صاحبِ درود کا اعزاز تو ہے ہی، لیکن اس میں درود پڑھنے والے کی سعادت اور اکرام بھی ہے۔ سب سے بڑی بات تو یہ ہے کہ درود شریف پڑھ کر ہم ان احسانات عظیم کا تھوڑا سا حق ادا کرنے کی کوشش کرتے ہیں جو ا

محسن اعظم (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کے اپنی اُمت کے ہر فرد و لبشر پر ہیں دوسرے یہ کہ درود شریف پڑھنے والے کو اپنی استعداد اور خلوص کے مطابق صاحب درود (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) کی توجہ کا شرف ضرور حاصل ہوتا ہے۔ خاص طور پر ان اوصاف کی توجہ کا جنہیں قرآن شریف میں رؤفٌ رّحیم اور رحمۃ للعالمین کے خطاب سے نوازا گیا ہے۔ اگرچہ ہزاروں افراد ہزاروں مختلف مقامات پر ایک ہی وقت درود شریف پڑھ رہے ہوں، ان سب پر فرداً فرداً بیک آن صاحب درود کی توجہ کا منعکس ہونا نہ کوئی عجیب بات ہے اور نہ کوئی مشکل امر ہے۔ چراغ اگر چھوٹا ہو تو اس کی روشنی پھیلانے کے لیے اسے ایک کمرے سے اٹھا کر دوسرے کمرے میں پہنچانے کی ضرورت ہوتی ہے۔ لیکن سورج کی شعاعیں ہر جگہ بیک وقت یکساں طور پر بآسانی پہنچتی رہتی ہیں۔ شرط صرف اتنی ہے کہ رُخ سورج کی جانب ہو۔ ماڈرن اصطلاح میں ساری بات FREQUENCY کی ہے۔ یعنی برقی لہروں کے ارتعاش کا معاملہ ہے۔ اگر انسان صحیح WAVE LENGTH (لاسلکی کی شعاعوں کے طول) کے ساتھ TUNE-IN (ہم آہنگ) ہوجائے تو کسی کا دل تارگھر میں استعمال ہونے والی MORSE-K بن جاتا ہے، کسی کا دل بڑی طاقت والا شارٹ ویو ریڈیو سیٹ بن جاتا ہے، کسی کا دل ٹیلی ویژن اور کسی کا رنگین ٹیلی ویژن بن جاتا ہے۔

WAVE LENGTHS کی ہم آہنگی اعمال اور اطاعت سے ہوتی ہے اور ٹرانسمٹر کے ساتھ صحیح مرکز کا کنکشن صرف درود شریف کے ذریعہ قائم ہوتا ہے۔

---

شہاب نامہ از قدرت اللہ شہاب۔ ص ۱۰۱ تا ۱۰۵، ۱۰۹۶ تا ۱۰۹۸، ۱۱۵۲ تا ۱۱۵۴

# اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلَام

قدسیوں کی آرزؤں کے پیام منتظر حوروں کی نظروں کے سلام
اے لبِ فطرت کے تابندہ کلام اے دلِ ہستی کے پائندہ نظام
الصّلوٰۃُ والصّلوٰۃُ والسّلام

اے گلستانِ نبوت کے گلاب اے جہانِ رحمتِ حق کے شباب
اے مکمل علم و حکمت کی کتاب مٹ نہیں سکتا ترا درس و پیام
الصّلوٰۃُ والصّلوٰۃُ والسّلام

اے کہ تو نبّاضِ نبضِ کائنات اے کہ تیری ہر نظر روحِ حیات
تیری ٹھوکر میں جہاں کے حادثات عرش پر تیرے قدم عالی مقام
الصّلوٰۃُ والصّلوٰۃُ والسّلام

اے خدا کے آخری پیغام بر اے مفصل عرش و کرسی کی خبر
اے مسلّم راہِ حق کے راہبر رہنمائے مستقل تیرا نظام
الصّلوٰۃُ والصّلوٰۃُ والسّلام

اے حیاتِ آرزو و مدّعا کاش پوری ہو کبھی یہ التجا
آستاں پر تیرے حاضر ہو صبا اور پڑھے یہ نعت باسوزِ تمام
الصّلوٰۃُ والصّلوٰۃُ والسّلام

صبا متھراوی

# صلوٰۃ و سلام

حبیبِ داور، رسولِ اکبر صلوٰۃ تم پر سلام تم پر
خدا کے عاشق، خدا کے دلبر صلوٰۃ تم پر سلام تم پر
تمھی ہو سلطانِ ہر دو عالم، تمھی ہو چشم و چراغِ آدم
تمھی مکرّم، تمھی مفخر صلوٰۃ تم پر سلام تم پر
تمھی ہو عرشِ بریں کے تارے، تمھی ہو دونوں جہاں کے پیارے
تمھی سے روشن ہیں ماہ و اختر صلوٰۃ تم پر سلام تم پر
تمھی ہو ہم بے کسوں کے والی، تمہاری سرکار سب سے عالی
جھکاتے یاں ہیں شہ و گدا سر، صلوٰۃ تم پر سلام تم پر
تمھی نے رسمِ ہُدیٰ بتائی، تمھی نے راہِ خدا دکھائی
تمھی ہو ہادی، تمھی ہو رہبر، صلوٰۃ تم پر سلام تم پر
تمھی سے عرشِ بریں کو رفعت، تمھی سے فرشِ زمیں کو زینت
تمھی فروغِ چراغ و اختر، صلوٰۃ تم پر سلام تم پر
تمھی ہو ساقیٔ حوضِ کوثر، تمھی ہو مختارِ روزِ محشر
تمھی ہو محبوبِ ربِّ اکبر، صلوٰۃ تم پر سلام تم پر
ہے ذاتِ عالی ہماری حامی، دوائے ہر درد نامِ نامی
غریبؔ کی ہے یہی زباں پر۔ "صلوٰۃ تم پر سلام تم پر"

غریبؔ سہارنپوری

# الصّلوٰۃُ والسّلام

السّلام اے ظلِّ حق، سلطانِ بطحا السّلام
السّلام اے معنیٔ یٰسٓ و طٰہٰ السّلام
السّلام اے شرحِ یُعْطِیْکَ فَتَرضٰی السّلام
السّلام اے خسروِ عرشِ معلّٰی السّلام
یا مؤیّد یا مجدّد الصّلوٰۃُ والسّلام
یا محمد! یا محمدؐ الصّلوٰۃُ والسّلام

السّلام اے مصطفیٰؐ سلطانِ بزمِ کائنات
السّلام اے مجتبیٰؐ آئینہ دارِ نورِ ذات
السّلام اے احمدؐ و محمودؐ و حامد، خوش صفات
السّلام اے ہادیٔ کونین، اے رازِ نجات
یا مؤیّد یا مجدّد الصّلوٰۃُ والسّلام
یا محمد! یا محمدؐ الصّلوٰۃُ والسّلام

السّلام اے قبلۂ جاں، رحمۃ للعالمینؐ!
السّلام اے کعبۂ دل، سرورِ دنیا و دیں
السّلام اے صاحبِ لولاک، ختم المرسلیں
السّلام اے عینِ ایماں، عینِ حق، عین الیقیں
یا مؤیّد یا مجدّد الصّلوٰۃُ والسّلام
یا محمد! یا محمدؐ الصّلوٰۃُ والسّلام

اے غریبوں، دردمندوں، بے کسوں کے دستگیر!
اے معینِ اہلِ حاجت، مونسِ برنا و پیر
اے شفیعِ اہلِ امت، اے دو عالم کے نصیر!
ہیں سلامی کو درِ اقدس پہ حاضر ہم فقیر

یا مؤید یا مجدد الصلوٰۃ والسلام
یا محمد یا محمد! الصلوٰۃ والسلام

ہیں گنہگارانِ امت مائلِ لادینیت
محو ہوتی جا رہی ہے ہم سے ہر دینی صفت
ہے نہ اب خوفِ خدا ہم میں، نہ خوفِ عاقبت
کیجیے بہرِ خدا شاہا، دعائے مغفرت

یا مؤید یا مجدد الصلوٰۃ والسلام
یا محمد یا محمد! الصلوٰۃ والسلام

اضریٔ بابِ انور کی تمنا دل میں ہے
لوہ آرا گنبدِ خضرا کا نقشہ دل میں ہے
ل مدینے میں ہے، تصویرِ مدینہ دل میں ہے
نچوں طیبہ جلد اب یہ شوق شاہا دل میں ہے

یا مؤید یا مجدد الصلوٰۃ والسلام
یا محمد یا محمد! الصلوٰۃ والسلام

لسان الحسان علامہ ضیاء القادری بدایونی رح

# صلوٰۃ وسلام

سرورِ انبیاء صلوٰۃ وسلام　　مظہرِ کبریا، صلوٰۃ وسلام
اے حبیبِ خدا صلوٰۃ وسلام　　مجتبیٰ مصطفیٰ! صلوٰۃ وسلام
ظاہر و باطن، اوّل و آخر　　ابتدا، انتہا، صلوٰۃ وسلام
آگیا آگیا، ربیع النور　　ماہِ نور و ضیا صلوٰۃ وسلام
روزِ پیدائشِ حبیبؐ آیا　　مرحبا مرحبا صلوٰۃ وسلام
آئی پڑھتی ہوئی درود بہار　　گل نے کھل کر کہا "صلوٰۃ وسلام"
جھوم اٹھی شاخ شاخ گلشن میں　　ہر طرف شور اٹھا "صلوٰۃ وسلام"
پتے پتے کی ہے زباں پہ درود　　باغ پڑھنے لگا صلوٰۃ وسلام
قدسیوں میں بھی دھوم دھام سی ہے　　آ رہی ہے صدا "صلوٰۃ وسلام"
عرش پر بھی ہے جشنِ سالگرہ　　بھیجتا ہے خدا صلوٰۃ وسلام
روزِ عیدِ منیر کا صدقہ　　ہو مجھے بھی عطا "صلوٰۃ وسلام"
ہو میسر سکونِ روح مجھے　　آپ پر دائما صلوٰۃ وسلام
میں بھی ہوں شاعرِ درِ والا　　ہے وظیفہ مرا "صلوٰۃ وسلام"

پردہ اختر کا حشر میں رہ جائے
کملی والے شہا! صلوٰۃ وسلام

(سید محمد مرغوب) اختر الحامدی الف

تحریر: مولانا محمد سعید شبلی

علماء کرام فرماتے ہیں کہ تمام درود شریفوں میں افضل وہ درود شریف ہے جو صلوٰۃِ ابراہیمیہ کے نام سے موسوم ہے اور نماز میں پڑھا جاتا ہے۔ اس درود کے افضل الصلوات ہونے کی یہی بڑی اور قوی دلیل ہے کہ سرکار (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) نے متعدد احادیث میں اس درود شریف کی نسبت ارشاد فرمایا ہے۔

اس کے خواص میں سے ہے کہ جو شخص بصدقِ دل نہایت حضوری سے مکان، جگہ، جسم، کپڑے پاک کر کے باوضو خوشبو لگا کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا تصور جما کر اس درود شریف کو مکمل صورت میں ایک ہزار بار پڑھے، وہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وصحبہٖ وسلم کی دولتِ دیدار مسرت آثار سے مالا مال ہوگا۔

مکمل صورت اس درود شریف کی یہ ہے کہ (۱) حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نام نامی کے پہلے لفظ سَیِّدِنَا پڑھا جائے۔ اسی طرح حضرت ابراہیم علیٰ نبیّنا وعلیہ السلام کے اسم گرامی کے قبل (۲) جب آخر پر اِنَّکَ حَمِیۡدٌ مَّجِیۡدٌ کہے تو اَلسَّلَامُ عَلَیۡکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَ رَحۡمَۃُ اللّٰہِ وَ بَرَکَاتُہٗ کہہ کر سلام عرض کرے کیونکہ اس کے بغیر درود شریف مکمل نہیں ہوتا۔ وجوہات درج ذیل ہیں:

اوّل: قرآن شریف میں اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا ہے اِنَّ اللّٰہَ وَ مَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوۡنَ عَلَی النَّبِیِّ ؕ یٰۤاَیُّھَا الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا صَلُّوۡا عَلَیۡہِ

وَ سَلِّمُوْا تَسْلِیْماً (بے شک اللہ تعالیٰ اور اس کے فرشتے نبیٔ اکرم (صلی اللہ علیہ وسلم) پر درود بھیجتے ہیں۔ اے مومنو! تم بھی اس پر درود شریف بھیجو اور سلام کہو جیسے کہ سلام کہنے کا حق ہے)

اس ارشادِ ربّانی سے تین باتیں معلوم ہوئیں (۱) صلوٰۃ پڑھنا (۲) سلام عرض کرنا (۳) سلام کما حقہٗ عرض کرنا۔

اگر صرف صلوٰۃِ ابراہیمی ہی پڑھا جائے اور سلام کا اضافہ نہ کیا جائے، تو صرف ایک حکمِ ربّانی صلوٰۃ کی تعمیل ہوئی۔ حالانکہ قرآن شریف کی جس آیت نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر درود شریف کا پڑھنا ضروری قرار دیا ہے، اسی آیت نے سلام عرض کرنا بھی لازمی ٹھہرایا ہے اور ایسا لازمی کہ تاکید ارشاد فرمائی۔ اب جو لوگ صلوٰۃ ابراہیمی پڑھتے ہیں وہ ایک طرح سے حکمِ قرآنی کی پوری تعمیل نہیں کر رہے اور احادیث کی تعمیل کی بھی مخالفت کر رہے ہیں۔

دوم: احادیث میں جہاں رسول کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے صلوٰۃِ ابراہیمی کی تعلیم دی ہے، وہاں ساتھ ہی فرما دیا ہے کہ "سلام تم نے جان لیا ہے" یا "تم سلام کی تعلیم دیے جا چکے ہو" اور یا صحابی نے ہی پہلے عرض کر دیا تھا کہ حضور ہم نے سلام عرض کرنا تو سیکھ لیا ہے، صلوٰۃ کس طرح عرض کیا کریں تو حضور (صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم) نے صرف صلوٰۃ کی تعلیم دے دی۔ دیکھیے بخاری و مسلم میں ہے کہ قُلْنَا یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ قَدْ عَلِمْنَا کَیْفَ نُسَلِّمُ عَلَیْکَ فَکَیْفَ نُصَلِّیْ عَلَیْکَ یعنی ہم نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیک وسلم بیشک ہم نے آپ پر سلام عرض کرنا جان لیا ہے، پس ارشاد فرمائیں کہ صلوٰۃ کس طرح عرض کیا کریں تو حضور نے فرمایا قُوْلُوْا اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ الخ اسی طرح دوسری کتب حدیث میں ہے۔

وہ سلام جس کی نسبت ان احادیث میں یہ فرمایا گیا ہے کہ سلام تم نے جان لیا

وغیرہ وہ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَ رَحْمَۃُ اللّٰہِ وَ بَرَکَاتُہٗ
ہے۔پس جب ہم نماز پڑھتے ہیں تو اس وقت یہ سلام التحیات میں عرض ہوجاتا ہے،
بعدہٗ صلوٰۃ۔لیکن اگر نماز سے باہر کوئی شخص صلوٰۃ ابرہیمی پڑھے گا تو اس سے سلام عرض
کرنا رہ جائے گا۔اور سلام عرض نہ کرنا بہت بڑی سعادت سے محروم رہنا ہے اور
مربی کی تعلیم سے غافل بن جانا ہے۔امام ابن حجر مکیؒ رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں کہ بغیر سلام
کے صلوٰۃ پڑھنا مکروہ ہے۔کیونکہ اس طرح صلوٰۃ وسلام مکمّل نہیں ہوتا۔

امام شافعی رضی اللہ تعالیٰ عنہ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت
تے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے صلوٰۃ ابراہیمی فرما کر ارشاد فرمایا ثُمَّ تُسَلِّمُوْا
لَیَّ یعنی پھر تم مجھ پر سلام کہا کرو۔(جلاء الافہام لابن قیم ص ۱۶)
رہی یہ بات کہ قرآن شریف نے سلام عرض کرنے کی تاکید زیادہ فرمائی ہے،اس کا
کس طرح ادا ہو۔پس معلوم ہوا کہ ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جس طرح سے
لام عرض کرنے کی تعلیم دی ہے،اسی سے حق ادائی ہوتی ہے اور خوب ہوتی ہے
جب سلام عرض کرنے لگیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو خطاب کر کے نہایت ادب
کے ساتھ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَ رَحْمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ
ض کریں بلکہ امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ احیاء العلوم میں لکھتے ہیں کہ یہ سلام کہتے وقت
اَحْضُرْ فِیْ قَلْبِکَ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ فَقُلْ
اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَ رَحْمَۃُ اللّٰہِ وَ بَرَکَاتُہٗ
احیاء العلوم جلد اول ص ۱۲۰) یعنی اے سلام کہنے والے تو اپنے دل میں نبی صلی اللہ
علیہ وسلم کو حاضر کر لے اور کہہ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَ رَحْمَۃُ اللّٰہِ
وَ بَرَکَاتُہٗ۔

بالفاظِ دیگر حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو جب سلام عرض کرنا ہو تو اس کی

حق ادائی بہترین صورت میں اسی طرح ہوتی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو مخاطب کر کے یٰاَیُّہَا سے سلام عرض کریں، اس سے درجہ یہ ملتا ہے کہ حضورؐ فرماتے ہیں کہ کوئی سلام کہنے والا مجھے سلام نہیں کہتا مگر میں اسی وقت اس کے سلام کا جواب دے دیتا ہوں۔ (ابو داؤد) خواہ وہ دنیا کے کسی حصہ میں ہو (ابن قیم جلاء الافہام صفحات ۲۴-۲۵-۵۲-۷۲) امام قسطلانی رحمۃ اللہ علیہ حدیث ابو داؤد کی تشریح میں معترض کے اعتراض کو رفع کرتے وقت لکھتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی شان تو یہ ہے؛

كَالشَّمْسِ فِيْ وَسْطِ السَّمَآءِ وَنُوْرُهَا
يَغْشَى الْبِلَادَ مَشَارِقًا وَّمَغَارِبًا

ترجمہ: آپ سورج کی مانند ہیں جو آسمان کے درمیان ہے اور اس کا نور مشرق اور مغرب کے شہروں پر چھا رہا ہے۔

امام العلامہ نبہانی شافعی رحمۃ اللہ علیہ اپنی کتاب "صلوات الثنا" مطبوعہ بیروت کے ص ۹ پر لکھتے ہیں۔

عارف باللہ سیدی شیخ ابو المواہب شاذلی رضی اللہ تعالیٰ عنہ رات کو بھی ہزار دفعہ درود شریف پڑھا کرتے تھے اور دن کو بھی ہزار دفعہ۔ اور وہ درود شریف یہ تھا اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ پس آپ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا۔ چونکہ آپ گنتی پوری کرنے کے لیے بہت جلدی کیا کرتے تھے اس لیے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تو نہیں جانتا کہ جلدی کرنا کارِ شیطان ہے پھر فرمایا اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ آہستگی سے اور ترتیب سے کہا کر۔ لیکن اگر وقت تنگ ہو جائے تو جلدی کرنے میں تجھ پر کوئی گرفت نہیں

پھر فرمایا یہ جو میں نے تجھے بتلایا افضل ہے، ورنہ جس طرح صلوٰۃ بھیجے گا وہ صلوٰۃ ہے۔ اور بہتر یہ ہے کہ شروع اور آخر میں صلوٰۃ تامہ یعنی مکمل درود شریف پڑھ لیا کرے۔ خواہ ایک ایک ہی دفعہ ہو۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ صلوٰۃ تامہ یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰی سَیِّدِنَا اِبْرَاهِیْمَ وَ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا اِبْرَاهِیْمَ وَ بَارِكْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰی سَیِّدِنَا اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا اِبْرَاهِیْمَ فِی الْعٰلَمِیْنَ اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ۔ اَلسَّلَامُ عَلَیْكَ اَیُّهَا النَّبِیُّ وَ رَحْمَۃُ اللّٰهِ وَ بَرَکَاتُهٗ وَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔

آخری الفاظ اس روایت کی بنا پر بڑھے کہ ایک بزرگ فرماتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا تو حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے مجھے فرمایا بے شک تیرا شیخ ابو سعید صفروی مجھ پر صلوٰۃ تامہ بھیجتا ہے اور کثرت سے بھیجتا ہے۔ اُسے کہہ دے کہ جب درود شریف ختم کرے تو اللہ تعالیٰ کی حمد بھی کیا کرے۔

(ماہنامہ "شریعت" فیروزپور ص ۵ تا ۸۔ فروری ۱۹۳۴)

---

حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا۔ اللہ تعالیٰ نے دو فرشتے مقرر کیے ہیں۔ کوئی مومن جہاں کہیں مجھ پر درود پاک پڑھتا ہے تو یہ دونوں فرشتے اس کے لیے غَفَرَ اللّٰهُ لَكَ (اللہ اسے تیری طفیل بخشے)۔ پھر اللہ تعالیٰ ان دونوں فرشتوں کے جواب میں اپنے تمام ملائکہ سمیت "آمین" کہتا ہے۔ اگر کوئی انسان میرا نام سن کر درود پاک نہیں پڑھتا تو وہ دونوں فرشتے اس کے لیے لَا غَفَرَ اللّٰهُ لَكَ (اللہ اسے نہ بخشے) کہتے ہیں۔ اس وقت بھی اللہ تعالیٰ اور اس کے ملائکہ آمین کہتے ہیں (معارج النبوۃ فی مدارج الفتوۃ از ملا معین واعظ کاشفی۔ مترجم علامہ اقبال احمد فاروقی۔ مکتبہ نبویہ لاہور۔ ص ۳۱۲)

# اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلَام

باعثِ تنزیلِ قرآں الصلوٰۃ والسلام ۔۔۔ دینِ برحق کے نگہباں، الصلوٰۃ والسلام

ساقیٔ مے زارِ عرفاں، الصلوٰۃ والسلام ۔۔۔ زینتِ گلزارِ امکاں، الصلوٰۃ والسلام

اے حبیبِ ربِّ رحماں، الصلوٰۃ والسلام ۔۔۔ صدرِ بزمِ اہلِ ایماں، الصلوٰۃ والسلام

اے دوائے رنج و حرماں، الصلوٰۃ والسلام ۔۔۔ ہر غم و کلفت کے درماں، الصلوٰۃ والسلام

پیکرِ الطافِ رحماں، الصلوٰۃ والسلام ۔۔۔ قلزمِ ایثار و احساں، الصلوٰۃ والسلام

رونقِ ہر بزمِ خوباں، الصلوٰۃ والسلام ۔۔۔ خاصۂ خاصانِ یزداں، الصلوٰۃ والسلام

پاک طینت، پاک سیرت، پاک خصلت، پاک ذات ۔۔۔ خُلقِ عالی، عکسِ قرآں، الصلوٰۃ والسلام

ہے ضیائے مہر و مہ، عکسِ جمالِ مصطفیٰؐ ۔۔۔ مظہرِ تنویرِ یزداں، الصلوٰۃ والسلام

موجبِ تخلیقِ کل ہو، خاصۂ ربّ العُلیٰ ۔۔۔ قبلۂ دیں، کعبۂ جاں، الصلوٰۃ والسلام

شاہِ دنیا، شاہِ عقبیٰ، صدرِ بزمِ کائنات ۔۔۔ باعثِ تخلیقِ انساں، الصلوٰۃ والسلام

سیّد الابرار ہو تم، سیّد الاخیار ہو ۔۔۔ شانِ ایماں، جانِ ایقاں، الصلوٰۃ والسلام

فخرِ عیسیٰؑ، فخرِ موسیٰؑ، فخرِ یحییٰؑ، فخرِ نوحؑ ۔۔۔ نورِ یزداں، حسنِ سبحاں، الصلوٰۃ والسلام

روئیدادِ رنج و غم فیضی کی سن لیجے حضور!

چشمِ رحمت! شاہِ شاہاں، الصلوٰۃ والسلام

فیضی سمبلپوری

# صلوٰۃ و سلام

حق کے محبوب پر صلوٰۃ و سلام
دل کے مطلوب پر صلوٰۃ و سلام

رہنِ مستی نہ وقفِ ہشیاری — دل کو ہے دو جہاں سے بیزاری
چشمِ فرقت ہے محوِ خوں باری — اور لبوں پر ہے یہ دعا جاری

"حق کے محبوب پر صلوٰۃ و سلام
دل کے مطلوب پر صلوٰۃ و سلام"

آپ کی یاد جب ستاتی ہے — زندگی موت کو بلاتی ہے
دفعتاً روح مسکراتی ہے — یہ صدا گوشِ دل میں آتی ہے

"حق کے محبوب پر صلوٰۃ و سلام
دل کے مطلوب پر صلوٰۃ و سلام"

دشت و دریا میں، کوہ و صحرا میں — صبحِ امروز و شامِ فردا میں
دیر میں، کعبہ میں، کلیسا میں — یہی نغمہ ہے ساری دنیا میں

"حق کے محبوب پر صلوٰۃ و سلام
دل کے مطلوب پر صلوٰۃ و سلام"

جب کہ ہوتی ہے شامِ غم کی سحر — اور بر آتی ہے آرزوئے نظر
ہوتے ہیں مطمئن سے قلب و جگر — یہ سخن ہوتا ہے ہر اک لب پر

"حق کے محبوب پر صلوٰۃ و سلام
دل کے مطلوب پر صلوٰۃ و سلام"

افتخار احمد جوہر دیوبندی

# اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلام

اے شہنشاہِ مدینہ "الصّلوٰۃُ والسّلام"
زینتِ عرشِ معلّٰی "الصّلوٰۃُ والسّلام"

"رَبِّ ھَبْ لی اُمّتی" کہتے ہوئے پیدا ہوئے
حق نے فرمایا کہ بخشا "الصّلوٰۃُ والسّلام"

دست بستہ سب فرشتے پڑھتے ہیں ان پر درود
کیوں نہ ہو پھر ورد اپنا "الصّلوٰۃُ والسّلام"

مومنو! پڑھتے نہیں کیوں اپنے آقا پر درود
ہے فرشتوں کا وظیفہ "الصّلوٰۃُ والسّلام"

"بُت شکن آیا" یہ کہہ کر سر کے بل بت گر گئے
جھوم کر کہتا تھا کعبہ "الصّلوٰۃُ والسّلام"

سر جھکا کر باادب عشقِ رسول اللہ میں
کہہ رہا تھا ہر ستارہ "الصّلوٰۃُ والسّلام"

غنچے چٹکے، پھول مہکے، چہچہائیں بلبلیں
گُل کھلا باغِ اَحد کا "الصّلوٰۃُ والسّلام"

میں وہ سُنّی ہوں جمیلِ قادری مرنے کے بعد
میرا لاشہ بھی کہے گا "الصّلوٰۃُ والسّلام"

جمیل قادری رضوی

# الصّلوٰۃ و السّلام

سید و سالارِ بطحیٰ الصّلوٰۃ و السّلام — احمدِ سرکارِ طیبہ الصّلوٰۃ و السّلام
شاہد و محبوبِ رعنا الصّلوٰۃ و السّلام — حامد و محمود و طٰہٰ الصّلوٰۃ و السّلام
جلوۂ حسنِ دل آرا الصّلوٰۃ و السّلام — قبلۂ اقصیٰ و کعبہ الصّلوٰۃ و السّلام
مصطفیٰ جانِ "فاوحیٰ" الصّلوٰۃ و السّلام — مجتبیٰ شانِ "فترضیٰ" الصّلوٰۃ و السّلام
رہروِ "قوسین" و "ادنیٰ" الصّلوٰۃ و السّلام — خسروِ ملکِ "فتحنا" الصّلوٰۃ و السّلام
بے بس و بے کس کے ملجا الصّلوٰۃ و السّلام — غم زدوں دکھیوں کے ماویٰ الصّلوٰۃ و السّلام
بھیجتا ہے آپ کا رب آپ کو کس پیار سے — قدسیوں کے ہاتھ تحفہ "الصّلوٰۃ و السّلام"
آمنہؓ کے لعل پیارے، باغِ عبداللہؓ کے پھول — نورِ آغوشِ حلیمہؓ! الصّلوٰۃ و السّلام
لے چلو جب میرا لاشہ سوئے مدفن دوستو — آگے آگے پڑھتے جانا "الصّلوٰۃ و السّلام"
روزِ محشر بھی خدا چاہے تو شیدائے نبیؐ — قبر سے پڑھتا اٹھے گا "الصّلوٰۃ و السّلام"
عرض کرتے ہیں غلامانِ درِ دولت حضورؐ! — کیجیے مقبول ان کا "الصّلوٰۃ و السّلام"

کاش از راہِ کرم سرکارؐ فرمالیں قبول!
اس حبیبِ بے نوا کا "الصّلوٰۃ و السّلام"

سید حبیب احمد تلہری

# صلوٰۃ وسلام

مصطفیٰ مجتبیٰؐ پر صلوٰۃ وسلام — شاہِ ارض وسما پر صلوٰۃ وسلا

کانِ حلم وحیا پر صلوٰۃ وسلام — بحرِ جود وسخا پر صلوٰۃ وسل

رہنمائے امم، تاجدارِ رُسُل — سرورِ انبیاء پر صلوٰۃ وسل

صاحبِ قابَ قوسین، محبوبِ حق — صدرِ بزمِ دنا پر صلوٰۃ وس

جس کا جلوہ ہے حسنِ ازل کی نمود — نورِ ربُّ العلیٰ پر صلوٰۃ وس

والضحیٰ جس کو قرآں میں حق نے کہا — اس رخِ پرضیا پر صلوٰۃ و

جس پہ دن رات بھیجے خدا بھی درود — اس حبیبِؐ خدا پر صلوٰۃ و

نام لیتے ہی حل ہوگئیں مشکلیں — ایسے مشکل کشا پر صلوٰۃ و

جو سہارا ہے سب کے لیے حشر میں — اس شفیع الوریٰؐ پر صلوٰۃ و

رات دن ہے کھلا جس کا بابِ کرم — اس سخی کی سخا پر صلوٰۃ و

اس کے آنے سے ہرسو بہار آگئی — رحمتِ دوسرا پر صلوٰۃ و

اس کو معراج کا حق نے بخشا شرف — فخرِ عرشِ علیٰ پر صلوٰۃ و

جس کی رحمت پہ سب کی لگی ہے نگاہ — اس نبیِؐ ھدیٰ پر صلوٰۃ و

آلؓ واصحابِؓ عالی پہ لاکھوں درود — جملہ اہلِ ولا پر صلوٰۃ و

اے قمر اٹھ کے سب جان و دل سے پڑھو

"احمدِ مجتبیٰ پر صلوٰۃ وسلام"

قمر یزدانی (اپنوانہ ضلع سیالک

# درودِ شریف ـــ کس کس کی سُنّت

ـــــــــ تحریر: شہناز کوثر

سورۃ احزاب کی اس آیۂ کریمہ کو بار بار دُہرانے سے اور اس میں موجود حکم کی تعمیل کرنے اور دوسروں کو اس کی تعمیل پر راغب کرنے سے اہلِ ایمان کے درجات بلند ہوسکتے ہیں، اس لیے ہم اسے مضمون کے آغاز میں نقل کرنے کی سعادت حاصل کرتے ہیں۔

اِنَّ اللّٰہَ وَ مَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَ سَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ہ (بے شک اللہ اور اس کے فرشتے نبیٔ کریم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر درود بھیجتے ہیں۔ مومنو! تم بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجو اور سلام بھیجو جیسا کہ سلام بھیجنے کا حق ہے۔)

اس آیۂ کریمہ میں یہ حقیقت پہلے واضح کر دی گئی ہے کہ خالق و مالکِ حقیقی جلّ شانہٗ اور اس کے جلیل القدر اور مقرّب فرشتے حضور رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر درود بھیجتے ہیں حقیقت کے اس اظہار و اعلان کے بعد اہلِ ایمان کو ہدایت دی گئی، انہیں حکم دیا گیا کہ وہ بھی اپنے آقا و مولا علیہ التحیۃ والثناء پر درود بھیجیں اور درود کے ساتھ ساتھ خوب خوب سلام بھی بھیجیں۔ مطلب یہ ہے کہ مسلمان اللہ تعالیٰ کے اس حکم کی تعمیل کرتے ہوئے اس احساسِ تفاخر سے بھی مملو رہیں کہ اس کام میں تعمیلِ حکم اور تکمیلِ فرض کے ساتھ وہ اللہ کریم اور اس کے فرشتوں کی سنّت پر بھی عمل کر رہے ہیں۔ چنانچہ

درود پاک پڑھنے کی سعادت سے بہرہ ور ہونا اللہ تعالیٰ اور ملائکہ مقربین کی سنت پر عامل ہونا بھی ہے۔

فرشتے ایسی مخلوق ہیں جس پر ایمان لانا ہر مسلمان پر فرض ہے۔ اس مخلوق کی فضیلت یہ ہے کہ وہ حضورِ اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود پاک بھیجتے رہتے ہیں اور تا قیامت ایسا کرتے رہیں گے۔ درود شریف پڑھنے والے انسان اللہ تعالیٰ کے ساتھ ساتھ ان فرشتوں کی سنت پر بھی عمل پیرا ہوتے ہیں، اس لیے ان پر فرشتوں کی طرف سے محبت و شفقت کا یہ عالم ہے کہ "ایک بار نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں اللہ تعالیٰ کے چاروں مقرب فرشتے حاضر ہوئے۔ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے عرض کی، یا رسول اللہ! (صلی اللہ علیک وسلم) اگر آپ پر کوئی دس بار درود پاک پڑھے گا تو میں اسے پل صراط سے بجلی کی تیزی سے گزار دوں گا۔ حضرت میکائیل علیہ السلام نے آگے بڑھ کر عرض کی۔ یا رسول اللہ! (صلی اللہ علیک وسلم) ایسے شخص کو میں آبِ کوثر پر پہنچا کر سیراب کروں گا۔ حضرت اسرافیل کہنے لگے۔ میں بارگاہِ ربُّ العزت میں اس وقت تک پڑا رہوں گا جب تک وہ بخشا نہیں جاتا۔ حضرت عزرائیل علیہ السلام نے عرض کی۔ میں اس کی روح اتنی آسانی سے قبض کروں گا جس طرح انبیاء علیہم السلام کی روح قبض کی جاتی ہے۔"[۱]

حضرت جبریل علیہ السلام وہ جلیل القدر فرشتے ہیں جن کو سب سے زیادہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے پاس آنے کا شرف حاصل ہوا۔[۲] ایک روز حضرت جبریل نے حضور سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ اللہ تعالیٰ نے جب مجھے پیدا کیا تو دس ہزار سال تک یہ پتا نہ چل سکا کہ میں کس مقصد کے لیے پیدا کیا گیا ہوں اور میں کیا ہوں۔ دس ہزار برس کے بعد ندا آئی کہ "اے جبریل!" تب مجھے معلوم ہوا کہ

میرا نام جبرئیل ہے۔ میں نے فوراً جواب دیا کہ "لَبَّیْکَ اَللّٰھُمَّ لَبَّیْکَ"۔ اللہ تعالیٰ
نے حکم فرمایا کہ میری تقدیس بیان کرو۔ میں نے دس ہزار برس یہ کیا۔ پھر حکم ہوا کہ
میری بزرگی بیان کرو۔ دس ہزار برس تک بزرگی بیان کرتا رہا۔ اس کے بعد مجھ پر
انوارِ عرش ظاہر ہوئے۔ عرش پر "لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ"
لکھا ہوا دیکھا۔ میں نے دریافت کیا اے باری تعالیٰ! محمد صلی اللہ علیہ وسلم کون ہیں؟
ارشاد ہوا اے جبرئیل! اگر محمد صلی اللہ علیہ وسلم نہ ہوتے تو میں تجھ کو پیدا نہ کرتا بلکہ
نہ جنت پیدا کرتا اور نہ دوزخ، نہ چاند نہ سورج۔ اے جبرئیل! محمد صلی اللہ علیہ وسلم
پر درود پڑھو۔ چنانچہ دس ہزار برس تک حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھتا
رہا۔[۳]

درود خوانی جہاں قرآن مجید کی رُو سے سنّتِ خداوندی ہے اور سنّتِ ملائکہ ہے،
وہاں انبیاءِ کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی بھی سُنّت ہے۔ ابو البشر حضرت آدم علیہ السلام
اور دیگر انبیاءِ کرام کے بارے میں کتابوں میں یہ حقیقت مرقوم ہے کہ وہ سیّد وُلدِ آدم
صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر درود پڑھتے تھے۔ شفاء القلوب، معارج النبوت، زاد سعید
تبلیغی نصاب، آبِ کوثر اور دوسری کتابوں میں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام
اور حضرت حوّا علیہا السلام کے نکاح میں درود شریف کو حق مہر قرار دیا۔[۴] پھر جب حضرت
آدم علیہ السلام نے دس بار درود شریف پڑھا تو اللہ تعالیٰ نے ان کا نکاح حضرت حوّا
کے ساتھ کر دیا۔ بعض کتابوں میں درود شریف کی تعداد تین یا بیس مرتبہ ہے[۵]۔ ایک کتاب
میں ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام نے حق مہر میں سو مرتبہ درود شریف پڑھا۔[۶]

حضرت آدم علیہ السلام کے علاوہ بہت سی کتابوں میں مختلف حوالوں کے ساتھ
مندرج ہے کہ حضرت کلیم اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام بھی ہمارے سرکار صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم
پر درود شریف پڑھا کرتے تھے "جذب القلوب" میں شیخ محقق حضرت شیخ عبدالحق

محدث دہلویؒ نے اور دوسری کئی کتابوں میں دوسرے بزرگوں نے نقل کیا ہے کہ "اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام پر وحی بھیجی کہ اے موسیٰ! اگر دنیا میں میری تعریف کرنے والے نہ رہیں تو ایک قطرہ بارش کا آسمان سے نہ بھیجوں اور ایک دانہ سبزی کا زمین سے نہ اُگاؤں۔ اسی طرح بہت سی چیزیں ذکر کیں۔ یہاں تک کہ فرمایا اے موسیٰ کیا تم چاہتے ہو (کہ میں) تم سے قریب ہو جاؤں۔ جیسا کہ تمہارا کلام تمہاری زبان سے قریب ہے یا جس طرح کہ وسوسہ تمہارے قلب کا تمہارے دل سے اور تمہاری روح تمہارے بدن سے اور تمہاری روشنی چشم تمہاری آنکھ سے۔ موسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا کہ اے میرے رب، میں یہی چاہتا ہوں۔ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا کہ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کثرت سے درود پڑھا کرو تب تمہیں یہی نسبت حاصل ہو جائے گی۔" جب حضرت موسیٰؑ کو خدا نے کہا کہ میرا قرب حاصل کرنے کا طریقہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر کثرت سے درود پڑھنا ہے تو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے دریافت کیا کہ پروردگار محمدؐ کون ہیں جن پر درود پاک بھیجنے کے بغیر مجھے تیری قربت نصیب نہیں ہو سکتی اور جس کے وسیلہ کے بغیر تیرے نزدیک نہیں آیا جا سکتا۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ اے موسیٰ! اگر میرا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور اس کی امت نہ ہوتے تو نہ میں بہشت پیدا کرتا نہ دوزخ، نہ آفتاب روشن ہوتا نہ مہتاب، نہ دن پیدا کرتا نہ رات، نہ کوئی ملک مقرب ہوتا نہ کوئی نبیِ مرسل۔ موسیٰ! نہ تم ہوتے۔ اگر تم حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نبوت کا اقرار نہ کرتے اور اس پر درود نہ بھیجتے تو تمہیں بھی آتشِ دوزخ میں جانا ہوتا۔ اگرچہ ابراہیم خلیل اللہ ہی کیوں نہ ہوتے، میرے محبوب کی نبوت کے اقرار کے بغیر بخشش کے حق دار نہ ہوتے۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا اے اللہ! میں تیرے محبوب کی نبوت کا اقرار کرتا ہوں اور گواہی دیتا ہوں اور ان پر درود بھیجتا ہوں لیکن مجھے یہ دریافت کرنے کی اجازت ہونی چاہیے کہ کیا میں آپ کا زیادہ دوست ہوں یا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا، اے موسیٰ تم میرے کلیم ہو اور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میرے حبیب ہیں۔ حبیب

کلیم سے زیادہ محبوب ہوا کرتا ہے۔ امام محمد الغزالیؒ لکھتے ہیں "اللہ تعالیٰ نے حضرت موسیٰ علیہ السلام پر وحی نازل فرمائی کہ اے موسیٰ اگر تم چاہتے ہو کہ میں تمہاری زبان پر تمہارے کلام سے، تمہارے دل میں خیالات سے، تمہارے بدن میں تمہاری روح سے، تمہاری آنکھوں میں نورِ بصارت سے اور تمہارے کانوں میں قوتِ سماعت سے زیادہ قریب رہوں تو پھر محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر کثرت سے درود بھیجو۔ الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ"[۹]

شفاء القلوب میں لکھا ہے کہ "حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اُمت محمدیہ کی فضیلت کو دیکھا تو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود پاک پڑھنے لگے"[۱۰]

"مسالک الحنفاء" میں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے موسیٰ کلیم اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کی طرف وحی بھیجی، "اے موسیٰ کیا آپ چاہتے ہیں کہ آپ کو قیامت کے دن پیاس نہ لگے" عرض کہ ہاں یا اللہ! تو ارشادِ باری ہوا۔ اے پیارے کلیم میرے حبیبؐ پر درود پاک کی کثرت کر۔[۱۱]

شفاء القلوب میں ہے "حضرت موسیٰ علیہ السلام اپنی قوم کو فرعونیوں کے ظلم و ستم سے بچا کر دریائے نیل کے کنارے پہنچے تو حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اپنے عصا کو مارکر دریائے نیل کو حکم دیا کہ راستہ چھوڑ دو مگر دریا نے جنبش تک نہ کی لیکن وحی نے حضرت موسیٰ علیہ السلام کے دل میں ڈال دیا کہ حضرت رسول مقبول محبوب رب العلمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی روح پر درود پڑھ کر عصا مارو۔ حضرت موسیٰؑ نے ایسا ہی کیا تو دریا میں راستے بن گئے اور بنی اسرائیل نیل کو عبور کر گئے۔[۱۲]

درود خوانی کی سعادت حاصل کرنے والے اس کیفیت کے مزے کیوں نہ لوٹیں کہ وہ رب کریم اور فرشتوں کی سنّت پر عمل کرتے ہیں اور انبیاء کرام علیہم السلام کی سنت پر عمل کرتے ہیں۔ دیگر انبیا و رُسلؑ کے ساتھ ساتھ درود پڑھنا خود سرکار سید الرسل اور خاتم الانبیاء (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی بھی سنت ہے کہ آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نماز

میں بھی اور نماز کے علاوہ دیگر مواقع پر بھی اپنے آپ پر درود پڑھتے تھے۔

حضرت فاطمہ سلام اللہ علیہا سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب مسجد میں داخل ہوتے تو اپنے آپ پر درود و سلام بھیجتے اور جب مسجد سے باہر آتے تو بھی خود پر درود و سلام بھیجتے [13] ایک اور جگہ سیدہ فاطمہ الزہرا سلام اللہ علیہا نے بیان کیا ہے کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب مسجد میں داخل ہوتے اور باہر آتے تو یوں درود پڑھتے بِسْمِ اللّٰہِ وَ السَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ۔ صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ سَلَّمَ [14] محمد زمان نقشبندی کتاب "فضائلِ صلوٰۃ وسلام" میں لکھتے ہیں کہ "خود سرورِ دوعالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا عمل شفا شریف میں ہے۔ گھر سے مسجد جاتے وقت اور واپس آتے وقت اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ وَرَحْمَۃُ اللّٰہِ وَ بَرَکَاتُہٗ پڑھنا چاہیے [15] اسی طرح مسجد میں آتے اور جاتے وقت درود شریف کے متعلق کچھ احادیث "تبلیغی نصاب" میں یوں ہیں "حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی حدیث مبارکہ ہے کہ "جب مسجد میں داخل ہو تو بِسْمِ اللّٰہِ وَ السَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ کہے ایک اور حدیث میں وَ عَلٰی سُنَّۃِ رَسُوْلِ اللّٰہِ ہے اور ایک اور حدیث میں اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ اور مسجد میں داخل ہونے کے بعد اَلسَّلَامُ عَلَیْنَا وَ عَلٰی عِبَادِ اللّٰہِ الصَّالِحِیْنَ پڑھے اور جب مسجد سے نکلنے لگے، جب بھی حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر سلام پڑھے بِسْمِ اللّٰہِ وَ السَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ اور ایک حدیث میں اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ اَللّٰھُمَّ اعْصِمْنِیْ مِنَ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِ [16]

حضرت عمر بن خطابؓ نے فرمایا کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کبھی بھی "درود العارفین" کو ترک کرتے نہیں دیکھا [17] اس درود پاک کے بارے میں حضورِ انور

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے یہ بھی فرمایا کہ جس شخص کو اس درود کا پتا ہو اور وہ اسے دوسرے مسلمانوں کو نہ سکھائے تو وہ مجھ سے دور ہے اور میں اس سے دور ہوں۔ [۱۸]

شفاء القلوب میں درود مستغاث کے متعلق لکھا ہے کہ "یہ درود بڑی برکات اور فضیلت کا حامل ہے اور اس کا ایک ایک فقرہ حضور نبیٔ کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صفتوں سے مالامال ہے.... بعض بزرگانِ دین نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اپنے منبر مبارک پر یہ درودِ پاک پڑھتے سنا ہے"۔ [۱۹]

جس عمل کو خداوندِ قدوس و متکبر خود اختیار فرمائے، اس کے فرشتے اسے اختیار کریں، انبیاء و رسل اسے وظیفہ سمجھیں اور خود سرکار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم بھی اسے کرتے ہوں نیز وہ اللہ کا حکم ہو اور اہلِ ایمان پر اس کی بجاآوری فرض ہو، اسے آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے رفقا اور رباشار صحابہ کرام (علیہم الرضوان) کی زندگیوں کا کوئی لمحہ کیسے خالی ہو سکتا ہے۔ ازواجِ مطہرات اور اہلِ بیتِ اطہار ظاہر ہے کہ وسیع معنوں میں صحابہ اور صحابیات کی صف میں آتے ہیں۔ یہ سب نفوسِ قدسیہ اللہ کے حکم اور اس کے عمل کی سنت میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں درود و سلام کے نذرانے پیش کیا کرتے تھے۔ چنانچہ درود و سلام صحابۂ کرام (رضی اللہ تعالیٰ عنہم) کی بھی سنت ہے

امام مالکؒ سے روایت ہے کہ اس درودِ پاک کو اُم المؤمنین سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا پڑھا کرتی تھیں [۲۰]۔ درود شریف یہ ہے:

اَلتَّحِيَّاتُ الطَّيِّبَاتُ الصَّلَوَاتُ الزَّاكِيَاتُ لِلّٰهِ
اَشْهَدُ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ وَاَنَّ
مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ
وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ، اَلسَّلَامُ عَلَيْنَا وَعَلٰى
عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ۔ [۲۱]

سیّدہ فاطمہ سلام اللہ علیہا جو درود شریف پڑھا کرتی تھیں وہ فلاح الدارین میں درج ہے [۲۲] "درود الفاتح کے بارے میں مولانا ابوالمقارب شیخ شمس الدین بن ابوالحسن ابوالبکریؒ فرماتے ہیں کہ اس درود کو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ پڑھا کرتے تھے اور اسی درود کی بدولت اللہ تعالیٰ نے انہیں صدیق کا درجہ عطا فرمایا۔[۲۳]

حضرت عثمان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا کہ مجھے قرآن مجید حفظ نہیں ہوتا تھا حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے مجھے "درود العارفین" سکھایا تو اس کی برکت سے مجھے قرآن مجید حفظ ہوگیا۔[۲۴] حضرت عبداللہ بن سلامؓ فرماتے ہیں کہ حضرت عثمانؓ نے بتایا کہ رات کو خواب میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت نصیب ہوئی تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پانی کا ڈول دیا۔ میں نے خوب سیر ہو کر پیا۔ اس کی ٹھنڈک اب تک محسوس ہو رہی ہے۔ حضرت عبداللہؓ کے دریافت کرنے میں حضرت عثمانؓ نے بتایا کہ یہ سب کثرتِ درود کی وجہ سے ہے۔[۲۵] حضرت علیؓ بھی درودِ پاک پڑھا کرتے تھے۔[۲۶]

"حضرت ابنِ عمرؓ سے نقل ہے کہ حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے اپنے نواسے حضرت حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو فرمایا کہ جب وہ مسجد میں داخل ہوا کریں تو حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر درود بھیجا کریں اور یہ دعا پڑھا کریں اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَافْتَحْ لَنَا اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ اور جب نکلا کریں تو بھی یہی دعا پڑھا کریں اور اَبْوَابَ رَحْمَتِكَ کی جگہ اَبْوَابَ فَضْلِكَ پڑھیں۔[۲۷]

حضرت بلال رضی اللہ عنہ یہ درود شریف پڑھا کرتے تھے " اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْكَ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ"[۲۸] فلاح الدارین" میں ہے کہ حضرت ابنِ عباسؓ بھی درود شریف پڑھا کرتے تھے۔[۲۹] "حضرت اویس قرنیؓ جب تک حیات رہے، وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر درود وسلام بھیجتے رہے اور دوسروں کو بھی تلقین کرتے کہ وہ بکثرت درود شریف پڑھا کریں کیونکہ یہ ایک دعا ہے جس میں مسلمانوں کی اپنی بھلائیاں بھی مضمر

ہیں۔ آپ درود شریف کی فضیلت بیان فرماتے ہیں کہ جو شخص رسول اللہ (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) پر درود بھیجتا ہے، اللہ اس پر اپنے خاص انعامات بھیجتا ہے اور فرشتے بھی اس کی سلامتی کی دعائیں کرتے ہیں۔ آپ خود بھی ذکر الٰہی کے ساتھ درود و سلام کا ورد اس جذب و شیفتگی سے کیا کرتے تھے کہ یوں معلوم ہوتا تھا، گویا آپ کا جسم بے جان ہو گیا ہے[۳۰]
مشہور صحابی ربیعؓ کہتے ہیں کہ جب میں خواجہ اویس قرنیؓ کی زیارت کو گیا تو میں نے انہیں فجر کی نماز میں مشغول پایا۔ نماز سے فارغ ہوئے تو اپنے درود و وظائف میں معروف ہو گئے یہاں تک کہ ظہر کا وقت آگیا[۳۱]

آپ کوثر میں چند صحابہ کرامؓ کا ذکر ہے جنہوں نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر درود شریف پڑھنے کی فضیلت و برکات بیان کی ہیں۔ ظاہر ہے کہ جب وہ دوسروں کو درود پاک پڑھنے کی تلقین کرتے ہیں تو پہلے خود بھی درود پاک پڑھتے ہیں اور وہ کیوں نہ پڑھتے کہ انہیں اس کے فضائل و برکات کا سب سے زیادہ علم اور تجربہ تھا۔ صحابۂ کرام کے نام یہ ہیں۔ حضرت صدیق اکبرؓ، حضرت عائشہ صدیقہؓ، حضرت عبد اللہ بن مسعودؓ اور حضرت حذیفہؓ[۳۲] فلاح الدارین میں حضرت صدیق اکبرؓ، حضرت عائشہ صدیقہؓ، حضرت ابو ہریرہؓ، حضرت عبد اللہ بن مسعودؓ اور حضرت حذیفہؓ نے درود و سلام کی فضیلتیں بیان کی ہیں[۳۳]

درودِ پاک اللہ تعالیٰ کی سنّت ہے۔ درودِ پاک ملائکہ کی سنّت ہے۔ درودِ پاک خود حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی سنّت ہے۔ درودِ پاک صحابۂ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی سنّت ہے ——— اور، ان نیک بندوں کی بھی سنت ہے جنہیں خداوندِ کریم اپنے دوست گردانتا ہے۔ اولیاء اللہ (رحمہم اللہ تعالیٰ) بھی عقیدت و ارادت کی کیفیتوں کے ساتھ حضور سرورِ کائنات علیہ السلام والصلوٰۃ کی بارگاہِ بےکس پناہ میں ہدیۂ درود و سلام پیش کرتے رہے اور اس عمل کی عظمتیں بتاتے رہے۔

حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام درود و سلام کے بارے میں فرماتے ہیں "جب جمعرات کا دن آتا ہے تو عصر کے وقت اللہ تعالیٰ آسمان سے فرشتے زمین پر اُتارتا ہے۔ ان کے پاس چاندی کے ورق اور سونے کے قلم ہوتے ہیں۔ جمعرات کی عصر سے لے کر جمعہ کے دن غروبِ آفتاب تک زمین پر رہتے ہیں اور وہ نبیٔ کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود پاک پڑھنے والوں کا درود پاک لکھتے ہیں[۳۴]۔ حضرت حسن بصریؒ بڑے زبردست عالم اور محدث اور مشہور ولی اللہ گزرے ہیں۔ وہ فرماتے ہیں کہ "جو شخص چاہے کہ رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حوضِ کوثر سے بھرپور پیالہ پیئے تو وہ درود شریف پڑھا کرے[۳۵]۔ روضۃ الاحباب میں امام اسمٰعیل بن ابراہیمؒ مزنی جو امام شافعی کے بڑے شاگرد تھے، سے نقل ہے کہ امام شافعیؒ انتقال کے بعد ان کے خواب میں نظر آئے اور پوچھنے پر بتایا کہ اللہ تعالیٰ نے ان کو بخش دیا ہے بلکہ حکم دیا کہ انہیں احترام سے جنت میں لے جاؤ۔ اور یہ سب اس درود کی برکت سے ہوا اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كُلَّمَا ذَكَرَهُ الذَّاكِرُوْنَ وَكُلَّمَا غَفَلَ عَنْ ذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ[۳۶]۔

حضرت امام شافعیؒ کا ارشادِ گرامی ہے کہ "میں اس چیز کو محبوب رکھتا ہوں کہ انسان ہر حال میں درودِ پاک کا ورد کثرت سے کرے[۳۷]۔ ابنِ بنان سفہانی فرماتے ہیں کہ میں خواب میں رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہوا اور عرض کیا یارسول اللہ! آپ نے امام شافعیؒ کو نفعِ عطا کیا ہے۔ فرمایا "ہاں! میں نے اللہ تعالیٰ سے عرض کر دیا ہے کہ شافعیؒ کا حساب نہ لیا جائے۔ میں نے عرض کیا یارسول اللہ! یہ کس عمل کی وجہ سے ہے۔ فرمایا وہ مجھ پر ایسا درودِ پاک پڑھتے ہیں۔ جیسا کسی اور نے نہیں پڑھا۔ میں نے عرض کی حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وہ کون سا درود پاک ہے۔ فرمایا۔ امام شافعیؒ یوں پڑھا کرتے ہیں۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ

كُلَّمَا ذَكَرَهُ الذَّاكِرُوْنَ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كُلَّمَا غَفَلَ عَنْ ذِكْرِهِ الْغَافِلُوْنَ [۳۸] امام شافعیؒ نے درود خمسہ کی تعریف میں کئی باتیں لکھی ہیں اور کئی فضائل درج کیے ہیں مدارج میں امام شافعیؒ نے مرنے کے بعد مغفرت اور رحمت پانے کا سبب بھی اس درود شریف کو بتایا ہے [۳۹] حضرت ابن نعمانؒ نے بھی درود شریف کی فضیلت بیان کی ہے [۴۰] غوث اعظم درود شریف کو پڑھنے کی تلقین کرتے ہوئے فرماتے ہیں" اے ایمان والو! تم مسجدوں اور اللہ تعالیٰ کے حبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود پاک کو لازم کر لو [۴۱] غوث اعظمؒ جب درود شریف کو بہ کثرت پڑھنے تھے وہ "کبریت احمر" کے نام سے مشہور و شائع ہوا [۴۲] "شیخ محمد ابن علی عیاشی لکھتے ہیں کہ یہ درود (کبریت احمر) حضرت سیدنا غوث اعظمؒ نے اپنا معمول بنایا ہوا تھا۔ آپ فرماتے ہیں۔ میں نے اس درود کو پتھروں پر قلم قدرت سے لکھا ہوا پایا تھا جو شخص اسے ایک بار پڑھے گا اسے ستر ہزار درود کا ثواب ملے گا [۴۳] فتح موصلیؒ بھی درود شریف پڑھنے تھے [۴۴] حضرت معروف کرخیؒ کے وظائف میں سے سب سے اوّل درود العابدین ہے۔ آپ ہر وقت درود العابدین پڑھتے تھے [۴۵] "حضرت شیخ ابوالمواہب شاذلیؒ نے فرمایا مجھے خواب میں زیارت نصیب ہوئی تو سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا" اے شاذلی! تو میری اُمت کے ایک لاکھ کی شفاعت کرے گا" میں نے عرض کیا اے آقا! میرے لیے یہ انعام کس وجہ سے ہے۔ تو فرمایا تُو میرے دربار میں درود پاک کا ہدیہ پیش کرتا رہتا ہے [۴۶] دلائل الخیرات کے مصنف حضرت شیخ جزولی کی قبر سے کستوری کی خوشبو آتی تھی کیونکہ وہ درود پاک بہت زیادہ پڑھتے تھے [۴۷] ابوالفضل قرمسانیؒ کہتے ہیں کہ میرے پاس ایک شخص آیا اور کہنے لگا کہ مجھے خواب میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ جب تو ہمدان میں جائے تو فضل بن زیرک کو میرا سلام کہہ دینا۔ میرے پوچھنے

پر آپ نے فرمایا وہ ہر روز مجھ پر درود پاک پڑھتا ہے۔ پیغام دینے والے نے وہ درود شریف ابو الفضل سے پوچھ کر یاد کر لیا۔[48] حضرت صاویؒ درودِ پاک کی فضیلت بیان کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ دیگر وظائف مرشد کے بغیر ممکن نہیں کیونکہ ان میں شیطان دخل اندازی کر لیتا ہے مگر درود شریف میں مرشد خود حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہیں لہٰذا شیطان دخل اندازی نہیں کر سکتا۔[49]

خواجہ غلام حسنؒ[50]، حافظ شمس الدین سخاویؒ[51]، علامہ اقلیشیؒ[52]، عارف باللہ سیدنا امام شعرانیؒ[53]، شیخ مسعود درازیؒ کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے محبت کا ایک نیا انداز تھا۔ وہ مزدوروں کو اپنے گھر لے آتے جس سے مزدوروں کو یہ گمان ہوتا کہ شاید کوئی تعمیر کا کام ہے۔ مگر یہ ان کے ساتھ بیٹھ جاتے اور سارا دن درود شریف پڑھتے رہتے۔ چھٹی کے وقت ان کو پوری اجرت دے کر رخصت کرتے۔[54] حضرت فریدالدین گنج شکرؒ کے پاس کچھ آدمی آئے۔ انہوں نے بتایا کہ خانہ کعبہ کی زیارت کے لیے جانا ہے مگر زادِ راہ نہیں ہے۔ اس پر گنج شکرؒ نے کھجور کی چند گٹھلیاں لے کر ان پر درود شریف پڑھ کر پھونک ماری اور ان کو دے دیں۔ وہ گٹھلیاں درود شریف کی برکت سے دینار بن گئیں۔[55] شیخ ابو سعید سفرویؒ[56]، شیخ احمد بن منصورؒ[57]، حضرت خواجہ باقی باللہؒ[58]، حضرت سید میراں حسین زنجانیؒ[59]، خواجہ عطاء اللہؒ[60]، ابراہیم بن شیبانؒ[61]، شیخ احمد بن ثابت مغربیؒ[62]، شیخ شبلیؒ کے زمانے میں ایک بادشاہ بیمار ہو گیا۔ چھ ماہ گزرنے کے باوجود کہیں سے آرام نہ آیا۔ جب اسے پتہ چلا کہ شیخ یہاں آئے ہوئے ہیں تو بلا بھیجا۔ شیخ شبلیؒ آئے اور درودِ پاک پڑھ کر اس کے جسم پر ہاتھ پھیرا وہ اسی وقت تندرست ہو گیا۔[63]

۔ شیخ ابوالحسن بن حارث لیثیؒ[64]، محمد بن سعید بن مطرفؒ[65]، ابو علی بن شاذانؒ[66] محمد ابن رشیقؒ[67]، عارف باللہ شیخ شہاب الدین ابن ارسلان کو ایک شخص نے اپنے مرض

اور تکالیف کی شکایت کی۔ اُنھوں نے اسے درود شریف پڑھنے کے لیے کہا[68]۔ عبداللہ شاہ رح[69]، شیخ امام علی شاہ رح[70]، علامہ اسماعیل حقی رح[71]، حضرت مجدد الف ثانی رح[72]، ابوسلیمان[73]، علامہ شہاب خفاجی رح[74]، امام فخر الدین رازی رح[75]، شیخ محمد الحنفی رح[76]، شاہ ولی اللہ رح کے والد شاہ عبدالرحیم رح[77]، شاہ ولی اللہ رح[78]، عبدالحق محدث دہلوی رح[79]، سید امیر علی ہمدانی رح[80]، خواجہ جلال پوری رح[81]، یوسف بن اسماعیل رح[82]، اعلیٰ حضرت رح[83]، میاں شیر محمد رح[84]، امام علی شاہ رح[85]، صوفی غلام عابد رح[86]، ابو محمد شاہ سید احمد اشرف الاشرفی الجیلانی رح[87]، پیر جماعت علی شاہ رح[88]، تاج الاولیا بابا تاج الدین ناگپوری رح[89]۔

## حواشی:

(۱) احزاب ۳۳-۵۶ (۲) شفاء القلوب ص ۲۳۹ (۳) ایک گمنام عاشق رسول انام صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ص ۱۰۹ (۴) شفاء القلوب ص ۱۹۱، ۱۹۲/ آب کوثر ص ۹۳، ۹۴/ فلاح الدارین ص ۱۲۵/ معارج النبوت ص ۴، ۲ (۵) زاد السعید ص ۱۸/ "تبلیغی نصاب" باب فضائل درود شریف ص ۵۱/ نبہانی "الانوار محمدیہ" ص ۲۷ (۶) ایک گمنام عاشق رسول انام صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم" فضائل و برکات درود شریف ص ۳۱۶ (۷) جذب القلوب ص ۲۶۶/ آب کوثر ص ۹۲/ تبلیغی نصاب، باب فضائل درود شریف ص ۴۰۱/ ایک گمنام عاشق رسول انام صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم/ فضائل و برکات درود شریف ص ۲۵۵، ۲۵۶/ نبہانی، فضائل درود ص ۳۰، ۳۸/ القول البدیع ص ۱۳۲/ سعادۃ الدارین ص ۸۷، معارج النبوۃ ۳۰۸ -- مقاصد السالکین ص ۴۵ بحوالہ فلاح الدارین ص ۱۲۴ (۸) معارج النبوت ص ۳۰۹ (۹) محمد الغزالی، امام، نفسانی خواہشات اور شیطان کا غلبہ ص ۳ (۱۰) شفاء القلوب ص ۲۸۶ (۱۱) آب کوثر ص ۹۳/ جذب القلوب ص ۲۶۶/ نبہانی "فضائل درود" ص ۳۸/ فلاح الدارین ص ۱۲۴ (۱۲) شفاء القلوب ص ۲۸۱، ۲۸۲ (۱۳) محمد ہاشم، سید "فضائل درود و سلام" ص ۴۷/ ایک گمنام عاشق رسول انام صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم فضائل و برکات درود شریف

ص ۲۸۱/ محدث دہلوی "مدارج النبوت" ص ۵۶۵/ "تبلیغی نصاب" باب فضائل درود شریف ص ۷۴/ محمد زمان، نقشبندی "فضائلِ صلوٰۃ وسلام" ص ۷۰ (۱۴) محمد ہاشم، "سید" فضائل درود وسلام ص ۴۳، (۱۵) محمد زمان نقشبندی "فضائلِ صلوٰۃ وسلام" ص ۱، (۱۶) "تبلیغی نصاب" باب فضائلِ درود شریف ص ۴۸ (۱۷) ایک گمنام عاشق رسولِ انام صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم "فضائل وبرکات درود شریف ص ۲۱۵ (۱۸) ایضاً (۱۹) محمد نبی بخش حلوائی "شفاء القلوب" ص ۲۶۶ (۲۰) زاد السعید ص ۴۱ (۲۱) ایضاً ص ۴۳۔ (۲۲) فلاح الدارین ص ۲۲۲ (۲۳) ایک گمنام عاشق رسولِ انام صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم "فضائل وبرکات درود شریف" ص ۲۳۵ (۲۴) ایضاً ص ۲۱۵ (۲۵) آبِ کوثر ص ۱۴۱ (۲۶) فلاح الدارین ۲۲۱ (۲۷) تبلیغی نصاب "باب فضائل درود شریف ص ۴۷ (۲۸) فلاح الدارین ۲۲۱ (۲۹) فلاح الدارین ۲۲۳ (۳۰) سیارہ ڈائجسٹ اولیائے کرام نمبر جلد دوم ص ۲۶۲ (۳۱) ایضاً ص ۲۶۱ (۳۲) آبِ کوثر ص ۹۴، ۹۵۔ (۳۳) فلاح الدارین ص ۱۲۵ — ۱۲۷ (۳۴) فلاح الدارین ص ۱۲۷، ۱۲۸ (۳۵) ایک گمنام عاشق رسولِ انام صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ فضائل وبرکات درود شریف ص ۱۴۳ (۳۶) ایضاً ص ۲۲۷ (۳۷) ایضاً ص ۱۲۸ (۳۸) آبِ کوثر ص ۲۲۱ (۳۹) گمنام ص ۱۶۹ (۴۰) فلاح الدارین ص ۱۲۸ (۴۱) ایضاً۔ ص ۱۲۹ (۴۲) آبِ کوثر ۶۷، ۲۶۸ (۴۳) شفاء القلوب ص ۲۸۰، ۲۸۱ (۴۴) سیارہ ڈائجسٹ۔ اولیائے کرام نمبر جلد سوم ص ۳۰۲ (۴۵) ایک گمنام عاشق رسولِ انام صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ فضائل وبرکات درود شریف ص ۱۷۵ (۴۶) آبِ کوثر ص ۱۷۴، ۱۷۵/ فلاح الدارین ص ۱۵۶/ گمنام عاشق رسولِ انام۔ فضائل وبرکات درود شریف ص ۱۰۰ (۴۷) آبِ کوثر ص ۱۹۱ (۴۸) فلاح الدارین ص ۱۴۹ (۴۹) ایضاً ص ۱۲۹ (۵۰) ایضاً (۵۱) ایضاً ص ۱۳۰ (۵۲) ایضاً ۱۳۱ (۵۳) ایضاً (۵۴) آبِ کوثر ص ۱۸۷/ فلاح الدارین ص ۱۶۵ (۵۵) آبِ کوثر

ص ۱۳۲، ۱۳۴ (۵۶) ایضاً ۲۴۲ (۵۷) ایضاً ۲۰۶ (۵۸) گلِ خنداں، ماہنامہ،
لاہور۔ اکتوبر ۱۹۶۲۔ بزرگانِ دین نمبر ۸۲ (۵۹) سیارہ ڈائجسٹ۔ اولیائے کرام نمبر۔
جلد چہارم۔ ص ۲۴۱ (۶۰) فلاح الدارین ص ۱۳۲ (۶۱) ایضاً ص ۱۶۵ (۶۲)
ایضاً۔ ص ۱۶۷ (۶۳) آبِ کوثر ص ۱۳۳ (۶۴) ایضاً۔ ص ۱۴۹ (۶۵) ایضاً۔ ص ۱۵۰
(۶۶) ایضاً ص ۱۷۳ (۶۷) ایضاً ۱۸۰ (۶۸) فلاح الدارین ص ۱۴۶، ۱۴۷/ محمد زکریا
فضائلِ درود شریف ص ۱۱۱، ۱۱۲/ ایک گمنام عاشقِ رسولِ انامؐ "فضائل و برکات درود شریف"
ص ۱۰۰، ۱۰۸/ "فضائلِ درود شریف معہ درود تاج (ناشر محمد خادم و برادران) ص ۱۶، ۱۷۔
(۶۹) آبِ کوثر ص ۱۹۹ (۷۰) ایضاً ۲۰۶ (۷۱) فلاح الدارین ص ۱۳۵ (۷۲)
احمد دین چشتی، صوفی "فلاح الدارین" ص ۳۱ (۷۳) گمنام عاشقِ رسولِ انامؐ "فضائل و
برکات درود شریف۔ ص ۴۷ (۷۴) گمنام عاشقِ رسولِ انامؐ "فضائل و برکات درود
شریف" ص ۴۷ (۷۵) ایضاً ص ۸۱ (۷۶) آبِ کوثر ص ۱۷۶، ۱۷۷ (۷۷)
فلاح الدارین ص ۱۳۴ (۷۸) گمنام۔ ص ۲۴۴/ احمد دین چشتی، صوفی "فلاح دارین" ص ۳۰
(۷۹) گمنام عاشقِ رسولِ انامؐ "فضائل و برکاتِ درود شریف ص ۲۹ (۸۰) سیارہ
ڈائجسٹ۔ اولیائے کرام نمبر جلد دوم۔ ص ۲۳۹، ۲۴۰ (۸۱) احمد دین چشتی، صوفی فلاحِ دارین
ص ۳۱ (۸۲) گمنام عاشقِ رسولِ انامؐ "فضائل و برکاتِ درود شریف ص ۲۳۸ (۸۳)
سیارہ ڈائجسٹ۔ اولیائے کرام نمبر جلد سوم۔ ص ۱۵۸ (۸۴) نور السلام، ماہنامہ،
شرقپور۔ شیر ربانی نمبر ۱۹۶۹۔ ص ۹۳ (۸۵) ایضاً ۷۰ (۸۶) سلسبیل، ماہنامہ۔ لاہور
طریقت نمبر۔ اگست و ستمبر ۱۹۶۸۔ ص ۱۰۸ (۸۷) الاشرف، ماہنامہ، کراچی قطبِ ربانی نمبر
۱۹۸۱ء۔ ص ۲۲ (۸۸) سیارہ ڈائجسٹ۔ اولیائے کرام نمبر جلد دوم دسمبر ۱۹۸۶ء۔
ص ۴۰ (۸۹) "تاج" ماہنامہ، کراچی۔ جنوری فروری ۱۹۷۶۔ ص ۱۱۹۔

---

# اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلَام

السّلام اے نورِ وحدت الصّلوٰۃُ والسّلام
واقفِ سرِّ حقیقت الصّلوٰۃُ والسّلام

السّلام اے رازِ حکمت الصّلوٰۃُ والسّلام
رہبرِ راہِ ہدایت الصّلوٰۃُ والسّلام

ذاتِ اقدس یا نبیؐ ہے بےکسوں کے واسطے
مستقلِ پیغامِ راحت الصّلوٰۃُ والسّلام

قاسمِ تسنیم و کوثر، مالکِ روزِ جزا
صاحبِ گلزارِ جنت الصّلوٰۃُ والسّلام

دو نو عالم میں تمہارے نور کی تنویر ہے
مطلعِ انوارِ وحدت الصّلوٰۃُ والسّلام

جس کے سینے میں فروزاں ہوگئی شمعِ یقیں
مل گئی اس کو ہدایت الصّلوٰۃُ والسّلام

آپ کو اللہ سے حاصل ہے ختم المرسلیں!
سارے نبیوں پہ فضیلت الصّلوٰۃُ والسّلام

نورِ عرفاں سے منوّر کر دیئے قلب و نظر
آپ ہیں شمعِ ہدایت الصّلوٰۃُ والسّلام

جب مکمل کر دیا اللہ نے دینِ حنیف
ختم کی تم پر رسالت۔ الصّلوٰۃُ والسّلام

دامنِ اُمّید بھر دو گوہرِ مقصود سے
تم بدل دو میری قسمت! الصّلوٰۃُ والسّلام

اپنی کملی میں چھپا لو، سرورِ دنیا و دیں
ہو نہ محشر میں ندامت الصّلوٰۃُ والسّلام

روضۂ اقدس کی ہم کو بھی زیارت ہو نصیب
ہے یہی اب دل کی حسرت الصّلوٰۃُ والسّلام

حشر کے دن کا نہ ہو الطافؔ کوئی غم ہمیں
سرخرو ہو جائے اُمّت! الصّلوٰۃُ والسّلام

الطاف احسانی

# الصلوٰۃ والسلام

الصلوٰۃ والسلام اے نورِ بزمِ اوّلیں! الصلوٰۃ والسلام اے شاہِ ختم المرسلیں!
الصلوٰۃ والسلام اے سبز گنبد کے مکیں! الصلوٰۃ والسلام اے زینتِ عرشِ بریں

الصلوٰۃ والسلام اے رحمۃً للعالمیںؐ!

الصلوٰۃ والسلام اے شافعِ روزِ جزا الصلوٰۃ والسلام اے دافعِ رنج و بلا
الصلوٰۃ والسلام اے مظہرِ ذاتِ خدا الصلوٰۃ والسلام اے خاصۂ ربّ العلا

الصلوٰۃ والسلام اے ہادیِ روح الامیں!

الصلوٰۃ والسلام اے سیدِ خیر البشر الصلوٰۃ والسلام اے مالکِ شمس و قمر
الصلوٰۃ والسلام اے حاملِ فتح و ظفر الصلوٰۃ والسلام اے بے کسوں کے چارہ گر

الصلوٰۃ والسلام اے صاحبِ تاج و نگیں!

الصلوٰۃ والسلام اے نورِ ذاتِ کردگار الصلوٰۃ والسلام اے دو جہاں کے تاجدار
الصلوٰۃ والسلام اے بادشاہِ ذی وقار الصلوٰۃ والسلام اے سرورِ والا تبار!

الصلوٰۃ والسلام اے خسروِ دنیا و دیںؐ!

الصلوٰۃ والسلام اے سیدِ خیر الانام الصلوٰۃ والسلام اے جن و انساں کے امام
الصلوٰۃ والسلام اے سرورِ عالی مقام عرض کرتا ہے ادب سے آپ کا صابر غلام

"الصلوٰۃ والسلام اے راحتِ قلبِ حزیں!"

—صلی اللہ علیک وسلم—

صابر براری (کراچی)

# صلوٰۃ وسلام

وہ جانِ زندگی ہیں، صدقے حیات اُن پر　　قربان دو جہاں کی کُل کائنات اُن پر
افشا کیے خدا نے اسرارِ ذات ان پر　　موزوں ہیں ذاتِ حق کی ساری صفات ان پر

دائم سلام ان پر، پیہم صلوٰۃ ان پر

حُسنِ قدم کے جلوے چہرے سے ہیں نمایاں　　ان کے جمال کا ہے اک ذرہ مہرِ تاباں
رحمت سے دل ہے مملو، نعمت سے پُر ہے داماں　　تقسیم کر رہے ہیں دنیا کو فضلِ یزداں

دائم سلام ان پر، پیہم صلوٰۃ ان پر

بعدِ خدا گرامی سب سے ہے ذات اُن کی　　حق کی صفات سے ہیں ملتی صفات اُن کی
دونوں جہان ان کے، کل کائنات ان کی　　کوثر ہے ان کا صدقہ، جنت زکوٰۃ ان کی

دائم سلام ان پر، پیہم صلوٰۃ ان پر

قادر سے اُن کی الفت، قدرت پہ اُن کا قبضہ　　کونین کے وہ مالک، نعمت پہ اُن کا قبضہ
بخشش پہ ان کا قابو، رحمت پہ ان کا قبضہ　　محشر میں راج ان کا، جنت پہ اُن کا قبضہ

دائم سلام اُن پر، پیہم صلوٰۃ اُن پر

ہر فعل معجزہ ہے، ہر شان ہے کرامت　　ہر لفظ وحیِ مطلق، ہر بات شرحِ آیت
ہر جُرم کے مقابل، سیلابِ جوشِ رافت　　ہر بندۂ خطا پر رحمت، کرم، مروت

دائم سلام ان پر، پیہم صلوٰۃ اُن پر

حور و ملک تصدق، انسان اُن پہ صدقے　　انجیل اُن پہ قرباں، قرآن اُن پہ صدقے
ارمان کو ہے ارماں ہو جان ان پہ صدقے　　ایمان کی تو یہ ہے، ایمان ان پہ صدقے

دائم سلام ان پر، پیہم صلوٰۃ ان پر

(بشارت آفریدی) ارمان اکبر آبادی

# الصّلوٰۃ والسّلام

اے سراپا فضلِ سبحاں، الصّلوٰۃ والسّلام — اے سراجِ عرشِ رحماں، الصّلوٰۃ والسّلام
سیّدِ اربابِ عرفاں، الصّلوٰۃ والسّلام — مہبطِ فرمانِ یزداں، الصّلوٰۃ والسّلام
پاسبانِ دین و ایماں، الصّلوٰۃ والسّلام — وجہِ تسکینِ دل و جاں، الصّلوٰۃ والسّلام
اے سراپا خُلق و احساں، الصّلوٰۃ والسّلام — اے مجسّم نورِ یزداں، الصّلوٰۃ والسّلام
اے سکونِ جان و ارماں، الصّلوٰۃ والسّلام — میرِ میراں، شاہِ شاہاں، الصّلوٰۃ والسّلام
صاحبِ معراج ہو تم، صاحبِ لولاک ہو — خسروِ اقلیمِ امکاں، الصّلوٰۃ والسّلام
بادشاہِ انس و جاں ہو، سیّد الکونین ہو — سرورِ مختارِ دوراں، الصّلوٰۃ والسّلام
رحمۃ للعٰلمیں ہو، خسروِ دارین ہو — خاتمِ جملہ رسولاں، الصّلوٰۃ والسّلام
رشکِ جنّت ہے دیارِ تاجدارِ دوجہاں — شاہِ بطحا، شاہِ دوراں، الصّلوٰۃ والسّلام
آپ محبوبِ خُدا ہیں، فخرِ موجودات ہیں — پادشاہِ ملکِ رحماں، الصّلوٰۃ والسّلام
مشعلِ راہِ ہدایت، شافعِ یومِ جزا — داعیِ اسلام و ایماں، الصّلوٰۃ والسّلام
فخرِ آدمؑ، فخرِ عالم، فخرِ موجوداتِ کل — پیشوائے نوعِ انساں، الصّلوٰۃ والسّلام

آج فیضیؔ ہے تمہارا، قیدِ زندانِ الم
المدد! سلطانِ دوراں، الصّلوٰۃ والسّلام

فیضی سمبلپوری

# صلوٰۃ وسلام

اے محمدؐ حق کی نعمت صد صلوٰۃ و صد سلام — خوب ہے شانِ نبوت صد صلوٰۃ و صد سلام

کیا بیاں ہو شانِ عظمت صد صلوٰۃ و صد سلام — اے نشانِ شانِ وحدت صد صلوٰۃ و صد سلام

حاملِ مہرِ نبوت ! صد صلوٰۃ و صد سلام — آپ ہیں تصدیقِ قدرت صد صلوٰۃ و صد سلام

اے نبیؐ! حق کی مشیت صد صلوٰۃ و صد سلام — حق سماعت حق بصیرت صد صلوٰۃ و صد سلام

صادق الوعد الامیں نامی گرامی ہے لقب — مرحبا حسنِ صداقت صد صلوٰۃ و صد سلام

کیا حقیقت اور کسی خوشبو کی اس کے سامنے — ہے پسینہ عطرِ رحمت صد صلوٰۃ و صد سلام

چاند دو ٹکڑے ہوا، سورج کو بھی پلٹا لیا — آپ ہیں مختارِ قدرت صد صلوٰۃ و صد سلام

جب شبِ معراج آقاؐ سدرہ سے آگے گئے — تھے ملائک محوِ حیرت صد صلوٰۃ و صد سلام

فرش سے عرشِ معلّٰی پر کرم فرما ہوئے — یہ رفیع الشان قدرت صد صلوٰۃ و صد سلام

حاویؔ ناچیز کی یہ التجا ہے اے حضورؐ — حشر میں کرنا شفاعت صد صلوٰۃ و صد سلام

حاویؔ ناچیز پر بھی رحمتوں کا ہو نزول
اے محمدؐ جانِ رحمت صد صلوٰۃ و صد سلام

صوفی حبیب اللہ حاویؔ (لاہور)

# اَلصّلوٰۃُ والسّلام

الصلوٰۃُ والسلام اے مہبطِ روح الامیں — الصلوٰۃُ والسلام اے رحمۃ للعالمیںؐ
الصلوٰۃُ والسلام اے تاجدارِ ہل اتیٰ — الصلوٰۃُ والسلام اے افتخارِ انبیاء
الصلوٰۃُ والسلام اے مرکزِ علم و یقیں — الصلوٰۃُ والسلام اے حاملِ دینِ متیں
الصلوٰۃُ والسلام اے پیکرِ حسنِ عطا — الصلوٰۃُ والسلام اے شافعِ روزِ جزا
الصلوٰۃُ والسلام اے مایۂ بے مائیگاں — الصلوٰۃُ والسلام اے رحمتوں کے سائباں
الصلوٰۃُ والسلام اے حاملِ خلقِ عظیم — الصلوٰۃُ والسلام اے صاحبِ لطفِ عمیم
مخزنِ جود و سخاوت الصلوٰۃ والسلام — صاحبِ خلق و مروّت، الصلوٰۃُ والسلام
مالکِ تسنیم و کوثر، الصلوٰۃ والسلام — بعدِ حق سب سے فزوں تر، الصلوٰۃُ والسلام

السلام اے نورِ یزداں الصلوٰۃ والسلام
آفتابِ صبحِ ایماں الصلوٰۃ والسلام

یزدانی جالندھری (لاہور)

# صلوٰۃ وسلام

رحم وکرم کی فطرت، جود وسخا کی خصلت ۔۔۔ قدرت نے کی ودیعت عفوِ خطا کی عادت
خالق کے منکروں کو بخشی یقیں کی دولت ۔۔۔ از راہِ "خُلق و رحمت" کی عاصیوں سے الفت

دائم سلام ان پر، پیہم صلوٰۃ ان پر

اللہ کو ہیں وہ پیارے، امّت ہے ان کو پیاری ۔۔۔ عمرِ عزیز ساری اس فکر میں گزاری
"ہو حشر میں نہ میری امّت کو شرمساری ۔۔۔ اے رب! معاف کرنا اس کی سیاہ کاری"

دائم سلام ان پر، پیہم صلوٰۃ ان پر

صورت جمیل ان کی، نظریں کریم ان کی ۔۔۔ کتنی حسیں صفت ہے "خُلقِ عظیم" ان کی
اللہ کی مشیّت خود ہے ندیم ان کی ۔۔۔ کوثر ہے ان کا حصّہ، جنّت نعیم ان کی

دائم سلام ان پر، پیہم صلوٰۃ ان پر

قرآں کی سیاست تنظیم آپؐ کی ہے ۔۔۔ معراجِ آدمیّت تعلیم آپؐ کی ہے
مدِّ نظر خدا کو تعظیم آپؐ کی ہے ۔۔۔ بندوں پہ حق کے واجب تکریم آپؐ کی ہے

دائم سلام ان پر، پیہم صلوٰۃ ان پر

اے مخلصِ معظم! طیبہ کو گر سفر ہو ۔۔۔ اس پاک سرزمیں پر تیرا کبھی گزر ہو
یہ عرض میری پیشِ خدمت بہ چشمِ تر ہو ۔۔۔ "ارشاد کی طرف بھی رحمت کی اک نظر ہو"

دائم سلام ان پر، پیہم صلوٰۃ ان پر

ارشاد ماہری

# حیوانات بھی درُود و سلام پڑھتے ہیں

تحریر:
اظہر محمود

پہلے انبیاء و رُسل (علیہم السلام) مخصوص قبیلوں اور علاقوں کے لیے مبعوث کیے گئے لیکن حضور سرورِ کونین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو تمام عالمِ انسانیت کے لیے تا قیامِ قیامت نبی اور رسول بنا کر بھیجا گیا۔ عالمِ انسانیت کے علاوہ باقی عوالم بھی سرکار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے فیض سے محروم نہیں رہے۔ اللہ تعالیٰ عزّوجلّ نے انہیں تمام عالموں کے لیے رحمت بنا کر بھیجا۔ یعنی آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب اس دنیائے آب وگِل پر تشریف لائے اور پھر آپ نے نبوّت کا اعلان و اظہار فرمایا تو نبوت و رسالت کا سلسلہ ہمیشہ کے لیے بند کر دیا گیا۔ آپ کے اظہار و اعلانِ نبوت سے پہلے، بلکہ آپ کے اِس دنیا پر قدم رنجہ فرمانے سے پہلے بھی جتنے عالم موجود تھے، جتنے عوالم آپ کی حیاتِ ظاہری کے دوران میں تھے اور جتنی دنیائیں تا قیامت ہوں گی، ان سب کے لیے اللہ کریم نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو رحمت بنا کر بھیجا تھا۔

ملائکہ نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اس دنیا پر تشریف لانے سے پہلے۔۔۔۔ بہت پہلے آپ کے نور کو دیکھا، آپ پر درود پڑھا۔ انبیاء و رسل سے خالقِ حقیقی نے عہد لیا کہ اگر میرے محبوب (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) تمہارے عہدِ نبوت میں دنیا میں تشریف لے آئیں تو اُن پر ایمان لانا اور اُن کی مدد کرنا۔ یعنی جن دنیاؤں کے لیے قدوس و کریم جل وعلا نے سرکار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو رحمت بنا کر بھیجا تھا، جو دنیائیں اللہ کی اس رحمت

کے سہارے ایک خاص نظام کے تحت قائم تھیں، ان دنیاؤں کی تخلیق اور ان دنیاؤں میں موجودات جمادات، حیوانات، نباتات اور دیگر جاندار اور بے جان سب چیزوں کا پیدا ہونا اور ایک خاص سسٹم کے ساتھ قائم رہنا اس رحمت ہی کے باعث ممکن ہوا۔ پھر یہ سب چیزیں نطق و بیاں سے یا زبانِ حال سے اس رحمت کی بارگاہ میں ہدیۂ تشکر و امتنان کیوں پیش نہ کریں، اس رحمت پر درود و سلام کیوں نہ بھیجیں۔

جب حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نبوت و رسالت اور خداوندِ کریم کی وحدانیت کی شہادت کنکریاں دیتی ہیں تو وہ دراصل رحمۃ للعالمین (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی بارگاہ میں شکرانے کے ترانے گاتی ہیں۔ جب سرکار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ایک ٹھوکر سے اُحد کا زلزلہ رُک جاتا ہے، تو درحقیقت وہ پہاڑ رسالت کے جلال و رفعت کے سامنے سرِ تسلیم خم کر رہا ہوتا ہے۔ جب دو درخت اشارہ پاکر اکٹھے ہو جاتے ہیں اور اشارہ پاکر الگ ہو جاتے ہیں تو گویا عالمِ نباتات رحمۃ للعالمین (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی صفتِ رحمت کی عالمگیری کا اعلان کرتا ہے۔ جب اُستنِ حنّانہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے فراق میں گریہ کناں ہوتا ہے تو ظاہر ہے کہ سراپا رحمت جسمِ اطہر سے دوری اُسے رُلاتی ہے۔

ہر عالم رحمتِ خداوندی کے باعث تخلیق ہوا، ہر عالم رحمتِ خداوندی کے باعث قائم ہے اور اس میں نظم و ضبط کی موجودگی اسی رحمت کے باعث ہے۔ ہر عالم میں جو جو مخلوق ہے، اسی رحمت سے مستفید ہوتی ہے ——— ، تو، پھر ہر عالم اور ہر عالم کی ہر مخلوق اس رحمۃ للعالمین (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کے گُن کیوں نہ گائے، ان کی بارگاہ میں درود و سلام کا ہدیہ کیوں پیش نہ کرے۔

مالکِ کائنات جل شانہٗ نے دوسری مخلوق کی طرح حیوانات کو بھی نبیٔ آخر الزمان صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مرتبے سے روشناس کرایا، جانوروں کو بھی اس رحمتِ خداوندی کے احسانات کا احساس ہے جس کا مظاہرہ کئی جانوروں نے کیا۔ ہرنی نے حضور

حضور رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے فریاد کی۔ کوئی اونٹ ان کی بارگاہ میں مالک کی شکایت کر سکتا ہے یا کسی اونٹ کو مالک کی شکایت پر تلقین و ہدایت دی جا سکتی ہے تو کیا یہ اس رحمت کا فیضان ہی نہیں اور اس رحمت کے احسان کا احساس ہی نہیں، جس سے ہر عالم اور اس کی ہر مخلوق مستفید ہوتی رہی، مستفید ہوتی ہے اور تا قیام قیامت مستفید ہوتی رہے گی۔

حضور رحمت ہر عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بہت سے جانوروں سے باتیں کیں، ان کی تکالیف رفع کیں۔ بعض اوقات حیوانات نے آپ کے نبی آخر الزمان ہونے کی گواہی دی۔ جانوروں کا کلام کرنا اور اطاعت بجالانا اور درود پڑھنا حضور رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی صفت رحمۃ للعالمینی کا ادنیٰ کرشمہ ہے۔

بعض روایتوں میں آتا ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے کہ آسمان و زمین میں کوئی مخلوق ایسی نہیں ہے جو یہ نہ جانتی ہو کہ میں خدا کا رسول ہوں۔ جب ہر مخلوق یہ علم رکھتی ہے تو یہ کیسے ممکن ہے کہ وہ آپ کا حکم نہ مانے یا خدا کا حکم مانتے ہوئے آپ پر درود وسلام نہ بھیجے۔ آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حضور ہدیۂ درود پاک پیش کرنے والوں جانوروں کا ذکر کرنے سے پہلے ان حیوانات کا ذکر مناسب معلوم ہوتا ہے جن کے بارے میں محبت و عقیدت اور احکام کی تعمیل کے مظاہر کتابوں میں منقول ہیں۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ انصار میں سے ایک نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں آکر عرض کیا "یا رسول اللہ (صلی اللہ علیک وسلم) ہمارا ایک اونٹ ہے جس پر ہم پانی لاد کر لاتے ہیں اب وہ سرکشی کرتا ہے۔ اور اپنی پشت پر بوجھ لادنے سے ہمیں منع کرتا ہے۔ ہمارے نخلستان اور باغات پیاسے ہیں۔" یہ بات سن کر محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اُٹھے کہ دوسروں کی تکلیف کو رفع کرنا اُن کا شیوہ تھا۔ جب باغ میں پہنچے تو اونٹ نے قریب آکر آپ کے پاؤں پر سر رکھ کر سجدہ کیا۔ پھر آپ نے اس

اونٹ کو پکڑ کر کام پر لگا دیا۔ اور بقیہ زندگی میں وہ اونٹ سرکشی تو کیا کرتا، پہلے سے زیادہ بہتر کام کرنے لگا۔ [۱]

ایک مرتبہ ایک اونٹ نے بارگاہِ مصطفوی (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) میں حاضر ہو کر اپنی گردن حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے رکھ دی اور اپنی آواز میں فریاد کرنے لگا۔ آپ نے اُس کے مالک سے فرمایا کہ یہ اونٹ مجھے فروخت کر دو۔ اس کے مالک نے عرض کیا یا رسول اللہ (صلی اللہ علیک وسلم) آپ کی خدمت میں حاضر ہے۔ لیکن یہ گھر والوں کے لیے ہے۔ ان کے لیے اس کے سوا اور کوئی ذریعۂ معاش نہیں ہے۔ فرمایا یہ اونٹ کام کی زیادتی اور چارے کی کمی کی شکایت کرتا ہے۔ تم اس کے ساتھ نرمی برتو اور اس کے حقوق کا لحاظ رکھو۔ [۲]

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اور عمر رضی اللہ عنہ کے ساتھ ایک انصاری کے باغ میں گئے، وہاں ایک بکری تھی، اس نے حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو سجدہ کیا۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا یا رسول اللہ (صلی اللہ علیک وسلم) ہم زیادہ سزاوار ہیں کہ آپ کو سجدہ کریں۔ فرمایا کسی بشر کو زیب نہیں دیتا کہ وہ دوسرے بشر کو سجدہ کرے۔ [۳]

ایک روایت میں ہے کہ حضور انور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب اونٹوں کی قربانی فرماتے تو ہر اونٹ ایک دوسرے کو ہٹا کر حضور کے قریب آنے کی کوشش کرتا تاکہ حضور پہلے اسے ذبح فرمائیں۔ [۴]

ایک مرتبہ ایک اونٹ نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حضور آکر اپنی قوم کی شکایت کی کہ وہ نمازِ عشا سے پہلے سو جاتے ہیں۔ مجھے خوف ہے کہ اللہ تعالیٰ ان پر عذاب نازل نہ کرے۔ حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) نے اس قوم کو بلایا اور انہیں نمازِ عشا سے پہلے سو جانے کی ممانعت فرمائی۔ [۵]

سیدہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ ہمارے گھر میں ایک بکری تھی۔

جب حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یہاں استراحت فرماتے تو وہ بکری خاموش، پُرسکون اور آرام سے رہتی اور جب حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم باہر تشریف لے جاتے تو وہ بکری پریشان اور بے قرار ہوکر اِدھر اُدھر ماری ماری پھرتی۔ [۷]

روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنا دست مبارک اُمّ معبدؓ کی بکری کے تھنوں پر پھیرا جن کا دودھ خشک ہوگیا تھا۔ وہ اسی وقت دودھ سے لبریز ہوگئے۔ آپ نے انہیں دوہ کر خود بھی پیا اور حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بھی پلایا۔[۸]

حضرت عبدالرحمٰن کے والد عبداللہ بیان کرتے ہیں کہ ہم نے ایک پرندے کو دیکھا جس کے ساتھ اس کے دو بچے تھے۔ ہم نے دونوں بچوں کو پکڑ لیا۔ ماں آئی اور اترنے کے پر پھیلانے لگی۔ اتنے میں نبی کریم رحمتِ ہر عالم (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) تشریف لائے اور فرمایا "اسے کسی نے دکھ دیا ہے۔ اس کے بچے واپس رکھ دو۔" [۸]

حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آزاد کردہ غلام حضرت سفینہؓ کا بیان ہے کہ میں سمندر میں ایک کشتی پر سوار ہوا۔ وہ کشتی ٹوٹ گئی۔ پس میں اس کے ایک تختے پر چڑھ بیٹھا اور ایک جنگل میں جا نکلا جس میں شیر تھے۔ اچانک ایک شیر آیا۔ جب میں نے اسے دیکھا تو کہا اے ابوالحارث! میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا آزاد کردہ غلام سفینہ ہوں۔ یہ سُن کر شیر دُم ہلاتا ہوا آیا۔ یہاں تک کہ میرے پہلو میں کھڑا ہوگیا۔ پھر میرے ساتھ چلا، یہاں تک کہ مجھے راستے پر ڈال دیا۔ آخر میں یوں دھاڑا جیسے مجھے الوداع کرتا ہو۔ [۹]

حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ ایک بھیڑیا بکریوں کے ریوڑ کی طرف آیا اور ایک بکری پکڑ لی۔ چرواہے نے بھیڑیا کا پیچھا کیا اور بکری اس سے چھڑا لی۔ بھیڑیا ایک ریت کے ٹیلے پر چڑھ گیا اور کُتے کی طرح اپنی دُم پر بیٹھ گیا۔ اور بولا میں نے رزق کا قصد کیا جو اللہ نے مجھے دیا۔ میں نے اسے حاصل کر لیا لیکن تو نے مجھ سے چھین لیا۔ چرواہے

نے کہا خدا کی قسم میں نے کبھی کسی بھیڑیے کو انسانوں کی طرح کلام کرتے نہیں سنا۔ بھیڑیے نے کہا کہ اس سے عجیب تر بات یہ ہے کہ ایک شخص (محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) جو مدینہ میں ہیں، تمہیں خبر دیتے ہیں اس کی جو گزر چکا ہے اور وہ جو آنے والا ہے اور تم لوگ اس امی لقب نبی کا یہ معجزہ دیکھ کر بھی ایمان نہیں لاتے۔ وہ چرواہا یہودی تھا۔ بھیڑیے نے چرواہے سے وعدہ کیا کہ وہ بکریاں اُس کے پاس چھوڑ جائے، وہ ان کی حفاظت کرے گا۔ چرواہا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمتِ اقدس میں حاضر ہوا اور یہ بات گوش گزار کی اور مسلمان ہو گیا۔ آپؐ نے فرمایا کہ یہ امور قیامت کی نشانیوں میں سے ایک نشانی ہے۔ جب تو واپس اپنے ریوڑ میں جائے گا تو وہ تعداد میں زیادہ ہوں گی۔ جب چرواہا واپس آیا تو ایسا ہی تھا۔ چنانچہ اس نے ایک بکری ذبح کر کے بھیڑیے کو شکریے کے طور پر پیش کی۔[۱۰]

اسی سے مشابہ حضرت سفیان بن حرب اور صفوان بن اُمیہ سے بھی ایک روایت ہے کہ ایک بھیڑیا ایک ہرن کا پیچھا کر رہا تھا۔ جب ہرن حدودِ حرم میں داخل ہو گیا تو بھیڑیا لوٹ گیا۔ لوگ اس پر تعجب کرنے لگے۔ اس پر بھیڑیے نے کہا کہ اس سے عجیب تر بات یہ ہے کہ مدینہ منورہ میں محمدؐ بن عبداللہ نبیؐ آخر الزمان تم جنت کی طرف بلاتے ہیں اور تم لوگوں کو جہنم کی طرف کھینچتے ہو۔ ابو جہل اور اس کے ساتھیوں سے بھی اسی کی مانند لوگ حکایت کرتے ہیں۔[۱۱]

اُم سلیم رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے روایت ہے کہ حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم صحرا میں گشت فرما رہے تھے کہ اچانک تین مرتبہ "یا رسول اللہ" کی آواز سماعت فرمائی۔ آپ اس طرف متوجہ ہوئے۔ دیکھا، ہرنی بندھی ہوئی ہے اور ایک بدوی چادر لے کر سو رہا ہے۔ آپ نے ہرنی سے دریافت کیا، کیا حاجت ہے؟۔ ہرنی نے کہا، مجھے اس بدوی نے شکار کیا ہے۔ میرے دو بچے اس پہاڑ کی کھوہ میں ہیں۔ اگر آپ مجھے آزاد کر دیں تو میں

اپنے بچوں کو دودھ پلا کر آجاؤں گی۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا تو ایسا کرے گی؟
ہرنی نے کہا، اگر میں لوٹ کر نہ آؤں تو مجھے قیامت کے دن اُن لوگوں میں اُٹھایا جائے جو
آپ کا نام سُن کر درود نہیں پڑھتے۔ اس پر حضورؐ نے اسے رہا کر دیا۔ تھوڑی ہی دیر بعد
ہرنی لوٹ آئی اور حضورؐ نے اسے باندھ دیا۔ جب بدوی بیدار ہوا تو کہنے لگا۔ یا رسول اللہ!
(صلی اللہ علیک وسلم) کوئی حکم ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: خواہش یہ ہے
کہ اس ہرنی کو رہا کر دے۔ اس پر بدوی نے اسے چھوڑ دیا۔ وہ خوش خوش جنگل میں دوڑتی
اور چوکڑی بھرتی چلی گئی، وہ کہتی جاتی تھی وَ اَشْھَدُ اَنْ لَّا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ
مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔[۱۲] اس سے معلوم ہوا کہ جو لوگ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
کا نام سن کر درود شریف نہیں پڑھتے، اُن کا حشر تو حیوانات بھی قبول نہیں کرتے۔

حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
اپنے صحابۂ کرامؓ کی محفل میں تشریف فرما تھے کہ اچانک بنی سلیم کا ایک بدوی گوہ شکار کر کے
لایا۔ اسے اس نے اپنی آستین میں اس لیے چھپا رکھا تھا کہ وہ اسے اپنی قیام گاہ میں
لے جا کر بھون کر کھائے گا۔ اُس نے کسی سے پوچھا کہ اس جماعت کے درمیان میں کون
ہے؟ صحابہ نے کہا یہ اللہ کے رسول ہیں۔ اس نے گوہ کو اپنی آستین سے نکالا اور کہنے
لگا۔ قسم ہے لات و عزیٰ کی، میں اس وقت تک ہرگز ایمان نہ لاؤں گا جب تک یہ گوہ
آپ کی شہادت نہ دے۔ یہ کہہ کر گوہ کو حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے ڈال دیا۔
حضورؐ نے گوہ کو آواز دی۔ اے گوہ! گوہ نے سنجیدہ زبان میں جواب دیا۔ "لبیک و
سعدیک (حاضر ہوں، فرمانبردار ہوں) جسے ساری جماعت نے سُنا۔ پھر فرمایا۔ اے گوہ قیامت
میں کون آئے گا۔ گوہ نے جواب دیا، ساری مخلوق آئے گی۔ پھر پوچھا کس کی عبادت کرتی
ہے۔ گوہ نے جواب دیا۔ اس خدائے پاک کی جس کا عرش آسمان میں ہے اور جس کی سلطنت
زمین میں ہے اور جس کا دریاؤں پر غلبہ ہے اور جنت میں اس کی رحمت ہے اور جہنم میں

اس کا عذاب ہے۔ پھر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا میں کون ہوں؟ اس نے جواب دیا۔ آپ اللہ کے رسول اور خاتم النبیین ہیں۔ یقیناً وہ کامیاب ہے جس نے آپ کی تصدیق کی اور وہ نامراد ہے جس نے آپ کی تکذیب کی۔ بعض کتابوں میں یہ اشعار بھی درج ہیں جو گوہ نے تصدیقِ رسالت اور شہادت کے بعد اپنی زبان سے پڑھے تھے،

| | |
|---|---|
| یا رسول اللہ انک صادق | فبورکت مھدیا وبورکت ھادیا |
| شرعت لنا ومن الحنیفۃ بعد ما | عبدنا کامثال الحمر ابطواغینا |
| فیا خیر مدعوا یا خیر مرسل | لی الجن والجن والانس لبیک داعیاً |
| انت ببرھان من اللہ واضح | فاصبحت وغینا صادق القول عیا |

فبورکت فی الاحوال حیا ومیتا
وبورکت مولود بورکت ناشیا[۱۴]

یہ سن کر بدوی ایمان لے آیا۔

ایک بار ایک اونٹ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے سامنے دوڑتا ہوا آیا اور سجدہ ریز ہوا اور "الامان الامان" پکارا۔ اونٹ کے پیچھے ایک اعرابی آپہنچا۔ ننگی تلوار کھینچے ہوئے اونٹ کو مارنے کے درپے تھا۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اس بیچارے سے کیا قصور ہوا ہے؟ اُس نے کہا کہ میں نے اسے باربرداری کے لیے خریدا تھا۔ اب یہ کام سے بھاگتا ہے۔ میں چاہتا ہوں کہ اس کو ذبح کر دوں اور اس کا گوشت فروخت کر دوں۔ آپؐ نے اونٹ سے پوچھا "تم سرکشی کرتے ہو؟" اس نے کہا "یارسول اللہ (صلی اللہ علیک وسلم) ایسا نہیں بلکہ بات یہ ہے کہ میں نے سُنا ہے کہ جو شخص عشاء کی نماز ادا نہیں کرتا، اُس پر اللہ کا عذاب نازل ہوتا ہے۔ یہ اعرابی اپنے قبیلے کے ساتھ نمازِ عشاء نہیں کرتا۔ میں اس سے بھاگ کر وقت گزارتا ہوں تاکہ مجھ پر کہیں عذابِ الٰہی بھی نازل نہ ہو جائے۔ جب اعرابی سے پوچھا گیا تو اُس نے اس امر کی تصدیق کی اور کہا "بات سچی ہے، آئندہ میں نماز میں کوتاہی

نہیں کروں گا اور اپنے قبیلہ والوں کو بھی یہ حکم سناؤں گا۔ اس واقعہ کے بعد اونٹ نے کبھی سرکشی نہ کی۔ [۱۴]

ایک دن سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم وضو فرمانے لگے تو اپنے موزے مبارک پاؤں سے اُتارے۔ وضو فرمانے کے بعد آپ نے ایک موزہ پہنا۔ دوسرا موزہ پہننے کے لیے ہاتھ بڑھایا ہی تھا کہ فضا سے ایک پرندہ اُڑتا ہوا آیا اور موزہ چھین کر لے اُڑا۔ اس موزے سے ایک سانپ گرا۔ پرندہ موزے کو بھی گرا کر ہوا میں اُڑ گیا۔ [۱۵]

جمیل بن نخعی فرماتے ہیں۔ ہم ایک جنگ میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ہمسفر تھے۔ میرے پاس ایک لاغر اور ضعیف گھوڑا تھا جو سب سے پیچھے رہتا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے چابک پکڑ کر گھوڑے کو مارا اور فرمایا " اَللّٰھُمَّ بَارِكْ لَهٗ فِيْهَا " اس کے بعد اس گھوڑے کو ہمیشہ دوسرے گھوڑوں سے آگے ہی پایا۔ اس گھوڑے کی نسل سے میں نے بارہ ہزار درہم کمائے۔ [۱۶]

ایک بار حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم مومنین کو صدقہ کی تلقین فرما رہے تھے کہ ایک اعرابی آ پہنچا جس کے پاس بڑا خوب صورت اونٹ تھا۔ بڑا خوش رفتار اور خوش خرام۔ اس نے اسے ایک جگہ کھڑا کر دیا۔ سحری کے وقت جب حضور (صلی اللہ علیہ وسلم) گھر سے نکلے تو یہ اونٹ فصیح و بلیغ انداز میں پڑھ رہا تھا:

" السلام علیك یا زین القیامة، السلام علیك یا خیر البشر، السلام علیك یا فاتح الجنان، السلام علیك یا شافع الامم، السلام علیك یا قائد المؤمنین فی القیامة الجنة السلام علیك یا رسول رب العالمین"

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ کلمات سنتے ہی اونٹ کی طرف توجہ فرمائی۔ اور اس کا حال پوچھا تو کہنے لگا۔ یا رسول اللہ (صلی اللہ علیک وسلم) میں اس اعرابی کے پاس تھا وہ مجھے ایک

سنسان جنگل میں باندھ دیا کرتا۔ رات کے وقت جنگل کے جانور میرے ارد گرد جمع ہو جاتے اور کہتے "اسے نہ چھیڑنا یہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی سواری ہے"۔ میں اُس دن سے آپؐ کے ہجر و فراق میں تھا۔ آج اللہ نے احسان فرمایا ہے کہ آپؐ تک پہنچا ہوں۔ آپؐ نے اونٹ کی یہ باتیں سُن کر تو بڑے خوش ہوئے اس کی طرف زیادہ التفات فرمانے لگے اور اس کا نام "غضبا" رکھا۔ ایک روز غضبا نے کہا "یارسول اللہ صلی اللہ علیک وسلم مجھے آپ سے ایک درخواست کرنا ہے۔ آپؐ نے پوچھا۔ وہ کیا! عرض کی۔ آپ اللہ سے یہ بات منظور کروا لیجیے کہ جنت میں مجھے آپ کی سواری بنایا جائے۔ دوسری بات یہ ہے کہ مجھے آپ کے وصال سے پہلے موت آ جائے۔ یہ اس لیے کہ میری پشت پر کوئی دوسرا سواری نہ کر سکے۔ آپؐ نے اسے یقین دلایا کہ تمہاری پشت پر کوئی سواری نہ کر سکے گا سوائے میرے۔

جب حضور صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے وصال کا وقت قریب آیا تو آپؐ نے حضرت فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کو بلا کر وصیت کی کہ غضبا پر میرے بعد کوئی بھی سواری نہ کرے کیونکہ میں نے اس سے عہد کیا ہوا ہے۔ بیٹی! تم خود اس کی دیکھ بھال اور نگرانی کرنا۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے بعد اونٹ نے کھانا پینا چھوڑ دیا اور آپؐ کے فراق میں گم سم رہنے لگا۔

ایک رات حضرت فاطمہؓ اس اونٹ کے نزدیک سے گزریں۔ وہ اونٹ آپؓ کو دیکھ کر یوں گویا ہوا "اے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی صاحبزادی! جب سے میرے آقا و مولا صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ہوا ہے، میں نے گھاس کھانا اور پانی پینا چھوڑ دیا ہے۔ خدا کرے کہ مجھے موت آئے، کیونکہ مجھے اس زندگی سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی غلامی زیادہ پسند ہے۔ میں حضورؐ کی خدمت میں جا رہا ہوں، اگر آپؓ کا کوئی پیغام ہو تو میں حضور صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی خدمت میں پہنچا دوں۔ حضرت فاطمۃ الزہرا اونٹ کی باتوں پر بڑی مغموم ہوئیں اور رونے لگیں۔ اونٹ کے سر کو اپنے بازوؤں میں لے کر اپنے ہاتھوں کو اس کے چہرے پر ملنے لگیں۔ کہتے ہیں، اسی حالت میں اونٹ نے جان دے دی۔ علی الصباح حضرت

فاطمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا نے اس کے لیے کفن تیار کرایا اور ایک گہرا سا گڑھا کھدوا کر دفن کر دیا۔
غور طلب بات یہ ہے کہ سیدہ فاطمہؓ اونٹ کے مرنے کے تین دن بعد اس گڑھے پر تشریف لائیں اور قبر کو اُکھاڑنے کا حکم دیا۔ اُس گڑھے میں اُونٹ کا نام و نشان نہ تھا۔ گوشت و پوست اور ہڈیاں بھی غائب تھیں۔ [۱۷]

ابنِ عساکر سے روایت ہے کہ جب حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خیبر فتح کیا تو ایک گدھے نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے باتیں کیں۔ گدھے نے کہا، اللہ تعالیٰ نے میری جد کی نسل سے ساٹھ ایسے گدھے پیدا فرمائے ہیں جن پر بجز نبی کے کسی نے سواری نہیں کی ہے اور میں یہ خواہش رکھتا ہوں کہ حضور (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم) کی سواری کا شرف حاصل کروں۔ میرے جد کی نسل میں میرے سوا کوئی باقی نہیں رہا اور آپ کے سوا کوئی نبی بھی اب آنے والا نہیں ہے۔ اس نے کہا آپ سے پہلے میں ایک یہودی کے قبضہ میں تھا۔ جب وہ مجھ پر سواری کا ارادہ کرتا تو میں قصداً اُچھل کر اسے گرا دیتا اور اسے اپنے پر سوار نہ ہونے دیتا۔ وہ یہودی غصے میں مجھے بھوکا رکھتا تھا۔ اس پر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اس سے فرمایا، آئندہ تیرا نام ”یعفور“ ہو گا۔ یہ یعفور آپؐ کی خدمتِ اقدس میں حاضر رہتا۔ جب نبیٔ کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اسے کسی کو بلانے بھیجتے تو وہ اس کے دروازے پر جاتا اور اپنے سر سے دروازے کو کوٹتا۔ جب مالکِ مکان باہر آتا تو وہ اشارہ کرتا کہ رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تجھے بُلایا ہے اور وہ اسے لے کر آجاتا۔ جب حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے رحلت فرمائی تو یعفور نے رنج و غم اور فراق کے غم میں کنوئیں میں چھلانگ لگا کر خود کو مار ڈالا۔ [۱۸]

ایک مرتبہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ایک جنگی سفر پر روانہ ہوئے۔ دورانِ سفر کھانا کھانے لگے۔ تمام صحابہؓ کو فرمایا کہ کسی کے پاس سالن ہے تو لے آؤ۔ تاکہ تمام مل کر کھانا کھالیں۔ تمام صحابہ نے عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیک وسلم آج تو

کسی کے پاس کچھ بھی نہیں۔ اسی اثنا میں شہد کی ایک مکھی کان کے پاس گھوں گھوں کرتی سنائی دی۔ صحابہ نے عرض کی یا رسول اللہ (صلی اللہ علیک وسلم) یہ مکھی کیا کہتی ہے۔ آپ نے فرمایا یہ کہتی ہے کہ ہمارے پاس بہت سا شہد ہے لیکن ہم اُٹھا کر لانے سے قاصر ہیں۔ آپ کوئی آدمی بھیجیں تاکہ وہ شہد لیتا آئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے حضرت علیؓ کو حکم دیا کہ وہ اس مکھی کے پیچھے جائیں۔ مکھی آپ کو ایک غار کے دروازے پر لے گئی جہاں ایک بہت بڑا اچھتا شہد سے بھرا پڑا تھا۔ حضرت علیؓ نے اپنی مرضی کے مطابق شہد حاصل کیا اور حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں پیش کیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے سب کو تقسیم کیا۔ وہی مکھی دوسری بار حضورؐ کے سر پر منڈلانے لگی۔ صحابہؓ نے عرض کیا، حضورؐ! اب کیا کہتی ہے؟ آپؐ نے فرمایا میں نے اس سے دریافت کیا ہے کہ یہ شہد کس طرح اکٹھا کرتی ہو؟ اس نے بتایا کہ ہم میں ایک سردار مکھی ہوتی ہے۔ تمام مکھیاں اس کے حکم سے پھلوں اور پھولوں سے رس چوس کر چھتے میں لاتی رہتی ہیں اور وہ اس پر درود پاک پڑھتی ہے۔ اس درود پاک کی برکت سے تمام پھلوں اور پھولوں کی تاثیر بدل کر شہد کی مٹھاس میں تبدیل ہو جاتی ہے۔ [۱۹]

ایک دن حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنی مسجد میں تشریف فرما تھے کہ ایک اعرابی ہاتھ میں طشتری پکڑے حاضر ہوا اور ایک کچی مچھلی رومال میں ڈھانپ کر پیش کی، کہنے لگا یا رسول اللہ صلی اللہ علیک وسلم میں اس مچھلی کو تین دن تک پکاتا رہا ہوں مگر اس پر آگ کا اثر نہیں ہوا۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یہ بات سن کر متردد ہوئے کہ معاملہ کیا ہے؟ اتنے میں حضرت جبرائیل علیہ السلام حاضر ہوئے اور کہا یا رسول اللہ! اس مچھلی کو حکم دیجئے کہ حقیقت واقعہ بیان کرے۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے مچھلی کو اشارہ کیا تو وہ نہایت فصیح زبان میں بولی، یا رسول اللہ (صلی اللہ علیک وسلم) یہ شکاری مجھے جال میں رکھ کر اپنے گھر کی طرف آرہا تھا۔ اور راستے میں اس نے آپ پر درود پڑھنا شروع

کر دیا۔ میں بھی اس کے ساتھ درود پڑھتی گئی۔ اس درود کی برکت سے میرے بدن پر آگ کا اثر نہیں ہو رہا۔ [۲۰]

ان تمام حکایات سے واضح ہو گیا کہ حیوانات حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی ذات والاصفات سے متاثر ہو کر درود پڑھتے ہیں۔ نہ صرف حیوانات بلکہ نباتات، جمادات اور دنیا کی ہر ہر چیز نہ صرف حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کو نبیٔ آخر الزماں مانتی بلکہ ان کی تعریف میں رطب اللساں رہتی ہے۔ اُن کی ذاتِ گرامی سے متاثر ہو کر درود شریف پڑھتے رہنا اُن کا معمول ہے۔ انسانوں کو چاہیے کہ وہ زیادہ سے زیادہ درود شریف کا معمول بنا کر اشرف المخلوقات ہونے کا ثبوت دیں۔

## حواشی :

(۱) سیرتِ رسولِ عربی ص ۵۶۱ (۲) ایضاً۔ص ۵۶۲ (۳) مدارج النبوت (حصہ اوّل)۔ص ۳۴۳ (۴) ایضاً۔ص ۳۴۴ (۵) ایضاً۔ص ۳۴۳ (۶) ایضاً (۷) ایضاً۔ص ۳۴۴ (۸) سراپائے اقدس۔ص ۹۰ (۹) مدارج النبوت (حصہ اوّل) ص ۳۴۷ (۱۰) سیرتِ رسولِ عربی۔ص ۵۶۴ (۱۱) مدارج النبوت (حصہ اول۔ص ۳۴۴) (۱۲) شفاء القلوب۔ص ۲۸۷ (۱۳) مدارج النبوت (حصہ اول) ص ۳۶۵ / معارج النبوت (حصہ سوم) ص ۵۹۲ (۱۴) معارج النبوت (حصہ سوم)۔ص ۵۹۷ (۱۵) ایضاً۔ص ۶۱۰۔ (۱۶) ایضاً۔ص ۶۲۸ (۱۷) ایضاً ص ۶۰۱ (۱۸) مدارج النبوت (حصہ اول۔ص ۳۴۶) (۱۹) شفاء القلوب۔ص ۲۳۶ (۲۰) ایضاً۔ص ۲۵۵، ۲۵۶۔

# اَلصّلوٰۃُ وَالسَّلَام

الصّلوٰۃُ والسّلام یا شہِ خیر الانامؐ!
واجبِ صد احترام آپ کا ہے پاک نام
الصّلوٰۃُ والسّلام

خواجۂ عالی مقام چرخ پر محوِ خرام
حاملِ حُسنِ کلام آپ پر لاکھوں سلام
الصّلوٰۃُ والسّلام

آپ ہیں مہرِ ہُدیٰ شافعِ روزِ جزا
مظہرِ نورِ خدا صدق سے کے ماہِ تمام
الصّلوٰۃُ والسّلام

آپ کا حُسن و جمال منبعِ فضل و کمال
حق نوا شیریں مقال صاحبِ عالی مقام
الصّلوٰۃُ والسّلام

یا شہِ دنیا و دیں رحمۃ للعالمینؐ!
آپ سا کوئی نہیں آپ ہیں سب کے امام
الصّلوٰۃُ والسّلام

جانبِ انجم نظر اے شہِ عالی گہر!
مخزنِ علم و ہنر حضرتِ خیر الانامؐ
الصّلوٰۃُ والسّلام

انجم وزیر آبادی

# صلوٰۃ و سلام

سلام ان پر جو دشمن کے لیے تکلیف سہتے تھے
صلوٰۃ ان پر جو بھوکوں کو کھلا کر بھوکے رہتے تھے

سلام ان پر کہ جن کی شان میں قرآں ہوا نازل
صلوٰۃ ان پر جنہیں معراجِ جسمانی ہوئی حاصل

سلام ان پر جنھوں نے مفلسوں کی دستگیری کی
صلوٰۃ ان پر جنھوں نے بادشاہوں پر امیری کی

سلام ان پر کہ جو دونو جہاں میں سب سے افضل ہیں
صلوٰۃ ان پر جو ختم المرسلین ہیں، حسنِ اکمل ہیں

سلام ان پر جنہوں نے قاتلوں کو بھی اماں دی ہے
اماں دے کر بہارِ دولتِ ایماں عطا کی ہے

صلوٰۃ ان پر جو امّت کے لیے غم روز کھاتے تھے
خدا سے بخشوانے کو ہر اک شب گڑگڑاتے تھے

عقیل اٹاوی

# الصلوٰۃ والسلام

فخرِ عیسیٰؑ، نازِ آدمؑ! الصلوٰۃ والسلام
روحِ ایماں، جانِ عالم الصلوٰۃ والسلام

تاجدارِ عرشِ اعظم الصلوٰۃ والسلام
شمعِ حق، نورِ مجسم الصلوٰۃ والسلام

سرورِ ارض و سما، سلطانِ بزمِ انبیاء
خلق میں سب سے مکرم! الصلوٰۃ والسلام

رنج و غم کی شام ہوئی لطف و رحمت کی سحر
باادب پڑھتے رہیں ہم "الصلوٰۃ والسلام"

جب شبِ معراج رکھا عرش پر آپ نے قدم
مسکرائی روحِ آدم، الصلوٰۃ والسلام

راحتِ قلبِ حزیں ہے آپ کا ذکرِ جمیل
اے سکونِ چشمِ پُرنم! الصلوٰۃ والسلام

ہم اسیرانِ غم و افکار پر بہرِ خدا
ہو کرم سلطانِ اکرم! الصلوٰۃ والسلام

ہر گھڑی آغوشِ رحمت میں وہ رہتا ہے نسیم
جو پڑھا کرتا ہے ہر دم "الصلوٰۃ والسلام"

(محمد صابر القادری نسیم بستوی)

# اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلَام

اے وقارِ بے وقاراں الصّلوٰۃُ والسّلام — رہنمائے حق شعاراں الصّلوٰۃُ والسّلام

تو کہ ہے چشم و چراغِ دودمانِ ہاشمی — تو فروغِ نورِ فاراں الصّلوٰۃُ والسّلام

تیری رحمت سے ہوئے باغ و چمن آراستہ — اے نسیمِ نو بہاراں الصّلوٰۃُ والسّلام

تیرا مسلک ہے محبت، امن و صلح و آشتی — اے انیسِ دلفگاراں الصّلوٰۃُ والسّلام

اے کہ تیری ذات ٹھہری فاتحِ بدر و حنین — اے امیرِ شہسواراں الصّلوٰۃُ والسّلام

سرخرو ہو تیری امّت اے شہِ عالی نژاد
پھر اسے تفویض ہو جائے اگر ذوقِ جہاد

اے رسولِ ہاشمی! اکنافِ دو عالم پہ ہے — تیرا پرچم سایہ افگن الصّلوٰۃُ والسّلام

تیرے انوارِ کرم سے اے رسولِ کائنات — دیدہ و دل بھی ہیں روشن الصّلوٰۃُ والسّلام

گنبدِ خضرا ہے حُسنِ خلد کا عکسِ جمیل — رشکِ جنّت تیرا آنگن الصّلوٰۃُ والسّلام

تیرے اخلاقِ حسیں کے اور ترے ایثار کے — معترف ہیں دوست دشمن الصّلوٰۃُ والسّلام

اے نویدِ بزمِ ہستی، مایۂ امن و اماں
منتظر تیری توجہ کے ہیں ابنائے زماں

عبدالکریم ثمر

# اَلصَّلوٰۃُ وَالسَّلام

اے شہنشاہِ رسالت الصّلوٰۃ والسّلام
شاہکارِ دستِ قدرت الصّلوٰۃ والسّلام

خوبصورت خوب سیرت الصّلوٰۃ والسّلام
نورِ حق شمعِ ہدایت الصّلوٰۃ والسّلام

شہریارِ شہرِ رحمت الصّلوٰۃ والسّلام
مائلِ جود و سخاوت الصّلوٰۃ والسّلام

اولیں ہے سب سے خلقت الصّلوٰۃ والسّلام
بعدِ ہر مرسل ہے بعثت الصّلوٰۃ والسّلام

اصلِ کل رازِ حقیقت الصّلوٰۃ والسّلام
جانِ دیں روحِ عبادت الصّلوٰۃ والسّلام

اے بہارِ باغِ وحدت الصّلوٰۃ والسّلام
رونقِ گلزارِ جنّت الصّلوٰۃ والسّلام

جس طرف میری نظر اٹھے، اظہر آرزو تھی
ہو عطا ایسی بصارت الصّلوٰۃ والسّلام

اس مہِ کونین کو معراج کی شب دیکھ کر
کہتی تھیں حورانِ جنّت "الصّلوٰۃ والسّلام"

آیۂ "تلک الرسل" سے صاف ظاہر ہو گیا
ہے تمہیں سب پر فضیلت الصّلوٰۃ والسّلام

ہے فصیحانِ عرب کا فیصلہ بالاتفاق
آپ ہیں جانِ فصاحت الصّلوٰۃ والسّلام

آپ کے اعجازِ نورانی سے ٹوٹا دفعتاً
ہر طلسمِ دورِ ظلمت، الصّلوٰۃ والسّلام

ہے مدینہ آپ کا دارالشفائے خاص و عام
پاتے ہیں بیمار صحت الصّلوٰۃ والسّلام

دل میں ان کی یاد ہو، آنکھوں میں ہو ان کا جمال
لب پہ آئے وقتِ رحلت "الصّلوٰۃ والسّلام"

ہے بہ شوق و ذوق اظہر کے زباں زد روز و شب
کیوں کہ ہے رازِ سعادت "الصّلوٰۃ والسّلام"

ایستادہ ہو کے اے اظہر نبیؐ کے عشق میں
پڑھ سرِ بزمِ ولادت الصّلوٰۃ والسّلام

اظہر افسری دہلوی

# درود و سلام ہر بیماری کی شفا

تحریر: شمیم اختر

درود شریف پڑھنے کے بہت سے فائدے نظر آتے ہیں۔ مثلاً اس کو پڑھنے والا اللہ تعالیٰ اور اس کے حبیبِ پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خوشنودی حاصل کرتا ہے اور گناہوں سے بچا رہتا ہے۔ اگر کبھی کوئی گناہ کر بیٹھے تو اس کا کفارہ بھی درود شریف ہی ہے۔ درود پاک پڑھنے سے قلبی اور ذہنی سکون بھی میسر آتا ہے اور خداوند کریم اور اس کے محبوب رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خاص رحمت و شفقت بھی ملتی ہے۔ ہر کوئی اپنی استطاعت کے مطابق کسی کو تحفہ پیش کرتا ہے اور تحفہ وصول کرنے والا داد و دہش یا عنایات و الطاف کرتا ہے تو اپنے منصب، اپنے اختیار اور اپنی حیثیت کے مطابق کرتا ہے۔ ہم نے حضور رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں ہدیۂ درود و سلام پیش کیا تو جہاں یہ ہماری طرف سے اظہارِ نیازمندی ہوتا ہے، وہاں خدا تعالیٰ اور باعثِ تخلیقِ کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حکم پر عمل بھی ہے۔ جب ہم اللہ کریم جل شانہٗ کے حکم کی تعمیل کرتے ہیں، اس کی سنت پر عمل کرتے ہیں، اس کے محبوبؐ کے حضور ہدیۂ نیاز و عقیدت پیش کرتے ہیں تو وہ کتنا خوش ہوتا ہوگا اور ہم پر اپنی کس قدر عنایات نازل کرتا ہوگا، کتنی رحمت و رأفت نہ برسائے گا۔ ہم اس کے بے حد و حساب الطاف و اکرام سے کیسے نہ نوازے جائیں گے، کیوں ہمارے دلدر دور نہ ہوں گے اور ہماری پریشانیاں ختم نہ ہوں گی۔ ہمارے مصائب و آلام سکون و

طمانیت میں کیوں نہ ڈھل جائیں گے۔

ہم اپنے آقا و مولا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دربار میں غلامی اور نیازمندی کا ملبوس زیبِ تن کیے ان کی تعریف وثنا میں تر زباں ہوں، انہیں درود وسلام کا تحفۂ ارادت پیش کرنے کی سعادت حاصل کریں تو جہاں اپنے خالق و مالک کو خوش کر رہے ہوتے ہیں، وہاں اُس ہستی کی خوشنودی بھی ہمارا مقدر بن جاتی ہے جو عالمین کے لیے رحمت ہے مسلمانوں کے لیے رؤف و رحیم ہے اور خدا تعالیٰ کی محبوب ہستی ہے۔ پھر آپ کی شفقتیں اور رحمتیں ہمیں اپنے گھیرے میں کیوں نہ لے لیں اور ہم اپنی دینی اور دنیوی زندگی میں سہولتوں اور آسائشوں سے بہرہ مند کیوں نہ کر دیے جائیں۔ ہماری آخرت کیوں نہ سنور جائے اور ہماری دنیا کیوں نہ بن جائے۔

دوسری بہت سی خصوصیات، فوائد، فضائل و برکات کے ساتھ درود شریف کی کثرت انسان کی روحانی اور جسمانی بیماریوں کا علاج بھی ہے۔ جہاں اس ذریعے سے مسلمان روحانی مدارج و منازل طے کرتا ہے، وہاں ہر جسمانی تکلیف، مرض یا خامی کا انسداد بھی خالقِ حقیقی اور ملائکہ مقربین کی اس سُنّت میں مضمر ہے — درود پاک سے جسمانی بیماریوں کا علاج بھی ہوتا ہے — اور شافی و کافی علاج!!

درود پاک کے فضائل و فوائد کی مختلف کتابوں میں بزرگانِ دین نے درود پاک کے مختلف صیغوں کو ایک خاص تعداد میں پڑھنے کو جسمانی بیماریوں اور وباؤں کا علاج بتایا ہے اور لوگ اس شافی و کافی علاج سے فیض یاب ہو کر صحت یاب ہوتے ہیں۔ بعض بیماریوں کا علاج ذیل میں درج کیا جاتا ہے تفصیلات کے لیے وہ کتابیں دیکھی جاسکتی ہیں، جن سے یہ علاج اخذ کیا گیا ہے۔

**دل کی ہر بیماری کا علاج** دل کی مختلف قسم کی بیماریوں کے لیے مندرجہ ذیل

درود پاک آزمودہ ہے۔ دل دھڑکنے۔ دل تڑپنے، دل بڑھنے، دل بیٹھنے، دل ڈوبنے کے کئی قسم کے امراض آج کی دنیا کو لاحق ہیں۔ دل کے مریض کے لیے یہ درود پاک تین سو پندرہ بار پڑھنا ضروری ہے، اللہ تعالیٰ شفا دے گا۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَ دَوَائِھَا وَ عَافِیَۃِ الْاَبْدَانِ وَ شِفَائِھَا وَ نُوْرِ الْاَبْصَارِ وَ ضِیَائِھَا وَ عَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلِّمْ۔

## نسیان

درود شریف بھولنے کے مرض یعنی نسیان تا بھی علاج ہے۔ حدیث شریف میں ہے کہ جب کوئی چیز یاد نہ رہے تو مجھ (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر درود بھیجو، ان شاء اللہ وہ چیز یاد آجائے گی[۱]۔

اگر کوئی "صلوٰۃ کما لہ" کو نسیان کا مرض چھڑانے کے لیے نماز مغرب اور عشاء کے درمیان بلا تعداد پڑھے تو ان شاء اللہ یہ بیماری دور ہو جائے گی اور حافظہ بڑھ جائے گا[۲]۔

## آنکھوں کی ہر قسم کی بیماری کا علاج

آنکھیں اللہ تعالیٰ کی عطا کردہ بہترین نعمت ہیں۔ کبھی خراب ہو جائیں تو انسان کے لیے دنیا اندھیر ہو جاتی ہے۔ آنکھوں کی مختلف بیماریوں میں سے جو بیماری بھی کسی کو لاحق ہو، بہت زیادہ تکلیف دہ اور پریشان کن ہوتی ہے۔ آپریشن کرایا جائے تو بعض اوقات آنکھ ہمیشہ کے لیے ناکارہ ہو جاتی ہے مگر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود پڑھا جائے تو اس سے آنکھوں کی ہر قسم کی تکالیف نہ صرف ٹھیک ہو جاتی ہیں بلکہ وہ پہلے سے بھی زیادہ روشن ہو جاتی ہیں

شفاء القلوب میں ہے کہ "کثرت درود سے آنکھوں میں بصیرت آتی ہے۔ باطنی اور

ظاہری نور زیادہ ہوتا ہے۔ جس کی آنکھیں دکھتی ہوں، وہ یہ درود سات بار پڑھے تو اللہ تعالیٰ شفا دے دیتا ہے۔ درود شریف یہ ہے "اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَبْدِكَ وَ رَسُوْلِكَ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ" [۴] ایک جوان جو بد قسمتی سے نابینا ہو گیا تھا، حضرت فخر الاولیا (حضرت خواجہ محمد سلیمان تونسویؒ) کی خدمت میں حاضر ہوا اور کہا کہ یا حضرت! میں نابینا ہوں، دعا فرمائیے کہ خداوند کریم مجھے روشنیٔ چشم عطا کرے۔ اُنہوں نے فرمایا کہ میاں درود شریف پڑھا کرو۔ وہ کہنے لگا کہ میں درود تو پڑھتا رہتا ہے۔ آپ نے فرمایا کہ درود شریف ایسی چیز نہیں کہ تو پڑھے اور پھر تیری آنکھیں روشن نہ ہوں۔ جب اس نے نو لاکھ پورے کیے تو خداوند کریم نے اسے بینائی عطا کی۔ آپ نے یہ بھی فرمایا کہ صاحبزادگان مہاروے کے اقربا میں سے ایک شخص نابینا ہو گیا تھا، اس نے بھی درود شریف کثرت سے پڑھنا شروع کیا۔ ایک ماہ میں فائز المرام ہو کر بینا ہو گیا۔" [۵]

آنکھوں میں سُرمہ ڈالتے وقت درود کمالیہ کو پڑھنے سے آنکھیں روشن رہتی ہیں اور تمام بیماریوں سے محفوظ رہتی ہیں۔ [۶]

## زکام کا علاج

"صلوٰۃ الابرار" میں یہ واقعہ درج ہے کہ شیخ ابو عمرانؒ، شیخ ابو علیؒ کے گھر مہمان ٹھہرے اور دیکھا کہ شیخ ابو علی زکام کے دائمی مریض ہیں اور کسی قسم کی بُو سونگھنے سے قاصر ہیں۔ شیخ ابو عمران انہیں کہنے لگے: تم نے ابھی درود شریف کے پورے فائدے حاصل نہیں کیے۔ تم میرا ہاتھ سونگھو، میں درود پاک کا مستقل پڑھنے والا ہوں۔ جب اُنہوں نے ہاتھ سونگھ کر سانس چھوڑا تو کمرہ کستوری کی خوشبو بھر گیا۔ نہ صرف گھر بلکہ ہمسایوں کو بھی کستوری کی خوشبو نے بیدار کر دیا۔ [۷] اس طرح شیخ ابو علیؒ کے مرض کا علاج ہو گیا۔

**طاعون کا علاج** دوسرے امراض کے علاوہ درود شریف کے ذریعے طاعون سے بھی بچا جا سکتا ہے۔ امام یوسف بن اسماعیل نبہانیؒ "فضائلِ درود" میں لکھتے ہیں کہ ایک نیک آدمی نے بتایا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پر درود شریف کی کثرت طاعون کو دور کرتی ہے۔[۸]

**پاؤں کے سو جانے کا علاج** حضرت ابنِ عباسؓ کے پاس ایک شخص بیٹھا تھا۔ اس کا پاؤں سو گیا۔ آپؓ نے فرمایا، جو شخص تجھ کو سب سے زیادہ محبوب ہو، اس کا نام لے۔ اس نے کہا محمد صلی اللہ علیہ وسلم۔ اسی وقت سُن اتر گئی۔ ایک بار حضرت عبداللہ ابنِ عمرؓ کا پاؤں سو گیا۔ آپؓ نے بھی یہی عمل کیا، اسی وقت سُن اُتر گئی۔[۹]

**نیند کم آنے کا علاج** مولانا محمد زکریا کی کتاب میں ہے کہ نیند کم آتی ہو تو درود شریف پڑھنا چاہیے۔[۱۰]

**چنبل کا علاج** "شفاء القلوب" میں ہے کہ اگر کوئی شخص درودِ ہزارہ کو ایک ہزار بار پڑھ لے اور اسے پاک مٹی کے ڈلے یا پتھر پر پھونک کر چنبل یا اس قسم کے لاعلاج پھوڑے پر لگا دے تو اس درودِ پاک کی برکت سے اسے شفا حاصل ہوگی۔ درودِ ہزارہ یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ ذَرَّۃٍ مِّائَۃَ اَلْفِ اَلْفِ مَرَّۃٍ۔[۱۱]

**پیاس کا علاج** علامہ یوسف نبہانیؒ کی کتاب "فضائلِ درود" میں ہے کہ امام

عارف باللہ سیدی شیخ عبدالغنی النابلسیؒ نے اپنی "شرح الطلعۃ البدریۃ علی القصیدۃ المضریۃ" میں لکھا ہے کہ ہم نے جو بیان کیا ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر صلوٰۃ وسلام کی تکرار بخار وغیرہ میں انسان سے پیاس کے غلبہ کو زائل کر دیتی ہے۔ میں نے اس کا تجربہ کیا ہے اور بعض دوستوں کو بھی اس کی ہدایت کی۔ انہوں نے اسے پانی کی عدم موجودگی میں حج کے راستے میں آزمایا۔[12]

**کان کی ہر قسم کی بیماری کا علاج** حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اگر کسی کے کان میں گرانی یا درد ہو تو یہ درود پڑھے۔ اس کے ثواب واجر کے علاوہ بیماری سے نجات مل جائے گی۔ آپؐ نے فرمایا اگر تمام سمندروں کا پانی سیاہی بنا دیا جائے تو پھر بھی اس درود کا اجر نہیں لکھ سکتے۔ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِی الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ وَفِی الْمَلَاءِ الْاَعْلٰی اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ[13]

**بیماریوں سے شفا پانا** اگر درودِ قدسی کو بیماری کے وقت یا کسی تکلیف کے وقت اور خاص طور پر سوتے وقت بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کہہ کر ورد کریں۔ اللہ کے فضل و کرم سے ساری کی ساری زندگی ایک نمونہ بن جائے گی۔[14] شفاء القلوب میں لکھا ہے کہ "جو شخص بیماریوں سے تنگ آکر طبیبوں اور ڈاکٹروں سے مایوس ہو گیا ہو، وہ نہایت خلوص نیت سے مجعرات کو "درود شفا" کو آٹھ منزلوں میں مکمل کرے۔ ہر ایک منزل ایک دن میں مکمل کرے اور شرائط آداب کو ملحوظ رکھتے ہوئے اس کا آغاز کرے، ان شاء اللہ کتنی ہی مصیبت میں کیوں نہ ہو، نجات پائے گا۔[15] "جو شخص درود مقدس کو پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے گا حق تعالیٰ اس کو تمام بلاؤں اور آفتوں اور بیماریوں سے پناہ میں رکھے گا اور

۔دہ ضعیف اور کمزور ہو گیا ہو اور اس کا ورد برابر رکھے تو ان شاء اللہ اس کی عمر میں
رقی ہو گی اور صحت حاصل ہو گی۔ یہ مجرب ہے اور آزمایا ہوا ہے[16] "مدارج النبوت" میں
ہی شیخ محقق علامہ عبدالحق محدث دہلویؒ درود شریف کے فوائد میں فرماتے ہیں کہ
"درود شریف بیماریوں سے شفا کا ذریعہ ہے"[17] "فضائل و برکات درود شریف"
یں ہے کہ "درودِ اوّل کو اللہ تعالیٰ نے سب سے زیادہ افضل بنایا ہے۔ اس درود شریف
پڑھنے والا محروم نہ ہوگا۔ اللہ تعالیٰ بیماریوں سے نجات دیتا ہے۔ تکالیف دور کرتا ہے،
ور دینی اور دنیاوی کامیابی دیتا ہے۔"[18] انسان کو کسی چیز سے شفا نہ ہوتی ہو اور کسی
عالم، فقیر، عامل سے اس کو فیض نہیں پہنچتا ہو تو درودِ طبیب کو کم از کم ۳۱۳ بار روزانہ
پڑھے[19]

نجات وبا "فضائل الصلوٰۃ والسلام" میں درود شریف کے فائدے
بیان کرتے ہوئے لکھا گیا ہے کہ وبائی امراض سے بچاؤ کے لیے درود شریف پڑھنا
چاہیے[20] "شفاء القلوب" میں ہے کہ "ایک دفعہ مولانا شمس الدینؒ کے وقت میں
یک وبا پھوٹ پڑی۔ بہت سی اموات واقع ہوئیں۔ ایک رات انہیں سرکارِ دو عالم
صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت ہوئی۔ آپ نے حضورؐ کی بارگاہ میں ہاتھ باندھ کر عرض کی
یا رسول اللہ (صلی اللہ علیک وسلم) اس علاقے میں وبا پھیل گئی ہے۔ حضور (صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم) نے فرمایا اگر یہ درود میری ذات پر پڑھا جائے تو اللہ تعالیٰ علاقہ بھر کو وبا
سے محفوظ رکھے گا۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی آلِ سَیِّدِنَا
مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ دَآءٍ وَّ دَوَآءٍ وَّ بِعَدَدِ کُلِّ عِلَّۃٍ وَّ شِفَاءٍ[21]

تمام ظاہری اور باطنی بیماریوں کا علاج "آبِ کوثر" میں لکھا ہے کہ "ایک

بادشاہ بیمار ہوا۔ بیماری کی حالت میں چھ مہینے گزر گئے، کہیں سے آرام نہ آیا۔ بادشاہ کو پتا چلا کہ حضرت شیخ شبلیؒ یہاں آئے ہوئے ہیں۔ اس نے عرض کر بھیجا کہ تشریف لائیں۔ جب آپؒ تشریف لائے تو دیکھ کر فرمایا "فکر نہ کرو، اللہ تعالیٰ کی رحمت سے آج ہی آرام ہو جائے گا۔ آپؒ نے درودِ پاک پڑھ کر اس کے جسم پر ہاتھ پھیرا تو اسی وقت وہ تندرست ہو گیا۔ یہ برکت ساری درودِ پاک کی ہے۔" [۲۲]

"فلاح الدارین" میں "صلوٰۃ کمالیہ" چند الفاظ کے تغیّر کے ساتھ درج ہے اور وہاں لکھا ہے کہ تمام امراض میں پڑھ کر دم کریں۔ یہ مفید اور مجرب ہے۔[۲۳] "صلوٰۃ المشیشیہ" کو پڑھنے سے اللہ تعالیٰ کی مدد اور فتح ربّانی حاصل ہوتی ہے اور صدق و اخلاص سے ہمیشہ پڑھنے والے کا سینہ کھل جاتا ہے، کاروبار میں کامیابی ہوتی ہے اور باطن اور ظاہر کی تمام آفتوں اور بلاؤں اور ظاہری اور باطنی بیماریوں سے اللہ تعالیٰ کی حفاظت میں آجاتا ہے۔ اس درود شریف کا وظیفہ دو طرح سے ہے (۱) نمازِ فجر کے بعد ایک مرتبہ اور نمازِ مغرب کے بعد ایک مرتبہ پڑھا جائے۔ (۲) بعد نمازِ عصر ۳ بار، بعد نمازِ مغرب ۳ بار اور بعد نمازِ عشاء ۳ بار پڑھا جائے۔ [۲۴]

**پیشاب کی بندش کا علاج** "ایک شخص کو پیشاب کی بندش کا عارضہ لاحق ہوا۔ جب وہ علاج معالجہ سے عاجز آگیا تو اس نے عالم، زاہد، عارف باللہ شیخ شہاب الدین ابن ارسلانؒ کو خواب میں دیکھا اور ان کی خدمت میں اس عارضہ کی شکایت کی۔ آپؒ نے فرمایا "ارے بندۂ خدا، تو تریاقِ مجرب کو چھوڑ کر کہاں کہاں بھاگا پھرتا ہے، لے پڑھ۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى رُوْحِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِي الْقُلُوْبِ وَصَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى جَسَدِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِي الْاَجْسَادِ وَصَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى قَبْرِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِي

الْقُبُوْدِ" جب میں بیدار ہوا تو میں نے یہ درود پاک پڑھنا شروع کر دیا۔ اللہ تعالیٰ نے مجھے شفا دے دی۔[۲۵]

"سیرت رسولِ عربی" میں لکھا ہے۔ "علامہ یوسف نبہانیؒ فرماتے ہیں کہ کثیر بن محمد بن رفاعہ نے بیان کیا کہ ایک شخص عبد الملک بن سعید بن خیار بن جبیر کے پاس آیا اس نے اس شخص کا پیٹ ٹٹولا اور کہا کہ تجھے لا علاج بیماری ہے۔ اس نے پوچھا کیا بیماری ہے؟ ابن جبیر نے کہا دبیلہ (پیٹ کی ایک بیماری کا نام ہے) یہ سن کر وہ لوٹ آیا اور اس نے تین بار یوں دعا مانگی (ترجمہ) اللہ اللہ اللہ میرا پروردگار ہے۔ میں اس کے ساتھ کسی کو شریک نہیں ٹھہراتا۔ یا اللہ! میں تیری بارگاہ میں تیرے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نبیٔ رحمت کے وسیلے سے پیش ہوتا ہوں۔ یا محمد (صلی اللہ علیک وسلم) میں آپؐ کی اور اپنے رب کی بارگاہ میں آپ کے وسیلے سے پیش ہوتا ہوں کہ اس بیماری میں مجھ پر ایسی رحمت کر کہ جس سے کسی غیر کی رحمت سے مجھے بے نیاز کر دے"[۲۶] اس دعا کے بعد وہ پھر ابن جبیر کے پاس گیا۔ اس نے اس کا پیٹ ٹٹولا تو کہا کہ تو تندرست ہو گیا ہے، تجھے کوئی بیماری نہیں۔[۲۷]

**قصیدۂ بردہ شریف** امام شرف الدین محمد بن سعید بوصیریؒ بیان کرتے ہیں کہ میں نے بہت سے قصیدے مدحتِ پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم میں کہے تھے جن میں سے بعض وزیر زین الدین یعقوب ابن الزبیری کو پڑھ کر سناتے تھے۔ پھر اتفاق ایسا ہوا کہ مجھے فالج لاحق ہو گیا جس سے میرا آدھا دھڑ بے کار ہو کر رہ گیا۔ اس دوران میں قصیدۂ بردہ کو نظم کرنے کے بارے میں غور و فکر کرتا رہا۔ بالآخر اپنے نتائجِ فکر کو اس قصیدے کی شکل میں ڈھالنے کے قابل ہو گیا۔ اس نعتیہ قصیدے کو وسیلہ بنا کر رو رو کر دعا مانگتا رہا۔ پھر اپنی پلکوں پر لرزتے ہوئے آنسوؤں کی سوغات لیے سو گیا۔ خواب میں زیارتِ رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نصیب ہوئی۔ حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنا دستِ مبارک میرے مفلوج

بدن پر پھیرا جس سے میرا رواں رواں فرطِ مسرت سے جھوم اٹھا۔ بیدار ہوا تو اپنے آپ کو بالکل تندرست پایا۔[۲۸] اسی زمانے میں اس قصیدے کی شہرت جب بہاء الدین وزیر ملک ظاہر کو پہنچی تو اس نے فوراً قصیدے کی ایک نقل اپنے پاس رکھ لی اور اس سے کئی دینی اور دنیوی فائدے حاصل کیے۔ مثلاً سعد الدین خارجی کو آنکھوں کا مرض ہو گیا۔ ایسا لگتا تھا جیسے اب آنکھیں جاتی رہیں کہ کسی نے خواب میں بتایا کہ قصیدہ بردہ شریف کو اپنی آنکھوں پر رکھو۔ چنانچہ انہوں نے ایسا ہی کیا اور اس کو پڑھا بھی۔ اس قصیدہ کی برکت سے آنکھوں کی سب تکلیف جاتی رہی اور اللہ تعالیٰ نے اسے شفائے کلی سے نوازا۔[۲۹]

قصیدہ بردہ شریف دل کی زبان میں آقا حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تعریف و ثنا ہے۔ کتابوں میں مذکور ہے کہ شفائے امراض کے لیے یہ قصیدۂ مبارکہ پڑھنے سے پہلے اور قصیدہ پڑھنے کے بعد سترہ سترہ مرتبہ یہ درود شریف پڑھا جائے "اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ" پھر قصیدہ شریف کے آغاز میں جو دو اشعار بالالتزام پڑھنے کی تلقین ہے۔ ان میں سرکار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود و سلام پیش کیا گیا ہے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ مُنْشِی الْخَلْقِ مِنْ عَدَمٍ
ثُمَّ الصَّلٰوۃُ عَلَی الْمُخْتَارِ فِی الْقِدَمِ
مَوْلَایَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا
عَلٰی حَبِیْبِكَ خَیْرِ الْخَلْقِ کُلِّہِمِ

(سب تعریف اللہ کو جو مخلوق کو عدم سے پیدا کرنے والا ہے۔ پھر درود ان پر جو قدیم سے مختار ہیں، اے میرے مالک! ہمیشہ ہمیشہ اپنے حبیب (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) پر درود اور سلام بھیج جو ساری مخلوق سے بہتر ہیں)[۳۰]

قصیدۂ بردہ کے آخری دو شعر یہ ہیں:

وَأْذَنْ لِسُحْبِ صَلٰوۃٍ مِّنْکَ دَائِمَۃٍ
عَلَى النَّبِیِّ بِمُنْہَلٍّ وَّ مُنْسَجِمِ
وَالْاٰلِ وَالصَّحْبِ ثُمَّ التَّابِعِیْنَ لَہُمْ
اَہْلِ التُّقٰى وَالنُّقٰى وَالْحِلْمِ وَالْکَرَمِ

(اور، یا اللہ! تو اپنے پاس سے اپنے خاص درود کے بادلوں کو اجازت دے کہ وہ ہمیشہ ہمیشہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر برستے رہا کریں اور حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی آل، صحابۂ کرام اور تابعین عظام پر کہ وہ سب کے سب اہل تقویٰ و طہارت اور اصحاب حلم و کرم تھے) [۳۱]

دنیا بھر میں آج بھی اس قصیدے کو شفائے امراض کے لیے پڑھا جاتا ہے۔ کوئی بیمار ہو اور اس قصیدے کے وسیلے سے دعا مانگے تو اسے شفا حاصل ہو جاتی ہے۔

حکیم الامت علامہ اقبالؒ کو گلے کی تکلیف تھی اور علاج کے سلسلے میں وہ دو بار بھوپال بھی گئے۔ پروفیسر صلاح الدین محمد الیاس برنی (جن کا مجموعۂ نعت "معروضہ" کے نام سے چھپ چکا ہے اور وہ معرکۃ الآرا کتاب "قادیانی مذہب کا علمی محاسبہ" کے مؤلف ہیں) کے نام ۱۳ جون ۱۹۳۶ء کے ایک خط میں اقبال لکھتے ہیں "۳۰ اپریل کی رات ۳ بجے کے قریب میں اس شب بھوپال میں تھا۔ میں نے سرسید کو خواب میں دیکھا۔ پوچھتے ہیں، تم کب سے بیمار ہو۔ میں نے عرض کیا دو سال سے اوپر مدت گزر گئی۔ فرمایا، حضور رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی خدمت میں عرض کرو۔ میری آنکھ اسی وقت کھل گئی اور اس عرض داشت کے چند شعر، جو اب طویل ہو گئی ہے، میری زبان پر جاری ہو گئے۔ ان شاء اللہ ایک مثنوی فارسی "پس چہ باید کرد اے اقوام شرق" نام کے ساتھ یہ عرضداشت شائع ہو گی۔ ۴ اپریل کی صبح سے میری آواز میں کچھ تبدیلی شروع ہوئی۔ اب پہلے کی نسبت آواز صاف تر ہے اور اس میں وہ رنگ عود کر رہا ہے جو انسانی

آواز کا خاصہ ہے۔" ۴۲

شاعرِ مشرق حکیم الامت علامہ اقبالؒ کی یہ عرضداشت " در حضورِ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم" کے نام سے "پس چہ باید کرد" کے ساتھ شائع ہوتی ہے اور اس کے شروع میں بھی تحریر ہے "شب ۳ اپریل ۱۹۳۶ کہ در دار الاقبال بھوپال بودم، سیّد احمد خاں رحمۃ اللہ علیہ را در خواب دیدم، فرمودند کہ از علالتِ خویش در حضورِ رسالت مآب (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) عرض کن۔" ۴۳

اس عرضداشت میں علاّمہ نے کہا:

چوں بصیریؒ از تو می خواہم کشود
تا بمن باز آید آں روزے کہ بود
مہرِ تو بر عاصیاں افزوں تر است
در خطا بخشی چو مہرِ مادر است
با پرستارانِ شب دارم ستیز
باز روغن در چراغِ من بریز ۴۴

ان اشعار کے حاشیے میں لکھا ہے "بصیریؒ، مشہور عربی قصیدہ بُردہ کا مصنف، یہ قصیدہ حضور رسالت مآب (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی نعت میں ہے۔ روایت ہے کہ بصیریؒ کا قصیدہ بارگاہِ نبویؐ میں مقبول ہوا اور مصنف کو فالج سے نجات ملی۔"

علامہ نے "رموزِ بیخودی" میں بھی اپنے اس ممدوح کے حوالے سے بحضورِ رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم عرضِ حال کی

اے بصیریؒ را ردا بخشندہ
بربطِ سلما مرا بخشندہ

یہاں حاشیے میں ہے "بصیریؒ، مصنفِ قصیدہٴ بُردہ جس نے عالمِ رؤیا میں نبئ کریم

(صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کو اپنا مشہور قصیدہ " أمِنْ تذکر جیران بذی سلم..... الخ" سنایا۔ حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) نے اس کے صلے میں خوش نصیب بصیریؒ کو اپنی چادرِ مطہّر عطا فرمائی"۔ سید سلیمان ندوی کے نام اپنے ایک خط میں علامہ نے "اے بصیری ردا بخشندہ" کے حوالے سے۔ ایک دوسری روایت کے مطابق بصیریؒ کو جذام کا بیمار لکھا ہے۔ "بصیریؒ کے متعلق بھی یہی واقعہ مشہور ہے۔ فرق صرف اس قدر ہے کہ حضور (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) نے بصیریؒ کو جو جذام میں مبتلا تھا، اپنی چادرِ مطہّر خواب میں عطا فرمائی تھی جس کے اثر سے اس نے جذام سے نجات پائی"۔ ۳۶

حکیم الامت علامہ اقبالؒ کو بھی امام بوصیری رحمہ اللہ تعالیٰ کے حوالے سے شفا ملی۔ کئی سال پہلے میرے والد "ایڈیٹر نعت" ایک حادثے میں شدید زخمی ہو گئے اور ران کی ٹانگ ٹوٹ گئی۔ اپنی بیماری کے دوران انہوں نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تعریف و توصیف میں تر زبانی کی تو اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیبِ پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی تعریف کے صدقے میں انہیں صحت عطا فرمائی۔ ان کے اس پہلے مجموعۂ نعت کا نام "وَرَفَعْنَا لَکَ ذِکْرَکَ" ہے۔ انہوں نے اس کا انتساب امام بوصیریؒ کے نام یوں کیا "حضرت علامہ بوصیری علیہ الرحمہ کے نام —— انہوں نے قصیدۂ بردہ لکھا تو حبیبِ کبریا علیہ التحیتہ والثناء کے کرم سے انہیں صحت عطا ہوئی، میں نے یہ نعتیں کہیں تو شافیٔ مطلق نے مجھے طویل علالت سے نجات بخشی"۔ ۳۷

## حواشی:

(۱) محمد نبی بخش حلوائی، مولانا "شفاء القلوب" ص ۲۵۹، ۲۶۰ (۲) محمد ابو الحسن، صاحبزادہ" فلاح الدارین ص ۹۲/ عنایت احمد کاکوروی "فضائلِ درود و سلام" ص ۲۴، "فضائلِ درود شریف معہ درودِ تاج" (ناشر۔ محمد خادم بٹ و برادران) ص ۲۴/ محمد زمان نقشبندی "فضائلِ صلوٰۃ و سلام" ص ۷۲/ محدث دہلوی "مدارج النبوت (حصہ اول) ص ۵۶۴/

اشرف علی تھانوی "زاد السعید" ص ۔۱۲/ محدث دہلوی ۔"جذب القلوب" ص ۲۶۱/ محمد زکریا، مولانا "فضائلِ درود شریف" ص ۶۷/ یوسف بن اسمٰعیل نبہانی مترجم محمد اصغر حکیم "فضائلِ درود" ص ۵۳/ یوسف بن اسمٰعیل نبہانی "انوارِ محمدیہ" ص ۵۲۹/ "درود شریف کے فوائد" (اگرچہ کتاب پر مؤلف کا نام درج نہیں ہے لیکن ہمارے ذاتی علم میں ہے کہ اس کتاب کو ہمارے چچا فیاض حسین چشتی نظامی نے مرتب کیا) ص ۸/ محمد سعید شبلی، قادری "فضائلِ درود و سلام" ص ۲۷، ۲۸/ فردوس علی شاہ "الصلوٰۃ والسلام" ص ۱۳۶/ "شفاء القلوب" ص ۱۸۱۔

(۳) محمد سعید شبلی، قادری "فضائلِ درود و سلام" ص ۴۴/ "شریعت" (ماہنامہ) لاہور، جولائی ۱۹۲۴ء ص ۵/ فیاض حسین چشتی نظامی "درود شریف کے فوائد" ص ۳۴ (۴) "شفاء القلوب" ص ۷۴، ۲۴۸ (۵) خاتم سلیمانی ص ۱۳۹ (۶) "شفاء القلوب" ص ۱۹۲ (۷) "شفاء القلوب" ص ۲۴۱، ۲۴۲ (۸) نبہانی "فضائلِ درود" ص ۹۳/ مدارج النبوت (حصہ اول) ص ۵۶۹/ فردوس علی شاہ "الصلوٰۃ والسلام" ص ۱۵۱/ "فضائلِ درود و سلام" (محمد سعید شبلی قادری) ص ۲۷/ محمد زمان نقشبندی، "فضائلِ صلوٰۃ و سلام" ص ۴۷/ "شفاء القلوب" ص ۱۸۳ (۹) "زاد السعید" ص ۱۲/ فردوس علی شاہ "الصلوٰۃ والسلام" ص ۱۵۱/ محمد زکریا "فضائلِ درود شریف ص ۶۷/ محمد سعید شبلی "فضائلِ درود و سلام" ص ۲۷/ محمد زمان "فضائلِ صلوٰۃ و سلام" ص ۴۷ (۱۰) محمد زکریا "فضائلِ درود شریف" ص ۶۷ (۱۱) "شفاء القلوب" ص ۲۴۵ (۱۲) نبہانی "فضائلِ درود" ص ۶۸/ محمد سعید شبلی "فضائلِ درود و سلام" ص ۲۰/ محدث دہلوی "مدارج النبوت" (حصہ اول) ص ۵۶۷ (۱۳) "شفاء القلوب" ص ۲۹۱، ۲۹۳ (۱۴) ایک گمنام عاشقِ رسولِ انام صلی اللہ علیہ وسلم "فضائل و برکات درود شریف" ص ۲۲۵ (۱۵) "شفاء القلوب" ص ۱۹۴ (۱۶) ایک گمنام عاشقِ رسولِ انام "فضائل و برکاتِ درود شریف" ص ۱۸۰ (۱۷) مدارج النبوت (حصہ اول) ص ۵۷۶ (۱۸) ایک گمنام عاشقِ رسولِ انام "فضائل و

برکات درود شریف ص ۱۲۴ (۱۹) ایضاً ص ۲۲۱، ۲۲۲ (۲۰) محمد زمان نقشبندی "فضائل الصلوٰۃ والسلام" ص ۵، (۲۱) "شفاء القلوب" ص ۱۹۵ (۲۲) محمد امین مفتی "آب کوثر" ص ۱۳۳ (۲۳) فلاح الدارین ص ۲۵۹ (۲۴) فیاض حسین چشتی نظامی "درود شریف کے فوائد" ص ۲۲/ محمد سعید شبلی "فضائل درود و سلام ص ۲۹ (۲۵) "آب کوثر" ص ۱۴۱/ "فلاح الدارین" ص ۱۴۶، ۱۴۷/ محمد زکریا "فضائل درود شریف" ص ۱۱۱، ۱۱۲/ ایک گمنام عاشقِ رسولِ انام "فضائل و برکاتِ درود شریف" ص ۱۰۷، ۱۰۸/ فضائلِ درود شریف معہ درود تاج (ناشر محمد خادم و برادران) ص ۱۶، ۱۷ (۲۶) "سیرت رسولِ عربی" نور بخش توکلی ص ۸۴۸، ۸۴۹ (۲۷) "حجۃ اللہ علی العلمین فی معجزات سید المرسلین ص ۷۹۰ (۲۸) فضل احمد عارف۔ برکاتِ بُردہ۔ نذیر سنز پبلشرز، لاہور ص ۴۷، ۴۸ —— (۲۹) اشرف علی تھانوی، مولانا "سیرت رسول اکرم" (۳۰) برکات بردہ ص ۱۰۰/ مبارک علی شاہین، سید۔ خاتم النبیین قصیدہ بُردہ (منظوم اردو ترجمہ) ص ۴۶/ قصیدہ بردہ شریف مترجم۔ مطبوعہ تاج کمپنی لمیٹڈ، لاہور۔ ص ۱/ طفیل احمد سلامی تسکین القلوب ص ۶۔ (۳۱) برکاتِ بردہ۔ ص ۲۱۰، ۲۱۱ (۳۲) عطاء اللہ، شیخ (مرتب) اقبال نامہ حصہ اول ص ۱۴۴/ رشید محمود، راجا۔ اقبال و احمد رضا ص ۸۳ (۳۳) کلیاتِ اقبال فارسی۔ ص ۸۴۴/ مثنوی پس چہ باید کرد۔ مطبوعہ رایزنی فرہنگی جمہوری اسلامی ایران، پاکستان۔ ص ۶۶ (۳۴) مثنوی پس چہ باید کرد۔ ص ۱، (۳۵) کلیاتِ اقبال فارسی، ص ۱۶۷ (۳۶) اقبال نامہ۔ حصہ اوّل ص ۹۴ (۳۷) رشید محمود، راجا (ایڈیٹر نعت) ورفعنا لک ذکرک۔ ص ۵۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

اللّٰھم صل علی سیدنا و مولٰنا
محمد طب القلوب ودوائھا
وعافیۃ الابدان وشفائھا ونور
الابصار وضیائھا وعلی الہٖ و
صحبہٖ وبارک وسلم تسلیما

تنویر قریشی ۱۴۱۰ھ

(یا اللہ! ہمارے آقا و مولا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جو دلوں کے طبیب اور دوا ہیں جسموں کے لیے عافیت و شفا ہیں اور آنکھوں کا نور اور اُن کی چمک ہیں ـــ اور اُن کی آل و اصحاب پر درود اور برکتیں اور خوب سلام بھیج)

# صلوٰۃ و سلام

نبیٔ برحق، رسولِ اکرم، صلوٰۃ تم پر، سلام تم پر
حضورِ اقدس شہِ معظّم! صلوٰۃ تم پر، سلام تم پر

تمھاری ہے شان بسکہ عالی، تمھارے در پر ہیں سب سوالی
سخیٔ اکرم جوادِ اعظم، صلوٰۃ تم پر، سلام تم پر

تمھی تو ہو آخری پیمبر، تمھی تو ہو دو جہاں کے رہبر
تمھی ہو سردارِ ہر دو عالم، صلوٰۃ تم پر، سلام تم پر

تمھی پہ نازل ہوا ہے قرآں، تمھی تو مقصودِ انس و جاں ہو
تمھارے شیدا ہیں دونو عالم، صلوٰۃ تم پر، سلام تم پر

تمھارا دیدار کیمیا ہے، تمھارا دکھ داروئے شفا ہے
حکیمِ حاذق، طبیبِ اکرم، صلوٰۃ تم پر، سلام تم پر

تمھی ہو سب سے بلند و اعظم، تمھی معظّم تمھی مکرّم
انیسِ جبریلؑ و فخرِ آدمؑ صلوٰۃ تم پر، سلام تم پر

ہے نذرؔ قربان تم پہ آقا، وہ ہے سراپا قصور مولا!
ہو تم جو سر پر تو کچھ نہیں غم، صلوٰۃ تم پر، سلام تم پر

نذرؔ غوری فیروزپوری

# صلوٰۃ و سلام

حبیبِ خدا پر صلوٰۃ و سلام
شہِ انبیاء پر صلوٰۃ و سلام

رؤف و رحیم و عزیز و حریص
شفیع الورٰی پر صلوٰۃ و سلام

ہو صبح و مسا، روز و شب، دائما
مرے مصطفیٰؐ پر صلوٰۃ و سلام

قسیم و جسیم و نسیم و وسیم
سراپا ہُدٰی پر صلوٰۃ و سلام

شفیع و مطاع و نبیّ و کریم
مرے دلربا پر صلوٰۃ و سلام

مرے خواجۂ بعث و روزِ جزا
شہِ دوسرا پر صلوٰۃ و سلام

کریم السجایا، جمیل الشّیَم
شہِ مجتبیٰؐ پر صلوٰۃ و سلام

رسولوں کے سردار اُمّی لقب
مرے ذوالعلا پر صلوٰۃ و سلام

مرے خاتم الانبیاء و رسل
مہِ اصطفیٰؐ پر صلوٰۃ و سلام

ہو صدیقؓ و فاروقؓ و عثمانؓ پر
اور شیرِ خدا پر صلوٰۃ و سلام

"حبیبِ خدا پر صلوٰۃ و سلام
شہِ انبیاء پر صلوٰۃ و سلام"

______ مولانا دیدار علی شاہ الوری

# الصلوٰۃ والسلام

شاہِ سدرہ مقام — الصلوٰۃ و السلام
مظہرِ ربّ الانام — الصلوٰۃ و السلام
صاحبِ امّ الکتاب — ہر حضور و ہر غیاب
آپ پر روشن تمام — الصلوٰۃ و السلام
توڑے مبہم سلسلے — سمٹا دیے ہیں فاصلے
دے کے رحمت کو دوام — الصلوٰۃ و السلام
فرش تا چرخِ کبود — نورِ نغماتِ درود
وردِ فطرت ہے مدام — "الصلوٰۃ و السلام"
دستگیرِ بے کساں — چارۂ بے چارگاں
آپ کا حسنِ نظام — الصلوٰۃ و السلام
اے کریمِ ذی حشم — آپ کا دستِ کرم
لیتا ہے گرتوں کو تھام — الصلوٰۃ و السلام
یا نبیؐ ذی وقارؐ — دل بہ چشمِ اشکبار
کہہ رہا ہے صبح و شام — "الصلوٰۃ و السلام"

الصلوٰۃ و السلام

اثر لودھیانوی (گوجرانوالہ)

# الصلوٰۃ والسلام

دہر کے سلطان و سرور الصّلوٰۃ والسّلام
مصطفیٰ محبوبِ داور الصّلوٰۃ والسّلام

زینتِ عرشِ الٰہی، رحمتِ بزمِ وجود
مالکِ ہر ملک و کشور الصّلوٰۃ والسّلام

نازشِ ارض و سما، جانِ بہارِ کن فکاں
باغِ ہستی کے گُلِ تر الصّلوٰۃ والسّلام

اے سراجِ دینِ حق، اے مشعلِ راہِ ہدیٰ
اے دو عالم کے پیمبر! الصّلوٰۃ والسّلام

نورافشاں تیرے جلووں سے جبینِ کائنات
مرحبا ماہِ منوّر الصّلوٰۃ والسّلام

ہیں معطّر، روح پرور، مشکبار و عطر بیز
تیرے گیسوئے معنبر الصّلوٰۃ والسّلام

جن کی ہر آواز میں ہے درسِ تعمیرِ حیات
ہیں رسولِ ربِّ اکبر الصّلوٰۃ والسّلام

شعلہ ہائے مہرِ محشر سے بچائے گا نسیم
سایۂ دامانِ سرور الصّلوٰۃ والسّلام

---

علم و عرفاں کے سمندر، الصّلوٰۃ والسّلام
آیتِ قرآں کے مظہر الصّلوٰۃ والسّلام

منزلِ ایماں کے رہبر الصّلوٰۃ والسّلام
رحمت و شفقت کے پیکر الصّلوٰۃ والسّلام

آپ کا دریائے رحمت موجزن ہے صبح و شام
ساقیِ تسنیم و کوثر الصّلوٰۃ والسّلام

مرجعِ شاہ و گدا ہے آستانہ آپ کا
اے حبیبِ ربِّ اکبر الصّلوٰۃ والسّلام

اے سریر آرائے بزمِ اولین و آخرین
اے شفیعِ روزِ محشر، الصّلوٰۃ والسّلام

فرش سے تا عرش جن کی تابشِ حسن و جمال
وہ ہیں شاہِ ہفت کشور الصّلوٰۃ والسّلام

جنّ و انساں، حور و غلماں ہی نہیں پڑھتے درود
ہے فرشتوں کے لبوں پر "الصّلوٰۃ والسّلام"

خلد بر کف گنبدِ خضرا کے سائے میں نسیم
ہم پڑھیں بادیدۂ تر "الصّلوٰۃ والسّلام"

نسیم بستوی (بہار)

# صلوٰۃ و سلام

الصّلوٰۃ و السّلام اے نورِ ذاتِ کبریا | الصّلوٰۃ و السّلام اے مالکِ ہر دو سرا!
الصّلوٰۃ و السّلام اے شافعِ روزِ جزا | الصّلوٰۃ و السّلام اے بادشاہِ مرسلاں

الصّلوٰۃ و السّلام اے تاجدارِ دوجہاں
الصّلوٰۃ و السّلام اے سرورِ کون و مکاں

السّلام اے احمدِؐ مرسل امام الانبیاء | السّلام اے شاہِ عالم اے محمد مصطفیٰؐ
السّلام اے جانِ جاں اے منبعِ جود و سخا | آمنہؓ کے لاڈلے عبداللہؓ کے روشن نشاں

الصّلوٰۃ و السّلام اے تاجدارِ دوجہاں
الصّلوٰۃ و السّلام اے سرورِ کون و مکاں

اے کہ جس کی ذات سے سب نور پیدا ہو گیا | اے کہ جس کے حسن پر اللہ شیدا ہو گیا
اے کہ جس پر سرِ مخفی سب ہویدا ہو گیا | اے شہنشاہِ حسیناں، واقفِ سرِّ نہاں

الصّلوٰۃ و السّلام اے تاجدارِ دوجہاں!
الصّلوٰۃ و السّلام اے سرورِ کون و مکاں!

السّلام اے قبلۂ کونین اے صدر العلیٰ | السّلام اے نورِ ربّ العالمیں بدر الدجیٰ!
اپنے روضہ پر بلا لو یا شہِ نور الہدیٰ | عرضِ خدمت کر کے یہ کہتا ہے مجتبیٰ ناتواں

الصّلوٰۃ و السّلام اے تاجدارِ دوجہاں!
الصّلوٰۃ و السّلام اے سرورِ کون و مکاں!

—— صلّی اللہ علیک وسلّم ——

سکندر احمد مجتبیٰ گھونڈوی

# صلوٰۃ و سلام

زبان پر بار بار آئے" صلوٰۃ ان پر سلام ان پر"
سحابِ رحمت جو بن کے چھائے، صلوٰۃ ان پر سلام ان پر

مطیعِ ربِّ جلیل و برتر، فلک نے دیکھا نہ ان سے بڑھ کر
خدا نے وصف ان کے خود گنائے، صلوٰۃ ان پر سلام ان پر

وہ عفو ان کا، وہ ان کی شفقت، وہ فتح کے دن بھی یہ عنایت
کہ جائے ہر شخص، امان پائے، صلوٰۃ ان پر سلام ان پر

قرینۂ بندگی سکھایا، فلاح کا راز یہ بتایا
کہ شرک دل میں نہ راہ پائے، صلوٰۃ ان پر سلام ان پر

اطاعت ان کی میں چھوڑ بیٹھوں، میں رابطہ رب سے توڑ بیٹھوں
نعیم وہ دن کبھی نہ آئے، صلوٰۃ ان پر سلام ان پر

سید ضیاء الدین نعیم (کراچی)

# درود و سلام اور اطاعتِ سرکار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

تحریر: چودھری مشتاق احمد

اسلام اور ایمان کی جتنی قدر انسان کے دل میں ہوگی اتنی ہی زیادہ قدر اس کے دل میں نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے احسانات کی بھی ہوگی اور جتنا زیادہ آدمی اِن احسانات کا قدر شناس ہوگا اتنا ہی زیادہ وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیجے گا۔ پس درحقیقت کثرتِ درود ایک پیمانہ ہے جو ناپ کر بتا دیتا ہے کہ دینِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک آدمی کا کتنا گہرا تعلق ہے اور نعمتِ ایمان کی کتنی قدر اس کے دل میں ہے۔

درود پڑھنے والے پر اللہ تعالیٰ درود بھیجتا ہے، فرشتے درود بھیجتے ہیں ۔ حضورؐ خود اس پر درود بھیجتے ہیں۔ درود اپنے پڑھنے والے کی خطاؤں کا کفارہ بن جاتا ہے، اعمال کو پاکیزہ بناتا ہے اور درجات کو بلند کرتا ہے۔ درود پڑھنے والے کے نامۂ اعمال میں ایک قیراط کے برابر ثواب لکھا جاتا ہے اور قیراط بھی جو اُحد پہاڑ کے برابر ہو۔ درود پڑھنے والے پر اللہ کی رحمت نازل ہوتی ہے۔ قیامت کے دن وہ عرش کے سایہ تلے ہوگا۔ درود مجالس کی زینت ہے، فقر اور تنگیٔ معیشت کو دور کرتا ہے۔ درود پڑھنے والا قیامت کے روز حضور اقدس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زیادہ قریب ہوگا۔ درود دلوں کو نفاق اور زنگ سے پاک کرتا ہے، خواب میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کا ذریعہ ہے۔ پس جتنا بھی

ہو سکے، اس ذاتِ اقدس صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم پر درود بھیجا جائے۔ لیکن ہر نیک عمل کی طرح ضروری ہے کہ درود شریف بھی پورے اخلاص کے ساتھ سوچ سمجھ کر پڑھا جائے۔ ایک بزرگ درود بھیجنے کی مثال گلدستے سے دیتے ہیں یا پھولوں کا ہار سمجھ لیجیے۔ اگر تو اس کے پھول تروتازہ ہیں اور خوشبودار ہیں تو جس کو بھی پیش کیے جائیں گے، وہ خوش ہوگا اور سمجھے گا کہ اس کی عزت افزائی کی گئی ہے۔ اگر یہ پھول مرجھائے ہوئے اور باسی ہوں تو صورتِ حال مختلف ہوگی۔ کوئی انہیں خوشی سے قبول کرنے کو تیار نہ ہوگا۔ اس لیے ضروری ہے کہ درودِ پاک حاضر دماغی سے پڑھا جائے۔ اس کے مفہوم و معانی کو پیشِ نظر رکھا جائے۔ ہمیں سوچنا چاہیے کہ جس ذاتِ اقدس صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم اور اس کے نام لیواؤں تک کے لیے ہم یہ اللہ کی بارگاہ میں دعا کرتے ہیں کہ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ کیا ان کے مقصد اور مشن کی سربلندی کے لیے بھی کوئی عملی قدم اٹھا رہے ہیں۔ کیا ہمارا دل ان دعاؤں کے ساتھ ہے۔ کیا ہماری روزانہ زندگی، ہمارے مشاغل، ہماری مصروفیتیں، ہماری سعی و جہد اور ہماری جان و مال کا صرفہ انہی دعاؤں کی تکمیل کے لیے ہے۔

ایک بنیادی حقیقت جو حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے ہر نام لیوا کی نگاہوں سے اوجھل نہیں ہونی چاہیے، وہ یہ ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم دنیا میں صرف زبانی خراجِ عقیدت وصول کرنے کے لیے تشریف فرما نہیں ہوئے تھے بلکہ آپ کی بعثت کا اصل مقصد یہ تھا کہ آپؐ کی بارگاہ میں خراجِ عقیدت کے ساتھ ساتھ خراجِ اطاعت پیش کیا جائے اور جو اُسوۂ حسنہ یعنی زندگی گزارنے کا طریقہ ہمارے لیے چھوڑ گئے ہیں، اس کا مکمل اتباع کیا جائے۔

اگر انسان درود پڑھتے وقت مستقبل میں اپنی اصلاح کا عزم نہ کرے اور اپنے درود و سلام

کے پھولوں کو اپنے ندامت کے آنسوؤں سے تر نہ کرے تو درود و سلام کے اندر وہ جان پیدا نہیں ہو سکتی جو اللہ کی جانب سے انعام و اکرام کی بارش کا ذریعہ بن سکے۔

ہر اُمتی کا یہ فرض ہے کہ وہ حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی ذاتِ اقدس پر کثرت سے درود بھیجے اور ساتھ ساتھ درود کے الفاظ کے مطابق آپؐ کے ہر اُمتی کا بھی خواہ بننے کی پوری کوشش کرکے اُمتِ محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی بھلائی، ترقی اور عظمت کے لیے کام کرنا اپنا اولین فرض سمجھے۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کا ارشاد ہے کہ "اپنے مسلمان بھائی کی مدد کرو خواہ وہ ظالم ہو یا مظلوم"۔ صحابہ کرامؓ نے عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیک وسلم مظلوم کی مدد کی بات تو سمجھ آتی ہے مگر ظالم کی مدد کس طرح کریں؟ اِس پر آپؐ نے فرمایا: ظالم کو ظلم سے روکنا اس کی مدد ہے۔ پھر حضورؐ کا یہ ارشادِ مبارک بھی ہر اُمتی کے پیشِ نظر رہنا چاہیے کہ بھائی کے لیے بھی وہی پسند کرے جو اپنے لیے پسند کرتا ہو۔ آج ہمارے اندر کتنا تضاد ہے کہ زبان سے تو آپؐ کی آل کے لیے آپؐ پر درود بھیجتے ہوئے بھلائی کی دعا کرتے ہیں اور ہمارے دل حسد، بُغض اور کینہ سے لبریز ہیں۔ آج یہی بات اُمت کی ذلت، رسوائی اور پسپائی کا باعث بنی ہوئی ہے۔

درود پاک پڑھنے کا ایک اہم اور بنیادی مقصد یہ ہے کہ اللہ کے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی سچی محبت آدمی کے دل و دماغ میں رچ بس جائے۔ اس محبت کے صدقے انسان اپنے خالقِ حقیقی کی معرفت حاصل کر سکے اور اتباعِ رسولؐ میں آدمی اس قدر پختہ ہو جائے کہ خالقِ حقیقی کو بھی اس پر پیار آجائے۔ اسی حقیقت کو اللہ تعالیٰ نے سورۂ آلِ عمران میں یوں فرمایا ہے: قُلْ إِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّونَ اللَّهَ فَاتَّبِعُونِي يُحْبِبْكُمُ اللَّهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوبَكُمْ

وَاللّٰہُ غَفُوْرٌ رَّحِیْمٌ۔ تاریخ شاہد ہے کہ جس نے بھی اللہ کے نبی محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی اتباع میں اپنی جان مال اور تمام صلاحیتوں کو کھپایا اسی پر خدا کو بھی پیار آیا جس طرح محبت کے بغیر اتباع ممکن نہیں اسی طرح اتباع کے بغیر محبت کا دعویٰ سراسر جھوٹ، فراڈ اور دھوکا ہے۔

محبت بڑی چیز ہے محبت کے اندر بے پناہ قوت ہے۔ محبت کے اندر وہ قوت ہے جو کسی خطرے کو خاطر میں نہیں لاتی۔ محبت ناتواں کے اندر وہ توانائی پیدا کرتی ہے کہ وہ پوری کائنات سے مقابلہ کے لیے تیار ہو جاتا ہے۔ ایک بوڑھا شخص سخت گرمی کے موسم میں ایک درخت کے نیچے بیٹھا ہانپ رہا ہے۔ چند قدم چلنے کی ہمت نہیں۔ ایسے میں اسے اطلاع ملتی ہے کہ اس کا بیٹا سڑک پر حادثہ کی وجہ سے ہلاک ہو گیا ہے۔ یہ خبر سنتے ہی وہ کمزور بوڑھا سڑک کی طرف دوڑ پڑتا ہے۔ وہ اتنا تیز دوڑتا ہے کہ جوانوں سے بھی آگے نکل جاتا ہے۔ یہ دوڑنے کی قوت اسے کہاں سے ملی ہے بیٹے کی محبت سے۔ یہ تو دنیا کی محبت کا مآل ہے۔ اللہ اور اس کے رسولؐ کی محبت کے اندر تو اس سے کہیں زیادہ قوت ہے۔ حضرت بلالؓ، حضرت خبابؓ، حضرت یاسرؓ، حضرت سمیہؓ کو عشقِ رسولؐ نے کفار کے سامنے کس طرح غیر متزلزل پہاڑ دیا۔ اپنی جانوں کی پروا نہیں کی مگر اپنے محبوبؐ کی آن پر آنچ نہ آنے دی۔ ہماری تاریخ ایسے واقعات سے بھری پڑی ہے۔ مگر آج ہم گفتار کے غازی بن کر رہ گئے۔ زبانی تو ہم عشقِ رسولؐ کے بڑے بڑے دعوے کرتے ہیں مگر عمل کے میدان میں صفر ہو جاتے ہیں۔ نبیؐ کا لباس ہمیں پسند نہیں۔ حضورؐ جیسی شکل وصورت بنانا ہمیں ناگوار۔ نماز، روزہ ہمارے لیے وبالِ جان، ہمارے ہاں امانت ودیانت کو بالائے طاق رکھا ہوا ہے۔ جرائم میں ہم ماہر، اُمت کو لڑانے میں ہم سب سے آگے اور عاشقِ رسولؐ ہونے کے بھی ہم ٹھیکیدار۔

حضور رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر درود بھیجنے کے صد فیصد نتائج اسی وقت ظاہر ہوں گے جب ہماری زندگی صدفیصد حضورؐ کی سنت کے تابع ہو۔ یہ تو بڑی عجیب بات ہے کہ ایک آدمی کاروبار میں ڈنڈی بھی مارے، ملاوٹ اور چور بازاری بھی کرے، دوسروں کا حق بھی غصب کرے، رشوت، چوری، غیبت سے بھی بچنے کی کوشش نہ کرے اور سمجھے کہ اس کے درود پڑھنے سے حضورؐ خوش ہو جائیں گے۔ یہ خام خیالی ہے، ایک دھوکا ہے۔ لیکن یہ بات اس سے بھی زیادہ عجیب ہو گی کہ آدمی اپنے آپ کو خلافِ سنت کاموں میں ملوث پاکر درود پڑھنا چھوڑ دے بلکہ اسے درود میں اضافہ کرتے رہنا چاہیے اور خلافِ سنت حرکات میں کمی کرتے رہنا چاہیے تاکہ وہ وقت آجائے کہ جب اس کی زندگی خلافِ سنت اعمال سے پاک ہو جائے۔ اب یقیناً اس کا درود رحمتوں کی بارش کا ذریعہ بن جائے گا اور اس شخص میں رہِ مصطفیٰؐ پر چلنے کی قوت، ہمت اور شوق پیدا ہو گا۔ اس کے دل کی دنیا عشقِ مصطفیٰؐ سے ایسی آباد ہو گی کہ اس کے اندر کوئی دوسری چیز باقی نہ رہ سکے گی۔ پھر انسان روحانیت کی ان بلندیوں پر محوِ پرواز ہو گا جن کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا۔

چون بنامِ مصطفیٰ ﷺ خوانم درود

از خجالت آب میگردد وجود

عشق میگوید که ای محکومِ غیر

سینۂ تو از بتان مانندِ دیر

تا نداری از محمد ﷺ رنگ و بو

از درودِ خود میالا نامِ او

اقبالؒ

"جب مَیں حضور (صَلّی اللہُ عَلَیہِ وَآلِہٖ وَسَلَّم) کے اِسمِ گرامی پر دُرود پڑھتا ہُوں تو میرا وجُود ندامت کے باعث پانی پانی ہو جاتا ہے۔"

"عِشق مجھے کہتا ہے کہ اے غیر کے محکوم! تیرا سینہ تو بُتخانے کی طرح اصنام سے بھرا ہُوا ہے۔

جب تک تُو حضُور (صَلّی اللہُ عَلَیہِ وَآلِہٖ وَسَلَّم) کے رنگ و بُو کو اِختیار نہیں کر لیتا، اپنے دُرود سے اُن کے نامِ گرامی کو آلودہ نہ کر۔"

حکیم الامت علامہ محمد اقبال رحمہ اللہ تعالیٰ

مثنوی پس چہ باید کرد اے اقوامِ شرق

# صلوٰۃ و سلام

ہمیں یہ کہتا ہے حق تعالیٰ "صلوٰۃ کافی ، سلام زیادہ"
ہمارا ہر وقت ورد ہو گا ، صلوٰۃ کافی ، سلام زیادہ
ببارگاہِ رسولِ اکرم ، جو لائے تو لائے اُمّتی ، ہم
فقط ارادت کا ایک ہدیہ ، صلوٰۃ کافی ، سلام زیادہ
خدا ، اور اُس کے فرشتے اور ہیں درود گو ہیں درود خواں ہیں
مرے لیے اتنا ہے اضافہ "صلوٰۃ کافی ، سلام زیادہ"
حضورؐ کے جو ہیں نام لیوا ، شبانہ روز ان کا ہے یہ شیوہ
حضورؐ پر ہمہ وقت پڑھنا ، صلوٰۃ کافی ، سلام زیادہ
یہ سچے مالک کا فیصلہ ہے ، جو اُس نے ہم کو سُنا دیا ہے
کریں تو بس ایک یہ وظیفہ "صلوٰۃ کافی ، سلام زیادہ"
سلام زیادہ صلوٰۃ کافی" اسی میں آئے اجل بھی میری
کہ ماحصل بھی ہے زندگی کا ، صلوٰۃ کافی ، سلام زیادہ
مزا تو اُس خوش نصیب کا ہے ، بروزِ محشر اُسی کی ہے سجے
ہے جس کے اعمال کا خلاصہ " صلوٰۃ کافی ، سلام زیادہ"
گیا جو عمر رے کو مجھ سا عاصی ، تو مکہّ میں بھی مدینہ میں بھی
ادا کرے گا یہی فریضہ ، صلوٰۃ کافی ، سلام زیادہ
اگرچہ حلقہ درود کا ہو ، سلام اس میں بھی خوب پڑھ لو
کہ محمودؔ یہ حکم ہے خدا کا "صلوٰۃ کافی ، سلام زیادہ"

راجا رشید محمود (۲۶ ستمبر ۱۹۸۹)

# درود العارفین

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ سَمَّیْتَہٗ ذَاکِرًا
وَّحَبِیْبًا وَّمُذَکِّرًا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ سَمَّیْتَہٗ اَحْمَدًا وَّمُحَمَّدًا
وَّسَیِّدًا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ
اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ سَمَّیْتَہٗ صَابِرًا
وَّنَبِیًّا وَّرَاقِبًا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ
صَلِّ عَلٰی مَنْ سَمَّیْتَہٗ غَالِبًا وَّرَحِیْمًا وَّحَلِیْمًا
مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ
سَمَّیْتَہٗ عَاقِبًا وَکَرِیْمًا وَّحَکِیْمًا مُحَمَّدٌ

رَّسُوْلُ اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ سَمَّیْتَہٗ
عَدْلاً وَّجَوَّادًا وَّمُزَّمِّلاً مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ
اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ سَمَّیْتَہٗ قَاسِمًا
وَّمَھْدِیًّا وَّھَادِیًا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ
صَلِّ عَلٰی مَنْ سَمَّیْتَہٗ شَکُوْرًا وَّحَرِیْصًا
مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ
سَمَّیْتَہٗ قَآئِمًا وَّحَفِیًّا وَّعَبْدَ اللّٰہِ مُحَمَّدٌ
رَّسُوْلُ اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ سَمَّیْتَہٗ
شَاھِدًا وَّبَشِیْرًا وَّمَھْدِیًّا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ
اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ سَمَّیْتَہٗ بَاھِیًا
وَّنُوْرًا وَّمَکِّیًّا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ اَللّٰھُمَّ

صَلِّ عَلٰی مَنْ سَمَّیْتَهٗ شَاکِرًا وَّ وَلِیًّا وَّنَذِیْرًا
مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ
سَمَّیْتَهٗ طَاهِرًا وَّصَفِیًّا وَّ مُخْتَارًا مُحَمَّدٌ
رَّسُوْلُ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ سَمَّیْتَهٗ بُرْهَانًا
وَّصَحِیْحًا وَّ شَرِیْفًا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ سَمَّیْتَهٗ مُسْلِمًا
وَّرُءُوْفًا رَّحِیْمًا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ
اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ سَمَّیْتَهٗ مُؤْمِنًا
وَّعَلِیًّا مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ
عَلٰی مَنْ سَمَّیْتَهٗ قَیِّمًا وَّمَحْمُوْدًا وَّحَامِدًا
مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مَنْ

سَمَّیْتَہٗ مِصْبَاحًا وَّاٰمِرًا وَّنَاھِیًا مُحَمَّدًا رَّسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ وَاَزْوَاجِہٖ وَذُرِّیّٰتِہٖ وَاَھْلِ بَیْتِہٖ وَرَضِیَ اللّٰہُ عَنْ کُلِّ الصَّحَابَۃِ اَجْمَعِیْنَ ہ

یَا رَبِّ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا
عَلٰی حَبِیْبِکَ خَیْرِ الْخَلْقِ کُلِّھِمْ

قرآنِ حکیم کی مقدس آیات اور احادیث نبوی آپ کی دینی معلومات میں اضافے اور تبلیغ کے لیے شائع کی جاتی ہیں۔ ان کا احترام آپ پر فرض ہے۔ ماہنامہ نعت کا ہر صفحہ حضور سرورِ کائنات علیہ السلام والصلوٰۃ کے ذکرِ مبارک سے مزین ہے۔ لہٰذا ماہنامہ نعت کو صحیح اسلامی طریقے کے مطابق بے حرمتی سے محفوظ رکھیں۔

# حلقۂ درودِ پاک

فرمایا رحمت دو عالم نورِ مجسم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے ، کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے کچھ فرشتے مقرر ہیں جو ذکر کے حلقے تلاش کرتے رہتے ہیں۔ پس جب کسی حلقۂ ذکر پر آتے ہیں تو ان لوگوں کو گھیر لیتے ہیں۔ پھر اپنے میں سے فرشتوں کے ایک گروہ کو قاصد بنا کر آسمان کی طرف رب العزت جل شانہٗ کے دربار میں بھیجتے ہیں ، وہ فرشتے جا کر عرض کرتے ہیں یا اللہ! ہم تیرے بندوں میں سے کچھ ایسے بندوں کے پاس سے گئے تھے جو تیرے انعامات کی تعظیم کرتے ہیں ، تیری کتاب پڑھتے ہیں اور تیرے نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم پر درود پاک بھیجتے ہیں اور تجھ سے اپنی آخرت کے لیے دعا کرتے ہیں۔ اس پر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ ان کو میری رحمت سے ڈھانپ دو۔ فرشتے عرض کرتے ہیں اے ہمارے رب کریم! ان میں فلاں شخص بڑا مجرم اور گنہ گار ہے، وہ کسی اور کام کے لیے آیا تھا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے : ان کو میری رحمت سے ڈھانپ دو کہ یہ آپس میں مل بیٹھنے والے ایسے لوگ ہیں کہ ان کے پاس بیٹھنے والا کوئی بھی بدنصیب نہیں رہتا۔ (آبِ کوثر۔ مرتبہ مفتی محمد امین۔ ص ۵۹ ، ۶۰)

---

⊙ عبد الحق ظفر چشتی اُستاذ عابد مجید ہائی سکول لاہور کینٹ / خطیب جامع مسجد نفیر آباد ہر جمعۃ المبارک کو نماز فجر کے فوراً بعد سب بچوں سمیت حلقۂ درودِ پاک قائم کرتے ہیں اور طلوعِ آفتاب تک اس عبادت میں مشغول رہتے ہیں (۴ ربیع الاول / ۲۰ اکتوبر کو انہوں نے عیدِ میلاد النبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے حوالے سے خصوصی حلقۂ درود پاک کا اہتمام کیا جس کے اختتام پر ایڈیٹر نعت کے علاوہ نعت خوان حضرات نے نعتیں پڑھیں۔ فیاض حسین چشتی نظامی نے خصوصی دعا کرائی۔

⊙ راجا رشید محمود ایڈیٹر نعت کے سب اہل خانہ ہر جمعۃ المبارک کو نماز عصر کے بعد اور ہر پیر کو نمازِ عشا کے بعد حلقۂ درودِ پاک کا اہتمام کرتے ہیں (۱۲ ربیع الاوّل کو نماز فجر سے پہلے اور نمازِ فجر کے بعد یہ سعادت حاصل کی گئی)

**نوٹ :** خدا جانتا ہے ، یہ خبریں صرف اس لیے شائع کی جا رہی ہیں کہ دوسروں کو تشویق ہو۔

# اخبارِ نعت

**سعودی عرب میں محفلِ نعت** بزمِ نعت الخبر کے زیرِ اہتمام ۱۴ اکتوبر کو نمازِ جمعہ کے بعد ایک محفلِ نعت منعقد ہوئی۔ صدارت کی سعادت سید جاوید علی شاہ ابوسعدیہ کے حصے میں آئی۔ ناظمِ تقریب سید یونس اعجاز سیکرٹری تعلقاتِ عامہ اور سینیئر پاکستان رائٹرز فورم تھے۔ سید انوار حسین شاہ، محمد ساجد، سید ابرار حسین شاہ اور مرزا قاسم نے بارگاہِ رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم میں گلہائے عقیدت پیش کیے۔ پروفیسر اقبال نواز کے علاوہ سید یونس اعجاز، شوکت محمود فارانی (میزبان) اور صاحبِ صدارت نے اپنا نعتیہ کلام پیش کیا۔ راقم الحروف نے زمرۂ ثناخوانِ سرکار (صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم) میں شمولیت کی غرض سے قدسی کی مشہور فارسی نعت "مرحبا سید مکی مدنی العربی" اور ڈاکٹر سرور اکبرآبادی کی اردو نعت پیش کی۔ اقبال نواز لاہور میں تھے تو وہاں بھی محفلیں کو گرماتے تھے، الخبر میں بھی انھوں نے لطفِ ادا اور حسنِ بیان کے پھول کھلائے:

جشنِ توصیف کرنے آیا تھا   قلب تالیف کرنے آیا تھا
اپنی کم ہمتی کہ لوٹ آیا   ورنہ تعریف کرنے آیا تھا

صاحبِ صدارت سید جاوید علی شاہ ابوسعدیہ نے لحنِ داؤدی پایا ہے، انھوں نے سوز و گداز کے ساتھ عزیز حاصلپوری کی نعت پڑھی۔ ایک شعر دیکھیے:

سائرِ ارض و آسماں! زائرِ عرش و لامکاں!
تیرا خرامِ ناز ہے سیر و سفر کی آبرو

(حسن نظیر جعفری۔ ایم اے۔ بی کام۔ ایل ایل بی۔ الخبر)

**بصیرپور (اوکاڑہ) میں محفلِ نعت** میلاد کمیٹی بصیرپور کے زیرِ اہتمام ۳۱ اکتوبر کو بعد نمازِ عشاء دارالعلوم حنفیہ فریدیہ بصیرپور میں چوتھی سالانہ محفلِ نعت بڑے تزک و احتشام سے

منعقد ہوئی۔ تذکارِ رسول (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی اس محفل کو یہ اعزاز اور انفرادیت حاصل ہے کہ اس کا انعقاد ایک ایسی درس گاہ میں ہوتا ہے جس کی تعلیمی خدمات گذشتہ نصف صدی پر محیط ہیں اور جسے علوم و عرفان کے سرچشموں میں مرکزی حیثیت حاصل ہے۔ پھر یہ کہ محفل کا پنڈال اس صاحبِ تقویٰ، آفتابِ نور و ہدایت اور عظیم عاشقِ رسولؐ کے پہلو میں بنایا جاتا ہے جن کے جذب دروں سے علامہ بوصیریؒ اور رومیؒ و جامیؒ کے مظاہر عشق کی خوشبو آتی تھی ـــ اس پر سوا یہ کہ اس محفل کے صاحبِ صدارت حضرت صاحبزادہ محمد محب اللہ صاحب نوری ہوتے ہیں جو بلا شبہ و ریب حضرت فقیہ اعظم قدس سرہٗ کے حقیقی جانشین اور ان کے علم و فضل اور جذباتِ عشق و محبت کے امین ہیں۔

تذکارِ رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) کی مٹھاس و شیرینی اور مندرجہ بالا وجوہ کی بدولت اس محفل کو پورے علاقے میں عاشقانِ رسولؐ کے سالانہ کنونشن کی حیثیت سے دیکھا جاتا ہے۔ اہل علاقہ شدید اضطراب کے ساتھ ماہِ میلاد النبیؐ کی آمد کا انتظار کرتے ہیں۔ اس سال محفل پر عشق و محبتِ مصطفوی (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کا رنگ کچھ زیادہ ہی گہرا تھا۔ دار العلوم کا وسیع صحن کھچا کھچ بھرا ہوا تھا۔ فراق و دید نبوی میں سسکیوں، آہوں اور آنسوؤں کی ہماہمی رات ۸ بجے سے شروع ہو کر اڑھائی بجے تک جاری رہی۔ کسی لمحے میں بھی اہل محفل کے قلب و دماغ اور جسم و جاں پر یادِ مصطفویؐ کے بغیر کسی اور چیز کا گذر نہیں ہوا۔ یوں محسوس ہوتا تھا جیسے کل جہان، سب عوالم اور تمام دنیائیں ایک ہی محبوب کی یاد میں محو اور رطب اللساں ہیں۔

قاری جان محمد نوری نے تلاوتِ قرآن کریم سے محفل کا آغاز کیا۔ پروفیسر حافظ منظور حسین نوری اور دار العلوم کے اُستاد حافظ محمد اسد اللہ نوری نے اپنا نعتیہ کلام سنا کر محظوظ کیا۔ دیگر نعت خواں حضرات کے علاوہ تاج الدین اوکاڑوی، معراج دین نوری، حافظ محمد حسین (کسووال) اور کراچی کے معروف نعت خواں جناب محمد یوسف میمن نے جذباتِ محبت سے کائنات کے والی اور مختارِ کل کی مدح سرائی اس انداز میں کی کہ قوتِ سماعت کو ایک عرصہ تک اس لذت و حلاوت کا احساس رہے گا ـــ راقم کو ناظم تقریب ہونے کا شرف حاصل رہا۔ آخر میں صاحبِ صدارت حضرت صاحبزادہ صاحب نے حاضرین کا شکریہ ادا کیا اور سوزِ عشق کی فراوانی پر مبارک باد دی۔ آخر میں دار العلوم حنفیہ فریدیہ بصیر پور کے عظیم فاضل جناب خواجہ غلام حسین صاحب سدیدی (دیپالپور) نے دعا کروائی۔ (خلیل احمد نوری)

**اسلام آباد میں نعتیہ مشاعرہ** اعلیحضرت شاہ احمد رضا خاں بریلویؒ کے عرس کے موقع پر محفل نعت، اسلام آباد کے زیر اہتمام نعتیہ مشاعرہ ہوا۔ صدارت پیر حبیب اللہ حاوی جعفری رحمانی (لاہور) نے کی۔ بزم نعت واہ کینٹ کے جنرل سیکرٹری انوار احمد عثمانی مہمان خصوصی تھے۔ ادارۂ تحقیقات امام احمد رضاؒ کے بانی و صدر سید ریاست علی قادری (کراچی) نے اپنے خطاب میں اعلیحضرتؒ کی نعت گوئی پر روشنی ڈالی۔ نعتیہ مشاعرے کا انتخاب نذرِ قارئین ہے:

عرش ہاشمی (ناظمِ مشاعرہ)
میں چاہتا ہوں کہ ان کی ثنا بیان کروں!
مگر یہ سوچ کہ میں کیا ہوں، کیا بیان کروں

طارق اقبال جعفری
وہ رازِ محبت کیا جانے، وہ حسنِ حقیقت کیا جانے
جس دل میں نبیؐ کا عشق نہیں، وہ لطفِ عبادت کیا جانے

اکبر حمزئی
نظر میری اکبرؔ ہے اُن کی طرف
جو ہیں مصدرِ لطف و جود و سخا

اقتدار الدین ساجد
اُس سے ہی منوّر ہے مہتابِ دل و دیدہ
ہم نے تری یادوں میں جو رات گزاری ہے

انجم خلیق
مکّہ و طیبہ و کربلا و نجف
کتنے روشن کیے کوہِ طور آپؐ نے

عارف صدیقی
اس پیکرِ علمِ لدنّی کی سب باتیں وحیِ الٰہی ہیں
ان سچی باتوں کا دل پر میں نقش بٹھا کر لایا ہوں

صابر کاسگنجوی
جسمِ خاکی پہ ردا نور کی ڈالی جائے
ارضِ طیبہ میں مری جان نکالی جائے

میاں تنویر قادری
ہے اُس کے پاؤں کی ٹھوکر میں تاجِ سلطانی
جو میرے شاہؐ کا ادنیٰ غلام ہے پیارے

رئیس بدایونی
بارک اللہ انسان کا یہ شرف، زندگی معتبر ہو گئی ہر طرف
جس کے خُلقِ معظّم کے سب معترف، وہ بشر ہم کو نسلِ علیٰ مل گیا

حسن نجمی
رازِ حُسنِ ازل اور ابد ہے تو ہی، رحمتِ دو جہاں سرورِ انبیاءؐ
تو دعاؤں میں سب سے بڑی ہے دعا، فخرِ کون و مکاں سرورِ انبیاءؐ

اسمٰعیل ذبیح — تو کسی ایک زمانے کا ہی ہادی تو نہیں
از ازل تا بہ ابد سارا زمانہ تیرا

امیر الاسلام ہاشمی — جب بھی کبھی میں نعتِ شہِ انبیاءؐ لکھوں
یا رب! یہ آرزو ہے کہ بے ساختہ لکھوں

شکیل فاروقی — من کے سارے روگ مٹا دے امرت تیرے پیر کا دھوون
سیدھی سچّی سیکھ تمہاری، سب سے صاف اور ستھرا جیون

سیّد حسنین کاظمی شاد — نہیں ہمتا دو عالم میں کوئی ذاتِ محمدؐ کا
کہ نوری اور خاکی میں نہیں تشبیہ پیکر کی

انوار احمد عثمانی — نوادرات میں اک باغ ہے یہ خُلقِ عظیم
روش روش ہیں جہاں پھول، کوئی خار نہیں

حبیب اللہ حاؔدی — آئی قرارِ دل کی تدبیر دل کے اندر
طیبہ کی کھینچتا ہوں تصویر دل کے اندر

شکیل اختر نے آزاد نظم اور میر صلاح الدین نے پنجابی اشعار پیش کیے۔ (عرش ہاشمی)

## لاہور میں نعتیہ مشاعرہ

۲ نومبر ۱۹۸۹ کو حاوی پبلک سکول، نزد دربار حضرت میاں میرؒ، لاہور میں نعتیہ مشاعرہ ہوا جس کی صدارت ذوقی مظفر نگری نے کی۔ مہمانانِ خصوصی پروفیسر خالد بزمی اور ڈاکٹر تبسم رضوانی تھے۔ ان کے علاوہ جن شعرائے کرام نے مشاعرے میں شرکت کی، ان کے اسمائے گرامی یہ ہیں: ظفر چشتی، فخر الحق نوری۔ حسن عسکری کاظمی۔ سید عاصم گیلانی۔ انور ملک۔ عصمت اللہ زاہد۔ رئیس بدایونی (اسلام آباد) بشیر رزمی۔ محمد سبطین شاہجہانی۔ رشک خلیلی۔ شہزاد احمد۔ طارق اقبال غالب۔ مجاہد فاروق میوہ پاکستانی۔ پروفیسر اقتدار الدین ساجد (اسلام آباد) امجد طارق (نواب شاہ) شاکر اقبال۔ مختار جاوید انور۔ پروفیسر محمد اسلام۔ نرگس شیخ۔ پروفیسر کرامت حیات۔ خالد ابن عدم۔ عاقل کاظمی (گوجرانوالہ) ولی حمزہ نازش۔ عبدالحکیم وفا۔ پروفیسر سلیم صدیقی۔ حبیب اللہ حاؔدی۔ اقبال سرہندی اور راجا رشید محمود ایڈیٹر "نعت"۔ رئیس بدایونی کا ایک قطعہ ملاحظہ فرمائیے:

کریں تعریف ہم سب اُس خدا کی — کہ جس نے خلقت ارض و سما کی
بنایا اُمتی پیارے نبیؐ کا — رئیس اس نے کرم کی انتہا کی

# ماہنامہ نعت لاہور کے ۱۹۸۹ء خاص نمبر

| | |
|---|---|
| جنوری | لاکھوں سلام (حصّہ اوّل) |
| فروری | رسولؐ نمبروں کا تعارف (حصّہ دوم) |
| مارچ | معراج النّبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم (حصّہ اوّل) |
| اپریل | معراج النّبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم (حصّہ دوم) |
| مئی | لاکھوں سلام (حصّہ دوم) |
| جون | غیر مسلموں کی نعت (حصّہ دوم) |
| جولائی | کلامِ ضیاء (علّامہ ضیاء القادریؒ) حصّہ اوّل |
| اگست | کلامِ ضیاء (حصّہ دوم) |
| ستمبر | اُردو کے صاحبِ کتاب نعت گو (حصّہ سوم) |
| اکتوبر | درود و سلام (حصّہ اوّل) |
| نومبر | درود و سلام (حصّہ دوم) |
| دسمبر | درود و سلام (حصّہ سوم) |

# آیندہ شمارے

| | |
|---|---|
| جنوری ۱۹۹۰ | حسن بریلوی کی نعت |
| فروری ۱۹۹۰ | رسولؐ نمبروں کا تعارف (حصہ سوم) |
| مارچ ۱۹۹۰ | درود و سلام (حصہ چہارم) |
| اپریل ۱۹۹۰ | درود و سلام (حصہ پنجم) |
| مئی ۱۹۹۰ | درود و سلام (حصہ ششم) |
| جون ۱۹۹۰ | غیر مسلموں کی نعت (حصہ سوم) |

# ننکانہ صاحب میں "نعت"

## حاصل کرنے کا پتا

123A1A
26-8-94

ابوشاہد محمد خالد نسیم چشتی
چشتیہ چوک۔ ریلوے روڈ۔ ننکانہ صاحب (فون ۲۹)
(پرچہ گھر پہنچانے کا معقول انتظام ہے)

# Islam is our life

A true Muslim not only believes in Islam, he lives it. And, from such highly motivated people flows the Islamic way of life - - - peace and good in all humanity. This is what our State stands for - and for this all of us must strive.

PSO Pakistan State Oil Company Limited

بے شک آنے والا وقت تمہارے لئے بہتر ہے اس وقت سے جو گزر چکا
اور بے شک تمہارا رب ایسی نعمتوں سے تم کو نوازے گا جو تم کو خوش کردینگی۔

یہ الفاظ مبارکہ جو اللہ تعالیٰ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے خطاب
فرمائے، تمام سچے مسلمانوں کیلئے طمانیت کا پہلو رکھتے ہیں۔
آیئے ہم اللہ تعالےٰ کے حضور میں سر جھکا کر ان رحمتوں کا شکر
بجالائیں جو امّتِ مسلمہ پر اب سے پہلے ہوتی رہیں اور عہد کریں کہ
آئندہ اور زیادہ عنایات کا مستحق بننے کی کوشش کرینگے۔
ایک فریضہ جو ہم پر عائد ہوتا ہے، نظام اسلام کی تعمیر ہے۔
جو بفضلہٖ تعالیٰ پاکستان میں شکل پذیر ہو رہا ہے۔
نیشنل بینک اس مبارک مہم میں حسبِ توفیق شریک رہے گا۔

نیشنل بینک آف پاکستان قومی ترقی قومی بینک

PID I 19/85

